سی تک لاہوری کالہ باغ سی پنجاب کو برتن و سامان آہنی ساخت کالہ باغ ہر طرف کو بارچہ لاچہ و
منوسی و کھیس ساخت کالہ باغ باہر کو جاتے ہین ؛

## ذکر سڑک

بنون مین آنے کے واسطی حسب ذیل راستی ہین لاہور سی شاہپور کی سڑک پر میانوالی اور عیسی خیل ہوکر
بنون کو راولپنڈی اور ہزارہ سی پنڈی گہیب و کالہ باغ و عیسی خیل ہوکر بنون کو پشاور سی کوہاٹ
اور بہادر خیل ہوکر بنون کو ملتان اور دیرجات سی دیرہ اسمعیلخان اور پیزو کے درہ سی مروت
ہوکر بنون کو کابل سی خوست اور گرتم ہوکر اور خوست سی دوڑ ہوکر بنون کو تجار اور فوج آسکتی
ہے اور علاوہ اسکی اور چہوٹے چہوٹے راستہ بہی ہین اونمین سی جو سرحدی اور جای گذسا کا
کو بہی ہین اونکا ذکر سرحد کے حال مین لکہا گیا ملحوظ رہے کہ جو کابل اور خوست سی گرتم اور دوڑ
کا راستہ بنون کو آتا ہی حد سرکاری باہر بدون بدرقہ اعتبار ہی خطرناک ہی اور کبہی کبہی بدرقہ
بہی بیکار ہوجاتا ہے سرکاری حد مین بسال سڑکون کی مرمت ہوتی ہی اور بنون کے پرگنہ
مین دورویہ سڑکون پر قطار درختان سرسبز و سایہ دار فرحت اور آرام بخش ہی میجر ہربرٹ
ایڈورڈ صاحب ڈپٹی کمشنر نے دور تک درخت سایہ دار لگوائی ہین او پل ہائی خورد و کلان
پختہ بنائے جاتی ہین ؛

## ذکر عدالت و مقدمات

پچہلی زمانہ کی تاریخ کی مطابقت سی جو بنظر انصاف دیکہا جاوی تو حال کا انتظام عدالت اور داد رسانی
بہت اعلی درجہ کا منصفانہ معلوم ہوگا اس ضلع کے پرگنہ بنون مین نمبری مال کی زیادہ تر مقدمات
فک الرہن اراضی زرعی کے ہوتے ہین جنکا مفصل حال اور رواج پرگنہ بنون کی باب مین
درج ہوا سرسری مال بہت کم اور فوجداری سرقہ اور ضرر جسمانی زیادہ ہی پرگنہ مروت
مین خانہ جنگی یا بلوہ کی واردات بموسم فصل یا گہاس چرائی پر سرزد ہوتے ہین سرقہ مروت مین
کم ہے عیسی خیل مین رہن اور دیالات کے مقدمات بیحد اور زیادہ ہوتے ہین میانوالی مین
نہایت خباثت کی ساتہہ ضدیت سی بیحد مقدمات بالاکثر بجبر زمین اور رنجہ کے رجوع ہوتے
ہین اور طرفہ بالا کی یہہ کہ جب ایک مقدمہ کوئی فریق ہار جاوی تو چند عرصہ کے بعد اوسی مقدمہ

## ذکر تجارت

اس ضلع مین عموماً سوداگری اہل ہنود کے ہاتھہ مین ہی زمینداران سی پیداوار خرید کر باہر لیجاتی
ہین اور باہر سی بھی ہندو وغیرہ لوگ مال لاتے ہین افسوس کہ یہانکی مسلمان رعایا بالخصوص
افغان تجارت سی عار سمجھتی ہین مگر یہہ اونکی غلط فہمی ہے خیال کرنا چاہئے کہ اہل یورپ خصوص
انگلستانیون نے جو دنیا مین نام آور دولت مین سبقت حاصل کی ہی اوسکی ظاہرا دو سبب
ہین اول ترقی علم دوم ترقی تجارت پس جس جگہہ کے لوگ ان دو باتون سی نفرت کرتے ہین اونکی
سرسبزی دشوار ہے یہہ جاہلانہ عار دور کرکے اپنی پیداوار زمینداری وغیرہ کو اپنی معرفت
باہر یا اندر جہان منافع ہو فروخت کرکے نفع اوٹھانا چاہئے مسلمانون سی چند گھر پراچہ کالہ باغ مین
بیوپار رکھتی ہین مگر عقیدہ تجارتی اونکا درست نہین اب اوس مال کی تفصیل کیجاتی ہی کہ جو اکثر
اس ضلع مین باہر سی آتا ہے یا یہان سی باہر جاتا ہے ؛

### جو باہر سے آتا ہی

تماکو خوست اور زدوڑا ور بنگش سی یہہ تینچ جنس اکثر خوست وال لوگ پیران لغاڑی وغیرہ
لاتی ہین لوہا مسعود وزیران کی پہاڑ سی آتا ہی اس ضلع مین آہن کا خرچ کالہ باغ زیادہ ہی شہد بنگش
سی کشتہ اور پوست انار بنگش سی اور روغن زرد ملک خوست اور دوڑ و بنگش سی اخون یہد
سفیدا ور خود رنگ قوم وزیری اور خوست و دوڑ سی تیر و نشتر بلہ عمارتی وزیری لوگ لاتے
ہین اکھروٹ اور نیزہ وزیرا ور بنگشی لوگ کپڑا ہر قسم پنجاب اور دیرہ سی ریشمی مال ملتان وغیرہ
پنجاب سی شکر تری پنجاب سی گرم مصالحہ اور وہ اشیاء جو پنساری فروخت کرتے ہین پنجاب
سی نیل ملتان اور دیرہ غازیخان سی زرد رنگ یا مجیٹھہ غزنین سی گنجد بنگش سی روغن سیاہ دامان
اور زرا و لینڈی سی نمک بسنر خٹک سی آتا ہے ؛

### جو باہر جاتا ہی

قند سیاہ اور شکر سرخ اکثر جانب دیرہ و دامان وغیرہ بلدی بنگش اور کابل و پشاور کو
کپاس اور سوت سفید بنگش اور دیرجات اون بکھرا اور دیرہ کو غلہ گندم اور نخود مروت اور
لچھی سی بسبیل کشتی دریا کے راستی اکثر ہندو بیوپاری جیسی خیل کی سکھر کو لیجاتے ہین ٹھکڑی کالہ باغ

ہوتا ہی نہ خالی کیچ بلکہ مویشی کی آمد رفت سی گوبر بہی ملا ہوا ہوتا ہی اس قصبہ مین سرفراز خان
عیسی خیل کا مکان جدید قابل دید ہے

## ۵ قصبہ کالہ باغ

یہہ قصبہ مین مغربی کنارہ دریا سندہ پر پہاڑ کی دامن مین واقع ہی اور قریب تین سو برس سی
آباد ہی اسکی آبادی او رہانی کا حال خاندان ملکان کالہ باغ کی ذکر مین لکہا گیا ہی کالہ باغ خوب
تجارت گاہ ہی ہندو لوگ اور نیز بر اچہ مسلمان یہانکے تجار ہین اور اپنی کام مین محنتی ہین تیغ و
دیگر سامان آہنی اسجگہہ بہت بنتا ہی اور سلاری ولاچہ سوسی کالہ باغ کا دورنگ جاتا ہی دریا کی
رو سے شہر کے مشرقی حصہ کو ضرب پہونچتی ہے یہان کے بازار اور کوچہ تنگ اور آبادے
گنجان عمارت خام مگر بسبب تنگی مکان دو چہتہ سہ چہتہ بنتی گئی ہین گرمی کے دنون مین بباعث
دامن اور مقابل ہونے آفتاب کے باوجود قرب دریا کی دہوپ کی شدت ہوتی ہی دو درخت
کلان بوہڑ کے اور چہارے کے اور چند درختون کے سوا شہر مین درخت کا سایہ مطلق نظر نہین
آتا کان نمک سرخ یہان واقع ہی نمک نکالکر بمقام ماڑی جو دریا کے کنارہ چپ پر کالہ باغ سی
تخمیناً ایک میل گوشہ شمال و مشرق پہاڑ کی اوٹ مین واقع ہی فروخت ہوتا ہی اور پہٹکڑی
اسجگہہ کی سیاہ خاک سی بنتی ہی جو پنجاب اور دیگر اطراف کو دور دور تک جاتی ہے ٭

## ۶ قصبہ میانوالی

گرچہ بباعث واقع ہونے عدالت اسسٹنٹی او رتحصیل کے نام میانوالی کا مشہور ہوگیا مگر حقیقت مین
میانوالی کوئی بڑا قصبہ نہین ہی اسکی آبادی اور ابتداء کا حال پرگنہ میانوالی کی باب مین دیکہو
موضع میانوالی کے ملحق موضع بلوخیل ہی یہہ جگہہ دریا سندہ کی مشرقی کنارہ کچہ کے نزدیک اوپر
واقع ہے

## دیہات کلان

علاوہ ان چہ مشہور قصبون کے پرگنہ بنون مین موضع غوریوالہ نورڑ جنڈوخیل دہرمہ خیل سکے
کوٹ سادات مہمند اور پرگنہ مروت مین بیگو خیل و عیسک خیل و احمد زئی و پہاڑ خیل
اور پرگنہ عیسی خیل مین موضع کمر مشانی اور پرگنہ میانوالی مین کنڈیان اور پپلان اور موچہہ
اور موسی خیل اور رکل اور داؤد خیل بڑے گانو ہین ٭

یالڑکریا کیسطرح اکٹھی مرگئی اور جو نہ خاک رنگ بن گیا ہی جو ڑسے قسم کی پختہ انٹنین بہی برآمد ہوتی ہین
اور جو اوسکی مشرقی اور جنوبی گوشہ مین ایک غار ہی اوسکی نسبت قیاس ہوسکتا ہی کہ پہلی وقت کی
ہہین ہی بعد منہدم ہونے کے کسی حیوان یا انسان نے بنائی ہی مین بذات خود تہوڑی دور اوسکی
اندر لمبا پڑ گیا آگی جا کر نہایت تنگ و تاریک دشوار گذار ہی باعث نہ جا سکنی روشنی اور ربد ہوا
کے واپس چلا آیا پایان اوسکا معلوم نہوسکا خاک اس اکرہ کی زراعت کیواسطی بہت مفید ہی
اور لوگ نواح کے کہود کر لیجاتے ہین اور بجائی روڑی کے ڈالتی ہین کبہی کبہی اسطرح کے کہودنے
سے قیمتی چیزین بہی ہاتہہ لگتی ہین

## کافر کوٹ

دو ہین ایک وہ جو عیسی خیل کی علاقہ مین موضع کونڈل کے جنوب دریاے سندکے مغرب والی پہاڑ پر
ایک بڑی وسیع قلعہ کی علامات موجود ہی جسمین چند گنبذ کی طرح گول قسم کی عمارت ہی جنکی نسبت یہہ
قیاس ہوتا ہی کہ بودہ مت یعنی بودہ مذہب کے لوگ جو دو ہزار برس بیشتر زمانہ حال سی اس نواح مین آباد
تہی اونکی پرستش کی دیہہ گوپ ہین اکثر اونکی عبادت گاہ اس قسم کی ہوتی تہی اگر یہہ قیاس ٹہیک
ہو تو یہہ مکان بہی اکرہ کیطرح پورانا ہی اور جو اسپر بطور مرمت جدید تو پون کی مورچال کی علامات
معلوم ہوتی ہی یہہ پیچہی سی لوگون نے بنایا کیونکہ پہاڑ کی عمدہ اور سخت جگہہ پر واقعہ ہونے سی یہہ
موقع نازک وقت مین اس ملک کی حکام وغیرہ لوگون کی جائے پناہ تہی چنانچہ ایک روایت ہی کہ ہمایون
بادشاہ بہی اپنی بہائیون کی بی مہری کے وقت اسجگہہ پناہ گزین ہوا تہا ورنہ جو وقت یہہ عمارت
اول ہوئی تو اوس زمانہ مین توپ وغیرہ اسلحہ آتشبار کا نام و نشان بہی دنیا مین پیدا نہین تہا
جو پیسہ کہنہ اس جگہہ سی ملا ہے اوس سی بہی ہندو راج کی تصدیق ہوتی ہی +

## دوسرا کافر کوٹ

بنون سی شمال ایک اونچی پہاڑ کو کہتی ہین جو پہاڑ تراشا ہوا دیوار قلعہ کی طرح اونچا معلوم ہوتا
ہی غالبًا یہہ بہی یونانی لوگون کا اختراع ہوگا مگر اسپر کوئی عمارت یا نشان نہین معلوم ہوتا ہے
اسواسطی یہان کے لوگ دجو نو لگی خواہ دجو نو غر یعنے دختران کا پہاڑ کہتی ہین اور جو روایت کرتے ہین
کہ کبہی ناکتخدا سہ کس دختران یہان پتہر بنگئی ہین اسکو عقل قبول نہین کرتا اور بعید از قیاس ہے

ایک بڑا شہر ہو گذرا ہے جسکی علامات موجود ہین اکثر ہندو راجون کے وقت کے بہی
پیسے ملتے ہین جن پر ایک طرف بیل کی تصویر اور دوسرے طرف دہوتی پہیری ہوی
اور زنار کان سے لپٹی ہوی ہندو راجا کی تصویر منقش ہے اور بت کلان و خورد اور سنکہہ
بہی نکلے ہین جنپر سنسکرت کی حروف سے کچھہ عبارت لکھی ہے گو یہان کے پنڈت اوسکو پڑھہ نہین
سکتے اور ایک مہر یعنی انگشتری طلائی بہی دستیاب ہوی ہے جو اب میرے پاس ہے اور
اوسپر ہندی حروف کہدے ہوے ہین ایک سنسکرت خوان اوس کا نام پنڈت ہری پڑہتا
ہے الا کسی تاریخ سے سال و سمت انکا معلوم نہین ہوتا ایسا قیاس کیا جاتا ہے کہ یونانی
لوگ بہی بت پرست تہے اور جلد ہنود سے خلط ہو کر رسوم بت پرستی مین شریک ہو گئے اور
بعد گریک کے جب ہندو راجون کی سلطنت اس ملک پر ہوئی تو اوس وقت کی یہہ ہنودی
سکے اور علامات ملتی ہین اس مین شک نہین کہ گریک سے پہلے بہی ہندو راج یہان بہت مدت
تک رہا ہے یہین سبب شبہہ گذرتا ہے کہ شاید پہلی عمارت ہو اور پیچھے سے گریک یعنی یونانے
لوگون نے دخل کر لیا مگر یہہ شبہہ ضعیف ہے اور جو یہہ مشہور ہے کہ راجہ بہرتہ ابن راجہ دشرت نے
جو دا بنے لگی ہے تہا یہہ شہر آباد کیا اور اپنے والدہ کے نام سے باسم ککی وبرتہ آباد
کیا غلط معلوم ہوتا ہے کیونکہ سبب شہرت اس کا صرف آبادی موضع ککی و بہرت جو اب
بہی اکرا کی قریب آباد ہے پائی جاتی ہے اور یہہ ککی اور بہرت اولاد جسمی اکر
بیرونی قوم ہنون رہنے سے قریب پانچ سو برس ہوا کہ پہاڑ سے آ کر اس موقع
پر آباد ہوے سو یہہ دشرت سے جو تین ہزار برس سے بہی پہلے مر کیا کچھہ تعلق
نہین رکہتے مگر صرف یہان کے ہنود نے اپنے خود تراش بات کو مشہور کر رکہا ہے
ایسی روایت ہے کہ یہہ اکرہ جس کے نواح مین شہر موسوم ستارام تہا بہت
مدت تک آباد رہا اور بعد فتح سلطان محمود غزنوی کی سپاہ کی ہاتہہ سے تباہ ہوا اور
بگڑ گیا اب کہودنے سے جو اسکی تصدیق ہوی ہے یعنی مسمار شدہ جگہہ مین کہودنے
سے [illegible] سوختہ [illegible] اور کوئلہ نکلتے ہین اور ایسی ویرانہ و تباہ کی طرح لگکر معلوم ہوتا
ہے [illegible] مگر [illegible] استخوان آدمی بہت ایک جگہہ سے نکلی ہین [illegible]

کہ جو مشہور ملک ہوا ہو مگر اوس کا بیرہ نزادہ زمانی نے اپنی وقت مین پہر ملکی کو مشہور کیا جب اوسکو
فرقہ توری خیل شاخ اتمان زئی وزیری نے ماردیا تو پہر ان کی شہرت جاتی رہی گرچہ مسمی
ملتان باپ سوہان خان اور برادر زادہ زمانی برائے نام ملک تہا الا سادہ لوح یہان تک
کہ رمہ کو پانی پلاتا ہوا رود کورم مین ممہ خیل مورتون کے ہاتہ سے مارا گیا تب سوہان ملک
ہوا یہہ شخص بڑا دلیر اور صاحب عزم و فراست کو تہا اس نے اپنی عادات اور دلیری سے
قوم مین وہ رسوخ پیدا کیا کہ کل قوم وزیری خصوص شاخ احمدزئی مین ملک کلان کہلاتا تہا
اور عنان اختیار اپنی قوم کی اوس کے ہاتہ مین تہی جہان چاہی حشری کو جمع کرکے لڑا سکتا تہا
چنانچہ دو دفعہ لشکر ہمہ قوم جمع کرکے ٹل بڈہ خیل کی بنگشون پر حملہ کیا اور تیسری دفعہ قوم مروت کی
ساتہہ بمقام لکہی مروت لڑائی کری سنہ ۱۸۲۴ء مین جب ولیم مورکرافٹ صاحب اولوالعزم سیاح اس
ملک مین آیا تو اوسکی مہمانی اور نیک سلوک اس شخص سے ہوا او رچہٹی اون کی ابتک ان کے
خاندان مین موجود ہی سنہ ۱۸۴۸ء مین جب سر ہربرٹ اڈوارڈس صاحب اس ملک کا حاکم ہوا تو
سوہان خان نے حاضر ہوکر اطاعت احکام صاحب ممدوح کی کری او راس ازاد قوم وزیری کی
مطیع کرنے مین اوس نے کوشش واجبی کری صاحب ممدوح نے اوسکی عزت فرمائی اور جو کی نشین
کرکے دسمبر سنہ ۱۸۴۸ء مین جملہ قوم وزیری کا وزیر خطاب دیا بعد رفع شورش ملتان خلعت پانچ پارچہ
معہ دستارہ طلائی عطا فرمائی اور نیز مبلغ ۳۶۰ پنشن سالانہ بہ منظوری گورنمنٹ سنہ ۱۸۵۰ء مین تاحین حیات
اوس کے مقرر ہوا سوہان خان مارچ ۲۳ سنہ ۱۸۵۸ء مین مرگیا اور حسب وصیت خود پہاڑ مین لیجا کر بمقام گمتی
دفن کیا گیا اوس کے بعد نجیب خان بڑا بیٹا اوس کا ملک ہوا تا حال نجیب خان اپنی قوم
کا بڑا ملک ہی اور ربانی خان اوس کا دوسرا بہائی بہی دلاور اور نیک آدمی ہے۔

## خاندان میرزعلی خیل منڈان

اس خان سے نامی ملک میر حسن خان ہوا جس کے بعد میر عالم خان بیٹا اوس کا سکہون کے وقت بنون
کا مشہور ملک تہا جب اوس نے سنہ ۱۸۴۸ء کی سرکشی سکہان مین شریک ہو کر گورنمنٹ انگریزی کی
مخالف فریق کے ہمراہی کری اور بوقت فتح اس ضلع کے سردار اعظم خان کے ساتہہ جلاوطن
ہوگیا تب سے اوسکی معاش اور ملکی جاتی رہی اور بعد اوس کے شکر اللہ خان ولد خوجے خان کا بخت خفتہ

# خاندان سپیر کی وزیر

عالم خان

بیک — بائی خان — سپیرہ خیل

ختک خیل

زناکئے — مہربان — گلبائی — رحمان — اللہ نور

ملتان — اسل

قلندر — سوہان خان

روجہ اول قوم وزیر — زوجہ دوم قوم وزیری — روجہ سوم قوم بنوچی

نجیب خان (ملک موجود حال عمر تخمیناً ۵۰ برس) — غلمت — مانی خان (ملک عمر ۳۴ برس) — میر اکبر — بیگم گل

## حال خاندان سوہان خان

واضح ہوکہ یہہ خاندان قوم وزیری شاخ احمدزئی شعبہ سپیرکے سی ہے انکا مفصل شجرہ اوپر تک قوم وزیری کی حال مین لکہا گیا ہی مسمی وزیر کی پانچوین پشت مین سپیرکے پیدا ہوا جسکی اولاد کے بہت شعبے ہین فرع باغوان خیل مین مسمی عالم خان سی ملکی چلی مگر جیسا کہ کل قوم وزیر مین معتبران قوم کے واسطی صرف نام ملکی ہوتا ہی اسیطرح اس خاندان کی ملکی بہی تہی کچہہ معاش یا گذارہ اپنی قوم کی جانب سی واسطی انکے مقرر نہین تہا اور بادشاہان وحاکمان سابق سی اونکی آشتی یا تعلق کم ہوا اسواسطی فیض حکام سی بہی محروم رہی روایت ہی کہ عالم خان مذکور کو بعہد سلطنت اورنگ زیب عالمگیر جب بہادر شاہ ملک بنون مین آیا تو زہر دی گئی کیونکہ وہ دلیر شخص اپنی قوم کو جمع کرکے ٹل بلند خیل اور درہ توچی کی راہ سی جب شاہزادہ کی فوج آتے تہے تو مارج اور سدراہ ہوتا تہا بعد وفات عالم خان کے اوسکا بیٹا کوئی ایسا لائق نہین تہا

کہ جو مشہور ملک ہوا ہو مگر اوس کا بیرہ زیادہ زمانی نے اپنی وقت مین بہر ملکی کو مشہور کیا جب اوسکو
فرقہ توری خیل شاخ اتمان زئی وزیری نے مار دیا تو پہر ان کی شہرت جاتی رہی گرچہ مسمی
ملتان باپ سوہان خان اور برا در زادہ زمانی برائے نام ملک تہا الا سادہ لوح یہان تک
کہ رمہ کو پانی پلاتا ہوا رود کورم مین ممہ خیل مورتون کے ہاتہہ سے مارا گیا تب سوہان ملک
ہوا یہہ شخص بڑا دلیر اور صاحب عزم و فراست کو تہا اس نے اپنی عادات اور دلیری سے
قوم مین وہ رسوخ پیدا کیا کہ کل قوم وزیری خصوص شاخ احمدزئی مین ملک کلان کہلاتا تہا
اور عنان اختیار اپنی قوم کی اوس کے ہاتہہ مین تہی جہان چاہی حشری کو جمع کر کے لڑا سکتا تہا
چنانچہ دو دفعہ لشکر ہم قوم جمع کر کے ٹل بڑہ خیل کی بنگشون پر حملہ کیا اور تیسری دفعہ قوم مروت کی
ساتہہ بمقام لکی مروت لڑائی کری سنہ ۱۸۵۵ع مین جب ولیم مور کرافٹ صاحب اولوالعزم سیاح اس
ملک مین آیا تو اوسکی مہمانی اور نیک سلوک اس شخص سے ہوا اور چٹہی اون کی ابتک ان کے
خاندان مین موجود رہی سنہ ۱۸۴۷ع مین جب سر ہربٹ اڈوارڈس صاحب اس ملک کا حاکم ہوا تو
سوہان خان نے حاضر ہو کر اطاعت احکام صاحب ممدوح کی کری اور اس ازاد قوم وزیری کی
مطیع کرنے مین اوس نے کوشش واجبی کری صاحب ممدوح نے اوسکی عزت فرمائی اور جوکی نشین
کر کے دسمبر سنہ ۱۸۴۸ع مین جملہ قوم وزیری کا وزیر خطاب دیا بعد رفع شورش ملتان خلعت پانچ پارچہ
معہ دستارہ طلائی عطا فرمائی اور نیز مبلغ ۱۲۰۰ پنشن سالانہ بہ منظوری گورنمنٹ سنہ ۱۸۵۰ع مین تاحین حیات
اوس کے مقرر ہوا سوہان خان مارچ سنہ ۱۸۵۲ع مین مرگیا اور حسب وصیت خود پہاڑ مین لیجا کر بمقام گمتی
دفن کیا گیا اوس کے بعد نجیب خان بڑا بیٹا اوس کا ملک ہوا تا حال نجیب خان اپنی قوم
کا بڑا ملک ہی اور ربانی خان اوس کا دوسرا بہائی بہی دلاور اور نیک آدمی ہے۔

## خاندان میرزعلی خیل منڈان

اس خان سے نامی ملک میر حسن خان ہوا جس کے بعد میر عالم خان بیٹا اوس کا سکہون کے وقت بنون
کا مشہور ملک تہا جب اوس نے سنہ ۱۸۴۸ع کی سرکشی سکہان مین شریک ہو کر گورنمنٹ انگریزی کی
مخالف فریق کے ہمراہ کری اور بوقت فتح اس ضلع کے سردار اعظم خان کے ساتہہ جلا وطن
ہو گیا تب سی اوسکی معاش اور ملکی جاتی رہی اور بعد اوس کے نصر اللہ خان ولد غوجے خان کا بخت خفتہ

## حال خاندان سوہان خان

[illegible] ہو کہ یہہ خاندان قوم وزیری شاخ احمد زئی شعبہ سپیرکے سی ہے انکا مفصل شجرہ اور
[illegible] وزیری کی حال مین لکہا گیا ہی مسمی وزیر کی پانچوین پشت مین سپیرکے پیدا ہوا جسکی
[illegible] مین فرع باغوان خیل مین مسمی عالم خان سی ملکی چلی مگر جیسا کہ کل قوم وزیر
[illegible] واسطی صرف نام ملکی ہوتا ہی اسیطرح اس خاندان کی ملکی بہی تہی کچہہ معاش
[illegible] قوم کی جانب سی واسطی انکے مقرر نہین تہا اور بادشاہان وحاکمان سابق
[illegible] کم ہوا اسواسطی فیض حکام سی بہی محروم رہی روایت ہی کہ عالم خان مذکور کو
[illegible] اورنگزیب عالمگیر جب بہادر شاہ ملک بنون مین آیا تو زہر دی گئی کیونکہ وہ
[illegible] قوم کو جمع کرکے تل بلند خیل اور درہ توچی کی راہ سی جب شاہزادہ کی فوج آتے
[illegible] ج اور رسد راہ ہوتا تہا بعد وفات عالم خان کے اوسکا بیٹا کوئی ایسا لائق نہین تہا

قوم سنبل کی تحت مین تہا اونسی اس قوم سے دبالیا اگرچہ اوسوقت یار بیگ خان بہی زندہ تہا
مگر مہر خان مدار المہام اپنی خاندان کا تہا پیلان کی ترقی آبادی کو دیکہہ کر قوم جسکانی بلوچ نے
بارادہ چہین لینی ملک کی اپنر حملہ کیا سخت لڑائی ہوئی جسمین جسکانی منہزم تو ہوئے مگر یار بیگ
و مہر خان باپ بیٹا ہر دو اوس لڑائی مین مارے گئے بعد اوسکی نواب محمد خان سدوزئی نے
لشکرکشی کرکے موضع پیلان کو غارت اور خراب کیا اور بعد فتح علاقہ پیلان کے اس خاندان
کی عزت قایم رکہی اور مقرب خان وغیرہ اولاد یار بیگ خان کیواسطی ستائیسوان حصہ
پیداوار ہر دو سر رقبہ دیہات ذیل سے پیلان خاص چہور کن ونوٹہ دہنگانہ دوابہ ڈب
نصیر والہ معافی مقرر ہوئی اور علاقہ پنجکوٹہ کے بعضی دیگر دیہات پر بہی بطور تعلقہ داری
انکا اختیار تہا اور ساڑہے چار دہنہ چاہ بہی واگذار تہی عملداری سکہان مین علاقہ پنجکوٹہ
سرداران سکہہ سندہانوالیان کو جاگیر ملا اونکے عہد مین سے معافی مندرجہ بالا بدستور معاف
رہی اور اپنی خود کاشت کا محصول بہی معاف تہا اگرچہ ٹہیک تعداد اس آمدن کی کسی
کاغذ سے معلوم نہین ہوتی مگر از روے اندازہ تقریبًا ایکہزار روپیہ سالانہ کی آمدن تہی
دیوان ساونمل کے عہد سے بسبب ضبطی ترقی آمدن مین کمی واقع ہوئی عملداری سرکار
انگریزی مین چہہ روپیہ فیصدی مالکانہ یا تعلقہ داری لگ کر دستور ستر ہوین حصہ کا موقوف
ہوا اب اس چہہ روپیہ فیصدی اور انعام نمبرداری پر انکا گذارہ ہی اور خان زمان خان
فی الحال اس خاندان کا پیشوا ہی جسکو آنریری پولس افسر سرکار نے بنایا عمر اوسکی تخمینًا چہتیس ۳۶ برس
کی ہوگی ؁

محمد علی اپنی والد کی جا بجا اور شرف علی اپنی گہر کا مختار ہی اور لوگ انکو متبرک سمجھکر عزت اور ادب کرتے ہین سلطان ذکریا کی خانقاہ پر نذرانہ چڑہتا ہے بلحاظ معاش اور انعام قدیمہ سرکار انگریزی سی بہی ۱۱۱ ایکڑ اراضی واقعہ دیہات پرگنہ میانوالی جمعی ۱۱۱ سالیانہ اور رقم ترنی اپنی خاندان کی معاف ہی اور یہہ معافی تین حصہ پر باہم اولاد ہر سہ پسران میان علی محمد منقسم ہی ؛

## خاندان پپلان

ختنان خان

نور خان ۔ یاربیگ خان ۔ شہباز خان

کلا خان ۔ مہر خان ۔ عظیم خان ۔ اکبر خان

مقرب خان ۔ ظریف خان ۔ زرمز خان

احمد خان ۔ اسماعیل خان ۔ سماعیل خان ۔ امیر خان ۔ عالم شاہ ۔ کرماک ۔ خان محمد

زاہد خان ۔ مظفر خان ۔ اکبر خان ۔ شیر خان ۔ شیر محمد ۔ الہداد ۔ خان محمد خان ۔ خان زمان ۔ عالم شیر

آنریری افسر پولیس

## اسمیت وقومیت اس خاندان کی

واضح ہی کہ یہہ خاندان مشہور بقوم پٹہان افغان ہی یہہ لوگ اپنا کرسی نامہ قوم لوہانی سی ملاکر نسل لودہی مین شامل ہونا بیان کرتے ہین ۔ ماباوجود تلاش کوئی صحیح کرسی نامہ نہین ملتا ختنان خان مندرجہ شجرہ نسب کا جد اعلی مسمی سمعیل خان کوہ سلیمان کی جانب سی آکر اول چولستان اور کلور کوٹ مین آباد ہوا ختنان خان کا نبیرہ مسمی مہر خان وہان سی اوٹھکر بمقام پپلان سکونت پذیر ہوا اول یہہ قوم

# خاندان میالان سکنہ میانوالی

- جلال الدین
  - میان علی
    - سلطان ذکریا
      - میان علی محمد
        - میان چراغ علی
          - حسین علی
          - محمد علی
      - میان مراد علی
        - محمد علی
          - علی احمد
          - علی شیر
            - مبارک علی
          - حیدر علی
        - بہادر علی
        - علی نور
          - اکبر علی
      - نکوسته علی
        - کرم علی
          - شرف علی
          - حسن علی
        - مقصود علی
        - صاحب علی
          - میان دوست علی
          - غلام علی

## مختصر تاریخ اس خاندان کی

اس خاندان کا مورث جلال الدین ہمراہی میان علی اپنی فرزند کے بغداد سی اس ملک مین آیا اور تخمیناً دو سو اسی برس ہوا کہ اول بمقام معظم نگر جسکی کہنڈرات شکستہ علاقہ میانوالی مین موجود مین آنکر فروکش ہوئی اوسوقت سلطان سہالت اور سلطان مقرب گہکہڑ علاقہ کچہی وغیرہ نواحات کے حاکم تہی جلال الدین اپنی فرزند میان علی کو اس ملک کی لوگون کا پیر بناکر خود بغداد کو واپس گیا اور میان علی نے بمقام میانوالی اپنی گہر بنائے اور وہی وجہ تسمیہ میانوالی کا ہی میان علی کا فرزند سلطان ذکریا خدا پرست اور بڑا مشہور نیک آدمی تہا اوسکی وقت مین افغانان نیازی دریاء سندسی عبور کرکے اس علاقہ مین آباد ہوئے اور سلطان ذکریا کو اپنا پیر بنایا بعد وفات اونکی میان علی محمد سجادہ نشین ہوا فی الحال میان حسین علی اپنی باپ کی جگہہ اور

جو ابتک ملک ہی اور یہ شخص اسواسطی علاقہ مروت مین یاد رکہنی کے لایق آدمی ہی کہ جب ۱۸۶۰ء مین فوج سہان سرکش ہوکر قلعہ لکی مروت کو مضبوط کر لیا تہا تو اس حکیم خان نے اپنی قوم کی حشر جمع کرکے حسب الحکم میجر ٹیلر صاحب خدمت نمایان کی جسکی صلہ مین اوسکو سات روپئے پنشن سالانہ عطا ہوئے اور آئندہ بہی لایق کام آدمی ہی ؛

## خاندان میاندا خیل

اس خاندان سی اوپر خواص خیل مروت کا مشہور خاندان مروت کی قوم مین تہا اور اکثر خانی قوم مروت خواص خیلون مین رہی جیسا کہ اعزز خیل اور پہر میاندا اوخود بہی مشہور ملک تہا گلزار خان نے بہت نام پیدا کیا اور پہر تپہ عمر خان خیل مین لنگر خان ملک تہا جسکا بیٹا اب ولی خان موجود ہی اور صاحبداد خان ولد نواز خان جسکا باپ ایک دلاور ملک تہا وہ ملک ہی اور سرکار سی برات اونکی نام مقرر ہی جسکی تفصیل نقشہ برات سی ملیگی ؛

## خاندان عزنی خیل

تپہ طوطی زی مروت مین محبت خان عزنی خیل ایک دلاور ملک ہوگذرا ہی اوسکا بیٹا پردل خان اب موجود ہی اور اوسکا معاند تیب محمد خان ولد پیر محمد خان بہی ملک ہی جسنی وقت شورش ۱۸۵۷ء مین اچہی خدمت سرکار کری اور قابل یاد رکہنے کے ہی ؛

## خاندان موشانی

واضح ہو کہ قوم موشانی مین قدیم سی اپنی شاخ کے معتبر چلے آئی رئیس یا ملک کل قوم کو نہین ہوا چنانچہ اب بہی یہی حال ہی اللہ داد خان شاخ جعفر خیل موشانی بسبب رشتہ داری شیر خان عیسی خیل اور بمہربانی کپتان کاکس صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر دربار گورنری مین باریاب ہوا ؛

# خاندان میاںان سکنہ میانوالی

جلال الدین

میان علی

سلطان ذکریا

میان مراد علی — میان علی محمد — خوش علی

محمد علی — بہادر علی — علی نور — میان حسین علی — کرم علی — مقصود علی — صاحب علی

علی احمد — علی شیر — حیدر علی — حسین علی — خضر علی — میاں دوست علی — تمام علی

مبارک علی — اکبر علی — شرف علی — حسن علی

## مختصر تاریخ اس خاندان کی

اس خاندان کا مورث جلال الدین بہمراہی میان علی اپنی فرزند کے بغداد سی اس ملک مین آیا اور تخمیناً دو سو اسی برس ہوا کہ اول بمقام معظم نگر جسکی کہنڈرات شکستہ علاقہ میانوالی مین موجود مین آنکر فروکش ہوئی اوسوقت سلطان سہالت اور سلطان مقرب گہکھر علاقہ کچھی وغیرہ نواحات کے حاکم تہی جلال الدین اپنی فرزند میان علی کو اس ملک کی لوگون کا پیر بنا کر خود بغداد کو واپس گیا اور میان علی نے بمقام میانوالی اپنی گہر بنائے اور روہی وجہ تسمیہ میانوالی کا ہی میان علی کا فرزند سلطان ذکریا خداپرست اور بڑا مشہور نیک آدمی تہا اوسکی وقت مین افغانان نیازی دریاء سندسی عبور کرکے اس علاقہ مین آباد ہوئے اور سلطان ذکریا کو اپنا پیر بنایا بعد وفات اونکی میان علی محمد سجادہ نشین ہوا فی الحال میان حسین علی اپنی باپ کی جگہہ اور

جو ابتک ملک ہی اور یہہ شخص سواسطی علاقہ مروت مین یاد رکہنے کے لایق آدمی ہی کہ جب ۱۸۴۸ء مین فوج سکہان سرکش ہوکر قلعہ لکی مروت کو مضبوط کر لیا تہا تو اس حکیم خان نے اپنی قوم کی حشر جمع کر کے حسب الحکم میجر ٹیلر صاحب خدمت نمایان کی جسکی صلہ مین اوسکو ۔ پنشن سالانہ عطا ہوئے اور آیندہ بہی لایق کام آدمی ہی؛

## خاندان میانداد خیل

اس خاندان سی اوپر خواص خیل مروت کا مشہور خاندان مروت کی قوم مین تہا اور اکثر خانی قوم مروت خواص خیلون مین رہی جیسا کہ اعزر خیل اور پہر میانداد خود بہی مشہور ملک تہا لنگر خان نے بہت نام پیدا کیا اور پہر تپہ عمر خان خیل مین لنگر خان ملک تہا جسکا بیٹا اب ولی خان موجود ہی اور صاحبداد خان ولد نواز خان جسکا باپ ایک ولاور ملک تہا وہ ملک ہی اور سرکار سی برات اونکی نام مقرر ہی جسکی تفصیل نقشہ برات سی ملے گی؛

## خاندان عزنی خیل

تپہ طوطی زئی مروت مین محبت خان عزنی خیل ایک ولاور ملک ہوگذرا ہی اوسکا بیٹا پردل خان اب موجود ہی اور اوسکا معاند رقیب محمد خان ولد پیر محمد خان بہی ملک ہی جسنی وقت شورش ۱۸۴۸ء مین اچہی خدمت سرکار کری اور قابل یاد رکہنے کے ہی؛

## خاندان موشانی

[illegible] کہ قوم موشانی مین قدیم سی اپنی شاخ کے معتبر چلے آئی رئیس یا ملک کل قوم کوئی نہین [illegible] اب بہی یہی حال ہی الا درازخان شاخ جعفر خیل موشانی بسبب رشتہ داری شیرخان [illegible] اپنی کپتان کاکس صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر دربار گورنری مین باریاب ہوا؛

کہائی اور پہر محمد پائندہ خان ذبجو واسطی وصول معاملہ مروت آیا تہا ابیذ رخان کو قید کرکے ڈیرہ مین لیگیا اور چہہ ہزار روپیہ جرمانہ اوس سی وصول کرکے چہوڑا بعد مرنے ابیذ رخان کے سرور رخان اوسکا بڑا بیٹا ملک ہوا یہہ شخص بہی ہوشیار زمانہ ساز تہا تمام عمر اپنی عبد الصمد بیگو خیل کی دشمنی مین گذار کر ۱۸۶۰ء کی اخیر مین مرگیا اب اوسکا بیٹا ارسلہ خان ملک ہی اور نصف گوندسے مروت کے اسکی تیچہے ہی اور گورنمنٹ انگریزی سی مبلغ آٹہہ سو روپیہ کی جاگیر عطاہی سکہون کے وقت ابیذ رخان اور سرور رخان کو معاملہ خاص اپنی ذات کا اور معاملہ بابت مشاہرہ سواران جملہ الکیب ملتی تہے اور بعد تیاری قلعہ لکی السی من غلہ بستم حصہ اپنی تپہ سی عطا کیا جب سرکشی سکہان سی ملتان باغی ہوا تو نصرت خان برادر سرور خان محاصرہ ملتان مین بہمراہی پانچ سواران و پیدل کے خدمتگذار رہا بیگو خیلون کو ساتہہ اس خاندان کی قدیمی عداوت ہی مگر پردل خان بیگو خیل کے ساتہہ بسبب دشمنی خانگی ارسلہ خان سے کچہہ سازش ہے ؂

## خاندان مینا خیل

نور خان خیل

حیدر خان

سرافراز — دیوانہ خان — حکیم خان

نور خان کا باپ تاجا ملک ہم قوم مروت کی ساتہہ اس ملک مین آیا اور اپنی شاخ مینا خیل مین یہہ خاندان معتبر چلا آیا عہد تیمور شاہ سدوزئی مین سرافراز خان ایک معتبر ملک تہا جب وہ سرور خان رئیس ٹانک کی لڑائی مین مارا گیا تو اوسکا بیٹا دیوانہ خان ملک ہوا اعتماد ارے نواب ڈیرہ و سکہان مین وہ ایک کام کا ملک تہا اور قصبہ لکی مروت اوسکی تحت مین تہا سوای غلہ و برات مقررہ اہل ہنود سی بطور دہ بڑتہہ کچہہ وصول کیا جاتا تہا بعد اوسکی حکیم خان ہوا

بتاریخ ۲۲ ماہ جولائی ۱۸۸۸ء بمرگ طبعی فوت ہوگیا اوسکا بیٹا خان میرخان باپ کا جانشین ہو یہ خاندان
مروت مین معتبر اور اپنی نصف گوندے کا پیشوا ہی الا آپسمین بہی اتفاق نہین رکہتی ؀

# خاندان عیسک خیل مروت

اذان خیل خواہ افضل خیل

انور خان — مصطفی خان

اعزر خان — ابیدر خان — گوہر خان

زوجہ اول — زوجہ دوم

سرور خان — نصرت خان — خان زندہ — احمد خان

زوجہ اول — زوجہ دوم

محمد خان — دوست محمد خان — الہ داد خان — ارسلا خان

## مختصر حال اس خاندان کا

عیسک خان مورث اعلے اس خاندان کا نسل مروت لوہانی سے ہے عیسک خان کی تیسری پشت
مین جبار خان اس ملک مین دیگر قوم مروت کی ساتہہ عہد سلطنت اکبر مین آکر آباد ہوا جبار خان کا
نبیرہ افضل خان تہا جس تک کرسی نامہ مروت کی باب مین لکہا گیا اور اوس سے نیچے یہان درج
ہی افضل خان کا بیٹا انور خان ملک مین مشہور ہوا بیگو خان کا ہم عصر اور رقیب تہا نصف گوندے
مروت کا اسکا جنبہ ہوگئے بعد وفات انور خان کے ابیدر خان بیٹا اوسکا مالک ہوا یہہ شخص جنگجو تہا
اپنی گوندے مین بڑا رسوخ پیدا کرکے گنڈہ پور اور عیسی خیلون کے ساتہہ محاربے کئے جب ایکدفعہ
سرور خان رئیس ٹانک سے بطور کمک نواز خان وغیرہ دوسرے گوندی والہ فوج لائی تب اسنی اپنی گوندے
کی سرکردگی مین اونسے سخت لڑائی کرکے ہٹا دیا مگر ثانیا اسکی مخالف نوابصاحب ڈیرہ والہ کی
فوج زیرکمان دیوان مانک رائی چڑہا لائے تب اوس سے ابیدر خان نے نقصان کثیر کے ساتہہ شکست

اس شخص نے اپنی شجاعت اور حکمت سے مروت مین بڑا نام پیدا کیا اور کل مروت کی نصف گوندے
کا افسر اعلی بنا بمقام گزرک علاقہ خٹک مین شہباز خان اکوڑخیل کے ساتھہ لڑائی کرہی اور دوسرے
دفعہ سلطان خیلون سے لڑائی مین زخمی ہوا نواز خان کے ابیذر خان عیسک خیل اپنے رقیب
کے ساتھہ جو دوسرے نصف گوندے مروت کا افسر تہا سخت عداوت تہی بار ہا اوس سے لڑتا
رہا جو لڑائی ان مین بمقام موضع دلوخیل ہوئی اوس محاربہ مین قتال خان برادر نواز خان
اور قمر الدین مارے گئے اور خود نواز خان بندوق اور تلوار سے مجروح شدید ہوکر ہٹ گیا
اور نواب شیر محمد خان دیرہ والہ کے پاس جاکر ۱۲۳۶ہجری مین اوسکی فوج لے آیا اور بمقام
کس لغڑواہ وتورواہ دوسرے گوندے کے مروتون سے جنکا سردار ابیذر خان عیسک خیل اور
محبت خان تترخیل تہے سخت لڑائی ہوئی نواب کی فوج نے فتح پائی اور مروت کے علاقہ پر ایسکے
نے اتفاقی سے دخل نوابی ہوا بعد اوسکی بہی وزیران احمدزئی اور اتمان زئی سے لڑائی ہوئے
سوہان خان وزیر کی لڑائی مین عبد الصمد خان بہی زخمی ہوا مگر وزیرون کو شکست دئی بادشاہان
دہلی مین سے شاہزادہ بہادر شاہ ابن اورنگ زیب عالمگیر نے پہلی اس قوم مروت دو سو چالیس
چہار شتر مالگذاری مین واسطی بار برداری مقرر کئی اور بعدش احمد شاہ ابدالی دو سو چالیس
سوار سے جسکو ایل کہتی تہے واسطی خدمات شاہی بجای شتران بطور نوکر لئے جاتے تہے اور یہہ شتر
وسوار کل قوم مروت پر حسب رسد پہیلائے جاتے تہے انکی عوض مین مالگذاری معاف تہی تیمور شاہ
سدوزئی نے جب بارہ ہزار پہلی دفعہ نقد قلنگ مقرر کیا تو بیگو خان کو بارہوان حصہ اپنی قوم کے
زر مالگذاری سے انعام مین مجرا ہوتا تہا جب نواب صاحب کی جانب سے دیوان مانک رائے کاردار
ہوکر آیا اور چالیس ہزار مالگذاری علاقہ مروت پر مقرر ہوئی تو ایکہزار دو سو بیس روپیہ سالیانہ
معہ مشاہرہ سواران اور پہر عملداری سکہان مین الاٹے من غلہ بہی مدد معاش مقرر ہوئی جب وہ
سوار برخاست ہو جاوین تو واسطی ذات خاص کے پانسو روپیہ سالیانہ معین تہا اور نیز بستم حصہ آمدنی
تیہ ورسنے بلا رسے معاف ملتا تہا اب گورنمنٹ انگریزی سے بموجب حکم گورنمنٹ ہند مورخہ پنجم اکتوبر ۱۸۵۹ء
لاہ نقد برات بمعنی انعام سالیانہ واسطی عبد الصمد خان کی مقرر ہے اور اپنا زمیداراہ اور ملکیت بہی رکہتی
ہین مفسدہ ۱۸۵۷ء مین عبد الصمد خان کا بیٹا مددخان معہ چند سواران محاصرہ ملتان مین حاضر تہا عبد الصمد خان

# خاندان .. خیل مروت

## حال اس خاندان کا

واضح ہو کہ دادی خان مورث اس خاندان کا جو بیگو خان سے اوپر پانچویں پشت میں تھا اور اوسکا شجرہ نسب بیگو خان تک حال قوم مروت میں درج ہی یہہ خاندان قوم مروت لوحانی شاخ اچو خیل سے ہی جس وقت قوم مروت نے بعہد سلطنت ابو الفتح جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کی علاقہ مقبوضہ حال موسومہ مروت پر قبضہ کیا تب دادی خان اپنے شاخ میں سرگروہ تہا دادی خان کی چوتہی پشت میں ہانی خان مشہور ملک ہوا جس نے قوم گنڈہ پور کی ساتہہ بمقام نکوارہ ضلع ڈیرہ اسمعیل خان میں جا لڑائی کری اوس کا بیٹا بیگو خان ایک صاحب اختیار اور مستعد ملک تہا مدو خان گرائی کے روبرو ہی بمقام علاقہ بنوں شیر درندہ سے بشمشیر پیش آکر اوس حیوان کو مار دیا اوس دلاوری کے معاوضہ میں بہت خانی خلعت کے سوای موضع کلور جاگیر میں عطا کیا اور مدہ میں لشکر خان مش عیسی خیل شاخ حمون خیل سے بمقام میانہ بیگو خان لڑکر مارا گیا تب کو ہی جا مارا بیگو خان کے بعد نواز خان خلف اوسکا

اس شخص نے اپنی شجاعت اور حکمت سے مروت مین بڑا نام پیدا کیا اور کل مروت کی نصف گوندے
کا افسر اعلی بنا بمقام گزک علاقہ خٹک مین شہباز خان اکوڑخیل کے ساتھ لڑائی کر ہی اور دوسرے
دفعہ سلطان خیلون سے لڑائی مین زخمی ہوا نواز خان کے ابیذر خان عیسک خیل اپنے رقیب
کے ساتھ جو دوسرے نصف گوندے مروت کا افسر تہا سخت عداوت تہی بار ہا اوس سے لڑتا
رہا جو لڑائی ان مین بمقام موضع دلوخیل ہوئی اوس محاربہ مین قتال خان برادر نواز خان
اور قمر الدین مارے گئے اور خود نواز خان بندوق اور تلوار سے مجروح شدید ہوکر ہٹ گیا
اور نواب شیر محمد خان دیرہ والہ کے پاس جاکر سنہ ١٢٣٦ ہجری مین اوسکی فوج لے آیا اور بمقام
کس نغڑواہ و تورواہ دوسرے گوندے کے مروتون سے جنکا سردار ابیذر خان عیسک خیل اور
محبت خان تترخیل تہے سخت لڑائی ہوئی نواب کی فوج نے فتح پائی اور مروت کے علاقہ پر پہنچے
نے اتفاقی سے دخل نوابی ہوا بعد اوسکی بہی وزیران احمدزئی اور اتمان زئی سے لڑائی ہوئے
سوہان خان وزیر کی لڑائی مین عبدالصمد خان بہی زخمی ہوا مگر وزیرون کو شکست دئی بادشاہان
دہلی مین سے شاہزادہ بہادر شاہ ابن اورنگ زیب عالمگیر نے پہلے اس قوم مروت دو سو چالیس
مہار شتر مالگذاری مین واسطے بار برداری مقرر کئے اور بعد ش احمد شاہ ابدالی دو سو چالیس
سوار سے جنکو ایل کہتے تہے واسطے خدمات شاہی بجای شتران بطور نوکر لئے جاتے تہے اور یہہ شتر
و سوار کل قوم مروت پر حسب رسد پہیلائے جاتے تہے انکی عوض مین مالگذاری معاف تہی تیمور شاہ
سدوزئی نے جب بارہ ہزار پہلی دفعہ نقد قلنگ مقرر کیا تو بیگو خان کو بارہوان حصہ اپنی قوم کے
زر مالگذاری سے انعام مین مجرا ہوتا تہا جب نواب صاحب کی جانب سے دیوان ٹانک رائے کاردار
ہوکر آیا اور چالیس ہزار مالگذاری علاقہ مروت پر مقرر ہوئی تو ایکہزار دو سو بیس روپیہ سالیانہ
معہ مشاہرہ سواران اور پہر عملداری سکہان مین الٰہ من غلہ بہی مدد معاش مقرر ہوئی جب وہ
سوار برخاست ہو جاوین تو واسطے ذات خاص کے پانسو روپیہ سالیانہ معین تہا اور نیز بستم حصہ دی
تپہ درِ سنے بلا زر سے معاف ملتا تہا اب گورنمنٹ انگریزی سے بموجب حکم گورنمنٹ ہند مورخہ پنجم اکتوبر سنہ ١٨٥٩ع
لغایہ نقد برات بمعنی انعام سالیانہ واسطے عبدالصمد خان کی مقرر ہے اور اپنا زمیداری اور ملکیت بہی رکہتی
ہین معندہ سنہ ١٨٤٨ع مین عبدالصمد خان کا بیٹا مددخان معہ چند سواران محاصرہ ملتان مین حاضر رہا تو عبدالصمد خان

کے بعد سمند خان ولد قلندر خان نے دعوی ملکی کیا جسکو لال بازخان و درب خان نے معہ ایک
خورد سال فرزند کی قتل کرکے لال بازخان ملک ہوا یہ شخص عقیل زمانہ ساز دوراندیش تہا ۱۸۴۸ع مین
جب کرنیل سرہربرٹ اڈوارڈس صاحب اس ضلع مین آئے تو اس نے حاضر ہوکر بجا آوری
احکام اور خدمات بخوبی کری اس سبب سی صاحب ممدوح نے بلحاظ خاندانی اور ابتدا آمدنی
بجا کل [illegible] موضع تپہ عیسکی کے چہارم کے بابت مبلغ [illegible] اور بابت تعلقہ داری سالہ [illegible] اور
بابت باوسمیعل خان نے [illegible] کل [illegible] سالانہ معاش عطا فرمائے. بوقت شورش ملتان ۱۸۴۸ع مین
درب خان محاصرہ ملتان مین خدمت گذار رہا اور لال بازخان کو ہنون سے سکھہ قید کرکے گجرات لی گئے
تہی کہ وہان سے امیر دوست محمد خان کے پاس ہوکر رہا ہوا بعد وفات لال بازخان کے فیض اللہ خان
فرزند کلان اوس کا ملک مقرر ہوا کہ تا حال وہی ملک ہی مگر دراب خان اپنے چچا سے بخوبی اتفاق
رکہتا ہے اور زیادہ تر اختیار امورات ملکی و خانگی دراب خان کو ہی میر اکبر خان ولد وکس خان ایک
معقول آدمی ہے اور اوس سے دراب خان اور فیض اللہ خان کی عداوت اشد ہے۔

## رواج تقسیم

شاہ بزرگ نے اپنی حیات مین بطور چنڈا ونڈ ہر ایک منکوحہ کی اولاد کو ایک ایک حصہ آمدن تقسیم
کردی کل تین حصہ حسب ذیل شرافت خان یک حصہ تیغ وکشل یک حصہ سرمست رن مست زبردست
وقلندر یک حصہ اور تقسیم خرچ مالگذاری وغیرہ چار حصہ پر کرتے تہی شرافت خان چہارم حصہ اور باقی
تین حصہ دو جگہہ کرکے باقی ماندہ پسران ادا کرتے تہی فی زمانہ اوس تقسیم کا نام ونشان بہی نہین رہا
کل آمدن انعام سرکار سے فیض اللہ خان کے نام سے مقرر ہے اور دراب خان اوس کے شامل ہے اور
صورت تملکیت زمینات بطور بہیا چارہ ہوگئی ہے تقسیم مال سے عورات کو حصہ نہین ملتا۔

سے بڑا حاجی غدرخان تہا جو بعد وفات شرافت خان دعوی دار ملکی ہوا اور اوسکو قلندرخان اور
جنگباز خان اور دکس خان نے ہمصلاح ہوکر معہ دو دیگر برادران حقیقی بے خبر قتل کردیا خانصوبہ پسر
شرافت خان مشکل سے جان بچاکر نواب صمدخان کے پاس داد خواہ گیا اور جب سردار شیردل خان
بارک زے اس ملک مین آیا تو خانصوبہ اوس کے ہمراہ آیا اور اوس کی اعانت سے اپنی
جایداد اور موضع واپس لیکر انتقام کے راہ سے تین چار کس نوکران دکس خان وغیرہ کو جو
بوقت قتل اوس کے پدر کے شامل تہے عقوبت سے ہلاک کیا اس طرح کے فساد پر غالب آکر مسمی دکس خان
ولد دوست خان ملک ہوا یہہ شخص دلاور آدمی تہا سب سے زیادہ اختیار اور نام پیدا کرکے ماہ
مگر سمت ۱۸۸۰ بکرم مین جب مہاراجہ رنجیت سنگہ ضلع بنون کی حدود مروت مین داخل ہوا تو اس نے وقر
کے ساتہہ ادمیت سے اطاعت قبول کرکے سردار فتح سنگہ کے رابطہ اور کنور کہڑک سنگہ کی مہربانی
سے بڑا رسوخ حاصل کیا پانچ روپیہ روزینہ اوس کو روز ملاقات سے تا رخصت معہ سروپا سرکار سکہان سے
ملتا تہا سمت ۱۸۹۰ بکرم مین کہڑک سنگہ نے نصف تپہ عیسکی دکس کو معاف کیا علاقہ بنون خصوص اپنے
گوند بداروں پر اس قدر اس کا اختیار تہا کہ جہان چاہے بطور حشرتی لشکر فوجی جمع کرسکتا تہا بازار
احمدخان کی ترقی اور اس خاندان کا نام دکس خان کے وقت سے عام مشہور ہوگیا دیوان مانک رائے
نے جو نواب دیرہ کی طرف سے ایک دفعہ موضع خوجڑی علاقہ بنون یورش کری تو دکس خان نے ہمراہی
زنگ خان میرہ خیل اوسکو ایسا ہٹایا کہ پہر بنون کا بہی نام نہ لیا اور ایک دفعہ موجب علاقہ سیانوالی مین شاہ محمدخان
کی مدد کے واسطے ہمراہی ایک سو تیس بندوق کی جاکر سکہون سے لڑا اور اسی طرح ہر طرف لڑنے مین
دلیر تہا سمت ۱۸۹۹ بکرم مین دکس خان فوت ہوا تب بڑا بیٹا اوس کا میر عالم خان اپنے باپ کی جگہہ ملک بنا ابہی
کامل کامیاب نہیں ہوا تہا کہ ایک سال کے بعد خانصوبہ نے اپنی پورانی انتقام مین دو تین دیگر مروادیا
اوس کے قاتلان سے بہی بارہ کس اوسی موقع پر مارے گئے جب سکہون کا حاکم آیا تو بیوہ دکس خان
نے مبلغ ۔۔۔ ہزار روپیہ نذرانہ یا رشوت دیکر اس جرم مین خانصوبہ کو باسید قصاص لینے کے
قید کرا دیا جو لاہور کو بہیجا گیا اور کل جایداد اوسکی موضع وغیرہ بیوہ دکس اور اوس کے فرزندان کے
قبضہ مین اگئے جیسے آجتک وہ قابض ہین بعد چند سال کے خانصوبہ مذکور بسفارش سردار سلطان
محمد خان بارک زئی لاہور سے رہای پاکر واپس آیا مگر ملکیت نہ ملی میر عالم خان کے مارے جلے

# تاریخ اس خاندان کی

یہہ خاندان نسل عیسکی اولاد شیتک سی ہی بلوچی کا اصل حال قبضہ ملک ہذا اور شجرہ نسب حصہ سیوم کے پہلی بابین
درج ہو چکا ہے عیسکی کی اولاد مین سے غزنی خان مورث اعلی اس خاندان نے تتہ عیسکی مین اپنی نام
پر ایک موضع آباد کیا عرصہ تخمیناً ایک سو پچاس برس کا گذرا ہی کہ احمد خان نے جس کے وقت سی یہہ خاندان
ممتاز ہوا موضع غزنی خیل سے اوٹھہ کر بازار احمد خان کو اپنے نام سے آباد کیا اکثر ہندو لوگ موضع بہرت
وغیرہ سے آکر آباد ہوئی گو اوس کی حیات مین یہہ قریہ بہت چھوٹا تہا الا اوس نے تابمقدور اس کی ترقی مین
ہر طرح کوشش کری شروع عہد نادر شاہ ایرانی مین احمد خان مرگیا ازان بعد اعظم خان فرزند اوس کا ملک
بنا احمد شاہ ابدالی کے عہد مین جب وہ بہی مرگیا تو شاہ بزرگ اوسکی پسران نے دریا خان وخانان اپنے
چچون کو معہ فرزندان اوس کے دغا سے قتل کرکے خود دستار مختار ہوا آدمی ہوشیار اور مستعد تہا
اپنے جنبہ دارون مین بہت رسوخ پیدا کرکے دربار شاہی مین بہی دست رس حاصل کری احمد شاہ ابدالی
نے موضع بڈا خیل و مروی خیل و سیرو جملہ جمعی ایمانے سالیانہ جاگیرین عطا کی علاوہ اس کے آمدن دہرتیہ
قریہ بازار احمد خان مرتب ایکہزار روپیہ سالانہ کی تہی شاہ بزرگ کی عہد مین قصبہ بازار احمد خان بہت بڑہ
گیا اور میلہ جمعہ کے ہونے سے خرید فروخت اور رونق کی بڑی ترقی ہوئی جیسا کہ شجرہ مین درج ہے شاہ بزرگ
کے ہشت فرزندان نرینہ اور دو دختران تہین جن مین سے مسمات بی بی کو سردار جہان خان درانی جو
افسر فوجی احمد شاہ کا تہا نکاح کیا اخیر دور سلطنت تیمور شاہ سدوزئی مین شاہ بزرگ نے بہی جہان فانی کو
چہوڑا اگرچہ اوس کے بعد شرافت خان قایم مقام اپنے باپ کا ہوا مگر آپسمین بہائیون کے بدین سبب کہ مختلف
زوجات سی تہے اتفاق نہو سکا زمن مست سرمست زبردست ہر ایک بجائے خود ملک تہی شرافت خان نے
اپنی دختر مسمات خاتمہ بی بی کی شادی نواب صمد خان بارکزی برادر امیر دوست محمد خان سے کردی تہی
اس رشتہ داری کے باعث شاہ زمان کے عہد مین شرافت خان اپنے ہمسرون پر غالب رہا اور
علاوہ جاگیر سابق اور آمدن دہرتیہ مبلغ بارہ سو روپیہ سالانہ انعام اوس کا منجملہ قلنگ تتہ عیسکی سے مقرر
ہوا اور بوقت ملاقات کسی حاکم کے پانچ روپیہ یومیہ بطور مہمانی کے ملتے تہے شرافت خان حقیقی برادر دریا خان
عالم شباب مین عوریوالہ کی لڑائی مین مارا گیا اوس کے بدلہ مین مغل خان جد اعلے سردار خان مغل خیل نے
اپنی دختر شرافت خان کو نکاح کردی اوس سے تین فرزند نرینہ شرافت خان کے پیدا ہوسے جنہین

دوسو جوان واسطے غدر سرکار بھرتی کئے ۱۸۵۷ء کے فسادوں میں چودہ سوار سردار خان کے ضلع بنوں میں کام ڈاک رسانی وغیرہ پر متعین تھے ماہ مئی [illegible]ء سے سردار خان کو کام ذیلداری پولس تفویض ہوا جسکو بہت خوشی سے انجام دیتا ہے اور قدر عزت کا سمجھتا ہے

## خاندان بازار احمد خان

اور بعد اوس کے بموجب سند شاہ زمان اور شاہ شجاع کے سیتی خان کے نام اکسو تومان تبریزی
جسکی دو ہزار روپیہ ہوئے اور قاسم خان کے نام اول ہفتاد تومان اور ثانیاً تیس ۳۰ تومان جملہ اکسو
تومان معاف تھی یعنی کل چار ہزار روپیہ غوریوالہ کے تلنک یعنی مالگذاری سے مجرا لیتے تہی اور جب
سیتی خان کسی حاکم یا بادشاہ کے روبرو جاتا تہا تو روز ملاقات سے روز رخصت تک پانچروپیہ
یومیہ بطور مہمانی ملا کرتے تہی عملداری سکہان مین بدستور تپہ غوریوالہ کا چہارم بنام جعفرخان
ولد سیتی خان معاف تہا اور دوسرا چہارم جنگی خان اور بعدش بیٹا اوس کا الہداد خان کہاتا رہا
تا وقتیکہ سنہ ۱۸۴۹ع مین بوقت حکومت سرہربرٹ اڈوارڈس صاحب اور نظامت جنرل کورٹ لنڈ
الہداد خان سے بندوبست وصول واداے مالگذاری بابت چہارم حصہ تپہ خود نہو سکا اور جعفرخان نے
بجاے اپنے حصہ کے کل تپہ غوریوالہ اور علاوہ اوس کے تپہ اسمعیل خیل کی بہی مالگذاری اداے
کردی اس باعث سی اور نیز بوقت محاصرہ ملتان مسمی نرخان برادر الہداد خان سرکار انگریزی کی
خدمات سی پہلوتہی کرگئے بلا رخصت اپنے وطن کو چلا آیا اور یہان اکثر شامل مفسدان ہوا ان وجوہات سی
چہارم حصہ الہداد خان والہ ضبط سرکار ہوکر باقی چہارم جعفرخان کے نام واگذار رہا اوسنی دور اندیشی
کرکے بدین مراد کہ دونون تپون پر ہمارا دخل رہے غوریوالہ کے تپہ سے بجاے چہارم ہشتم اور تپہ اسمعیل خیل
سے بہی ہشتم لینا قبول کیا اور حسب تجویز ہربرٹ اڈوارڈس صاحب ہر دو تپہ ہی کی سند اوس کے
نام عطا ہوئی فی الحال سردار خان کو دونون تپہ سے حسب ذیل آمدنی سالانہ ہے

| تپہ غوریوالہ | | | تپہ اسمعیل خیل | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بابت ہشتم | تعلقہ داری فی چوترہ | میزان تپہ غوریوالہ | بابت ہشتم | تعلقہ داری فیصدی پنجروپیہ | میزان تپہ اسمعیل خیل |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

کل آمدن ہر دو تپہ سے [illegible] ہی اور یہہ رقم سردار خان فرزند کلان جعفرخان کے نام سرکار سی واگذار ہی
اور حسب دستور گذشتہ چار سوار رئیس مذکور کی جانب سی خدمات سرکار مین حاضر رہتے ہین جن کو تنخواہ
مین غلہ وغیرہ اپنے پاس سے دیتا ہے گورنمنٹ انگریزی کی حضور مین جعفرخان اور اوس کا بیٹا سردار خان
اچہا خدمت گذار رہا بوقت سرکشی ۱۸۴۸ع مین سردار خان بجمعیت اٹہائیس سوار اسلحہ بند محاصرہ ملتان کے
وقت شامل سرکار تہا اور جعفرخان نے بموجب حکم ٹیلر صاحب اور فدوی میر عالم خان کے علاقہ بنون مین

عرصہ کے بعد بطمع ملکی شتمیان رستم و نوری نے ستم کرکے مار دیا اور خود مالک بن بیٹھا اون سے بیب
بے وقت افطار کرانے روزہ رمضان کے اخوند شیر محمد صاحب بنوی جو مشہور عالم بنون کا تھا
اور لگہ پیر دوڑ والے نے ناراض ہوکر قوم میری اور عیسکی کی مدد بعد لینے اس عہد کے دلائے
کہ جب غوریوالہ فتح کرو تو نابالغ بچون اور عورات کو قتل یا خراب نکرنا دوسرا غوریوالہ مین سرود نہونے
دینا بعد پذیرائی دونون شرائط کی مغل خان نے اس لشکر کمکی کی ہمراہی مین چالیس روز کے محاصرہ
کے بعد غوریوالہ فتح کرلیا اور اپنی معاند لوگون کو قرار واقعی سزا دی اور بدستور اپنی ملکی پر قایم ہوا
اور بعد وفات مغل خان کے اوس کا بیٹا دراز خان دستار مختار ہوا جب وہ بھی نوبت حیات چند
روزہ بھگت چکا تو قاسم خان دوسرا بیٹا مغل کا مالک ہوا اس شخص نے اپنی باپ سی بھی بڑھکر سخت خون
بن قدرا در رعایا مین رعب پیدا کیا اس کا دوسرا مادری بھائی سینی خان بھی ملک تھا جو قاسم خان
کی ہمسری سے بسبب اپنی لیاقت اور حسن ارادت کے اکثر ما کمان افغانستان بڑا گیا اور قاسم خان کے
سخت گیری اور زیادہ ستانی فلنگ وغیرہ سے رعایا تپہ غوریوالہ نے بھی ناراض ہوکر سینی خان کو جو سلیم الطبع
اور دانا تھا ملک منظور کیا بہت عرصہ تک سینی خان مالک تھا آخر جب میان داد خان درانی اس علاقہ
مین داسطے وصولی تلنگ محمود شاہ سدوزی کی طرف سی آیا تو اوس نے بازید خان میری کے کہنے پر بداندیشی کرکے
سینی خان کو دغا کے راہ سے اپنے معسکر مین بولا کر بازید قوم میری سے جو پہلے سے سینی خان کا دشمن تھا
قتل کرا دیا اوسکے بعد جعفر خان فرزند سینی خان کا مالک ہوا اور دوسرے فریق سے جنگی خان ولد قاسم خان
مالک تھا جعفر خان راست گو اور مردانہ شخص چالیس برس تک ملکی کرکے سرکار انگریزی کی عملداری مین بمرگ
طبعی فوت ہوا اب اوس کا بڑا بیٹا سردار خان اپنے باپ کا جانشین کیا گیا کہ تا حال وہ موجود ہے -

## حال معاش و جاگیر

واضح ہو کہ عہد عمر خان مین کچھ معاش اوس کے دربار حکام وقت سی مقرر نہین تھے الا اوس نے اپنی سینہ زوری
اور جوانمردی سے رسومات شادیانہ اور مال شماری اور شہتہ خاص غوریوالہ پر مقرر کرلیا اور نیز مقدمات
خفیف مین جیسا کہ زد و کوب خفیف مین نے نفر مرتکب آٹھ روپیہ ناغہ معین تھا اسی طرح قوم کی وصولی اور
غارت گری سے اپنی اوقات گذاری کرتا رہا مغل خان کے وقت سی چہارم تپہ غوریوالہ جس کی اوس وقت کی
آمدنی ٹھیک معلوم نہین ہوئی مگر زمانہ حال سے بہت کم تھی احمد شاہ ابدالی کی جانب سی اوس کو معاف ہوا

# مختصر تاریخ اس خاندان کی

واضح ہو کہ مورث اعلی ان کا مسمی حسن خان علاقہ بنون مین بطور راجنبی وارد ہوا ان کا اور بہ سو کرینی نام
اون بڑی قوموں سے نہین ہاتا جو اس ضلع مین آباد ہین بلکہ ایسا مشہور ہی کہ حسن خان مذکور علے ان کا علاقہ بوسف
سی بباعث ارتکاب واردات خون کے معہ ہردو پسران خود یعنی عمر خان و سمل خان نکل کر اس ملک
مین آیا اول قوم انجل مین آکر آباد ہوی اور پہر اوس جگہہ سے اوٹھا کر متصل خوجڑی اوس موضع پر جہان
اب موضع حسن خیل ہی سکونت پکڑی بعد وفات حسن خان کے عمر خان نے اپنی بہائی سمل سے علحدہ ہو کر
بشمولیت غیرت خان خوجڑی جسی بمقام قصبہ غوریوال اپنا واندہ بنایا تہا اور اوسی غیرت خان کے
نام سے موضع غوریوالہ مشہور ہی آباد ہوا عمر خان کو عادت تاخت اور غارت گری بہت تہی اوسی عرصہ
مین ایک گروہ قوم جٹ بمقام غوریوالہ وارد ہو کر عمر خان کے ہمسایہ ہوئی ایک دفعہ واندہ غوریوالہ کے
لوگون سنے تاخت کرکے قوم مروت کی مال مویشی غارت کر لائے مروتون نے غیرت خان ملک سے
استدعا واپسی مال مغروقہ خود کری اور اوس نے ارادہ واپس کرنے کا کیا یہہ خبر سنکر عمر خان نے سب
اپنی ہمراہیون کو جو غارت کی مال سے حصہ پانیوالے تہے جمع کرکے اتفاق کر لیا اور غیرت خان کی اس نیکی
کو بے ہمتی سمجہکر دوست بہی مخالف ہوگئی اور سب نے اتفاق کرکے غیرت خان کو ملکی سے جواب دیا اور
عمر خان کو ملک بنایا اوسی روز سے یہہ مثل بزبان پشتو مشہور ہی دَنُودو وُ سْتَرْوُنَہ وَی غیرت خان جسکا ترجمہ
یہہ ہی کہ گرم سردون کے سہی نہین تہا ای غیرت خان اوس دن سے عمر خان کے خاندان مین ملکی کا رتبہ
چلا آتا ہی اوس سے بعد تیسری پشت مین مغل خان مشہور ملک جس کے اولاد جمعاً مغل خیل کہلتے ہین پیدا ہوا
اس شخص سے اپنی عقلمندی سی باوجود اجنبی فرقہ ہونے کی اس قدر رسوخ پیدا کیا کہ اکثر بنون مین اوس کو
اپنی گوندی والہ لوگ عزیز اور معتبر جانتے تہی اونہین ایام مین مسمی جبار برادر مغل خان قوم ششکی والون کے
ہاتہہ سے مارا گیا الا بموجب جرگہ اور ننہ وَاتیہ آئی کی مغل خان نے ششکی والون سے صلح کری اوس اقرار
صلح کے اعتبار پر الہداد خان ملک ششکی غوریوالہ مین آیا مسمی غلام پسر جبار لی بدون مشورہ مغل خان اوس کو
قتل کر دیا اس عہد شکنی کے سبب سے مغل نے اپنی برادر زادہ غلام کو الہداد کی قصاص مین ہلاک کر دیا اس
خانگی واردات کی باعث سی بہبا جارہ اوس کا دشمن بن گیا تب لاچار اپنی جان بچانے کیواسطے غوریوالہ
سی بہاگ کر بازار احمد خان مین پناہ گزین ہوا اور پیچہے اوسکی مسمی قطب ولد غلام نبیرہ جبار ملک بنا جس کو چند

خاندان غوریوالہ
حسن خان
عمر خان
سمل
ترخان
خدر خان
کرک خان
تنک
عمر خان
ظفر خان
بہرشاہ
قطب
منگل
مغل خیل
جنگل خان
چباڑ
مغل خان
زوجہ ۱ قوم ترخیل مروت
زوجہ ۲ قوم باکی
زوجہ ۳ مسماۃ شایستہ
زوجہ ۴ قوم عالم خیل
زوجہ ۵ قوم سیجن خیل
زوجہ ۶ مسماۃ دور
فراز
دراز
خاسم
قاسم
محمد حسن
منصور
نصرت
نواز خان
لاہور
قتال
سینی
جنگی
سکندر
حکیم
امین
براہیم
دیوانہ
البداد
زر خان
میر افضل
غلام
موجود
صاحبداد
آغا جان
وغیرہ
جعفر خان
خان صوبہ
ظالم خان
ضابطہ
زوجہ اول
زوجہ دوم
سرداد خان
فیض الله خان
میر اکبر
پردل خان
غلام حسن

ملک الہ یار اور اوسکا فرزند مظفر خان حاضر باش خدمت رہی اور جب سرکشی سکہان ملک پنجاب مین ہوئی تو بموجب حکم کے ملک مظفر بہمراہی پندرہ نیج کے نوکر اور پچاس سوار ملازم سرکار جو ملک الہ یار خان نے معہ نواب خان برادر خود بہیجے تہے بنون مین فتح خان ٹوانہ کے ہمراہ رہا جب فوج سکہان متعینہ بنون نے سرکشی کر کے بسر کردگی رام سنگہ چہاپہ والہ اور رندہان سنگہ کمیدان فتح خان ٹوانہ کو مار دیا تو ملک مظفر خان بہی گرفتار ہو گیا مگر باداہی نذرانہ یا کسی اور حکمت سے رہا ہو گیا اور پہر ٹیلر صاحب کے احکام کی تعمیل کرتا رہا بوقت مفسدہ ۱۸۵۷ء ملک مظفر خان بہ جمعیت پندرہ سواران اور تیس نفر پیادہ بموجب حکم جرنیل جان نکلسن صاحب بمقام پشاور واسطے خدمات گذاری سرکار انگریزی کے حاضر ہو کر حسب ارشاد کرنیل سر ہربرٹ اڈوارڈس صاحب کمشنر قسمت پشاور نو ماہ تک پشاور مین مقیم رہکر خدمت بجالایا اور بمقام بنون ملک مظفر خان کا دوسرا بہائی ربنار خان بہمراہی سوار اور پیادہ کپتان کاکس صاحب ڈپٹی کمشنر کی خدمت مین حاضر رہا بعد رفع فساد مذکور ملک مظفر خان کو بجلدوی خیر خواہی پیشگاہ نواب گورنر جنرل ویسرای کشور ہند سے خطاب خان بہادری معہ سند خوشنودی سرکار اور انعام ایکہزار روپیہ عطا ہوا ملک مظفر خان لائق اور خدمتگذار سرکار ہی فے الحال اوسکو اختیار پولس اپنی علاقہ مین ذیلداری کے دئے گئے اور بسبب دور واقع ہونے مقام صدر ضلع اور تحصیل سے مناسب ہی کہ اوسکو کچہہ اختیار مقدمات خفیف دیوانی اور فوجداری مثل دیگر رئیسان پنجاب عطا ہوں تا کہ انصاف ملنے مین اوسجگہہ کی رعایا کو سہولیت واقع ہو ملک مظفر کا بڑا بیٹا یار محمد خان اپنی باپ کا تا حال تابعدار ہی مگر ربنار خان کے ساتہہ کچہہ رنجیدگی ہے ؛

محمد اعظم خان کو بہ بہانہ تقسیم مال محمد اعظم بولا کر برج کے اندر بہ ضربات کٹار و تلوار مار دیا اور غلام
حسین اونکی بہائی نابالغ کو میان محمد علی و شہباز ملازمان ملک الہ یار نے باغمین قتل کردیا اسطر
تو یہہ کشت خون ہو رہی تہی اور دوسری جانب عیسی خیل سی سلطان احمد نے خان زمان خیل
اور موشانیون کی مدد لیکر کالہ باغ پر حملہ کیا الا ہمراہیون کی بزدلی سی خود گرفتار ہو گیا دوسرے
بہائی محمد خان نے لاوہ مین جا کر بدی شروع کری اور موضع مسان پر قابض ہو گیا چند ماہ کے
بعد الہ یار خان نے سلطان احمد سی اقرار صلح کرکے رہا کردیا اور محمد خان کو باعانت سکہان موضع
مسان سی بہی بیدخل کیا تب محمد خان ٹانک مین سرور خان رئیس کٹی خیل کی پاس مدد خواہ
گیا جسکی پیچہے نواب خان برادر حقیقی ملک الہ یار خان نے ٹانک مین پہونچکر بلا اطلاع سرور خان
مگر اوسکی فرزندکی رازداری سی ارادہ قتل محمد خان بناہ طلب کا کیا وہ اجل رسیدہ یہہ خبر
پاکر بامید بچاؤ خود ٹانک سی شباشب ڈیرہ اسمعیلخان کی طرف نکل بہاگا نواب خان نے
بہ ہمراہی سواران اوسکا تعاقب کرکے قریب موضع بٹ قتل کردیا بعد اوسکے سلطان احمد خان
بہی باجل موعود مر گیا تب الہ یار خان سب فسادون پر غالب آکر مالک ہوا اور ماہ مارچ سنہ ۳۳ء
تک اوسنی ملکی کرکے سفر آخرت اختیار کیا جسکی بعد ملک مظفر خان بیٹا اوسکا دستار مختار اور
ملک ہی گرچہ اوس خون ریزی کے بعد آپسمین کوئی واردات سنگین واقع نہین ہوئی مگر
محمد خان کی پسر سرحزو خان اور غلام قطب و احمد یار فرزندان سلطان احمد اور عباس خان
کے ملک مظفر خان کے ساتہہ کمال عداوت ہی گو وہ دنیا داری مین اوسکی برابری نہین کرسکتی

## حال خدمات سول یا ملٹرے

ملک محمد اعظم کو جو بارہ سو مواجب سالیانہ مین محال کالہ باغ تیمور شاہ سدوزئی نے عطا کیا
تو اوسوقت خدمت محافظت گذر و راہ کالہ باغ اور انسداد واردات راہزنی وغیرہ و انتظام
قوم مشانی و بجا آوری دیگر خدمات شاہی اوسکی ذمہ ہوئی تہی اوسکی بعد کوئی خاص خدمت
قابل ذکر نہین تا وقتیکہ سنہ ۴۰ء مین فوج سرکار انگریزی کابل مین تہی تو کرنیل میکشن صاحب
اور الگزنڈر برنس صاحب وغیرہ صاحبان نے انتظام کشتی ہا و آمدرفت قاصدان کا بندوبست
نواح کالہ باغ معرفت ملک الہ یار خان کیا اور سنہ ۴۲ء مین بوقت آنے کرنیل اڈوارڈس صاحب

ملک الہ یار اور اوسکا فرزند مظفر خان حاضر باش خدمت رہی اور جب سرکشی سکہان ملک پنجاب مین ہوئی تو بموجب حکم کے ملک مظفر بہمراہی پندرہ نبج کے نوکر اور پچاس سوار ملازم سرکار جو ملک الہ یار خان نے معہ نواب خان برادر خود بہیجے تہے بنون مین فتح خان ٹوانہ کے ہمراہ رہا جب فوج سکہان متعینہ بنون نے سرکشی کر کے بسرکردگی رام سنگہ چہاپہ والہ اور رندہان سنگہ کمیدان فتح خان ٹوانہ کو مار دیا تو ملک مظفر خان بہی گرفتار ہوگیا مگر باداے نذرانہ یا کسی اور حکمت سے رہا ہوگیا اور پہر ٹیلر صاحب کے احکام کی تعمیل کرتا رہا بوقت مفسدہ ۱۸۵۷ء ملک مظفر خان بہ جمعیت پندرہ سواران اور تیس نفر پیادہ بموجب حکم جرنیل جان نکلسن صاحب بمقام پشاور واسطے خدمات گذاری سرکار انگریزی حاضر ہوکر حسب ارشاد کرنیل سر ہربرٹ اڈوارڈس صاحب کمشنر قسمت پشاور نو ماہ تک پشاور مین مقیم رہکر خدمت بجالایا اور بمقام بنون ملک مظفر خان کا دوسرا بہائی رنباز خان بہمراہی سوار اور پیادہ کپتان کاکس صاحب ڈپٹی کمشنر کی خدمت مین حاضر رہا بعد رفع فساد مذکور ملک مظفر خان کو بجلدوی خیرخواہی پیشگاہ نواب گورنر جنرل ویسرای کشور ہند سے خطاب خان بہادری معہ سند خوشنودی سرکار اور انعام ایکہزار روپیہ عطا ہوا ملک مظفر خان لائق اور خدمتگذار سرکار ہے فے الحال اوسکو اختیار پولس اپنے علاقہ مین ذیلداری کے دیئے گئے اور بسبب دور واقع ہونے مقام صدر ضلع اور تحصیل سے مناسب ہے کہ اوسکو کچہہ اختیار مقدمات خفیف دیوانی اور فوجداری مثل دیگر رئیسان پنجاب عطا ہون تاکہ انصاف ملنے مین اوسجگہہ کی رعایا کو سہولیت واقع ہو ملک مظفر کا بڑا بیٹا یار محمد خان اپنے باپ کا تاحال تابعدار ہے مگر رنباز خان کے ساتہہ کچہہ رنجیدگی ہے ۔

محمد اعظم خان کو بہانہ تقسیم مال محمد اعظم بولا کر برج کے اندر بہ ضربات کٹار و تلوار مار دیا اور غلام حسین اونکی بہائی نابالغ کو کمسیان محمد علی و شہباز ملازمان ملک الہ یار نے باغمین قتل کردیا اسطرح تو یہہ کشت خون ہو رہی تہی اور دوسری جانب عیسی خیل سے سلطان احمد نی خان زمان خیلز اور موشانیون کی مدد لیکر کالہ باغ پر حملہ کیا الاہمرا ہیون کی بزدلی سے خود گرفتار ہوگیا دوسرے بہائی محمد خان نے لاوہ مین جاکر بدی شروع کری اور موضع مسان پر قابض ہوگیا چند ماہ کے بعد الہ یار خان نے سلطان احمد سے اقرار صلح کرکے رہا کردیا اور محمد خان کو باعانت سکہان موضع مسان سے بہی بیدخل کیا تب محمد خان ٹانک مین سرور خان رئیس کٹی خیل کی پاس مددخواہ گیا جسکی پیچہے نواب خان برادر حقیقی ملک الہ یار خان ڈٹانک مین پہونچکر بلا اطلاع سرور خان مگر اوسکی فرزندکی رازداری سے ارادہ قتل محمد خان پناہ طلب کا کیا وہ اجل رسیدہ یہہ خبر پاکر بامید بچاو خود ٹانک سے شباشب ڈیرہ اسمعیلخان کی طرف نکل بہاگا نواب خان نے بہمراہی سواران اوسکا تعاقب کرکے قریب موضع بٹ قتل کردیا بعد اوسکے سلطان احمد خان بہی باجل موعود مرگیا تب الہ یار خان سب فسادون پر غالب آکر ملک ہوا اور ماہ مارچ ۱۸۳۳ء تک اوسنے ملکی کرکے سفر آخرت اختیار کیا جسکی بعد ملک مظفر خان بیٹا اوسکا دستار مختار اور ملک ہی گرچہ اوس خون ریزی کے بعد آپسمین کوئی واردات سنگین واقع نہین ہوئی مگر محمد خان کی پسر سرخرو خان اور غلام قطب و احمد یار فرزندان سلطان احمد اور عباس خان کے ملک مظفر خان سے ساتہہ کمال عداوت ہی گو وہ دنیاداری مین اوسکی برابری نہین سکتی

## حال خدمات سول یا ملٹرے

ملک محمد اعظم کو جو بارہ سو مواجب سالیانہ مین محال کالہ باغ تیمور شاہ سدوزئی نے عطا کیا تو اوسوقت خدمت محافظت گذرراہ کالہ باغ اور انسداد واردات راہزنی وغیرہ و انتظام قوم مشانی وبجا آوری دیگر خدمات شاہی اوسکے ذمہ ہوئی تہی اوسکے بعد کوئی خاص خدمت قابل ذکر نہین تا وقتیکہ ۱۸۴۱ء مین فوج سرکار انگریزی کابل مین تہی تو کرنیل پیکشن صاحب اور الگزنڈر برنس صاحب وغیرہ صاحبان نی انتظام کشتی ہاء و آمدرفت قاصدان کا بندوبست نواح کالہ باغ معرفت ملک الہ یار خان کیا اور ۱۸۴۸ء مین بوقت آمد کرنیل اڈورارڈسن صاحب

بمراد حصول اور فایدہ حق آبیانہ متمول اور اہل رسوخ شخص وہ یالین بنا لیتے تھے چنانچہ جب اول دستور مشک
کا جاری ہوا تو سنٹر و یالین عیسی خیل کی علاقہ مین بنگئی تہین او سوقت رقبہ عیسی خیل کا دریاء سندہ کی
طرف مشرق بہت دور تک تہا جو پیچھی سی دریا برد ہوگیا اور نیز بائینہ طرف او نیچے ہونے سی پانی کورم
کا خود بخود قصبہ جدید عیسی خیل کی متصل سی شاہ مہر شاہ والی تک جاتا تہا اور ایسی حالت مین وہ یالین
بہت آسان تہی جب خان زمان خان نی ٹھٹے میل کی طرف ایک و یال کاٹی اور نیچی کی طرف سی دریاء سندہ
کا کنارہ بہی قریب آ گیا تب کورم کا پانی زور کرکے اوسطرف بہنے لگا جہان اب جاری ہی اور اب
اسقدر نشیب ہوگیا ہی کہ بدون مشقت ہر سالہ اور رہر سیلاب کے بعد تازہ بتازہ بند باندہنے کے سوائے
دیالونکی طرف پانی چڑہنا دشوار ہی اور رواہکوان کی محنت قابل رحم ہوتی ہی ؛

## تقسیم اور دستور حق آبیانہ

واضح ہو کہ شرح وتقسیم آبیانہ دو طرح پر ہے اول یہہ کہ جسقدر زمین پانی و یال سی سیراب ہو اوسکی
پیداوار مین ششم حصہ حق آبیانہ ہوتا ہی اس ششم حصہ سی نصف ماشکی یعنی مالک و یال اور نصف واہکوان
آرندہ پانی تقسیم کر لیتی ہین اور یہہ ششم از روئی کنکوت مشخص کیا جاتا ہی باقی پانچ حصہ سنجی یعنی مالک
اور مزارعہ زمین حسب دستور مقررہ لے لیتی ہین اور ادای مالگذاری سی ماشکی اور واہکو کو کچھہ
تعلق نہین ہوتا یہہ دستور بالمقطع ہر فریق کیواسطی مفید ہی مگر کس عمر خان کی نسبت جو سب سے بڑی و یال ہی
اور اوسکا پانی دور تک جاتا ہی سرکار انگریزی نے بنظر ترقی آبادی اور محنت واہکوان یہہ تجویز کی
ہی کہ بابت حق مشک پسران محمد خان مالکان و یال کو الگ سالانہ اپنی خزانہ سی دینا مقرر کرکے ششم
حصہ آبیانہ سی جو نصف اونکا تہا اوس نصف کو تین جگہہ کرکے تقسیم کر دیا دو حصہ واہکوان کو اپنی حصہ معمولی
سی زیادہ ملے اور تیسرا حصہ مزارعان زمین کو چہوڑ دیا گیا اس حساب سی منجملہ ششم حصہ حق آبیانہ سے
بجائے سہ حصہ کے پانچ حصہ واہکوان کو اور ایک حصہ مزارعان کو رعایتاً دیا گیا سوای کس عمر خان
باقی کسی جگہہ دستور قدیمہ تبدیل نہین ہوا دوسری شرح یہہ ہی کہ جتنی زمین پر پانی و یال کا پہر
سکتا ہو اوس زمین کو نصفا نصف تقسیم کر لیتی ہین نصف سنجی یعنہ مالک زمین اپنی
ہی اور نصف حق آبیانہ مین آبدارون کو دیدیا اوس نصف حصہ الکا ئن
جس مین سی تین حصہ واہکو اور چوتہا حصہ ماشکی علیحدہ تقسیم ا

اور کس چچالی وغیرہ بارشی لون سے سیرابی ہوتی ہی اور بارانی زمین سے اس قسم کی زمین اول درجے کی سمجھی جاتی ہے دوم جو زمینات زیر کوہ
کی متعلقہ بنجر یعنی ملک سے پانی بارشی بہہ کر آوے اور باندھ کر مزروعہ زمین کو سیراب کیا جاوے یہ دوم درجے کی ہے تیسری جو خاص اون زمین کے
اپنی ذات پر بارش برسنے سے سیرابی ہو اور بارشی زمینات ایسی جلد سوز ہیں کہ اگر وقت پر بارش نہ ہو تو جلد زراعت کو صدمہ
پہونچتا ہے اور سیلابہ میل دو تین دریا کی رو سے عام قسم زمین ہے *

## پیداوار زرعی

فصل ربیع میں اکثر گندم اور قلیل جو اور خریف باجرہ اور کپاس بہی عمدہ حاصل ہو سکتی ہے اور زمینات کچہ میں
ستمو کہہ تازہ دلدل میں کاشت کرتے ہیں اور گندم کے سوای ماش کی دال بہت پیدا ہوتی ہے -

## سبیل آبپاشی

جیسا کہ اوپر درج ہوا اس علاقہ میں جس قدر نہری تہیں وہ قریب کل کی کرم کی پانی سے سیراب ہوتا ہے اور سبیل ذی پانی کی یہ ہے کہ دریا کے تنگ درہ
کی متصل مشرقی جانب سے علیحدہ علیحدہ وہاں یا نہر کہود کر اوس میں دور تک پانی لیجاتے ہیں چنانچہ فی الحال دس وہالین چنانچہ سناله کورم سے علیحدہ
ہی جسکی تفصیل میں کس عمر خان کس جدید وہال عالم خان وہال شیر خان ولد حسن خان وہال سرور خیل وہال
شیر خان ولد غازی خان مندمان خان وہال شیخ بہادر شیخ محمود خیل وہال خوانین خضر خیلان وہال ظریف خان
و عمر خان بکو نور باز خیل وہال سر حزو و شہ عالم خان محمد خان صابو خیل یہ چار گرانہ وہالون سے بہت شبہے ہو جاتی ہیں وہال مراد و
اولاد محمد خان کے باہم آٹھ پہران کے حساب سے آٹھ حصہ پر منقسم ہے اور وہال لمبڑی سے سوم حصہ وہال چہر و
کی بابت خضر خیلون کا حصہ ہے اور خضر خیلون کے ساتھ نصف عبدالرحیم خان عیسی خیل کہا تا ہے -

## تفصیل حصہ خواران وہال

واضح ہو کہ ابتدا میں سولہ حصہ عیسی خیلون کے سولہہ وہالین اپنی اپنی زمین کے واسطے علیحدہ علیحدہ تہین اور چونکہ ہر ایک حصہ میں بہت
بہت حصہ دار تہی اسواسطے انتظام اونکا اچہی طرح نہیں ہو سکتا تہا اور اسے جس نے زبردست کا منع لگا اپنی طرف پانی توڑ لیا اور بباعث تنگ
معاملہ ہونے کی کسی دل سے نگرانی اور کوشش نہ کرتی تا وقتیکہ خان زمان ولد وکیل خان رئیس زنکو خیل نے تیمور شاہ سدوزئی کے عہد
میں اپنی وہال کہود کر دستور شنک جاری کیا شنک سے باصطلاح زبان علاقہ وہال مراد ہے اور ماشکی وہال کے مالک کو کہتے ہیں اور وا لمکو دہ
میں جو اوس نے بنا جانب ماشکی متعین ہو کر ہمیشہ بند باندہ کر اور وہال صاف کر کے پانی کورم سے جاری رکہتی ہیں اور سیجی وہ ہے جو مالک
زمینات کا ہو پس ہر ایک وہال میں تین طرح کے حقدار ہوتے ہیں اول سیجی یعنی مالک اراضی دوم ماشکی یعنی مالک وہال سوم وا لمکو
یعنی آئندہ پانی کچہہ یہ لازم نہیں ہے کہ ہر وہال کے سیجی مالک نہر کے جا اپنی زمینات واقع ہون بلکہ اکثر اور لوگون کے زمینات کیوا

## قوم اوان

یہہ لوگ اپنے آپ کو قطب شاہ کی اولاد سے شمار کرتے ہین موضع جلال پور مین ملکیت اور سکونت انکی ہے اور نیز ملکان کالاباغ بھی قوم اوان سے ہین جنکا مفصل حال اس حصہ کے پانچوین باب مین درج ہے -

## اقوام جٹ

حسب ذیل اس علاقہ مین آباد ہین قوم ترگ جنمین سے کانجو بھی ہین قوم ترگ کے نام پر اپنا موضع ترگ شرک کالاباغ پر آباد ہے اور شاخ کانجو موضع کلو را اور رگاؤ مین بستے ہین یہہ لوگ قوم عیسی خیل کے ساتھہ یہان آکر آباد ہوئے اور عیسی خیلون کی اجازت سے ان زمینات مقبوضہ پر قابض ہوگئے اور کس عمر خان بنے وہال کلان کا پانی اکثر کانجو لوگ لایا کرتے ہین علاوہ ان کی قوم سنگوال کلو گو راہ ہراہہ سیاہ بہٹ جو قوم جٹ کی شاخین ہین اس ملک مین آباد کار ہین یہہ جٹ لوگ عہد افغانی مین عیسی خیلون کا لشکر تابعدار ہوتا تہا اور یہہ لوگ اپنے کام زراعت کاری اور واہکو مین خوب محنتی اور جورکش ہین سوای ترگ اور کانجو اور قدرے بہٹ کی باقی تو مین صرف واہکو واله کرتے ہین اپنی مملوکہ زمین نہین رکھتے

## ہندو

خاص قصبہ عیسی خیل مین اکثر اور دیہات مین قلیل آباد ہین اور یہہ لوگ متفرق فرقون سے ہین زیادہ کثرت اروڑون کی ہے اور مالک زمینات زرعی انمین بہت کم ہین قصبہ کالاباغ مین ہندو بہت آباد ہین پیشہ تجارت غلہ وغیرہ براستہ دریا . اور دوکانداری اور سود پر روپیہ دینے کا زیادہ بیوپار رکھتے ہین کالاباغ اور عیسی خیل اور کمر مشانی مین چند متمول ہندو بستے ہین حصول دولت کا موقع ان کو گورنمنٹ انگریزے کی امن دار عملداری مین ملا ہے ورنہ پہلے تو زبردست اور ظالم لوگون کا شکار ہوتے تہے *

## اقسام اراضی زرعی

اس پرگنہ مین عموماً تین قسم کی اراضی زرعی ہے اول آبی یا نہری دوم بارانی سوم سیلابہ پیمائی سندہ گرچہ بباعث نہونے صحیح پیمائش کے قابل اطمینان تعداد معلوم نہین ہے مگر سرسری پیمائش سے کل رقبہ پرگنہ قریب ۵ و لاکہہ ایکڑ کی ہے جس مین سے مزروعہ سمت ۱۹۱۵ کا زیر بندوبست صرف للعہ... ایکڑ تہا ازانجملہ ... ایکڑ نہری دیال ہا وپانی کورم سے اور قریب ایک سو ایکڑ جہلار اور چاہات سے سیراب ہوتی ہے باقی کل بارانی ہے جسکو زبان ملک چولستان یا تھل بھی کہتے ہین بارانی مین تین قسم ہین اول جو بند باندہ کر نالہ بارشی جو کوہ خنکان سے بوقت بارش سیلاب لاتی ہین اوس سے زمینات کو سیراب کیا جاتا ہے جیسا کہ نالہ ٹبر وچ اور کس ڈوالہ

مین چلی آئے اور متصل کوہ خٹکان عیسی خیلون کے صلاح سی بنجر زمین کو آباد کرکے میر خان سلطان خیل نے موضع آباد کیا اور تب سی زیادہ موضع مذکور کے مالک اور قابض چلے آتے ہین فی الحال سے ارسلا و توکل و منصور و جنیدا اپنی موضع اور قوم کے نمبردار ہین مگر آپسمین اتفاق نہین

## ذکر اون فرقون کا جو علاوہ شاخہا نیازی کے

## اس علاقہ مین قابض اور ملکیت زمینات رکہتے ہین

قوم سید سے شاہ عیسی کی اولاد چند گہر اس علاقہ مین آباد ہین اور اونکو کمارے اونکا اراضی معافی ملی ہوئی اور باقی بخاری سید بہی متفرق آباد ہین

## قریش

یہی چند گہر عیسی خیل بستے ہین جنکو قاضی کہتے ہین مگر حال مین جو قاضی عیسی خیل کے ہین وہ موضع اور رحمن منظر اور دنیا داری زمانہ سازی مین محو ہین

## شیخ موسی خیل

ایک شاخ نسل بہتی اولاد غوث غشت سی ہین اور اس علاقہ مین اونکی دو گانو ایک موضع گیدڑ انوالا اور دوسرا شمان والی اپنی ملکیت عیسی خیلون کے دی ہوئی ہے

## شیخ محمود خیل

نسل اس علاقہ مین ایک موضع رکہتی ہے اور اپنی آپ کو افغان سمجہتی ہین الا صحیح شجرہ نسب انکا نہین ملا +

## قوم ملا خیل

یہہ قوم اپنی آپ کو شیخ شہاب الدین سہروردی کی اولاد سی بتلاتے ہین انکا مورث اعلی مسمی شیخ ملا آدم نیازی کے آنے سے پہلی اس ملک مین آیا وہ خدا پرست آدمی تہا کوہ خٹکان مین اپنی معبود حقیقی کی عبادت کا تہا اوسکی چار فرزند ان کی نسل سے آب موضع ملا خیل جو کوہ خٹکان کے مشرقی دامن مین بہر دو کنارہ نالہ تنگ جہاز و سی نکلتا ہی آباد ہی اس قوم کے آدمی نیک اور غریب نیک چلن معلوم ہوتی ہین اور لوگ انکی خاندان کا ادب کرتی ہی۔

## قوم ترخیل

یہہ فرقہ متفرق ہی اور جیسا کہ بنون کے حال مین قوم ترخیل کا حال لکہا گیا ہی اوسی طرح انکی بہی اصلیت معلوم ہوتی ہی اور خاندان عیسی خیل کے ساتھہ بطور غلام کے ابتدا مین آئی تہی اور اونکی دی ہوئی چند زمینات کی مالک ہین

مشانیون کا قبضہ مغرب کوہ خشکان کے دامن تک چلا گیا ہے زمین ان کے سوای کچھ کنارہ دریا کے
ناقص ہے گر بند باندہنی اور بارشی نالون کے پانی چہڑانے سی زراعت گندم اور باجرہ بارانی رقبہ
مین بہی کامل ہوتا ہے اس قوم کے اکثر لوگ حاسد اور خانگی دشمنی سے مملو مین کوی آدمی باہمی عداوت
سے خالی نہین معلوم ہوتا داودخیل ایک گندی اور شادی خیل دوسری گندی باہم دشمن ہین
نگران سے نیچی اپنی شاخون مین بہی عداوت موجود ہی مند اخیلون کا موضع علیحدہ ہی اور خدو زے
نیازی بہی الگ بستی ہین اور چند گھر قوم مہیار نیازی کی بہی اس علاقہ مین ہین۔

## شجرہ نسب قوم سلطان خیل

۱۰ سلطان خیل

۱۱ فتح خان

۱۲ زنگی خیل — ۱۲ جلو خیل

۱۳ شہابی خیل — ۱۳ باجو خیل — ۱۳ جتو خیل — ۱۳ خدہ خیل — ۱۳ سامی خیل — ۱۳ تظم خیل

۱۴ ننظر خیل — ۱۴ سنجر خیل

۱۵ داود خیل — ۱۵ ہندال خیل — ۱۵ عیدا خیل

۱۶ گدا خیل — ۱۶ اغزر خیل

بہار خیل — شیر خیل

## حال قوم سلطان خیل

یہہ قوم دراصل سرسنگ کی اولاد سے ہی ابتدا مین اپنی قوم کے شامل علاقہ میانوالی مین آباد تہی قریب ڈیڑہ سو برس
کی عرصہ گذرا ہی کہ وہان سے بباعث خانگی فساد اور دشمنی کی یہہ شاخ سلطان خیل غیر آباد ہو کر اس علاقہ

پسران محمد خان اور شبیر خان ولد غازی خان اور شیر خان ولد حسن خان معتبر اور سرگروہ ہین اولاد شیر خان ولد حسن خان کے پسران محمد خان سے کمال عداوت ہی اور قوم مستون خیل مین نواز زمان خیل اور خان زمان ولد علیخان معتبر ہین اور بادین زئی مین حسین ولد لنگر غازی خیل اور حسن خان ولد احمد عثمان خیل ہشیرو ہین اور اپو خیل بن غازی خان اور ہیرہ بن محمد خان لمبردار ہین —

## ذکر قوم مشانی

یہہ قوم بہی نسل نیازی سی ہے انکا مورث اعلی مسمی موسی ابن خاکو نبیرہ نیازی کا تہا موسی کی اولاد نے بباعث اسمیت اپنی مورث کی موسیانی سی شہرت پائی مگر کثرت استعمال اور اختصار لفظ بجای موسیانی کے مشانی عام مشہور ہی یہہ قوم سرہنگون کے ساتہہ اول مشرقی کنارہ دریا سندہ کی جا آباد ہوے تہی چنانچہ اب بہی شاخ داؤد خیل مشانی بموضع داؤد خیل اور شاخ مونڈی خیل بموضع ٹہٹی علاقہ میانوالی مین آباد ہین اور باقی مشانی پہر واپس مغربی کنارہ دریا سندہ پر آن آباد ہوے انکا بڑا موضع کمر مشانی دریا کے پورانے کنارہ پر موجود ہی اور وقت بدی قوم مروت عیسی خیلون معاون ہوتے تہے +

تہی فی الحال گرچہ گورنمنٹ انگریزی کے انتظام سے یارائے انتقام نہین ہے مگر مروت اور عیسور اور سرہنگ اور خٹک سے صفائی باطن نہین۔

## خانگی فساد

واضح ہو کہ ابتدا مین عیسی خیلون کے بیچ خانگی پرخاش کم تہی اور آپکی دشمنی سے اکثر پرہیز رکہتے تہی الا بعہ پرہیز دلیل خان کے مارے جانے سی بعد بالکل اوٹہہ گیا خاندان ممون خیل دعویٰ سرداری کے تہا اور قوم عیسی خیل کی پیشوائی اون مین بہت مدت تک رہی اور زکو خیل خود دستار مختاری کی خواہش رکہتی تہی بدین باعث احمد شاہ ابدالی کے وقت سی قوم عیسی خیل کے گُنڈی یعنی دہڑا جنبہ آپس مین برملا دشمن چلی آنے مین یعنی ستجلہ خیل جسمین سی ممون خیل اور بادین زئی مین ایک گنڈی اور زکو خیل دوسری گنڈی ابو خیل اور تپّبری گرچہ بہت تہوڑی آدمی ہین مگر زکو خیلون کے شامل رہی الا ان خانگی فسادون مین جب کوئی شاخ ممون خیل یا بادین زئی کے اپنی قوم سے بباعث حسد و رشک رنج ہوئی تو وہ دوسری گونڈی زکو خیل مین چلی جاتی تہی اور اسی طرح زکو خیل جو اپنی قوم سی رنجیدہ ہوا وہ ممو خیل مین شامل ہو جاتا تہا قوم ممو خیل مین خانی اور معتبری شاخ نورنگ خیل مین زیادہ رہی چنانچہ اشبر خان فرقہ زمان خیل مشہور سردار عیسی خیلون کا ہو گذرا ہی اور بادین زئی شاخ غازی خیل اور عثمان خیل کے خاندان مین معتبری چلی آئی دوسرے گونڈی یعنی زکو خیل کے قوم مین شاخ دلو خیل مین خانی ہے جسمین سے دلیل خان اور اوسکی فرزند خان زمان نے شاہان دُرانی کی دربار سی سند خانی ہر چہار تپہ عیسی خیل حاصل کی ان خاندان کا ذکر جو ابتک معتبر چلا آتا ہی اس حصے کے پانچوین باب مین درج کیا گیا ہی الا واضح رہی کہ قبل از عملداری سرکار انگریزی اکثر ایسا ہوتا رہا ہی کہ اگر ممون خیلون کا ہاتہہ پہونچا تو اونہون نے زکو خیلون کو مغلوب کرکے بیدخل کر دیا اور خود مختار بن بیٹہی اور جب زکو خیلون کو موقعہ ملا تو اونہون نے بہی ایسا کیا الا ستجلہ خیل کثرت تعداد مین بہ نسبت زکو خیل بہت زیادہ ہین اور ان دو گنڈیون کر اپنی علاقہ یا کہ مروت اور کبہی تک دیگر افغان زئی و مروت و خٹ اپنا اپنا جنبہ بنا ہوا ہی عہد آزادی مین جب کہ آپسمین لڑائی ہو تو اپنی اپنی طرف کی مدد کی واسطے جنبہ دار لوگ آجاتی تہی فی الحال گرچہ ایسی ظاہر مدد کی ضرورت نہین مگر دلون مین راہ رسم جنبہ داری اکثر موجود ہی فی زمانہ قوم زکو خیل مین تالم خان و سرفراز خان و عبد اللہ خان

سمر وزخانی جو کالی بمبرے مشہور ہین نصرت خان اور سرور خان دونون بہائی تہے مگر نصرت کی اولاد سرخ رنگ اور سرور کی اولاد سیاہ فام ہے بمبرہ بزبان پشتو زنبور یا ڈیمبو کو کہتے ہین اور چونکہ اولاد نصرت خان و سرور خان مسلح اور مستعد لڑنے مین دلاور سوار تہے اس واسطے بمبرہ یعنی زنبور سے تشبیہ دیکر پشتونون مین سے نام سے مشہور ہو گئے*

## حال عداوت ہمراہ دیگر اقوام ہمسایہ

عیسی خیلون کی دشمنی قدیمی قوم مروت کی ساتہہ تہی اور اکثر عہد افغانی مین باہم مروت اور عیسی خیل لڑائیان ہوتی رہین مروتون نے اپنی جرات سے خاص علاقہ عیسی خیل کے اندر داخل ہو کر لوٹ اور مار سے دریغ نہین کیا ایک دفعہ موضع کہگلانوالہ کہنہ جو کنارہ کورم پر تہا مروتون کے ہاتہہ سے جلایا گیا آخری دفعہ مروتون کی لشکر کی شکست فاش کہائی اور بہاگتے ہوئے ایک سو نفر سے زیادہ مروت مارے گئے بعد اوسکے پہر عیسی خیل پر لشکر نکرے جب مروتون کے ساتہہ عیسی خیلون کی لڑائی ہوتی تہی تو سب نیازی شرم شریک ہو کر یارا اور ارسی عیسی خیلون کی مدد کی واسطے آتی تہے اور مغربی جانب اپنی حدی سرحد پر ملک مقبوضہ نیازی مین خلل پڑتا متفق نقصان سمجہتے تہے یہی باعث ہے کہ عیسی خیل باوجود قلت تعداد قوم مروتون سے بیدخل نہو سکے قوم خٹک سے بہی چہیڑ چہاڑ رہے ہے مگر ظاہری مقابلہ نمود کا کوئی نہین ہوا کالا باغ پر بہی اسپر خان ممون خیل نے یورش کر ہی الا کامیاب نہو سکا باوصفیکہ باہر کے دشمن کے واسطے جملہ نیازی متفق ہوتے تہے مگر عیسی خیل اور شاخ تاجہ خیل و بلو خیل سرسنگ نیازی کی باہم یہ تنازعہ تکرار سرحد کچہہ لب دریا سندہ مدت تک دشمنی رہی آخر سرسنگون نے واسطے رفع تکرار حد جو بنی فساد تہا یہ بات منظور کری کہ عیسی خیلون میں سے دو شخص معتبر یعنی ایک عمر خان ولد خان زمان رئیس زکوخیل دوسرا آگر خان ولد عزت ممون خیل قران اوٹہا کر کچہہ دریا کا بنہ نکال دیوین وہ منظور ہوگا چنانچہ عمر خان و آگر خان نے قران اوٹہا کر کچہہ دریا رابین پرگنہ میانوالی و عیسی خیل کی حد جنوب سے نکال کر شمال تک سب کچہہ مین قایم کردی اور اوس حد براری مین زیادہ زمین کچہہ کی عیسی خیلون کی طرف لگائی گئی اور چند عرصہ اوس بنہ پر عمل درآمد رہا الا پہر اپنی خانگی بے اتفاقی سے عیسی خیل اوس حد تک قابض نرہسکے اور چونکہ علاقہ میانوالی پہلے سے سکہون کے زیر حکومت آگیا تہا اس واسطے اوس طرف کا غلبہ رہا اوس حلف کی روسے جو بنہ نکالا تو سرسنگون مین سے موہانہ ولد خلیل تاجہ خیل و سردار ولد نشست قوم بلو خیل سرگروہ

یک حصہ اسی تقسیم اور انہین چار شاخون کی سبب سے قوم عیسی خیل چار تپہ مشہور ہین عہد افغانی مین
جب باہر کا غنیم جیسا کہ مروت یا ختک قوم کی مقابلی کے وقت ہر چہار تپہ عیسی خیل جب رسد کام دیتی
تہی اور نفع نقصان و اخراجات چار حصہ مندرجہ بالا پر کوئی لیتا دیتا تہا اور حسب شاہ درانی کوائل یعنی حشر کے
کی طور لشکر مطلوب ہوتا تہا تو بہی حسب رسد چار حصہ پر بہم پہونچایا جاتا تہا اگرچہ اور یہہ چار تپی مین
مگر شکمی تقسیم انکی سولہ حصہ پر ہی حسب ذیل ممون خیل اپنی چہارم حصہ کو چار جگہہ کرتے ہین —
شمشی خیل یک حصہ احمد خیل یک حصہ خضر خیل یک حصہ بہار خیل یک حصہ اور بادین ر
کے چہارم سے برائی خیل یک حصہ تسیخ عمر خیل یک حصہ عثمان خیل یک حصہ عمر خیل یک حصہ
اور زکو خیل کی ربع سے دلو خیل یک حصہ مرزو خیل یک حصہ لندو خیل یک حصہ خانی خیل یک حصہ
ادہ ابو خیل اپنے چہارم سے اور ابو خیل و مداد حصہ بمبرہ دو حصہ اس حساب سی بزبان ملک سولہ سولہوین عیسی خیل کے کہی جاتی ہین
گرچہ جدی تقسیم اور موروثی حصص وسی تفصیل سی ہین جیسا کہ اوپر لکہی گئے ہین اور واسطی تقسیم ارث جدی یہہ
ہی حصص قایم ہین مگر تعداد قبضہ مین بباعث انتقال از رو بیع و رہن وغیرہ اکثر فرق کثیر ہو گیا ہی خصوص چہارم
ابو خیل اور بمبرہ والہ بباعث کمی تعداد اشخاص اوس شاخ اور سختی فلک کی اکثر زکو خیل اور ممون خیل کے
ہاتہہ منتقل ہوا ہی زکو خیلون مین سے اولاد جہنگی خان دلو خیل نے جس مین سے خوانین عیسی خیل مین اپنی
موروثی حصہ سی بہت زیادہ زمینات بذریعہ بیع و جبر وغیرہ قبضہ کر لی ہین شجرہ نسب قوم عیسی خیل کے دیکہنی
سے اون شاخون کے نام معلوم ہونگی جنہون نے سولہ حصون مین سے حصہ پایا الا قوم بمبرہ عیسی خان
کی نسل سے نہین ہے اس واسطی شجرہ مین اس کا نام نہین رکہا گیا یہہ قوم جسکی ذریات مین سے دس بارہ
آدمی باقی ہین ہندوستان کی طرف سی آکر اولاد عیسی خان کے شامل ہوئی یہہ لوگ اپنی آپ کو نیازی افغان
سمجہتی ہین اور بعضی لوگ ان کو دہلی کی جانب سی آنے کی باعث پر چنتہ بتاتے ہین مگر صحیح نسب انکی نہین معلوم
مگر غالب یقین ایسا ہی کہ یہہ لوگ نیازی ہین اور سلیم شاہ کی محاربات کی وقت بعد نیازی جانے
عیسی خان اور ہیبت خان کے جو چند نیازی قید ہو کر ہندوستان بہیجی گئے تہی اونکی اولاد اپنی قوم
کے شامل ہونے کی واسطی یہان چلی آئی اور تقسیم کے وقت شاخ ابو خیل کی کمی تعداد کی سبب سی
اوس شاخ کی شامل کی گئی اور ایک چہارم سے دو حصہ بمبرہ کو ملی اور تب سی حصہ اور نفع نقصان
مین شامل چلی آتی ہین بمبرہ کی دو شاخ ہین ایک نصرت خانی جنکو سرخ بمبری کہتی ہین دوسرے

# حال قوم عیسی خیل

جیساکہ شجرہ نسب مین درج ہی عیسی خان کے آٹھہ فرزند تھے ازانجملہ تین کس کی اولاد موجود ہے
اور پانچ کی نسل کا پتہ نہین لگتا غالبًا اپنی باپ کی ساتھہ محاربات سلیم شاہی مین لاولد کام
آی جب اپنی ہمقوم نیازیون کے ساتھہ اولاد عیسی خان تھل مروت ٹانک کی طرف سی آی تو اس کو
اوس زمین پر قبضہ ملا جہان اب قصبہ لکی نالہ گمبیلہ کی شمال اور رود کورم سی جنوب واقع ہی جب نیازیون کو
مروتون نے بیدخل کیا تب درہ تنگ سی نکل کر اول موضع میت کی متصل موقع پر آباد ہوئی اور
پہر رود کورم کے جنوبی کنارہ پر عیسی خیلون نے گانو آباد کیا اوس موقع کا نام بباعث نشیب ہونے
کی تا حال ٹیٹی میل مشہور ہی مروتون کی بدی سی اوس جگہہ کو غیر آباد کر کے دریا سندھ کی کنارہ اور
گانو آباد کیا جسکا موقع اب زیر دریا ہی جب ممو خیل اور زکو خیل کے باہم عداوت شروع ہوئی
تب متفرق ہو کر اسی نواح مین آباد ہوئی اور بعد دریا بردی موقعہ آبادی سابقہ احمد خان رئیس
عیسی خیل نے بماہ اسوج سمت ۱۹۰۸ بکرم مین جس کو چھتیس برس ہوئی یہہ قصبہ جدید عیسی خیل کا آباد کیا نام
اس قصبہ کا باسم عیسی خیل صرف بباعث آبادی قوم عیسی خیل کے ہی اور ملکی لوگ اس قصبہ کو ترنہ
کہتی ہین ۔

## وجہہ تسمیہ ترنہ

یہہ بیان کی جاتی ہے کہ جب اول عیسی خیل لوگ اس علاقہ مین آئی تو کوئی دیال کورم سے جاری نہ
تھی بلکہ درہ تنگ اور اوسکی نیچے سے بیٹ کورم کا ایسا اونچا تھا کہ پانی خود بخود سیلاب کی وقت علاقہ
پر تا موضع میرشاہ والی تک پہیل جاتا تہا اور اونچی زمینات کو نشیب موقعہ سے لکڑی کا ترنا رکہکر پانی
پہیرایا جاتا تہا اور اس موقع آبادی قصبہ اور اوسکی نواح مین کثرت سی ترنا رکہی جاتے تہی جنکی باعث
سی اس قصبہ کا نام بہی وطنی لوگون مین ترنہ مشہور چلا آتا ہی *

## تقسیم ملک

واضح ہو کہ جب عیسی خیلون نے یہہ ملک اپنی قبضہ مین کیا تو چند عرصہ کی بعد شیخ فرید کی معرفت جو شاخ
ممون خیل مین سے شیخ مہلی کا فرزند ایک بڑا نیک نیت اور خدا پرست آدمی تہا سب قوم نے تقسیم ملک
کی چاہی شیخ فرید نے ہر ایک شاخ کی تعداد پر لحاظ کر کے کل ملک مقبوضہ قوم عیسی خیل کو اوپر چہار
حصہ ذیل کے تقسیم کیا ممون خیل یک حصہ بادین زئی یک حصہ زکو خیل یک حصہ اپوخیل معہ بہرہ

عیسیٰ خیل
خواجہ
ماما
محمد
زکو خیل
میرا
داور شاہ
احمد
زوجہ اول
زوجہ دوم
میرزو خیل
خواجہ خیل
علی خان
محمود
ملک
فیروز
اتمان
پیرائی خیل
احمد خیل
شیخ علی
خانی خیل
شہ عالم
شیر جان
سرست
یعقوب خیل
بہادر خیل
خضر خیل
دلاور
کالا
سپید خیل
عثمانی خیل
دولت
سارنگ خیل
عمر خیل
ہزار خیل
سپید خیل
بیرم خیل
محمد
بہرام
ملک میر
علی شیر
مصطفیٰ
بہریم
فتح خیل
صابو خیل
شیخ عمر خیل
شیخ عالی
نور ملک
چینگی خیل
شیخ احمد خیل
عثمان خیل
جلال خانی
عثمان
احمد خیل
عمر خیل
شیخ محمد
سلیم خانی
شیر خانی
حاجی خیل
درویش خیل
جل خیل
بہادر خیل
لنگر
عبدالرحمن
دولت
سرو خیل
سکندر خان
خان
مرزا خیل
سپید خیل
زمان خیل
عثمان خیل
چینگی خیل

فرقہ موسوم کل تلہیم یہان آباد تہا جنکو نیازیون نے نکال دیا اور اب اونکا نام نشان بہی اس علاقہ مین باقی نہین رہا باوجود بہت تلاش کے ٹہیک تاریخ قبضۂ قوم نیازی ملک مقبوضہ حال پر نہین ملتی مگر اون وسایل سے کہ جن سے تاریخ کی مطابقت قریب صحت کی ہو سکتی ہے ثابت ہوتا ہی کہ عرصہ تخمیناً دو سو ستر برس سے نیازی اس ملک پر قابض ہوی کیونکہ ۹۵۴ھ ہجری مین جسکو آجتک تین سو چہتیس برس ہوی عیسی خان اور ہیبت خان خانان نیازی سلیم شاہ سی باغی ہوی اور چہہ برس بغاوت اور مفروری مین گذار کر مقتول ہوی بعد ازان اونکی پس ماندگان علاقہ ٹانک مین چند سال اپنی قوم کے ساتہہ شامل آباد رہے اور پہر قریب تیس برس کے علاقہ تہل مروت مین سکونت پذیر ہوی سو اس حساب سی یہہ انداز مدت قبضہ قریب صحت کی معلوم ہوتا ہی ✣

بغاوت کا نتیجہ ہی شکست فاش کہا کر قوم نیازی ہیبت خان اور عیسی خان کے زیر لوا، خراب
خستہ بہاگ کر بمقام دہن کوٹ جو دریائی سندہ کی مغربی کنارہ پر کالہ باغ سی تخمیناً ڈیڈہ میل شمال
مائل شرق کو واقع تہا پناہ گزین ہوی اس پورانی شہر کے کہنڈرات منہدمہ کے نشان کچہ اب بہی موجود
ہین ۹۵۵ہ ہجری کو قوم اونیس سروانی نے جو فوج شاہی کی سرداری مین نیازیان مفرور کے قلع و قمع
کے واسطی آیا تہا اول دفعہ عیسی خان اور ہیبت خان کی دلاوری سی پس پا ہوا مگر دفعہ ثانی تازہ فوج
لیکر اونکو دہن کوٹ سی نکال دیا اور عیسی خان و ہیبت خان معہ اپنی ہمراہیون کے راولپنڈی کی شمالی
پہاڑون مین قوم گہکڑ مین جا پناہ لی آلا لشکر شاہی نے اونکا تعاقب وہان تک بہی نہ چہوڑا دو سال تک
گہکڑ اپنی دامن گرفتون کے تنگ پر فوج سلطانی سے لڑتے رہی مگر جب وہ بہی مغلوب ہوئی تب نیازی
تنک کشمیر کی طرف ملجا ڈہونڈنے کی واسطے روانہ ہوی حاکم کشمیر نے اونکو مغضوب شاہی سمجہکر روکا
سخت لڑائی ہوئی عیسی خان اور ہیبت خان معہ اپنے چند فرزندان اور بہائیون کے مارے گئے جنکی سر جسم
اور نا خدا ترسی کے ساتہہ کاٹ کر معہ قیدیان سلیم شاہ کی حضور بہیجے گئی اور اوس بی رحم بادشاہ نی مستورات
خانان نیازی مقتول کے ساتہہ اس قدر سختیان ناجائز کین کہ جنکی لکہنے کو نہین چاہتا اس دار و گیر سے جو نیازی
بچ رہی تہے وہ بمقام ٹانک اپنی قوم سے جا شامل ہوئی چند سال کے بعد وہان سے بسبب غلبہ قوم لوحانی شاخ تتا رے
اوٹہہ کر علاقہ دامان مشہور حال مروت مین جہان اب قوم مروت آبا دہی فروکش ہوئی اور تخمیناً تیس برس اوپر
تہل پر آباد رہی متصل موضع پہاڑ خیل رود کرم اور نالہ گمیلہ کے مابین نیازیون کا بڑا گانو واقع تہا اور مسمی تری
سرسنگ اوس وقت انکا سرگروہ مالدار مشہور تہا قوم نیازی کی فرقہ مہیار کو تقسیم ملک مقبوضہ سے حصہ ندیا اور
مہیار ناراض ہوکر قوم مروت شاخ لوہانی کے پاس مددخواہ گیا اس عذر سے مروتون نے نیازیون پر یورش کری
اور بہت سی فسادون کے بعد جنکا مختصر ذکر علاقہ مروت کی حال مین لکہا گیا ہی مروتون نے جنگی نیازیون کو مجبور کر کے
بیدخل کیا اور علاقہ تہل موسوم حال مروت پر خود قابض ہوگئی اور نیازی درہ تنگ سی نکل کر مشرق آباد ہوے
ہر دو کنارہ مشرقی و مغربی دریا سندہ کی کالا باغ سی اٹک بنیالہ تک طولاً اور کوہ خٹکان کے مشرقی دامن سے
دریا سندہ کی پار موچہہ اور میانوالی کی پری تک عرضاً قبضہ کرلیا اور اس ملک کو نیازی کا ملک مشہور کیا
پرگنہ عیسی خیل جسکا یہہ ذکر ہی قوم عیسی خیل اور زنگشانی اور سلطان خیل اصل سرسنگ نیازیون سے آباد ہے
اور اونکا شجرہ نسب ذیل مین درج کیا جاتا ہی اور جب یہہ قوم اس علاقہ پر قابض ہوئی تو اوس سے پہلے ایک

# باب سیوم

## ذکر پرگنہ عیسی خیل و اقوام سکنہ پرگنہ کور

یہہ علاقہ اس ضلع کے سب پرگنون سے چہوٹا ہی اور اسمین قوم عیسی خیل اور سلطان خیل سرہنگ و
موشانی شاخ ہا نیازی و اولد لودی آباد ہین حال اصلیت و شجرہ نسب نیازی و لودی کا اس کتاب کی
دوسرے حصہ کے تیسرے باب مین درج ہے ابتدا مین قوم نیازی بعلاقہ شلگر نواح غزنین مین آباد تہے
قوم اندڑ و غیرہ غلزای کے غلبہ سی خانہ کوچ ہوکر کوہ سلیمان کے مشرقی دامن علاقہ ٹانک مین اکر فرد کش ہوی
بسبب کمی تعداد اونکس اوسوقت قوم غلزای سی قابل مقابلہ نہ تہی اور اوس زمانہ مین پیشہ اونکا پوندہ گری
اور سوداگری کا اکثر تہا اور زمینداری بہت قلیل اوسی عہد مین جب ۱۴۵۰ء کو بہلول لودی
تخت نشین ہندوستان ہوا اور اوسنی اپنی تقویت کی واسطے ملک افغانستان یا روہ سی اپنی قوم
وغیرہ افغان لوگ جہت نوکری اور بہرتی فوج طلب کیی اور ایک عام فرمان واسطی آبادی افغانان
بملک ہندوستان جاری کیا تب قوم نیازی سے بہی اکثر لوگ ہندوستان مین جاکر نوکر شاہی ہوے
اونکی اولاد مین سے ہیبت خان نیازی اور عیسی خان نیازی جسکی اولاد مشہور بہ عیسی خیل ہے بعہد
سلطنت شیر شاہ سور لودی اپنی لیاقت سی عہدہ امارت تک پہونچی اور اس قدر رسوخ پیدا کیا
کہ ہیبت خان - اعظم ہمایون کا خطاب پاکر پنجاب کا صوبہ بنا اور عیسی خان مشیر خاص دربار شاہی کا
تہا تا وقتیکہ اپنی شامت اعمال سے باغی ہوکر سلیم شاہ سی بمقام انبالہ مقابلہ آرا ہوی اور جیساکہ

| نمبر | نام پارہ | نام خیل | نام براتخوار | تعداد روپیہ برات سالانہ | تاریخ منظوری معافی برات |
|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ویزی پارہ | بیگو خیل | خانیر خان ولد عبد الصمد خان و بیردل خان ولد نواز خان قوم بیگو خیل | الباہ<br>خانیر خان ـ بیردل خان<br>[illegible] | حسب الحکم گورنمنٹ مورخہ ٥ اکتوبر ١٨٩٥ع بذریعہ چٹھی نمبر ٧ ٤ ٣ ٣ واسطے دوام کے معاف ہے |
| ٢ | عمرزئی خیل | بہار خیل | ولی خان و صاحبداد خان قوم میانداد خیل | مالہ | حکم بشرح ایضاً |
| ٣ | تیجی موسیٰ خیل | ڈکہ سلیمان خیل | محمد یار قوم مرزا خیل و میان خان غزنی خیل و تیمور شاہ بلین زئی و عالم خان سلیم خیل | ١ ماہ<br>محمد یار ـ میان خان ـ تیمور شاہ<br>[illegible]<br>عالم خان<br>[illegible] | ایضاً |
| ٤ | ایضاً | احمد زئی | رحمت شاہ قوم وزرت خیل و نظام الدین خیل و نجمل خان ہیگا خیل و قطب کمال خیل و خان بیگ و سراب خان قتال خیل و بحر کن مغل خیل | [illegible]<br>رحمت شاہ ـ نظام الدین ـ نجمل خان<br>[illegible]<br>قطب ـ خان بیگ ـ سراب<br>بحر کن<br>[illegible] | ایضاً |
| ٥ | ایضاً | دوائی | طور خان قوم بابت خیل و محبت قوم اکی زئی | [illegible]<br>طور خان ـ محبت خان<br>[illegible]<br>١٢/ ـ ١٢/ | ایضاً |
| ٦ | ایضاً | آدم زئی | سمند خان و رضا خان قوم مانک خیل و مدک خواجی خیل | [illegible]<br>سمند خان ـ رضا خان ـ مدک<br>[illegible] | ایضاً |

# فہرست براتخواران بابت انعام
# زمینداره پرگنہ لکھمروت ضلع بنون

فہرست تپہ وار تفصیل قوم سکنہ ہر یک پرگنہ و تعداد دیہات و تنابجات مع اراضی جمع وغیرہ

نقشہ نمبر ایک متذکرہ دفعہ         بابت پرگنہ لکی مروت ضلع بنوں

مین بٹشی کرکے ایک لاکھ بیست وسہ ہزار آٹھ سو ستاسی ۱۲۳۸۸۷ جمع مقرر کری گرچہ ایک ہی بندوبست ہے مگر چند دیہات مین بسبب سنگینی جمع تخفیف دی گئی بعد منہائی تخفیف فی الحال ایک لاکھ اکیس ہزار نو سو تینتیس ۱۲۱۹۳۳ روپیہ مال سرکار اس پرگنہ پر متعین ہے ۔

## دستور باچھہ مالگذاری

باہم مالکان اس پرگنہ مین مختلف طور پر ہے اکثر دیہات مین جمع سرکاری ہر سال تعداد پیداوار پر بتقرری ثالثان یوشرکایان دیہہ باچھہ کرتے ہین اور ثالث برضامندی کل مالکان مقرر ہوکر بعد پاس فصل ہر ایک شریک کے نام تعداد غلہ اندازاً مقرر کرکے محاسب دیہہ کی بندی پر لکہا دیتے ہین اوس غلہ پر جمع کو پہیلا کر حصہ داران سے وصول کیا جاتا ہے باقی جسقدر طریق پر باچھہ ہوتی ہے اور نیز کل حال متعلق مالگذاری صورت دیہات اور نام قوم پرتہ سرا سری تیہ وار نقشہ ذیل سے معلوم ہوگا محاسب دیہہ یعنے پٹواری کو اس پرگنہ کے لوگ دبیر کہتے ہین جسکی بنیاد دبیر ہے طریق باچھہ معابزاذ پر تعداد پیداوار سالانہ انصاف کی مخالف ہے جا بجا اس روسے پر نہ قسم وار تعداد مالگذاری اسامیوار تعین ہوجاوے تاکہ دروغ کی تیاری اور گوندداری کا خوف کسیکو نہ ہے ۔

زمینداران علاقہ بیرون بازار بنون وغیرہ کے بیوپار کا شوق نہیں رکہتے ورنہ اس غلہ کی فروخت سے حسب خاطر خواہ نفع

اوٹہاتے سوائے اس دو قسم کے غلہ فصل ربیع مین اور باجرہ خریف مین اور کوئی جنس افراط سے قابل سوداگری

پیدا نہین ہوتی گندم اکثر بارانی سے اور باقی سب اجناس موٹہی سے کاشت کیجاتی ہے ❊

## کاشتکار

اس پرگنہ مین قریب کل خود مالکان اراضی دست کاشت کرتے ہین الا جنکی زمینات انکی ترددو کے امکان

سے زیادہ ہون تو وہ لوگ اور خصوص تہنار مین مزارعان سے کاشت کرا لیتے ہین حصہ مزارعانہ و مالکانہ بلحاظ

ناقصی و کاملی اراضی چار صورت مختلف کا ہے اول تہنار مین تخم کاشتکار دیتا ہے اور پیداوار سے نصف مزارعہ

و نصف مالک لیتا ہے مالگذاری سرکار ذمہ مالک دوسری بارانی زمین مین تخم اور معاملہ سرکاری ذمہ مالک

زمین ہے اور پیداوار سے نصف کاشتکار و نصف حقیت دار تیسرا دستور یہہ ہے کہ تخم کاشتکار کا ہوتا ہے پیداوار دو حصہ

اور سوم حصہ مالک لیتا ہے زر مالگذاری بہی دو حصہ مزارعہ اور تیسرا حصہ مالک ادا کرتا ہے چہارم بعضی جگہہ ایسا ہی رواج ہے کہ تخم اور معاملہ ذمہ

مالک مزارعہ کو پیداوار سے چہارم حصہ ملتا ہے تمیز مزارعان موروثی اور غیر موروثی کی مطلق نہین ہے مالک

زمین کو اختیار ہے کہ بعد برداشت فصل مزارعہ کو بیدخل کردے اور بلحاظ رواج قدیمہ کوئی مزارعہ موروثیت

کا دعویدار نہین ہوتا بلکہ نام موروثی و غیر موروثی کو بہی نہین جانتے ❊

## حال مالگذاری

تحقیقات سے یہہ بات ثابت ہوئی کہ سب سے پہلے جس حاکم نے قوم مروت سے نام نہاد مالگذاری کچہہ وصول

کیا وہ شاہزادہ بہادر شاہ ابن عالمگیر اورنگزیب بادشاہ دہلی کا بیٹا تہا باوجود اوسکے ٹہیک تعداد اوس

مالگذاری کی معلوم نہین ہوئی مگر اوسوقت کی حالات علاقہ پر لحاظ کرنے سے غالب قیاس ہوتا ہے

کہ برائے نام کچہہ وصول ہوا ہوگا احمد شاہ ابدالی نے جو کچہہ اپنے عہد سلطنت مین وصول کیا اوس سے

اوس بہادر شاہ نے اگر کم نہین تو زیادہ وصول نہین کیا ہوگا ازان بعد احمد شاہ نے دوسو چالیس

مہار شتر علاقہ مروت پر بعوض مالگذاری جسکو قلنگ کہتے ہیں مقرر کئی جس سال کوئی سردار درانی آیا تو بقدر

شتر وصول ہو سکے لیکیا بوقت یورش ہندوستان بجائے چالیس مہار شتران کے دوسو چالیس

سوار واسطے سجاآوری خدمات علاقہ مروت سے بلا تنخواہ طلب ہوکر ہمرکاب لشکر شاہی رہتے تہے

یہہ دستور مالگذاری کا عہد تیمور شاہ درانی تک رہا اوسکے آخیر عہد مین موقوف ہوکر بارہ ہزار نقد

بعد تقسیم سابق توالد تناسل کی ترقی ہوئی وہ تو بامید ازدیادی حصہ خواہان تقسیم جدید کے ہوتے ہین اور
جن گہرونکی تعداد نفری مین بہ نسبت وقت تقسیم سابق تنزل واقع ہوا یا برابر رہے تو وہ بخوف کمی حصہ مقبوضہ و پیش
جدید سے ناراض ہوتے ہین حقیقت مین یہہ دستور اون لوگونکیواسطے مفر ہے اور ہر ایک حصہ دار اس خیال سے کہ
نہین معلوم تقسیم آئندہ مین قبضہ لوٹ کر مجکو کونسی زمین ملیگی ترقی حیثیت و قسم زمین مقبوضہ خود بذریعہ باندہنی
بند وغیرہ نہین کر سکتا اور نیز جب بندوبست باقاعدہ ہوگا تو واسطے حفظ حقوق اُن لوگونکی سرکاری کاغذات بہی
ٹہکانہ نہین رہے گا بدین لحاظ جب میرے پاس اس قسم کی تقسیم کی درخواست گذری تو مینے نامنظور کری اور
کرنیل جان نیجر صاحب کمشنر قسمت کی رائی مین یہہ دستور بہت ناپسند ہی اور حصہ داران مین سے بہی اکثر
لوک اس دستور کے مخالف ہین بدین نظر اب امید ہے کہ یہہ دیہات بہی بموجب مقبوضہ حال بصورت بہیاچارہ مستقل
ہوجاوینگے

## اقسام اراضی زرعی

اس پرگنہ کے تپہ نارا اور تہتی محبن خیل و موضع لکی و بہار خیل یہان نہری زمین ہے جو پانی رود گرم سے سیراب
ہوتی ہے باقی زیادہ رقبہ پرگنہ کا کل بارانی ہے جسکی دو قسم ہین پہلے جسکو بزبان پشتو ادہ کہتی ہین یعنی کچی یا خام زمین
جس سے مراد ریگ دار اور تہل کی زمین ہے دوسری جسکو پشتو مین کلکہ یعنی پختہ زمین کہتی ہین و بزبان اُردو و
پنجابی یہہ قسم میرا یا بٹ اراضی ہے پہلے قسم کی ریگستان زمین اکثر اتپہ غزنی بلارہ مین اور دوسرے قسم کی
تپہ بہرام اور نیز موسی خیل مین بسبب نہ ہونے صحیح پیمایش کُل دیہات پرگنہ کے ٹہیک تعداد رقبہ کی بیان
نہین کیجا سکتی مگر وہ سرسری و اندازی تعداد جو سمت ۱۹۰۵ بکرمی کے بندوبست سرسری مین ملحوظ رکہی گئی
تہی یہی دو لاکہہ سہ ماہ ۹۸ ایکڑ مزروعہ اور دو لاکہہ للعہ ۲۵ ایکڑ غیر مزروعہ جملہ چار لاکہہ ۳۵ ایکڑ اس اندازہ
کو قابل اطمینان نہین سمجہنا چاہیئے خصوص پرگنہ کی چشم دید حال سے غیر مزروعہ کی تعداد زیادہ غلط معلوم ہوتی ہے

## پیداوار غلہ وغیرہ زرعی

گندم اور جو بہتا علی قسم کی زمین قسم اول مین پیدا ہوتی ہین اور جو باجرہ جوار خورہ و خربوزہ مونگ موٹھ اور نہری
زمین مین کپاس مکی چاول کرنا ہلدی تماکو پیاز وغیرہ ترکاری ہر قسم پیدا ہوتی ہے اس پرگنہ کی پیداوار سے
زیادہ تر مشہور غلہ گندم و نخود ہے اور بسبب عمدہ اور وافر ہونیکی ہمیشہ بنون کے بازار مین اکثر فروخت ہوتا ہے
عیسی خیل اور ڈیرہ اسمعیل خان کیطرف نخود اور گندم اس علاقہ سے بہت ہوجاتی ہے یہان تک کہ باہر
بیوپاری عیسی خیل سے کشتیون مین بہر کر بسبیل دریاے سندہ سکہر اور شکار پور تک لیجاتی ہین افسوس کہ

صفائی بہت پسند کرتی ہین سوائے اصلی دیہات کی ۔

## پابنڈی

بمنزلہ ڈہوک اپنی دور کی زمینات کی تردد اور چرائی مویشی و شتران کیو اسطی چراگاہ مین یا اوسکے قریب بنالیجاتے ہین مالدار اور زمیندار جنکو ضرورت ہو دو گہر رکہتے ہین ایک اصلی موضع مین دوسرا پابنڈے مین نام دیہات اور پابنڈون کا قوم کے نام پر ہوتا ہے مثلاً موضع بگہ خیل یا عیسک خیل وغیرہ علی ہذا القیاس پابنڈہ جبار خیل وغیرہ اصلی کا لوکو مبلہ کہتے ہین جو مینہ سے نکلا ہے مینہ یعنی جاے قیام یا سکونت دائمی ۔

## صورت حقیت دیہات پرگنہ

اس علاقہ مین کل اکیسو چالیس موضع قابل اندراج قسط بندی ہے جنمین سے ۸۵ موضع بصورت بہیاچارہ اور دو موضع پتی واری غیر مکمل اور ۲۶ موضع ناری کی بصورت زمینداری ہین اور ۲۷ دیہات مین ویش یعنی تقسیم اور پر سرو نکی بعد مدت معینہ مروج ہے صورت اول و دوم و سیوم صاف ہی دیہات بصورت بہیاچارہ مین ہر ایک شریک بقاعدہ رسمی بلا لحاظ حصہ شرعی اپنی مقبوضہ کا مالک ہے اور پتی داری غیر مکمل مین کچہہ اراضی بموجب حصص شرعی منقسم اور کچہہ مشترکہ ہے زمینداری مواضعات معرف پتہ ناری متعلق اوس زمین کے ہین جو سرکار سے واسطی آبادی کے شروع عملداری مین عطا ہوئی تہی کاشتکاران سے پیداوار لیکر مالک عوض غلہ مالگذاری ادا کرتا ہے سب سی زیادہ ذکر کی لایق ستر دیہات صورت چہارم کی ہین فاعلی اوس ویش یعنی تقسیم کا یہہ ہے کہ بعد دس یا پندرہ سال یا زیادہ قدر مدت معینہ کے بشرط رضامندی جملہ شرکا بالاتفاق وبہہ ہر ایک حصہ دار کے خاندان کے آدمی مذکر مونث بالغ نابالغ بلکہ شیر خوارہ بہی شمار کرکے اور تعداد نفری کے ڈڈی یعنی حصہ مقرر کرتے ہین جس گہر کے دس آدمی ہوے اوسکو دس ڈڈی اور جسکی پانچ ہوئی اوسکو پانچ ڈڈی علی ہذا القیاس تعداد انسانون پر کمی بیشی حصص ہوکر قبضہ مبدل اور کم و بیش ہوجاتا ہے تعداد اس معروف ڈڈی کی بحساب کنال یا اکبر شمار نہین ہوتی کیونکہ مقدار اس حصہ کا اوپر زیادتی یا کمی تعداد کی منحصر ہے جب اصطلاح تقسیم شروع ہوتی ہے تو سب بہیاچارہ بیٹہہ کر واسطی تقسیم آیندہ میعاد مقرر کرتی ہین کہ اس قدر سال تک یہہ تقسیم بحال رہے گی بعدش نئی سر سے پہر انسان شمار ہوکر کمی و بیشی نکالی جاوگی الاثنین ابر میعاد کا صرف برای نام ہوتا ہے جب تک قریب کل کے جملہ شرکا رضامند نہون تب تک باوجود انقضای میعاد مقررہ تقسیم جدید نہین ہوسکتی رضامندی یا ناراضگی حصہ داران بتنی اور کمی و بیشی اولاد کی ہے جنکے خاندان مین

متعلق نہ سمجھی جاوین یا بطور مسافرانہ وارد ہوون تو اونکی مہانداری اسطرح ہوتی ہے کہ سکنای دیہہ سی مسجد یا چوک مین
ایک شخص آواز کرتا ہے کہ آج اسقدر مہمان آے ہین حاضرین مین سی کوئی دو کوئی ایک اپنی ذمہ کر کے سب تقسیم کرلیتے
ہین اور اپنے گہر وانسی کہانا لاکر کہلاتی ہین غرض کہ بہوکہا نہین چہوڑتے ٭

## تنگی آب

گرچہ کہانیکیواسطی غلہ علاقہ مروت مین کثرت سی پیدا ہوتا ہے مگر پینی کے لئی سوائی اون دیہات کی جو رود گمیلہ یا کرم
یا ننگر کے کنارہ آباد ہین باقی علاقہ مروت مین پانیکی نہایت تکلیف اور تنگی ہے بعضی دیہات کی لوگ دس
دس بارہ بارہ میل کے فاصلہ سی رود گمیلہ پر پانی لینی کیواسطی آتے ہین بہم پہونچانا پانی کا ذمہ عورات کی ہے
جو مرکبان خر پر مشکین چرمی لاد کر لاتی ہین اس ضرورت کیواسطی ہر گہر مین دو یا زیادہ مرکب رکہتی ہین پانی
بہرنیکا دستور یہہ ہے کہ بوقت صبح اگر زیادہ فاصلہ ہوا یا موسم گرما مین سحر گہی کو گانونکی عورت اپنی اپنے
مرکبون پر مشکین رکہہ کر دو یا چند گروہ مین دس دس بلکہ پچاس تک بہی شامل ہوکر پانی کیطرف روانہ
ہوتی ہین اگر کوئی مرد ساتہہ ہوا جو عموماً بڑے گروہ کی ساتہہ ایک دو ہوا کرتی ہین تو جملہ گلہ مرکبان اوسکی آگے
دیگر قدرہ فاصلہ پر پیشتر جاتا ہے اور جوان عورات باہم شامل ہوکر سندری گاتی جاتی ہین اور کہیلتی
کودتی پانی تک پہونچتی ہین وہان ہر ایک اپنی اپنے مرکبان کی مشکین پر از آب کرکے بمدد یکدگر گدہون پر
لاد کر پہر قافلہ واپس ہوتا ہے اس ہنسی خوشی کے سبب سی اونکو یہہ محنت شاقہ سخت نہین معلوم ہوتی
مگر بیچاری عمر رسیدہ اور بچہ دار عورات اس مشقت مین قابل رحم ہوتی ہین خصوص بموسم گرما جب شدید
دہوپ مین تپی ہوئی ریگ کی اوپر پا برہنہ مرکب کو ہانکتی جاتی ہین غرض پانی کی یہان تک قلت ہے اکثر
جگہہ تیمم سی نماز ادا کیجاتی ہے اور پارچاکی شستشو اسی سبب سی بہت کم ہے ہی رود گمیلہ کے گہاٹون پر
خصوص بقصبہ لکی کے پاس صبح کیوقت دس بجی تک پانی بہرنے کی بہت بہیڑ رہتی ہے اور ہر طرف
گدہون کا گلہ نظر آتا ہے

## پوشاک

مین اکثر موٹا کپڑ سوت کا پہنا جاتا ہے بعضی ہمول ملک لنگہہ اور خاسہ کا ایک جوڑا پارچات کچہری مین آنے
کیواسطی تیار رکہتی ہین طرز جامہ مردانہ یہہ ہے کہ سر پر چہوٹی دستار بعضی لوگ اور خصوص ملک سفید رنگ
کی اور باقی اکثر سرخ رنگ عنابی اور عام لوگ نیلہ رنگ باندہتی ہین اور چادر یعنی راد سفید یا نیلی قمیص

دوسری دوارہ حاکم کو طلق استحقاق جائداد کا نہین ہوتا اور نیز برخلاف حکم شرعی یہہ رواج ہے کہ عورات حقدار کو بھی اسطرح جائداد منقولہ خصوص غیر منقولہ سے حصہ شرعی نہ ملیگا الا جب تک بیوہ اپنے شوہر متوفی کے گھر مین اوسکی گھر بیٹھی ہے تب تک وہ کل جائداد پر بطور گذارہ قابض رہیگی مگر اوسکو مع رہن انتقال بطور دیگر کا کچھہ اختیار بدون صلاح وارثان زرینہ نہین ہوگا بعد وفات یا دیگر شوہر کرجاوے اوس بیوہ کی بہر وہ میراث باہم وارثان زرینہ منقسم ہوگی بعد وہ بیکہ والدین بدون اولاد دیسری ایک یا چند دختران ناکتخدا کو چھوڑ کر مرجاوین تو تا شادی اپنی والدین کی میراث پر اونہین اختیار محدودہ سی جتنی بیوہ کو بھی قبضہ رکھنے کی سخن ہین بعد اخراجات ضروری شادی اور نکاح ہوجاوے دختران کے وارثان زرینہ جائداد بانٹ لیونگے

## خوراک

اس قوم کے آدمی تابستان مین نان گندم اور زمستان مین باجرہ کہاتے ہین متوسط اور ادنی درجہ کی وہ لوگ جنکے علاقہ مین پیداوار نخود ہوتی ہے آرد گندم کی ساتھہ نصف آرد نخود واسطی کفایت کی ملاکر نان پکاتے ہین اونکی اپنے علاقہ کی پیداوار خوراک وطن سے بہت زیادہ بہتر ہی ہے اگرچہ روزمرہ کی معمولی خوراک انکی عموماً ویسی ہی سادہ ہی الا — مہمان نوازی مین جہانتک ہوسکی دریغ نہین کرتے طریق مہمانی یہہ ہے کہ اگر مہمان روشناس معتبر یا اپنا کوئی دار ہووے تو اونکی واسطی گوسفند ذبح کرکے اور گندم کی بیلی اور بہت چوڑی چپاتی جو تہبر کی تیل پر پکائی جاتی ہے طیار کرکے ایک شانگ کان مین اون چپاتیونکی ٹکڑے کرکی اوپر سے نرم گوشت اور شوربا ڈالا جاتا ہے وہ باریک چپاتی اوسمین نہایت ملایم اور نرم ہوجاتی ہے اوپر اوسکے دم گوسفند کی چربی جسپر کباس لپیٹ کر پکائی ہین رکھی جاتی ہے اور اوس شانگ کی گرد آٹھہ یا زیادہ مہمان جسقدر کہ ہاتھہ ڈالنے کی گنجائش ہو بیٹھہ کر اوس مالیدہ کو چربی سی ملاکر کہاتے ہین اور سب کہانون سے اونکو پسند ہوتا ہے عورات مروت چوڑی اور پتلی چپاتی پکانے مین مشہور ہوتی مین اگر مہمان تھوڑے ہون یا توفیق گوسفند کی نہو تو ایک یا چند مرغ خانگی ذبح کرکے اونکا اسقدر افراطی شوربا بنایا جاتا ہے کہ جسمین سب مہمانونکی چپاتیان تر ہوسکین اہل دول میزبان قدر رسندہ مہمانونکی واسطی سوای اوسکے پلاؤ اور گوشت اچھی قسم کا بھی پکا سکتی مین شیرین کہانون مین سوای حلوا کے نام لوگونمین گوڑوہی زیادہ مستعمل ہے گوڑوہی کی ترکیب یہہ ہے کہ قند سیاہ کا شربت بہت جوش دیکر بعد پکانیکے شانگ مین چہانا جاتا ہے اور اوسکی بیچ چربی گوسفند کی تھوڑا آٹے مین مثل روغن زرد گرم کرکے ڈالتے مین اور اوسکے اوپر سے ونیشلی یعنی پتلے آرد کی باریک روٹی جیسی ہی نکڑے کرکے ۔ دربار مین کوث کر نوش جان فرماتے ہین دسمبر ۱۸۷۳ء مین بشمولیت صاحب ڈپٹی کمشنر مین نے ان کی مہمانی بچشم خود دیکھی اور جو مہمان خاص کسی ملک وغیرہ کے

سہیلیان پکڑکر بال سرکہولتی ہین اور وہ دختر باواز بلند کوک مار کر رونی ہے ایک وزدورہ مین یہہ حال بچشم خود دیکہہ کر بعد
دریافت تعجب ہوا بعد انجام اس رسم عجیب کی اوسکو گہر لاکر بعد صفائی بدن دولہن بنائی جاتی ہے اور دوسرے روز
والدین دختر حسب مقدور و رواج جسمین اکثر یہہ چیزین ہوتی ہین کل جہیز دختر کے مادہ گاو یا شتر مادہ گون یعنی جہت اور بوری
بالین اور چارپائی و لحاف اور چند برتن مسی علاوہ اوسکے وہ روپیہ بروز ناطہ لیتے تہے اوسکے زیورات بناکر ایک ایک شمار
کرکے دیتا ہے اور والد دختر کا بآواز بلند سب اہل برات کو سناکر کہتا ہے کہ ان زیورات اور اشیای سے سوای میری دختر کی
اور کسیکی غرض نہین ہے جب یہہ ہو چکا تو برات رخصت ہوتی ہے اور دولہن کو اسپ یا شتر پر سوار کرکے ہمراہ لیجاتے
ہین مگر خسر کے گہر تب تک عروس قدم نہین رکہتی جب تک اوسکو والدین شوہر کیطرفسے شتر یا گاو یا مرکب خر حسب مقدور
نہ دیا جاوے جب اونہون نے زبان سے دینا قبول کیا تب وہ شوہر کے گہر داخل ہوتی ہے اور نکاح شوہر کے گہر پڑہا جاتا ہے
واضح رہے کہ ایسے آدمی اکثر ہین جو روپیہ خود مضم کرکے ہمراہ دختر کچہہ قلیل جزو دیدیا۔ سالم یا اوس سے بہی زیادہ بابت
کا زیور مگر معتبر خاندان اپنے حیا کیواسطے دیتے ہین مگر عموماً نہین دیتے ؞

## پردہ داری

عورات کا رواج تر دُت مین مطلق نہین ہے گو ملکان کی مستورات باہر کم پہرتی ہین

## رواج غمی

جب کوئی شخص فوت ہوجاوے تو حسب مقدور وارثان اوسکے شتر یا مادہ گاو یا اراضی یا نقد اسقاط مین اپنے امام
وغیرہ کو دیتے ہین اجماع عام عالمان نہین کرتے اور نیز خیرات کہانہ کہلانی کی نہین ہوتی مگر پہلے روز متوفی کے گہر تہوڑا
سا حلوا واسطے تقسیم طفلان پکاتے ہین اور خاندان ماتم زدہ کیواسطے گاوٴن کے لوگ پہلی دن گوسفند ذبح کرکے روٹی
کہلاتے ہین تاکہ اونکو غم کی حالت مین آپ تردد نہ کرنا پڑے اور جب دور کی رہنے والی رشتہ دار یا دوست فاتحہ
کیواسطے آتے ہین اور بسبب دوری فاصلہ رات تک واپس گہر پہونچنا اونکا ممکن نہو تو اپنی ہمراہ گوسفند لاتے
ہین اور وہ توشہ آور وہ ذبح کرکے رات کو کہلایا جاتا ہے اور صبح اپنی روٹی دیکر رخصت کرتی ہین ایسی حالت
مین لکڑی گہاس جو کچہہ صرف ہو وہ سکتا ہے دیہہ مفت دیتی ہین قبر کا کہودنا و دیگر امورات ضروری اپنے ذمہ
بلا اخذ اجرت لازم سمجہتی ہین ؞

## قاعدہ تقسیم

میراث عموماً یہہ ہی کہ وارثان نرینہ بموجب حصص شرعی آپس مین تقسیم کرلیتی ہین الا اگر وارثان قسم ذوالفرائض و عصبات

کی فعل مختاری اونکو بدستور ناگوار ہے اگر بیوہ عورات بدون مرضی اپنی وارثان شوہری کے دوسرا خاوند کرین تو اپنی ننگ

عزت سمجھکر نالش کرتے ہین ؛

## رواج ناطہ

نسبت مانگنی کو زبان خود کوڑ وہ کہتی ہین جسکا طریق یہہ ہے کہ باپ یا بہائی مرد نسبت خواہ کا معہ ایک میراسی والدین

دختر کے گہر جاتا ہے اگر اپسین قرابت یا رشتہ داری ہوئی تو صرف ایک زیور بطور نشانی والدین دختر کو دیکر

اور دعا خیر عہد ناطہ ہوکر قند سیاہ تقسیم کیا جاتا ہے اگر رشتہ سابقہ کچھہ نہو تب والدین دختر باستثنای معزز خاندانوں کی وارثان مرد سے

زر نقد معاوضہ ناطہ مین سو سے لیکر دوسو تک لیتی ہین اور بعضی دفعہ بسبب آزادی حسن دختر اس سے بہی زیادہ لیا جاتا ہے

منجملہ مبلغ ان روپیہ کی چار پانچ روپیہ بنام لونگی والد مرد کو اور چار روپیہ ہمراہی میراسی کو اور ایک دو مبلغ واسطے شیرینی المثلان

والپس دیتے ہین اور میراسی اپنی وغیرہ کے ہاتہہ پر مہندی لگاکر اس سوہ یعنی ہاتہہ سرخ کرتے ہین اور اوسپر رنگ ڈالا جاتا ہے

بعد رسوم ہوکر باپ مرد والپس آتا ہے جب اپنی گہر مین پہونچا تو دختران دیہہ اوسکے گہر جمع ہوکر سندری گاتی ہین

اور اونکو شیرینی تقسیم کیجاتی ہے بعد اون رسوم کے پہر کوئی عہد سے نہین پہر سکتا اگر عہد شکنی کرے تو شرم یعنی مرجانا اوسپر لازم آتا ہے ؛

## طریق بیاہ

جب خواہش شادی کی ہوئی تو پسر والونکی جانب سے واسطے تعین یوم شادی اور مقرری خشی کے دو کس افراد والدین دختر کے

گہر جاتی ہین اور خشی اوسکو کہتی ہین جو اجناس و اشیا خرچ شادی والدین پسر وارثان دختر کو دیا کرتی ہین مثلاً بقدر گندم اپنی گونہ

وگا دو روغن یا کچھہ نقد جو کچھہ حیثیت جانبین مقرر ہوتا ہے اشخاص وکیل والپس آکر اشیا معینہ اونکے گہر پہونچاتی ہین جب غلہ پہونچا

تو وہ گانوئین خانہ بخانہ واسطے سائیدگی آرد چلکیونپر معرفت ڈوم کی تقسیم کیا جاتا ہے اور پہونچنی اشیا مقررہ خشی تا روز شادی

وہ دختر منسوبہ اپنی گانوسی باہر مع سہیلیون اور ہمجولیون کے دن بہر رہا کرتی ہے اور رات کو والپس آتی ہے جب چند ایام

مین غلہ سائیدہ ہوکر آرد جمع ہوا تب بفور پہونچنی پیغام اوسکے دوسرے روز اوس لڑکا کو دولہہ بناکر ڈرزا یعنی برات جسمین مرد و

عورات مخلوط ہوتی ہین کوئی پیدل کوئی شترون پر قلیل گہوڑون پر سوار ہوکر روانہ ہوتی ہین جب موضع مقصود مین پہونچے

تو اوس گانوکی نوخیز جوان اہل برانسی دو تین روپیہ ندرانہ مانگتی ہین جب تک نہ دیوین تب تک برات کو دختر منسوبہ کی گہر

جانی نہین دیتے اس خندہ بازی کے تکرار مین کبہی کبہی باہم مشت گریبان او رزد و کوب تک بہی نوبت پہونچتی ہے

جب ندرانہ طلبیدہ اداہو تو صلح ہو جاتی ہے جو روز برات پہونچنے کا ہوتا ہے اوس سے پہلی روز وہ دختر منسوبہ اپنی سر کی بال

مضبوط گوندہ کر باہر جاتی ہے اور باقی ہمجولیان اوسکی بندی بال سر کہولنی کا ارادہ کرتی ہین اور وہ نہین کہولنی دیتی

اور آگی آگے وہ دختر منسوبہ اور اوسکی تعاقب دیگر دختران گانون سے باہر دوڑتی پہرتی ہین بعد بہت دوڑنے کی اوسکو

اور شاخ ممہ خیل دولت خوازی ترکناری اور تاخت و غارتگری مین شہرہ آفاق تہے ؛

## اسلحہ

سواران مروت تلوار ڈہال و نیزہ رکہتے تہے اور پیادگان ۔ شمشیر و سپر اور تیر کمان بندوق وغیرہ اسلحہ آتش بار اس قوم مین بہت کم ہین یہان تک کہ فی صدی مردان بالغ پچہی پانچ بندوقتی بہی کم ہونگی مگر تیر انکا بسبب تنومندی بنا کام پورہ کرتا تہا اب بسبب عدم ضرورت اسلحہ رکہنے کی اجازت بدون حصول حکم خاص مجسٹریٹ ضلع نہین ہے اور اس قوم کو بہی شوق کم ہوگیا ہے

## پاداش جرایم

قتل جو سوائے لڑائی عام کی ہو عہد افغانی مین اوسکا بدلہ قتل تہا اگر دسترس قصاص کیطرح نہو تب صلح اسطرح ممکن تہی کہ فقیر اور علما اقربا قاتل کو ہمراہ لیکر بطور جرگہ وارثان مقتول کے پاس جاتے تہے بشرط قبول صلح دو عورت باکرہ سفید بار جو نہین بلا رسوم شادی بطور ونی خون بہا مین وارثان مقتول لیکر رضامند ہوتے تہے اگر مدعیان خاندان ور قوم مین مدعا علیہم پر غالب یا زبردست ہوئے تو بجائے دو زنان کے قاتل کے خاندان سے زیادہ چند عورات بالغ خواہ نابالغ وارثان مقتول کے لیجاتے تہے آیندہ اونکی رحم و مرضی پر منحصر تہا خواہ زیادہ رکہے یا کم علاوہ اوسکے بعضی لوگ اپنی ناموری بتلانیکو اسطے صلح قتل کیوقت قاتل سے لاس وزری لیتے تہے لفظ لاس وزری سے بزبان پشتو خود یہہ مراد ہے کہ ایک دو مرد معتبر از اقربا قاتل معہ اہل عیال مقتول کے وارثان کا ہمسایہ بمعنی رعیت ہوکر اونکی گانو مین تب تک آباد رہین جب تک وہ رخصت نکرین خواہ تمام عمر تک رہین فی الحال اس پورانہ دستور کا نام و نشان بہی نہین ہے اور جرایم قتل عمد بہت کم واقع ہوتی ہین البتہ معتبر ملکان کو اپنی خفیہ دشمن اور حاسدونکا خطرہ رہتا ہے ؛

## چوری کی

جرایم گرچہ عہد افغانی مین اس قوم سے آشکارا بذریعہ غارتگری و سرقہ بالجبر مال مخالفان اکثر سرزد ہوتی تہے مگر اب بہت کم آدمی اس قوم کے ایسی جرایم کے مرتکب ہوتی ہین سرقہ شتران چروای لوگونکی رازداری سے البتہ ہوتا ہے ؛

## بہگا لیجانا عورات کا

یہہ قوم اس جرم کو برابر گناہ قتل سمجہہ کر عہد افغانی مین اوس عورت اور مرد مفرور کو جب ہاتہہ پہونچی قتل کردیتے تہے اگر مدعا علیہ صلح چاہی اور مدعی قبول کرے تب دو یا چند عورت باکرہ شرم بین برسفید بار جات بلا رسوم شادی مدعیکو دیکر رفع تکرار کرتا تہا اور یہہ آئین علاوہ منکوحہ عورت کی منسوبہ اور بیوہ سے بہی متعلق ہی جا این بہی بعضی جگہہ اسطابق صلح کرتے ہین بیوہ اور ناکتخدا عورت

سلار خان دعویدار ملکی معہ عظمت خان و غنی خان برادران خود و بنجاہ کس ہمراہان دیگر کے مقتول ہوا اوسکے بعد گلزنگ خان ولد
سلیم خان میاندادخیل سلار اپنے رشتہ دار کی جگہہ ملک بنا یہہ شخص اپنی قوم مین مشہور دلاور تہا اوسنے بمقام کرک اور لتمبر
خٹکونسی جا لڑائی کری اوسکا دوسرا ہمسر تپہ طوطی زئی مین گلان خان تترخیل جو دعویدار دستار ملکی تہا اوسکو گلزنگ نے
خار چشم سمجھکر بدین تہمت کہ وقت فراہمی حشری غونڈ وجہت مقابلہ خٹکان اوسنے سستی کری ناحق قتل کردیا اوسکی قتل سے ہو
ہی الم خان عیسک خیل مورث ارسلا خان کا بدعوی قصاص گلا خان گلزنگ پر لشکر لایا دوسری طرفسی بیگو خان جمع عبد الصمد
خان بیگو خیل گلزنگ کا معاون بنا اوسدنسی کل قوم دو گروہ ہوگئی اور ایک دوسرکی ایسی دشمن خونخوار ہوئے کہ اون
خانگی فساد ونمین اچھے اچھے معتبر ملک اور صدہا جوان مارے گئے انتہا عملداری سکہان تک حرص حصول ملکی و برتری
نی کئی خاندانونکو ویران کیا ایسکی لڑائیونکی تشریح لکہنی کیواسطی دفتر چاہئی برتبہ و ہر قوم مین دو گوندی ہین کل علاقہ
مروت مین کوئی ایسا موضع خیال مین نہین آتا کہ جسمین دو جنبہ نہون اور سلسلہ گوندداریکا ایسا مضبوط ہے کہ بشرط
وقوع کسی معاملہ باہمی کے اوسکی خوشی اور غمی کا اثر دیہہ بدیہہ اپنی اپنی گوندیکو پہونچتا ہے سلطنت انگریزی کی انتظام نے
اونکی کشت وخون کو مسدود کردیا مگر ہر ایک گوندی کے دلونمین اسقدر عناد بہرا ہوا ہے کہ اگر کوئی موقع دیکہین تو اپنے
دشمن گندی کی ممتاز آدمیونکا خون جگر پیوین مردونکی دشمنی ظاہرا ہوتی ہے پوشیدہ بطور منافقان زبان اور
دل دورنگ نہین رکہتی مگر وہ ظاہر دشمنی ایسی سخت ضد اور جہل سے بہری ہوئی ہوتی ہے کہ آپسمین ملکان گوندی دار
گفتگو تک نہین کرتے دور کی رشتہ داران عداوت دار کی غمی و شادی مین شامل ہوتا تو مطلق درکنار رہا اپنی
بہائی سے اگر عداوت ہوجاوی تو اوسکا جنازہ کیا مزار تک بہی نہین جاتے جسکی نظیر زمانہ حال مین پردل خان
برادر عبد الصمد خان بیگو خیل مرحوم وغیرہ سے حاصل ہے عبد الصمد خان بیگو خیل کی گوندی کو سپین یعنے سفید
گوندی اور ارسلا خان عیسک خیل کے جنبہ کو تور یعنے سیاہ گوندی کہنی کا صرف یہی سبب ہی کہ علاقہ بنون مین
سپین گوندی عبد الصمد خان کیطرف کی خیرخواہ اور تور گوندی ارسلا خان کی جنبہ دارونکی ہواخواہ تہی اونکے
باعث سی اونمین بہی خالی نام کا اثر ہوا ورنہ کچھ اور فرق سفید و سیاہ کا نہین جب انصاف چہوڑکر گوندی داری
پسند کرتے ہین تو دونو گروہ کو شور سمجھنا چاہیئے فی الحال گوندداروںکا صرف یہہ کام ہے کہ اپنے جنبہ دار
کی فایدہ کیواسطی سرکاری کچہریونمین گواہی یا منصفی کے ذریعہ سے رعایت کری یا رسوخ معتبری کی باعث
حاکم کا موقع دیکہہ کر ظاہر خواہ اشارتاً سفارش کرتے سواس سقم کو ناچیز کرنیکے واسطی عاملان سرکاری کی
بیدار مغزی اور واقف کاری مطلوب ہے ،،

### ہنود

برہمن پانچ گہر کہتری دو گہر اور وہ دکہتی وا ونزادی ہر دو قریب اکہتر گہر متفرق اس علاقہ مین اور اکثر قصبہ لکی اور مینا خیل مین
آباد ہین اور ملکیت اراضی بیع و رہن کے ذریعہ سی حاصل کی اونکی آمد کا حال ویسا ہی ہے جیسا کہ ہنود کی اہل ہنود کی نسبت لکہا گیا ؛

## حال ملکان

ابتدا مین مثل دیگر شاخہای لوحانی قوم مروت مین بہی یہہ اچہا دستور تہا کہ کل قوم مین ایکشخص بنام سر ملک یعنی ملک کلان ہوتا
تہا اوسکی ماتحت ہر شعبی مین ملکان خورد بہی ضرورت کی وقت اوس بڑی ملک کے پاس بطور معرکہ سب ملک جمع ہوکر جو مشورہ قرار پاتا
تہا اوسکی تعمیل اتفاق سے کیجاتی تہی زیادہ تر یہہ ہی باعث تقویت اس قوم کا تہا بوقت مقابلہ قوم بلچی اور فتح ملک و قبضہ ملک مروت
یہہ ہی دستور رہا ملکان کلان کو بصلاح ملکان شاخ وار اختیار تہا کہ جس مخالف قوم سی ضرورت جنگ دیکہتی اوس سی سب قوم کو
لڑاوی اور اپنی قوم مین گناہ کی بدلہ مجرم سی ناغہ یا جرمانہ لیوے یا جو سزا بتجویز معرکہ مناسب ہوا وسکو دیوی تقریبا سو برس کا عرصہ ہوا
اوس سبب سی جو ذیل مین حال عداوت گوندی داری باہمی قوم لکہا گیا اتفاق بگڑ گیا جاتا رہا اور کل قوم مروت مین دو جنبہ یعنی
گوندی داری ہوگئی اور ہر ایک گوندی نے اپنا اپنا ملک کلان مقرر کر لیا فی الحال عبد الصمد خان بیگو خیل کا میا خان ہر فان ایک
گوندی کا اور اسلا خان عیسک خیل دوسری گوندی کا ملک کلان مقرر ہے اور باقی ہر شاخ و شعبہ مین اپنا اپنا ملک جو سرکار
کی جانب سی بعہدہ نمبرداری مقرر ہے کام دیتا ہی خاندان ملکان معتبر اس قوم کا مفصل ذکر شامل حالات دیگر رئیسان اس ضلع کی اس حصہ
کلیات مین لکہا گیا ہے جو معتبر ملک ہین اونکو انعام سالانہ جسکو برات کہتی ہین سرکار سے معاف تہا ہی اس باب کی آخیر مین فہرست
برات خوران درج ہے جس نام اور تعداد و تپہ دار معلوم ہوگی ؛

## حال نفاق باہمی قوم وابتدای ایجاد ہر دو گوندی یعنی جنبہ

وہ بی اتفاقی جس نے اس قوم کو دو گروہ مین منقسم کرکے ایک دوسریکا دشمن بنا یا تخمینا ۹۰ برس کے عرصہ سی بعد تیمور سدوزی شروع
ہوئی قبل اوسکی بتقاضائی حسد بخیال عزیزم قوم کی برتری اپہی دل سے نہین دیکہتی تہے مگر ظاہرا دشمنی سے پرہیز تہا سبب ہوئی کسی
امین کے آخر یہہ پرہیز ٹوٹا اور ہر ایک قوم کلان و تپہ مین علیحدہ علیحدہ ملکان کو حوصلہ حصول دستار ملکانی کلان پیدا ہوا اور
واسطی اس مطلب کے ہر ایک شاخ نے اپنی اپنی گوندی اور جنبہ بنانیکی خواہش کرکے ترغیب دی سب سے پہلی سلاخان ولد میا داد خان اپنی شجاعت
و جمعیت پر نازان ہوکر واسطی حصول اوس رتبہ کے جسکو سکندر خان آغز خیل نے جو خاندان خانان قدیم مروت سی تہا بطور
وہ رتبہ بازارکی مروت پر نام نہاد ونکی ملکای مقرر کری ہوئی تہی معہ حشری قوم خود بطور خانہ بدوش روانہ ہوا سکندر خان عیسک
خیل و تہم سکندر خیل جنگی تپہ مین قصبہ لکی واقعہ تہا سلا خان سی مقابل آراہوی مقام نہارہ متصل موضع دلو خیل سخت لڑائی ہوئی جس مین

حربہ میں آکر نیز چکر مارتا ہوا بیابان کیطرف روانہ ہوا باقی افغانون نے دیکھکر بسبب تیز ہونیکی مچن کا لقب دیا مچن بزبان
پشتو آسیا دستی یعنے چکی کو کہتی ہیں ہوس روزسی جو مورث انکا مشہور بہ شیخ مچن ہوا جسکی نسل کو مجموعاً مچن خیل کہتے
ہیں اس خاندان کو لوگ متبرک سمجھکر عزت کرتی ہیں عہد افغانی میں لوٹ مار اور حال میں سرقہ وغیرہ کی دست اندازی انکی
گہرونمیں کوئی نہیں کرتا اور خطرناک اوقات میں انکے گہر لوگونکا محافظ خانہ ہوتا ہے اس فرقہ کی اکثر آدمیونکا چال چلن
نیک ہی شیخ مچن کے دو فرزند تہی کرسی نامہ انکا نیازی کے خاندان میں اپنی موقع پر درج کیا گیا ہے اس قوم کی آدمی
گرچہ متفرق جگہہ آباد ہیں جیسا کہ علاقہ بنون میں منجا خیل مگر زیادہ گروہ انکا موضع ٹہٹی مچن خیل رود کرم سے جانب
شمال وقصبہ لکی سے چار میل کے فاصلہ پر آباد ہے اور اس موقع پر خاص اسکا ذکر مطلوب تہا اور یہہ قوم باقی قوم نیازی
کی ساتہہ شامل آکر اس علاقہ میں آباد ہوئی جب سرہنگ عیسی خیل موشانی کی شاخونکو قوم مروت نی
اس ملک سی بیدخل کیا تب یہہ فرقہ بسبب فقیری اور متبرک سمجھی جانیکے مروتون سے محفوظ رہکر بدستور سکونت پذیر رہا ؁

## نسل دولت شاہ معروف اباشہید

قوم سوری ڈلو خیل زیران اباخیل وبن خیل یہہ پانچ فرقہ اولاد دولت شاہ معروف
اباشہید ذات سید ہے قبر انکے مورث کی متصل ڈیرہ اسمعیل خان بر کنارہ غربی دریای سندہ موجود ہی اباشہید کی
اولاد نے اپنی جد کی لحاظ سے اور نفع ونقصان میں شامل ہونیکی باعث سی قوم مروت اولاد سندر سے حصہ پایا اور
اونکی الحاق کے سبب سی اولاد سندر جو خدو خیل اور اچو خیل ہیں باشتمال اونکی ورہی پلاری کہتی ہیں
معنی ورہی پلاری کا تین باپ سی مراد ہے ایک خدو خیل دوسرا اچو خیل تیسرا دولت شاہ اب یہہ
قوم ورہی پلاری ہیں ایسی خلط ہی کہ سب کوئی اونکو مروت سمجھتا ہے اور انکی راہ ورسم پوشش سب مطابق مروتونکی
ہے اور اپنی آپ کو مروت کہلاتی ہیں ؁

## شاخہای نیازی

فرقہ کونڈی دیائی وحیدران قوم نیازی سی ہیں ان چار تا شی بیدخلی اپنی قوم کے وقتمیں کسیطرح اونسی علیحدہ ہوکر
اس نواح میں رہگئی سوائے کنڈی کے باقی دو فرقہ کے لوگ بہت قلیل اور متفرق اس علاقہ میں ہیں کونڈی ضلع ڈیرہ اسمعیل خانکی
حد میں آباد ہیں ؁

## ہنڈ کی

قوم اوان اور کہوکہر اور گوڑہ بہت کم متفرق اس علاقہ میں پیشہ زراعت کاری رکہتی ہیں اور پیشہ ور لوگ از قسم بافندہ
ونیلگر وغیرہ اطراف جنوبی ومشرقی سے آکر آباد ہوئی ؁

ذکراون شاخونکا جنکی نسبت اختلاف قومیت واقع ہی اور داخل شجرہ نسب مروت ہین

قوم ملا خیل منفرق اکثر دیہات مروت مین چند چند خانہ جات آباد ہے اس قوم کو فقیر کہتے ہین اولاد مسمی ملا عثمان کی
بعضوا سکو قوم بیٹنی سے اور بعضی شیخ سی نسبت دیتے ہین مگر دونوین مخلوط ہے کہ صحیح تمیز نہین ہوسکتی

## دوسری شاخ ہمر خیل

ملحق یہ قوم بہرام خیل اصلی مروت نہین ہے مگر بسبب بلوغ اور خرچ کے بہرام خیلونسی حصہ پایا اور ایسی مل
ہوگئی کہ مشہور عام مروت سی ہے

## شاخ ملک زی

نسل موسی خیل مروت کو بعضی لوگ قوم نیازی سے بتلاتے مین مگر تحقیقات سی یہہ روایت غلط معلوم
ہوی ملک زی از اولاد جانوزی صحیح مروت ہی

## شاخ مزرا خیل

ملکان والی وال کی نسبت بعضی لوگ کہتے ہین کہ نسل قوم خٹک سی ہے الا یہہ بات صحیح نہین اور اصل
یہہ شاخ نسل اتمان خیل مروت ہے انکے ایک مورث کا نام خٹک تہا اس سبب سے لوگ اونکو ناحق قوم
خٹک بتاتی ہین

## فرقہ منگو خیل

شاخ دگر خیل نسل بائی زی موسی خیل کو بعضی آدمی نیازی بتلاتی ہین مگر بغیر کسی دلیل کامل کے غالباً
یہہ فرقہ مروت ہی

## شاخ خان خیل

ملحق یہ قوم دولت خوازی بہرام کی یہہ روایت ہے کہ مسمی خان جسکی نام سے یہہ شاخ نامزد بہ خان خیل
ہے اپنی بیوہ والدہ کی ساتہہ علاقہ خوست سے اکر قوم دولت خوازی مین خلط ہوا تو میت مین [illegible] حصہ پایا

## ذکراون اقوام کا جو علاوہ قوم مروت سی اس علاقہ مین آباد ہین اور ملکیت زمین رکہتی ہین

قوم گورگی از اولاد شیخ شاہ محمد روحانی سید ہین اور لوگو مین عزت رکہتی ہین اہل علاقہ اونکو متبرک
سمجہتی ہین اور اکثر پیشہ زمینداری کرتے ہین

## قوم محب خیل

اولاد خاکو شاخ نیازی سے ہے اونکی مورث کا نام اصلی ابتدا مین کوئی اور تہا اکثر وزیر حالت شکار بسبب شوق بردر گیا

مروت
شجرہ نسب پرلوہانی
باقی ہرسہ کا شجرہ نسب آویگا
موسیٰ خیل
تپئے
تونہ خیل
سلار
بائی زئی
تاجورزئی
ملک زئی
چندرخیل
بہرام خیل
تختی خیل
پارسنے
ڈکرخیل
زرکی زئی
اسمعیل زئی
صورت خیل
بازخیل
فقیر ملاخیل
زوجہ اول
زوجہ دوئم
زوجہ اول
زوجہ دوئم
خان خیل
زنگی خیل
باقرخیل
ساندخیل
عبلو خیل
اسپائی خیل
کریم خیل
میرحسن خیل
دوڑخیل
سمعین خیل
مرزاخیل
بہرام
عالم خیل
غازی خیل
ادین خیل
بازوخیل
فتل خیل
حسندرخیل
جبی خیل
احمد خان خیل
تختے خیل
علی خان خیل
نصرخیل
صدو
میاں خیل
مشہاخیل
بدوش خیل
بازی خیل
شہباز خیل
فتح خان خیل
عالم خیل

پر بیاری قابض تہے غرض کہ اکثر دلایل سے تخمینہ مندرجہ بالا قریب صحت معلوم ہوتا ہے بعد حصول
قبضہ مروت نے تقسیم ابتدای اس ملک کے آپسمین چہار حصہ ذیل پر کری سلار ایک حصہ نونہ خیل
موسی خیل تپی شجرہ نسب دیکہنے سے معلوم ہوگا کہ یہہ تقسیم بموجب حصص شرعی اوپر اولاد
ہر چہار پسران مروت کے حسب رسد ہوے تہے مگر بعلداری تیمور سدوزئی مسمی قلندر خان ملک
فرقہ آدم زئی نے جسکا اہالیان ریاست مین کچہہ رسوخ تہا بسبب افلاس و رعایت قوم تپی موسی خیل
حصص سابق کو فسخ کراکے واسطے اداے قلنگ تین حصہ ذیل بناے گئے تپی موسی خیل ہردو
معہ نونہ خیل بہرام اولاد سلار دری پلارہ چنانچہ ان حصص پر اداے قلنگ عہد سکہان تک کرتے
رہے مگر قبضہ زمین ہر ایک قوم حصہ وار کا مختلف التعداد ہے جسکا سبب یہہ معلوم ہوتا ہے کہ
اوسوقت اکثر تہل بنجر خارج از تقسیم تہا جس قوم نے اوسکو زیادہ آباد کرلیا وہ زیادہ پر قابض
ہے مگر زمین آبی و نہرین جو کرم سے نکالی ہتی تا ہنوز اونکی تقسیم حصص قدیمہ پر ہے رواج تقسیم
خانگی آگے لکہا جاوے گا فی الحال آبادی اس قوم کی اسطرح پر ہے کہ مغربی حصہ مین تپی موسی خیل
نونہ خیل اور وسط مین بہرام مشرقی حصہ مین دری پلارہ سکونت پذیر ہین ۔

کی عہد سے اون لوگونکی بربادی وجلا وطنی مشہور ہے ازان بعد ایک قوم موسوم نوہتی جنکے عقیدہ مذہبی کی نسبت صحیح
روایت کوی نہین ملتی اس علاقہ پر قابض تہے جنکو فرقہ سرہنگ وشبل وعیسی خیل شاخہای نیازی نی جو تانک کی
جانب سی آے تہے بیدخل کر کے خود قابض ہوگئی نیازیون نی اوس جگہہ جہان اب موضع بہار خیل ہے اور گمبیلہ سے
شمال کیطرف اپنی قرارگاہ بنای اور رودکرم وبالین یعنی نہرین نکال کر گمبیلہ اور رودکرم کے درمیان جہان قصبہ لکی ہے
آبادی شروع کری آبیاری تہل جنوبی اپنی ڈنگر چراگاہ رکہی اوسوقت قوم نیازی مین مسمی ہدی سرہنگ مشہور مالدار
اور ملک کلان تہا جسکا نام ابتک اس علاقہ مین یاد ہے

## حال قبضہ قوم مروت

اس علاقہ پر قوم نیازی کو قلیل عرصہ گذرا تہا کہ فرقہ بہار شاخ نیازی بسبب نہ ملنے حصہ خود قوم سرہنگ وعیسی خیل
سی ناراض ہوکر قوم مروت کی پاس مدد خواہ گیا مروت جو ایسا موقع دیکہہ رہے تہے اسبات کو غنیمت سمجہکر دیبی خرابی
تا نقصان سابق کے ہوی ہرچند کہ ملکان کلان اس قوم کے جیسا کہ سکندر وگل خان ہمزخیل بسبب دشمنی دولت
خیل وبلوچ وگنڈاپور قوم نیازی کو دشمن بنانے سے شامل تہے مگر سیان مینا خان تترخیل وقتل خان موسی خیل
وجہ ناراضگی مہیار کو بہانہ بناکر قوم نیازی کی مال مویشی پر تاخت لاکر لوٹ لیگئی اور عام بدی باہم قوم مروت وقوم
نیازی شروع ہوی تب ملکان کلان بہی متفق ہوکر سب قوم مروت بطور غونڈ وبعضی خانہ کوچ ہوکر اس علاقہ پر حملہ آور ہوی
سرہنگونکے ساتہہ خفیف مقابلہ ہوئے مگر وہ اتفاق ویکدلی مروتونکی دیکہکر خواہان صلح ہوئے گل خان ومینا خان
وبعضی دیگر ملکان مروت نی رودکرم سے جنوبی تمام تہل وغیرہ لیکر کے صلح منظور کری مگر موسی خیل شاخ مروت
نی یہہ صلح نامنظور کر کے بسرکردگی قتل خان اپنی ولا ورملک کے نیازیونسی رودکرم کی شمالی کنارے پر جہان انج
نیتی محن خیل ہے لڑای کی کہتی ہین کہ اوس لڑای مین مسمی ہدی سرہنگ مارا گیا اور باقی نیازی مقابلہ سے
قاصر ہوکر درہ تنگ سی مشرقی جانب جا آباد ہوی اور قتل خان بہی اوسی عناد کی سبب سے بعد عرصہ شکار کرتا ہوا مارا
گیا قوم نیازی سی فرقہ محن خیل جو ایک فقیر اور بابرکت خاندان تہا اوس سے مروتون نے کچہہ چہیڑ نہ کری چنانچہ فرقہ
مذکور ابتک تہی محن خیل مین آباد ہے اوس علاقہ مین قوم مروت نی بعہد سلطنت اکبر بادشاہ قبضہ پایا ٹہیک تاریخ
یا سال حصول قبضہ کا تحقیقات سی نہین ملسکا مگر بار یک تحقیقات ومقابلہ امور ضروری سے ثابت ہے کہ تقریبا کچہہ کم
تین سو برس سے یہہ ملک اونکی ہاتہہ آیا کیونکہ ۱۵۵۶ء مین اکبر تخت نشین ہوا ہے ۔ اور آج تک تین سو آٹھ برس
ہوئے اور اون کی وفات کو دوسو ساٹہہ برس ہوئے شروع سلطنت اکبر مین اس ملک

بہی کرتی ہے کاشتکاری اُنکی صرف علاقہ کتہ واز کے جنوبی حصہ مین ہی جہان اتبک ایک موقع زمین کا نام غرابہ مروتان مشہور ہے خرابہ باصطلاح زبان اوس ملک کی بارانی زمین کو کہتی ہین *

## سبب اخراج

اوس علاقہ سی یہہ بیان کیا جاتا ہے کہ اوس عہد مین سمی آزاد خان معتبر ملک فرقہ سلطانخیل شاخ سلیمان خیل قوم غلجی کی عورت مسماۃ وسیلی کو ایک غلام ملک مذکور کا ورغلاکر ہمراہ فرار کرلایا اور قوم مروت مین بہ علاقہ کتہ واز پناہ گزین ہوا غلجیون نی تشکر کیا مروتون نے ننگ افغانی کے لحاظ سے پناہ گرفتہ کو دشمنانکی حوالہ نکیا اس عداوت سی اکثر قوم غلجی یعنے اندر و ترکی وغیرہ اپنے بہای بند سلیمان خیلونکے معاون ہوکر قوم مروت اور اونکی شریک شاخیل دولت خیلونسی نبرد آزما ہوی اکثر مروت معہ اوس غلام بدکار اور کمبخت عورت کی مارے گئے جو بچ رہے تاب مقابلہ غلجیونکا نہ لاکر کتہ واز کو مجبوراً چہوڑ دیا اور بموسم گرما مین بجای علاقہ قدیمہ کوہ سلیمان کے مشرقی دامن نواح ٹانک اور دامان کیطرف آنا شروع کیا اوسوقت علاقہ دامان متعلق ضلع ڈیرہ اسمعیل خان پر قوم بلوچ قابض تہی اور نواح ٹانک پر پرنگی جنکو لوہانیون نی غلبہ لاکر بیدخل کیا اور اپنے قبضہ کو پہیلا دیا ہے بوقت تقسیم ابتدای علاقہ ٹانک اس قوم کو بہی چوتہا حصہ ملا تہا جسپر عرصہ تک قابض رہے بموسم گرما کوہ وازہ کے شرقی حصہ مین جاتی تہے اور سرما مین ٹانک کی نواح کو آتی تہے تا وقتیکہ مسعود وزیرونکے ساتہہ غیرت عورات کی سبب سے تکرار ہوکر باہم دشمن ہوسے اور چونکہ مسعود زبردست آمد و رفت زیر و بالا اس قوم مین حایل تہے اونکی عداوت سی پہاڑ کا جانا اونکا مطلق بند ہوگیا اوسی عرصہ مین تنازعہ ملک ٹانک آپس مین اولاد لوہانی کی بے اتفاقی ہوئی دولت خیلون نی زور پکڑ کر بعد لڑائی مروتونکو ٹانک سے اٹہادیا یہہ قوم درہ مین سی لیکر درہ پیزو تک پہاڑ مین آکر فروکش ہوی دوسرے سال ہر شاخ دولت خیل پر بارادہ استرداد ملک حملہ کیا اور ٹانک لیلیا مگر کٹی خیلون نی قوم گنڈاپور سے مدد لیکر پہر اونکو اٹہا دیا تب شمالی تہل پر جسکو حال مین علاقہ مروت کہتی ہین نظر پڑے وجہ تسمیہ اس ملک کی یہ اسم علاقہ مروت نام قوم ہے اور پہلی سکونت قوم مروت سے اس ملک کو تہل اور دامان کہتی تہے *

## قابضان سابق

اس علاقہ کا حال اسطرحسی بیان کیا جاتا ہے کہ ظہور اسلام سی پہلے اس علاقہ مین ہندو اور گبر جو مخلوط ہوگئی تہے اونکی سکونت تہی چنانچہ اوسوقت کی عمارات کہنہ و شکستہ کی علامات موضع احمد خیل و دامن کوہ و بالست خیل وغیرہ کو متصل اتبک معلوم ہوتی ہین جنکو یہہ لوگ ڈیری کافران کہتی ہین سلطان محمود غزنوی اور شہاب الدین غوری

دو دو قسم کی زرد رنگی اور پیکا پن ہوتی ہیں بہت ہی اور اس سے بہت آدمی لاغر اور کم قوت نظر آتی ہیں بموسم سرما فربہ اور پرور[?]
کو سفیدان کم کو بد پرہیزی اور بی تدبیر کے ساتھ کہانے سی یہہ مرض زیادہ ہوتی ہے اور علی العلوم جو آدمی موسمی تپ یعنی بخار
سی کم قوت ہو گیا ہو اوسپر زیادہ اثر کرتی ہے

## اسہال

یعنی پیٹ سی دست آنی کی بیماری بہی بہت ہی خصوص شروع موسم خزان اور پہر ماہ اپریل و مئی میں توت بکثرت کہانی
سی یہہ مرض بکثرت ہوتی ہے یہہ لوگ پوست انار پیس کر جغرات پر ڈالکر کہاتی ہیں یا بہی کا تخم باریک کرکے شربت قند
سیاہ کے ساتھ نوشجان فرماتی ہیں واسطی درد استخوان اور روانی و شکستگی استخوان اور رفع سستی و تندرستی بدن ہونکے
لوگ موسم سرما میں **سونٹہہ کالی زیری مرچ سیاہ کہی کہلہ کمرکس کالونمرا** ایک ایک چہہ تولہ لیکر
اور اوسکو باریک پیسکر حلوا جریش میں ملاکر چہہ روز صبح و شام کہاتی ہیں اور پندرہ روز تک نان خشک گندم کی سواے
ہر چیز سے پرہیز ہوتا ہے اور ہوا اور سردی سی محفوظ رہتی ہیں اسکا نام **ستر دارو** یعنی بڑا دارو ہی غرض کہ ہونکے
علاقہ میں قدیمی علاج زیادہ تر تازہ چمڑا گوسفند کا ڈالنا اور فصد لینا یا ستر دارو کہانا مشہور ہے سب سی پہلے چمڑا ڈالنا
انہیں مروج ہے مگر اب تپ کیواسطی دوای **کونین** سرکاری شفاخانہ سی لینا اچہی علاج سے بہت مفید سمجہتی ہیں اور بعضی
لوگ شروع بہار میں صفائی خون کیواسطی بقدر ایک پاؤ تیل سرشف یا نیم آثار شہد ایکو قتمیں نوش کر جاتی ہیں اور وقت
نوش سی بارہ گہنٹہ یعنی پہر دوسرے دن اوسیوقت تک پانی نہیں پیتی یہہ عجب صفائی ہے — ختم ہوا احال بنونکا

## باب دوم حال قوم مروت

### ذکر اصلیت قوم

**واضح ہو کہ مسمی مروت مورث اعلی اس قوم** کا بیٹا لوحانی معروف لوہانی اور پوتا سیانی ابن لودی کا
ہے ذکر قومیت لودی ولد شاحسین کا کتاب ہذا کے دوسرے حصہ میں آچکا ہے۔ لوہانی مذکور کی دو منکوحہ تہی ایک سماۃ
نوری جس سی پانچ پسر ہوی انکا شجرہ اپنی موقع پر ہی دوسری سماۃ شیرہ جس سے مروت جد اعلی اس شاخ کا پیدا
ہوا اپنی بزرگ کی نام پر قوم کا نام بہی مروت مشہور ہے اس قوم کا علاقہ گذشتہ زمانہ میں سکونت اولین ہتا جیسی فی الحال
شاخ سلیمان خیل غلجی متصرف ہیں گرچہ وطن اصلی انکا کہ دامان تہا مگر موسم گرما خانہ بدوش ہوکر اکثر **کوہ واشہ** میں مال چراتی
اور آرام کیواسطی جمع ہوتی تہی اوس عہد میں اس فرقہ کا اکثر پیشہ مال چرای اور مویشی داری کا تہا اور نیز جو بندگری

یرقان یعنی پیکا اور زرد رنگ ضعف کی ساتھہ ہوجانا اور ذات الجنب و ذات الصدر و ذات الریح کی بیماری بھی تجربہ سے
ناقص پانی کورم اور غلاظت جسمی سبب ازدیاد بیماریونکا معلوم ہوتا ہے اور باعث ناقص ہونے پانی مذکور کا یہہ تلائی مین
کہ اندر کوہ علاقہ کورم جہان قوم توری آباد ہے اس نالہ کورم کے ہر دو کنارے قریب پچاس میل کی فاصلے تک اکثر
زراعت چاول کاشت کیجاتی ہے اور اوسمین سی کورم کا پانی شب و روز پہرکر آتا ہے اور نالہ کیتی کا بھی جو ملک خوست
مین بنام شمل مشہور ہے یہی حال ہوتا ہے وہ جب پانی نبونکی حد مین پہونچتا ہے تو اسملک مین بھی زرعتونکو لگتا ہے
پینے کی استعمال مین آتا ہے خصوص زراعت برنج پانی ناقص کرنیکا سطی اول نمبر ہے ؂

## علاج

ملکی ہر ایک حسب ذیل مروج ہے تپ **محرقہ** جسکو بزبان پشتو **ستره تبه** یعنی بڑا تپ کہتے ہین موزمنقی کہلاتی ہین
اور فصد بھی لیتی ہین اگر ہفتہ تک آرام نہو تو گوسفند ذبح کر کے اور اوسکا چمڑا گرم گرم اوتار کر فوراً مریض کو پہنایا جاتا
ہی اور کوٹھہ کی اندر جہان ہوا نہ پہونچے رکہتی ہین دوسرے روز تک آرام نہو تو پہر دوسری یا تیسری دفعہ بھی تازہ تازہ
چمڑا پہنایا جاتا ہے اور اس چمڑا ڈالنے کے علاج کا نام بزبان پشتو **ڑون اچول** یعنی چمڑا ڈالنا ہے اور تپ
دق جسکو ملکی زبان مین **نری رنج** یعنی نکی رنج بولتی ہین اوسکا بھی آخری علاج **ڑون** یعنی چمڑا ڈالنا ہے
اور تپ موسمی جو ماہ ستمبر اکتوبر غایت نومبر تک رہتا ہے اوسمین بھی تین روز کی بعد چمڑا گوسفند ڈالتے ہین اور گرچہ
اس تپ موسمین مین نقصان جان کم ہے مگر ایسا عام ہوتا ہی کہ کوئی قسمت ہی والا اس سے بچتا ہوگا ؂

## کہانسی

کو ٹیخا ہی خواہ **ٹوخی** کہتی ہین زمستان کے موسم مین اکثر کہانسی چرب گوشت گوسفند کہا کر بد پرہیزی سے ہوتی
ہے اور یہہ لوگ **دوغ** کو گرم کرکے اور اوسمین روغن اور ہلدی اور مرچ سیاہ ڈالکر پیا کرتے ہین ؂

## ٹیکلی خواہ ٹوکلی

پشتو مین ذات الجنب و ذات الصدر و ذات الریح وغیرہ درد پہلو جسکو **چک** بھی کہا جاتا ہے ان سب کو **ٹیکلی** کہتے
ہین اور اسکا علاج یہہ مروج ہے کہ روئی پر بیضہ مرغ خانگی کی زردی لگاکر اور ہنخوان پہلو پر رکہکر اوپر سے پارچہ سے
ساتہہ مضبوط باندھ دیتے ہین اور عند الضرورت فصد بھی کرتے ہین بموسم زمستان یہہ بیماری بہت ہوتی ہے خصوص
جو تپ سے کم قوت ہوگئے ہون ؂

## یرقان زرد اور یرقان اسود پشتو مین زیڑ ہی

کہیں کہا جاتا ہی علے ہذالقیاس اس ملک کی پشتو مثل دیگر افغانستان کے پرآواز نہین ہے ابتدای عملداری مین سوای ہندو لوگ کی دیگر سکان
اس پرگنہ کی بدون پشتو اور اخوند لوگ فارسی و پشتو کی ہندی بانسی کچہہ بہی آشنا نہین تہی فی الحال گرچہ اسقدر ناواقفی نہین ہے اور بعضی
ملک لوگ ہندی اکثر سمجہتے ہین مگر بول نہین سکتے اور کوی کوی بولتا بہی ہے تاہم حکام وقت کو اور بیس برس تک ملکی رعایا کیواسطے
اور ہمیشہ اپنی سرحدی آزاد ہمسایونکے لئے زبان پشتو کا سیکہنا مطلوب ہوگا مجکو خوب تجربہ ہو چکا ہے کہ اس ضلع مین زبان پشتو سے
حکام کی واقفیت انصاف کی ممد اور رعایا کی خوشی ہی اگر مین خود پشتو کی زبانسے ناواقف ہوتا تو اس تاریخکی تحریر اور تکمیل ناممکن تہی

## شوق سرود

گرچہ علم موسیقی ہندکا اس جگہہ نام بہی نہین جانتے الا موافق طباع مخلوق ڈہل و سرنا کی بدعت بہت مروج ہی بنوچیونکو ڈیرہ میراسی
رقاصان کا ناچنا گانا ڈہل سرنا کی آواز کے ساتھہ نہایت پسند ہی یہانتک کہ اگر دوسری بستی مین بہی اسطرحکے تدارہ یعنی تماشا کی
خبر سنی جاوی تو نوخیز مرد اور بی عار لوگ وہان دوسرے دیہات سی جاتی ہین اور طرفہ نادانی یہہ کہ جو شخص ونکو گہاس فروخت
کرکے پیسہ پیدا کرتا ہے وہ بہی اوس تماشا مین نقد و جنس دینے سے باز نہین رہتا خصوص علاقہ سورانی تو ہنگش کے ناچیونکا گہر ہن
گیا ہی ایکدوسرے کے رشک سی فخریہ گانو بہ گانو اونکی تماشا کراتی ہین چاہئیکہ اس فضول خرچی سے پرہیز کرین جسمین دین و دنیا کا نقصان
ہی بجای اوسکی خیرات مساکین نیکنام اور کام آتی ہے سوای ڈہل اور سرنا کی جو صرف میراثی لوگ بجایا کرتی ہین رباب کی شوق
بہی ہوتی جاتی ہے رباب مارنے سے پشتون لوگ عار نہین سمجہتے اور طبع خوش کرنیکیواسطے رات کیوقت جو کوئی اکثر پانچ یا چند
جوان آدمی جمع ہو کر غزل و چاربیتہ یا سندرہ یا کسر زبان پشتو مین باواز بلند ایک تال پر گاتی ہین غزل مین سلوک اور حقانی ذکر
ہوتا ہے جو اکثر مست طالب العلم مسجدونمین بہی پڑہتی ہین دوسری چاربیتہ جسمین عاشقانہ اور مزاحانہ گفتگو ہوتی ہے تیسری
سندرہ جو بہت اونچی آواز سے گایا جاتا ہی اور شادیونمین عورت بہی گاتی ہین اسمین کذب صفت بہت ہوتی ہے چہارم کسر جو
صرف مرد لوگ گاتی ہین اور اسمین لڑائیوں اور بہادریونکا ذکر رہتا ہے جو شخص کسی لڑائی مین مرا لاوری کرے اوسکی صفت کیجاتی ہے
چونکہ اس کسر سے لوگونکی طبیعت کا حال بخوبی معلوم ہوتا ہی اور ملک کی تاریخ لکہنے کیواسطے اس سے اچہی مدد ملتی ہے بنظر مینے
افغانستانکی اکثر لڑائیوں باہمی قوم وغیرہ اور مشہور دلاوروںکی کسرین جمع کرکے بزبان پشتو ایک علیحدہ کتاب بنائی ہی جسکے
نیچے ترجمہ اردو بہی لکہا گیا ہے الا بدین خیال کہ اوسکا لطف بدون پشتو دان کے عوام کو حاصل نہین ہوگا طبع کرانیکا ارادہ
نہین ہے ۰

## حال بیماری اور علاج مروجہ

بنون کی علاقہ مین اکثر اقسام کی بیماری ہوتی ہے مگر عموماً زیادہ تر تپ اور کہانسی اور پیٹ کی بیماری اور

کی اقوام مین سی قوم میری کے مردمان قوی جسہ اور دراز قد سرخ رنگ ہوتی ہین جسکا سبب یہہ بیان کرتے ہین کہ رود کورم کا پانی
جو بانی نہو جی نوش جان کرتے ہین ناقص ہے اور رود توچی کا آب خوشگوار و ہاضم ہے جسکی پینے سی قوم میری کو یہہ امتیاز حاصل ہوا فصیح
ہو کہ جیسا عام قاعدہ ہی کہ دولتمند اور اشراف خاندانونین بنسبت محنت کشونکی خوبصورتی زیادہ ہوتی ہے اوسکا کچھہ اثر نہونین بھی ہے
مردمانکے سر پر اکثر دراز تا شانہ بال ہوتی ہین اور انکو کبھی اور چربی وغیرہ سی اسقدر چرب کرتی ہین کہ خلقہ یا قمیص تا بساعدین
چرب اور میلہ رہتا ہے تعفن اوسکی علاوہ مگر قوم قریش اخوند اور سید و شیخ لوگ اکثر سر کے بال رکہنے سی مستثنی ہین
اونکی تر لوز تما سر پر خالی عمامہ باندہا جاتا ہے عادات مین لہو و لعب بہت داخل ہے قریب اور ابتدائی بلوغت مین
شکاری تیتیر رکہنی کی عام رسم ہی اور بولارے کی ساتھہ شکار تیتیر بہت کیا جاتا ہے اور حسد کی راہ سی دوسرے کے
اچھی شکاری اور بولنی والے تیتیر کو زہر دیکے مار دینا یا چورا لیجانا بھی مروج ہے سستی اور کاہلی گویا بنون سے
پیدا ہوتی ہے اور آرام طلبی اور چوک پر بیٹھکر بیفایدہ باتین کرنی اور دمبدم حقہ پینا پسند ہی اپنے کاروبار خانگی اور
زراعت کاری مین بھی محنتی نہین ہین دروغ گوئی اس کثرت سی ہے کہ حاکم کو مقدمات مین سچہ تک پہونچنا بہت محنت
اور دقیقت سی ممکن ہے عہد سابق مین داودشاہ اور میری کے لوگ شہادت دروغ کیواسطی مشہور رہتے مگر اب اونین
اور دیگر علاقونین جاری امتیاز نہین حلف ایک پنجم ۱۸۷۰ء کو یہہ لوگ سہل سمجہتی ہین اور حلف قرآن مجید سی کچھہ بخوف
خدا پاک اور زیادہ بسبب بدنامی عام قدری پرہیز کرتے ہین اکثر ایسی بھی ہین کہ جوان ہر دو خوفسی گذری ہوئے
ہین طینت کی صفائی نہین ہے غیبت گوئی اور ارادہ فاسد سے کم آدمی بچی ہوئی ہونگے زبان خود اپنی فخر کرنیکو عیب
نہین سمجہتی دیوان صایب کا یہہ قول اونکو بہول گیا بیت تنای خود بخود گفتن نمی زیبد ترا صائب چو زن پستان خود مالد
حظوظ نفس کے یابد ٭ باوجود اسکی یہہ انین ایک اچھی وصف ہی کہ مے نوشی اور لونڈی بازیسی ہر ایک کہ وہ کو نفرت
کلی ہے البتہ بعضی آدمی چرس یا بہنگ پیتی ہین مگر عام نہین غرض کہ سوای تماکو کے اور نشی چیز سے اکثر پرہیز
ہے مگر صفائی بدن کیطرف جو جبر اعظم صحت بدنی ہے مونث اور مذکر راغب نہین پارجات تو اکثر مدت تک دہوئے
نہین جاتے الا غسل باوجود کثرت پانی بدون ادای واجب کم کرتی ہین مونثات کا تو سوای ضرورت احکام مذہبی غسل کرنا
عیب سمجہتی ہین ٭

## زبان ملک

واضح رہے کہ اصلی زبان ملک کی پشتو ہی مگر بنون کے پشتو مین زیر کا رخ بہت ہی جیسا کہ مُور کو میر اور اُور اِیر کو یعنی خانہ کو

# پوشاک

عموماً ملک بنون مین کرباس ملکی سے پارچات بنائی جاتے ہین البتہ ملکان معتبر سرکاری عملداری مین لٹھہ اور خاصہ پہنی لگے
مین اپنی ملک کی پیداوار کپاس ضروریات وطنی سے بہر کر دوسرے ملک مین فروخت کیواسطی ہندو لوگ خرید کر لیجاتی
ہین پوشاک مردانہ کی تفصیل یہہ ہے کہ دستار اکثر سُرخ رنگ گلگون بیا وش مگر بعضی ملکان سفید دستار رکہتے ہین قمیص
یا ملقہ فراخ بلا چین اکثر سفید اور قلیل سیاہ ردای سفید او بعضی ملک لونگی رکہتی ہین ازار مثل پاجامہ پشاوری
مگر پانونکی طرفسی ذرہ مختلف وضع ہے اور پانونمین اکثر چرمی چپلی اور منقش اور ملک لوگ پاپوش رکہتے ہین
زنانہ پوشش مین اکثر سرادپل سیاہ پٹہ دار او قمیص سیاہ جسکے سینہ و گریبان پر تہوڑا کام ابریشم کیا ہوا ہوتا ہی اور دولتمند
گہرونمین دارائی کا قمیص بہی مروج ہے قمیص کی اوپر گریبان کے متصل اکثر روپیہ ٹانکتی ہین طول مین زانو سے نیچے تک
اور باہر پہرنیوالی عورت کا اکثر سفید قمیص اور اسقدر لمبا ہوتا ہے کہ گہاس کاٹنی یا کام کیوقت مین اوسکا
کنارہ اولٹ کر سر پر بجای دوپٹہ کی اوڑہ لیتی ہین اور وہ دونوکام برابر دیتا ہے ردائی خانہ نشینی اکثر سیاہ مگر عام
فرودنمین سیاہ ردا پہن کر نکلنا عیب سمجہتے ہین اسواسطی جب گہر سے باہر جاوین تو سفید چادر اوپر لیتی ہین شلوار
اکثر سوسی کی گہیردار اور خوش قطع اور پانونمین مردانہ وضع کی قریب طرز کی پاپوش سُرخ بانات لپٹی ہوئی پہنتی
ہین زیورات بہت قسم کی مگر خراب وضع ہوتی ہین اونکی تفصیل سے طوالت لاحاصل ہے اور پوشاک اسقدر میلی
غلیظ اکثر رکہتی ہین کہ رنگ اوسکا چرب اور سیاہی مایل ہوجاتا ہے اور بوسیدہ و بدبودار باعث عدم شست
و شور رہتی ہے بخصوص عورات نہایت میلی ہوتی ہین ایک تو باعث عادت صفائی کیطرف رغبت نہین دوسری
چربی اور روغن زرد ملا او رچہرہ پر ملتی اور نہ صاف کرنی سے زیادہ متعفن ہوجاتا ہی اور ہنود بنون کی مرد اکثر سر پر ٹوپی
رکہا کرتی ہے مگر اب دستار سفید یا سُرخ باندہنی زیادہ مروج ہوگئی ہے پہلی لوٹ کی خوف سے اچہا کپڑا نہین پہنتی تہے
اور کرتا او رخلقہ پہنا جاتا ہے اور ازار کی جگہہ پہلے دہوتی بطور لنگ کی اکثر تہی مگر اب شلوار سفید اکثر مروج ہوگئی
ہے اور عورات ہنود سر پر سُرخ و زرد رنگت کا کپڑہ خواہ الوان وغیرہ حسب توفیق کرتی ہین اور کرتے کی جگہہ چولی
جو سینہ اور شکم ڈہکتی ہے اور پشت برہنہ رہتی ہے اور چولی تا بسینہ دارائی خواہ گلبدن کی ہوتی ہے اور
اوراسکی نیچے سُرخ پارچہ لگاتی ہین پشت کی پردہ کیواسطی سر کا کپڑا کام آتا ہے اور شلوار زنانہ ہنود مثل عورات مسلمان نیچے کی ہوتی ہے

## طرز وضع و عادات

قد و قامت مخلوق ملک بنون بنسبت اوطان دیگر خورد اور لون زرد غالب اکثر سیفاوی چہرہ متوسط اندام تنگ پیشانی گول چشم بنون

نرینہ کی موجودگی مین خواہر یا دختر کو مثلث محروم رکہنا انصاف کو نا پسند ہوگا ؁

## خوراک

کیوسطی عموماً فصل ربیع مین گندم اور زمستانین مکئی مستعمل ہے مگر خورندہ مخلوق تین قسم کی ہے اعلی اوسط ادنی پہلی قسم کی آسودہ لوگ نان گندم معہ گوشت یا پلاؤ و حلوا کہایا کرتے ہین اور خریف کی موسم مین صبح نان مکئی بہی کام آتا ہے دوسری قسم کے آدمی نان صبح مکئی یا جو ہمراہ دوغ یا مسکہ اور شب کو گندم کی روٹی دال یا کبہی گوشت وغیرہ سے نوش جان فرماتے ہین اور تیسرے قسم کی بیچارہ شفقتی اور مفلس کو روز و شب اکثر نان مکئی و جوار کبہی گندم کا نصیب ہوتا ہے اکثر لوگ کہانا نہین بہی کفایت شعار ہین غلہ گندم کو بانتظار گرانی فروخت کیواسطے رکہہ چہوڑتے ہین اور غلہ مکئی و جو پر اپنا گذارہ کر لیتے ہین موسم زمستانین گوسفند کا گوشت نہایت عزیز سمجہتے ہین اور اوسکی چربی بجائے روغن زرد کے گرم کرکے موسم مذکور مین بہت کہائی جاتی ہے چربی یا روغن خام جیسا طعام مین زیادہ ہو بہت پسند کرتی ہین گرچہ قوت انکا متوسط ہے الامر قانع و صابر نہین اور عورت بیچاری کو کہانیکا حصہ بہی انصافی نہین ملتا کیا معنی کہ جس گہر کے مردونکو اچہی روٹی نصیب ہوتی ہے تاہم عورات بدستور نان جو یا مکئی کہاتی ہین اور یہہ رسم عام ہے کہ تک بنونکی مستورات کو اچہا کہانا نہین ملتا اپنے ملک کی پیداوار خوراک ملکی لوگونکیواسطے کافی ہے مگر فوج اور باہر کے لوگونکی واسطے جب تک علاقہ مروت اور خشک و تہل وزیران سے غلہ نہ آوے تو بنونکی پیداوار پورہ نہین ہوتی ؁

## مہمان نوازی

واضح ہو کہ اسملک مین تین قسم کے مہمان سمجہے جاتی ہین پہلی مرغ ملانہ یعنے وہ مہمان جنکی خاطر گوسفند حلال کیئی جاوین دوسری چرگی مہمان یعنی مرغ خور تیسری دوچی مری مہمان جیسے مراد خشک روٹی کی مہمان ہین پہلے قسم کی مہمان وہ ہوتی ہین کہ جو کوئی ملک معتبر ہمراہی چند نفران دیگر بضرورت معرکہ یا کسی اور کام کے واسطے مہمان ہو یا کوئی برادر روشناس آدمی پیش ہو جاوے اور عہدہ داران ہین اس قسم کی مہمان اکثر وہ لوگ ہوتے ہین کہ جو اپنی گوندیدارونکو کمک دینی کیواسطے آوین دوسرے قسم مین ایک یا دو غایت پانچ تک جو معتبر مہمان ہون اونکے واسطے مرغ حلال کیئی جاتے ہین تیسرے ہمسایہ لوگ یا ناواقف مسافر بیچارے خشک روٹی کے مہمان ہوتی ہین مہمان نوازی اسملک مین بہت رائج ہے اور اپنے نیکخواہ اور معتبر روشناس مہمان کی بہت خدمت کیجاتی ہے اور ناواقف مسافر کو بہی بہوکہا نہین چہوڑتے یہہ رسم قابل تحسین ہے ؁

نہین جو اوس سی خالی ہو اس پرگنہ مین منزل آخرین کا سامان ہے کہ جب کوئی شخص فوت ہوا تو عورات جمع ہو کر بہ آواز بلند نوحہ
کرتی ہین او شفقتی مرد بلا اخذ مزدوری واسطے تعمیر خانہ آخرین یعنی قبر روانہ ہوتے ہین اور سفید ریش اور معتبر لوگ چوک
یا سیدان مین واسطے دعا اور فاتحہ کی جمع رہتے ہین اور علما بقدر مقدور طلب ہو کر اوس دیہہ کی مسجد مین ختم قران شریف
کرتے ہین تا وقتیکہ اوس راہ نورد بادیہ ممات کو غسل اور کفن دیکر دفن کیواسطے لیجاتی ہین بمجمع عام نماز جنازہ ادا کرکے بعد
تقسیم اسقاط اوس منزل ناگزیر مین تا نفخ صور سولا دیتے ہین فاعتبروا یا اولی الابصار یہہ سفر خطرا ایکدن سب ہمکو
ہی پیش آویگا جب اوسکی جگہہ بحد تنگ و تاریک ہو چکی تو عالم اوسکی قبر پر ایک مسئلہ تقسیم میراث پہر پکرا اور دعا خیر کرکے سب
دوست اوسکو اوس جنگل مین تنہا چہوڑ کر واپس آتے ہین اور اوسوقت سوای اعمال حسنہ کی کوئی اوسکا یار و مددگار نہین ہوتا
المختصر تین روز تک وارث میت واسطے فاتحہ مقید بیٹھے رہتے ہین اور حسب مقدور و ہمت خیرات کرتے ہین ہر طرفسے مہمان و
خویش واسطے فاتحہ خوانی آتے ہین مگر میت کی گہر کہانا عیب سمجہکر نہین کہاتے بشرطیکہ دورسے کوئی مہمان آوی اور
اوسروز واپس اپنے گہر نہ پہونچ سکے تب لاچار یہی کہاتے ہین تیسرے روز گلیدن یا کیس و غیرہ جسکو اس ملک مین پٹ کہتے ہین
اور خویش اور رشتہ دار جو دوسرے گہروں سے آتے ہین اور واسطے عزت میت کی وہ پٹ لاکر میت پر ڈالا کرتے ہین اپنی اخوند
کو معہ پارچات پوشیدنی میت خیرات بطور خلعت آخرین کردیتے ہین اور قید فاتحہ خوانی اوٹہہ جاتی ہے ؛

## تقسیم میراث

عموماً شخص متوفی لب دم یا کہان بنجہ موت مین گرفتار ہو جاوے تو کچہہ وصیت کرتا ہی مگر سوای خرچ خیرات اور تدفین
تکفین میت باقی امورات وصیتی اگر مخالف رواج ہون تو اونپر عملدرآمد کم ہوتا ہے متوفی کی اگر اولاد نرینہ یعنی بیٹا یا پوتا
ہو تو پہر کسی اور رشتہ دار کو موجب رواج ملک حق میراث نہین پہونچتا الا والدہ اور بیوہ اور دختران تا وقتیکہ شادی ہوئے
تک مستحق نان نفقہ اور گذارہ خاص کی ہوتی ہین اگر اولاد نرینہ نچہوڑ مرا ہو تو تا زندگی متوفی کی بیوہ بشرطیکہ وہ اپنے
شوہر کے حقیقی بہائیکے ساتہہ بیاہی نہ جاوے مستحق قبضہ جایداد ہوگی مگر ہرگز اوسکو اختیار نہین ہے کہ اپنی قبضہ کے
ایام مین جایداد غیر منقولہ از قسم اراضیات زرعی یا مکانات سکنی کو بذریعہ بیع یا رہن یا ہبہ یا کسی اور وسیلہ
سے منتقل کرے اگر ایسا کرے تو متوفی کے وارثان نرینہ دعوی امتناع کرسکتے ہین اگر بیوہ نہو یا وہ مرجاوے
تو میراث متوفی کی قریب تر رشتہ داران نرینہ کی باہم حسب حصص شرعی یا رسمی منقسم ہو جاویگی بموجب
رواج ملک کی دختران اور خواہران جنکی شادی دوسری جگہہ ہوگئی ہو مستحق یافت حصہ شرعی کی نہین بنتی
اور یہہ رواج عام ہے الا امر مقدمہ مین بلحاظ قسم وارثان موجودہ خاص غور ہونی چاہئی دور کے رشتہ داران

ایسی صورت اکثر مفلس اور ہمسایہ لوگون مین واقع ہوتی ہی دوسرے دختری بوقت بلوغت کسی غیر شخص سی تعلق پیدا کرکے عہد والدین کو معہ شیشہ ننگ و ناموس سنگ بیحیائی پر توڑ ڈالا پشتون لوگ اس دوسری قسم کی عہد شکنی کو بہت سخت اور ناگوار سمجھتی ہین تیسری وارثان دختر والدین پسر یا خود اس لڑکی سی کسی باعث خانگی یا گوند یلاری وغیرہ پر رنجش خاطر باہم پہونچکر ناطہ سی منکر ہوجاتی ہین اس تیسرے قسم کی عہد شکنی مین اکثر بذریعہ منصفان و ملکان باہم جانبین رضامندی ہوجاتی ہے مقدمات عہد شکنی کی تحقیقات مین خاص صورتین پیدا ہونی ممکن ہین مگر واسطے ثبوت عہد ناطہ کی رسم خورنہ و لاس نیوی جسکا اوپر ذکر ہوا اور جو مشہور عام ہوتی ہین مضبوط گواہ ہین ؀

## نان و نفقہ عورات

کی بہت جھگڑے رہتے ہین اور بنیاد اونکی دو سبب سی اوٹھتی ہے پہلی مرد کی بی انصافی جو دو یا چند شادیان کرلیتے ہین بترغیب منکوحہ جدید پہلی زوجہ سی ظالمانہ پیش آتا ہی دوسری عورت کی بیوفائی جو اپنی آزادی حاصل کرنی کی غرض سی شوہر کو مرح تنگ کرنا چاہتی صورت اول الذکر مین بمنشاء دفعہ ۴۸۸ ایکٹ ۵ سنہ ۱۸۹۸ء علیحدہ ماہیانہ واسطے گذارہ عورت اوسکی درخوست پر مقرر ہوا واجب معلوم ہوتا ہی دوسری صورتین جب تک زوجہ اپنی شوہر کے گھر شامل آباد رہکر گذارہ نکرے علیحدہ ماہیانہ کی مستحق نہین سمجھی جاتی عموماً ماہیانہ مقرری قانون ان لوگونکے قلبی خواہش کی مخالف ہی کیونکہ یہہ عورات کو شل بہایم خواہ کیسا ہی اونپر جور و ظلم کرین بے زبان اور مطیع مطلق رکھنا چاہتے ہین خدا ترسی اور انصاف کو بھی یاد رکھنا چاہیئے ؀

## پردہ داری مستورات

علاقہ بنون مین عموماً مروج ہے بخصوص قوم سید اور قریش اور پشتونکی مستورات تو بالکل کشادہ رو نہین پھرتی اور باقی لوگ بھی اکثر پردہ کرتے ہین اور اپنی گھرون مین غیر شخص کی آمد رفت نہین رکھتی اور اس پردہ وار یکو بزبان ملک ادب کہا جاتا ہی اگر کسی شخص کے زنانہ مکان مین بلا رضامندی مالک خانہ کوئی شخص چلا جاوے تو گو وہ صاحب خانہ مفلس ہو تاہم وہ اپنی بیعزتی سمجھتا ہے اور کہتا ہی کہ میری گھر کا ادب توڑا یا اسی سبب سی سوای رشتہ داران قریبی زنانہ گھرون مین آمد رفت غیر محرم مردونکی ظاہراً کم بلکہ مطلق کالعدم ہے الا گاؤنکی ہندوونسی اور کلی گر یا ڈوم یعنی حجام میراسی وغیرہ ہمسایون اور گھر کے کمیونسی یہانکی لوگ پردہ نہین کرتے گویا منود اونکی نزدیک مذکر ہی نہین ہین جب عورت واسطے ضروریات باہر جاوین تب اونکی اوپر ایک سفید بڑی چادر ہوتی ہے کہ سر سے پانون تک ڈہکی ہوئی ہوتی ہین اور جب راستہ پر غیر مرد کو دیکھتی ہین تو سوای ایک چشم کے چہرہ پر بھی پردہ کرلیتی ہین چاہیئے کہ دل کے پردہ کو بھی درست کرین تعلیم علم سی ممکن ہے ؀

## رواج غمی

اس جگہ اوس ناگزیر غمی سے مراد ہی کہ جو بسبب جدائی دائمی اپنی عزیز و اقربا کی پیش آتی ہے دنیا مین ایسا کوئی

## ہرجانہ نسبت یا نکاح شکنی

اگر عہد شکنی نسبت یا نکاح باخوای کسی آشنا عورت کی سرزد ہوا اور وہ عورت کسی دوسری مرد کی ساتھ نکاح پڑھا
بیوی یا بیٹی جاوی تو یہ امر داخل بھگا لیجانی عورت کی ہے اور اسکی نسبت عہد افغانی مین سوائی مرگ اگر ہاتھ ہوتجی
تو نہین تہوڑی بہتی اور انکو جو منسوبہ کا برابر شرم تہا اگر صلح ہو وی تو جیسا بھگا لیجانی عورت مین دو عورات باکرہ جوان لیجاتی تہی
ویسا ہی سفید بار جو نہین بار سوم شادی ایسی معاملات مین ہی لیتی تہی فی زمانہ بسبب نہ متقاضی ہونی قانون سرکاری کے
جو مقدمات عہد شکنی ناطہ عدالت تک پہونچتی ہین تو اونمین بشرط ثبوت فسخ عہد نقد ہرجانہ تجویز کرنا پڑتا ہے تعداد اس ہرجانہ
کی بعد منصفان حسب حیثیت خاندان اہل معاملہ اور صورت مقدمہ کی مقرر ہوتی ہے پشتون کا شرم یعنی ہرجانہ بہ نسبت
ہمسایہ کی بہت زیادہ ہوتا ہی کرچہ پشتون لوگ اپنا شرم بموجب رواج قدیمہ ایکہزار دو سو مطابق مقدمات خون کی بتاتی
ہین مگر دراصل یہہ تعداد برای نام اور دباو کی ہے فی الحال ایکسو سی لیکر چہہ سو تک واسطی پشتونکی اور چالیس سے لیکر سو تک
واسطی ہمسایہ کی حسب قدر شرم یعنی ہرجانہ سمجہا جاتا ہے بعض قلیل ونجی معزز خاندان ایسی ہی ہین کہ چہہ سو ہرجانہ
اونکیواسطی تہوڑا ہے غرض کہ منکوحہ یا منسوبہ عورت ایک شخص کی دوسری کو بلا مسامحت اوسکی کہ بیوی تو بدون بلا
لینے کے اپنی نہایت بیعزتی سمجہتی ہین جو ایسی مقدمات مین نقد ہرجانہ مقرر ہوا اوس شخص کو ادا کرنا پڑتا ہی کہ جس سی وہ عورت
نکاح کری اور اکثر رضامندی فریقین خانگی طور پر ایسا ہی ہوجاتا ہی کہ حسب دستور ریاستہ بدلہ مین دو عورتین بالغ خواہ
نابالغ یا ایک عورت اور کچہ نقد دیکر مدعی کو راضی کرتی من خصوص نکاح شکنی کی معاملات مین ایسا ہوتا ہے ؛

## استثناء

اگر عورت منسوبہ کہی کہ میری والدین نی جس سی عہد ناطہ کا کیا اوس سی مین نکاح نہین کرتی اور نہ کسی دوسری جا بہ شادی کا ارادہ ہے
اگر کبہی شوہر کی خواہش ہوئی تو اوس شخص مدعی ہی سی نکاح کرونگی تب بموجب رواج ملک باوجود عدم ایفای عہد کچہ
ہرجانہ و شرم مدعیکو نہین پہونچتا بشرطیکہ دختر منسوبہ نیک نیتی سی والدین کی گہر باکرہ بیٹہی رہے الا اگر برعکس اسکی بسبب اغوای
کسی آشنا یا اوسکی والدین کی نثرار تأثر غیب دی رکہی ہو تو بموجب دستور افغانی کے وہ عورت خواہ مخواہ شوہر کی ساتھ بیاہی
جاوی اور حسب رواج حال ہرجانہ واجب کا شوہر مستحق ہے مگر اس قسم کا ہرجانہ والدین دختر اور اوس سے لیا جاتا ہی ؛

## سبب عہد شکنی

نکاح شکنی کی مقدمات شاذ و نادر اور نسبت شکنی کی اکثر رذیل خاندان مین واقع ہوتی ہین مجکو اپنی تجربہ سی ظاہر ہتی سبب فسخ عہد نسبت
کی معلوم ہوئی اول والدین دختر نی بطمع زر پیمان کی پہلی عہد کو بالائی طاق رکہکر دوسری جگہ جہانسی زیادہ روپیہ ملی وہان ناطہ دیدیا

کرتی ہی کہ روپیہ لیکر اوسکو اپنی خواہش کرنے دی دوسری مرد کی کسی اور جگہہ شادی کرلی یا کسی غیر پر عاشق ہوا پہلی عورت سے
جان چہوڑانا چاہتا ہی کیونکہ وہ اوسکی خاطر خواہ امور کرنہین بارج ہوتی ہی اور علاوہ اسکی نان ونفقہ کیواسطی دق کرتی ہے
صورت اول الذکر کی اکثر طلاقین ہوتی ہین یہان تک کہ اگر عورت نو عمر ہو تو کبھی خرید بہی کرتی ہین اگر ایک سو ۹ دینی پر مستعد ہو
تو دوسرا للعٰہ ۹ بولتا ہی گویا منزلہ نیلام خانگی جسکی قیمت زیادہ ہو اوسکیو اسطی طلاق کیجاتی ہے اور عورت بہایم کیطرح جب
اپنی بیع سنتی ہے اور یہان تک جاہل کہ بغیر اشنائی اگر اوقضا زیادہ قیمت دیوی تو اوسکی ساتھہ جانا اور نکاح پڑہنا بہی اپنے
پر لازم سمجہتی ہے اس خیال سی کہ پیسہ پر دیدیا گئی جو مقدمات بابت ایسی زر نقد کی عدالت دیوانی مین آئی وہ بموجب سرکلر
نمبر ۷ سنہ ۶۴ع صاحب جوڈیشل کمشنر پنجاب ڈسمس کئی گئے تب اوگون نی سمجہا کہ یہہ معاملہ قابل سماعت عدالت نہین ہے اول
قسم کی طلاق مین حق مہر عورت کو کچہہ نہین ملتا دوسری قسم مین عورت مہر کا دعوی کرسکتی ہی مگر عموماً ایسی نالشات کم ہوتی
ہین واضح رہے کہ اشراف پشتون اکثر اس امر کو زبون سمجہتے ہین اور نہین کرتی

## حراست عورات

باوجود اس حالت کی نا کتخدا دختر یا بیوہ عورات کو بدون رضامندی اپنی وارثان کی بموجب رواج ملک اختیار خود شوہر کا نہین ہے
حق والی ہونیکا سب سی پہلے رشتہ داران شوہر کو پہونچتا ہی اگر غیر منسوبہ دختر ہو تو والدین یا اونکی قریب تر زینہ رشتہ دار کو
اگر بلا رضامندی والیان کی عورت اپنی مرضی سی نکاح کری تو یہہ امر داخل شرم ہی اور وارث اپنی ہتک عزت سمجہتی ہین بلکہ عہد
افغانی مین یہانتک دستور تہا کہ اگر قبل از نکاح منسوبہ کی حالت مین مرد مر جاوی تو اوس دختر منسوبہ کو بطور میراث دیگر جایداد
کی برادران مرد اپنا حق سمجہکر خود اپنی بیبی سی کرلیتا تہا مگر اب یہہ رسم قانوناً جاتی رہی اکثر والی دختران کی ولایت پر اسواسطی
زیادہ دعویدار اور زور لگاتی ہین کہ اونکو اونسی بوقت شادی کردینی کے روپیہ حاصل کرنیکی امید ہوتی ہی اگر بیوہ والدہ
اوس دختر کی دوسرے خاندان مین نکاح کرلیوی تو حق ولایت اوسکا جاتا رہتا ہی اگر شوہر کی حقیقی بیوہ بیٹھی رہے تو بہی
بشرط موجود ہونی بہائی یا برادر زادہ شوہر متوفی ناطہ نسبت دختر کا اوسکی صلاح سی کرے گی اگر ایسا قریب تر رشتہ دار
زینہ کوئی نہو تو بہ نسبت دور کی رشتہ داران کی اوس بیوہ حقدار کو زیادہ اختیار رہتا ہی بعضی جگہہ ایسا بہی ہوتا ہے
کہ اگر وارث زینہ کی مرضی کی خلاف عورت کسی سی نکاح کرنا چاہی تو اوس وارث کو کچہہ روپیہ نکاح کنندہ سی دلاکر راضی
کرلیتی ہی مگر یہہ رضامندی عرف لاچاری اور بی اختیاری کی سبب سی ہوتی ہے اسمین شک نہین کہ یہ تبادلہ کیونکر
فعل مختار کرنا ان لوگونکی طبع کی غیر موافق اور نہایت بدنامی کا امر ہے اور در اصل باعث
خرابی کا ہے ✦

## دگڑی ڈکول

یعنی سبوح پانے سی پُر کرنے کیواسطی دولہہ کو ہمراہ لیکر ڈہول سرنار کے ساتہہ اکثر عورات گانونسی باہر کسی دیال یا نہر کلان
پر جاتے ہین اور دولہہ اول تین قطرہ پانے اپنی شمشیر کے پہلہ پر اٹہاکر صبوح مین ڈالتا ہی اور پہر ہفت چلو ہاتہہ سی پانے
باتاہی بعدش مطربہ صبوح کو پُر کرتے ہی اور ہفت قدم دولہہ اور مطربہ شامل اس صبوح کو لیکر چلتی ہین پہر وہانسی
مطربہ کے سر پر رکہا جاتا ہی اور اسیطرح گاتے بجاتے ہوئے گہر مین واپس پہونچتی ہین تب دولہہ ایک روپیہ دیکر اپنا
دامن چہوڑاکر باہر میدان کو آتا ہی اور اُس پانے سے دولہہ کو غسل دیکر عروس بنایا جاتا ہی صبح وقت بعد فراغت
طعام اور تماشا کے والد دولہہ کو اپنی خویش و اقربا تنبول دیتی ہین جسکو اشلک مین روپیہ آچولی یعنی روپیہ
ڈالنی کہتی ہین اسکی بعد جہیز جسکو **سرو یہ** کہتی ہین اگر کچہہ دیا جاوی تو وہ باہر نکالکر حوالہ کرتے ہین اور رومال
وانگشتری دیتی ہین اور والد دولہہ کا باہر نکلکر سب قلی گر یعنی میراسے کو ٹانہ کٹوال دیہ جلوشتہ کو بموجب رسم دیہ رسمانہ
دیکر برات رخصت ہوتے ہی دولہن کو گہوڑے پر سوار کرکے ہمراہ لیجاتے ہین اور مرد کے گہر پہونچکر نکاح
پڑہا جاتا ہی عموماً خوانندہ نکاح کے ایک روپیہ اجرت ہی تیسرے روز دولہن والدین کے گہر واپس جاتے ہی اور اُسکی
پیچہے شوہر اُسکا معہ چند نفر جوانان ہمراز سُسرال مین جاتا ہی اور اس رسم کو ...... **وریمہ** ......
کہتی ہین وہان پہونچکر رات کو ایک رسن ایکطرف سی عورات اور دوسری طرفسی وہ مرد معہ اپنی جوانان ہمراہی کی کہینچتی
ہین تاکہ دونو گروہ مذکر اور مونث سی کون غالب آکر دوسری طرف کو کہینچ لیوی اور باہم شیرینی مارتے ہین اور پتو کے
مسخرہا ملتی ہین اسیطرح ایکدو رات سُسرال مین گذرانکر وہ مرد معہ اپنی ہمراہیان کے واپس آتا ہی اور زوجہ اُسکی دو ہفتہ یا کم
زیادہ والدین کے گہر رہکر شوہر کے گہر مین آتے ہی اُسوقت سی رسومات شادی ختم ہوکر آبادی شروع ہوتی ہی مگر واضح رہی کہ
باوجود اپنی خوشی کی ایک شادی پر صبر نہین ہوتا جسکی باعث زیادہ دنیا ہی وہ زیادہ شادیان کرتا ہی اور اسی سبب سی کہ مختلف زوجات سی
اولاد ہوتے ہی آپسمین بجای اتفاق کی نفاق اکثر رہتی ہین ٭ اسماک کے ذیل تو مومنین رواج طلاق ایک عجیب بکینہ طرحکا ہی

## حال طلاق

یعنی جب مرد کی اپنی زن سکو جہ سی محبت نر ہی تو اُسکو اس طرحسی طلاق دینی پر
راضی ہوتا ہی کہ جو کچہہ انکا شادی پر خرچ ہوا یا کچہہ کم و بیش آشنا یا دیگر خواہشمند سی نقد لیکر اُسکو دیوی عموماً اس زر نقد کے
تعداد بیس روپیہ سی لیکر سو روپیہ تک ہوتے ہی جب وہ روپیہ شوہر نے پالیا تب عورت کو طلاق دیدیتا ہی اور وہ دوسرا شخص
روپیہ دینیوالا اُسی نکاح کر لیتا ہی باہم زن اور مرد کے اس بے اتفاقی کے دو سبب ہین اول عورت کی بیوفائی جو بسبب بدکاری
یا اغوا اپنی آشنا کے شوہر سی آباد نہین ہوتے اور اُسکو ہر وقت کی تنگ رکہنی سی اس بات پر آمادہ

زور شور مین دولہہ کو پارچات شادی پہناتے ہین اور جامہ ہای کہنہ ڈوم لیلیتا ہی اور بعضی اخوندان وہمسائیگان کو بہی دستارین بندہوا کراہل برات جسمین عورات اور مرد مخلوط ہوتے ہین روانہ ہوکر گاتے بجاتے ہوئی معہ دولہہ کے والدین دختر کے گہر جاتے ہین اور وہان پہونچکر

## رسم پاندرہ

کے انجام کیواسطی دولہہ معہ مردان اہل برات دہل سرنار کے آواز کے شامل دختر کے گہر مین داخل ہوتا ہی اور مرد رقص کرتے ہین لفظ پاندرہ کے تعریف یہہ ہی کہ ڈوم ایک رشتہ لاکر مرد کے پانونکی انگشت نرینہ کے ساتہہ لپیٹا ہی اور پہر جست مارکر دولہہ جو کہڑا ہوتا ہی اسکی سر کے اوپر ہاتہہ اونچا کرنا چاہتا ہی اُسوقت جہٹ پٹ دولہہ کو اُسکی دوست اور مرد ماز ہمراہی زمین سی اوٹہاکر اونچا کرلیتی ہین اس عجیب کش مکش مین اگر ہاتہہ مطرب کا دولہہ کے سر سی اونچا ہوگیا تو غلبہ دولہن کا سمجہی ہین بر عکس اسکی اگر مرد کا ہاتہہ اونچا رہا تو دولہہ کا غلبہ ہی اس فرضی غلبہ کیواسطی اسقدر کوشش کرتے ہین یہہ خیال ہہین رہتا کہ ہمیشہ غالب اور اونچا وہی رہیگا جسکا کام ہی بعد ہوتے غالب اور مغلوب کے وہ ڈوم دولہن کے گہر کے شیرنی دولہہ وغیرہ مردمان کو دیتا ہی تب سب باہر میدان یا چوک مین آکر تماشا دیکہتی ہین تین پہر یا نصف رات تک میدان مین نداری اور سندری وجار بیتہ وغزل کا شغل رہتا ہی اُسکی بعد عورات دف اور کف مارتے اور گاتے بجاتے ہوئی دولہن کے گہر سی نکلکر دولہہ کو واسطی

## تو لے

کے بولانے مین لفظ تو لے کا اصطلاحی ترجمہ یہہ ہی کہ تال یعنی طشت شیرنی کی تقسیم کیواسطی صحن مین بولاتی ہین اسکی تشریح کیجاتی ہی کہ دولہہ حسب المطلب اپنی خسر چیونکی معہ اکثر جوانان اہل برات دولہہ اُٹہکر اُن عورات کی عقب مین جو باہستگی تمام سندری وغیرہ گاتے ہوئی جاتی ہین روانہ ہوتا ہی اور چند ساعت کے بعد والدین دختر کے گہر پہونچتی ہین جہان پہلی سی دیوار کی متصل لحاف وغیرہ کا فرش کیا ہوا ہوتا ہی اُس دیوار کے ساتہہ دولہہ کو معہ جوانان ہمراہی کہڑا کردیتی ہین اور عورتین سندری وغیرہ گاتے رہتی ہین مرد انکو اجازت بیٹہنی کے نہین ہوتے باوجود اس قلیل ستادہ کی عورات کی آواز اور جلوہ گری کی خوشی پر اکثر جوان اہل برات وغیرہ خواہ مخواہ اُس وقت شامل ہوتے ہین بہت دیر کے بعد مطرب اندر سی تہال پر شیرنی سی پُر نکالکر تقسیم کرتا ہی جو لوگ اُس سختی استادہ ہونے مین شامل تہی انکو زیادہ حصہ ملتا ہی اور باقی سب اہل برات بہی حصہ پاتے ہین جب یہہ ہوچکا تو سب فالتو مرد اُس گہر سی رخصت ہوکر باہر میدان مین آتے ہین مگر اکیسا دولہہ معہ ایکدو اپنی خویش واقربا کے رہ جاتا ہی جب اغیار ونسی میدان خالی پاتا تب خوشدامن دولہن کی یا اُسکی دیگر کوئی قریب تر رشتہ دار عورت دولہہ کے پاس آکر اُسکی دامن سے اپنا دامن باندہتی ہی اور اسیطرح دامن بستہ

جیکا ترجمہ یاتہہ ہی جرح کرتا ہی جب خورنہ ولاسی پیشتر ہو چکا تو عہد بہا کا پختہ تنسو ہوتا ہی اور پہر کوئی حجت نہین ہی بعد اس رسوم کے
اگر عہد شکنی ہو تو موجب رواج ملک اسکا اسیقدر شرم سمجہتی ہین جیسا منکوحہ عورت کی چلی جانے سی ان رسوم کو پورا کرکے
وارثان لبر ایک گانونکو واپس آتے ہین +

## شروع رسومات شادی و نکاح

جب ارادہ نکاح کرنے کا ہوا تو سب سی پہلی رسم **واک لنڈیٹی** ہوتے ہی اس لفظ کا معنی اختیار کو تاہ کرنا ہی تفصیل
اس اجمال کے یہہ ہی کہ والدین پسر کیجانب سی ڈوم یعنی میراسی ایک قسم کے شیرینی جسکو بزبان پشتو **رنٹر غوشی** کہتے ہین
یعنی پکوان الدین دختر کے گہر لیجاتا ہی اور اسکی پیچہی اسی روز ایک خوند اور دو تین سفید ریش معتبر اور تین عورات سفید سر
والدین دختر کے گہر واسطے مقرر کرنے خرچ شادی کے جاتے ہین اور اسی پوچہتے ہین کہ کتنی گندم کتنا روغن اور کتنی گوسفند وغیرہ
اور کتنی روپیہ بابت **سرخونی** وزیورات لیوینگا اول وہ زیادہ بتلاتا ہی آخر بہت سی منت خوشامد اور جہگڑی سی ہر چیز
کے بعد از تشخیص تاکید وکیلان مذکورہ بالا واپس جاتے ہین اور اشیا معینہ والدین دختر کے گہر پہونچاتے ہین مگر غلہ گندم
مقررہ لینی کیواسطے سکنا ہی دیہہ دختر خود آتے ہین اور اُنپر روکے گانونکی لڑکے زرد ہلدی کا رنگ ڈالتے ہین جب اس رسم کی تعیل
ہوچکی تو اسکی بعد

## ختی ورڈنی

یعنی پارچجات دولہن لیجاتے ہین دستور لیجانی پارچجات کا یہہ ہی کہ چند عورات سکنا ہی دیہہ دولہہ دولہن کے شادی کا رنگ دار
جوڑہ لیکر گانو دولہن مین جاتے ہین اور انکی ساتہہ میراسی ڈہل ورسرنا نواز شامل ہوتے ہین جہان پارچجات پہونچا کر اکثر
توبسبب قریب ہونے کے اُسی روز واپس جاتے ہین ختی ورڈنی کے پیچہی پانچ روز یا ہفتہ کو جتنی عرصہ مین پارچجات سیل
جاوین شادی یعنی برات لیجانے کا روز ہوتا ہی جنیت پہونچنی سی پہلی رات کو **جو نوشینہ** کہتے ہین یعنی دختران کتخدا
کی رات اور یہہ نام اسکا اسواسطے ہی کہ اس شب کو اس دختر کو دولہن بنایا جاتا ہی اور ہار سنگار کرتے ہی اور
والد دختر کا اس رات اپنی دختر کے سہیلیان اور ہمرولیونکو گوسفند ذبح کرکے کہانا کہلاتا ہی اور برات کی آنے سی پہلی
پیشین کے وقت اپنی گانونکی لوگونکو بہی داماد کے خرچ سی کہانا دیتا ہی +

## ورا یعنی برات

بزبان ملک جنیت یعنی برات کو **ورا**- کہا جاتا ہی جسدن برات جاوسے اس سی ہفتہ یا تین روز یا ایک
روز پیشتر بموجب توفیق دولہہ کے گہر خویش اقربا حسب الطلب جمع ہوتے ہین اور نیز ناچنی والے میراسی جنکے
جنکو بزبان خود **ڈنڈار** سے یعنی تماشی کہتی ہین بولاسئے جاتے ہین اور انکی اواسے بے لذت پر فدا ہی
ہوتے ہین جب سب سامان مہیا ہوچکا تو دولہہ کے گہر سے کہانا کہا کر بعد فراغت نان خوری ڈہول سرنا کر

تھی ایک عورت کی بدلہ مین اور دوسرے شرع مین تعداد ہرجانہ بموجب اصطلاح ملک زر دو اسو یعنی ایکہزار دو سو دو اسطے
پشتونونکی کہا جاتا ہی مگر دراصل اسیقدر کبہی دیا نہین گیا بدفعات حسب خواہش مدعی اس ہرجانہ کے نام پر زمینات وغیرہ
جنس گرانبہا کے ساتہہ دیجاتے تہی نے الحال منکوحہ عورت کے فرار کنندہ کیواسطے دفعہ ۴۹۸ مجموعہ تعزیرات ہند
مین سزا موجود ہی مگر عورت کے بہ نسبت ان لوگون کو نہایت ناگوار ہی اور اسطرح خفتگی آزادی اُس عورت کی انکی
جان کیواسطے کبہی کبہی وبال ہوجاتے ہی مگر مردونکو بہی خیال ہوتا ہی کہ خدا نے انکی متعدد شادیان کرنے اور متفرق نا
پرہیزی سے بہی واقع ہوتے ہی ٭

## حال شادی

اول مطلہ منگنی کو بزبان ملک **کوژدہ** کہتی ہین طریق اسکا یہہ ہی کہ جب والدین دختر نے حسب خواست الدین پسر مطلہ کا قبول کیا
تو سب سے پہلی رسم **خورنہ** ہوتی ہی خورنہ اسکو کہتی ہین کہ سکنا ریہہ دختر کو وارثان مرد کیجانب سے کہانا کہلایا جاتا ہی اور
خورنہ بمعنی خورش برحسب حیثیت ۵۰ روپیہ سے دو سو تک بہی خرچ ہوجاتا ہی طریق خورنہ کا یہہ ہی کہ باپ پسر کا
بوقت شب معہ اقربا و نیکخواہ والدین دختر کے گہر جاتا ہی اور وہان جاکر **سندری** وغیرہ غزلہا گائی جاتے ہین صبح
وقت پوتر یہی خرچ سے والدین دختر کے گہر حسب توفیق و ہمت والدین پسر کے کہانا تیار ہوتا ہی اور اُس کہانے سے
اہل سکنار دیہہ دختر کے سیر ہوتے ہین بعدش مہمان ہمراہی باپ مرد تناول کرتے ہین جب شکم پُری سے فراغت
ہوچکی تو وارث پسر کا معہ چند معتبرین والدین دختر کے اندر جاتا ہی جہان وارث دختر کا معہ اقربا و خویش انکی انتظار مین
موجود ہوتا ہی اُسوقت جسقدر روپیہ بابت **چیڑی یا سیڑی** مقرر ہوئی شمار کرکے ڈوم یعنی میراسی کے ہاتہہ سے وارث
دختر کو دیتے ہین فیصدی پانچ روپیہ عموماً اسمین سے کم و بیش ڈوم کو راضی کرتے ہین تعداد اس سیڑی کے حسب حیثیت دہندہ و خواہش
گیرندہ کم و بیش ہوتے ہی عموماً ۱۰۰ سے لیکر ساتسو تک بہی ہوتے ہی اور بعضی جگہہ اس سے بہی زیادہ جو اونچی خاندان اور معزز پشتون
کے دختر ہو اسکو واسطے رقم چیڑی کی اونچی ہوتے جاتے ہی معزز لوگ اس روپیہ سے بوقت شادی زیورات تیار کرکے اپنی دختر کو
شامل جہیز دیتے ہین اور دوسری قسم کے ایسی لوگ اکثر ہین کہ روپیہ سیڑی بمجا وضعہ دختر خود لیکر ہضم کرجاتے ہین اور اس دختر
فروشی کو کوئی بُرا نہین سمجہتے ہین مگر عار نہین کرتے المختصر جب یہہ سیڑی شمار کرکے دیگئی تو اُسوقت ڈوم شربت کا پیالہ جسمین
ذرہ سا روغن زرد بہی ملا ہوا ہوتا ہی ایک ایک گہونٹ مہمانان معتبر کو پلاتا ہی اور اس پیالہ مین حسب دستور گانیکی وہ لوگ
ڈوم کیواسطے روپیہ ڈالتی ہین اور پہر اسی مجلس مین وارث پسر اور اسکی دیگر اقربایان موجودہ کی دہنی ہاتہہ کی ہتہیلی مین حنا یعنی
مہندی جسکو بزبان ملک **نکریزہ** ہی کہتی ہین لگائی جاتی ہی اور اس مہندی لگانے کے رسم کو لاس سوری کہتی ہین

معشوق حسابی مین آتی تہی بموسم زمستان چند بدفعل ایک معشوق بے ریش کے عاشق جمع ہو کر ایک گوسفند کلان قیمتی آٹھ
روپیہ یا زیادہ جو اسی کام کیواسطے پہلی سی پالا جاتا ہی ذبح کر کے چوک کی متصل جو حجرہ ہوتا ہی اسمین پکاتے ہین اور اپنے
معشوق کے ساتھہ ہر شام اسی جگہہ کہانا کہا کر چار بیتہ اور دیگر غزل عاشقانہ گایا کرتے ہین اور ہر طرح کی بدعت اور بدکاری
اس حجرہ مین ہوتے ہین جبتک معشوق سب فدایونکی ساتھہ برابر برتے اور ایک کو جواب محرومی کا نہ دیوی تبتک
رشک یا حسد اثر نہین کرتا ہو چونکی تہذیب اخلاق کیواسطی یہہ بدمعاشانہ مجلس نہایت مضر ہی حرام مال کہانا جہوٹھہ بولنا
بدفعل کرنا اسی مجلس سے سیکہتی ہین کیونکہ اس مجلس کے ہمنشین سب نوخیز ہوتے ہین اور انکی خام طبیعتون پر اس بدمعاشانہ صحبت کا
جلد اثر ہوتا ہی ⁜

## چوری

سوای قلیل آدمیونکی جو پیشہ ور سارق اور بدچلن ہین سنگین واردات سرقہ کے سارق اس علاقہ مین کم ہین خصوص پشتون
نسل پنونزئی اس جرم کے عادی نہین ہین اور جو واردات شہر یا چہاونی مین ہوتے ہین اکثر انکی وزیر قوم آوارہ
آدمی مرتکب ہوتے ہین جرایم رہزنی یا غارتگری بہی بہت کم ہوتے ہین اور جو ہون تو وہ سرحدی باہر کے لوگونسی سرزد ہوتے
ہین جسقدر گروہ سارقان اس علاقہ مین ہین وہ ایکدوسرے کے حالسی بخوبی واقف رہتی ہین وارداتین چوری کا پتہ انکی معرفت
لگنا ممکن ہی ایسی آدمی اکثر بنونکی علاقہ مین موجود ہین کیسواے خانہ بدوشی کے اور کچھہ گذارہ نہین رکہتی اور انہین سی سارق
بنجاتے ہین اس آوارہ گروہ کو زیر نگرانی رکہنا لازم ہی ⁜

## نقصان رسانی

عہد افغانے مین بذریعہ کمی پانی یعنی اوپر سی توڑ ڈالنی بند یا ال یا نہر کے سی پنونزئی لوگ اپنی دشمن کو بہت نقصان رسانی پہنچا
کرتے تہی اور اسی سبب سے اگر اپنے یعنی نیچے والی کم زور ہون تو سروبہ یعنی اوپر والونکی محتاج رہتی تہی اب اس قسم کی نقصان رسانی کی توفیق
نہین رکہتی مگر اپنی دشمن کے بہایم کو بشرط موقع نقصان پہونچانے کیواسطی مستعد رہتی ہین اور کبھی کبھی رات کیوقت گھرونکو آگ
لگاتے ہین یہہ سوا انکی خباثت طینت کی گواہ ہین اور گندم کے خرمن جلانے سی اپنی دشمن کو نقصان پہونچاتے ہین

## بہگا لیجانا

عورت کا جرم بہت ہیچ دہ ہوتا ہی عہد افغانی مین بیوہ منسوبہ و منکوحہ عورت کا بہگا لیجانا برابر گناہ سمجہتی تہی اسوقت
بسبب دشمنی ایسی مجرمونکو علاقہ کے اندر مخالف گانو مین پناہ ملتی تہی مگر جو شخص منکوحہ بدون شوہر کے فرار کر لیجاتا تو باوجود دشمنی
گانو میان علاقہ پنونزئی ان مفرورین کو پناہ کم دیتی تہی ایسی مفرورونکی ملجا بہ دادی دوڑ یا کوہ وزیران ہی قبل از
عملداری سرکار اس جرم کا بدلہ شتت رس قتل ہر دو مفرورین تہا اگر مدعی نستون زور آور ہوتا تو اکثر یہی عمل
کرتا تہا بصورت نیکی یعنی صلح ہو تو بالغ ناکتخدا عورتین مجرم کے رشتہ دار سفید بار ہوتین تہہ پکڑ کر مدعی کو دیجاتی

## بلوہ اور ہنگامہ

عہد افغانے مین سوای اور طرح کی لڑائیونکی پانے کے تکرار پر بلوہ اور ہنگامہ سی بنیاد اوٹہکر باعث کُشت خون کے ہوا کرتے تہے اب بہی خفیف جرایم ضرر رسانی جسم اور بلوہ کی تکرار لگان پانے کے اکثر سرزد ہوتے ہین اور آپسمین تکرار صرف یہہ ہوتا ہی کہ ایک فریق نوبت لگانے پانی کے اپنی زمینات کو بتلاتا ہی اور دوسرا اپنی کو اور گنڈی یعنی بند جو نہر یا ویال مین ایک فریق دیتا ہی اور دوسرا اکہاڑتا ہی جسپر تکرار زبانی سے گذر کر ضرر جسمانی تک نوبت پہونچاتے ہین عموماً اس قسم کے جرایم بوقت کمی پانے کو رم موسمین یعنی بماہ مارچ و اپریل یا ماہ ستمبر و اکتوبر واقع ہوتے ہین بعد اجرای تعزیرات ہند کے اس قسم کے جرایم مین البتہ کمی ہوتے جاتے ہی الا انکا موثر علاج یہہ ہی کہ بوقت تنگی پانی حکام صدر اور تحصیلدار واسطی انتظام بہرسانی پانے کے مستعد رہین اور بہم کے ہوا خوری کیوقت دیہالین اور نہر و نکی پانی کا حال دیکہا کرین اور خفیف تنازعات نوبت پانے اکثر سر موقع زبانی خوب انفصال سے طی ہو سکتی ہین مینے آزمایا ہی کہ یہہ تجویز واسطی امن اور بہتری عایا کارگر ہی ❊

## زنا بجبر

بنو وا لیعنی عہد افغانے مین اس جرم قبیح کا بدلہ یہہ تہا کہ مرد مرتکب کو جانسی مار دیا جاوے اور یا ناک کاٹا جاتا تہا یا حسب مرضی ملک یہہ اسکی جایداد لوٹ لیجاتے تہی یا سخت جرمانہ کیا جاتا تہا حصر ان امور کا اوپر زور یا کم زوری مدعی کی تہا اگر مدعی نشیوں اور ملک ہوا تو بیدون مرگ نہین چہوڑتا تہا اگر ہمسایہ اور کم زور ہوا تو ملک یہ کی مرضی تہی جسطرح ہو سکی کرتا تہا فی الحال اس قسم کے جرایم شاذ نادر سرزد ہوتے ہین ❊

## زنا برضا

مین بہی وہی طریق تہا جیسا زنا بجبر مین صرف اتنا فرق تہا کہ عورت بہی مرد زانے کے ساتہہ قتل کیجاتے تہے اب زنا پوشید اکثر ہی اور مجموعہ تعزیرات ہند کا دفعہ ۴۹۷ آزادی عورت کا مضمون ان لوگونکی طباع سی مخالف ہی ❊

## اغلام یا خلاف وضع فطری

پرگنہ بنو مین با تتنتنا ر و زیران اس بد تر فعل کا بہت رواج ہی شاید حضرت لوط کے قوم کا کوئی دیو رسیدہ بلکہ اس فعل مین بہا نکی بعض لوگون کا راہبر ہوا عہد افغانے مین اس بچہ بازی پہ آپسمین بڑے بڑے ملکونکی دشمنی اور عداوت ہوتے تہے اور جو آدمی دولتمند ہوا وہ اس بات کو فخر سمجہتا تہا کہ اسکی پاس ایک طفل بے ریش اپنا محبوب ہو باوجودیکہ مستورات اپنی گہر و نمین رکہتی ہین مگر بعض بدبخت لوگ انکو بہی چہوڑ کر امرد معشوق کے شامل حجرہ یا اوطاق مین سو یا کرتے ہین طرفہ ماجرا یہہ ہی کہ ایک امرد لڑکے پہ چند کس عاشق ہوتے ہین اور اس قبیانہ رشک سی بنیاد فساد اور بنا ہی واردات کہڑی ہوتے ہی اسی سبب سے کپتان کاکس صاحب ڈپٹی کمشنر نے ۱۸۶۹ء مین معرفت حافظ احمد خان تحصیلدار مرحوم ایک فہرست اسم وار شمار عاشق و معشوق مرتب کرائی تہی اس شمار کیوقت ۲۰۴ عاشق اور ۱۹۸۔

ایسے مجرمان کا پتہ لگانا افسران پولیس اور مجسٹریٹ کو بہت مشکل ہوتا ہے کیونکہ اکثر مقتولونکی متعدد دشمن ہوتے ہین اور سکناے
دیہہ اپنی کم فہمی کے سبب سے عموماً اسطرف راغب ہوتے ہین کہ وجہ ثبوت ظاہر نہونے پاوے جنکو کچھہ معلوم بھی ہو تو وہ بھی
کلمہ لاعلمی کے سوا کچھہ نہین بتاتا اس خام اور سہل خیال سے کہ ہم کو کیا فایدہ ہے جو کچہری مجسٹریٹ اور سشن جج تک بنظر
ادائے شہادت کیواسطے خراب ہوتے پہرین یہہ نہین سمجھتے کہ اس شہادت صحیح کے ادا کرنے سے ہمارا دین و دنیا کا بہلا
ہے کیونکہ ایسا مجرم جسکی واسطے کتاب الٰہی مین بہی قصاص کا حکم ہے کیفر کردار کو پہونچیگا مگر بعض معتبر ملکون نے اس بہلائی کو
سمجھہ لیا ہے اور اکثر معتبرین یہ سمجھتے جاتے ہین کہ سرکاری حکام سے اسطرحکی مقدمات مین پتہ لگانے سے ہم مورد تحسین اور
نیکنام ہونگے اس قوی سببکے علاوہ خوف انتظام سرکاری انکو جستجو سے پتہ لگانے کیواسطے مستعد کرتا ہے جو ہمیشہ مطلوب ہے دو
امور مفصلہ اس ملک مین اکثر جرایم قتل انسان واقع ہوتے ہین عموماً یہہ ہین اول عورات کی آشنائی اور ہونا ے
دوسرے امرد اور بیریش لڑکونکی عاشقی جو رشک رقیبانہ سے اس کبیرہ گناہ کے باعث ہوتے ہین تیسرے دشمنی قدیمانہ جو بعہد
افغانونکا قصاص اپنی بہائی باپ کا لینا باقی ہوا اور عداوت جدیدیا طمع مال اور ارتکاب ایسے جرایم کا اکثر وہ دشمن اپنی ہاتھہ سے
کرتا ہے مگر ہمراہ اسکی ہمنشین اور دوست ہوتے ہین اور بعض وقت ایسا بہی ہوتا ہے کہ دشمن اپنی مخالف کی مارنے کیواسطے دوسرے
شخص بدچلن اور بدطینت کو کسیقدر روپیہ دیکر اسسے یہہ گناہ عظیم کراتا ہے ہر مقدمہ مین تحقیقات اور پتہ لگانے کیواسطے خاص
صورتین پیدا ہوسکتی ہین مگر مجھہ کو اپنی تجربہ مجسٹریٹی سے دریافت ان امورات کی ضروری معلوم ہوئی اول مقتول
کے دشمنی قدیمہ اور جدیدہ کے دریافت دوسرے اسکی زوجہ اور اسکی اپنی چلن کے تفحص تیسرے اسکی عاشقی
معشوقی اور بعضونکی تحقیقات ان امورات کو بغور جہانتے سے نیک نتیجہ نکلتا ہے بشرطیکہ مثل افغانان ایک اعتراف جو
دستیاب شدہ پر بہروسہ کرکے کوشش بند نہ کیجاوے +

## دوم ضرر شدید

ہاتھہ پاؤن یا دیگر اعضا کا کاٹا جانا یا بیکار ہونا اور دانت کا توڑنا یا بینائی چشم کو بیکار کرنا اس قسم کے جرایم کو بعہد افغانی مین
نیم مردہ یعنی نصف مردہ کہتے تہے اور قبل از عملداری سرکار انکی سزا یہہ تہی کہ جسقدر ضرر رسیدہ کو نقصان پہونچا ہو اسیقدر
بیکس کو بہی ضرر پہونچایا جاوے یا دیت یعنی معاوضہ بالعوض اعضا اور دو بابت شکستگی دانت مجرم سے لیا جاوے اس جرمانہ
ظاہرا تو عام نہین تہا صرف ملک دیہکی مین یا دیگر قبیل ہوتے تہے اگر کوئی یہہ پہونچی تو اسکی بدلہ مین قتل تک نوبت پہونچاتی تہی
الا اگر کسی شخص کو بعلت زنا یا اغلام بذریعہ کاٹنے ناک یا دیگر اعضا نقصان پہونچایا جاوے تو وہ دستور مندرجہ
بالا سے باہر اور مستثنیات مین ہے اصل تہلکہ الحال اس قسم کے جرایم کم واقع ہوتے ہین +

کہیل مین صرف یہی خوشی ہی ان بقیونکی واسطی خوبصورتے اور بقیونکی کے اکثر زرد اور سرخ رنگے یاجاتا ہی بقیہ خوری کیواسطی ہنو جیونے نے یہہ خوب رسم نکالی ہی اسروز بازار مین جسجگہہ دیکہو انڈی لڑاتے نظر آوینگی"

# ذکر جرایم متعلق فوجداری

## اول قتل

اس علاقہ کے لوگونمین جوکچہہ عہدنعانے یعنی قبل از سلطنت انگریزی کے کشت خون ہوتے تہی اُسکا حد حساب نہین بنّیونمین تو مونسی کوئی قلیل آدمی ایسی ہونگی کہ جنکی خاندانونکی باہم کشت خون کیے عداوت نہو یہانتک کہ ہر ایک گانونمین بہی دو فریق دشمن ہتی ہیز اور اپنی عزیز تر رشتہ دار کوبہی بطمع دنیاوی اور حسد کے راہ سی ہلاک کرنا اُنکا وتیرہ تہا اپنی دشمن اور جسکو دغا سی جسکو بزبان خود ورُدکہتی ہین قتل کرنا فخر اور حکمت سمجہتی تہی اور ایسی بے مروتے سی کہ اپنی گہر مین مہمان بُلا کر بہی نہین چہوڑتے تہی لوگ کہتی ہین کہ بنونمین قبل از عملداری سرکار کوئی روز بہی ایسا کم ہوتا تہا کہ جسمین دو چار یا اسّی زیادہ قتل عمد انسان کا جرم سرزد نہوتا اسکا سبب یہہ ہی کہ کوئی مستقل حاکم اِسملک مین نہین رہا اور ملکان قوم صرف اپنی گوندیدار ونکی مدد ہوتے تہی اُنکی بے اعتدالی اور طرفداری کی سبب سے اُنکی حکم کے تعمیل سوای جبر اور ظلم کے نہین ہوسکتی تہی اور اسقدر جرایم قتل کا ہونا بلکہ انکی اپنی ترغیب اور شمولیت کا باعث تہا اور اکثر خود ملک لوگ آپسمین لڑا کرتے تہی بموجب رواج ملک جرم قتل کے صرف یہی پاداش تہی کہ قاتل کو بشرط دسترسی جسطرح جسی بن پڑی وارثان مقتول کیجانب سی قتل کیاجاوی اور اسکی جایداد جو کچہہ ملی لوٹ لیجاوی اگر قاتل ہاتہہ نہ آوی یا وہ بمرگ طبعی مرجاوی تو اُسکی بہائی یا فرزند یا دیگر رشتہ دار کو مارنا اپنا حق سمجہتی تہی بلکہ جس غیر گانونمین قاتل رہتا ہو اُسمین جا کر پناہ لے ہو تو اُس گانونکی دیگر بیگناہ آدمی کو بہی نقصان جان پہونچانے سی دریغ نہین تہا اس حالت کا نتیجہ یہہ ہوا کہ دیہہ بدیہہ اور گہر گہر بنونمین دشمنی تہی طریق صلح قتل کا یہہ تہا کہ قاتل اخوند یعنی علمار کلان اور فقیران متبرک کو ہمراہ لیکر اور کفن اور شمشیر اپنی ہاتہہ مین اُٹہا کر اُسدن جب مقتول کے وارثان کے گہر کوئی اور ماتم ہوا ہو اور اُسکی فاتحہ خوانی کیواسطی جاوین جاتا ہی ایسی حالتمین قاتل کو بیجا کر سید اور علمار بطور ننا واتی یعنی خواستگار وارثان مقتول سی صلح کے خواہان ہوتے تہی اگر اُسنی صلح قبول کی تو **زر دوہ سوہ** یعنی ایکہزار دوسو خون بہا مقرر کر کے لینا کرتا تہا اور قاتل بعوض اس خون بہا کے زمینات زرعی یا عورات باکرہ یا دیگر جنس و نقد لیلیتا تہا مگر یہہ دل کے صفائی بدون مدنظر کسی اور مطلب کے کم ہوتے تہی اور یہی سبب کم خواہش صلح کا تہا اور فی الحال گرچہ اُسطرح کے کُشت خون اور طریق صلح کا نام ونشان بہی نہین ہی الا خفیہ جرایم قتل عمد اکثر واقع ہوتے ہین اِسطرح کی اکثر وارداتین ہوتے ہین کہ رات کو سوتے ہوے آدمی کو شکم مین چہورا یا تلوار کا زخم مار کر ہلاک کیاجاتا ہی اور

مین تشوم ڈہال تلوار اور شاستی بنوؤن مین کوئی بالغ مرد خالی نہین تہا سمی اللہ داد مشہور آہنگر جو سو برس سے مر گیا ہی اسکی بنائی ہوئی تلوار اسملک مین بہت پسند کرتے مین اور فی الواقع قابل صفت ہوتے ہین چہار م چہورا یا میش قبض جسکو چاڑہ کہتی مین تیجم نیزہ جو سوار رکہتی تہی گرچہ بنوچی ابہی رسپاہی نہین ہین مگر اسلحو نکی پیدا خت اور شوق بہت تہی جرنیل جان نکلسن صاحب ڈپٹی کمشنر سابق نے واسطی انتظام ملک یہہ طریق کیا تہا کہ جس تپہ مین خون کے واردات ہو اس تپہ کی کل بہات سے اسلحہ لیکر منبط سرکار کئی جاتی تہی بدین سبب اسلحہ لیگئی گرچہ ایکٹ نمبر ۱۱ سنہ ۱۸۶۰ء کی منشا سے یہہ ضلع باہر ہی مگر بسبب افراط دشمنی و عداوت لوگون کو حکم نہین ہی کہ بدون حصول لائیسنس و اپنی پاس اسلحہ ہر وقت رکہین یا بہرین مگر منبطی نہین لیگئی انکی گہر مین ہتہیار پڑی ہین ٭

## سواری و نیزہ بازی

بنوچی لوگ جو سوار ہوتے ہین عہد خالصہ مین نیزہ بازی کا شوق تہا اور دشمنونکی مالکی تاخت کیواسطی نیزہ باز سوار گویا معقول لیجاتی تہی مگر میدانی لڑائی کیواسطی انکی سواری کسی کام نہین آتی تہی زمانہ سابق میں تاخت تال احرام کے سوارونکا یہہ شغل ہی کہ شادیون یا تہوارون عیدین پر نیزہ سی چیلی مارتے ہین اور بعضی سوار اس فن مین کامل ہوتے ہین تخم بنوئوال گہوڑونکا اچہا نہین ہی میانہ قد اور پست ہمت ہوتے ہین مگر بعضی شوقین ملک اپنی اسپانی گہوڑیونکو اچہی سانڈہ سی بہرواتے ہین اور پرورش بہی نہایت درجہ تک کرتے ہین جیسا کہ اسد خان سکندر خیل مشہور شوقین نے اپنی خانہ زاد گہوڑی ابلق اسی لئے بیش قیمت پر فروخت کی تہی عربی سانڈہ مطلوب ہے اور وزیرال گہوڑی کی نسل کو مضبوطی اور محنت کشی کیواسطی پسند کرتے ہین ٭

## خوشی عیدین

چونکہ اوپر عیدین مین چیلی کا ذکر لکہا گیا ہی پس تہوڑا سا ذکر رواج خوشی عیدین اس موقع پر مناسب نظر آیا اول عید الفطر جو بعد اختتام ماہ مبارک رمضان غرہ شوال کو ہوتی ہی دوسری عشرہ ذالحجہ کو عید الضحی عید کو بزبان پشتو اختر کہتی ہین عید الفطر کے صبح اٹہکر اپنی اپنی محلہ مین خانہ بخانہ مرد لوگ پہر کر چند نوالہ طعام ہر گہر سے کہاتے ہین اسروز اکثر چاول روغن زرد سے کہائی جاتے ہین عید الضحی پر ظہر کے بعد اسیطرح ہر گہر محلہ سی نان گندم ساتہہ گوشت کی تہوڑا تہوڑا کہاتے ہین اور اس ضیافت عجیب کو وعید مڑی یعنی عید کا کہانا کہتی ہین عیدین کے نماز نہین پڑہی جاتے عہد افغانی مین عید کے روز بڑا ملک ایک اونچی دار کہڑی کر کے اسکی سر پر چاندی کا قبہ رکہی جاتے تہی اور بنوچی لوگ جمع ہو کر بندوق سی اس قبہ کو مارتے تہی جو گرا دیوی وہ اسکو لیجاتا ہی یا چیلی یعنی نشانہ بازی نیزہ سی اور سام تماشا اس روز یہہ ہی کہ ہر گانو مین اکثر بازار بنوئین جمع ہو کر بیضہ مرغ خانگی یعنی انڈی جوش پانی مین پکی ہوئی آپسمین اسطرح لڑاتے ہین کہ ایک آدمی ہاتہہ مین ایک انڈا پکڑ رکہتا ہی اور دوسرا اوپر سے دوسرا انڈا اسپر مارتا ہی جسکا ٹوٹ جاوی وہ توڑنے والہ لیکر کہا لیتا ہی اور اسم

سکنہ گہڑی سلیمہ کے اسروز اپنی قیام گاہ کو واپس گئے تیسرے روز موضع شہباز مین جو بیلین گندی کا تہا ڈیرہ کیا متصل
موضع بڈا خیل خفیف مقابلہ ہوا دو بنوچی در چند وزیر مارے گئے اور وزیر لوگ موضع ٹاڈو اسمعیل خیل کیطرف روانہ ہوئے وکس خان
نے کنارہ وہال برن کے اوپر انسے پہر جا مقابلہ کیا اول بنوزئی پس پا ہوئے مگر پہر حملہ لاکرکہ - وزیرونکو قتل کیا تب وزیرون
نے یہہ لشکر کشی بیفایدہ سمجہہ کر توڑہ یعنی مجمع متفرق کر دیا کیونکہ سواے نقصان کے اپنے حدسے اسقدر دور انکو فایدہ کی امید
نہین تہی وکس خان کے وفات کی بعد وزیریہ قوم روز بروز زور پکڑتے گئے اور اپنی حدود ات کو تدریجا بڑہاتے رہے اسمین
کچہہ شک نہین اور بنوزئی لوگ خود قایل ہین کہ اگر یہہ سرکار انگریزی کے سلطنت انکی واسطے سبز نہ ہجاتے تو اتبک وزیر لوگ بسبب
اتفاق خود اور بے اتفاقی بنوچیونکی اُنپر ایسی غالب آتے کہ جیسا یہہ لوگ پہلے قومون پر آئے تہے اور بہت سا ملک اُنسے دبالیتے کیونکہ
بسبب بے اتفاقی خانگی اُنسے خود اُنکو عہدہ برا ہونیکی امید نہین تہی اِس بات کو یہہ خوب سمجہے ہوئے ہین کہ ہاتہہ ہونچنے پر سب سے پہلے اور
قوی دشمن ہمارے وزیر ہونگے فی الحال مخالف قوم کے دشمنونسے سرکاری رعایا کو اسقدر خوف بہی نہین ہے کہ قتل یا دو دو کم کے
ایک ہفتہ یا کم ہوجانے سے ہوتا ہے مگر خانگی دشمن کے پوشیدہ چہوڑا مار کر رات کو ہلاک کر جانیسے اندیشہ رہتا ہے نہ کہ لشکر کشی کا ؏

## حال لاوری طریق لڑائی بنوچیان

گرچہ شروع عملداری سرکار سے لڑائی کا نام و نشان بہی نہین ہے مگر قبل اسکی لڑائی کا یہہ طریق تہا کہ جہانتک ممکن ہو سامنے میدان
کے لڑائی نہین کرتے تہے کسی وہال کے نشیب یا کسی اور آڑ کو محافظ رکہکر بندوقین ادہر اودہر سے چلاتے تہے اور اکثر تو دغا سے جسکو
بزبان ملک وہری یا وروع کہتے ہین یا کمین جسکو پشتو مین دبہ یا پٹہ بولتے ہین کرکے ناگہان بلا خبر اپنے مخالف پر حملہ کرکے مار دیتے غرض کہ
ننگ و ناموس سے جان بچانا مقدم تہا البتہ بعض آدمی لاور جنکو بزبان خود دیہا ورکیا شاعلی کہتے ہین لڑنے اور شمشیر زنے مین
مشہور عام تہے مگر شاذ و نادر اگر بنوچیونمین وہری یعنی دغا اور کمین پوشیدہ کا رواج نہوتا تو سامنے میدانکی لڑائیونمین نقصان جانِ
انسان اتنا ہوتا جتنا عہد افغانان مین ان دو سبب سے ہوا ہے میدان کے لڑائی صرف ایسے حالتین پسند کرتے تہے جہان لاچاری ہے
دشمن کا سامنا ہوجاوے کام سپاہیانہ سے کلی نفرت ہے اور اسی سبب سے فوج مین بہرتے ہونے کا نام بہی نہین لیتے وزیر لوگ ہنسی
سے کہتے ہین کہ بنوچی شنری دی یعنی بنوچی ال کیطرف سے عورتین ہین ؏

## اسلحہ

بنو مین توڑہ دار بندوق لمبی ہوتی ہے جسکا کندا ذرہ سے ٹہرا ہوتا تہا اور آگے واسطے شست جمانے کے لکڑی کے دو پایہ لگے ہوئے ہوتے ہین اِس بندوق کے
جو اچہی ہو چار سو قدم تک ہے اور بعضے بڑے ملکونکی پاس جیسا کہ وکس خان و جعفر خان و میر عالم خان تہے جزایل اور شاہین
بہی تہے اور اکثر بنوچی نشانہ باز اچہے ہوتے تہے دوم تیر کمان یہہ آلہ واسطے حفاظت مال داروںکی کام آتا تہا گرچہ مثل بندوق کام نہین دیتا
مگر سواران کے تاخت ناگہانے کیوقت جہٹ پٹ کام دیتا تہا الّا اسیقدر قوت جسسے تیر اپنا کام پورہ کرے بنو مین تہوڑے آدمی رکہتے

ایک خاندان جو سپین گندی مین تہا اسنے اپنی گندیسی نقصان اٹہاکر بطور پناہ تور گندیمین منتقل ہوا اور اسیطرح تورسی سپین
مین گئی گرچہ **وکس خان** سرافسر تورگندی کے جاہ و اقبال کیوجہ سے تور گندی سپین گوندی کے نسبت غالب ہو جانے
سے بعضی قومین سپین گندیسے تورگندیمین منتقل ہوئین جنکا ذکر مفصل فہرست کی خانہ کیفیت مین ہے مگر اس انتقال کا
سبب یہی زیادہ تر آپسکی بے اتفاقی تہی اور نیز الحال ایسے لوگ بہی بہت ہین کہ باوجود قایم رہنے اپنے گندیمین اسسے
گوندیکی دوسرے ملکونسے عداوت رکہتے ہین بطور نظیر چند اشخاص معتبرین کا مختصر حوالہ دیا جاتا ہے اول تورگندیمین
نیلیم خان وہرمزخیل کے درب خان سے سخت عداوت ہے اسیطرح پسران بازید خان سے اور نیز ظفر خان اور شاہ
کے درب خان سے رنجش ہے دوم سپین گندیمین سردادخان کے خضر خان اسمعیل خیل اور سرمست و ظلیم مغل خیل
کے ساتہہ رنجیدگے ہے اور شکرالہ خان منڈان کے میراکرم وغیرہ پسران میرہوس سے سخت عداوت ہے الغرض سخلے کا اعتقاد
زور ہے کہ اپنی عزیز تر بہائی کے بہی بہتری اچہی نظر سے نہین دیکہتے +

## حال دشمنی ہمراہ دیگر اقوام ہمسوانہ

قوم رہنی اور ہنگل کے اخراج کے بعد چند عرصہ قوم خٹک کے ساتہہ جو اسوقت سدروان مین آباد تہی بنوزیانکی دشمنی رہی شاخ سوانی
نے دیگر بنوزیان کے مدد سے زمین سدروان تہل تک خٹکونسے لیلیا بعدش چند عرصہ مشرقی بنونکو قوم مروت کیطرف سے خطرہ
اٹہانا پڑا مروتونکی دشمنی کے سبب سے زمین موسوم نار جو کچہہ پہلے آباد تہی وہ بہی غیر آباد ہو کر جنگل بنگیا سب سے زیادہ دشمن بنوزیانکا
قوم وزیر ہے قوم میریکی ساتہہ سب سے پہلے شاخ انکا خیل وجانے خیل قوم اتمانزئی وزیرونکی جہیڑ چہاڑ ہوئی اسکی بعد شاخ
احمدزئی سے فرقہ محمد خیل سپرکی و ممرزئی نر سخیل ہاتی خیل کا قوم سورانی بنوزئی کے ساتہہ فساد اٹہا محمد خیل وزیرون نے پتہ اداد
کا معزلے حصہ بنزور اور کچہہ بزر زیر قبضہ کرلیا اور تہل و دامن کوہ مین انکی مویشی چرائی ہوتے تہی بنوجہ جیدنسے سپین گندی وغیرہ کی
شامل ہوکر تور گندی پہ زور لائی اس باعث سے ۳ دفعہ وزیر لوگ عین وسط بنون تک لوٹ مار کرتے چلے آئے اور تفرقہ
عظیم ڈالا مگر **وکس خان** افسر تورگندی نے ہمت کرکے انکو ہٹادیا تفصیل اسکا اجمال کے یہہ ہے کہ مخالف گندی نے وزیرونسے واسطے خراب
کرنے **وکس خان و شیر مست خان** افسران تورگندی استدعا کی تب وزیرون نے تورہ جمع کرکے بمقام زیارت -
**جنگ شاہ** ڈیرہ کیا دوسری طرف سے **وکس خان** وغیرہ ملکان تورگندی کو بمقام بہرام شاہ مین متصل جہنڈو خیل جمع ہوئے اور مسمی **بازید خان**
**ولد خانان** قوم میری کو اسلیے معرکہ پاس وزیران بہیجا وزیرون نے بازید خان مذکور سے دغا کرکے عین گفتگو مین چند ضربات شمشیر
سے مجروح کیا مگر ہلاک نہوا دوسری صبح لشکر وزیران طرف تپہ علیکے روانہ ہوا اور **وکس خان** اپنے گوندیدارونکی شامل کہنڈرات کنہ
مرد خیل مین جو کنارہ کورم پر واقع ہے وزیرونکی مقابلہ کیواسطے مستعد ہوا وزیر لوگ حملہ سے نقصان سمجہکر بعد تمل کرنے اکیتانہ نمرہ

زراعت ہای بیشک اور ملکی کے ہونے سی دغا بازونکو پوشیدہ جانیکیواسطی موقع ملتا تہا متغرق ہوکر دشمن گانونکی آدمیون پرکہ ان
زراعت سی نکلکر حملہ آور ہوتے تہی اور ان بیخبرونکو جہانتک ہاتہہ پہونچا قتل کیا اور جسجگہہ مویشی مخالف گانونکی چرتے ہوئی
دیکہی تو سواران کے تاخت کرکے لے آتے تہی اگر بسبب پہونچنی چیغہ مالکان کے لیجانا ناممکن سمجہا تو تلوار اور بندوق سی مویشی کو
بے دریغ قتل کرجاتے تہی اور ہر طرحکی نقصان پہونچانے سے دریغ نہین تہا بلکہ یہانتک بیرحمی تہی کہ جب اپنی کسی دشمن پر غالب آتی
تو اُس خاندان کے طفل شیرخوار اور مستورات بیگناہ کے قتل سے بہی پرہیز نہین کرتے تہی جس سبب سے تاہنوز قوم مروت بنوچیونکو
طعن طفل کشی دیتی ہین واضح ہوکہ اس کُشت خونسی سوا بدلہ لینی اور پورا کرنے دشمنی کے لوٹ کی علاوہ یہہ طمع بہی ہوتا تہا کہ مقتولہ
کے جایداد اراضی زرعی اور دیہہ مملوکہ قبضہ مین آویگا چنانچہ اکثر ایسا ہوا ہی اور جسکا اس غضب سی ابتک قبضہ چلا آتا ہی وہ بطور
ملکیت اس جایداد کو سمجہتا ہی ؀

## حال مدد وہی اپنی گندیدارونکو

عہد افغانی مین اپنی گندی مین ایسی شرم شرکی تہی کہ جس جنبہ کے گانونکو دوسرے جنبہ کے لوگونسی خطرہ ناک تقیش ہو تو انکی
فوراً چلوشتہ یعنی محصل با خبر رسان افسر کلان اپنی گوندی اور دیگر ملکان گوندیدار کے پاس اسطی اطلاع و طلب کمک بہیجا تو لفور
اطلاع رسی اپنی لوگونکو لیکر ڈہل بجاتے ہوئی انکی مدد کیواسطی پہونچتی ہین اور اپنی گوندی کے اعانت کیواسطی لڑنا اور جان دینا لازم
سمجہتی ہین اور خرچ باروت وگولے جسقدر مخالف گندی کے لڑنے مین ہو سب گوندیدار تقسیم کرکے دیتی تہی اور اکثر مثلاً
تورگند سے سکے کسی دیہہ کی لوگونکو سپین گندی کیجانب سی نقصان زراعت وغیرہ صدمہ مال پہونچے تو واسطی
خوراک اُس نقصان رسیدہ گانونکی افسر کلان بقدر ضرورت غلہ اپنی پاس سی یا بطور چندہ اپنی سب گوندیداران
سی وصول کرکے دیتا ہی غرض ہر طرحکی اعانت سی تا بامکان ایکدوسری کی دستگیری کرتے تہی فی الحال گرچہ اسطرحکی مدد کسیکو
ضرورت نہین ہی کیونکہ سرکار انگریزی کا انتظام تو رسپین پر غالب ہی مگر شہادات اور منصفی مقدمات مین رعایت گوندی اکثر
ہوتے ہی جسکی واسطی حکام کو واقف حال و بیدار رہنا چاہی ؀

## حال نفاق اپنی اپنی گوندمین

باوجودیکہ بطور عام اپنی اپنی گندی کا کسقدر لحاظ تہا اور افسران و ملکان گندی ہمیشہ اپنی گندمین جو تنازعات پیش
ہون انکو صلح سی طے کرنے کیواسطی کوشش کرتے تہی مگر اُس آزادی کے حالت مین بدون تربیت علم یہہ کب
ہوسکتا تہا کہ آپسمین مطلق بے اتفاقی نہو چنانچہ حسد کا نتیجہ یہہ تہا کہ آپسمین ایک خاندان کے ترپور
لڑتے تہے اور دوسرے سکے جاہ اور ترقی رتبہ کو خار چشم سمجہہ کر حسد اور طمع کے اندہیرمین اپنے
خاندان کا چراغ بہی گل کرتے سے کردیتی تہی اسی سبب سے بعض قومون نے گندیونمین بہی تغیر و تبدل کیا۔ مثلاً

رقیب کو کچہ نہ کیا آخر کو جب ملک کا خیال ہٹا تو قلاج سے باہر ہو گیا تھا بعد وفات دکس خان اس گوندی کا افسر
بازید خان رہا مگر سرکار انگریزی کے عملداری سے ۵ سال پیشتر شیر مست خان جہنڈو خیل نے پسران نامو ناظم خیل
کی مدد سے جو مخالف گند مین تھے ان لوگون کی سر پر برج بنایا اور بازید خان سے کچہ خفیف لڑائی کر کے تور گند مین افسر ہوا
یہ شخص بہت بہادر نام آور اور سخی تھا اسی وجہ سے لوگون کے دلون مین عزت پیدا کری اور شروع سلطنت انگریزی تک اپنی گندی کا افسر
رہا بازید خان ۱۸۶۸ء مین فوت ہوا فی الحال اگرچہ افسری گندی کا بسبب انتظام سرکاری کچہ کام باقی نہیں ہے مگر برائے نام
درب خان ملک نما احمد خان تور گندی کا سرپرست ہے +

## حال افسران سپین گوندے

سپین گندی کے علاوہ سپینی خان مغل خیل اس گند کا افسر تھا جسکو میا نداد گورنر درانی نے بمقام میری قتل کرا دیا بعد ازانکے
جنگی خان و جعفر خان مغل خیل و میر ہوس خان و پسرش میر عالم خان منڈان سکہان کے ہیں
مین افسر ہوے گو کہ نام افسری کا انکو تھا مگر جنگ و جدل مین نامور خان ناظم خیل و خضر خان اسمعیل خیل
سپین گندی کے سرپرست ہوتے تھے حال مین سرداد خان پسر جعفر خان ذیلدار پولیس غوریوالہ سپین گندی کا برائے
نام سرگروہ ہے اور خضر خان اسمعیل خیل بھی زندہ موجود مگر سرداد خان سے کمال عداوت ہے +

## حال اختیار افسران گوندی

ہر دو گوندی کے افسران کو یہہ اختیار تھا کہ بوقت ضرورت اپنی گوندی کے حشری جمع کر کے جہان چاہین لڑا دین اور
جب اپنی گوندی کے کسی گانو کو دوسری گوندی کے لوگ محاصرہ دین یا تنگ کرین تو بفور پہونچنے اطلاع کے افسر
گندی کا انکی کمک بہیجتا تہا اور اپنی گند مین اگر کسے جگہہ خصومت پڑی تو حتی المقدور اسکو صلح سے طی کرتا تھا اور جرائم
کے بدلے بعض جرمانہ بھی اپنی گندی کے لوگون پر کر سکتا تہا +

## حال دشمنی باہم ہر دو گوندی

جسقدر دشمنی باہم تور و سپین گندی بنوزیان مین ہے اسکی نظیر اور قومون مین کم ملتی ہے اسملک کے لوگ کہتے مین کہ عہد افغانی
مین باہم کے لڑائیون مین صدہا آدمی مارے گئے اور صبح اٹہکر اکثر یہہ خبر سنی جاتی تھی کہ ایک گوندی کے لوگون نے دوسرے
گوندی کے فلان گانو پر حملہ کیا اور یہہ نقصان ہوا مخالف گندی کے لوگون کو تنگ کرنے کیواسطے ایسا ہی کرتے تہے
اور جس گوندی کا ہاتہہ پہونچا دشمن کا گانو کے متصل برج یا مکان بنا کر بندوقچیان کی زد سے انکو بالکل مجبور کیا جب انکو کمک
پہونچی تو وہ برج چہین کر مسمار کر دیا یا خود قابض ہوگئے بموسم ستمبر و اکتوبر اکثر مارے اپنے مخالفون پر اسطرح ہاتہہ صاف کرتے تہے

| نمبر شمار | نام تپہ | نام افسر کلان | نام قوم | نام ملک | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۴۳ | اسمعیل خیل | ایضاً | اسمعیل خیل | خضر خان مشہور | |
| ۴۴ | | ” | خواجرم خیل | | بباعث غلبہ تورگندیمین شامل ہوئی + |
| ۴۵ | غوریوالہ | ” | مغلخیل وغیرہ غوریوالہ | سردادخان | |
| ۴۶ | بارکزئی | ” | ابراہیم خیل | | |
| ۴۷ | ” | ” | مندیو | نیازائی وغیرہ | |
| ۴۸ | ” | ” | شہدیو | محمد اکرم | |
| ۴۹ | برت | ” | برت | ملیک | مجبوراً تورگندیکی شامل ہوئی + |

## یادداشت

واضح ہوکہ تورگندیکی نام سی ہر دو فریق بیزار ہوتے ہین ایک جنبہ دوسری کو اور دوسرا پہلا کو تورگندی کہتی ہین اور ہر ایک خود سپین گوندی ہونیکا ادعا کرتا ہی اس سبب سی کہ تور بمعنی سیاہ نام سی نفرت کرتے ہین مگر بعد دریافت کامل یہہ تفصیل منیٰ لکہی ہی +

## حال ملکان کلان افسران تورگوندی

یہہ بات نہین ہی کہ ایک ہی خاندانمین یہہ افسری موروثی چلی آئی ہو بلکہ جس خاندان کے کسی معتبر ملکنے زور پکڑا اور ہمت کری اُسکی طرف سرکردگی تورگندیکی منتقل ہوئی جیسا کہ شاہزمان سدوزئی کے عہد مین اس تورگندی کا افسر پائندہ خان مظفر خان ملک داؤد شاہ اور شاہین خان ولد تلیم خان ہراخیل تہی وکس خان مشہور ملک بازار احمد خان نے زور حاصل کرکے کل تورگندی کا افسر ہوا دلاور اور عقلمند ملک تہا اُسنے افسری مین بہت اختیار و نام پیدا کیا اگر دلاوری و عقلمندیکی ساتہہ انصاف بہی رکہتا تو نیک نام جاتا مگر وہ کہان تہا سلوی و غاسی مارنی اپنی رشتہ داران وغیرہ کے اُسنی اپنی استقلال کیواسطی بہت کچہہ کیا جو عند انصاف تہا اور ولاسہ خان ملک داؤد شاہ اسکا خیر خواہ رقیب تہا ۱۷ برس کامل اختیار سی تورگندی کی افسری کرکے وکس خان یہان کے عہد حکومت مین فوت ہوا ابہی وکس خان موجود تہا کہ رود کورم کے شمالی کنارہ پر تپہ سورانی مین بازید خان ایک اولوالعزم جوان بزور شمشیر نام پیدا کرنے لگا اسکا باپ عبدالخالق قوم مندا خیل سی تون تہا مگر ایسی حالتمین کہ بازید خان سی پہلی بنون کے اکثر لوگ اسکا نام بہی نہین جانتی تہی یہہ شخص بذات خود بڑا دلاور اور ظالم تہا اسنی تہوڑی عرصہ کے شمشیر زنی مین میر قلم لعلی زئی کی خاندان کو جو پہلی ملک تہا زبون کر کے تورگندی کا دوسرا افسر یہہ ہوا اسکی افسر ہونے کیواسطی یہہ ایک بڑی وجہ تہی کہ دریالین یا نہرین جو پائین بنون کو سیراب کرتے ہین وہ رود کورم مین اُسکی زور کی نیچی تہین اسنے اُسنے اپنا قبضہ رکہنی سی گویا کل بنون کو پنجہ مین کر لیا وکس خان نے پہلی اس دلیر

| نمبر شمار | نام تپہ | نام افسر کلان | نام قوم | نام ملک | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | تپہ موسیٰ خان | ایضاً | شہباز خیل | پیر دوست | |
| ۳ | 〃 | 〃 | گنڈلی | مدمیہ خان | بشرح نمبرا |
| ۴ | 〃 | 〃 | ششی خیل | کلائی ونصیر | کبھی تور کبھی سپین |
| ۵ | دہرمہ خیل | 〃 | خاتون خیل | جعفر خان | بسبب غلبہ دہرمہ خیلان تور گندیکی شامل ہوگئے |
| ۶ | 〃 | 〃 | عابد خیل | فیروز خان | بشرح صدر |
| ۷ | حسنی | 〃 | حسنی | زبردست خان | |
| ۸ | 〃 | 〃 | بوزہ خیل | میان شہاب الدین | |
| ۹ | 〃 | 〃 | کچوزئی | زبردست | |
| ۱۰ | خلعت | 〃 | سلطان خیل | بالا خان | |
| ۱۱ | 〃 | 〃 | ہیبک | شہباز و دلباز | |
| ۱۲ | 〃 | 〃 | ولہ خیل | خوشحال وغیرہ | |
| ۱۳ | بازید | 〃 | بازیدی | ہاشم خان | بباعث عدم گذران سپین گندی تور گندی میں آگئے |
| ۱۴ | 〃 | 〃 | جاوزئی | عیسیٰ خان | ایضاً |
| ۱۵ | 〃 | 〃 | مندیزئی | خدری | بشرح صدر اکثر بازید خان نے انکو تباہ کردیا |
| ۱۶ | داؤد شاہ | 〃 | مشر | نعمت الله | |
| ۱۷ | امندی | 〃 | امندی | گلحن و الہ داد | امندی میں سے شادی کیوجہ خیل کا خاندان تور گندیکو منتقل ہوا |
| ۱۸ | منڈان | 〃 | ولی خیل | بنکر الہ خان | |
| ۱۹ | 〃 | 〃 | میتا خیل | خانصوبہ | کینگر خان مع بسبب غلبہ تور گندیکی شامل ہوگئے |
| ۲۰ | فاطمہ خیل | 〃 | فاطمہ خیل | سابق نامو خان تھا ہو حال میرال و بلند خان | |
| ۲۱ | 〃 | 〃 | سوکڑی | نسابطہ خان | |
| ۲۲ | شکر الہ منڈان | 〃 | ہنجل | زربار وغیرہ | |

| نام تپه | نام افسر کلان توم گندی | تفصیل قوم وار | نام مالک قوم تور | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| بازید | خود بازید خان متوفی | ببیا خیل | ریبت خان و ستی خان | |
| داودشاه | ولایت خان و پائندہ خان | گیشتر | خواجہ مظفر خان | |
| ممش خیل | " | ممش خیل | نفیر و احمد | |
| شکر اللہ شیلاز | " | سکندر خیل | مظفر و فیض طلب و شیر دل | |
| | | | آتو | |
| " | شیر مست خان | سالو خیل | | |
| " | " | فتح خیل | نصر خان و اللہ پائندہ خان | |
| تپہ اسمعیلخیل | " | میرا خیل | سرمستا وغیرہ | |
| " | " | تعل خیل | بازید وغیرہ | |
| غوریوال | " | خوجڑے | شکر اللہ اسد وغیرہ | |
| نورڑ | " | نورڑ | احمد خان | |
| بارکزئی | " | بارکزے | فیروز و کریم خان | |
| ۲۹ | " | خذر خانخیل | اکبر ولد زمترا | بسبب تباہ ہونے اب یہ شاخ سپین گند مین شامل ہوگئی |
| ۳۰ ممیخیل | " | ممہ خیل | اکرم و نگلہ خان | |
| ۳۱ | " | وری زڑمی | یرا خان و ازسلہ | |
| ۳۲ گگئی | " | گگئی | مم بزہ و شہباز و سعید | |

## دوم فہرست سپین گوندے

| نمبر شمار | نام تپہ | نام افسر کلان | نام قوم | نام ملک | کیفیت ضروری |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | بازار احمد خان | جنگی خان و جعفر خان<br>مغل خیل میرسوس کبرسر<br>میر عالم خان مندان<br>عہد نفانی حال<br>سردا و خان | سیرو | صحبت و اتیم | بسبب غلبہ کس خان سپین گندی سی تور گندے مین منتقل ہوئے ؞ |

## اول فہرست تورگوندی جیساکہ حالمین ہے

| نمبر شمار | نام تپہ | نام افسر کلان تپہ گندکی | تفصیل قوم دار | نام ملک اقوام تورگندی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | بازار اخترزئی | عبدالغفار و مین گل خان | شاہ بزرگ خیل | فیض اللہ خان<br>حال محراب خان | |
| ۲ | ″ | ″ | حسن خیل | وزیر و میانداد | |
| ۳ | ″ | ″ | سکندر خیل سکندر بڈ خیل | اسد خان و عبدالکریم خان | یہہ شاخ پہلی اسپین گندی مین تہی بسبب رشتہ داری دکس خان تورگند مین انتقال کیا ؞ |
| ۴ | ″ | ″ | اسمعیلزئی | فریق و خانزمہ | سپین گوندی سی انتقال کیا ؞ |
| ۵ | موسیٰ خان | ″ | سلمہ خیل | شاہ مولیخان | تورگند سے سپین گندسے کو منتقل ہوئی ؞ |
| ۶ | ″ | ″ | سیشگی | سرور و میرک | |
| ۷ | مستی خان | ″ | کلہ خیل | مستی خان | اسکی اور درب خان کے باہم سخت عداوت ہے |
| ۸ | جہنڈ خیل | ایضاً و خود شیر مست خان | جہنڈ خیل | ظفر خان | |
| ۹ | دہرم خیل | ایضاً و شہمین خان | دہرم خیل | نظیم خان و ضابطہ خان | بشرح نمبر ۷ |
| ۱۰ | حسنی | ″ | سرکی خیل | جنگ خان | |
| ۱۱ | ″ | ″ | ذکر خیل | شیر دست و اصل میر | |
| ۱۲ | ″ | ″ | میوا خیل | نورانے | |
| ۱۳ | تپہ خلعت | ″ | ملا خیل | شریف | |
| ۱۴ | ″ | ″ | نصرادین | شیردل | |
| ۱۵ | ″ | ″ | اسمعیل خیل | نور باز خان | |
| ۱۶ | تپہ بازید | خود بازید خان متوفی | مالیو | خانصو پسر بازید خان | |
| ۱۷ | ″ | ″ | لعلی زئی | صحبت خان و امیر قلم | انکو بازید کے ساتھہ دشمنی تہی اس سبب سے پین گندی کی طرف راغب ہوئے |

# حال عداوت باہمی قوم بنوچی

کہتے ہین کہ اول قوم بنوچی مین سوای تہوڑی تکرار کی جسی پشتون قوم بسبب افراط حسد گوئی نالے ہین ہی کچہہ بہاری عداوت نہین تہی اور
اُس خفیف دشمنی کا اثر صرف اہل معاملہ پر ہوتا تہا کیونکہ اُسوقت سلسلہ گوندیلی ایسا منسلک نہین تہا جیسا اب ہی بلفظ گوندیاری کا
معنی جنبہ داری ہی مگر اصطلاح عام مین اس لفظ سی عداوت داری کے مراد بہی نکلتی ہی ابتدا تفرقہ گوندی بنو زبان مین اسطرح ہو کہ
کہ فرقہ نورڑ کے آبادی رود توچی سی جانب جنوب پہاڑ کیطرف تہی کہ اب بہی علامت اُس موضع کے موجود ہی نورڑ لوگون نے بامید قبضہ [illegible]
زمین پرانے آبادی کو چہوڑ کر رود توچی سی جانب شمال کہ جہان اب موضع نورڑ ہی گانو آباد کیا نسل بارکزئی میری مین سی سمیر کے
وابراہیم پسر دو برادران اولاد نقرہ دین جو اُسوقت اپنی قوم کے سرگروہ تہی اور موضع مندیو و موضع مجلتی کے مابین اُنکی جای سکونت تہی
اُنہون نے شاخ نورڑ کو اسجگہہ کے آبادی سی منع کیا جب وہ مانع نہوئی تو باقی قوم میری نے زور کرکے اُنکا پانی بند کر دیا اور ہر طرح کی دشمنی سی
ایسا تنگ کیا کہ نورڑ لوگ مجبور ہوکر [illegible] کر اپنی قدیمی جاگہہ کو چلی گئی اسطرح چہہ دفعہ نورڑ اسجگہہ آئی اور سمیر کے وابراہیم نے اُنکو ہر دفعہ اُٹہا دیا
آخر فرقہ نورڑ نے سمیر کے سی جو بڑا بہائی تہا صلاح ملائی اور سمیر کے نے اُنکو اجازت دی کہ بطور ہمسایہ کے اسجگہہ آکر آباد ہو ابراہیم
چہوٹے بہائی نے کہا کہ نہ آو نورڑ لوگ ہمسایہ سمیر کے کے ہوگئی اسی تکرار پر فیمابین سمیر کے وابراہیم خصومت پڑ گئی اور ہر دو محتاج کمک
ہوکر طلبگار [illegible] یعنی خواستگار [illegible] مدد مانگنی گئی جس موضع مین سمیر کے پہونچ گیا وہ سمیر کے کے گوندیار اور جسمین ابراہیم پہونچا وہ
اُسکی جنبہ دار بنگئی اُس عرصہ سی گوندیاری کی آگ ایسی بہڑکی کہ تمام بنوزئی خاندانون مین موثر ہوئی ابتدا مین گوندی سمیر کے کو زڑہ
یعنی کہنہ گندی اور گوندی ابراہیم کو نویہ یعنی جدید گوندی کہتی تہی اس سبب سے کہ سمیر کے کلان تہا اور ابراہیم اسی چہوٹا تہا آخر
رفتہ رفتہ سمیر کے کے گندی کو تور یعنی سیاہ گندی اور ابراہیم کیطرف کو سپین گندی یعنی سفید کہنی لگی سبب تور اور سپین کا قابل
اطمینان کوئی معلوم نہین ہوا مگر مشہور روایت یہہ ہی کہ سیاہ اور سفید دو طیور ہوا مین لڑ رہی تہی گوندیارون مین سی ایک نے
کہا کہ سیاہ طایر میرا ہی اور دوسرے نے کہا کہ سپین یعنی سفید میرا ہی اور اُنسی مثل سکندر غالب مغلوب کا فال پکڑا وہ دونون
طایر لڑتے لڑتے آنکہو سی غایب ہوگئی غالب مغلوب کی تمیز نہو سکی اُسروز سی تور اور سپین گوندی کا نام ہوگیا اور اس فال جاہلانہ
سی یہہ نتیجہ سمجہا کہ تور اور سپین گوندی کے مابین مثل اُن دو طایرون کی غایب ہونے یعنی مرنے تک لڑائی جہگڑا رہیگا اس
خام خیال کو دلسی دور کرنا چاہئے واسطے زیادہ علم کے تور اور سپین گندی کے فہرست ذیل مین معہ نام ملکان ہر ایک
قوم بتہ وار درج کیجاتے ہی کیونکہ بنون کے علاقہ مین واسطے درستی انتظام وصفائی انفصال حکام کو گوندیاری
کے واقفیت لابدا مطلوب ہی ۰

کرچکا ہو بموجب رواج ملک وقت فک الرہن نہیں ہے پہلا اور دوسرا امر کی تنقیح ثبوت گذرانیدہ فریقین سے ممکن ہے تیسرا امر کی بابت -
**وقت الفکاک** حسب رواج ملک یہہ ہی کہ ماہ ساون میں قبل از تخم ریزی خریف اور ماہ کتک میں قبل از کاشت فصل ربیع زمین مرہونہ
تخم ڈالنے سے پہلے راہن رہن کو فک الرہن کرا سکتا ہی الا اگر راہن پہلے تردد سے اطلاع ارادہ انفکاک اور تقلیب اراضی دیگر سے نہ کی ہو مرتہن کو منع
کرے تو بحساب فی کنال بابت مزدوری گزشتہ اور فی کنال ایک آنہ تقلبہ دینا پڑتا ہی جب ایک دفعہ قلبہ سے قلبہ ان کیجاوی تو گزشتہ کی اجرت
اجرت ہوتے ہی در صورتیکہ مرتہن باوجود درخواست فک الرہن راہن منع کرنے کے تخم ریزی کردیوے تو تخم لیکر بعد ادای زر رہن
بلا اجرت حسب رواج اسکو زمین چہوڑنی پڑیگی بابت مونڈہی لاعت نیشکر جسکو بزبان ملک ... کہتی ہیں یہہ رواج ہی کہ ... ماہ ہاڑ
تک قبل از جکاوری گوڈائی اور ... الگی کی استحقاق فک بتا ہی مگر مناسب ہی کہ ماہ پہاگن میں زمین مونڈہی نیشکر واگذاشت
کرائی جاوی کیونکہ اسوقت سے ترقی زراعت اور محنت سلسلہ حفاظت نیشکر شروع ہوتے ہی واضح ہو کہ بموجب رواج قدیم مرتہن کو
بدون خواہش راہن اختیار نہیں ہی کہ بنا بر عدم ہونہ واپس کے زر رہن کا دعوی کرسکے بلکہ رہن بالمیعاد کا فک کرانا مرضی راہن
منحصر ہی جسوقت چاہی اسکی فک کراوی فی الحال یہہ دستور خلاف انصاف و قانون معلوم ہوتا ہی +

## فروخت بیع قطعی

ازاں فیات کے فروخت قبل از عملداری انگریزی بہت کم ہوتے تھے جسکا سبب یہ ہی کہ بخوف تلنک جو اصل مالک اراضی سے لیا جاتا تھا کوئی
مشتری خرید قطعی ملکیت کیطرف راغب نہیں تہا اور رہن فوراً لیتے تھے کیونکہ خطرہ تلنک مرتہن کو نہیں تہا بسبب اسکے تمیز
شناخت ملکیت بالفعل کیونکہ اسکی بڑی علامت ادای تلنک کے ہی چنانچہ عملداری سابقہ میں سوای سیدان و علماء کے تلنک ادا نہیں کیا
تو اسکی بابت حصول ملکیت جدید کا بذریعہ بیع وغیرہ ثبوت ہونا چاہئے حال میں خرید فروخت اراضی بیع قطعی با افراط ہوتے
ہیں اور قدر زمین نہری کا یہاں تک ہو گیا ہی کہ فی کنال ٥ روپیہ یعنی ایک دو سو چالیس اول قسم کی زمین فروخت ہوتے ہیں عہد
افغانے میں اتنی بہت کم قیمت تہی +

## اقسام ملکیت

چند طرح کی ہیں اول اصلی ملکیت جو مالکان مقبوضہ کے مورثان کو ابتدا میں بموجب تقسیم ملی تہی دوم غنیم کو
مار کر بطور غضب اسکی املاک پر قابض ہونا جیسا کہ قبل از عملداری سرکار اسطرح اکثر ہوتا تہا تیسرے
خرید بذریعہ بیع اصل مالکان سے چوتھی بعوض نیکی یعنی صلح خون بہا میں یا شرم عورت کے بدلے میں مدعیان کو
دی اور اسطرح کی اراضی کو نیکسامز کہ یعنی صلح والے زمین کہتے ہیں - پانچواں بعوض ادای تلنک قابض ہو جانا اور صورت
دیہات اکثر یہہ چارہ ہی کہ فہرست نمبرا سے تفصیل معلوم ہوگی +

تعداد دیہات وجمع ونام قوم مسکونہ ہرایک تپہ ودیگر ضروری امور فہرست نمبرا مندرجہ ذیل حال پرگنہ ہذا سی معلوم ہوگا +

## ذکر تنازعات رہن

اگرچہ مقدمات ہر قسم کا ذکر کلیات مین مختصراً درج ہوا مگر اس علاقہ مین دستور وتنازعات رہن بسبب کثرت اس لائق ہین کہ انکا ذکر خاص اس موقع پر کیا جاوے رہن زمینات کا دستور پرانا معلوم ہوتا ہی اور سبب اسکا صرف مفلسی نہین بلکہ دیکھا دیکھی رواج ہی جس بنا پر کہ چند قطعات زمین نہری ہوئی اور اپنی معمولے تردد اور ضرورتسی فاضل سمجھی تو بوقت انجام ضروریات خانہ داری انمین سے ایک یا چند قطعہ رہن کردئے عموماً اس علاقہ مین رواج رہن غیر مشروطہ کا ہی حالین میعادی رہن بھی مروج ہوتا جاتا ہی اور چونکہ رہن غیر مشروطہ مین قانوناً میعاد حد سماعت مقرر نہین ہی اسواسطی بہت پرانے وقت کی مقدمات رہن دائر کئی جاتے ہین میرے پاس چند مقدمات ایسی گذری ہین کہ جنمین اسی اور سو برس سی بنا رہن بیان کی گئی ہی بموجب رواج ملک مرتہن کو بھی اختیار انتقال بذریعہ رہن زمین مرہونہ کا حاصل ہی بدین سبب اکثر زمینات مرہونہ مکرر سہ کرر رہن در رہن ہوکر چند جگہہ قبضہ انکا منتقل ہوتا رہتا ہی ایسی رہن کے مقدمات مین حاکم تحقیقات کنندہ کو اصلیت مقدمہ کے دریافت مین کئی دقتین پیش آتے ہین کیونکہ زمانہ ماضیہ مین رہن نامہ اکثر لکھی نہین جاتے تھے اور جہان کہین لکھا گیا وہ مرتہن کے حوالہ ہوتا تھا راہن کے پاس نہ اسکا مثنی نہ کچھہ اور تحریری ثبوت ہوتا ہی گواہ اکثر رشتہ دار یا گوندیدار غیر معتبر ہوتے ہین بلکہ پرانے مقدمات مین تو کوئی زندہ گواہ بتلایا نہین جاتا ایسی کہنہ معاملات مین مدعا علیہ کو اکثر یہہ عذرات ہوتی ہین اول یہہ کہ یہہ میری موروثی زمین ہی دوم مدعی کی بزرگو نسی بذریعہ ادائی قلنگ میری ملکیت ہوگئی ۔ تیسری یہہ بیع قطعی مدعی فروخت کرچکا چوتھا زر رہن زیادہ ہی ۔ پہلا امر مین مدعی کو رہن غیر مشروطہ کا ثبوت کامل دینا چاہئے اور مدعا علیہ سی موروثی ملکیت کا ۔ دوسری مین مدعی حسب شرح بالا اور مدعا علیہ ادائی قلنگ کا ۔ تیسرا اور چوتھا آسان ہی دو سال گذشتہ مین قریب نصف کے پرانے مقدمات بسبب عدم ثبوت ڈسمس ہوئی بعضی مقدمات بیدخلی کہنہ عملدار یہا رسابق مدانتقال ملکیت بذریعہ قلنگ کے بہانہ رہن بلا شرط دائر کئی جاتے ہین اس مراد سی کہ رہن غیر مشروطہ کے نام پر اندر میعاد سماعت سمجھی جاوین اس سبب سے **کپتان ہنری آرسٹن صاحب** ڈپٹی کمشنر کی یہہ تجویز ہی کہ رہن قبل از عملداری سرکار کیواسطی میعاد مقرر کیجاوی کہ اس میعاد مین تمام پرانے مقدمات رجوع ہوکر فیصل کئی جاوین تاکہ ہمیشہ کے خرخشے نرہین اور واسطی آیندہ عام حکم مشہور کیا گیا کہ رہن نامہ تحریر ہوکر اصل راہن کے پاس اور نقل مرتہن کو دیجاوی اور نیز پٹواری کی کاغذ پر حال ہر ایک معاملہ درج کرادیا کرین رہن اب بھی اکثر ہوتے ہی قدر زمین کا یہانتک ہی کہ اچھی نہری زمین مجھے کنال عسہ رکھی گیا تو مانا اسی روپئہ کو رہن ملتی ہی مقدمات جدید رہن مین مرتہن عموماً تین عذر پیش کرتا ہی پہلی میعاد رہن باقی ہی دوسری یہہ زمین بہ بیع قطعی فروخت ہوچکی یا زر رہن زیادہ ہی تیسری مین تردد

کرا کر اپنی زمین رہن بلا میعاد یا مشروط کیطرح گرو کر دی یا ملک یہ ذریعہ بترا ضی جانبین ادا رقم ملک کا بندوبست بعہد خاص کر دیا ایسی حالتین اصل مالک بطور رہن اختیار فک الرہن بعد دینے زر ملک ادا کردہ مدعا علیہ کے رکھتا ہی یہہ بے سروپا دستور ملک کا اُسوقت سی موقوف ہوا جب سر ہربرٹ اڈورڈس صاحب نے سمت ۱۹۰۴ بکرمی مین قابضان اراضی سی خواہ مالک ہون یا مرتہن مالگذاری سرکار وصول کرنے شروع کئے ۞

## ذکر مالگذاری ابتدا عملداری سرکار انگریزی

سمت ۱۹۰ بکرمی مین بابت ایک فصل چونتیس ہزار دو سو بیاسے روپیہ معاملہ سرکار وصول ہوا - اور پہر بندوبست اول مین نعایت ربیع سمت ۱۹۰ تک بحساب اوسط قریب بچاسی ہزار سالانہ زر مالگذاری داخل ہوتے رہی بندوبست دوم مین میجر جان نکلسن صاحب نے چورانوی ہزار چار سو چہیالیس جمع اس پرگنہ کے مقرر کی اور بندوبست سوم مین ابتدا سمت ۱۹ اسی کپتان کاکس صاحب نے ایک لاکہہ سات ہزار ایکسو پانچ روپیہ یک لاکہہ مشخصہ تشخیص کیا تا ہنوز وہی بندوبست روان ہی الا سال حالین ایک لاکہہ ل ر روپیہ درج قسطبندی ہوکر وصول ہوا سبب اِس لیے ور لے ایزادی جمع کا سوای گنجایش و آسودگی علاقہ و ترقی قدر ملکیت یہہ ہی کہ علاقہ ناروالنڈیداک کے آبادی سی اور اکثر زمینات خام تحصیل و تہل نو آباد کے مشخصہ ہوجانے سی جمع مین برابر بیشی ہوتے چلی آئی اس پرگنہ مین سوای تپہ بارکزئی و نورڑ و ہویدکی اور کسی جگہہ جمع سنگین نہین بلکہ گنجایشی ہی البتہ بعض دیہات مین تشخیص جمع سمت ۱۹ کیوقت جو بیدا وار پنجسالہ کے اوسط پر کی گئی کچہہ فرق قابل ترمیم بندوبست آیندہ نظر آتا ہی - بارہا بوڑہے بزبان خود اِس امر کو تعجب سے بیان کرتے ہین کہ عہد عملداری ہای سابق مین باوجودیکہ چند سال کے بعد حاکم واسطے وصولے ملک آیا کرتے تہی تاہم ایک لاکہہ روپیہ بدون خرابی و تباہی رعایا دشوار تہا اور اب اِس عملداری مین برابر سال بسال اُسی زیادہ مالگذاری اِس آسانی اور خوبی سی وصول ہوتا اور رعایا کا روز بروز دولتمند ہوتا جانا داخل کرامت ہی مگر حقیقت مین یہہ کرامت نہین حسن انتظام ہی جسکی ظاہر اور غالب و سبب ہین پہلی بموجب حیثیت اراضی تشخیص جمع ہوکر بہ پتہ ہستم وار پر اُسکا باچہہ ہونا اور قابضان اراضی کو خواہ وہ مالک ہون یا مرتہن مالگذاری کا ذمہ وار سمجہنا دوسرے مستقل حکومت انگریزی کے سبب سے جو امن اور آرام حاصل ہوا اُسنی قدر ملکیت اراضی بڑہا دیا اور پیدا وار زمین کے فروخت نرخ گران اور سبیل آسان میسر ہوئی اور رعایا کو بجائی لڑائی جہگڑہ و کشت و خون جو عہد افغانے مین ہر وقت موجود تہا شغل حصول معاش نیک و ترود زمینداری نے بہ نسبت سابق زیادہ دولتمند بنا دیا فی الحال بجای ۲۰ تپہ قدیمہ ہونیکی ۳۰ تپہ اس پرگنہ مین ہین باعث ایزادی تپہ شمولیت قوم وزیری و آبادی ناروالنڈیداک و نیز علیحدگے ہویدو کوٹے سادات وغیرہ کا ہی باقی مفصل حال تپہ وار

## اور دیہات مین

بہیا چارہ کی باہم یہہ ٹہنک اُسپر تعداد اراضی بحساب خَتّہ یا غنیدا مغر گون کے باچہہ ہوتا تہا یا رکنال مین یعنی بیگہ کو خلہ کہتی مین اور ہم
کنال یعنی جیہہ خلا گرا راضی جسمین ایک گون غلہ کی تخم ریزی ہو اسکو ایک غنیدا تصور کرتے تہے اس خلا اور غنیدا کی حسا پر ابتدا مین پہلی دفعہ
ہر ایک مالک کی نام جسقدر حصہ قلنک کا مقرر ہوا اُسی حصہ موجب اخیر عملداری سکہان تک بموجب سد جسقدر کم و بیش قلنک
لگایا جاوی ہر مالک کو زر باچہہ دینی پڑتے تہی گو اس مابین مین مالک کو رنے بذریعہ رہن اپنی کل یا جزو اراضی منتقل کر دی ہو تاہم اس بہیا چارہ کی
ببب نام ملکیت قلنک اپنی حصہ کا لیا جاتا تہا سوا اہل مالکان اراضی جنکو بزبان علاقہ **قطیعہ حشیتن** کہتی مین رہتن یا موہوب تابعہ
اراضی کی نام قلنک مقرر نہین ہوتا تہا کیکتی مالکان یہہ تہی کہ جب انہون نے بنظر ضروریات زینات خود لطور رہن غیر مشروط اگر و کر دی ہو
منافع و آمدن پیداوار مرتہن کہانے لگا تو بہی معاملہ یعنی قلنک اصل مالکان سی وصول ہو کر باعث تباہی مالکان ہوا +

## حصول ملکیت بذریعہ اداے قلنک

اِس ظلم اور نیز بے اعتدالی قلنک نے یہانتک اثر کیا کہ جو مالک مفلس ہو گئی اُنکی جگہہ دوسری شخص سے قلنک لیا گیا اور ادا کنندہ قلنک اُس مظلوم
کے مقبوضہ اور مرہونہ ہر دو زینات کا مالک سمجہا گیا طریق حصول اسطرحکی ملکیت کا یہہ تہا کہ جب اصل مالک بباعث سنگینی قلنک ادا و انتقال اراضی
بذریعہ رہن جسکی ساتہہ قلنک متصل نہین ہوتا تہا زیر بار ہو کر مجبور ہوا تب وہ گانو چہوڑکر دوسری ستیہ مین یا کوہ کیطرف مفرور ہو جاتا تہا اُسکی
معاملہ کا مواخذہ اول مفرور کے رشتہ دار انسی کیا جاتا تہا جب اُنکی توفیق نہو یا وہ دست بردار ہو جاوین تو سکنا اُویہ مین کسی دوسری متمول شخص جو
عموماً ملنگ گانو کا ہوتا تہا اُسی اگر وہ بہی نہ دیسکی تو ملک تپہ سی زر قلنک کی مفرور وصول ہو کر کُل اراضیات کا مالک بنجاتا تہا مرہونہ زینات
کی ملکیت اس سبب سی منتقل ہو جاتی تہی کہ اُنکا زر قلنک بہی شامل مقبوضہ کی یکجا اس ادا کنندہ سی لیا جاتا تہا اگر وہ مفرور دو تین سال کی اندر واپس
آوے اور بقدر قلنک ادا شدہ روپیہ ادا کرنیوالا کو دیوے تو اکثر لوگ زر مذکور لیکر زمین پہیر دیتی تہی اسطرحکا انتقال ملکیت ہونیکی علاقہ
مین بعملداری دُرانی و سکہان خصوص **جرنیل کورودت سنگہ** کے سال حکومت مین بہت ہوا ہی علاوہ اسکی وہ شخص مجبور
جب خود اداے قلنک سی قاصر ہوا تو بقدر زر قلنک ذمگی خود کل یا جزو زینات مملوکہ و مقبوضہ دوسری شخصکو بطور گرو دیکر اُسی اپنا قلنک
ادا کرایا تو ایسی صورتمین انتقال دائمی ملکیت لازم نہین ہوتا جب روپیہ مذکور اصل مالک ادا کری تو استحقاق واپس پانی اپنی
زمین کا رکہتا ہی فی الحال اسطرحکی تنازعات عدالت لمبردار مین پیش ہوتے ہین اور بموجب رواج ملک تنفیح ان امور کی ہونے
ضرور ہی اول مالک مفرور ہو گیا تہا دوم بدون کسی شرط کے حکام کیطرف سی قلنک اُسکا مدعا علیہ قابض سی لیا گیا سوم مالک نے بسبب
افلاس اداے قلنک سی قاصر ہو کر اپنی ملکیت ہمیشہ کیواسطی بعوض قلنک منتقل کر دی ہے۔ ان ہر سہ صورتمین مدعی اصل مالک کا حق بسبب
بید خلی قدیمہ فوت ہو چکا چوتہی صورت یہہ ہی کہ اصل مالک نے بدون دخل حکام کے بطور خود قلنک اپنا مدعا علیہ قابض سی ادا

مگر واضح رہے کہ کبھی سالم زر قلنک وصول نہیں ہوا اکثر زمیندار لوگ مفرور ہو جاتے تھے اور باقیماندہ رعایا جنس کم قیمت یا وجہ کے نام پر بعوض معاملہ داخل کیا کرتے تھے یہانتک کہ جب پہلی دفعہ رنجیت سنگھ نے اِس پرگنہ سے ایک لاکھ کے نام پر بالگذاری وصول کری تو گھوڑا قیمتی ایکسو یا نسو کے عوض میں اور جالاک زمیندار لوگ قلب زیور پر جا ندی اور سونے کا تیز چڑہا کر کامل بیچ پر داخل کردیتے تھے حاکمان دُرانے وسکہان جو بعد چند سال لشکر لیکر آتے تھے بطور لوٹ جو ہاتھ لگا اسکی وصولی کو غنیمت سمجھکر جلدیا انکو مستقل حکومت اور رعایا پروری سے سرکار نہیں تھا اِس قلنک سے جسکو کلنک کہنا چاہئے بسبب نامعقول دستور یا ہہ کے اکثر حقدار مالک اراضی تباہ اور مفلس ہو گئے ❊

## باچھہ قلنک

احمد شاہ کے عہد سے بیس تپے بنوں مقرر ہو کر حسب ذیل میں حصہ پر باچھہ قلنک ہوا کرتے تھے ❊

## قوم میری چھہ تپہ بدین تفصیل

منڈیو بارکزی نورڑ ماخیل برتھہ شاہ حسن خیل ککی ان چھہ تپونکے نام پر کل بیت چھہ حصہ قوم میری کے نام لگایا جاتا تھا اور پہر باہم ہفت جگہہ آپس میں بانٹ لیتے تھے ہفتم حصہ انکے ساتھ ہمسے موضع ہوید کے ذمہ تھا ❊

یک تپہ یک تپہ دو تپہ یک تپہ

## تیسی دو تپہ

جنمیں سے ایک حصہ غوریوال ۔ غوجڑی اور دوسرا حصہ سمعل خیل میرا خیل آعل خیل ❊

## عیسکے چار تپہ و چار حصہ

بازار احمد خان وحسن خیل ۔ سلیمی خیل وشہباز خیل ششکر ۔ گنڈالی جہنڈ خیل ۔ ککّہ خیل شمشی خیل سمعیلمانے

یک حصہ یک حصہ یک حصہ یک حصہ

## درہی ڈیری دو تپہ و دو حصہ

فاطمہ خیل نہال سوکڑی منڈان میتا خیل نیج خیل

یک حصہ یک حصہ

## سورانی چھہ تپہ و چھہ حصہ

براوشاہ ممش خیل اسندی ۔ منداخیل والدین معروف دہر مزخیل خوتی یاسنی ہیبک ۔ موسکی تپہ خلعت

یک حصہ یک حصہ یک حصہ یک حصہ یک حصہ یک حصہ

یہہ کل پرگنہ کی ہوئی تفریق بہی اسقدر بے ٹہکانہ اور غیر واجب تہی کہ بعضی تپہ پر بیحد سختی اور بعضی جگہہ بیفایدہ نرمی گو حقیقت میں ظلم کے سبب وہ نرمی بھی گرمی سمجھی جاتی تھی الّا واقفیت حیثیت وحدود تپہ جات مندرجہ بالا سے اِس تفریق کا غیر واجب ہونا صاف ظاہر ہے انہیں حصہ کو ہر ایک تپہ میں پار وغیرہ کے حساب سے گانوںکا نو پہیلایا جاتا تھا ❊

کوشش اصلی ہوپہنچی خرابی ادبو کے کرتے ہین ٭ **تمیز اسمانہر**
بڑی نہر کو یال کہا جاتا ہی اور چہوٹے کو جو کہیت بکہیت لگتی ہی اُسکو ورخہ یا لشتی کہتی ہین اسطرح لشتی نہونکی آبی علاقہ مین وہ بدہ بلکہ خانہ
بخانہ بہرتے ہین اور اِس کُرم کے پانی نے تمام علاقہ کو زمردین بنا رکہا ہی اِسکی سبب سے درختان سایہ دار خصوصًا درخت توت اور
شیشم کے اِسقدر کثرت ہی کہ اونچی جگہہ سی جب ہنونکی علاقہ کو دیکہا جاوی تو کوسون تک باغ نظر آتا ہی سوای ریوہ کورم کی نالہ توچی
جو علاقہ دوڑ کو ہی سی آکر قوم میری و وزیر بکا خیل کے اراضیات کو سیراب کرتے ہی مگر پانی اُسکا کم ہی اور موسم گرما کبہی خشک
یا قریب خشکی ہو جاتی ہی بدین سبب اُسی بہ نسبت کورم کم فایدہ پہونچتا ہی اسکا پانی باہم قوم میری و وزیر بکا خیل بحصہ نصفا
نصف منقسم ہی چار روز اور چار شب وزیر لگاتے ہین اور اِسیقدر عرصہ میری لیتی ہین درہ خیور کا پانی پوست جانی خیل اور زمینات
بکا خیل جانی خیل ریگ لگتا ہی اِسمین درہ شکتو کا پانی بہی شامل ہوتا ہی ٭

## حال جمع مالگذاری قبل از سلطنت انگریزی

**احمد شاہ ابدالی** سی پہلی کا میم حال جمع علاقہ ہذا نہین معلوم ہوتا شاہ موصوف نی بارہ ہزار روپیہ بابت مالگذاری جسکا
نام ملتک مشہور چلا آتا ہی مقرر کیا اور علاوہ اِسکی چہہ ہزار بنام بہادسور سات یعنی خرچ و رسد لشکر جملہ اٹہارہ ہزار علاقہ سی وصول
کرتا رہا عہد **تیمور** مین بہی کچہہ ترمیم نہین ہوئی **شاہ زمان** نے بموجب سفارش لگہ پیر علاقہ دوڑ واقع اندرون کوہ سی بارہ
ہزار ملتک معاف کرکے وہ بارہ ہزار بہی علاقہ بنون پر ڈالا جسکی شمولیت سی ایکسال تیس ہزار ملتک وصول ہوا علاوہ
اِس ملتک کے حاکمان دُرانی ایک رقم موسوم جزیہ اہل ہنود سی بحساب پنج جنجو دو روپیہ یا زیادہ فی شخص جنجو پوش کا
مقدور بہا وصول کرلیا کرتے تہی ہنود بیچارہ انکو اِس متعصبانہ رسم سی جنجو یعنی زنار چہپا کر بہاگنا پڑتا تہا جب **فتح خان**
بارکزئی وزیر اعظم **شاہ محمود** کا بنون مین آیا تو اُسنی اِس دعوی سی کہ چند سالسی الیعالی ملتک کیوجہ سی کوئی حاکم نہین آیا بنظر
بقایا ایک لاکہہ روپیہ بہایا بعد ازان **پیر دل خان** وغیرہ حاکمان افغان نے اِسی تعداد کے نام پر جو بہا تہہ لگا وصول
کرتے رہی جب سلطنت افغانستان کے ضعف کی سبب سے نمشا بکرمی مین **رنجیت سنگہ** نے اِس علاقہ پر دخل پایا تو
اُسنی بہی ایک لاکہہ ملتک کے نام پر جو جنس ملی وصول مین داخل کے سکہا شاہی حاکم جیسا کہ **کنور نونہال سنگہ**
**تارا چند** - **راجہ سوچیت سنگہ** وغیرہ ایک لاکہہ کی حساب پر تفریق بتہ وار کرتے رہی **فتح خان** ٹوانہ جب
سکہونکی طرفسی حاکم ہوکر پہلی دفعہ آیا تو اُسنے بسبب بقایا چند سال کے ڈیڑہ لاکہہ روپیہ وصول کرنا شروع کیا اُسکی پیچہی تیسری سال
**جرنیل گوردت سنگہ** نے آکر اُسی سبب سی ڈیڑہ لاکہہ بتہ وار باچہہ کرکے اِسقدر سخت گیری کری کہ اکثر لوگ
زمینات چہوڑ کر بہاگ گئی غرض کہ اخیر عہد عملداری سکہان تک ایک لاکہہ جمع ملتک اِس علاقہ کا سمجہا جاتا تہا

ہین مگر خاص قابل ذکر اُنکی نسبت کوئی امر نہین کنارہ شمالے رود کورم مین سب سی بڑی ہال شاہ جو معروف شوز وبہ ہی جسسی ہر چہار رتبہ سورانی سیراب ہوتے ہین ایسا مشہور ہی کہ پہلی قوم سورانی وہان موسوم خڑی سی جو دامن کوہ کیطرف تہی پانی لگایا کرتے تہے مگر بہت مشکل سی اُسمین پانی چڑہتا تہا جس دفعہ دارا شکوہ ابن شاہ جہان بادشاہ دہلی غزنین سی ہو کر براستہ ہند کو گیا تو اُسنی واسطی آرام رعایا اس وہال کو کہودوایا یہی وجہ تسمیہ شاہ جو ر کا ہی یعنی بادشاہی نہر ❊

## ٹینگہ اس مجمع کو کہا جاتا ہی

کہ جب وہال کا بند سیلاب سی ٹوٹ جاوی یا مرمت طلب ہو یا صفائی وہال و ایزادی پانی کی ضرورت ہو تب جملہ حقہ داران حسب تعداد مقررہ واسطی انجام اُس کام کی آدمی بہیجتی ہین جو شخص اپنی نوبت پر ٹینگہ یعنی حشر کو نہ جاوی تو اُسکو اہلدیہ اُس دفعہ حصہ پانی کا نہین دیتی بلکہ بموجب رسم قدیم اُسپر دو آنہ یا ایک مرغ ناغہ بمعنی جرمانہ ہونا چاہئی وہال لنڈیکا اور تہنار مین واسطی حفظ انتظام پانی ایک ایک داروغہ اور چند چلوشتی بمعنی محصل مقرر ہین جو شخص ٹینگہ پر نہ جاوی یا پانی کے زیادہ ستانی کری اُستی بنام نہا و ناغہ خفیف جرمانہ لیا جاتا ہی اور بعد ایفا تنخواہ چلوشتگان بجمع سرکار ہوتا ہی ❊

## تقسیم آب

مختلف طور پر ہی دیہات اور قومونکی بیچ اپنی اپنی وہال مشترکہ کا پانی دو طرح پر اکثر تقسیم ہوتا ہی اول نوبت پر یعنی آپسمین حسب ضرورت چند پہر یا روز و شب کا بارہ مقرر کیا ہوا ہی اپنی اپنی نوبت کی اوقات مین اپنی زراعات کو سیراب کر لیتی ہین دوسرا وہال مشترکہ مین ایک لکڑی جسکو بزبان ملک سٹہ یا گرگا کہتی ہین واسطی برابری پانی وہال کی ڈالکر اُس سٹہ کی اوپر میخ چوبی بفاصلہ بلشت یا چند انگشت حسب مقدار حصہ اپنی اپنی حصص کی موجب بیہ وار یا فرقہ وار گاڑ دیتی ہین اور اُس اپنی حصہ کی دہان کو بزبان پشتو خلہ کہا جاتا ہی اپنی خلہ سی ہر ایک گانونکو ہمیشہ جاری پانی پہونچتا رہتا ہی اگر کوئی شخص اپنی نوبت مقررہ سی زیادہ پانی لیوی یا اپنی خلہ کو تعداد مقررہ سی فراخ کرنے کے ذریعہ سی زیادہ ستانی آب کا مرتکب ہو تو اُسپر دوسرا فریق منبری مال مین نالش کر کے ہرجانہ و نقصان لینی کا مستحق ہوتا ہی اور شکلی تقسیم باہم سکنا رو یا و پر تعداد نفری اہل ٹینگہ کے ہوتے ہی جو زمیندار گانونکا ٹینگہ پر نجاوی تو اُسکو باشترکا پانی مین حقہ نہین دیتی ❊

## گنڈے

اُس بند کو کہتی ہین جو وہال کے بیچ ڈالکر کسیقدر پانی دوسری طرف اُسکی ذریعہ لیجاوین اس گنڈی کو اہل وہال عموماً ناپسند کرتے ہین اور بدون ضرورت اشد کے روا نہین کہتی بعضی جگہہ اس بند سی اوپر کیجانب وہال پانی سی پر ہو کر صدمہ گیر ہوتے ہی دوسری گنڈی کے ڈالنی سی خڑی وبو یعنی میلدار پانی جو سیلاب دکورم کیوقت آتا ہی پائین والونکو کم پہونچتا ہی کیھہ سیلاب کا میلدار پانی اراضیات زرعی کیواسطی بہت مفید ہی اسواسطی بنوچی سرو بہ ہونا غنیمت سمجہتی ہین اور ہر طرح

کڑاہ کے مالک کل پیداوار سے علیحدہ کر لیتا ہے اور باقی پیداوار سے دہم یا ہشتم حصہ اور بابت معاملہ مالک لیکر اسکے پیچھے نصفا نصف بانٹ لیتے ہیں ایسی صورتمیں کلر یعنی روڑی مالک دیتا ہے اور خرچ مرکب واسطے ڈہولائی اسکی ذمہ شفقتی ہوتے ہیں اور بعضی جگہہ دسوان یا ہشتم چہوڑ کر کل پیداوار سے تین حصہ مالک اور دو حصہ مزارعہ یعنی بحساب پنجدو آپسمین تقسیم کر لیتے ہیں الا اس دوسری صورت میں بہی گیارہوان حصہ بابت گہانی وکڑاہ مالک کو لینے کا استحقاق رہتا ہے تیسری صورت یعنی جگہہ ایسی بہی ہے کہ تخم وغیرہ اخراجات سے مزارعہ بری ہوتا ہے کل پیداوار سے سوم حصہ مزارعہ اور دو حصہ مالک لیا کرتے ہیں مگر ملحوظ رہے کہ رواج بٹائی باہم مالکان وکاشتکاران ہر جگہ بلکہ ہر گاؤنمین یکسان نہین ہے حصر اسکا اوپر کثرت وکمی کاشتکاران ہے جہان شفقتی بہت ملے اور زمین قدرے کم مند ہوئی وہان حصہ کاشتکاری کم اور برعکس اسکے زیادہ ہوتا ہے غرضکہ ضرورت اور مرضی جانبین پر دستور بٹائی میں تبدلات ہوتے رہتے ہیں جب بٹائی کا تنازعہ ہو تو خاص شرط مقررہ یا رواج دیہہ کی دریافت سے انفصال ہو سکتا ہے

## ذکر سیرابی علاقہ

رود کرم کے پانی نے اس علاقہ کو زرخیز بنا دیا یہہ پہاڑی ندی مقام پیوار کے متصل کوہ سفید کے جنوبی حصہ سے نکلکر علاقہ کرم مسکونہ قوم طوری کو سیراب کرتے ہوئے تل بلند خیل شاخ بنگش کے پاس سے آتے ہے اور ضلع بنو کی مغربی حد سے متصل بوست کرم اس پرگنہ مین مشرق رو داخل ہوتے ہے اور ہمیشہ ہر موسم مین جریان اسکا بند نہین ہوتا الا بشرطیکہ بارش موسمین یعنی بماہ مارچ واپریل اور ستمبر واکتوبر قلت پانی کا اندیشہ رہتا ہے جب پہاڑ سے نکلکر اس علاقہ کے حدود مین پہونچتی ہے تو ہر ایک قوم سکنائی پرگنہ اپنی نہر جسکو بزبان ملک یال کہتے ہیں موقع مناسب سے کہود کر اپنی زمینات کی سیرابی کیواسطے لیجاتی ہین اس ملک مین سو فٹ کی فاصلہ پر ایک فٹ پانی اونچا چہڑتا ہے مثلاً اگر کوئی زمین جاری نہر سے بلند رو کرم سے واقع ہے تو جب نہر ایک ہزار فٹ دور سے کہود کر لائی جاویگی تو اس زمین پر پانی پہر سکیگا اس رود کیجانب جنوب سب سے پہلی یال موسوم ہیو معلوکہ وزیران محمد خیل کے ہے الا بسبب کم محنتی اس قوم کے وہ اچھی طرح نہین چلتی اسکے نیچے یال وادت شاہ ومش خیل کے خوب جاری عمدہ ہے ازان بعد یال لنڈیڈاک جو میجر جان نکلسن صاحب ڈپٹی کمشنر سابق نے ۱۸۵۲ء مین معرفت غلام محمد تحصیلدار سابق کہود اکر زمین ویرانہ موسومہ لنڈیڈاک تعدادی چہہ ہزار کنال کو آباد کرایا نالہ کچکوٹ کورم سے جنوب یال شرق کیطرف علیحدہ ہو کر اکثر زمینات اس پرگنہ کو سیراب کرتا ہے کل پرگنہ مین بڑی یال اور زیادہ فایدہ بخش یہہ ہے کچکوٹ بہت پرانا عہد قوم بنی دنگل کا ہے سابق اس علاقہ سے ہے اسمین ترقی پانے کا انتظام معقول ہو کر زمین جنگل ویرانہ موسوم تارتق ادی قریب کنال بعہد میجر ٹیلر صاحب اور کچہہ بعہد میجر جان نکلسن صاحب سیراب وآباد کرائی گئی اب وہ زمین بہت عمدہ زرخیز ہو گئی ہے اسی جنوبی سلسلہ مین کچکوٹ کی یال اسدی یال بنجل اور منداں وفاطمہ خیل اور یال خونہا معروف جھنو وجنستہ بتہ عیسکی وغیرہ کی جاری

اس علاقہ کی کاشتکاری بسبب ہاتہہ سی گرسٹ یعنی پاہی بیل مارکر مزروعہ بنانے کی مشکل ہی اسواسطی غیر مالک گروہ مزارعان جنکو بزبان ملک شقتی کہتی ہین بہت ہی اور اکثر مالکان بشراکت خود یا علیحدہ انکی کل یا جزو زمینات کی کاشتکاری اُنسی کراتے ہین ؞

## استحقاق مزارعانہ

بشرطیکہ کوئی خاص اقرار نہولیا ہو تو بدون اُس ایک فصل کے جسکا تردد مزارعہ کر چکا ہی آیندہ کچہہ حق باقی نہین ہیگا مزارعہ کی حیثیت اور نام سوائی شقتی اور کچہہ نہین ہی بعد درو فصل موجودہ مالک کو اختیار ہی جب چاہی شقت اسی ہٹا دیوی الا اگر دوسر سال کے موسم کی زراعت نیشکر ہو تو قبل ازینکہ چکاولہ یعنی گوڈنے کے مالک نصف تخم دیکر مزارعہ کو بیدخل کرسکتا ہی بعد چکاولی اور کلر ڈالنی کی یہہ استحقاق نہیں رہتا تاوقتیکہ وہ زراعت تیار ہوکر مشترک لیجاوی حسب رواج ملک عوی قبضہ یا موروثیت کا یہہ استحقاق مزارعان کو نہین پہونچتا اگر شقتی ہندکی یعنی جبٹ وغیرہ لوگ ہین ؞

## طریق کاشتکاری

رقبہ بارانی اور علاقہ میرپان و تہنار و لنڈیداک و دیگر بعضی جگہہ کل تلبہ ائی سی کاشتکاری کیجاتی ہی اوزار یعنی آلہ زنگاوان تلبہ کم زور اور چہوٹے چہوٹی ہوتی ہین باقی اکثر علاقہ بنوں کی نہری بارانی اگر گرسٹ یا ہیم آہنی سی کہ مثل بیلچہ ہوتا ہی مزارعان لنیرہا تہہ اور پاؤن کا زور لگا کر قابل کاشت بناتی ہین اوزار مذکور کی ہیئت اسطرحبر ہی کہ نیچی پہل زہ چوڑا اور گاودم اوسہ قریب ۸ فٹ لنبا چوبی دستہ اور پہل آہنی کی ذرہ اوپر ایک چہوٹے سی لکڑی پاؤن کا زور دینی کیواسطی لگائی جاتی ہی اس شکل کا اور ایک یا چند آدمی زمین کی ایک سری سی کہڑی ہوکر اُس گرسٹ سی جسکا پہل زمین پر مارکر اور پاؤنسی نیچی دبا کر کلوخ زمین اُلٹی جاتے ہین ایک معمولی آدمی شقتی قریباً ایک کنال زمین قابل زرعی بنا سکتا ہی ان لوگونکا قول ہی کہ بسبب مٹ اور سخت زمین ہونے کے قلبہ اچہی طرح نہین چل سکتا اور جبتک گرسٹ سی عمیق مزروعہ نہ بنائی جاوی تو فصل اچہا نہین کرتے ؞

## حصہ کاشتکاری

مختلف طور پر ہی عموماً پیداوار غلہ ہر قسم و کپاس سی ایک ثلث مزارعہ اور دو ثلث مالک بٹائی کرلیتا ہی تخم و مالگذاری ذمہ مالک اور بعضی جگہہ اول پیداوار ہر دو پسر سے ہفتم یا دہم حصہ بعوض ادای معاملہ اور علاوہ اسکی تخم باندازہ خبر زمیندار لیکر باقی کو تین حصہ مندرجہ بالا پر تقسیم کرتے ہین الا اس آخرالذکر صورت مین مزارعہ علاوہ ایک ثلث کے فی خرمن چار سیر غلہ بابت صفائی اور کل سی بیسوان حصہ بابت اُجرت دروزراعت لیا کرتا ہی اور بتہ داؤد شاہ و بعضی دیگر تپہ جات مین چہارم حصہ مزارعہ کو ملتا ہی جنس ہلدی کی بٹائی اسطرح اکثر ہوتی ہی کہ کل پیداوار سی اول دہم یا ہفتم حصہ بعوض معاملہ مالک لیکر باقیماندہ سی چہارم حصہ مزارعہ اور تین حصہ مالک لیلیتا ہی تخم و روڑی اور مالگذاری ذمہ مالک اور نیشکر کا عموماً یہہ دستور ہی کہ مالک اور مزارعہ تخم نیشکر بالمناصفہ ڈالتی ہین جب قند بنایا گیا تو اول گیارہوان حصہ بابت گہانی اور

آیندہ سال اُسی موسم مین ہیم سی اکہاڑ کر ہلدی نکالتی ہین فی کنال ۲ من ۲ سیر تر ہلدی کا تخم پڑتا ہی اور تعداد پیداوار فی کنال مختلف ہی بہت اعلیٰ ۵۰ من فی کنال اور ادنیٰ ۵ من بہی نکلتی ہی اور بعضی جگہہ ایک محنت لگائی سی بالکل نابود ہو جاتے ہین بحساب اوسط فی کنال ۲۰ من تر ہلدی کی پیداوار شمار کرنے واجب ہی جو بعد خشک کرنے کے چہارم حصہ یعنی ۵ من ۰ سیر رہتی ہی خشک ہلدی کا نرخ ۵ من فی من سی لیکر ۲۰ تک مختلف اوقات مین ہوتا ہی الاحساب اوسط ۶ من فی کنال آمدنی لازمی جنس ہلدی شمار ہوکر ۲۰ فی کنال باقیمت تخم منہا کرکے باقی ۰۰ سو روپیہ فی ایکڑ آمدن ہر دو سر ہوتے ہی اس ہلدی کا رنگ بہت تیز زرد نہین ہوتا بلکہ پھیکا رنگ اور ناقص قسم سمجہی جاتی ہی ڈیرہ اسمٰعیل خان کیطرف بیوپاری لوگ بہت خرید کر لیجاتے ہین اور زمینداران کو اس سی نفع ملتا ہی اور اکثر ہلدی براہ بنگش گومل ہیوہ ہوکر کابل وغیرہ نواح مغربی مین باہر کے بیوپاری جا فروخت کرتے ہین ❊

## پیداوار میوہ جات

بنونکا مشہور اور قدیمی میوہ شفتالو ہی اگرچہ عمدہ نہین ہوتے خربوزہ انگور انجیر عمدہ نارنگی سنگترہ چکوترہ توت کثرت سی بیر لیمو کیلا انبہ جامن ہو کر چکوترہ نارنگی سنگترہ و کیلا اور انبہ سرکار انگریزی کے عملداری مین کاشت ہوئی پہلے اس سی نہین تہی شفتالو اور چوتا اس کثرت سی ہوتے ہین کہ انکی موسم کو جدہر دیکہو بازار مین ٹوکرہ شفتالو کی نظر آوینگی اپنے دیہات کی پاس بہت چہوٹی چہوٹی باغچہ نارنگی وغیرہ لوگ رکہتی ہین اور جب وقت پختگی میوہ آیا تو ہندو لوگ بطور ٹہیکہ وہ باغچہ ایکسال کیواسطی مول لیکر میوہ فروشی خود کرتے ہین شوق باغ لگانے کی لوگونکو کم ہی زمین بنون مین اس کام کیواسطی بہت عمدہ ہی ❊

## تفصیل گلہا

بہت طول بیفائدہ ہی مشہور پہول اس علاقہ کی یہہ ہین گلاب چنبیلی گل داودی سورج مکہی ریحان بند اشی گل عباسی گل خیر گل جعفری اور تہل مین گل یعنی زرد رنگ نہایت خوشبودار اور خودرو بموسم بہار پیدا ہوتا ہی انگریزی پہول و گل ہزارہ صرف سرکاری باغ یا انگریز وان کے خانگی باغیچونمین ہوتی ہین اصل پیداوار پہولونکی یہان کم ہی ❊

## پیداوار گہاس

سوای خودرو گہاس معمولی کے اس علاقہ مین گہاس شفتل اور رشقہ ارامنیات زرعی مین مثل زراعت کاشت کیا جاتا ہی اسمین کم زیادہ اور کا۔ آمد شفتل ہی جو ہمراہ فصل ربیع کے کاشت کرتے ہین گہوڑے و دیگر مویشی کی خوراک کیواسطی حکم اکسیر رکہتا ہی گہوڑا اس سی بہت جلد طیار اور فربہ ہو سکتا ہی خاصیت اس گہاس کی یہہ ہی کہ ایکدفعہ کاشت کرکے ماہ ہاڑ تک چہہ دفعہ کاٹا جاتا ہی اور ہر بار بعد کاٹنی کی بانی دینی سی پہر سبز اور قابل خوراک بہایم ہو جاتا ہی اسکی کاشت سی زمین کو بہت فایدہ ہوتا ہی ❊

## ذکر کاشتکاران

اس پرگنہ مین سوای ملکان معتبر اور اہل ہنود اور کاہل لوگونکی باقی مالکان زمین خود کاشتکاری کیا کرتے ہین مگر چونکہ آبی زمین

ڈالکر پانی دیا جاتا ہی اور پہر موقع پر پانی ملتا رہتا ہی ماہ ہاڑ مین ایکدفعہ دوبارہ روڑہی ہر ایک بوٹہ نیشکر کے جڑہ مین تہوڑی تہوڑی
ڈالے جاتے ہی بعد بش سوای اُور کسی محنت کی حاجت باقی نہین رہتی ہی انکی زراعت مثل ایک بیلہ کے بڑہتی رہتی ہی کمہ ماہ کاتک کو پانی
دینا موقوف کر دیتی ہین تاکہ انکی رس پکجاوی آخر ماہ مگہر و تمام ماہ پوہ مین انکو کاٹکر چہیلا جاتا ہی اور پہر بقدر ایک ایک فٹ کی ٹکڑی کرکے
کہانی مین ڈالدیتی ہین اور شکل کہانے کے مثل کہانے تیل کے ہوتے ہی مگر اُسمین بیل اور دو بیل آگے باندہی جاتے ہین کہانے کے نیچی
مٹکے گلی رکہی ہوئی ہوتے ہی جسمین رس پڑتے ہی اور جب مٹکی بہری گئی تو کڑاہ آہنی مین ڈالتی جاتے ہین اور اُسکی نیچی آگ جلاتی ہین
جب مثل قوام کے وہ رس مخلوط اور منجمد ہونے لگی تو تب اُسمین چمچہ پہیر کر کڑاہ سی شانک گلی مین ڈالکر اُسمین دو انچہ چوڑی
سیخ آہنی جسکو زبان لشتو رمبائی کہا جاتا ہی پہیرتے ہین اُسوقت معلوم ہو جاتا ہی کہ شکر ہی یا قند اگر شکر ہوئی تو آپس مین
ملتی نہین ہی دانہ دانہ رہتی ہی اگر قند ہی تو باہم منجمد ہوتا جاتا ہی شکر بہ نسبت قند کے زیادہ قدرمند ہی گرچہ نرخ باوقات
مختلف بدلتا رہتا ہی مگر عموماً بطور اوسط ۱۸ سیر فی من قند سیاہ اور ۳ سیر فی من شکر کہانے پر فروخت ہوتے ہی الّا افسوس کہ
قند سیاہ بہت خراب بنایا جاتا ہی اور رس اُسکی اچہی طرح چہانے نہین جاتے جسقدر کڑاہ مین ڈالنی کیوقت اُسکی چہانے جاوی
اُسیقدر عمدہ اور سفید بنتا ہی شکر اور قند کی ایسا اتفاقیہ بنتی سی لوگ متعجب ہین اور کہتی ہین کہ جس زمین سی شکر نکلتی ہی اُسکو کسی بڑے
فقیر کے دعا ہی مگر دراصل یہہ بات ہی کہ جو زمین زرہ اونچی ہی اور اُسمین پانی کم ٹہرتا ہی اُسی شکر نکلتی ہی اور قند بہی اول قسم کا اور
برعکس اسکی جو زمین نشیب اور قرارگاہ پانی کے ہو اُسمین سے قند نکلتا ہی اور شکر نہین جو زراعت نیشکر کاٹے جاتے ہی دوسری سال
پانی دینی سی پہر وہی بطور موہڈی کپاس کے سرسبز ہوتے ہی اور اُس زراعت کو ستہ کہتی ہین ماہ ہاڑ کے شروع مین اُسکو میم سی گوڈتی
ہین جسکو بزبان ملک چکاولہ کہا جاتا ہی جب ایکدفعہ زمین نرم کی گئی تو اُسمین کلر یعنی روڑہی ڈالکر پانی شروع ماہ کتک
تک دیا جاتا ہی اور ماہ پوہ مین نیشکر کاٹکر بدستور مندرجہ بالا قند سیاہ بناتے ہین اور خصوصیت زمین کی یہانتک ہی کہ تین سال
برابر ایکدفعہ کی کاشت کردہ نیشکر ہوتے رہتی ہین بلکہ اگر روڑہی حسب مراد ڈالی جاوی تو چوتہی سال بہی تخم کام آتا ہی اور طرفہ
تاثیر یہہ ہی کہ سال اولسی دوسری اور تیسری سال مین زراعت کامل اور قند بہت نکلتا ہی اور ستہ یعنی پرانی زراعت نیشکر سی
شکر اچہی بنتی ہی اور قند بہی اول سالسی بہتر ہوتا ہی سب سی اعلی قسم کے شکر نصرادین پتہ سورانی مین ہوتے ہی اور وہ لوگ
کوشش بہی کرتے ہین اسی سبب سی نرخ اُسکا بہ نسبت دیگر علاقہ کے گران ہوتا ہی تخم نیشکر فی کنال عہ کا پڑتا ہے
اور فی کنال سی بحساب اوسط تین من قند سیاہ و شکر نکلتی ہی جسکی عہ فی کنال پیداوار ہوئی اور لعہ فی ایکڑ آمدنی
پڑتے ہی ؞

## دوم ہلدی

یہہ جنس ماہ چیت یا بیساکہہ مین بوئی جاتے ہی اول اُس زمین کو روڑہی سی تر کیا جاتا ہی اور بعد کاشت پانی سی سیراب کی جاتی ہین

دیہات بنجل سے کوٹلی داؤد شاہ بیتا خیل اور پتہ سادات وگی بہرت کی زمینات سب سی زرخیز ہین اور پتہ میری اور زمینات واقع نار کم حیثیت کہتی ہین ایک قسم کردار زمین کو تینہ کہتی ہین جسمین پیداوار کم ہوتی ہی غوریوالہ کی جبہ اور شتی خیل کے متصل اس قسم کے ترخہ اراضی واقع ہی اور بارانی یعنی اجو بہ زمین قریب کل کے وزیرونکی قبضہ مین ہی گرچہ بسبب نہونے پیمایش معتبر کے صحیح تعداد نہین معلوم ہوتے مگر سمت ۱۹۰ کی اندازی اور سرسری پیمایش کے بموجب ـــــ ایکڑ یعنی گہماؤ زمین نہری معہ نار وتپہ میری اور ـــــ ایکڑ بارانی مقبوضہ وزیران مع غیرہ رقبہ حاصلہوا ہی مجکو تجربہ سی معلوم ہی کہ پیمایش آیندہ کو اس تعداد مین افزونی ہوگی +

## اسما و ہیئت اراضیات

ہر ایک موقع پر نام زمینات مختلف ہوتے ہین مگر ہیئت اراضی کی رو سی جو مشہور نام ہین انکو یہان جتلایا جاتا ہی جو زمین سب سی لمبی چوڑی ہو اسکو وارہ کہتی ہین اشتنا علاقہ نار وتپہ میری زمینات بارانی علاقہ بنو مین ۳۔ ایکڑ سی زیادہ کوئی شاذ و نادر کہیت ہوگا اکثر چہوٹے چہوٹی قطعات دو کنال سی لیکر ۱۰ کنال تک ہوتی ہین اور جو زمین گرا مدور اور نشیب مین ہو اسکو ڈہنڈ کہتی ہین اور چہوٹی قطعہ کو سرگا بولتی ہین اگر وہ ذرا لمبا اور عرض مین کم ہو تو اسکو سیرہ یا چیرہ کہا جاتا ہی اور جو زمینات کسی رود کی کنارہ پر واقع ہون انکو کس یا کچہہ یعنی کنارہ بولا جاتا ہی اور جس مین اونچی کو پانی بمشکل چڑہایا جاوی اسکو منٹہہ کہتی ہین اور جس کہیت کی ڈہال لگی ہوئی ہو اور سامنی اور اونچا ہونے کے سبب سی پانی نہ ٹہہرے اسکو لوڑہ بولتی ہین +

## تفصیل پیداوار اراضی

زمین نہری کل دو فصلی ہی اور بارانی ایک فصلی فصلین مین زمین نہری اجناس ذیل پیدا ہوتے ہین ربیع ۔ گندم جو تماکو خربوزہ تربوز پیاز ۔ تہوم یعنی لسن شفتالو مٹر بلدی کچالو اور خریف مین نیشکر چاول کپاس مکی جوار دال ہر قسم ترکاری ہر قسم سوای آلو بانجر کنبہ کنگنی چینہ اور بارانی اراضی مین ربیع کو گندم نخود اور خریف باجرہ اور بعضی جگہہ کپاس ان اقسام سی جو زیادہ منافع والی جنس ہی اسکا ذکر ذیل مین کیا جاتا ہی +

## اول نیشکر

یہ جنس سب سی زیادہ پیدا ہوتی ہی او مقدار بہی اسکا بہت ہی جو بیچ کی لائق نہین ہوتی کاہو بچا دیتی ہی اور اسکی دو قسم ہین ایک سرا یعنی سرخ دوسرا اسپین یعنی جسکا لون مایل سفید ہی ہو ہر دو سی قند سیاہ اور شکر سرخ نکلتی ہی بہ نسبت اسپین کے سرخ اچہا ہوتا ہی مگر سردی کا اسکو زیادہ خطرہ ہوتا ہی اگر سردی لگ جاوی تو رس خشک ہو جاتی ہی اور قند کم نکلتا ہی یہ جنس بماہ پوہ اور ماگہہ مین بوئی جاتی ہی اور بونے کا طریق یہ ہی کہ بقدر ایک فٹ نیشکر کو ٹکڑی ٹکڑی کر کے زراعت جوار گندم کی طیار زمین کے اوپر بہیلا دیتی ہین پہر اوپر سی پانی لگا کر جب زمین پانی سی نرم ہوئی تو پاؤن لگا کر اس کیچڑ مین پوشیدہ کیا جاتا ہی بعد ہفتہ کی جب زمین ذرہ خشک ہوئی تو روڑی انکی اوپر

اور خراب ہوتی ہین شروع عملداری سرکار انگریزی مین کرنیل سر ہربرٹ اڈوارڈس صاحب نے برج اور بانٹین کے سینہ پناہ
منہدم کرادین اب کسی گانو مین کوئی برج نہین ہی اور امن سلطنت کی باعث سے نہ برج اور نہ موضع پناہ ہونیکی ضرورت ہی اب
لوگونمین عادت کشادہ آبادی کے ہوتے جاتے ہین فی الحال اس پرگنہ مین ۲۶۳ مواضعات ہین جنپر علیحدہ علیحدہ جمع سرکاری
مقرر ہی مگر واضح ہو کہ سوای چند موضع کے باقی اکثر دیہات بہت چہوٹی اور قلیل جمع والے ہین ایک وجہ اسکی غریب تر اور کمتر
رقبہ ہر ایک کا بہت تہوڑا جس شخص کی تہوڑی زمین تہی اسنے بہی بخواہش آزادی علیحدہ موضع بنایا اور ملکی یعنی نمبرداری کے
خواہش سے جمع بہی اسکا علیحدہ مقرر کرا لیا ٭

## بانٹین

ایک قسم اونچی عمارت ہی جو دس تخمیناً بارہ فٹ ہیسکے یعنی خام دیوار اٹہا کر قریب نو دس فٹ ارتفاع کو جب پہونچے تو اسکو مٹی سے پر
کرکے بطور دمدمہ بنا دیا اور پہر اسکی اوپر بوضع چوپرس برج کے ایک کوٹہہ بنایا اور نیچے سے سیڑہی لگا کر اس کوٹہہ کی اندر جاتے ہین اور اس
کوٹہہ کے اوپر سینہ پناہ بنائی جاتی تہی خطرناک اوقات اور حملہ مخالفان اور لڑائی کیوقت مین اس اونچی مکان پر چند لوگ
نشانہ باز بندوقچی لیکر بیٹہتے ہین اور دور دور بندوق کی زد سے مخالف کو نہین آنے دیتے یہ بانٹین ہر ایک دیہ مین بڑی ملجا ہوتی ہی اور جب
تک یہ قایم ہی تو گانو مین غنیم کا دخل مشکل ہوتا ہی ان مکان دیہ کو جوانمرد بہت بہتر سمجہتے ہین اور کرام ویل انگلستانی کیطرح اندیشہ سے
خالی نہین ہوتے وہ اپنی خوابگاہ اس بلند مکان مین کہا کرتے ہین بعد عملداری انگریزی بحکم لیتی مین ۱۸۵۱ء مین بانٹونکی بہی تفصیل کرادی
کمی ہوئی مگر مکان اب تک بعض جگہہ باقی ہین ٭

## چوک کا

اصلی معنی موقع نشست گاہ عام موضع کا ہی اور عمارت چوک کی گرچہ خراب اور تنگ دروازہ مگر بہ نسبت اور مکانات کی ذرا اونچی
ہوتی ہی اور موسم زمستان کی آگ جلنے سے اندر سیاہ ہو جاتا ہی اور عمارت چوک کی باہر کشادہ صحن ہوتا ہی عہد افغانے مین اکثر لوگ بسبب
بدی گہرونمین نہین سوتے تہی اور چوک پر جمع کثیر رہتا تہا فی الحال گرچہ چوک خوابگاہ نوخیز جوان اور ناکتخدا مردونکا ہی مگر نشستگاہ
پیر و جوان ہی چوک کی متصل ایک چہوٹا تنگ مکان اور ہوتا ہی جسکو اس ملک مین حجرہ کہتے ہین اور وہ شیطان خانہ بدفعل امرد
لڑکونکی مجلس مستانے مین مستعمل ہوتا ہی ٭

## حال متعلق اراضیات زرعی

اول اقسام زمینات اس پرگنہ مین مشہور صرف دو ہی قسم زرعی زمین کے ہین اول نہری جسکو بزبان پشتو تندوبہ کہتے
ہین بارانی جسکو اچوبہ کہا جاتا ہی قسم نہری کے ناقص اور کامل افراط یا کمی پانی وکلر یعنی روڑی پر منحصر ہی جہان نہر کا سر ہو اور
پانی وافر ملا اور روڑی موقع پر پہونچی تو اسمین سب سے کامل پیداوار ہوتی ہی اور برعکس اسکی ناقص قسم نہری مین سے تہ سوراخی اور

کے چھپر ہی اسی سبب سی ہر آدمی خواہش رکہتا ہی کہ مین اپنی زمین مین ہمسایونکو آباد کرون اور بسبب اس قلعہ بندی کی اور مثل سابق نہ زور چلنی کے اب ہمسایونکی عزت بہی کرتے ہین ؛؛

## حقوق ملک ہمسایہ پر

قبل از سلطنت سرکار انگریزی عہد درانی مین ہمسایہ لوگ اپنی ملک کا لشکر ہوتے تھی اور اُسکی مخالف اور گانونکی دشمن سی لڑکر اپنی جان دینا بہی لازم سمجھتی تھی سوای اسکی ہر قسم کے بیگار اور مختلف خدمات لینی کا مالک ہمسایہ کو استحقاق تہا بہرہ بروج وگھڑی ماٹین ہمسایونکی ذمہ تہا اور ستر دینی روڑہی خار نجاست ہمسایہ اور عہد درانے مین ہم حصہ پیداوار اور گنگ یعنی رسوم شادی حسب حیثیت ہمسایہ لیتی تہی فی المالہ چارپای لحاف واسطی مہمانان نمبردار اور شادی غمی مین لکڑی سوختنی اور چوک یعنی حجرہ و مسجد کی لپائی سال بسال ہمسایونکی ذمہ تہی اور بجای آہنی شمشیر مارنے کے جسکی اب انتظام سرکار انگریزی کی سبب سی کچھ ضرورت نہین ہی زبانکی شمشیر سی اپنی مالک کی دشمنونکو مارنا چاہتی ہین یعنی عدالت مین اکثر ہمسایہ بامید فائدہ اپنی مالک کے خلاف شہادت دینی کیواسطی آتی ہین گرچہ ہر ایک مقدمہ اپنی صورت سی طی پاتا ہی مگر بندونکی حکام کو گواہان ہمسایہ اور غیر ہمسایہ کی دریافت بہی کرلینی چاہئی اسّی یہہ مراد نہین ہی کہ ہر ہمسایہ کے شہادت خلاف سمجھی جاوی مگر تاہم اس احتیاط کا نتیجہ انصاف کیواسطی مفید ہی مینی اپنی تجربہ سی بخوبی اسکا امتحان کیا اور آزمایا ضروری پایا ؛

## حق ہمسایہ ملک پر

صرف یہہ تہا کہ گہر ہمسایہ کو آبادی کیواسطی دیوی اور تا بمقدور ظلم ظالم سی اسکو بچاوی اور جو شخص ہمسایہ کا مال بزور لیوی یا اسکو نقصان پہونچاوی تو ملک اُسکا دشمن ہوکر اپنی ہمسایہ کا بدلہ لیویگا اور اس بدلہ کی لینی مین اگر ملک کو نقصان پہونچی تو بہی گوارا کرتا ہی مگر ہمسایہ کی نقصان کو اپنا شرم سمجھتا ہی ؛

## تقسیم سترہ باہم ملک و ہمسایہ

لفظ سترہ کی تعریف پہلی ہوچکی ہی کہ روڑہی کو کہتی ہین اسکی تقسیم باہم ملک و ہمسایہ علاقہ ہنو مین مختلف طور پر ہوتی ہی عموماً اصول یہہ ہی کہ جسکی مملوکہ زمین مین ہمسایہ کا گہر مسکونہ واقع ہی روڑہی اُسکا حق ہوتا ہی مگر اس اصول مین بعضی جگہہ اختیار ہی مثلاً تپہ اکثر ایسا ہی کہ گو زمین ملک کے ہو مگر ہمسایہ سقف کوٹہہ کا خود ڈالی تو بعوض اس سقف کی نصف روڑہی اُسکا حق ہوگا اور دوسرا نصف مالک زمین کا اگر سامان سقف ملک لیوی تو ہمسایہ کا روڑہی سی کچھ غرض نہین اور تپہ عیسی خیل اور اسمعیل خیل اور غوریوالا اکثر دیگر تپونمین بہی یہہ دستور ہی کہ گو سقف ہمسایہ کا ہو تاہم کل یعنی روڑہی مالک اراضی لیتا ہی اور تپہ سورانی بعضی دیہات اور دیگر دیہات مین بہی ایسا دستور ہی کہ مالک اراضی بعوض کل روڑہی دو روپیہ یا ایک روپیہ حسب قلبہ رفانہ نقد سالانہ بطور لوہ ہمسایہ سی لیا کرتے کل اُسکو دیتی ہین حصر ان مختلف دستورات کا اوپر ضرورت اور غیر ضرورت آبادی ہمسایونکی ہی جس ملک کو اپنی اراضیات کی تردد وغیرہ ضروریات کیواسطی زیادہ خواہش

ٹھیکہ اس عشر کا بھی دہڑ تہہ کے بہ جانچ وحیثیت فصل ہندو کو ملا کرتا تھا نفع نقصان ٹھیکہ دار کا ملک نقد وجنس واسطے
خرچ مہمانان و زخمیان و بارود و گولے اس ٹھیکہ دار سے بطور اچاپت لیتا رہتا تھا آخر سال پر حساب کر کے زر ٹھیکہ
دہڑ تہہ ولسمہ اس خرچ پر برداشت میں محسوب کر دیتا تھا تیسرے گنگ یعنی رسوم شادی ہندو و مسلمان ہمسایگان میں سے
جس ملک کی ہمسایہ کی دختر بیاہی جاوے تو وہ داماد سے روپیہ لیکر اپنی ملک کو دیتا تھا بڑی نام تعداد اس رقم گنگ نے شادی
ہندو سے اور مسلمان سے چھ روپیہ تھی مگر اکثر ظالم ملک اہل ہنود سے چالیس اور پچاس روپیہ نے شادی بھی لیتی تھی غرض
اصلی تعداد اسکی مقدور دینے والے پر اور اختیار لینے والے پر منحصر تھی کچھ ٹہیکانا نہیں تھا - چہارم بچیت ملک یہہ وہ رقم
ہے کہ عملداری دورانی یا سکہاں میں جو زر مالگذاری مقرر ہو کر تپہ دار راجہ کی گرگر تو بجای اصل باچہ کچھ روپیہ زیادہ ستانے
کے طور پر پہیلا دیا یا زر مقررہ میں سے کسیقدر باقی غیر ممکن الوصول بہ بہانہ مفروری آسامیان بتلا کر کہ لئی یہہ بچیت ملک تپہ
بشمولیت دیگر ملکان مختبر ہضم کر لیتا تھا شروع عملداری سرکار میں غیر واجب آمدنی ختم ہوئی اور عــہ رفیصدی مالگذاری
پر وصول ہو کر ازان جملہ صہ رنمبردار دیہ یعنی چہوٹا ملک اور صہ بڑا ملک تپہ والا لیتا ہے جو صہ رفیصدی ملکان تپہ کو ملتے
ہیں وہ مثل تعلقداری سمجھی جاتی ہے +

## خرچ ملکان

عہد ہنود افغان میں یہہ تہا کہ اس آمدنی جسکی تفصیل اوپر دیگئی ہے مہمان اور جو لوگ غنیم کے حملہ کیوقت کمک کیواسطے آدین کہانا
کہاوین دوسرے بارود اور گولے خریدے جاتے تہے یا اپنی گوندی الکو بطور چندہ مدد خرچ کیجاوی تیسرے جو لڑائی میں اپنی گانو کی
آدمی زخمی ہون انکی علاج اور خوراک پر جو کچھہ خرچ ہو وہ ملک دیتا تہا فی الحال سوای ایک جایز خرچ مہمان نوازی کے
اور کوئی مصرف فضول باقی نہین ہے اور بہرحال پہلے وقت سے اب ملک لوگ آسودہ حال ہین +

## تعریف ہمسایہ

ہمسایہ اسکو کہتے ہین کہ باستحقاق ارث گہر کی یعنی گانو مین حصہ نرکہی خواہ افغان ہو خواہ ہندو کے عموماً فرقہ ترخیل حیثا مغنی ہندو کی تیرہم
اور ہندو یہہ سب ہمسایہ کہلاتے ہین اور رشتون قلیل ایسے ہونگی جو ہمسایہ کی حیثیت رکہین ہر ایک گانو مین بموجب حصص ملکان ہمسایہ لوگ
تقسیم ہوتے ہین اور جس ملک کے حصہ مین سکونت ہے اسکی مطیع اور فرمانبردار رہتے ہین +

## طریق آبادی ہمسایہ

ملک لوگ اپنی زمینات مملوکہ مین ہمسایہ کو آبادی اور گہر بنانے کی بخواہش تمام اجازت دیتے ہین اور اکثر سامان مسقف کوٹھہ بھی اپنی
پاس سے دیتے ہین اور ہر طرح کی مدد دینے مین مستعد رہتے ہین سبب اسقدر کوشش کا یہہ ہے کہ علاوہ اور خدمات کی ہمسایہ کی گہر کا گوبر لینی
روڑی جسکو پشتو زبان خود سرا کہتے ہین وہ ملک اپنی زمینات یا فروخت کیواسطے لیا کرتے ہین اور ہنود نہین یہہ روڑی بری منافع

انکی پاس بہت ہین اہل ہنود مین جو بڑی خراب رسم منسوب لنرچی شادی اورتگی یعنی روپیہ معاوضہ مین دیکر نا طہ کرنے کے تہی یا مبادلہ
پر اس رسم قبیح کا انسداد حسب ضامندی کل پنچایت ادل قوم بہاٹیہ سی مولچند انگریزی نویس قوم بہاٹیہ متوطن تہ
ٹہٹہ ضلع کراچی بندر ملک سندہ کی سعی سی ہوا۔ اور پہر پہلی بحصول اجازت صاحب ضلع ہر قوم اہل ہنود کی پنچایت کو
بولاکر بہت دلایل سی اس رسم کا خراب ہونا اپر ثابت کیا اور اُنہون نے یکقلم خراب رسم مخالف مذہب اپنی کو موقوف کرنا
منظور کیا ماہ دسمبر سنہ ۱۸۶۴ء ہنودنمین اس خراب رسم کے انسداد کے سبب سی یادگار رہیگا ؛

## لفظ ملک کی

تعریف و بنیاد اس کتاب کے دوسری حصہ مین لکہی گئی ہی ملک دراصل خطاب ہی اور جو شخص پشتون اپنی قوم کا سرگروہ اور گانو
کا مالک ہوا اُسکو ملک کہا جاتا ہی اس پرگنہ مین نمبردار کیواسطی یہی لفظ مستعمل ہی نام کے ساتہہ خطاب ملک کا جوڑنے
سی انکو خوشی حاصل ہوتی ہی اپنی قوم اور گانون مین ملک کا بڑا قدر اور عزت کرتے ہین عہد افغانے مین اُسکو اپنی ہمسایگان
پر ہر طرحکا اختیار تہا اور باقی بہایا چارہ بہی بشرطیکہ نہ واقع ہونے دشمنی کے اُسکی اطاعت کرتا تہا اگرچہ ایک گانونمین متعدد
ملک بہی ہوتے ہین مگر ایک خاندانمین ایک ہی ملک اور دستار مختار ہوتا تہا بعد وفات اُسکی حقدار اُسکا بیٹا یا
بہائی سمجہا جاتا ہی علاقہ ہنونمین یہہ عجیب دستور ہی کہ گانونکا نام ملک کے نام پر ہوتا ہی مثلاً بازید خان کلی یا عالم خان
کلی وغیرہ اور طرفہ تماشا یہہ ہی کہ جب ملک فوت ہوجاوی تو گانونکا نام بہی مرجاتا ہی اور پہر جو جدید ملک اُسکا نونکا
مقرر ہو اُسکی نام سی اُسکا نونکا نام مشہور ہوتا ہی اس سبب سی سرکاری دفتر کے ترتیب مین کمال ہرج ہوتے ہی میرا
ارادہ ہی کہ بوقت بندوبست جدید بصلاح جملہ ملکان ہر ایک گانونکا مستقل نام رکہکر کاغذات بندوبست مین درج
کیا جاویگا اور آیندہ یہہ عارضی دستور موقوف ہوگا ؛

## حال آمدنی و خرچ ملکان

عہد افغانی مین ملکان کو سوای پیداوار اراضی خود کاشت چار طرحکی آمدن تہی اول وڑ یعنی وہٹر تہہ دوم لستمہ یا عشر
یعنی دہم حصہ سوم گنگ چہارم بجیت قلنک کہ اب ہر ایک کے مفصل تشریح کیجاتی ہی پہلی وڑ یعنی وہٹر تہہ ہر ایک
گانونمین ملک دیہ بحساب فی روپیہ ایک پیسہ بنوں اُلحیکا قریب ایک آنہ ہوتا ہی فروخت اجناس پر بایع سی لیتی تہی طریق
وصول اسکا یہہ تہا کہ بماہ اسوج ہر سال مین ٹہیکہ اسکا بقدر حیثیت آمدن کسی ہندو معتبر کو جو زیادہ دینا قبول کری
دیدیا کرتے تہی دوسرا لسمہ یعنی دہم حصہ پیداوار اراضی زرعی سی لیا جاتا تہا مگر کل ہنونمین یہہ رسم نہین تہی جو ملک
زور آور یا لیق ہوا اور خرچ مہمانان و واردوگونی اپنی پاس سی دیا تو وہ مستحق دہم حصہ لینی کا تہا بشرطیکہ اُسکی گانونمین رسم ہو اور

## شیخان

تپہ میکے مین ایک عمدہ ٹکڑہ زمین پر قوم شیخان قابض ہین اور ہفت گانو انکی آباد ہین جنکو تپہ سادات کہا جاتا ہی یہہ لوگ
**شیخ شاہ محمد روحانی** کے اولاد مشہور ہین جب قوم بنوزئی نے باخراج قوم ہنی و منگل اس علاقہ کو اپنی قبضہ مین کیا
تب فرزندان **شیخ شاہ محمد روحانی** سی جیسا کہ اوپر ذکر ہوا شاہ ینکیین بنوزئیونکی ہمراہ تہا اور اُس وقت سی اولاد شاہ
مذکور کو بنوزئی عُشر یعنی دہم حصہ پیداوار سی دیتی تہی اور اسی باعث سی بنون کے علاقہ کو پیر کشہ یعنی پیر کے معافی کہتی تہی یہہ دستور
عشر کا **بہادر شاہ ابن اورنگ زیب عالمگیر** تک چلا آیا جب بہادر شاہ نی ۱۱۲۱ ہجری مین اس ملک کو زیر فرمان
کیا تب بجای شیخان کے عشر اُسنی بادشاہی حق بنایا اور شیخان کے دیہات عشر وغیرہ مالگذاری سی معاف رکہی یہہ معافی انکی
عہد حکومت درانی اور سکہان مین بدستور واگذار چلی آئی یعنی تلنگ سی برہی ہی تاوقتیکہ **کرنیل سر ہربرٹ اڈورڈ** اوس دور
**صاحب** نے ششم حصہ پیداوار پر مالگذاری سرکار مقرر فرمائی اور اب تک ششم حصہ پر تشخیص جمع دیہات معوضہ انکی چلی آتی
ہی علاوہ انکی دیگر سیدونکی خاندان بہی بنونکی اکثر دیہات مین موجود ہین اور وہ بہی ششم حصہ پیداوار کی تشخیص پر زر مالگذاری ادا کرتے ہین

## قریش

بنونکی علاقہ مین کوئی قلیل گانو ایسا ہوگا جسمین ایک یا دو گہر قوم قریش نہو نگی یہہ لوگ اصل مین عرب ہین اور اس علاقہ مین متفرق اطراف
سی آکر آباد ہوئی اور چونکہ بنوزئی لوگ قوم سید قریش و دیگر قریش کے معتقد ہوتے ہین اس سبب سی اول انکی مورثانکو بطور کرشہ
یعنی معافی کچہہ زمین دیجاتے تہی اور بعدش بذریعہ بیع وغیرہ اراضیات حاصل کرکے علاقہ بنو مین مالک اکثر اراضیات ہوئی اور
اکثر دیہات مین امام مسجد یہہ فرقہ ہی مگر افسوس کہ اب انمین ترقی علم دینی و دنیوی کم ہی +

## تیر خیل

اصل مین لفظ **تور خیل** ہے مگر چونکہ بنونکی پشتو مین ر کا زیادہ خرچ ہی اسواسطی بجای تور کے تیر بولا جاتا ہی معنی تور کا سیاہ ہی اور
انکو تور خیل اسواسطی کہتی ہین کہ ابتدا مین انکی مورث اعلی غلام تہی اور پہر انکی مالکان نے آزاد کرکے اصیل کیا تو اسکی نسل کو تور خیل کہا
جاتا ہی پس یہہ بات نہین ہے کہ انکا مورث ایک ہی ہو بلکہ ہر ایک غلام آزاد شدہ کے نسل کو اس علاقہ
مین تور خیل کہا جاتا ہی اور یہہ لوگ اکثر دیہات مین دو دو تین تین گہر متفرق پائے جاتے ہین جیسا ان کا
مورث قریب ایک نہین ہے ویسی ہے انکی سکونت بہی مختلف ہی اور اکثر زمینات زر خرید مین یا عہد
افغانے مین جس پشتونکی شامل دوسرے موضع مین بجبر دخل پایا تو اُس منصوبہ ملک سی حصہ لیا مگر یہہ لوگ بہت نہین ہین
اور تیر خیل کے معنی شنکر سی اپنی ہتک سمجہتی ہین +

کوتیر خیل چاڑہی خیل اور کل ۳۰ نفر ہین انکا مورث مسمی شہادت اپنی قوم عیسی خیل سی کسی باعث سی جو معلوم نہین ہی علحدہ ہوکر عرصہ تخمیناً ایکسو ستر برس سی علاقہ بنوچین آکر آباد ہوا اور تیوع یعنی خرچ مین شامل ہونے سی بتہ موسی خان واقم عیسکی مین ایک پاو یعنی چہارم کے مالک ہوئی اور فرقہ سیر و شاخ عیسکی کے اراضیات کشر عملداری دُرانے مین بعوض آدائی تلنک انکی قبضہ مین آئی سو لوگون کے جگہہ تلنک مین ملی ٭

## فرقہ دیگان

اِس پرگنہ کی بتہ غوریوالا اور سورانے مین دو گہر کی قوم دیگا نسی آباد ہی یہہ قوم افغانستان کے قدیمی باشندی قبل از تسلط افغانونسی شمار ہوتے ہی انکا بڑا حجوم افغانستان مغربی مین ہی عہد نادر شاہ ایرانے مین چند اشخاص قوم دیگان جو اُسکی لشکر کے شامل تہی اِس علاقہ مین سکونت پذیر ہوئی اور اُنکی نسل نے ایرادی پاکر کچہہ بذریعہ بیع اور اکثر حادثات افغانے مین زمین م باکر مالک اراضیات مقبوضہ حال ہوگئی انکی ساتہہ دس گہر قوم بابکر زئی کے بہی ہین ٭

## قوم فاطمہ خیل

اصل مین اولاد شیتک بنوزئی تہین ہی بلکہ یہہ فرقہ قوم منگل قابضان سابق علاقہ ہذا سی رہگیا ہی اصل سکونت انکی بتہ بتی مین میرا خیل اسمعیل خیل کے درمیان تہی جہان اب بہی کریم خان فاطمہ خیل کا کوٹکہ یعنی موضع خورد موجود ہی وہان سی بسبب تسلط اور دشمنی بنوزیان بیدخل ہوکر اپنی قوم کے ساتہہ شامل ہونے کیواسطی مغربی پہاڑ کو جاتے تہی کہ مسمی سرور اخوند نے انکو قوم منجل سے یہہ زمین لیدی کہ جو فی الحال بتہ فاطمہ خیل کا ہی تب سی اسجگہہ آباد ہوئی اِس قوم مین نامور خان ملک شہباز آدمی تہا اب اُسکا بیٹا بلند خان و میرول ملک ہین ٭

## قوم وزیرے

فرقہ احمد زئی و اتمان زئی وزیری نے جسطرح علاقہ بنوچین ملکیت زمینات اور قبضہ حاصل کیا اُسکا مفصل ذکر قوم وزیری کے حال مین جو چوتہی باب حصہ دوم اس کتاب مین کیا گیا ہی ٭

## قوم داؤد شاہ کی

شاخ ممشر مین فرقہ خلیل چند گہر جو شامل ہین وہ بہی بنوزئی نہین ہین یہہ لوگ قوم خلیل سکنہ علاقہ پشاور سے ہین افغان ہین اسملک مین عرصہ تخمیناً ڈیڑہ سو برسکا ہوکہ انکا جد اعلی واسطی طلب علم آیا اور یہانسی شادی کرکے سکونت پذیر ہوا کچہہ سُسرال سی اور کچہہ بیع خرید زمین لیکر مالک چند زمینات کا بنگیا ٭ اور شاخ کشر مین

نصرت بہی علیحدہ قوم ہی اُس نصرت قوم سی انکا کُرسی نامہ ملتا ہی جو ضلع ڈیرہ اسمعیل خان کے حدود میں آباد ہی ٭

اور کٹری کے ملک کی تقسیم باہم میراخیل و اسمعیل خیل نصفا نصف ہی اگر اسمعیل خیل تنگش ہوتے تو میراخیلو نسی میراث
جدی اور کٹری کے ملکیت بوجہ بجمعش شرعی نصفا نصف کیون پاتے *

## ذکر نسب اولاد سورانی

**دٰہم خواجک** نبیرہ **سورانی** کے اولادسی شاخ آمندی کے نسبت بعضی لوگ کہتی ہین کہ **صلبی پسر خوزک** نہین تہا فی الحال اس روایت کا کچہہ ثبوت نہین ملتا اسباب پر خیال کرنے سی کہ خوزک کی ملک سی آمندی نے اپنا حصہ کامل پایا یہہ رای غالب ہی کہ صلبی بیٹا خوزک کا تہا گو والدہ علیحدہ اور کم درجہ سمجہکر **داؤد شاہ** کی نسل کچہہ اعتراض کرتے ہین اور اسیطرح **ممش خیل** کو بہی متبنی پسر بتلاتے ہین مگر صحیح نہین سبب اسکا غالباً یہہ معلوم ہوتا ہی کہ خوزک کی پسران سی داؤد شاہ سب سی کلان اور اول زوجہ سی تہا اسواسطی اسکی اولاد اپنی برابر باقیماندونکو نہین سمجہتی **دوازدہم کیچ زئی** کے نسبت یہہ روایت ہی کہ طفل نوزائیدہ کسی کنارہ رود سی ملا تہا اور رود کے کنارہ کو اسکے پشتو مین کچہہ کہتی ہین جس باعث سی کچی زئی مشہور ہو اور **خوتی** نبیرہ **سورانی** پرورش کر کے کچہہ حصہ زمین کا بقدر گذارہ دیدیا یہہ امر بعید از قیاس نہین **سیز دہم ہیبک پسر سورانی** کے اولاد کے نسبت بعضی لوگ یہہ کہتی ہین کہ یہہ قوم غلام زادہ ہی مگر فی الواقع یہہ بات سچ معلوم نہین ہوتے سبب شہرت خطاب غلامی یہہ ہوا کہ عملداری **احمد شاہ ابدالی** مین جی **ملک دوانہ** قوم مینکی نے بوقت وصولی قلنگ یعنی معاملہ قوم ہیبک پر یہہ دعوی کیا کہ یہہ میرے غلام ہین انسی جتنا چاہتا ہون قلنگ وصول کرون حاکم نے کیا خوب جواب دیا کہ غلامان پر معاملہ سرکاری نہین ہی انکو مطلق معاف کرو جب یہہ حکم دوانہ نی سنا تو دیوانہ ہوگیا اور پہر دوبارہ عرض کیا کہ ہیبک میری عزیز ہین غلام نہین اور اپنی پہلی دروغ گوئی پر بہت عذر خواہی کرے تب بدستور قلنگ مقرر ہوگیا *

## ذکر ان قومونکا جو علاوہ اولاد شیتک اس علاقہ مین آباد ہین اور ملکیت اراضی حاصل ہی

**غوریوالہ** مین قوم **عمر خیل** نال مشہور شاخ مغل خیل ہوزئی نہین ہی **حسن خان** انکا مورث اعلی ملک یوسفزئی سی بسبب ارتکاب واردات خون مع **عمر خان** و **سمل خان** پسران خود نکلکر اسملک مین آباد ہوا اور **غیرت خان** شاخ سرقومی قوم خوجک کی نزد لے او ر بے تدبیری سی **عمر خان** غوریوالہ کا مالک بن گیا اس خاندان کا کرسی نامہ مع حالات مشرح اس کتاب کے دوسرے موقع پر درج کیا گیا ہی *

### پتہ عیسکی مین

**درگند علی** شاخ زکو خیل خانی خیل نسل **عیسی خیل** قوم نیازی سی شمار ہوتے ہین اب اس فرقہ مین تین شعبہ خوردہ ہین **ممیر خیل**

## ششم شاخ عیسکی

اولادسمی مین سے فرع سکندرخیل ہے کو بعضی لوگ کہتی ہین کہ بنوزئی نہین ہی خراسان سے آکر یہان انکا مورث اعلی آباد ہوا۔ کوئی انکو چنڈول کہتی ہین کوئی ستدوزئی اور اس فرع کے بعضی آدمی ستدوزئی بننے سے اپنا فخر سمجھتی ہین ان ہر دو روایات کی تحقیقات سے کچھ اصلیت نہین معلوم ہوتے انکی تقسیم اور حصص قدیمہ اور اکثر وجوہات سے سکندرخیل بھی نسل عیسکی قوم بنوزئی سے پائے جاتے ہین سبب چنڈول ورخراسانے مشہور ہونے کا یہہ کہتی ہین کہ انکی مورث اعلی مین سے کسی شخص کا عقیدہ شیعہ مذہبی کا تھا مگر شیعہ مذہب ہونا کُف سے خارج نہین کرسکتا اب یہہ لوگ سب ظاہرا سُنّی مذہب ہین ہفتم سرور۔ پسر عیسکی کے شجرہ مین جو فرقہ بڈاخیل وصل ہوتا ہی وہ دراصل عیسکی یا بنوزئی نہین ہی بڈاخیل شاخ بنگش مین سے کوئی شخص اُسکا مین آیا اور سرور کے دختر سے شادی کرلی اور حصہ مین شامل ہوکر بنوزئی مشہور ہوا دراصل بنگش ہی ہشتم سیناور کے اولاد مین سے شاخ خوجڑی کے قومیت مین بہت ضعیف اختلاف اسبات کا کرتے ہین کہ نہین معلوم خوجڑی کون ہین کیونکہ وہ علیحدہ ورجا بسے ہوور جانے سے قومیت مین فرق نہین پڑ سکتا ہی کثرت روایات سے یہہ بات حاصل ہی کہ متمیان کسوکڑ و خوجڑ ایک والدہ سے پسران سیناور تھے اول جای سکونت انکی تپہ تپی مین تھی جہان اب بھی ایک ٹکڑہ اراضی کا نام سیناور مشہور ہی پسران سیناور سے مسمی خوجڑ کو جسکی قوم خوجڑی ہی مالداری اور مویشی چرائی کا شوق تھا اُسنی بسبب زیادہ چراگاہ اور جنگل ہونے کے وہ حصہ لیا جہان اب خوجڑی ہی اور اسی باعث سے دوسرے بہائیون سے علیحدہ ہوکر اپنی چراگاہ مین جا آباد ہوا۔ اور کسوکڑ وہانسے اُٹھ کر منجانب دوسرے بہائی کے قریب آبسا نہم قوم تپی مین سے اسمعیل خیل ہے کو قوم بنگش بناتے ہین اِس باعث سے کہ بنگشونکا مورث اعلی مسمی اسمعیل تھا اور بعضی لوگ اسمعیل خیلونسے بنگشونکی ساتھ کرسی نامہ ملانے سے فخر سمجھتی ہین کیونکہ بنگش قوم عرب قریش مشہور ہین مگر یہہ بات سچ نہین ہی کیونکہ بنگشونکا مورث اسمعیل کے وفات کو نوسو برس سے بھی کچھ زیادہ عرصہ گذرا ہی اور اِس اسمعیل نے جو ان اسمعیل خیلون کا مورث تھا تخمیناً دوسو برس سے جہان ناپایدار کو چھوڑا مصرع ببین تفاوت رہ از کجاست تابکجا ہوا اور شاید اختلاف ڈالنیوالونکو یہہ بات بھول گئی ہی کہ پشتون قومون مین ایک قوم کے نام پر مختلف خاندانون مین چند قومین ہوتے ہین پس کچھ یہہ فرض نہین ہے کہ جہان کہین اسمعیل خیل ہونگی وہ بنگش ہی سمجھی جاوین جس بات کی صحت مین وجوہات تائیدی موجود ہین وہ یہہ ہی کہ اسمعیل خیل قوم بنوزئی ہین میراخیل اسمعیل خیل کٹڑی تینون بہائی تھی قوم کٹڑی کو نادرشاہ ایرانی نے قتل کرادیا ہر چند آدمی کٹڑی کے نسل سے بملک بنون موجود ہین انکی قدیم تقسیم

## ذکر ان شاخون کا جنکی نسبت اختلاف قومیت واقع ہی اور داخل شجرہ بنگشی ہین

اول قوم میری اس قوم مین شاخ نورڑ کے نسبت باقی لوگ کہتی ہین کہ نسل میری سی نہین ہی کوئی غیر شخص ان کا
مورث تہا مگر اس روایت کا کچہہ ثبوت نہین ملتا تحقیقات سی گرچہ کامل اطمینان بسبب کہنگی معاملا اور جاہلیت
قوم نہین ہوا مگر غالب رای یہہ ہی کہ نورڑ نسل میری سی ہی شکل اور شباہت و قد و قامت دیگر اولاد میری سی ان کا
ملتا ہی بدین سبب کہ اول نورڑ لوگ رود توچی سے جنوب باقی اولاد میری سی علیحدہ آباد تہی اور پیچہی سی آکر
اس موقع حال پہ آباد ہوئی جس سبب سی بعضی لوگ انکو علیحدہ سمجہتی ہین البتہ اسقدر پایا جاتا ہی کہ انکی والدہ مسمی بیبی میر
کے چہارم زوجہ قوم رذیل تہی اور اسی باعث سی باقی بہائی اون کو اپنی برابر نہین سمجہتی فی الحال شاخ نورڑ کسی
طرح باقی قوم میری سی زبون نہین بلکہ جمعیت اور صلاحیت مین فوق رکہتی ہی لگی پسر سوئمی میر کے اولاد سی
شاخ **جعفر خیل** وغیرہ کی نسبت یہہ روایت ہی کہ انکی مورث اعلی **پرہ کٹائی** تہی پرہ کٹائی لفظ کا بزبان پشتو
ملک ہذا یہہ معنی ہی کہ بیگانہ بیٹا پچہلگ یعنی بیوہ عورت دوسرے شوہر کے اولاد و شوہر جدید کے گہر خوردسال لائی
ہوا اور اس طفل نے اپنی تبنیدر کے گہر پرورش پاکر داخل ہوا ہو یہہ امر قرین قیاس ہی اب بہی اکثر ہوتا ہی مگر یہہ
شاخ حصتا اور تقسیم پادرین ایسی مخلوط ہین کہ امتیاز نہین ہی اسیطرح قوم برتہہ اولاد میر لیسی شاخ **گیدی** پرکٹائی
مشہور ہی +

## دوم تفرق نسل سمی

سمی کے اولاد سی نسبت شاخ **منڈان** بعضی ناواقف لوگ کہتی ہین کہ یہہ فرقہ منڈان علاقہ بنگش سی یہان
آکر آباد ہوا ہی اصل بنوزئی مگر یہہ قول دریافت سی غلط معلوم ہوا اس روایت کا سبب یہہ ہی کہ ایک فرقہ منڈان کا
ملک بنگش مین اب موجود ہی لوگ خیال کرتے ہین کہ یہہ منڈان بہی انسی علیحدہ ہوکر قوم **منجل** کے استدعا سی یہان آکر
آباد ہوئی الا اصل حال جسکی صحت کی کثرت دلایل سماعات گواہ ہین یہہ ہی کہ منڈان نسل بنوزئی سی ہین اور جو گروہ
منڈان کا علاقہ بنگش مین جا آباد ہوا وہ اس منڈان کی شاخ ہی اور اس ملک سی وہان گیا سبب جانی انکا یہہ ہوا کہ جب بلاد
نادری یعنی نادر ایرانی اس ملک مین آیا تو اسنی ایک خفیف بات پر حکم قتل عام شاخ ولی خیل منجملہ منڈان کا دیا جب موضع کنہ
ولی خیل فوج نادری نے غارت کیا تب ولی خیلون مین سی نسل نونی کی آدمی یہان سی بہاگ کر قوم بنگش مین جا آباد ہوئی کہ اب تک انکا
آدمی انکی نسبت کی ملک بنگش مین سُنی جاتے ہین البتہ یہہ بات صحیح ہی کہ منڈان کو قوم منجل لے جا ابتدا مین سب سی زیادہ رسوخ اور بڑا ملک کہتی تہی اور
علاقہ سی اکثر زمینات کی اپنا مددگار بنایا مگر آخر کو اپنی محسن قوم منجل کے ساتہہ قوم منڈان نے مقابلہ آرا ہوکر انکا بہت علاقہ بیرونی سی جبراً دبالیا

مندا خیل
لعلے زی
تبیا خیل
مالیو
جاوزی
ممر خیل
شموڑا
عیسک خیل
ہنگی خیل
گم تلکی
میر قلم ٹبار
بہرام ٹبار
عابد خیل
جونبی خیل
شومی خیل
عبس خیل
برہیم خیل
حمزہ خیل
بوبکر خیل
ایل خیل
نور خیل
مندی زی
تورکی
وندہ خیل
بازیدی
بالاخان
بہادر خان ٹبار
نندر ٹبار
علی زی
کوباد
کمال خیل
کوکل خیل
ملی زی
ابراہیم خیل
آدم خیل
سمعیل
بذر ٹبار
دوری خیل
باجی خیل
بالا خیل
اسمعیل خیل
سلیمی خیل
نانی خیل
مازی
نظر خیل
عبد الخیل
بارک خیل
کی بی
سرکی

غرض زی
والدین
خوتی
زوجہ ثانی
زوجہ اول
زوجہ دوم
پسر متبنی
کیچ زی
بوزہ خیل
عابد خیل
قانون خیل
فتح خان
مدینہ خان
مشکی خیل
حسنی
سلطان خیل
محبت
خانان
حیات خیل
چندن خیل
حیات خیل
میرہ خیل
دوران خیل
طلحہ
دوران

## تنبیہ

واضح ہو کہ باصطلاح زبان پشتو تنبیے اوس حالت مین کہتے ہین کہ جب چند قومین نفع نقصان مین ایک جگہ شامل ہو کر تنبہ کہلاتے ہین

سیناور
زوجہ اول
زوجہ دویم
سوکری
خوجری
رشتی خیل
مستی خیل
ہیبت خیل
مصری خیل
سعید خیل
شامہ خیل
سرقومی
ولی خیل
شوونی خیل
حسن خیل
کمال خیل
بہادر خیل
وزیر خیل
یعقوب خیل

سربنی
منڈان
عیسکی
ضنو بر معروف سنجاوری
تیمانی
ہر سہ کا شجرہ آویگا
بازید خیل
فتح خیل
میناخیل
چیٹ
بادیزی
بالیت خیل
بسیت
بنگش خیل
خیل
خاسنڈے
صابرخیل
زالوئی
ولی خیل
عنایت خیل
خوبی خیل
افضل خیل
عیسی خیل
جیگہ خیل
پائی خیل
شہداخیل
میانہ خیل
قاسم خیل
ماک دین
گینگر
حیدرخیل
گنڈاخیل
میرزعلی خیل
ممیت خیل
لاچی خیل
چیٹ
سکندرخیل
کفشی خیل
لیدی
مانگ خیل
میان خیل
خوجہ مد
عباس خیل
مدی
بہرام خیل
شابی خیل
گلان خیل
بہاون خیل
بارگ خیل
بسیری خیل
عثمان خیل
شغال خیل
شجاع خیل
گلستان خیل
بہار خیل
گگاٹ
ویڈان
بشرخیل
اوڑخی خیل
کمی خیل
ایاک خیل
عقیب خیل
کمال خیل
داؤخیل
اندرس خیل
محبت خیل
کڑاخیل
منکرشاہ خیل
وراخیل

پایمال کرادی اور ہر طرح کی تکلیف دیہی ہیں سرگرم ہوئی اور جو اسی خفیف منازعات میں تکرار ہوئی اون میں غالب آئی آخر او قوم ہنی
ومنگل کو مجبوراً ملک چہوڑ دینا پڑا قوم ہنی کچہہ ہندوستان کی طرف جا بسی اور کچہہ مع قوم منگل کے کوہ سفید سی جنوبی
جانب جا آباد ہوئی اوس عہد سی اوا شیتک ہنوز ہنی اس علاقہ میں نا ہیں چلے آتی ہیں گرچہ واسطی حصول قبضہ ملک ہذا کوئی
تاریخ معین معلوم نہیں ہے مگر چونکہ قبضہ اس قوم کا بوقت حیات شاہ محمد روحانی جو ہمعصر اور مرید شاہ رکن عالم تہی ہوا ہی اور
شاہ رکن عالم اٹہاسی برس عمر پا کر سنہ ہفتصد پنج ہجری میں فوت ہوئی جسکو پانسو چہہتر برس ہوی تو تقریباً پانچسو برس سی قبضہ
اس قوم کا خیال کیا جاتا ہے اور اس امر کی تائید اور دلایل سی بہی ہوتی ہے +

## تقسیم ملک باہم قوم بنوچی

بعد اخراج نسل ہنی ومنگل کے اس قوم نی بفہمایش اپنی پیر کے ملک بنوں کو اسطرح آپس میں تقسیم کیا کہ مسمی میری پسر کلان کیوی کی
اولاد کو جنوبی حصہ موسوم حال علاقہ میری موضع گگی کے مشرقی حد تک جو اوس وقت زیادہ تر آباد اور عمدہ تہا دیا گیا اور مسمی سمی
فرزند دویم کیوی کو وسط میں زمین ناڑ تک اور اولاد سورانی کو رود کورم سی شمال تہل وبک تک حصہ ملا سورانی کا
علاقہ اوس وقت ناقص اور اکثر ورکہہ یعنی بیابہ وجنگل تہا مگر اب سی کامل اور اول قسم کی زمین ہے سورانی کی نبیرہ خونک نے
ہنجل یا سوکڑ کی دختر سی شادی کری تہی کورم سی جانب جنوب جہان اب تپہ داود شاہ وامندی ممش خیل
ہی اوس دختر کی والد کے ملک کا حصہ تہا خونک نی اپنی خسر سی درخواست کری کہ گاو کے چمڑہ کے برابر ہمکو سر دیری یعنی جہیز میں
زمین دو جب اوسنی دینی کا عہد کر لیا تب چرم گاو کا باریک تسمہ نکالکر اوس سارے زمین کو گہیر لیا جو اب خونک کی
نسل کے قبضہ میں ہے فی زمانہ اوس پورانی تقسیم کے حلقہ میں جس جس نام کے تپہا ی کلان ہیں اونکو ذیل میں لکہا جاتا ہے

| جنوب | وسط |
|---|---|
| **حصہ اولاد میری** | **حصہ اولاد سمی** |
| ہر دو تپہ بارکزئی تپہ نورر تپہ ممخیل ہر دو تپہ گگی نبہر تہہ | ہر دو تپہ تہی تپہ منڈان پتہ عیسکی وفاطمہ خیل |

شمال ومغرب

| اصلی حصہ اولاد سورانی | جو جہیز میں ملا |
|---|---|
| تپہ منداخیل المعروف تپہ بازید تپہ جلالدین المعروف تپہ دہر خیل | تپہ داود شاہ تپہ ممش خیل وآمندی |
| تپہ کہوئی المعروف تپہ ختی تپہ ذالاخیل المعروف تپہ خلعت | |

اسماء تپہ کی قوم مشہور کے نام پر رکہی گئی ہیں شجرہ نسب دیکہنی سی پتہ ملیگا +

اور شہر و دیہات کی طرح معلوم ہوتی ہے دیکھنے مین خصوصًا ایک پورانی عمارت کا نشان تو وہ خاک موسوم اکرا متصل ختم
گگی بہر تہی جسکے چارون طرف و سنگ عمارات منہدمہ کی علامت دیکھی جاتی ہین موجود ہین اور اس اکرا سے جو سکہ جات کہنڈی
نکالے گئی اوس سے سلطنت اہل گریک و حکومت ہنود جنکی مضروبہ وہ سکے ہین ثابت ہی ایسی بُت و توم ہی کہ تا سلطنت سبکتگین
و شروع عملداری **سلطان محمود غزنوی** تک اس علاقہ مین ایک قوم موسوم **بُدھنی** جنکا عقیدہ مذہبی مثل
ہنود تہا آباد تہی اور چونکہ سلطان محمود کا بوقت حملہ جات ہند بعضی دفعہ اس رستہ گذر ہوتا تہا بسبب مخالفت مذہب اوس قوم
اور اوسکے نیمسان سے جنکی دار الریاست شہر **ستراہم** موسوم حال اکرا تہا لڑائی کرکے غالب آیا چنانچہ **اکرا** کے پاس قبر شہیدان
اسلامیہ موجود ہین جنکی نسبت لوگ بیان کرتے ہین کہ اوس لڑائی مین کام آئی تہی سلطان محمود کی منصب سپاہ زادہ قوم پر سقدر
زیادہ تیان کرین کہ جو تباہی کے قلیل بچ رہے وہ ملک چہوڑ گئے مشہور ہی کہ اوسکے بعد بہت عرصہ تک یہہ ملک ویران رہا اور جنگل بن
گیا تا وقتیکہ سلطان شہاب الدین غوری کی عہد مین قوم ہنی و منگل پہاڑ سے اوترکر اس علاقہ مین آباد ہوئی مگر بسبب قلت تعداد قوم
اونسے سارا علاقہ آباد نہوسکا تاہم وہ کورم سے دریا لیکر نہرین کاٹ کر کچھہ صورت آبادی کی کرتی اور باقی غیر آباد ملک کو اپنی بیشمار مویشی
کی چراگاہ رکہی +

## حال تسلط اولاد بنوچی

نوبت **ہنی و منگل** کی سکونت کو اس ملک مین ایک سو پچاس برس کا عرصہ بہی نہین گذرنے پایا تہا کہ اونکی آپسمین نااتفاقی ہوئی اور
اوس عہد مین اونکا پیر شیخ **شاہ محمد روحانی** اس سبب سے ناراض ہوا کہ پیداوار غلہ سے عشر یعنی دہم حصہ جو اونکو دیتے تہے وہ بند کردیا
تب اوس پیر زادہ اولاد شیتک سے نسل کیوی اور سورانی بنوچی کو کہ شوال سے سعد اپنے فرزند **شاہ یکمین صاحب** کے اوس ملک مین
بہیجکر اجازت دی کہ قوم ہنی و منگل کو خارج کرکے اس علاقہ کو جو اوس وقت موسوم **بُدہند** تہا اپنے قبضہ مین کرلو اور چونکہ اولاد شیتک
قوم وزیر کی غلبہ سے تنگ تہی اس بات کو غنیمت سمجہکر خانہ کوچ ادہر کو روانہ ہوئی اور اول آکر **ودتوچی** سے جانب جنوب دامن کوہ
گبر سے شمال مورغر مین قیام پذیر ہوئی کہ اب بہی **ورغر** مین **کیوی** میلہ ایک موضع کا نام ہی اوس جگہ سے بصلاح اپنی پیر زادہ کے
ہنوزنیان نے تین کبوتر منگا کر اونمین سے ایک کے پر ثابت رکہی اور ایک کے نصف پر اوکہاڑ دئی اور تیسرے کے بالکل سب بال و پر نوچ کر ہر
سہ کبوتران کو اپنی وکیل کے ہاتہہ قوم **ہنی و منگل** کی گروہ مین بہیجکر یہہ پیغام دیا کہ تم مین سے جو لوگ اب اس علاقہ کو خالی کرکے
چلی جاوین تو وہ مثل اس کبوتر پردار کے جیسا یہہ تمہارے سامنے اوڑ جاویگا اپنا مال جائداد لیکر چلا جاوے کوئی مزاحم نہوگا اور جو لوگ بعد توقف
جاوینگے وہ بطور اس کبوتر نیم پر کے نقصان جان و مال اوٹہاکر پشیمان ہونگے اور جو نہین جاوینگے تو اونکو ہم ببرکت اپنی پیر کے مثل
کبوتر بی پر نوچ ہوئی ہی بے پر زر کردینگے یہہ حال کبوتران دیکہکر اور پیغام سنکر آپسمین اونہون نے مشورت کری کہ اگر انسے لڑین تہی امید
کامیابی نہین ہی اونکو اپنی نااتفاقی اور پیر کے دباؤ نے زیادہ دل برداشتہ کردیا اور رہنون نے بہی اونکی زراعت کو اپنی مال مویشی کر

# باب اوّل

## حال قوم ہنوچی و پرگنہ ہنون

### ذکر سمیت و ولدیت شیتک و جا سکونت اولین

جداعلی قوم ہنوچی کا مسمی شاہ فرید معروف شیتک بیٹا ککلی پوتا کرران کا ہی ذکر اصلیت و قومیت کرران کا اس کتاب کی دوسری حصہ کے چوتہی باب مین کیا گیا ہی مولد اصلی اس قوم کا کوہ شوال شاخ کوہ سلیمان ہی جہان اب بہی ککلی میلہ ایک موضع کا نام مشہور ہی اوس جگہ ککلی کے گہر تیسری زوجہ سی یہہ شخص پیدا ہوا والدہ اسکی بوقت تولد مرگئی باپ نی نام اوس کا شاہ فرید رکہا چہوٹی عمر مین بسبب ناموافقت شیر دیگر عورات بہت بیمار ہوا تب اوسکو بفہمائش حکما شیر خرما ہ پلایا گیا جس سبب سی شیرتک کی نام پر معروف ہو کر کثرت استعمال و اختصار زبان پشتو شیتک مشہور ہی بعد سن بلوغ شیتک کی پہلی زوجہ سی جسکا نام مسمات بانو بیان کرتی ہین دو فرزند مسمیان کیوئی و تنوزانی پیدا ہوی جنکی نسل کو بسبب اسمیت والدہ مجمعا بانوزی اور عوام پشتون ہنوچی کہتی ہین جو بسبب اختلاف زبان ہندی ہنوچی مشہور ہین

### وجہ تسمیہ ہنون

غالباً اس ملک کا باسم ہنون وہی عورت ہی اور اوسکی اولاد معروف ہنون زی کی آباد ہونیسی اس علاقہ نے بلفظ ہنون تسمیہ پایا کیونکہ قبل از آبادی قوم ہنوزی یہہ ملک نامزد بہ ہنون نہین تہا بلکہ جب یہہ قوم اس ملک مین آئی تو اس علاقہ کو ڈہند بمعنی نشیب بولتی تہی گو بعض سن رسیدہ آدمیونکی یہہ روایت ہی کہ کسی ہندو راجہ مسمی ستہ رام قبل از ظہور اسلام سکنہ ملک ہذا کی دختر مسماۃ بانوجسکو باپ نی مسمی وہنی نام آہنی ملازم پہلوان کی ساتہہ بیاہ دیا اور اوس عورت نی اس حقارت کی سبب سی بددعا کی جسکی پذیرائی سی بظہور قہر الہی بیارش سنگی و ژالہ یہہ ملک اور اوسکی سکنا تباہ ہوگئی اوس واردات کی سبب سی اوس راجہ کی دختر کے نام سی یہہ ملک نامزد بہ ہنون ہوا الا چند دلایل سی آخرالذکر روایت ضعیف معلوم ہوتی ہی شیتک مذکور کی دو منکوحہ اور بہی تہین جنمین سی ایک کی شکم مسمی فور پیدا ہوا جسکی نسل کا ذکر دوسری حصہ کی چہلم باب مین کیا گیا اور تیسری زوجہ سی مسمیان حلیم و ہہوید ہوی جنکی اولاد بہت کم ہی +

### مختصر حال قابضان سابق

واضح ہو کہ زمان ماضیہ کی اس ملک مین سکونت اہل ہنود اور گریک یعنی یونانیون کی صداقت کہنڈرات کہنہ و سکہ جات مروجہ اوس وقت سے جو فی الحال کہنڈرات سے دستیاب ہین بخوبی ہوتی ہی مین نی بچشم خود چند جگہہ پورانی کہنڈرات جنمین سی بعضون کی بنیاد بطور قلعہ اور حربی

سے تنگہ کالاباغ کی نیچے جنوب کو تین میل نکلتا ہے تو دامنے بسبب میدان اور فراخ موقع ملنے کے پاٹ چوڑا ہوتا جاتا ہے یہانتک کہ
دہمیر ابین عیسی خیل جو کنارہ مغرب پر اور قصبہ میانوالی جو شرقی ساحل پر ہے بفاصلہ ۱۴ میل کچہ بیٹ نام زمین کہلاتی ہے کیونکہ ایام
بموسم گرما پانی دریا کا اٹہ ہو پہنچتا ہے اور اس فراخ موقع پر دریا چند نالہ ہو کر بہتا ہے گو اوسکی بڑی دہار کسی نہ کسی طرف جمع
رہتی ہے اون نالون کی مابین بطور جزیرہ خورد کی قطعات زمین فریدوعہ وغیرہ وعہ اکثر واقع ہین موسم طغیانی دریا کی بعد کسی
جگہ سے دکسی جگہ سے آمد معلوم ہوتی ہے یہہ متفرق نالی قصبہ عیسی خیل سے ۶ میل نیچے جاکر بسبب مغربی جانب بہا اٹھا جاتا اکہٹے
پھر شامل ہو جاتی ہین بسبب طغیانی کرنے تہوڑی سی منزل کو ہی کوہ ہیر پھیل جاتا ہے اور طغیانی کے وقت اکثر اراضیات میل ڈال جانیسے
فایدہ اور بعضی جگہ بردگی سے نقصان پہونچاتا ہے +

## رود کورم

ایک پہاڑی نالہ کوہ سفید کی جنوبی حصہ سے نکلکر نواح ار یوب اور مقام پیوار کی متصل سے گذر کر قوم طوری کی سکونت
علاقہ کورم کو جسکی وجہ تسمیہ یہہ ہی نالہ ہے سیراب کرکر علاقہ بنگش اور وزیران درویش خیل کی پہاڑی ملک سے جنوب مائل شرق
رو بہتا ہوا علاقہ بنون کے مغربی سرحد سے نکلکر سیدہا مشرق ذرہ مائل جنوب جاری ہے اور اکثر پرگنہ بنون اور جزو علاقہ
مروت و عیسی خیل کو سیراب کرتا ہوا دریای سندہ مین قصبہ عیسی خیل سے بفاصلہ ۵ میل گوشہ مشرق جنوب جاکر داخل ہوتا ہے یہہ
نالہ اس ضلع بخصوص پرگنہ بنون کی زرخیزی کیواسطی حکم اکسیر رکہتا ہے رود کورم مین اندر کوہ مقام زرزوم کے نزدیک ایک
دوسرا نالہ موسوم کیتی شامل ہو کر پانی کو افزود کرتا ہے اس نالہ کا سر کوہ جدران مین واقع ہے جہان اسکو شمل
کہتے مین اور ملک خوست سے ہو کر آتا ہے +

## دوسرا توچی

نالہ توچی جو کوہ خروٹی علاقہ اور گوان اور کوہ بیرمل سے نکلکر نواح مرغہ علاقہ ڈور سے اگر ملک بنون کی مغربی سرے سے
سیدہا مشرق رو بہا موسوم تنگہ توچی سے باہر نکلکر داخل حدود پرگنہ و ضلع بنون ہوتا ہے اس نالہ سے صرف چند مکرہلی و نوزاد اور
قوم کٹاخیل وزیران کی اراضیات سیراب ہوتی ہین اور بنام ہمل سے زمین لنڈیاک کو بہی پانی لگتا ہے اوس سے نیچے سیرابی
مین کچہ کام نہین آتا مگر علاقہ مروت مین جہان نالہ کا نام گمبیلہ مشہور ہے مخلوق کی پینے مین اکثر مستعمل ہے اور قصبہ لکی مروت
سے ۱۲ میل مشرق رود کورم سے شامل ہو جاتا ہے سوائی انکی گرچہ علاقہ مروت کی مغربی حصہ مین کس تنگہ اور علاقہ
[illegible] مین رود کورم و توچی کس باران جو کوہ شیر آلمہ سے آتا ہے و دیگر چند خشک کس واقع ہین مگر بسبب نہ
[illegible] سیرابی اونکا ذکر لاحاصل ہے +

باوجود سرسبز وسایہ دار علاقہ ہونیکی قلت ہوا کی باعث سی گرمی شدت سی پڑتی ہے یہانتک کہ مقیاس الموسم یعنی تھرمامیٹر مین بارہ قریب سو درجہ کی پہونچ جاتا ہی مگر صبح وشام کی ہوا خوری بلا کر دسر سبز اور شاداب علاقہ کی سبب سے فرحت افزا ہی خصوص موسم بہار مین سبز شگوفونکا ہر طرف میناکاری باغ نظر آتا ہی زمستان مین سردی گرمی تابستان سی بہی سبقت لیجاتی ہی پانی کورم کا زمستان مین صاف اور برسات کی موسم مین اکثر سیلابون کی آنیسی میلہ رہتا ہی تاثیر اس پانی کی ہاضمہ کی مخالف بتلاتے ہین اور جو ویالون کی رستی کہیتونسی ہوکر شہر کو آتا ہی اسکی ناقصی ہونے مین تو شک نہین ہی اس پانی کی تاثیر سی آدمی اس علاقہ کی اکثر زرد رنگ اور کم خون معلوم ہوتی ہین موضع ممہ خیل سی پہنچ جا کر بسبب ملجانی نالہ نمکین موسوم کاشو اس کورم کا پانی ایسا خراب اور شور ہوگیا ہے کہ استعمال اسکا مضر انسان ہے رود **توچی** کا پانی جسکو علاقہ مروتمین رود **گمیلہ** کہتی ہین واسطی تنومندی وصحت انسان بہت مفید ہی اوس نالہ کی پانی پینی والی سرخ رنگ مضبوط قوی ہیکل ہوتی ہین اس ضلع کے حد جنوبی مین صدر مقام سی ۴۵ میل گوشہ جنوب ومشرق کو کوہ **شیخ بدین** خواہ نخونڈ جو سطح سمندر سی ۴۰۱۴ فٹ اونچا ہے بموسم گرما انگریزون کی ملجا ہوتی ہی یہہ پہاڑ ضلع ڈیرہ اسمعیلخان اور بنون کی وسط مین **درہ پیزو** سی مشرق واقع ہی گرچہ بسبب قلت پانی اور کمی درختان نہایت بے رونق خشک ہی مگر بباعث اونچا ہونیکی سرد رہتا ہی اور اکثر ہوا جنوبی اس زور شور کی چلتی ہے کہ اوسکی ناگوار شدت سی اونچی جگہ ہواخوری کی برداشت طبیعت نہین کرسکتی مگر تاہم گرمی کی سختی سی محفوظ رہنی کی واسطی اکثر صاحبان انگریز خصوص مقیم والی ہر سہ اضلاع قسمت ڈیرہ جات سی وہان ماہ جون سی ماہ ستمبر تک جمع رہتی ہین سوا اسکی باقی پہاڑ متعلقہ ضلع ہذا بی رونق اور گرم ہین مگر ملحق الحدود اس ضلع کے کوہ خٹکان کی وہ شاخ جو پرگنہ عیسی خیل سی مغرب کو واقع ہی اوسکی سر پر میدان نام جگہ سمندر سی ۶۵۴۴ فٹ بلند خوش ہوا اور صحت افزا ہی اور نیز پرگنہ میانوالی سی بگوشہ مشرق وشمال کوہ سکیسر ایک عمدہ اونچا پہاڑ سرد ہوا ہی اس لائق ہی کہ وہان کچھ آبادی کیجاوی +

## معدنیات مین سے

بمقام کالاباغ کان نمک لاہوری دریای سندہ کی بازو راست والی پہاڑ مین واقع ہی جسکی منڈی فروخت بمقام ماڑی کنارہ چپ دریای مذکور پر ہی اور بہت افراط سی نمک حاصل ہوتا ہی کالاباغ کی متصل ایک سیاہ رنگ کی مٹی سی پہٹکری بنتی ہے اور تحصیل عیسی خیل علاقہ مین شورہ پیدا بہی ہوتا ہی کالاباغ سی جانب جنوب ومغرب سلسلہ کوہ کے اندر کان کوئلہ چند جگہ ملی ہی جو اگن بوٹ اور ریلوی کی کار آمد چیز ہے علاوہ انکی تاہنوز کسی مفید عام چیز کی معدن نہین معلوم ہوئی مگر کوئلہ معدنی بہی کم ہین +

## ندی اور نالہ

اس ضلع کی حصہ شرقی مین مابین حد تحصیل میانوالی و عیسی خیل کے دریای سندہ یا آباسین شمال سی جنوب کو بہتا ہی اس دریا کی پہار کا منبع ملک تلماق کی کوہستان ہین اور یہہ ہی دریا ہندوستان اور افغانستان کی حد فاصل ہی جب اس ضلع کی حد شمالی علاقہ کوہ

ہوا حصہ دریائی سندھ سے جانب مشرق واقع ہے قبل از ماہ جنوری ۱۸۶۱ء متعلق ضلع لیہ تھا جب وہ ضلع شکست ہوا تو تحصیل میانوالی شامل ضلع بنوں کی گئی اس پرگنہ کے حصہ جنوب و مشرق میں تھل اور شمال میں سلسلہ کوہ سکیسر اور نمر ناہموار زمین مغرب میں دریائی سندھ ہے گرچہ بنوں کے ضلع کا بڑا عظیم پہاڑوں سے رکا ہوا ہے مگر کل آبادی اور مزروعہ رقبہ اوسکا سوائی علاقہ بھنگی خیلان میدان پر واقع ہے سب سے اول قسم کی زرعی اراضی پرگنہ بنوں میں ہے جسمین سیرابی رود کرم کے سبب سے اعلی قسم کے پیداوار حاصل ہو سکتی ہے لکہی مروت کے شرقی اور جنوبی حصہ میں اور بنوں کے پرگنہ میں تھل وزیران احمدزئی کی ریگستانی زمین ناہموار ہے جسمین زراعت گندم و نخود اول قسم کے افراط سے پیدا ہوتے ہیں اس ریگ کی تاثیر بموسم گرما آتش آفتاب میں گرم اور شب کو ہوا خنک ایسی سردی چلتی ہے جو سخت زمین والونکو کم نصیب ہوگی پرگنہ عیسی خیل دریای سندھ کے کنارہ راست پر واقع ہے شرق میں دریای مذکور مغرب و شمال میں سلسلہ کوہ خٹکان و کوہ میدان جنوب میں علاقہ پنیالہ ضلع ڈیرہ اسمعیلخان شکل اس پرگنہ کی بسبب کم عریض اور زیادہ طویل اور خمدار ہونیکے جنوباً و شمالاً طول میں بطور کمان کے معلوم ہوتی ہے اوس کمان کے گوشہ شمالی کے ساتھہ کالاباغ کا اور کو علاقہ بھنگی خیلان ترکش کے بطور خالتو لگایا گیا ہے زمین قابل زراعت اس ضلع کی سوای تھل پرگنہ بنوں و مروت اور تھل علاقہ میانوالی جو بدون بارش کے ہمیشہ زراعت نہیں دیتی قریب کل کی آباد ہے *

## صدر مقام

اس ضلع کا گوشہ مغربی میں کوہستان وزیری غیر حد سے بفاصلہ پانچ میل واقع ہے اور بسبب سرحد غیر ملحق ہونیکے بنظر انتظام ملک داری کی یہہ موقع صدر کے لئے اچھا ہے رود کرم چھاونی سے تہوڑے فاصلہ پر شمال میں بہتا ہے اور نالہ کچکوٹ بطرف مغرب تخمیناً ایک میل جنوب رو جاری ہے صدر بنوں سے تخمیناً ۱۲ میل کے فاصلہ پر حد سلطنت سے باہر جانب جنوب مغرب کو جو کٹا ہوا پیوست جانی خیل کے اوپر کوہ گبتر سطح سمندر سے ۶۴۳۷۵ فٹ اونچا پہاڑ جسپر موسم زمستان کو برف بہی پڑتی ہے دکہلائی دیتا ہے گبتر بزبان پشتو قبر کو کہتے ہیں اس کا نام گبتر اسواسطے ہے کہ بصورت قبر لمبی پشت ہو کر بیچ سے اونچا اور مشرقی مائل جنوب و مغربی و شمالی جانب سے بطور رسالی قبر کے نیچا ہوتا گیا ہے اس پہاڑ کے حصہ شرقی پر قوم بنی اور غربی پر شہابی خیل مسعود وزیری قابض ہیں بنوں کی شمال مائل مشرق کوہ کافرکوٹ سطح سمندر سے بلند فٹ اونچا دور سے بصورت قلعہ دکہلائی دیتا ہے

## آب و ہوا

صدر مقام ضلع کی قابل تعریف نہیں ہے بسبب نشیب اور تین جانب بطور حلقہ پہاڑ کے روک ہونے سے ہوا کی آمد خاطر خواہ نہیں بموسم گرما

# تیسرا حصہ

## تاریخ وحالات خاص ضلع بنون کے بیان مین

### تمہید

ن شروع عملداری سرکاری ایک تحصیل متعلق ضلع ڈیرہ اسمعیلخان کے چلا آتا تھا ماہ جنوری ۱۸۶۱ء کو ضلع لیہ
لر بنون علیحدہ ضلع مقرر ہوا اور چار تحصیل اس ضلع کی متعلق کی گئین اول تحصیل بنون دوسری لکی مروت
ی خیل چوتھی میانوالی اور چونکہ زمانہ ماضیہ مین بعہد عملداری افغانی وسکھان یہہ ہر چہار پرگنہ بجای خود
مجہی جاتی تھے اور انکا آپسمین قبل از سلطنت انگریزی کچھہ اشتمال یا تعلق نہین رہا بلکہ ہر پرگنہ مین جدا جدا
مختلف اکثر قابض مالکیت ہوئی اور راہ رسم ورواج سکنہ ہر ایک پرگنہ مغایرت تام رکھتا ہے
اص کل ضلع کی ایک سلسلہ مین لکھنی سی مطلب فوت ہوتا تھا بدین نظر اس حصہ کے پانچ باب پر
(پہلے چار باب مین ہر چہار پرگنہ کی تاریخ خاص اور پرگنہ وار اقوام سکنہ کا شجرہ نسب وتاریخ اور کیفیت
ی پانچوین باب مین تاریخ عام اور اذکار جو بطور کلیات کل ضلع کے متعلق تھی لکھی گئی (الخ)

### جغرافیہ

کا بیان اس موقع پر ابتداء مین کیا جاتا ہے - اس ضلع کے مغرب مین کوہ وزیری جو حدود سلطنت
شرق مین سرحد ضلع شاہ پور علاقہ تھہ ٹوانہ اور کچھہ ضلع جہلم تحصیل تلہ گنگ شمال مین مغربی حد سے
ست دریای سندتک علاقہ کوہ خٹگان متعلق ضلع کوہاٹ اور کنارہ چپ دریای مذکور سی کچھہ حد علاقہ مکھڈ
ی کے ملتی ہے جنوب مین ضلع ڈیرہ اسمعیلخان کے حد واقع ہی طول مین مغرب اوس موقع سی لیکر جہان
ی میدان پر نکلتا ہے مشرق مین حد ضلع شاہ پور تک ۹۰ میل اور اوسط عرض شمالا وجنوبا کچھہ اوپر
سطح اسکی تین ہزار چھہ سو گیارہ میل مربع ہی بموجب انسان شماری ۱۸۶۸ء جملہ دو لاکھہ چھتیس ہزار دوسو
ی بستی ہین جسکی حساب سی فی میل ۶۵ - آدمی کی آبادی پڑتی ہی اس ضلع کا بڑا حصہ جسمین تین پرگنہ بنون خاص
یسی خیل واقع ہین دریای سندسی مغرب کو پہاڑون سی گھرا ہوا ہی خصوص درہ تنگ جو عیسی خیل اور
لکی حد پر رود کورم شارع عام کے نزدیک ہی اوس جگہ سلسلہ کوہ خٹگان وکوہ شیخ بدین کی ملحق ہوجاتی
اور مروت کا پرگنہ پہاڑون کے حلقہ مین بطور دون اونچی جگہ سی مدور میدان معلوم ہوتا ہی دوسرا

## فہرست بعض الفاظ زبان کافری مع ترجمہ اردو

| لفظ کافری | ترجمہ اردو | لفظ کافری | ترجمہ اردو | لفظ کافری | ترجمہ اردو |
|---|---|---|---|---|---|
| ایمرٔ | خدا | دا، | پہار کوہ | گا، | بیل نرگاو |
| آؤ | پانی آب | دُرنگو | جای رقص ولہو وطرب | گدّا | گدہا خر |
| آسے | آگ آتش | وِرلو | آسمان | گلن ملہ | دریا |
| اچیمہ | یخ | دنیا | دنیا | گلولہ | میدان دشت |
| اَزہ | تالاب حوض | دوگم | اللہ خدا | گوّا | گہوڑا اسپ |
| اِستری گا | مادہ گاو | دِیرانہ | میوہ | ماس | چاند ماہ |
| اُشنن | درخت | دامو | ہوا باد | مہیار | بادل ابر |
| اشتنے | تر | دپلا | پسر بیٹا | ناٹ | ناچ رقص |
| بورہ | بہائی برادر | دپلی | دختر بیٹی | واش | برسنا بارش |
| پتال | زمین | زم | برف | واری | گوسفند |
| پشکا | چوپان | زوان | زمستان | دشتمک | بہار ربیع |
| پولک | بجلی برق | شوسی | بہن خواہر | وشرو | بکری بز |
| تارہ | ستارہ | سوئی | سورج آفتاب | وشونٹ | تابستان |
| تپے | گرم | سہی | شیر | یزر | سبز |
| ترکیاس | گرجنا رعد | شانٹ منوندر | تیروکمان | یوز | سردی |
| تن | سگ | شوری | خزان تیرماہ | | |
| چشدا | صحرا | شول آ، | نہر | | |

ہین جتنا عجیب دستور اون کی لڑائی کا ہے دتنا ہی عجب دستور اونکی صلح کا ہے ایک بکری کو مارکر اوس کا دل
ہونتی ہین اور اوسکو آدہا خود دانت سے کاٹتے ہین اور دوسرا نصف مسلمان کو دیتے ہین اور دونو فریق پہر
دل کی جگہ کو دانت لگاتے ہین اور بعد اس رسم کے پہر صلح پختہ ہو جاتی ہے اگرچہ بباعث ہمیشہ لڑائی کے مسلمانونکے
ساتہہ اونکی سخت دشمنی ہے اور کافر لوگ سنگدل قوم ہے مگر اکثر اوقات مہربان اور بلا نقصان ہین اور خوش
مزاج آزاد مخلوق ہے مسلمانون پر بہی مہربانی کرتے ہین جب مہمانون کی طور پر رکہین +

## تجارت

کافر لوگ سوداگری کی شوق نہین رکہتے بلکہ ایسی مخلوق ہے کہ باہر کے ملکون سے اونکو کچہہ واقفیت نہین ہے اپنی ہمسایہ
ممالک سے باجوڑ اور کونڑ اور کاشقار اور بدخشان کا نام جانتے ہین مگر اونکی ماہیت سے واقف نہین اپنی ملک سے
روغن زرد پنیر مادہ گاو اچہی بکری بربڑی اور کرک یعنی پشمک بر جس سے کابل مین عمدہ پٹو بنتے ہین اپنی ملحقہ
علاقہ جات افغانستان مین بہیجتے ہین اور غلام اور کنیز کافری بہی فروخت کرنے آتے ہین اور افغانستان
شمالی مین کافرون کی ملک کا تحفہ بہی ہے گرچہ اپنی اولاد کو کافر مسلمانان کے ہاتہہ نہین فروخت کرتے مگر احتیاج کے
حالت مین باری یعنی ادنی فرقہ سے آدمی بطور غلام بہیجتے ہین دوسری جگہ کافرستان سے چوری کرکے یا اپنی
مخالف کے قوم سے زوری پکڑ کر بہی بہیجا جاتی ہین کافری کنیز کا قدر بسبب حسن خداداد کے بہت ہے اوسکی قیمت کا مدار
حسن اور جوانی پر ہے اس لحاظ کو خیال مین رکہکر ایک سو سے دو سو روپیہ تک فروخت ہوتی ہین لیکن غلام اس قدر
بہت ارزان ہین مادہ طبعی انکا تربیت پذیر ہوتا ہے اگرچہ اول اپنے ملک سے وحوش کی طرح آتے ہین لیکن تہوڑی آدمی تربیت
کے زور سے جلد عقلمند اور خوش اخلاق سلیقہ دار ہو جاتے ہین خصوصاً کنیز کافری عورتین افغانستان مین جبکہ وہ
بطور غلام آتی ہین اپنی [illegible] زیادہ [illegible] ہو جاتی ہین [illegible] کافرستان مین زیادہ
[illegible] ہے خصوصاً سرخ رنگ کا [illegible] اونکو [illegible]
[illegible]
اونکو ملک مین نہین [illegible] ۔

اور ایک کٹار بہی ہوتی ہے اور ایک طرح کا چہوٹا دوسری طرف کمر کی باندہتی ہین اکثر اوقات پتہری آگ نکالنی کی معہ ایک پلیتہ
جو کسی درخت کے پوست سے بناتی ہین پاس ہوتا ہے بندوق کا کام بہی اب افغانون سے سیکہہ لیا ہے ورنہ اسلحہ آتش بار اس
قوم مین مثل پرانے وقت کی قومون کے نہین ہے بعضے وقت اپنی مخالفون پر حملہ کرنیکی واسطے دور تک جاتی ہین اور اس کام کروہ
لائق ہین کیونکہ چالاک اور سبک ہوتی ہین جب بہاگتی ہین تو کمان کی زہ ڈہیلی کرکے کمان سے کودنی کی مدد لیتی ہین اور اسکی
ذریعہ سے دور تک کود جاتی ہین دولتمند لوگ لڑائی کے وقت اپنا سب سے اچہا کپڑا پہنتے ہین اور بعضی سیاہ ڈوری جسمین
خرمہرہ منسلک ہوتی ہین سر پر باندہتی ہین اور ہر ایک خرمہرہ جو اوس ڈوری مین ہو وہی ایک مسلمان
کشی کی علامت ہے یعنی جتنی خرمہرہ ہون گے اتنی مسلمان اوس کافرنے ماری ہونگی وہ خرمہرہ فی مسلمان مارنیکی
علامت ہی اور اسیطرح ایک پٹی بطور کمربند کے باندہی جاتی ہے اور اوس مین ٹلی یا انگولہ لگاتی ہین اور وہ بہی علامت
ہے فی ٹلی ایک مسلمان مارنیکی لڑائی پر جاتی ہوئے گاتی ہین اور اس جنگی گیت مین **چہری ہی چہری ہی**
**تہمارچ** کے لفظ بہت آتی ہین اور جب دشمن سامنی ہوا تو سب **اشپاک** یعنی سیٹی مارتی ہین اور ایک گانا گاتی
ہین جسمین یہہ کلمہ بہت آتی ہین **اوشرو اوا اوشرو** اور ایسی وقت مین سب مخالفون کو قتل کرتی ہین الا کوئی
مسلمان بہی بچ کر کسی کافر کے سینہ پر بوسہ دینے کی موقع تک پہونچ جاوی تو محفوظ رہسکتا ہی الا اگر کوئی کافر
حسب رسم ملک خود لڑائی مین مغلوب ہوکر مسلمان کے سینہ پر بوسہ دی تو بہی قتل سے نہین بچتا انکی لڑائی
ہی مگر استقلال کامل نہین رکہتے مسلمان کشی کی ترغیب کے واسطے بہت کچہہ رسمیات فخریہ کیجاتی ہین جبتک مسلمان
کوئی جوان کافر نہ مار لیوے تو وہ کبہی باتین نہین کرسکتا سر برہنہ رہتا ہے اور تیوہار اور شادی اور ضیافت مین
پشت پیچہی ہاتہہ کرکے کہانا دیتی ہین اور اپنا سبزرین تاج کے وقت سر پر نہین پہر سکتا جن کافرون نے مسلمانون کو قتل کیا ہی انکی
دوست اونکو اس فخر کے حصول کی مبارک دیتی ہین اور اوس وقت سی بعد اونکا حق ہے کہ ایک چہوٹی ٹوپی سرخ اونکی سر
رکہین اور نومی ناتہہ کی تاج پر ہر ایک مسلمان کش کافر ایک پگڑی باندہتا ہی جسکی بیچ ایک خوش شکل طایر کے پر رکہتی ہین
جتنی مسلمان جسنی ماری ہون اتنی پر رکہتا ہی اور اپنی کمربند مین اتنی ہی ٹلی لگاتا ہی اور اوسکی دختر اپنی سر مین خرمہرہ وغیرہ گوند
اور جنہون نے بہت مسلمان ماری ہون انکی دروازی کی سامنی ایک بڑی بلی چوبی نصب کرتی ہین اور اوسمین چہید کرکے جتنی اس
شہید کئی ہون اتنی میخ اوسمین لگاتی ہین اور اگر مسلمان کو زخمی کیا ہو تو ایک حلقہ بطور انگوٹہی اوسمین کہنچتے ہین جب لڑائی
اسیطرح کوئی مسلمان بڑا مارا ہو تو اول اوسکو قید رکہتی ہین اور پہر ایک بڑی ضیافت کی تیاری کرکے اوس مسلمان قیدی
انتظام اور شادیانہ کیساتہہ قتل کرتے ہین یا اپنی بڑی بت کی پاس لیجاکر بطور قربان شہید کردیتی ہین بعضے وقت مسلمانون

ہی الا بسبب غیرت جبلی اس طریق کو سوای نہایت ضرورت اور لاچاری مغلوبانہ کی کم اختیار کرتی ہین +

## باہر کی دشمنی

کافرون کی سخت دشمن مسلمان ہین خصوص اونکی جنوبی حد والے افغان مسلمان اور مشرقی والی قاشقاری اور کافر ایسے مسلمان کشی کی تدابیر مین کوئی امر فروگذاشت نہین کرتے اور مسلمانون کے ساتھہ شدید دشمنی رکھتی ہین اگر مسلمان کو پکڑ لیوین تو زندہ نہین چھوڑتے اپنی سرحدی قومون سے باہر لڑنے کے واسطے نہین جاتے جب اونکی ملک پر مسلمان لوگ غلام پکڑلانے کے واسطے حملہ کرتے ہین تو وہ بھی مقابلہ اور بدلہ لینے کے واسطے لڑتے ہین چند دفعہ مسلمانون کی بہت فوج نے جمع ہو کر اونکی ملک پر حملہ کیا ستر یا اسی برس تخمیناً گذری ہین کہ مسلمانون نے بڑی تیاری سے کافرستان پر جہاد کا ارادہ کیا بدخشان کا خان اور قاشقار کے بادشاہ اور کونڑ کا رئیس اور باجور کا باز اور چند خان یوسفزئیون نے صلاح کر کے بمعہ اپنی اپنی جمعیت کے کافرون کے ملک پر یکجا ہو کر حملہ آور ہوئی گرچہ وہان تک انتظام اچھا رہا مگر کافرون کی ہجوم سے وہان نہ ٹھہر سکے اور بہت نقصان اوٹھا کر ہٹائے گئے گرچہ بعد اوسکی اس قدر کثیر لشکر مسلمانون کا جمع ہو کر اونکی ملک مین نہین گیا مگر اکثر اطراف سے مسلمان جہاد اور غلام پکڑلانے کی نیت سے جمع ہو کر اونکی ملک مین جاتے ہین اسطرح کی یورش اگر ناگہان اور بیخبر کیجاوے تو فایدہ ہے ورنہ اگر اون کو پہلے سے خبردار اور مستعد ہو سے مسلمانون کو اون کے پہاڑون مین شکست ہو جاوے تو کچھہ ٹھکانہ نہین لگتا کیونکہ راستے درآمد برآمد کے نہایت تنگ اور دشوار گذار ہین خطرہ کے وقت کافر لوگ کسی اونچی کوتل پر دیدہ بان بطور قراول مقرر رکھتی ہین جب دور سے وہ دشمن کا لشکر آتا دیکھتا ہے تو واسطے اطلاع اور تیاری ہونے اپنی قوم کی وہ قراول اوس اونچی جگہ پر کھڑا ہوا اپنی دود کرتا ہی جس سے کافر لوگ غنیم کے آنے سے خبردار ہو کر لڑائی کے واسطے موقع مناسب پر جمع ہو کر حملہ روکتی ہین جنوب کی افغانون نے خصوصاً قوم محمند نے بہت کافر کتار اور گنبیر وغیرہ کی مسلمان کر دئے ہین اور فی الحال عثمان خان یوسف زئی نے مردالبہی اون کے درپی ہے اور قاشقار اور چترار کی طرف سے بھی متواتر اونپر حملہ ہوتی ہین مگر مغلوب عام نہین ہوے اسقوم کے مرد بڑے ہوشیار چالاک مستعد سپاہی ہوتی ہین کافرون کا اسلحہ ایک کمان ہے ساڑھے چار فٹ لمبی اور اوسکی تانت چرمی ہوتی اور سبک تیر چوب خدنگ اور کانی کا جسپر لوہے کا سومبہ ہوتا ہے اور اس آہنی سومبہ یعنی پیکان کو بعضے وقت زہر کی پان دیتی ہین اپنی زبان مین تیر کمان کو شانٹ منڈی کہتی ہین تیر ہمیشہ ترکش مین رکھتے ہین اور تیر چلانے مین ایسی مہارت ہوتی ہے کہتی کہ ایک گیا اور تین چار تیر علیحدہ انگلیون مین پکڑ کر چھوڑتی ہین اور اونکا چلایا ہوا تیر نشانہ مارنے اور کام کرنے مین اکثر کامیاب ہوتا ہے

کہانا کہاتے ہین کافر لوگ کچھہ بباعث طرز اپنی پوشاک کے اور کچھہ بلحاظ ہونے دستور کے مثل دیگر ایشیائی
لوگون کی زمین یا فرش پر نہین بیٹھہ سکتے اور اگر زمین پر بیٹھین تو یورپین کی طرح پانو پھیلا دیتے ہین
اونکے پلنگ لکڑی سے بنتے ہین اور مونڈھے کانیون سے بناکر خام چرم بکری کا اوس پر چڑہاتے ہین *

## لہو ولعب

کافر لوگون کو کام سے بہت فرصت ہے شکار کرتے ہین مگر بہ نسبت افغانون کی بہت تھوڑا سب طرح کے کھیل
اور لہویات سے ناچنا اور گانا بجانا بہت پسند کرتے ہین ناچ کو اپنی زبان مین **ناٹ** کہتے ہین اور ناچنے کی
جگہ کو ڈرنگو بولتے ہین جو اکثر تختہ چوبی زمین پہ لگاکر ایک مدور جگہ ناچنے کی واسطے بناتے ہین گرچہ بعضی وقت
مرد اور عورت ایک **ما اتن** یعنی گہومر کی طرح ایک ناچ ناچتے ہین جو بہت جلد حلقہ وار باجا بجا ہوا
اگر گرد پھر کر باجہ کی تال پر پانون اور ہاتھہ آگے اکر مارتے ہین ایسے ناچ کے وقت مردوزن کی دست انداز
بعضون کی کچھہ بازخواست نہین ہوتی مگر اکثر مرد اور عورت علیحدہ علیحدہ ناچتے ہین اور مونث اور مذکر
ناچ مختلف قسم کے ہین مردون کا ناچ یہہ ہے کہ باجہ والے کے گرد حلقہ باندھ کر گھومتے ہین اور ایک پانو
اوٹھاکر تین دفعہ ایک پانو سے کودتے ہین اور چوتھی جگہ تال کی جگہ اوٹھایا ہوا پانو زمین پر مارتے ہین اور
عورت ہاتھہ شانون پر رکھہ کر تال کے ساتھہ پانو مارتی ہین اور گرد پھرتی ہین ناچنے کے ساتھہ گاتی بھی
ہین — اونکا باجہ ایک وضع کا ڈہل جو کم آواز ہوتا ہے اور دوتارہ بھی ہوتا ہے جب
شوق سے بجاتی ہین اور مرد لوگ ناچنے کے وقت اپنا تبر جنگی ہاتھہ مین لئے ہوئے سر پر پھیرتے ہین

## خانگی عداوت

ایسمین کبھی کبھی دشمنی ہوجاتی ہے خصوص معاوضہ اور انتقام گیری کے سبب سے ایسی دشمنی پشت
تک رہتی ہے اور ظاہر اور پوشیدہ جہانتک ہاتھہ پہونچے دشمن کو نقصان پہونچاتے ہین اور دشمن
یا خاندان کی نقصان جان اور مال اور انسان چورا لانے سے کچھہ پرہیز اور کوتاہی نہین کرتے لیکن
خاص لڑائی کے وقت ایک دشمن دوسری مخالف کے سینہ پر بائین طرف بوسہ دے تو
اور دشمنی رفع ہوجاتی ہے اور بوسہ دینے سے یہہ مطلب ہے کہ دوست کا دودھ پیا ہے اور دشمنی کو دل
وہ دوسرا شخص سینہ پر بوسہ دینے والی آدمی کے سر پر بوسہ دیتا ہے اور پھر وہ آپسمین
رہتی ہین مرنے تک اور یہہ آسان طریق صلح کا گرچہ باہم اونکی دوستی پیدا کرنیکی واسطے

مٹی کے برتن مین انگور کو پاون سے ملکر اوسکی رس یعنی شیرہ نکالتی ہین اور اوس رس کو خم ہائ گلی مین ڈالکر اور سرپوش کر
مضبوط بند کرکے انبار سرگین بازین مین کو مٹہہ کے اندر ڈالدیتی ہین اکتالیسوین روز وہ قابل نوشیدن ہو جاتی ہے
اگر بعضی خم سالہا تک رہتی ہین جتنا یہہ شراب کہنہ ہوا تنا ہی تیز اور سرخ رنگ ہوتا ہے اور اچھا سمجہتے ہین اور بعضی
لوگ خام شیرہ انگور سے بطور مربہ دوشاب کیطرح ایک قسم کا بناتے ہین کہ وہ بہی بہت تیز ہوتا ہے یہہ لوگ شراب
باندی کے پیالہ سے نوش کرتے ہین اور یہہ پیالہ اونکی سب اثاث البیت سے قیمتی سمجہتی ہین جب کہانا کہاتے ہین تو اوس
وقت شراب پیتے ہین اور گہرون سے باہر درختون کے نیچے نائے نوش مین مشغول ہوتے ہین اور زمستان مین اکثر
نوبت بنوبت ایک دوسری کی ضیافت اور جشن اور بزم کرتے ہین اس طرحکی بزم اور ضیافت کو بزبان خود
نہ نینگ کہتی ہین گرچہ اس شراب خوری مین اونکو سرور اور نشہ بہت ہوتا ہے مگر آپسمین تکرار نہین کرتے کہانیکے
وقت مذکر اور مونث علیحدہ علیحدہ بیٹہتی ہین شہد اور شراب اور سرکہ بہت پسند کرتے ہین +

## مہمانداری

کافر لوگ بہت مہماندار مخلوق ہے جب کوئی مسافر آوے تو بعض ساکنان گانو اوسکو لینی کے واسطے گانون سے
باہر آتے ہین اور مہمان کو مع اوسکی اسباب کے ہمراہ لیجاتے ہین جب مہمان گانو مین پہونچے تو اوسکو لازم ہے
کہ سب بڑے لوگون کے پاس ملاقات کو جاوے اور ہر گہر مین جہان وہ جاوے اوسکو کہانا اور پلانا چاہتے ہین +

## وضع مساکن و طریق نشست و برخاست

اس قوم کے گہر لکڑی سے بنائے جاتے ہین اور اکثر اون گہرون مین تہ خانے یا زیرخانے بہی ہوتے ہین جنمین
لوگ پنیر اور روغن زرد اور شراب اور سرکہ رکہتے ہین سوای اصلی دیہات سکونت کے وہ لوگ پاس
بہی پہاڑون کے بیچ رکہتے ہین اور ایلاق کی طور پر اکثر وہان جاتے ہین اپنی زبان مین باہنڈی کو اشتال
کہتے ہین جب موسم برف باری قریب آتا ہے تو قشلاق کے طور پر اپنی اصلی دیہات کو واپس آتے ہین
گرچہ اون کے دیہات مین کوئی عام مہمان خانہ نہین ہے اور نہ مسقف حجرے کے طور مکان نشستگاہ
عام ہے الا بلا سقف مجمع و نشستگاہ عام کی جگہ کو جہان بہت سے پتہر بطور مونڈہون کے نصب ہوتی
ہوتی ہین اور چرمی مونڈہی بچہے ہوتے ہین اور بزبان خود ایسی جگہ کو وستل یا اساکام
کہتی ہین گرچہ چوکی میز نہین ہے مگر مونڈہے چرمی اور کانیون کے ہر گہر مین ہوتے ہین ایک بڑی
اونچی تپائی آہنی بجائے میز کے آگی رکہہ اور اوس پر کہانا چنکر اور سب مونڈہون پر گرد بیٹہہ کر

اور گرم موسم مین اگر پوشاک کپاس سی میسر ہو تو اوسکو استعمال مین لاتی ہین عورات ہمیشہ طویل قمیص پہنتی ہین اور جب کام ہوا جنگل مین جاوین تو وہی
چرمی لباس پہنتی ہین دولتمند لوگ بکری کا چرم پہنتی ہین کپاس سیاہ جت اور اون کا جاہ ہو کپڑا کام مین لاتی ہین اور بعضی سفید کمل اوڑہتے
ہین جو ناشتا مین بنتی ہی یہہ کمبل کا نہی پر لگا کر کہانگرہ پلٹن کیطرح زانو تک پہونچتی ہی اور پہر پیٹی یا رسن سی باندہ دیتی ہین اور
پائیجامہ کپاس کا ہوتا ہی مگر اکثر سیاہ جت اور اون کا کوہستانی لوگون کی طرح بانذوب پہنتے ہین اور پائیچی بہی ہوتی ہین
شوقین لوگ جیسا کہ قمیص پر اسیطرح بعضی دیگر پارچہ جات پر بہی سیاہ اور سرخ اون کا کام کرتے ہین اور برف کی رت
**چاموش** نام ایک خاص وضع کی پاپوش ہمطرح نستی کی پاس مین رکہتی ہین ورنہ اکثر پا برہنہ رہتی ہین البتہ لڑائیکی وقت
کہ زندہ آدمی ایک قسم کے چہوٹی اور چست پٹ سفید چرم کے پہنتی ہین عورات کی پوشاک مین مردان کی پوشاک
سی تہوڑا فرق ہے مونثات سر کے بال گوندہ کر سر کے اوپر باندہ دیتی ہین اور بعضی دونون طرفون کی زلفین کو
طرفین مین گوندہ کر اوپر کیطرف لپیٹ دیتی ہین گرچہ برہنہ سر کچہہ عیب نہین سمجہتی مگر گوندہی ہوئی بالون کی اوپر
چہوٹی سی ٹوپی پہنتی ہین اور اوس ٹوپی کے گرد چہوٹی دستار بہی بعضی رکہتے ہین کتخدا عورتین بطور علامت دوشیزگی
ایک سرخ ڈوری سر کے گرد لپیٹتی ہین بعضی چاندی کا اور اکثر پیتل اور قلعی کا زیور پہرتی ہین اور کوڑی اور مہرہ بہت
پسند کرتی ہین جس عورت کی باپ نے مسلمان مارا ہوگا وہ دختر اپنی سر مین کوڑی یعنی خرمہرہ شیر چہ سیپ یعنی
صدفی کی چیزین آراستہ کرتی ہے اور مسلمان کش کا دختر کے سوا اگر کسی اور کی دختر ایسا کری تو اوسکو منع ہے اور
سزا دیجاتی ہے مرد اور عورت دونون کان اور گلو اور ہاتہہ کا زیور رکہتی ہے مگر سوگ یعنی ماتم داری کی وقت
اوتار دیتی ہین مگر جس وقت مانع ہو جاتا ہے تو بہت خرچ اور ضیافت سی زیور پہرتا ہی +

## خوراک

اس قوم کی خوراک اکثر پنیر اور مکہن اور شیر اور روٹی اکثر گندم اور جو کی ہے گوشت ہر قسم کا بہت کہاتی ہین مگر نیم بجت صحرائی
جانوران سی گوشت خرس یعنی ریچہہ اور ادنی حیوانات سی گوشت گاو بہت پسند کرتی ہین بکری کا گوشت بہت کہایا جاتا ہے
بلکہ سپہ مان پر بہی کہاتی ہین مرغ خانگی یعنی خروس ان کے ملک مین مطلق نہین ہے اور میوہ جات مغز انگور سیب
بادام اور زرد آلو اور تخم باغی اور جنگلی بہت ہین عناب بہی ہوتی ہین کہانا کہانی سی پیشتر ہاتہہ دہوتی ہین اور
اکثر وقت شروع کرنیکی شکر کرتے ہین سب مرد اور عورت بہت شراب پیتی ہین بلکہ انگور کی رس شیر خوار طفل کو
بہی پلائی جاتی ہے اونکا شراب عموما دو قسم کا ہی سرخ رنگ اور پہیکا رنگ اور یہہ ہر دو قسم بادہ خام انگوری
ہوتا ہی اور بہت سالون تک اچہا رہتا ہے اور تیز ہوتا ہے اور اسکی بنانیکی ترکیب یہہ ہی کہ ایک اچہی فراخ

پائی کوبی کرکے چلا جاتا ہے اگر یہہ رسم تعزیت کے صحیح ہے اور سب ماتم پرسی والے اسطرح کرتے ہین تو اوس نمدار
شخص کو علاوہ غم مرگ خویشاوند اپنی جان کا غم مقدم ہوگا گویا اپنی اقربا کے مرگ سے بیزار ہوتا ہے وای
بجان ماتمداران پیر ضعیف البنیہ کہ جنکی کمر پہلے ہی سے ٹوٹی ہے +

## حال حکومت

کافرون کی قوم مین کوئی حاکم نہین ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اونمین کوئی عدالتی مثل مجسٹریٹ وغیرہ نہین
سب معاملات دولتمند اور معتبر لوگ صلح کی طور پر فیصلہ کرتی ہین جو اونسی نہو سکے وہ فریقین بدشمنی اور زور کے
بمقدور موجب بدلہ لینی سے فیصلہ کرتے ہین اور مثل افغانون کے بدل یعنی معارضہ لینی کا دستور ادنمین ہے ہم اور بدلہ
اور انتقام لینی مین سخت تنگ دل ہین اپنی قوم کے معتبران اور کلان تران کو بزبان خود سنا یوش نہاش کہتے
ہین مگر اونکا اختیار بہت تہوڑا ہے اور وہ جو جنوبی جزو کے کافر مسلمان ہوگئی ہین اونکی معتبران نے خان کا لقب
افغانونسے لیا ہے +

## پیشہ

کافر لوگ سوای زمینداری جو قلیل ہے اور عورتین کرتی ہین اور مالداری اور کوئی پیشہ نہین کرتے اونکا مال اکثر مویشی و غلام
ہین بخصوص رمہ بکری بہت رکھتے ہین اور اکثر پہاڑ اونکی بکریون کے رمہ سے پر نظر آتی ہین بعضی دولتمند کافرون کے آٹھ سو سے زیادہ بکری
اور تین سو سے زیادہ گائی ہوتی ہین اونکی مادہ گاو پست قد اور بہت شیردار ہوتی ہین اکثر زرد اور ابلق سرخ و سفید ہوتی ہین اونکا
دس قسم کے مادہ گاوان کو اچھی کہتے ہین اور اونکی ناک سے زرخت کی واسطی افغانستان شمالی مین آتی ہین گہوڑا بالکل اون کے
[...]س مین نہین ملتا اور خچر اور گاومیش بہی نہین ہے +

## پوشاک

سیاہ پوش کافرون کی پوشاک بکری کی چار سیاہ چرم سے بنتی ہے وہ چرم سے گلوپوش سینہ واز مثل کفنک بہ پرش کوتاہ آستین طویل
[...] پہناتی ہین اور اکثر اوسکو موداز طرف اوپر کرکے پہنتی ہین اور اس گلو پوش کا نام بزبان خود گیشاک کہتی ہین اور باقی دو
[...] تاہ بند بمثل کہاگرہ کوتاہ ازار کی جگہ پہرتی ہین اور یہہ سب ایک چمڑہ کی پٹی سے بند کرتے ہین سر برہنہ رہتی ہین جب تک ایک
[...]ن کو نہ مارڈالین سر کے بال اکثر کاٹتے ہین سوای ایک کاکل طویل کے جو سر کی چوٹی مین ہوتی ہے اور بعضی رعناجوان سوای کاکل کے زلفین
[...] رکہتی اور بعضی محاسن زنخدان کو چہوڑکر باقی ریش عذارین اوپر کو منقاش سے نکال ڈالتی ہین اور محاسن زنخدانی اکثر پانچ چھ انچ
[...] رکہتے ہین دولتمند اور وہ لوگ جو مسلمانون کے قریب رہتی ہین اوس گیشاک کے نیچے چرمی قبا کے نیچے ایک قمیص کرپاس کا پہرتے ہین

رائی مین پکڑے گئے اور بعضے چوری کرکے لاتے ہین مگر اکثر اپنی رعیت کے لوگون سے ہوتے ہین جنکو **باری** کہتے مین یا لفظ باہی
جملہ سینہ ور اور اجلاف قومین اور غلام داخل ہین بزعم اونکے کچھہ عیب او عیب نہین ہے کہ اختیار ادر آدمی کم زور
لوگ از قسم باری کے اولاد خود یکریوی یا مسلمانون کے ساتھہ بطور غلام بیچ ڈالین جو غلام اور دیگر باری اپنی قوم مین رہتے
ہین اونکا گذارہ اچھیطرح ہوتا ہے مگر وہ بمثل **سیاش** یعنے اشراف مسامی کفو والون کے نہین سمجھے جاتے
اور رذیل جانتے ہین ٭

## غمی

کافر لوگون کے کفن و دفن کے دستور مین بہ نسبت اور لوگون کے بہت فرق ہی اور وہ اپنے مردہ کو نہ آگ مین جلاتے
ہین نہ زمین مین دفن کرتے ہین جس وقت آدمی مرجاتا ہی تو اوسکی نعش کو اوسکا سب سے اچھا کپڑا پہناکر چارپائی
پر لٹاتے ہین اور اوسکے پاس اوسکے ہتہیار رکہے جاتے ہین اور میت کے خویش اقارب اوسکی چارپائی جسپر نعش ہی اوٹہاکر
پہرتے ہین اور باقی گانون کے لوگ اونکے ساتھہ ناچتے ہین اور غمی کا گانا گاتے ہین سب مرد مسلح ہوکر جنگلی شکل بناتے
ہین اور عورات نوحہ اور گریہ کرتی ہین تہوڑی تہوڑی دیر کے بعد میت والے چارپائی زمین پر رکہی جاتی ہے اور
مونثات اوس پر روتی ہین آخر ایک چوبی تابوت مین نعش کو بند کرکے اوس تابوت کو کسی پہاڑ کے سر پر زیر سایہ
کسی درخت کے یا کسی اور اچھی جگہ جنگل مین رکہدیتے ہین اوسکے بعد ہمیشہ بطور خیرات کہانا دیا جاتا ہے اور ایک دفعہ
سال مین میت کی واسطے اوسکی یادداشت کے واسطے دعوت کرتے ہین اور کچھہ کہانا باہر رکہا جاتا ہی واسطے روح مردہ کے اور
اوسکا نام لیکر پکارا جاتا ہے واسطے آنے اور کہانے کے ہمنے اوپر لکہا تہا کہ یہہ لوگ اپنے بزرگون کے نام کے بت بناکر سمجھتے
ہین کہ بعد مرنے کے بعضے دیوتا ہوجاتے ہین ان مین ایک اور سبیل بہی دیوتا بن جانیکی بزعم خود ہے وہ یہہ ہی کہ جو شخص
بعد مرنیکے دیوتا ہونا چاہی وہ اپنی زندگی مین ایک دروازہ رستہ عام کے قریب بنادے یہہ دروازہ سادہ ہوتا ہے اور
اوس پر چار شہتیر اور چند گز چنائی ہوتی ہے اور کسی فایدہ عام یا فاص کے کام کا نہین ہی مگر اوسکے بنانے والے
کا بڑا نام ہوتا ہی اور یہہ عزت اور اعتقاد اوسکو حاصل نہین ہوتا جب تک وہ ایک بڑی دعوت گانو والون کو نہ
دیوے اور یہی سبب ہی کہ اسطرح دیوتا کا اعتقاد بعد مرنے اپنے کے حاصل کرنیکے واسطے کم آدمی جرات کرسکتے ہین
اونکی تعزیت کا ایک اور عجیب بیان سماعت مین آیا ہے وہ یہہ کہ جب کوئی شخص کسی آدمی کے پاس جسکا کوئی خویش
مرگیا ماتم پرسی کے واسطے جاتا ہے تو ماتم خانہ مین اہل تعزیت کے پاس پہونچکر اپنی ٹوپی سر سے اوتار زمین پر پہینک دیتا ہے
اور پہر اپنا ہتہیار نیام سے نکالکر اور اوس ماتم زدہ شخص کا ہاتہہ پکڑکر اوٹہاتا ہے اور اوس گہر کے کمرہ مین تہوڑی دیر تک

ہین میان کی جونبلی مالی ڈلیری جنوکی سپاہی زوری بیاس پاگلی پلوکی مالکی اور انری ان نامون سی معلوم ہوگا کہ مثل اہل ہند کی انکی محاورات مین علامت تانیث اخیر اسم مونث یائی معروف ساکن ماقبل مکسور ہوتی ہے +

## شادی

عموماً بیس برس سے تیس برس کی عمر تک مرد اور پندرہ سولہ برس کی عمر مین عورت شادی کرتی ہین عروسی شروع ہوتی ہے اس طرح پر کہ مرد خواستگار اول ایک بز یعنی بکری لیکر اوس گہر جاتا ہی کہ جس سی شادی کرنیکی درخواست ہو جب اوس دختر کے باپ یا دیگر والی نی وہ بکری لیکر کہانیکی واسطی مار ڈالی اور کہالی تو گویا اوس بکری کے قبول کرنیسی یہہ مفہوم ہوا کہ اوسنی ناطہ اپنی دختر کا اوس شخص کو دینا قبول کیا اور اگر وہ بکری واپس کر دی تو اوس سی مراد انکار ہی اور وہ دختر بہی قبل از مارنی بز کے رضامندی یا نارضامندی ظاہر کرنیکی مختار ہی جب اس عجیب طور سی قبولیت دینی ناطہ کی ہو گئی تب وہ مرد اپنی گہر مین واپس جاکر اچہی پارچہ جات جو افغانون کے ملک سی آتی ہین اور کچہہ زیور حسب مقدور معہ سامان خوردنی والدین عورت کی گہر بہیجتا ہے اوس سامان سی وہ رات جشن مین گذرتی ہی دوسری روز مرد یعنی داماد عورت کی گہر مین آتا ہی اور عروس کو وہ پوشاک پہناتی ہین جو اوس مرد نی بہیجی تہی عورت کا باپ ایک ریشمی رومال اور کچہہ زیور دیکر اپنی دختر کو دیتا ہی اور ایک گاو اور بشرط مقدور ہونی کے غلام بہی داماد کو دیتا ہے پہر عروس پا پیادہ اپنی گہر سی باہر نکلتی ہی اور اوسکے پشت پر ایک ٹوکری ہوتی ہی جسمین کچہہ میوہ اور چار مغز شہد کے ساتہہ تیار کیا ہوا - اور اگر گہر دولتمند ہی تو ایک چاندی کا پیالہ شراب کی پینی کے واسطی بہی اوسمین رکہتی ہین وہ نازنین عروس ایسی حالت مین خرامان شوہر کے گہر تک جاتی ہے تمام گانو کی لوگ اوسکی ساتہہ گاتی بجاتی ہوی جاتی ہین چند روز بعد اوس عورت کی باپ کو داماد کیطرف سی اپنی دختر کا شیر بہا ملتا ہے جسکی تعداد بعضی مقامات مین تیس گاو تک ہوتی ہی سوائی اسکی اور کچہہ رسم نکاح یا کاج کی نہین ہے اور راہب یعنی اونکی مذہبی پیشوا بہی اس معاملہ مین کوئی رسم نہین کرتا عورات تمام گہر کا کام کرتی ہین اور زمین کو بہی قلبہ رانی کرنا اونکا ذمہ ہے بلکہ لوگ کہتی ہین کہ ایک بیل کے ساتہہ دوسری عورت قلبہ کشی کا کام بہی دیتی ہے ایک مرد چند عورتین رکہہ سکتا ہی پردہ داری کی رسم مطلق نہین ہی گرچہ زنا کے واسطی کچہہ سزا بطور ناغہ چند گاو مقرر ہی مگر زنا کو کچہہ سخت جرم نہین سمجہتی شوہردار عورات زنا سی کم پرہیز کرتی ہین الا دوشیزہ عورت اگر اپنی شوہر کے پاس باکرہ نہ پہونچی اور شب زفاف مین شوہر کو علامت بکر کی نہ معلوم ہو تو بڑی بدنامی والدین دختر اور اوس نادان عروس کی ہوتی ہے بلکہ ایسا سنا گیا کہ شوہر اوسکا اوسکو والدین کی گہر واپس پہونچا کر خواہان واپسی اپنی مال کا ہوتا ہی سوای عورتون کی دولتمند کافر لوگ مونث اور مذکر غلام بہی رکہتی ہین یہہ غلام بہی سب کافر ہین مسلمان غلام اس سبب سی اونمین نہین ہین کہ جو مسلمان لڑائی مین کافرون کی ہاتہہ مین پکڑا جاوی تو اوسکو مار ڈالتی ہین یہہ غلام بعضی اپنی ہمقوم مخالف کی

آتش پرستیاں نہیں کرتے اونکا مذہبی پیشوا الشمن لامہ کے ہوتاہی اور قربان کے وقت وہ ناضر رہتاہی اور موروثی عہدہ ہی مگر اونکا اعتبار کچھ بہت نہیں ہوتا اور سواے نام کے سایر الناس سے کچھ فضیلت بھی نہیں رکھتاہی یعنی مچھلی کو خراب سمجھتے ہین مگر اور کسی جانور کا گوشت ناپاک نہیں سمجھتے مگر سگ اور گربہ کو نہیں کھاتے باقی ہر جانور کا گوشت کھاتے ہین ہوما سوا گائی کا گوشت اور خرس یعنی ریچھ کا لحم بہت پسند کرتے ہین جانور جب کھانے کے واسطے مارتے ہین تو کوئی رسم ذبح کی نہین ہے صرف اوسکا ہلاک کرنا مطلوب ہی اپنے بتون کو **دُوغان** یا دوگان معنی خدا ہی کہتے ہین اور جب بت کے سامنے گائی یا بھینسی کو قربان کرنا چاہتے ہین تو صرف تبر سے اوسکی گردن الگ کر دیتے ہین اگرچہ یہہ قربان اونکی مرضی پر جب چاہین ہو سکتا ہی مگر علاوہ اسکے ایام مقررہ بھی ہین خصوصاً شروع اپریل مین دس دن تک اونکا تیوہار ہوتا ہے اوس تیوہار مین گائی اور ہر قسم کا خانگی جانور بتون کے سامنے قربان کرتے ہین یہہ لوگ مہادیو کا نام جانتے ہین جو ہندوؤں کا مشہور دیوتا ہے اس تیوہار پر آپسمین بڑی ضیافتین کرتے ہین ایک دن کا ذرا لوگ خاکستر ایک دوسرے پر پھینکتے ہین جیساکہ ہندو ہولی پر گلال وغیرہ آپسمین ڈالتے ہین اور ایک تیوہار پہاڑون کی لڑکے چیل کے چراغ چوب کو آگ لگا کر پھیراتے ہین اور آخر ایک بت کے سامنے لیجا کر پھینک دیتے ہین اور وہان اونکو جلنے دیتے ہین دوسرے روز اور یہہ عجیب رسم ہے کہ عورات گانو سے باہر متفرق جنگل وغیرہ مین پوشیدہ ہوتی ہین اور مرد اونکی تلاش کرتے ہین جب دیکھ لیا تو وہ عورت لکڑی سے اوس مرد کو مارتی ہی مگر جب مرد نے اوسکو پکڑ لیا تو پھر اوس مرد کے ساتھ جاتی ہے بعضے کہتے ہین کہ اس رسم مین جس مرد کی ہاتھ جو عورت آجاوے وہ اوسی کی ہو جاتی ہے ٭

## دستورات

مذہبی طریق اوپر لکھے گئے ہین مگر علاوہ اوسکے دیگر رسمیات عجیب بھی قابل تحریر ہین ٭

## ولادت

جب فرزند پیدا ہوتا ہے تو اوسکو مع والدہ اوسکی ایک مکان مین جو اس کام کے واسطے گانو سے باہر بنا ہی لیجاتے ہین اور وہان چوبیس روز تک رکھتے ہین اس چوبیس روز تک عورت نفاسہ کو ناپاک سمجھتے ہین اور اسی سبب سے اوسکو گانو سے باہر نکالتے ہین جب چوبیس روز گذر گئے تو والدہ اور بچہ کو غسل دیتے ہین اور پھر گانے بجانے کے ساتھ گانو مین واپس لاتے ہین اور جب فرزند کا نام رکھنا چاہتے ہین تو اوس بچہ کو والدہ کے سینہ کے ساتھ لیجا کر اوسکے آبا و اجداد کے نام چند پشت تک لیتے ہین جس نام پر اوسنے والدہ کا پستان پکڑ کر دودھ پینا شروع کیا وہی اوسکا نام رکھتے ہین اگر فرزند مونث ہو تو اوسکی والدہ اور دادی پردادی کا نام لیتے ہین اونکے نام نام مردان کے یہہ ہین **چندلو دینو ہزار بستی تیوزر میرک بدیل گرمباش آزر وردہ اسپنجولہ کیلنرک کوہنلی چودر ڈنڈینگ ترموپاکسا کمر زوہنی اوذوذر** عورات کے نام اسطرح ہوتے

## مذہب

انکا مذہب کسی اور مذہب سی مطابق نہین معلوم ہوتا اور کوئی تحریری کتاب یا دستور العمل مذہبی نہین رکہتے گرچہ خدا پاک کو ایک
سمجہتے ہین جسکو کاندیش کے رہنی والی امرا اور سوکوی کے لوگ ڈاگن خدا ہ ڈولم کہتی ہین مگر مشرک اس حد تک کہ اونکی
بی شمار بت ہین جنکی وہ پرستش کرتی ہین اور اونکو بہی خدا کہتے ہین اعیاذًا باللہ اور یہہ بت اون کی ابا اجداد کی نام اور یادگا
کی واسطی بنای جاتی ہین اور وہ کہتی ہین کہ سابق مین یہہ ہماری بزرگ تہی اور خدا سی ہماری شفاعت مانگینگے یہہ لوگ قیامت سی
منکر ہین اور مرنیکی بعد وہ قیامت سمجہتے ہین اور یہی مرنا بہشت یا دوزخ کی حصول کا ذریعہ ہے دوبارہ زندگی کے معتقد نہین اونکی
معمولی کوئی عبادت نہین ہے بجز قربان کرنے بتون کے جسکی واسطی کوئی وقت معین نہین ہے یہہ لوگ سب سے اچہا کام مہمانداری
اور سخاوت سمجہتے ہین اور یہہ ہی ذریعہ دخول جنت کا سمجہتے ہین بہشت کو وہ اپنی زبان مین برہی لانبلا کہتے ہین اور دوزخ
کا بری ڈکر بولا نام لیتے ہین اونکی بت اکثر لکڑی کے اور بعضی پتہر کے ہوتی ہین بعضی مرد کی صورت اور بعضی عورت کی کوئی
بت سوار کوئی پیدل ہوتا ہی بسبب ہونی ایسی آسان طریق تیاری بتون کی تعداد اونکی بتون کی بہت ہی مگر ہر ایک قوم کی بت اپنی قوم سی
باہر دوسری قوم مین متبرک نہین سمجہی جاتی کاندیش کے بڑی بتون کا نام یہہ ہی پہلا بگیش جو پانی کا اختیار دار بت
سمجہتے ہین دوسرا مانی جسنی پوشش یعنی بنیاد خرابی کو جہان سی نکال دیا ہے تیسرا اَمرَز چوتہا اُرَم پانچوان پرُمنوہ
چہٹا گیسش ساتوان پراڈک جو ساتہہ بہائی سونی کے بدن کی درخت زرین کے سامنی بموجب اعتقاد کفار بن
گئی تہی آٹہوین پرَن نوین گومی جو پہلے آدم کی زوجہ یعنی امان حوّا کا بت سمجہتے ہین دسوین دِسانی کیشر کی
عورت گیارہوین ڈوہی بارہوین سوریجو اور تیرہوین نشنی اور سوکوی کے بڑی بتون کی نام ماندی
مرلیٹ مراسوہی اندرجی جو شاید اندر یا اندرا ہندو بت ہوگا ـ معہ ہندوستانی لفظ جی کے اونکی
بعضی بتون کا نام سداشیو کی طرح ہوتی ہین اور ترسول یعنی سہ داندا تہی اونکی بعضی بتون کی ہاتہہ مین ہوتا ہی
جو ہندون کی سداشیو کی بتون سی مطابق ہی غرض کہ انکی مذہب اور زبان مین بہت الفاظ سنسکرت کی موجود ہین مگر قیاس قبول نہین کرتا
کہ یہہ قوم کبہی ہندو دہرم ہوئی ہو کیونکہ یہہ لوگ گائی کا گوشت بہت کہاتے ہین اور اپنی بتون پر خون چہڑکتی ہین خصوص قربان
اور پرستش کے وقت گائی کا خون بت پر ڈالتی ہین یہہ فعل ہندون کے مذہب مین کبہی جائز نہین تہا اور بالکل مخالف ہی
لوگ بیان کرتے ہین کہ اونکی پرستش کے وقت آگ کا موجود ہونا لازم ہی اور جب بت کی سامنی قربان کرتی ہین تو آگ کو جلا کر اوس آگ کے
اوپر سی بت پر مکہن اور گوشت گائی وغیرہ کا اور میدا اور شہد ڈالتی ہین بت کا پوجا کبہی باہر میدان پر ہوتا ہی اور بعضی وقت گہرون مین جسکا نام
اَلمیراؤ ہا ہے گرچہ آگ کا موجود ہونا پوجا کے وقت ضرور ہی مگر خاص آگ کی واسطی کچہہ ادب نہین کرتے اور ہمیشہ بمثل گبر آتش پرستون کے

ستو نشی جمہ اشکامک پرونی ٹیونی پونوز ڈیمش خلم
ایرت ہرن سنیہ وراما چونیا خواہ چومیا اینشوز پشاگری کستوز بیم
اورنگ سیہ مینچیاشی منڈی گل وغیرہ اور اونکی بڑی دیہات جو مولف کو معلوم ہوسکی اون کے نام
یہہ ہین کامدیش علاقہ کا نام ہی اور اس علاقہ کا بڑا گانو مشہور باسم کامدیش ہے جسمین پانسو گھر ہونگے وائیگل کمبیم
چینیمی امیشن وریش جانج گیگل نسی گرام کٹار گلای گل رجگل سونندیر
ڈویگل پندیش دیری گاواچی جامیش منج گل ولی گل وغیرہ ان اسما
سی معلوم ہوگا کہ اکثر قوم کی نام پر ملک و دیہات کا نام رکھا گیا ہی اور طرز ناموں کی پرانی ہندی یعنی سنسکرت زبان سی ملتی ہی جیسا
کہ اکثر انکی دیہات اور علاقہ کی نام کے اخیر مین لفظ ویش آتا ہے جو بالتغیر سنسکرت کا لفظ ہی علی ہذا القیاس لفظ گل شاید گھر کا ہم جنس ہو گا
اور گرام کا لفظ بھی ہندی ہی ایسا معلوم ہوتا ہی کہ ابتدا مین جلہا کان درہ نور اور دیگر درہ جات کی جو ہندوکش سی جنوب کابل
اور جلال آباد باگنگر ہار جنوبی تک کافر قوم سی تھے چنانچہ **کامہ** اور **کوشتہ** اور **راجگل** وغیرہ نام پورانی وقت کی
تا ہنوز ننگرہار اور جنیر کی نواح مین مشہور ہین جب مسلمانون کا زور ہوا تو بعضی لوگ مسلمان ہوگئی اور بعضی شمالی طرف ہٹ گئی اور اس ملک
کو مسلمان افغانون نے بزور شمشیر اپنی قبضہ مین کرلیا اور پایا جاتا ہے کہ لغمانی اور دیگان اور پشائی جو اب مسلمان ہین اور ہندو
کش کی جنوبی درون مین رہتے ہین اور تیراہی بھی پہلی کافر تھے پیچھی سی مسلمان ہوئی +

## کافرون کی زبان

نہ ہندو سمجھتے ہین نہ افغان نہ اوزبک مختلف جگہ کی کافر لوگ کئی زبان بولتی ہین مگر سب مین اونکی الفاظ ملتی ہین بلکہ اس زبان کی ہندی کی
معلوم ہوتی ہی اور سنسکرت کی بہت الفاظ اوسمین آتے ہین اور ایسا پایا جاتا ہی کہ یونانی اور کچھ تھوڑی سنسکرت اور بھاشہ وغیرہ مل ملاکر
ایک عجیب بولی بن گئی ہی کہ جو اور ملک کی لوگ نہین سمجھہ سکتی اور یہہ لوگ بیس تک شمار کرتی ہین بجای سیکڑون کی اور اونکا ہزار جسکو وہ بھی ہزر
یاد رکھتی مین بیس گونہ یعنی بیست و سہ کا ہوتا ہی جو اصل پارسی ہی لغمانی یا دیگانی زبان بھی کچھ اوس سی ملتی ہی اور پشائی زبان اکثر کافرون کی
زبان سی مطابق ہی عرب کی زبان کی الفاظ بالکل انکی زبان مین نہین پائی جاتی ہندی الفاظ کی زیادہ ہونیکا سبب یہہ معلوم ہوتا ہی کہ بعد زوال
سلطنت گریک اور اسکندیہ سبب ہم مشرب ہونیکی جو یونانی اور تاتاری اور ہندو بت پرست تھی سب خلط ملط ہوگئی اور سبب تابع
رہنی راجہائی پنجاب اور ہند کے سنسکرت اور بھاشہ کے الفاظ اونکی زبان مین زیادہ ملگئی جو اوس وقت قندہار تک بولی جاتی تھی
اخیر مین ایک فہرست ان کی زبان کی بعضی لفظون کی درج کیجاویگی +

سمجھتے ہین اونکے پاس کوئی کتاب نہین اور نہ نوشت خواند جانتے ہین اس سبب سے اون کی پرانی تاریخ صحیح نہین مل سکتی اور
نہ اونکی اصلیت اور قومیت کی ٹھیک صحت حاصل ہوسکتی ہے وہ کہتے ہین کہ مسلمانون نے شروع اجراے اسلام مین ملک
قندہار سے اونکو خارج کیا اور تدریجاً شمال اور شرق کی طرف ہٹتے گئے اور کابل کی وادی سے سندھ تک اکر آباد ہوئے
جب اس ملک مین بھی غلبہ اسلام کا ہوا تو شمال کی پہاڑون مین رفتہ رفتہ وہان جا آباد ہوئے جہان اب آباد ہین وہ
کہتے ہین کہ پہلی چار قوم تھے کاموز ۔ ہلار ۔ نسلار ۔ کاموج تین اول الذکر مسلمان ہوگئین چوتھا
اپنے وطن سے جلا وطن ہوکر ان پہاڑون مین چلے آئے الغرض انکے اپنے قول سے بھی صحت اصلیت نہین ہوسکتی اور
دیگر لوگ بعضے ان کو ذریات ضحاک تازی کی نسل سے سمجھتے ہین اور بعضے قریش اور بعضے کہ ایک بکٹرین یعنی یونانی جو
سکندر اعظم کے بعد اس ملک مین آباد اور حاکم ہوئے تھے اونکی نسل سے بتلاتے ہین گرچہ مولف الطمینان کو ساتھ
اس معاملہ مین کچھ راے نہین دیسکتا مگر حالات موجودہ اور شکل شباہت اور بعضے دستورات اس قوم اور اونکی زبان
سے جسکا مفصل حال آئندہ آوے گا ایسا قیاس ہوتا ہے کہ یہہ کافر لوگ کہ ایک بکٹرین یعنی یونانی جو باختر حال مشہور
بافغانستان وغیرہ کے ملک مین آئے تھے اونکی نسل سے ہونگے اور اوس وقت کے اہل ہنود کی شمولیت سے غلط ملط ہوکر
منفرق مورثون کی اولاد سے ایک قوم پیدا ہوگئی ہے اس کافرستان کی کافر کسی ایک مورث کی اولاد سے نہین
ہین اور نہ ایک قوم کی شاخین ہین بلکہ علیحدہ علیحدہ اپنے نام سے ہر ایک شاخ مشہور ہے مسلمانون نے مخالف مذہب
رکھنے کے سبب سے سب کو مجملاً کافر کا نام دیا اور اونکو تورشیئے یعنے سیاہ کافر اور سفوژ یعنی سرخ کافر کے
خطاب سے صرف بباعث رنگ جسمی اور پوشاک مشہور کیا یعنی سیاہ کافر جنکو کافر سیاہ پوش بھی کہتے ہین بسبب
سیاہ پوشش کے جو بکری کی کھال سے بناتے ہین اس نام پر مشہور ہوئے اور چونکہ اونکی رنگ جسمی سرخ اور سفید ہے
اس سبب سے سرخ کافر اونکو مسلمان کہتے ہین اس قوم کا حسن اور خوب صورتی مشہور ہے سفید اور سرخ
رنگ پورا قد فراخ چشم سپید ناک یونانی چہرہ خوش اندام شکرے چشم بائل سیاہی اکثر بیضاوی اور خوش نقش
چہرہ ہوتا ہے اونکا ملک خوب سرد ہے زمستان مین برف اور سردی بہت ہوتی ہے گرما مین انگور پک جاتے
ہین اونکی مختلف اقوام کی نام جسقدر دریافت ہوسکے ذیل مین درج کیے جاتے ہین سوکوئی ترہی
کوما کمبیر کتاڈ بیرہ نگلی چینیش ڈنڈر ویلی داہی کاہم کوشتہ
وینگ واہی کاموجی خواہ کامدزی کمتو زجہ نصف بدخشان کی طرف شمالی
حصہ کافرستان مین رہتے ہین ورنصف لغمان کی طرف جنوبی حصہ مین آباد ہین اور امشی

ازیش خاتون دختر داغرِ کا بک سعد آخری رئیس قوم سلغریہ کی تہی جسکی ساتہہ منکو تیمور ابن ہلاکو خان نے نکاح کیا اور حکومت سلغریہ کی ختم ہوئی ازیش خاتون مظفر الدین کی نہم پشت مین تہی +

## دولت شاہی

ایک اور قوم موسوم دولت شاہی افغانستان مین متفرق ہی اکثر قزلباش اور مغلین اس سے ہوتی ہین اور معتبر سمجہی جاتی ہین تخمیناً دو سو گہر کل افغانستان مین ہونگی بعضی تجارت کرتے ہین اور کچہہ زمیندار بہی ہین مشہور ہی کہ غلام تہی اور احمد شاہ نی انکو دولت شاہی کا خطاب دیا اور وہ اپنی تئین قریش کہتی ہین الا قاضی خیل پشاور اس فرقہ مین داخل نہین ہین یہہ دولتمند اور ہوشیار گروہ قاضی خیلان پشاور قوم افغان شاخ مندڑ فرقہ آمازی سے ہین قوم آمازی ملک یوسفزی مین علاقہ سام ہو ان کا مقام۔ اور کچہہ کوہ مہابن کے شمالی کنارہ مین آباد ہی پشاور کے قاضی خیلون سے بعض خاندان معزز اور دولتمند چلی آتی ہین فی الحال قاضی نصر اللہ جان خلف قاضی غلام قادر خان اور قاضی فضل قادر خان اور قاضی سعد اللہ جان مشہور آدمی ہین قاضی سعد اللہ جان آخری جنگ پنجاب مین جنرل نکلسن صاحب کے پایکاب خدمتگذار سرکار انگریزی رہا +

## حال کافر سیاہ پوش

اگرچہ یہہ عجیب قوم افغانون کے ملک سی علیحدہ ہے مگر چونکہ شکم کوہ ہندوکش مین ایسی موقع پر آباد ہی کہ اونکی جنوبی حدود افغانون کے ملک سی ملتی ہین اور بیضی اونمین سے مسلمان ہو کر افغانستان کے شامل ہو گئی ہین اس اضطراب کا حال مناسب سمجہکر جسقدر حاصل ہو سکا درج کیا جاتا ہی کافرون کا ملک کوہ ہندوکش کے شکم مین واقع ہے کافرستان کی شمال بدخشان اور مشرق کاشغار اور مغرب اندراب اور خوست حوالی کے متعلق ہین اور کوہستان کابل جنوب علاقہ باجوڑ اور کونڑ و لغمان وغیرہ حدود افغانستان ہین ان حدود کے اندر کافرستان ہی اور اوسکی سب پہاڑ برف گیر ہین اور دیودار وغیرہ عمارتی چوب کی درختون کے جنگل سے لدی ہوئی ہین گرچہ چہوٹی مگر زرخیز زمین کی وادی ہین جنمین بہت انگور باغی و جنگلی پیدا ہوتی ہین اور کچہہ غلہ بہی کاشت ہوتا ہی اور مویشی اور رمہ کی چرائی کے کام بہی آتی ہین غلہ گندم اور جو پیدا ہوتا ہے اونکی پہاڑ بکریون کی رمہ سی پر معلوم ہوتی ہین اور سخت ہین راستی صرف پیدل آدمی کے گذر کی لایق ہین اور راستی پر ندی اور دریا گذر نی پڑتی ہین جنگلی اور پر شہتیر طویل رکہکر گذرگاہ بنانی ہوتی ہے اونکی اکثر گاؤن پہاڑ کی سلامی پر بنی ہوئی ہین ایک مکان کا چہت دوسری گہر کا صحن یا کوچہ ہے کافرون کا نام اس قوم کو مسلمانون نے دیا مگر ایسا مشہور ہوا کہ اب وہ لوگ جب اپنی قوم کا تذکرہ کرتی ہین تو خود اپنی تئین کافری کہتی ہین اور شاید معنی لفظ کافر سے ناواقف ہین وہ اپنا مورث اعلی کور اشی بتلاتی ہین اور مسلمان انکو عرب قریش سمجہتے ہین کافر کہتے ہین کہ جو قوم لمبی کاکل رکہتے ہین اور شراب پیتی ہین اونکو ہم بہا

یونانی سکھتے ہین انگریزی نہین جانتی اور افغانستان مین یہہ لوگ خان کہلاتی ہین اور تیمور خان ارمنی کی دختر محمد اعظم خان فرزند امیر دوست محمد خان کے گہر ہے +

## قلماق

جنکو افغانستان مین قلماق بہی کہتی ہین قلماق کی بڑی قوم تاتار مین رہتی ہے اور اکثر تاتاری قلماق بت پرست ہین افغانستان مین تیمور شاہ سدوزئی بلخ سے لایا تہا اور اوسکی گارد ذاتی تہی اب تہوڑے سے گہر اون کے باقی ہین +

## حبشی

افریقہ سے لائی گئے ہین اور مسقط کی بندر سے خرید ہوکر بطور غلام فروخت کئی گئی ہین اور سدوزئی بادشاہون کی گارد بہی تہی جو حبشی غلامون کے وفاداری مشہور ہے اور اسطرح اون کے بدشکلی بہی افغانستان کے بڑے شہرون مین خصوص ہرات مین انکے بہت گہر ہین کل افغانستان مین قریب دو سو گہر کے حبشی ہونگے سب مسلمان مگر زیادہ شیعہ ہوگئی ہین اکثر آزاد ہین بعضے غلام بہی ہین +

## یہود

قوم بنی اسرائیل کی شاخ ہی افغانستان مین تخمیناً چالیس گہر یہود کی ہین پانچ گہر شہر کابل مین اور باقی ہرات مین بستے ہین اور اپنی پرانی مذہب پر قائم ہین عبرانی زبان مین توریت اور زبور رکہتی ہین اور پیشہ اونکا شراب کشی اور بعضی سوداگری بہی کرتی ہین سرخ رنگ اور خوب چہرہ آدمی ہوتی ہین پوشاک اور خوراک افغانون سی مطابق ہی شنبہ کو متبرک سمجہتی ہین مسلمانون کو بموجب عہدہ اہل اسلام سلام علیک کہتی ہین +

## بلوچ

بلوچستان بلوچون سی پر ہی اونکی واسطی علیحدہ کتاب چاہیے افغانستان جنوبی مین بلکہ کابل مین بہی بعضی بلوچ رہتی ہین جو سوداگری اور ملازمی کا پیشہ رکہتی ہین ضلع ڈیرہ غازیخان مین بلوچ آباد ہین ارادہ ہی کہ بلوچستان کی ایک علیحدہ کتاب بنائی جاوے +

### دیگر اقوام جو اپنی اصلی ملک کے نام پر مشہور ہین

سوای اقوام مندرجہ بالا کی **سیستانی - کرمانی - برجندی - قاینی مشہدی** اور دیگر لوگ ایران کے جو مجمعاً فارسیبان بہی کہلاتی ہین اور کاشغری اور اندرابی و بدخشانی بہی افغانستان مین ہین مگر چونکہ یہہ متفرق لوگ بہت تہوڑی ہین اس واسطی ان کا زیادہ ذکر کرنا ضروری نہین ہی اور یہہ لوگ مسلمان ہین ایرانی اکثر شیعہ اور باقی سنی ہین ایک اور قوم موسوم سلغری کی بہی چند گہر متفرق ہین جو کبہی ایران مین مشہور ہوگذری تہی اور طبقہ سوم سلاطین اتابکان ایسی شاخ سلغری مین سی تہا ۵۴۳ھ ہجری مین مظفر الدین ابن مودود سلغری مسند آرای شیراز کا ہوا اور مساة

## تیراہی

چھٹوین صدی ہجری مین تیراہی قوم مشہور تھی اور یہ ایک تیراہ مین اونکا کامل غلبہ تھا بت پرست لوگ تھے اور مسلمانون کے جانی دشمن تھے سنہ چھ سو ستر ہجری مین سلطان **شہاب الدین** غوری نے اس قوم پر یورش کی اور جو قتل سے بچے انکو جبرا مسلمان کیا خدا پاک کا نشان ہے اور بس کثیر قوم نشانہ یورش سے اب یہ ہو گئی ہے قوم مسلمان تیراہی قوم شنواری کے ملک مین رہتی ہے اور صرف اس سبب سے قابل ذکر ہے کہ اونکی زبان علحدہ ہے اور اوس زبان سے پایا جاتا ہے کہ سنسکرت سے نکلی ہے گو بہت الفاظ پشتو کے بھی اوس مین شامل ہین ✦

## کشمیری

لوگ بھی شمالی افغانستان سے لیکر کابل اور قندہار تک متفرق رہتے ہین اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سختی اور تنگی کے ایام مین اپنا اصلی ملک کشمیر چھوڑکر بطور مزدور بیوپاری اس ملک مین چلے آئے غیر مشہور اور مغلوب و غریب لوگ ہین اکثر پیشہ شالی کوبی اور **طباخی پشال شوئی خیاطی چکن دوزی شالبافی** اور **دلالی دولی برداری** اور **جوالی** وغیرہ کرتے ہین بعضون کو اپنی زبان یاد ہے اور جو سوات تھیرا اور راجوڑا اور لغمان مین آباد ہین وہ پشتو بولتے ہین غریبی کی حالت مین نفسہ انگیز مخلوق ہے ✦

## قوم کرد

**موکری** اور **ریکادو** قوم کردون کی جو کردستان سے آئے ہین شہر کابل اور اوسکی نواح مین آباد ہین کردستان بیچ ایران و روم کے واقع ہے گو ٹھیک تعداد ان کی معلوم نہین ہے مگر کہتے ہین کہ افغانستان مین تخمینا تین ہزار گھر ان قومون کے ہونگے سر جان مالکم صاحب کردستان مین تھا تو اوس نے قوم موکری کا قصہ لکھا ہے اوس مین وجہ ہے کہ انمین سے کوئی کابل گئے تھے مگر نہین معلوم کب اور کیون گئے تھے یہان بھی بعضی آدمی قوم ریکا سے کردون کی زبان بولتے ہین اور بڑے دلاور قوم ہے شہر کابل مین متصل دروازہ لاہوری ان کا محلہ ریکاخانہ مشہور ہے پیشہ سپاہ گری کا شوق رکھتے ہین بعضی زمینداری اور بعضی دکانداری کرتے ہین

## قوم لنگری

تھوڑی سی گھر لنگری بھی ہین جو کوہ قاف سے آئے ہین نادر شاہ ایرانی انکو لایا اور فرہ مین آباد کیا ✦

## ارمنی

ہر ایک ملک مین جہان نفع کی امید ہے ارمنی جاتے ہین مشرقی ملکون مین بھی ہین افغانستان مین بھی چند گھر ہین دو گھر پشاور مین اور تین گھر کابل کے شہر مین اور آٹھ گھر ہرات مین بستے جاتے ہین عیسائی مذہب ہین اور انجیل و کتاب عہد عتیق زبان

جو اِس ملک کے ساکن قدیمہ تہے یہہ لوگ نہین بلکہ یہہ پیچہے سے شاہان دہلی کے عہد مین اکثر ہندوستان اور پنجاب اور سندہ سے آکر آباد ہوئی پہلے وقت کے بت پرست ہندوون کا افغانستان مین پتہ موجود ہے قابل کے شمال کی طرف آقا سرای کے متصل ایک غار ہے جسمین ایک برہمن موسوم گرگ تپسوی نے جو کرشن کے گہر کا تہا تپسیا یعنی زہد کیا اوس غار کو ہندو متبرک سمجہتے ہین لوہ گڑہ مین مقام خوشی ایک چشمہ ہے جسکو ہندو تیرتہہ تصور کرتے ہین بسبب متفرق ہونیکے شمار کل ہنود سکناء افغانستان کا نہین ہوسکا اور نہ تخمیناً اطمینان کے ساتہہ لکہا جا سکتا ہے مگر ایسا قیاس ہوتا ہی کہ کل افغانستان مین تخمیناً ایک لاکہہ گہر سے ہندو زیادہ ہونگے مگر مغلوب اور متفرق اور لوگ ذلیل سمجہتے ہین +

## سواتہی

اصل سواتہی ہی کبہی دیگان کہلاتی تہی دراصل بنیاد اونکی ہندی الاصل ہے ابتدا مین جہلم سے جلال آباد تک آباد تہی افغانونے تدریجاً اونکو شمالی پہاڑون کی طرف ہٹا دیا سب سے پہلا ملک اونکا سواتہہ اور بنیر تہا جو پندرہوین اور سولہوین صدی عیسوی مین قوم یوسف زئی نے اونسے لی لیا فی الحال سواتہی لوگ کچہہ علاقہ پکلی ضلع ہزارہ کے اوپر کے پہاڑون مین آباد ہین اور کچہہ سواتہہ اور اوسکی نواح مین قوم یوسف زئی کے شامل مغلوب اور رعیتانہ رہتے ہین اور سواتہہ کے ملک مین اونکو فقیران کہتے ہین جسکا حال قوم یوسف زئی کے ذکر مین لکہا گیا ہے فی الحال سواتہی لوگ پشتو بولتی ہین اور اپنی پہلی زبان یاد نہین رکہتے +

## شلمانی

ابتدا مین کنارہ کُرم پر رہتے تہے علاقہ شلمان جسکے سبب سے باسم شلمانی مشہور ہوئی شلمان سے اوٹہہ کر تیراہ مین گئے اور وہان سے پشاور ہوکر ہشت نگر مین آباد تہے جہان سے پندرہوین صدی عیسوی مین یوسف زیون نے اونکو نکال دیا تب سلطان اویس سواتہی نے اونکو مقام الہ ڈنڈ علاقہ سواتہہ مین جگہہ دی جب سواتہہ یوسف زیون نے لیا تو شلمانی مغلوب قوم یوسف زئی کے ہوگئی اب بہی کوئی کوئی یوسف زئی مین ملتا ہی اور بطور ہمسایہ یعنی رعیت افغانان یوسف زئی سمجہی جاتی ہین مگر ایسی قلیل ہین کہ نابود سمجہنے چاہئے شلمانی پورانی افغانون کی تاریخ مین دیگان کہلائے گئے ہین مگر یہہ روایت غلط معلوم ہوتی ہے +

کان ہندی نژاد تھے مگر ہندکیون سے کچھ تعلق نہین رکھتے افغانستان کے لوگ غلطی سے دہقان کا دیگان
بہکر تاجک اور دیگان ایک سمجھتے ہین مگر یہہ قول محض غلط ہے ہم اوپر لکھہ آئے ہین کہ تاجک بعد ظہور اسلام اسملک
مین آئے ہین اور دیگان اونسے پہلے کے ہندو ہم اس ملک مین آباد تھے +

## ہندکی

لوگ مشرقی افغانستان کے جملہ اضلاع مین پہیلے ہوئے ہین اور سب ہندی ہین دریا سندہ کے مشرقی جانب سے
آکر آباد ہوئے انہین سے ایک قوم موسوم جٹ پنجاب کی اکثر اضلاع مین زمینداری پیشہ مین اور بہت جٹ سندہ مین
بہی آباد ہین بلوچون مین اور دامان اور بنون اور پشاور کے ضلع مین بہت ہین بلوچستان مین اونکو جکدال
بہی کہتے ہین ایک بڑی قوم موسوم جٹ سیستان مین بہی ہے ایک اور قوم موسوم اوان جو کالا باغ اور اوس مشرقی ملک مین ہے سکی لوگ بہی متفرق مشرقی افغانان
مین ملتی ہین اوان لوگ اپنے آپ کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد سے سمجھتے ہین بہت مدت ہوئی کہ یہہ لوگ
غزنین سے او شہکر دریاء سندہ کی مشرقی ملک مین چلے آئے اور جو بعض آدمی اس قوم کے اسطرف سے واپس افغانستان
مین آئی وہ سندہ کی مشرقی طرف کے آنیسے ہندکی کہلائے پراچی ایک اور قوم ہندکی کی بہت بیوپار ہی
ہین - کابل مین شاہجہان کے وقت کے ہندوستانی اور میراسی اور قوال ہندوستان کے جو اوس وقت آباد
ہوئے تھے اونکی اولاد بہت ہے کو جبر یوسف زئی کے علاقہ مین کثرت سے ہین یہہ لوگ اپنی آپ کو شاخ قوم راجپوت
کی سمجھتے ہین باجوڑ اور سنگر تک ہندکی ملتی ہین اور اکثر جگہ مغلوب اور افغانون کے ہمسایہ کیطرح گذرا
کرتے ہین انکی اصلی زبان ہندی کچھ پنجابی کے موافق ہے مگر اکثر پشتو بولتے ہین +

## ہندو

جملہ سلطنت کابل مین ملتی ہین اور مغرب عرب تک بعض بعض جگہ ہندو ملتے ہین اور مشرق پیکن تک چین تک
نظر آتے ہین افغانستان کے بڑے شہرون مین بہت ہین مشرقی افغانستان مین ان کے ایک دوگہر سے کوئی گاؤن خالی
نہین ہوگا شہر کابل مین بہت ہین اور مغربی افغانستان کے دیہات مین اکثر ایک دوگہر ہونگے + دوکانداری
دلالی صرافی زرگری کا پیشہ رکہتے ہین بعض زمینداری بہی کرتے ہین اکثر کہتری اور اروڑے
ہین اور کچھ سکہہ بہی ہین افغانستان کے ہندوؤن نے بہت رواج ہندوستان کا چہوڑ دیا ہے رنبش کہتے
ہین اور پوشاک کی طرز بہی اکثر اس ملک کی طرح ہوگئی ہے تنور کی پکی ہوئی روٹی کہاتے ہین اور معمولی غسل
کا بہی بہت فکر نہین رکہتے مغربی افغانستان کے ہندو سپاہی وضع اسلحہ بند ہوتے ہین قدیم ہندوؤن

ہوئی سوائے ترکون کے بعض دیگر قوم کے آدمی بہی قزلباشون مین داخل ہین اکثر شہرون مین رہتے ہین اور ہرات کی علاقہ مین دیہات مین بہے ہین کل افغانستان مین قزلباشون کا تخمیناً ہیس ہزار گہر ہوگا جسمین سے بارہ ہزار گہر شہر کابل مین رہتی ہین اور قندہار مین محلہ توپخانہ اور محلہ علی زئی مین بہے کچہہ رہتے ہین اور باقی متفرق ہین خصوص شہر ہرات اور اوسکی نواح کی دیہات مین آباد ہین کابل مین نادرشاہ ایرانی اور **احمد شاہ** ابدالی کے وقت آباد ہوئے باقی لوگون سے علیحدہ ہین عام فارسی بولتی ہین مگر آپسمین اپنی قدیمی زبان ترکی کہتے ہین شیعہ مذہب ہین ریاست کابل مین محاسب اور مستوفی اور مرزا یعنے منشی اکثر یہہ لوگ ہوتی ہین پیشخدمت اور سواران ملازم اور بعض افسر اور صندوقدار ہوتی ہین سوائے ان ہفت **شیری** کے جنمین سب قزلباش داخل ہین کابل کے قزلباشون کے جنکو غلام خانہ بہی کہتے تہے خاص شاخین ہین جیسا کہ **چنداول** یعنی قلب کا فوج اور سیاہ منصور نام شاخ ہے اور **جوانشیر** ایک دلاورانہ القاب ہے اور **مراد خانی** کا اسم ایک درانی سردار کی تابع ہونیسے پایا اور **افشار** نام ایک شاخ کا ہے جس قوم مین سے **نادرشاہ** بہی تہا۔ فی الحال کابل مین قزلباشون کا زور ہے اور افغان اور قزلباشون کی باہم بسبب اختلاف مذہب دلی عناد ہے کبہی کبہی شیعہ اور سنی کا آپسمین تکرار بہی ہوجاتا ہے +

## اوزبک

قوم اوزبک سے ترکستان پر ہے افغانستان مین تخمیناً ایک سو گہر اس قوم کا ہوگا اوزبک شاخ ترک کی ہے ایک چہوٹا موضع علاقہ مقر مین ہے جہان اوزبک رہتی ہین اور بعض دیگر جگہہ مین بہی ہین پیشہ زمینداری اور تجارت وملازمی رکہتی ہین اور فارسی بولتی ہین +

## حال قوم دیگان

یہہ قوم جو پہلی بہت شمالی اور مشرقی افغانستان مین آباد تہی اب صرف علاقہ **کونٹر** اور **باجور** بالا اور کچہہ لغمان مین ملتی ہین کونٹر مین وہ علیحدہ قوم ہے اونکی اوپر ایک سردار بہی قوم سید جسکو بادشاہ بہی کہتی ہین فی الحال سید بابوجان بادشاہ رئیس کونٹر ہے اور ایک عامل امیر کابل کیطرف سے بہی واسطے وصولی معاملہ مقرر ہے **دیگان** کی زبان وہ ہے جو بابر کی تاریخ اور طبقات اکبری مین لغمانی زبان لکہی ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دیگانی زبان مین اکثر سنسکرت اور فارسی اور بعضی پشتو کے الفاظ بہی ہین بہت الفاظ سنسکرت سے ملتی ہین اس سے پایا جاتا ہے کہ

کی طرف اور نیز چار دیہہ کابل مین جو شاخ علاؤ دینی ہزارہ آباد ہین اونکا رواج کچھہ تاجک کے موافق ہے - انزیبل
الفنسٹن صاحب تعداد قوم ہزارہ کی تخمیناً ساڈہی تین لاکہہ آدمی لکہتا ہے الامیری تحقیقات سے یہہ بہت
تہوڑی سی معلوم ہوتی ہے مختلف روایات جو بہ نسبت تعداد قوم ہزارہ مجہکو حاصل ہوئین اونکی نتیجہ اور مطابقت پر غور کرنے سے یہہ بات
لکہی جا سکتی ہے کہ اس قوم کی ذی روح تخمیناً دس لاکہہ سے کم نہین ہونگی ایکسیج ملک پر پہیلی ہوئی ہین اور اونکے ملک کی ہوا کی تاثیر یہہ
ہے کہ مرض چیچک مطلق نہین ہوتی +

## ذکر کیانی

قوم کیانی کے تخمیناً پانسو گہر افغانستان مین متفرق اور بمقام قندہار اور نواح ہرات مین آباد ہین جو سیستان سے اوٹہکر آکے ملک مین
آئے کیانیون کا مورث اعلی کیقباد تہا مگر یہہ لوگ اپنا مورث رستم دستان بتلاتے ہین انہین سے ایک چہوٹا فرقہ معروف شیروانی اپنے تئین
نوشیروان کی نسل سے سمجہتا ہے آزاد خان فارانی بہی شیروانی ایک مشہور آدمی ہے کیانی قوم کے کل آدمی مسلمان اکثر اہل تشیع اور
کچھہ سنی بہی ہین اشرف اور نیک آدمی ہین اکثر زمینداری اور نوکری کا پیشہ رکہتے اور اپنے ہمسایہ پر اونکا بہت اعتبار ہے
کوہاٹ مین ایک غلام حیدر خان کیانی نیکبخت اور معزز مہمان دوست آدمی ہے نہایت خوش طبع اور راست باز +

## مغل چغتہ

افغانستان کے ملک مین اس قوم کے تہوڑے گہر ہین اور متفرق منشیانہ گذران کرتے ہین علاقہ ہرات مین مختلف دیہات کے تیمور کے متعلقہ
جمشیدی تخمیناً ایک ہزار گہر ہونگا اور باقی کل افغانستان مین اس سے کم ہین مغلان ہرات آپسمین ترکی بولتے ہین مگر دیگر لوگون سے
فارسی مین باتین کرتے ہین اور دیگر مغل فارسی کہتے ہین ایک خاندان چغتہ مغل کا جو نسل تیمور سے ہے بمقام علاقہ وا غند ملک
غزنین مین رہتے ہین بوقت حکومت اپنی قوم کے یہہ لوگ اس ملک مین بعض مغل رہ گئے ہین صاحبان تاریخ دان
معلوم ہوگا کہ قوم **چغتہ** مغل کی ایک شاخ ہے اور اپنے مورث چغتائی خان ابن چنگیز خان کے نام سے چغتہ مشہور ہوے
اور اسیطرح مغل بہی قوم ترک کی ایک شاخ ہین اور مغول خان ابن النجہ خان اپنے مورث کے اسم سے تسمیہ
مغل کا پایا ترک کی قوم **یافث** ابن نوح علیہ السلام کی اولاد سے ہے مغلان افغانستان اکثر رواج قوم
تاجک کی برابر رکہتے ہین مگر خوراک اور پوشاک مین بہ نسبت اونکے زیادہ مکلف ہین +

## قزلباش

اون ترکون مین سے ہین جو ایران مین معزز خاندان تہے وجہ تسمیہ قزلباش صرف سرخ کلاہ ہے بزبان ترکی
قزل سرخ کو کہتے ہین اور باش سر کو اور چونکہ یہہ لوگ سر پر سرخ کلاہ رکہتے تہے اس واسطے مشہور بنام قزلباش

ہے جو جیت لیوے اوسکو انعام مین گوسفند اور بیل اور اسپ اور برک وغیرہ گران قیمتی دیا جاتا ہی
بازی لگا کر بندوق سے بہی نشانہ بازی کرتے ہین سوا ہی عشق عورات کرا ور سب شوق اونکی اچہی ہین

## تجارت

ہزارہ لوگ باہر کے سوداگری بذات خود کم کرتے ہین اون کے ملک مین قابل تجارت تو یہانی بننے
تہان برک پشمی ہر رنگ اور قالین رنگ وارعمدہ اور گلیم قسم اعلی اور جرجم تک جس سے نازک موزہ
اور بوٹ بنتے ہین طیار ہوکر باہر کے ملکون مین بہیجے جاتے ہین بخصوص ایران مین اعلی قسم کی توپ
برک بہت جاتے ہین چنانچہ ایک گماشتہ شاہ ایران کا واسطے خرید ان توپون کی ڈہی زنگی
مین رہتا ہے روغن زرد اور مویشی بہی فروخت کرتے ہین بردہ اور دختر فروشی بہی ہوتی
ہے مگر بسبب مخالفت مذہب سنی مسلمانون سی باب تجارت کم کہولتی ہین بلکہ اگر کوئی آدمی ہزارہ
افغانستان سی واپس آجاوی تو اوس پر یہی شبہ کرتے ہین کہ اہل سنت جماعت کا اثر اوسکو نہ ہوا گیا
ہو اگر کوئی شخص سعادتمندی سی سنی مسلمان اونمین سے ہوجاوی تو اوسکو سوا ہی خوک اور سگ کے
دوسری نام پر کم بولتی ہین جو مسافر اونکی ملک مین جانا چاہی تو انگشتری اور سوزن اور مہرہ ہائی سلیمانی اور
جہوٹہی زیور موشنات اور سرمہ دانی وغیرہ سامان تجارت جو عورات کی لائق کا ہو لیجاوی تو آرام سی جاویگا

## معدنیات

ملک ہزارستان کی پہاڑ اکثر ورون مین جو چہوٹی ہین کم بہتر رکہتی ہین بلکہ اکثر چہوٹی پہاڑ جو وادیون کی بیچ ہین
سرخ زردی مائل مٹی سنگ آمیزی سی بنی ہوئی ہین اون پہاڑون مین اکثر اقسام کی معدن ہین گوگرد زاک
مومیائی سنگی سنگ سرمہ نیلا طوطیا سرب یعنی سیسا ہزارستان مین بی شمار
خروار ہا معدن سی نکلتا ہے کان کوئلہ اور مس کی بہی اور دیگر ہر قسم کی معدنیات اوس ملک مین ہین مگر
بسبب ناواقفی اور کم فہمی قوم ہزارہ بی تشخیص اور بی قدر ہین +

## تعداد قوم ہزارہ

جیساکہ اوپر ذکر ہوا کہ قوم ہزارہ سلطان اور سردار کی ماتحت ہین ویسی ہی کل قوم کا حال نہین بعضون کا کوئی سردار نہین ہے
اور وہ افغانون کی طرح خودسر ہین خصوصاً ایک بڑی قوم موسوم گوشی جو ہندوکش طرف آباد ہی وہ
کوئی سلطان نہین رکہتی اور جو ہزارہ لوگ میدان متصل علاقہ مقر اور قرہ باغ وغیرہ غزنین سی مغرب

گرچہ فی الحال کسی قوم ہمسوانہ سے برملا دشمنی اور لڑائی نہین ہے مگر قوم اوزبک اپنی شمالی سوانہ والون سے
اور قوم ایماق سے پرانی دشمنی ہے اور کبھی اونسے چھیڑ چھاڑ ہوتی ہے ہر ایک بالغ مرد کی پاس بندوق ہوتی ہے
اور بعضی تیر کمان بھی رکھتی ہین ایرانی شمشیر اور ایک لنبا پتلا چھوڑا اور بعضون کے پاس برچھا بھی ہوتا ہے
تیر اور بندوق اچھا مارتے ہین لڑائی مین دلیر ہین مگر سپاہ گری کی نوکری نہین کرتے +

## خانگی عداوت

بھی بہت سی اور بعضی وقت سلطان بے اتفاق ہو کر آپسمین لڑتے ہین اور اپنی تیز مزاجی سے آپس کی
خفیف باتون پر شدید دشمنی کرتے ہین +

## مذہب

ہزارہ لوگ اہل تشیعہ اور کٹر رافضی ہین سنت جماعت مسلمانون سے قلبی عداوت رکھتی ہین اور طرفہ تماشا یہ کہ اپنی مذہب
کی اصول سے بسبب جہالت ناواقف اور عاری ہین حضرت امیر المومنین علی المرتضے کو کمال بے معرفتی سے
قایم مقام نبی اور بعض عین نبی اور نایب خدا جانتے ہین اور سادہ لوحی سے جس جگہہ کوئی بڑا درخت یا
کوئی کلان پتھر یا کہین نمونہ قدم آدم یا اسپ دیکھین تو اوسکو لبنت مزار کی دیکر تعظیم او پرستش کرتے ہین
اور کہتی ہین کہ اسجگہہ حضرت علی کی نشست گاہ یا اثر قدم مبارک یا قدم دلدل کا ہے اور نذر اور نیاز چڑھاتی ہین نماز
کم پڑھتی ہین اور فرایض شرعی مین سست اور بے دین ہین سادات شیعہ کی بڑی تعظیم کرتی ہین اور عجب جہالت یہ ہے
کہ ماہ رمضان مبارک مین حسب توفیق کوسفند یا بز یا اسپ گاو اپنی پیر سید کے پاس اکثر ہزارہ لوگ لیجاتی ہین تاکہ
یہ نذرانہ لیکر کل یا چند روزہ اوسکی بدلہ معاف کئے جاوین چنانچہ ایسا ہوتا ہے اور وہ لوگ جاہل سید کو بھی وکیل اور
کفیل امور شرعیہ کا جانتے ہین

## شوق عامہ

زن و مرد ہزارہ صندلی اور انگیٹھی کی آگ بہت تاپتی ہین اور وہان بیٹھ کر گاتی بجاتی ہین گرچہ اصول موسیقی سے
بیخبر ہین اور اپنی اصطلاح مین سرود مروجہ کو بولبی کہتے ہین بولبی اکثر ایک صوت بلاحرف ہے جو اونچی آواز
حسب قانون مقررہ اوس سے تغنی اور ترنم کرتے ہین سوای اس خالی صوت کے چنگ کی آواز کے ساتھ غزلین
اور شعر عاشقانہ بھی گاتے ہین عاشق اور معشوق اپنی حال کی غزلین بنا کر گاتے ہین اور شعر گوئی کا شوق نہی مرد کنٹون تک
مشاعرہ اور نقلین اور قصے کرتے ہین عورتون کو بھی شعر گوئی مین دخل ہے بطور نمونہ ایک دختر دوشیزہ عمر تخمیناً بائیس سال کی غزل کا
مطلع اسجگہہ لکھا جاتا ہے فرد تا قالو گہہ عجرک بتو بلچ تگنہ + زنہ رفتہ ترزینی ولگہ گو بلچ تگنہ + اونکا باہر کا شوق شکار ہے سگ
کے شکار کو زیادہ پسند کرتے ہین بندوق سے کم مارتے ہین غیرہ آہو کوہی کا شکار بھی بہت کرتے ہین گھوڑی دوڑ بھی ہوتی

افغانون کے ملحق الحدود ہزارون مین کم ہوئی جاتی ہے +

## سرخیل ہزارہ

سب سی بڑے سردار کو سلطان کہتے ہین سلطان کا اختیار بہت ہوتا ہی اوسکے ماتحت ارباب اور خان اور بیگ کی نام سے شاخون کے سرگروہ ہوتے ہین اور ہر ایک گانوین غوگی یعنی سردار اور ایک یا دو آق سقال یعنی سفید ریش ہوتی ہین اور یہہ سب سلطان کی تابع ہین +

## اقوام ہزارہ

بہت ہین اونمین سے بڑے اور زیادہ مشہور یہہ ہین دی زنگی دی کوندی دی مرداد دی میر کیشہ دی میرک یہہ پانچ شاخ مجمعاً سادہ سونگیہ کہلاتی ہین اور سادہ قبر کے متعلق شاخہائے ذیل ہین دی چوپان دی خطائی دی نوری دی میری دایہ علاوہ اسکے جاغوری ایک بڑی قوم ہے جسکی بارہ شاخین زیادہ مشہور ہین اور قوم پولادہ بہی کثیر ہے ہر بڑی قوم مین علیحدہ علیحدہ سلطان ہین وہ فیصلہ تنازعات کرتا ہے قید اور جرمانہ کی سوای مار ڈالنے کا بہی اختیار رکہتا ہے بعضی ان سلطانونمین سے مضبوط قلعہ رکہتی ہین اور اچہی پوشاک اور خوراک ہوتی ہے اور نوکر بہی رکہتی ہین آپسمین سلطانون کی بے اتفاقی اور عداوت اکثر ہوتی ہے فی الحال ہزارہ لوگ ریاست کابل کے ماتحت اکثر حاکم بامیان کے متعلق اونکی حکومت ہی پہلے غورات اور بامیان مین حکومت ہزارہ کی منقسم تہی شاہ زمان کے عہد مین زنبیل خان حاکم بامیان نے ایک توپ لیجا کر ہزارہ لوگ کو بہت دبا دیا امیر دوست محمد خان نے بہی کئی دفعہ یورش کرائی محصول مین ہزارستان سے نقد روپیہ وصول نہین ہوتا بلکہ توپ ہاشم قالین اور گلیم اور چرم تکہ اور روغن زرد اور مویشی وغیرہ اجناس حاکم بامیان کو دیتی ہین اور فی خانہ ایک گوسفند بہی سال مین لیا جاتا ہے انتظام تشخیص اور وصول مالگذاری نہایت ناقص اور خراب ہی بعض وقت کنیز اور غلام بہی دئی جاتے ہین اور بعضی لوگ ہزارہ کے دختر فروشی سے کچہہ پرہیز نہین کرتے افغانستان مغربی مین اکثر دولتمند لوگون کے گہر قوم ہزارہ کی ہوتی ہین مگر اونکی گریز پائی اور بیوفائی مشہور ہے اور بعضی وقت وہ اپنی بی بی کا بچہ اور مال بہی لیجاتی ہین +

## دشمن بیرونی

## پوشاک

مردان ہزارہ پاپوش جسکو کاپی کہتے ہین بطرز برش چارق بشکل بوٹ پلہ دار و تسمہ دار رکہتے ہین
اور بجائی تنبان تشاؤ نام پاجامہ جو چوغ یعنی رشتہ ابریشم سفید سے بطور تبرک بنتے ہین اوسکو دوخت
کرکے پہنتے ہین اور گلو پوش کیواسطے قلیل کورتہ اکثر قبائی سینہ واز تنگ آستین طویل مستعمل ہے اوپر
اوڑہنے کیواسطے سفید رنگ کی کمل جسکے کنارہ پر خط سیاہ اور سرخ ہوتا ہے کام آتی ہے اور سر پر
دستار نہین رکہتے اکثر کلاہ پوست برہ یا گوسفند یا کلاہ نمدی یا چہیٹ ایک خاص وضع کا رکہتے ہین
بعضی رئیس اور معتبر اور سادات دستار کی جگہہ لنگی باندہتے ہین اور بباعث خنگی ملک پاریچ
شٹالنگ سی زانو تک کرتے ہین اور یہہ پاؤن لپیٹنے والا کپڑا پشمی ہوتا ہے سر کے بال بہی بہت تہوڑی
رکہتے ہین مگر اکثر فرق سر پر ایک کاکل علامت شیعہ مذہبی کی ہوتی ہے اور عورات بجائی دوپٹہ اور
عرقچین کے سر پر **سراغوچ** رکہتی ہین اور سراغوچ ایک تنگ ٹوپی ہے دنبالہ دار اور وہ دنبالہ کمر تک
پشت پر لٹکتا ہے اور اوسمین سر کے بال جہنکے بطور غلاف رکہتی ہین اور اوس کلاہ یعنی **سرغوچ** ہشکل
عورات کشمیری مندیل سفید اور سرخ رنگ لپیٹ کر **سنجاق** یعنی سوزن خفیف سی قایم کرتے ہین اور
پیراہن دراز تا بشتالنگ فراخ آستین گریبان وسط سینہ پر اکثر ابریشم کے تبرک سی اور بعضی کرپاس اور
چہیٹ سی دولا بناتی ہین اور شلوار بہی دوہری بعضی غرارہ وضع اور بعضی شلوار پونچہ تنگ لاچہ سوسی
قسم سے جسکی زمین آبی اور خط سفید ہوتا ہے بناتی ہین اور چہینٹ اور کرپاس سے بہی بنتا ہے اور
پاؤنمین ملایم چرم آہو تنکہ کی بوٹ زانو کے نیچے تک لمبی پہنتی ہین عورات ہزارہ اپنے شوہرون پر
غالب ہین اور تعجب ہی کہ ایسی وحشی قوم مین بہ نسبت دیگر اقوام کے عورتون کا اختیار بہت ہی
گہر کا سب اختیار عورت کو ہی شوہر اوس سے صلاح لیتا ہے وہ کبہی ماری نہین جاتی اور آزاد بہرتی
ہین مستور نہین ہوتین اون کی بدچلنی مشہور ہے شمالی اور مشرقی ہزارہ کی جب شوہر ادن کا
گہر نہو تو روپیہ کی طمع پر بدکاری کرتی ہین الا اگر اس صریح بدکاری کی خبر شوہر کو ثبوت کامل سے
ہو جاوی تو عورت کو مار ڈالیگا مگر دیگر اطرف مین ایک دستور ہے جسکا نام **گروبستان** ہے
یعنی شوہر اپنی عورت مہمان کو دیتا ہے اور یہہ دستور پرانے وقت کی مغلون کا تہا اگر خاوند
اپنے دروازہ مین غیر مرد کی پاپوش دیکہے تو وہ باہر سے اولٹا چلا جاتا ہے مگر اب یہہ بے غیرتی

پیشہ سی عار نہین کرتے بلکہ خاک ربلی تک کام کرتے ہین اور ہیزم کشی اور کار نیرکتی اور بار برداری اور پشت کی اکثر یہہ لوگ کرتے ہین مگر سپاہ گری کی نوکری کی شوق نہین رکہتی اور نہ زمرہ سپاہیانین انکو کوئی بہرتی کرتا ہی غرضکہ مغربی افغانستانمین یعنی کابل اور شہرنین وغیرہ بڑے شہرونین ادنی کامون کیواسطے ہزارہ لوگ دست و پاہین اور بڑی محنتی قوم ہے اور عورات ہزارہ برک بافی اور قالین بافی اور گلیم بافی اور جوراب اور دستانہ بافی و نمدسازی اور رنگ ریزی اور دوختن اور بخیتن اور ہاتہہ سے پشمی سوت کاتنا اور جل اور باسلیق اسپان کے بنائی کا کام اور پیشہ رکہتی ہین اور طریق مایہ خضرات و انواع پنیر اور تیماج اور قروت بخوبی جانتی ہین غرضکہ زنان ہزارہ بڑی مستعد اور چالاک ہوشیار ہوتی ہین عادات و اخلاق ہزارہ لوگون کے مذموم ہین بے مہر اور بے وفا لوگ ہین مشکل وقت پر اپنی آقا کے ساتہہ ہی وفاداری کم کرتے ہین گرم اور تند مزاج ہین ناموافق بات کا تحمل اور صبر نہین کرتے ایک گہنٹہ کی دلاسا اور سازشانہ گفتگو کے بعد ایک لفظ ہی اونکو خفا کر دیتا ہے سوائی اسکی وہ خوشمزاج ہین گفتگو اچہی طرح کرتے ہین اور مہمانداری ہی بہت ہوتی ہے یہہ لوگ بہت واہیات قصون کو سچ سمجہتی ہین اور شگون اور فال اور نجوم کی معتقد ہین عورات بہی فال ڈالتی ہین شانہ بینی اور کعبتین دیکہنی سے پیش گوئی کرتی ہین اور بعض عورات کو جادو گر سمجہتی ہین سب سی عجب واہیات اون کے افغانون مین یہہ مشہور ہے کہ اکثر عورات اور بعض مرد جگر خوار ہوتے ہین اور وہ اپنی فسون اور ساحری سے آدمی کا دل نکالکر کہا جاتے ہین اور علامت جگر خوارہ کی معاملے مین بہت قصے کرتے ہین مگر چونکہ واہیات ہین لکہنا اونکا فضول سمجہا گیا یہہ جگر خوری کا قصہ ہندوستان اور ایران کی بعضی قومون کی نسبت کہا جاتا ہی اور اوسکا مفصل حال طبقات اکبری مین درج ہے +

## خوراک

خمیرہ آرد گندم کی روٹی تنور کی پکی ہوی اور جو و دال ہر قسم کہاتے ہین مگر زیادہ گذارہ انکا **قروت** اور پنیر اور تیماج و دیگر خورش ہاسے پر ہے جو دودہ اور خضرات اور دوغ سے بن سکتی ہین اور مسکہ بہی بہت کہاتے ہین تنگی کیوقت سبزی ہای کوہی اور دشتی کو جو اکثر خاصیت دار ہوتی ہین خشک اور جمع کرکے آرد کی ساتہہ بالمناصفہ پیسکر روٹی پکاتے ہین اور اوسکو بار راوک کہتی ہین گوشت کو سفندی اور گاو تراز قدیا پکاکر اور قورداغ کرکے کہاتے ہین +

بہ ہزارکے ہوئی اہل ایران ہزارہ کو تیربری اور ملک ہزارہ کو تیرستر کہتے ہین شاید کہ یہہ اسم بسبب بندر بر جسکو بندامیر بھی کہتے ہین اور جو ہزارستانکی شمال بین ترکستانکی حد پر ہے ان لوگونکی ایرانیون نے منسوب کیا

## مکان سکنی

ہزارہ لوگ اکثر متفرق رہتے ہین عموماً بیس گہر سے لیکر سو گہر تک اونکی دیہات مین سکنی مکان ہوتے ہین گہرونکی عمارت بہت اونچی نہین ہوتی اور کوٹہہ مین صرف ایک کمرہ اور ایک دروازہ ہوتا ہے بعض دولتمند آدمی اچھی گہر بہی رکہتے ہین مگر اکثر ہزارہ ایسی کوٹہہ اور چپر مین رہتے ہین کہ جو کہود کر بنایا جاوے اور اوسکو مسقف کرکے رہایش کرتے ہین خصوص مویشی کیواسطے ایسی ہی زمین مین کہودے ہوئے اور مسقف مکان رکہتے ہین بعضی لوگ مالدار سیاہ خانہ مین بھی رہتے ہین ہر ایک گانوین برج ہوتا ہے جسمین دس بارہ آدمی رہ سکتے ہین اوسکو بزبان خود تیپور خواہ توپور کہتے ہین اور اکثر جگہہ بیچ مین دہل رکہتے ہین کہ بوقت ضرورت اوسکی بجانے سے لوگ جلد جمع ہوسکین فقط -

## شکل وشباہت

ہزارہ لوگ اپنی صورت سے بہت شرم کرتے ہین اور بہ شکل تاتاری وضع ہوتے ہین اونکا حلیہ عموماً یہہ ہے کلان سر سترده ابرو تنگ چشم آماسیدہ پشت بینی مدور چہرہ آماسیدہ رخسار کوتہ گردن فیل گوش فربہ اور بزرگ جسہ میانہ قد بال برپشتی اور دوش سے تا سرین تمام سطح اکثر گندم گون بعض سیاہ چردہ بعضی گورا رنگ بدن پر بال نہین رکہتے اکثر ریش اور بروت نہین ہوتی اگر ہو تو بہت پتلی کو سج محاسن ہوتی ہین جن کی نسبت یہہ مثل مشہور ہے کہ ہزارہ ہوئی ندارہ یعنی ندارد عورات اس قوم کی جملہ سفید اور فربہ اندام صفا صورت تنگ چشم اور ابرو اور بینی بقیاس مردان اور تمام بدن اونکا سوائی سر کے بالونسے خالی ہے بعضی عورات خوب صورت ہوتی ہین رئیس اسقوم کی اور سادات جو ملک ہزارہ مین رہتے ہین وہ خوب صورت اور شکیل جوان ہوتے ہین +

## پیشہ وعادات

ہزارہ لوگ پیشہ زمینداری رکہتے ہین مگر چونکہ اس کثیر قوم کیواسطے بسبب کمی رقبہ زرعی گنجایش کار زمینداری نہین ہے اسواسطے مالداری اور دستکاری ہر قسم کرتے ہین اور مزدوری اور قاطرچی اور ساربانی اور برف اندازی فراشی اور مہتری یعنی سائیسی کی ملازمی اس کثرت سے کرتے ہین کہ افغانستان مغربی مین ہر امیر اور دولتمند آدمی کی پاس سوای ہزارہ دیگر قوم کا مہتر یعنی سائیس کم نظر آتا ہے اور ہر قسم کا ادنی

اسلحہ اکثر بندوق ہی دار بندوق اور بعضے چقماق بہی رکہتی ہین اور مثل ایرانی اور مثل قبض اور تفنگچہ بہی بہیرحم مخلوق ہے اپنی قیدیانکو پہاڑ سی گرا دیتے ہین اور سنگسار کرتے ہین خانگی دشمنی کم ہی مگر قوم ترکمان کی شاخہا سالور ساروغ تکہ یموت سی سخت دشمنی ہی اور ایک دوسرے ملک مین تاخت کرتی ہین مگر ترکمان زیادہ دلیر ہین اور اکثر پیشدستی انکی طرفسے ہوتی ہی قوم ہزارہ سی اب ایماق کی کچہہ آشتی ہے چار ایماق ہمیشہ ہرات کی تابع ہین پہلی حاکم ہرات کو قشون یعنی فوج دیتی تہے فی الحال حاکم ہرانکو نقد محصول دیتے ہین جمشیدی پندرہ ہزار روپیہ سالانہ گورنر ہرات کے آگی ادا کرتے ہین اور اسیطرح باقی ایماق بہی نقد دیتی ہین مگر تعداد معلوم نہین ہوسکی اور یہہ محصول خان وصول کرکے ہراتمین بہیجتا ہی دو روپیہ سالانہ فی خانہ نقد خان وصول کرکے اونمین سے اپنی سپاہ کو تنخواہ اور کہوڑی بہی دیتا ہے اور اوسی مین سی زر مشخصہ بہی ادا کرتا ہی علاوہ اسکی ہر زمستانمین تین گہر پیچہی ایک گوسفند بہی خان اپنی قوم سے لیتا ہی اور غارت اور تاخت کی مال سی پنجم حصہ خانکو ملتا ہی اور چہٹا حصہ پشم گوسفندان سی بہی لیتا ہی اور لوگ اس محصول سے کچہہ ناراض نہین ہین اور نہ گران معلوم ہوتا ہے فی الحال دو ایماق یعنی تیموری اور ہزارہ ایرانکے تابعدار ہین متعلق بصوبہ مشہد کیونکہ وہ ہرات سے مغربی جانب آباد ہین اور اونکی زمینات کوہ کلان سی علحدہ ہین جہان متوسط پہاڑ ہین اور ریگ آمیز زمین ہی تیموری مدت سی وہان آباد تہی اور ہزارہ کو شاہ محمود دسد وزئی نے بباعث ایک بلوہ اور فساد کی جو مابین اونکی اور تیمنی کی ہوا تہا لاکر موقع مقبوضہ حال پر آباد کیا اونکی سردار کو کابل کی بادشاہونسی خطاب بیگلر بیگی کا ملا تہا اب ہی ایرانکی طرفسی وہی خطاب بحال ہے اور تیموریکا باقی ایماق سے اتنا فرق ہی کہ اونکی صورت اور پوشاک اور رنگ کے موافق ہے کل چار ایماق کی لوگ تخمیناً ساڑہی چار لاکہہ ذی روح ہونگے ✤

## قوم ہزارہ

اس قوم کی نسبت کا ذکر اوپر تمہید مین کیا گیا ہی جس ملک مین قوم ہزارہ آباد ہی اوسکو ہزارستان اور ہزارہ جات بہی کہتے ہین ملک ہزارہ ایماق کی ملک سی سخت ہے اور بسبب ناہموار زمین اور سختی موسم کاشتکاری مشکل سے ہوتی ہی تہوڑا غلہ چہوٹی وادیونمین پیدا ہوتا ہی اور موسم کا یہہ حال ہے کہ اکثر جگہہ فصل گندم قریب دو فصلی لیف اوٹہاتے ہین زیادہ گذران اونکی اوپر گوشت بہیڑ ہی اور بیل وغیرہ پر ہوتی ہے اور قروت اور پنیر اور دیگر دودہ کی چیزین بہت کہائی جاتی ہین وجہہ تسمیہ قوم باسم ہزارہ یہہ بیان کرتے ہین کہ بیچ عصر سلاطین ماضیہ زابلستان اس قوم سے سال بسال ہزار سوار بعوض باج وخراج بطور قشون جیساکہ اس ملک مین رسم تہی بسبیل استمرار واسطے خدمات شاہی کے لئے جاتے تہی اس سبب سی یہہ قوم موسوم بہ ہزارہ اور منسوب

فیروزکوہی بسبب سکونت فیروزکوہ اس نام سی مشہور ہوئی ہونگی قوم کرائی جو مشہد سی جنوب کیطرف رہتی ہین اونکو
بہی بعضی لوگ ایماق کہتی ہین مگر غلط معلوم ہوتا ہی ہر ایک قوم ایماق کا سردار ہے بڑے سردار کو خان یا بیگ
کہتی ہین اور شاخہاؤن کی سرگروہ یعنی ملک کو ارباب کہا جاتا ہے خان کچہہ سپاہ بہی رکہتا ہی اور قلعہ بہی ہوتا ہے
محصول وصول کرتا ہے عدالت کرنی اونکی اختیار مین ہی اور بہت اختیار رکہتی ہین بلکہ اپنی قوم مین اونکو بادشاہ کے
اختیار ہے جو مرضی ہو سو کرین فی الحال **مہدی قلیخان** مخاطب بہ خان آغا جو بمقام قلعہ مورہ چاق جمشیدیکا
رئیس کلان ہی اور اوسکا بہائی **الہ قلیخان** بالا مرغاب مین حاکم ہے اور **فتح اللہ بیگ** رئیس فیروزکوہی
اور **عبدالغفور خان** تیمنی ایماق کی مشہور سردار ہین مگر عبدالغفور تیمنی کو **محمد شریف خان** فرزند امیر دوست محمد
خان مرحوم والی کابل نے بی پایہ کر دیا ہی ایماق اکثر کیرٹویونمین رہتی ہین جنکو وہ اوردا اور معسکر یعنی خیمہ گاہ کو
**یورت** کہتی ہین اور یہہ ترکی لفظ ہی جسکی مرادف اوردو ہی اور اوسکا مطلب ہے لشکرگاہ جسکو انگریزی مین ہورڈ کہتی ہین
ہر ایک کیمپ یعنی دیرہ کا کتخدا خان کا ماتحت ہوتا ہی اونکی خیمہ سب دسی موافق ہین جسکو تاتار لوگ خرگاہ کہتی ہین تاتاری
وضع ہوتی ہین اور اکثر نمد خود رنگ یا سفید وغیرہ سی یہہ خرگاہ بنائی جاتی ہین اور مدور ہوتی ہین مگر تیموری اکثر
سیاہ خانہ یعنی کرژدی افغانی پسند کرتے ہین سب **ایماق** رمہ گوسفندان رکہتی ہین اور اپنی متعلقہ پہاڑونمین قشلاق
او سایلاق اونکی ہوتی ہے زمستانمین قشلاق کیواسطی نیچے دامن کوہ مار کی آتے ہین اور بہارمین دامن کوہ نشیب کو نگاہ کہتی
ہین اور گرمامین واسطے ایلاق کی پہاڑ پر چڑہ جاتے ہین اور اس ذریعہ سی وہ اکثر کوچی رہتی ہین اور چراگاہ کی متلاشی
گلہ شتران اور گلہ گاؤ بہی بہت ہین اور گلہ اسپان نر او راسپ مادیان علحدہ علحدہ چرتے ہین اور گلہ چران اون کے
چار پانچ گہوڑونپر سوار ہوتی ہین ایک تلوسی لیکر تین سو اسپ تک ایک گلہ مین اکہٹی چرتے ہین انکی ملک مین بہت گہوڑے ہین
اور گرچہ اکثر میانہ قد مگر مضبوط اور خوش شکل اور محنتی ہوتی ہین اور غیر ملک مین سوداگر یکطور پر فروخت کیواسطے جاتے ہین
انکی علاقہ کے دیہات مین تاجک بہی رہتی ہین اور ایماق کی پہاڑونمین پستہ بہی ہوتا ہے اور جا بجائی پستہ زار کو پستہ لغ
کہتی ہین اور شیرخشت اور ترنجبین بہی اعتدال ہوا کی سبب سے وہان پیدا ہوتی ہے اونکی پوشش اکثر ایرانی وضع
ہے شلوار فراخ اور کورتہ کوتاہ اور متمول لوگ چوغہ اور قبا ابریشمی اوپر اوڑہتی ہین اور سر پر **پیاخ** اکثر سیاہ وغیرہ
بچہ سترہ کی چپڑہ کی مثل اونچی ٹوپی کی رکہتی ہین دستار کم باندہتی ہین انکی خوراک افغانونکی مطابق ہے گرچہ گوشت
گوسفند بہت کہایا جاتا ہے مگر گوشت اسپان بہی کہاتے ہین گندم کی آرد مین مغز خنجک ملا کر پکاتی ہین یہہ قوم جاہل
اور خود پسند ہے مگر خان کے خوف سی بے اعتدالی کم کرتے ہین لیکن لڑائی مین وہ وحوش خوئی کی ساتہہ لڑتے ہین اونکا

ترکونکی نسل سے ہین اور کچھہ شک نہین کہ ایماق اور ہزارہ اصل مین ایک ہی قوم ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جب سے مسلمان
ہوی تب سے علیحدہ ہو گئی کیونکہ ایماق سنی مذہب اور ہزارہ شیعہ ہین گرچہ یہہ مذہبی اختلاف باعث فراق اونکا ہوا
تاہم بہت لوگ اونکو ایک ہی سمجھتی ہین اور اونکی صورت اور رواج بہی ملتا ہے لیکن بعضی باتو نمین فرق ہے -
اسواسطے مناسب ہی کہ ہر دو کا حال علیحدہ لکھا جاوی پہلے ایماق کا ذکر ہوگا +

## قوم ایماق

قوم ہزارہ سی غربی اور جنوبی پہاڑونمین آبادی انکی ملک کے مغربی اور شمالی حصہ مین جہان جمشیدی رہتی ہین میانہ
پہاڑ ہین جنپر بہت درخت ہین اور ملک آباد اور سرسبز ہے وادی اور نشیب کے میدان اچھی آباد ہین اور اوسمین
ندی مرگس اور مرغاب جاری ہے جمشیدی کی ملک مین علاقہ بالا مرغاب اور سور چاق اور
کوشک اور قرہ ملچ اور تنور سنگی خوب آباد ہین تیمنی کوہ سیاہ بند یعنی ملک غور مین رہتی ہین اور انکی
زمینات کا جنوبی حصہ بہی اچھا ہی زوری کی قبضہ مین سبزوار یا اسفزار ایک وسیع میدان پہاڑ دنکی بیچ فرہ اور
ہرات کی راستے مشرق کیطرف واقع ہی مگر فی الحال نورزئی اور علیزئی اور اسحاق زئی شاخہائے
درانی کا تسلط اس علاقہ پر زیادہ ہو گیا ہی لفظ ایماق کا معنی تاتارونمین ایک قوم کی حصہ یا خیل یا شاخ سے
مراد ہی سر جان مالکم صاحب کہتی ہین کہ ملک شام مین ایک بڑی قوم ایماق کی رہتی تہی ایک شاخ اوسکی
لورستان متعلق ایرانمین آباد ہوئی تہی جسمین سی اتابک پیدا ہوئی جو ایرانکی تاریخ مین مشہور ہین و شیراز
کی بادشاہ ہو گذری ہین عوام مین ایماق کو چار ایماغ بہی کہتی ہین پہلی انکو چار ایماغ یعنی چار قوم کہتی تہی اور اصل مین
اونکی اتنے ہی حصہ تہی مگر اب اونمین بہت شاخین ہو گئی ہین پورانی چار قومین چار ایماق کی یہہ ہین تیمنی —
ہزارہ تیموری زوری تیمنی کی دو شاخ ہین قبچاق اور درزئی ہم اوپر کاکڑ قوم کی حال مین
لکہہ آئی ہین کہ تیمنی اپنی آپکو کاکڑ کی ایک شاخ سمجھتی ہین ایسا قیاس ہوتا ہی کہ شاید تیمنی مین جو شاخ درزئی ہے وہ
کاکڑ قوم سے جاکر وہان شامل ہوئی ہو اور قبچاق دوسری شاخ اصل تیمنی چار ایماق کے متعلق ہو کیونکہ قبچاق
کے اسم پر افغانونمین قوم نامزد نہین ہوتی یہہ لفظ ترکی ہی اور علی ہذا القیاس درزئی ترکی زبانمین کوئی لفظ -
نہین ہے زئی یعنی اولاد پشتو کا لفظ ہی ہزارہ دوسری شاخ ایماق کی بہی دو شاخ ہین جمشیدی اور فیروز کوہی
جمشیدی مشہور قوم ہے اوسمین بہی بہت شاخین ہین خوگرو گالکندی قاپچی زین گر
زلفی امفلیدی جوالی خیبر فرک داہ زبری وغیرہ سب جمشیدی کی متعلق ہین او

ایماق اور ہزارہ کوہ پر پمیزین مین رہتی ہین یعنی مابین کابل و ہرات کے اونکی شمال کیطرف اوزبک کا ملک ہی اور جنوب کی
جانب دُرانی اور غلزئی افغان رہتی ہین ان ہر دو قوم کا ملک تین سو میل طویل اور تخمیناً دو سو میل عریض ہوگا یہہ
ہی کہ افغانستان کی حد مین اور خصوص اوس حصہ مین جسکو لوگ کہتی ہین کہ ابتدائی افغانونکی یہانسی یعنی غور سی اوٹہی ہے
اوس جگہ اور اوسکی نواح مین اب ایک ایسی قوم آباد ہی جو افغانونسی مطلق رواج اور زبان اور صورتمین نہین ملتی مگر جو اپنی
ترکی ہمسایگان شمالی سی کچہہ مطابق ہین مگر تاہم کچہہ فرق پایا جاتا ہی اونکو نہین معلوم کہ اصل مین ہم کون ہین اور
اونکی زبانسی جو ایک طرحکی فارسی ہے نہین معلوم ہوتا کہ وہ کس قوم سی جدا ہوئی ہین اکثر طرز اوس زبانکی زابلی سی ملتی ہے
اونکی صورت سی معلوم ہوتا ہی کہ تاتار ترک ہین اور بعضی کہتی ہین کہ مغل کی نسل سے ہین اب بہی بہت لوگ اونکو مغل
سمجہتی ہین اور جو مغل چغتا متصل ہرات کے رہتی ہین اونکی ساتہہ اونکو ملاتے ہین اور وہ خود بہی کہتی ہین کہ ہم انکی اور نیز قوم
قلماق کی ہی جو کچہہ کابل مین رہتی ہین ہمقوم ہین اور وہ اونکی ساتہہ شادی کرتے کراتے ہین لیکن ہرات کی مغلونکی
زبان وہ نہین سمجہتی **ابو الفضل** لکہتا ہی کہ یہہ لوگ ایک فوج مانکو خان کی اولاد سی ہین اور مانکو خان نبیرہ چنگیز خان
کی فوج ان پہاڑونمین رہ گئی تہی، دو اور ثقہ اور واقف حال معتبر شخص جنکی ملاقات مولف سی ہوئی وہ کہتی ہین
کہ قوم ہزارہ قوم چرکس کی ایک شاخ ہے **چرکس** ایک ترکون کی مشہور قوم ہے جو **داغستان** کی نواح مین
ملحق الحدود ملک روس کی آباد ہین اگرچہ یہہ روایت صحیح ہو تو بہی معلوم نہین ہوتا کہ یہان کس تقریب سی آکر یہہ قوم
آباد ہوئی **محمد بابر بادشاہ** اپنی تصنیف مین لکہتی ہین کہ ہزارہ لوگ مغل کی زبان بولتی ہین مگر اوسکی صاف
مراد نہین پائی جاتی کسواسطے کہ وہ ترکمان ہزارہ کا قصہ لکہتا ہی اور لوگ دری کو پہاڑی ہزارہ کی شامل کرتا ہے
اور لکہتا ہی کہ ترک اور ایماق سیدانمین سکونت رکہتی ہین قیاس مین نہین آتا کہ اونکی زبانمین اتنی ترکی لفظ کیون ہین
اگر مغل نہین تو ترکی کیون بولتی تہے اور اگر مغل و چرکس ہین اور ترکی اونکی اصلی زبان تہی تو باوجود آباد ہونی اوپر حد
ترکستانکی ترکی کیون نہین جاتی اور فارسی زبان کیون بولنی لگی ہین جبکہ اونکی شمالی ہمسایگان ترکی بولتی ہین اور جنوبی
پشتو اس وجہ سی غالباً پایا جاتا ہے کہ یہہ لوگ پشتو کی پہیلنے سی پہلی کے آباد ہین اور غزنین یا زابل کی سلاطین کی متعلق
ہونی سی فارسی زابلی شکستہ اونکی زبان ہو گئی اور ترکی اپنی پرانی زبان جاتی رہی مگر بعض بعض الفاظ اوسکی باقی رہی
باقی ہین اس دلیل کا ثبوت پرانی حالات کی مطابقت سی حاصل ہوتا ہی کیونکہ یہہ بات ظاہر ہی کہ افغانون کے
خروج سی پہلی غزنین اور بعضی بگرا اقطاع سیدانی جنوبی پر ہزارہ لوگ بہی سوای تاجک کی قابض تہی جنکو افغانون نے
تدریجاً پہاڑ ہزارستان کیطرف ہٹا دیا بنظر کل ثبوت ماحصل مولف کا نسبت قومیت ایماق و ہزارہ یہہ رای ہے کہ تاتاری

زرغون شاہری وغیرہ مقامات متعلق لوگر مین بھی تاجک رہتی ہین اوجاہی آبادیکی نام سی مشہور ہین

## فرملی یا پرملی

تاجک کی ایک شاخ سمجھی جاتی ہے اور ہیر کی کے برابر ہو کی اکثر علاقہ ارگون مین بیچ ملک خروٹی
کی رہتی ہین اور خروٹیونکی ساتہہ سخت دشمنی رکھتی ہین باقی کابل سی مغرب رہتی ہین اکثر سوداگری اور زمیندار
کرتی ہین اور ارگون مین سامان آہنی تیار کراکر مغربی افغانستانمین فروخت کیواسطی لیجاتی ہین والی
کابل کو مشخصہ دیتی ہین انکی قومیت اور نسب کی بنیاد نہین معلوم ہوتی وہ کہتی ہین کہ ہم خلجی ہین جس
قوم سی ہندوستانکے بادشاہ بھی ہو گذری ہین تاریخ فرشتہ دیکھنی سی معلوم ہوگا کہ خلجی قوم ترک کی ایک
شاخ ہی جسمین سے سلطان جلال الدین فیروز شاہ اور سلطان علاء الدین خلجی مشہور
بادشاہ ہند ہو گذری ہین دیگر لوگ کہتی ہین کہ پرملی ساکنان ایک شہر موسوم خلج کی تھے بعضی کہتی ہین
کہ وہ شہر جیحون کی کنارہ پر ترکستان مین تہا اور بعضونکا قول ہے کہ خلج قندہار سی مغرب دریائے
ہلمند اور قلعہ بست سی بھی مغرب واقع تہا یہہ آخر الذکر قول صحیح معلوم ہوتا ہی اسمین شک نہین کہ خلجی یا غلجی
ایک تاتاری قوم ترک کی نسل سے تہی جسکا ایک حصہ دسوین صدی عیسوی مین دریاے ہیر کے سرپہ جو ملک قندز کی بیچ کر
جاری ہی آباد تہا ہم ایک شاخ اونکی بہت مدت سے افغانستانکی بیچ سیستان اور ہندوستان کے بیچ آباد تہے
دسوین صدی عیسوی مین وہ لوگ ترکی بولتی تہے ممکن ہے کہ فرملی اوسقوم سی ہون مگر سوای قیاس اور کچہہ ثبوت نہین ہے

## سردیہی

سردیہی ایک چھوٹی سی قوم تاجک کی ہی جو بمقام سر دیہہ مشرقی اور جنوبی گوشہ غزنین مین آباد ہین
علاوہ اونکی غزنین خاص اور دیگر علاقہ غزنین مین بھی بہت تاجک ہین ٭

## دیگر تاجک

علاوہ اونکی جو اوپر لکھی گئی ہین ننگرہار مین اور گرد ونزد کلا لگو اور لغمان وغیرہ جملہ علاقہ جات افغانستان مغربی مین
تاجک آباد ہین اور سیستان مین قریب کل کے تاجک ہین مگر یہہ تاجک صرف سنی مذہب مشہور ہین اور یہہ قوم
بلوچستان کی شمال افغانستان کی حدود مین بہت ہی اور ہرات اور اوسکی نواح مین اکثر تاجک ہین ان سبکا مفصل
حال لکھنی کیواسطی علیحدہ کتاب چاہئی یہان صرف اسقدر کافی ہے کہ افغانستانکی ملک مین ہندسرہ لاکہہ تاجک شمار کرتے
ہین ٭

## حال قوم ایماق و قوم ہزارہ

اکثر سیاہ رنگ ونکا پاپوش بطور بوٹ کی شتالنگ تک ہوتی ہین سر پر ریشمی ٹوپی اور بعضی لونگی بہی باندھتی ہین
سب کوہستانی سنی مذہب ہین ایرانی وغیرہ اہل تشیع کی ساتھہ قلبی دشمنی رکھتی ہین علحدہ علحدہ خان ہوتا ہے
فی الحال ملک جی تاجک مین سی بڑا خان ہی اور صاحب زادہ غلام جان بہی وہانکا رئیس ہے گرچہ یہہ
خان لوگ اپنی خانگی فساد کا بندوبست نہین کرسکتی مگر باہر کے غنیم کیواسطے روک کا کافی انتظام کرسکتی ہین
کسواسطی کہ بیرونی دشمن کی خوف کے صدمہ سی اونکی فہمایش سے کُل قوم اکثر ایکدل ہوجاتی ہے خان لوگ کچھہ
حسب قدر گہر کے نوکر بہی رکہتی ہین شاہ محمود سدوزئی کی ساتھہ اونکی بہت دشمنی تہی جب وہ تخت
نشین ہوا تو کوہستانیون نی اوسکی مخالف بہت لڑائی کیری پہلے شاہزادہ عباس کو مدد دی تہی مگر آخر کو فتح خان
بارکزئی کی بندوبست سی وہ دب گئی ایک اور قوم موسوم پشئی پاپشاوی کوہستان مین رہتی ہی جسکی
نسبت محمد بابر بادشاہ لکہتا ہے کہ وہ اور زبان بولتی ہین فی الحال بہی وہ لوگ کوہستانی زبان آپسمین
بولتی ہین اور اوس زبانکی اصل ہندی معلوم ہوتی ہی اس قوم کا زیادہ حال دریافت نہین ہوسکا +

## خنجانی

خنجان نام ایک طویل درہ ہی نہایت سرسبز اور خوش ہوا تمام زمین اوس درہ کی ایک باغ معلوم ہوتا ہے
درخت توت بہت کثرت سی ہے اس درہ مین بہی تاجک رہتی ہین جنکو خنجانی کہا جاتا ہی تخمیناً دس ہزار
گہر تاجکونکا اس درہ مین ہے بہار اور خزان مین یہہ درہ رونق دار ہے +

## ببرکی

تاجک کی قوم سی ہین جو لوگر اور تبت خاک مین رہتی ہین گرچہ وہ غلزئی کے ساتھہ ملی ہوئے ہین مگر دیگر
تاجکون سی علحدہ ہین اونکی سردار جدا ہوتے ہین اونکی دلاوری مشہور ہی اپنے دیہات اور زمینات مقبوضہ
موروثی ملک ونکا ہے امیر کابل کو مالگذاری دیتی ہین اور ضرورت کیوقت فوج بہی حاضر کرتی ہین
رواج اور دستورات مین اکثر افغانونکے مطابق ہوگئی ہین دیگر تاجکونسی ہر کام مین اچھی سمجھی جاتے ہین
اکثر روایات سی یہہ بات ثابت ہوتی ہی کہ سلطان محمود غزنوی نے گیارہوین صدی عیسوی کی
شروع مین اونکی مورثان کو یہان آباد کیا تہا اونکا ملک پہلی بہت تہا مگر پیچہے سے افغانون نی بہت سا
دبالیا انکی اصلیت نسب صحیح نہین معلوم ہوسکی وہ خود کہتی ہین کہ ہم عرب ہین اور بعضی دیگر لوگ کہتی ہین
کہ وہ کرد یا کرد ہین جو کردستان سی محمود غزنوی لایا تہا چرخی اور کلنگاری اور ر-

کی ہمسایہ یعنی رعیت کی طور شامل ونکی بستی مین خواہ اپنی علیحدہ وہان مین آبادہین جب علیحدہ گانون مین رہتی ہین تو ہر گروہ کا
کام کتخدا موضع کا کرتا ہی اور یہ کتخدا اپنی قوم سی سب لوگون کی مرضی کے ساتھہ مقرر ہوتا ہے گرچہ اکثر موروثی خاندان
سی کتخدا مقرر ہوتا ہے مگر امیر کابل کی اجازت تقرری کتخدا کے واسطی لازم ہوتی ہے کتخدا کچھہ
اختیار نہین رکھتا بجز اوس قدر کے جو والی کابل سی کام تفویض ہوا ور اوس کا اختیار
اور کام خصوصاً زر مالگذاری جمع کر کے حاکم کے پاس لیجاتا ہے اور اس خدمت کی عوض مین
منجملہ زر مشخصہ کے انعام ملکانہ حسب قرار مجرا لیتا ہے بعضی خفیف مقدمات بھی فیصل کرسکتا ہی
مگر جو مقدمہ ذرہ بھاری ہے وہ یا تو حاکم کی حضور جاتا ہی یا قاضی کے پاس فیصلہ ہوتا ہی تاجک
لوگ جنگجو نہین ہین اور اپنی سرکار اور حاکم کی تابعداری کرتے ہین گرچہ عموماً پیشہ انکا زمینداری
اور کاشتکاری ہے مگر سوا اوس کے بیوپار اور دستکاری اور خرکاری کا کام بھی کرتے ہین
اب اکثر افغانون کی موافق ہوگئی ہین اونکی شوق لڑائی کی نہین ہے گرچہ اب کچھہ سپاہ
گری کا کام کرنے لگی ہین سوائی بامیان کے رہنی والون کی جو شیعہ مذہب ہین باقی سب
تاجک اہل سنت جماعت کا طریقہ رکھتے ہین اور دیندار اور نماز گذار ہین جب افغانستان
مین فساد ہوتا ہے تو تاجک لوگون پر سب سی پہلے ظلم ہوتا ہے مگر جسوقت امن آرام ہے تو انکو
پرورش اور مدد ملتی ہے الا تاہم کاربیگار اور محصول بہ نسبت افغانان تاجک پر زیادہ
اگر نہہ زیادتی نہو تو درانی کی حکومت سی راضی ہین گرچہ افغان اپنی قومیت سی اونکو کم سمجھتی ہین مگر
مغروری اور خودپسندی اون کی ساتھہ کم کرتے ہین چنانچہ آپسمین ناطہ دیتی لیتی ہین شہرون کی
نزدیک تاجک لوگ زیادہ ہوتی ہین اکثر کابل غزنین ہرات اور بلخ مین تاجک
لوگ ہین مگر ملک کی اون حصون مین جو غیر آباد اور سخت ہین جیساکہ ہزارہ یا جنوبی حصہ ملک
غلزئی کا اور کافرستان مین مشکل سی کوئی تاجک ملتا ہی اوپر اون تاجکون کا حال لکھا گیا ہی کہ
جو افغانون کی بیچ رہتی ہین اور وہ تاجک جو افغانون سی علیحدہ رہتی ہین وہ دشوار گذار مقامون مین آباد
ہین اور دیگر تاجکون سی چند باتون کا فرق رکھتی ہین پہلے ہم اون تاجک لوگون کا حال لکھینگی کہ جو
کوہستانی کہلاتی ہین یعنی جو کابل کے کوہستان مین رہتے ہین اس ملک کی شمال کی
طرف برف اری پہاڑ ہندوکش کا ہی اور مغرب کو ہزارستان جنوب کا عالاقہ کوہ دامن اور مشرق کو ہندوکش کی ایک شاخ جنوبی ہی کوہستان کا ملک

لڑائی تہے مگر جیساکہ ایران اور اوزبک کے ملک فتح کئے تہے ویسا جلد افغانستان صاف تسخیر
یا گرچہ میدانی ملک **افغانستان** کو فتح کر لئے تہے مگر پہاڑون کے لوگ بڑی جنگ جو تہے اور
ری صدی ہجری تک مسلمانون کے ساتہہ لڑتے رہے ابتداء مین **فارس** اور **مغربی افغانستان**
**اوزبک** کے ملک مین اکثر ان ہرسہ ممالک مین ایک ہی قسم کے لوگ تہے اور اونکی زبان یقیناً
ب قدیم فارسی کی بنیاد ویسی ہوگی جب وقت ان لوگون پر **عربون** نے فتح حاصل کی تو فارسی جدید
جہ مال پیدا ہوگئی یعنی اونکے پہلے زبان اور زبان فتح کرنیوالون کی یعنی **عربی** ملکر یہہ فارسی مروجہ
مال مروج ہوگئی اور یقین ہے کہ چند عرصہ کے بعد عرب لوگ پہلے سکنائی سے خلط اور شامل ہوگئی اور رہ وہ
لوگ **تاجک** لوگون کے مؤرخ اور بزرگ ہون گے تو تاریخ افغانستان کی بہی اس روایت سے
مطابقت ہوتی ہے کیونکہ چینی روایات اوس ملک کی تاریخ کی موجود ہین اونسے واضح ہے کہ بعد
فتح کرنے **عربون** کے **افغانستان** مغربی کا میدانی ملک قوم **تاجک** کے قبضہ مین تہا اور
افغان وغیرہ قدیم باشندے پہاڑون مین تہے اوس سے بہت پیچہے قوم **افغان** نے پہاڑون
سے اوتر کر میدان ان کو فتح کر لیا اور سوائی ایک دو سخت ملک کے جسمین یہہ تاجک لوگ علحدہ
اور خود سر رہے سکتی تہے باقی تاجکون کو افغانون نے دبالیا اور اونسے آمیزش **فارسی**
**بان** اور **عربون** کے سے **تاجک**۔ **ترکستان** کے بہی ہین **چینی** ترکستان تک
اور اون تاجکون نے تب تک اپنے قبضہ مین ترکستان کو رکہہ لیا جب تک کہ **تاتاریون**
زاون پر فتح حاصل کر ہی **چنگیز خان** کے وقت سے میدان کی رہنی والی **تاجک**
مغلوب ہوکر دبالئے گئے اور اب کی رعیت کی حالت مین آگئی مگر جو تاجک پہاڑون مین گئے تہے
وہ بدستور خودمختار رہے اور **بدخشان** اور **درواز** وغیرہ کے حاکم بن گئے سب جگہ
تاجک لوگ اس سبب سے مشہور ہین کہ آبادی اون کی مستقل ہے اور کاشتکاری اور
ترقی زمینداری کا شوق رکہتے ہین اور سب لوازمہ جو مستقل سکونت والون کو بکار ہین اونکی
بہی سی کا شوق کامل ہے اب تک بعضی جگہ مغربی افغانستان مین زمینات تاجک کے قبضہ مین
ہین مگر اکثر اونکی املاک اور جائداد اونسے غصب کئے گئے ہے اور افغان لوگون کی رعیت
اور ملازم ہوگئے ہین تاجک لوگ جو قوم افغان کے مقبوضہ ملک مین آباد ہین خواہ افغانو

حسین خان خارج کیا گیا جو مکہ معظمہ مین ہے الغرض افغانستان کی سرحدی قومون مین سی قوم بگشر
بہی قابل قدر اور قوی قوم ہے مگر خانگی فساد اور حسد بہت رکہتی ہین مالداری کا شوق کم ہے شتر بالکل
نہین رکہتے ہے مگر گلہ ناطران بہت ہین باربرداری کے واسطی زرگاو اور خر مرکب اور قاطر کام آتی ہے

## حال قوم تاجک مخفف تاجیک

کوئی نادر جگہ افغانستان مین ایسی ہوگی جس مین صرف افغان آباد ہون تاجک حصہ مغربی مین اور
ہند کی مشرقی مین افغانون کے شامل رہتی ہین تاجک آپسمین ایک قوم کی طرح نہین ملتی مگر ملک
ایشیا کی ایک بڑی حصہ مین منتشر ہوگئی ہین جیسا کہ مغربی افغانستان مین ہین اُوزبک کی ملک
مین بہی رہتی ہین ایران کے سکنا، ان کو تاجک کہتی ہین اور تاجک لوگ ایران خصوص اصفہان
اور ترکستان مین بہی کثرت سے ہین اور خیوا کرک تگین درواز بدخشان مین
یہہ لوگ سکونت کرتے ہین بعض وقت ان کو فارسی بان کہتے ہین افغانستان کے بیچ جو اصل فارسی ہین
مین وہ تاجک ہین *

## وجہ تسمیہ لفظ تاجک

کی بابت بہت مختلف روایات ہین مگر اون سب سی قابل تسلیم یہہ روایت ہے کہ اصل اس لفظ کی
تازی خواہ تازیک جو پہلوی کی زبان اور کتابون مین عربون کو تازی کہتی تہے اور بلحاظ
کاف تصغیر تازیک بہی بولتی تہے اور حرف زا بنظر تسہیل لفظ بہ جیم تازی مبدل ہو کر
تاجیک مشہور ہوئی تاحال فارسی مین عربون کو تازی کہتی ہین اور اکثر کتاب لغات
فارسی مین لفظ تاجک کا یہہ معنی لکہا ہے کہ تاجک اولاد اون عربون کی ہے جو فارس
یا دیگر غیر ملکون مین پیدا ہوئی اور حال موجودہ تاجک اور ملک مقبوضہ سابق اور اون کے
گذشتہ واقعات پر غور کرنے سے یہہ لغوی معنی صحیح معلوم ہوتا ہے اور پایا جاتا ہے کہ لفظ
تاجک کا مطلب اور مراد اون عربون کی اولاد سے ہے جسکا ذکر اوپر لکہا گیا سنہ ہجری کی
پہلی صدی مین تمام ممالک فارس اور اُوزبک کو عربون نے فتح کیا تہا اور جب اونہون نے مفتوح
کئی تو اوس ملک کے لوگونکو جہانتک ممکن تہا رضاً اور جبرًا مسلمان بنایا اور اپنی زبان سکہانے مین
کوشش کری اوس وقت افغانستان کے اوپر بہی جیسا کہ پہلی حصہ مین درج ہوچکا ہے

نہ زمینداری رکہتی ہین بعضی سوداگری اور نمک فروشی کا کام بہی کرتے ہین بدرقہ بنگشونہ
ملک ہین ہمیشہ بی خطر ہے زیادہ پیدا وار ان کی ملک کی گندم اور چاول ہین اب
یہی ہے اس قوم کے بعض لوگ شیعہ مذہب اور بعض سنّی ہین کل تعداد اس قوم کی
اٹھارہ ہزار گہر بیان کرتے ہین جنگ جو اور دلاور قوم ہے اسلحہ بندوق اور چہورا
ن اور تفنگچہ ساخت ملک خود ہر ایک بالغ مرد رکہتا ہے گرچہ راہ زنی کم کرتے ہین مگر اپنی ملک
مشہور سارق ہین مہمان نوازی بہت اچہی طرح کی جاتی ہے بشرطیکہ مسافر بحکم میزبان کے
پہونچ جاوے پستہ قد اور گندم رنگ لوگ ہین خوراک اچہی ہے اکثر گندم کی خمیری تنور
کی پکی ہوئی روٹی گوشت سی کہائی جاتی ہے ہنگو کی چاول عمدہ ہوتے ہین پوشاک سر پر سفید
یا سیاہ یا بینگنی رنگ کی دستار اور زانو تک لمبا کورتہ اکثر سیاہ رنگ کا اور سفید پارچہ کا
ہوتا ہے اور پائجامہ فراخ سفید رنگ کی سوسی کا جسمین نیلا خط بہی ہوتا ہے اور پاون مین
چپلی رکہتے ہین کبہی کبہی دستار بطور کمر بند کمر پر باندہ کر چادر کا عمامہ سر پر لپیٹتے ہین بنگش
کی مرد لوگ سر کی دونو طرف تہوڑے سی بال بطور گیسو کوتاہ مثل پوربیا اور یہود لوگون کی چہوڑ
کر باقی سر کے بال منڈوا ڈالتی ہین شرقی بنگش بڑی داڑہی رکہتی ہین اور مغربی داڑہی
کوکترا تی ہین اور عورات اکثر سیاہ رنگ کا کورتہ اور شلوار گہیردار سوسی کی اور سر پر
سفید چادر بالونکی جسکا ریشمی کنارہ ہوتا ہے اوڑہتی ہین انکی بڑی گانو یہ ہین بلکہ نزی اوبہ
ٹل تورسمند ہنگو اوشترزہی گساہی توغنہ تورہ وڑہی گہی ملنخوزہ
سوائے ملک افغانستان کی صوبہ مازندران ممالک ایران مین بہی چند گہر بنگشون کے سنے جاتی
ہین جو اس طرف سے گئی ہین اور ہندوستان کے بعض اضلاع مین خصوص فرخ آباد مین
بہت بنگش ہین نواب فرخ آباد بہی اسی قوم سی اوپر کے بنگشون مین سی ایک زمیندار
کی اولاد سے تہا ابتدا مین نواب فرخ آباد ساڑہی چار لاکہہ لکہنو والی وزیر کو
کو دیتا تہا سنہ۱۸۰۱ء مین وہ ساڑہی چار لاکہہ ریاست لکہنو کی جانب سی سرکار انگلیسیہ کی ہاتہہ مین آیا
اور سنہ۱۸۰۲ء کو وہ ملک باقرار دینی ایک لاکہہ آٹہہ ہزار سالانہ کی نواب امداد حسین خان ناصر
جنگ کو گورنمنٹ انگریزی نی اپنی قبضہ مین کرلیا مفسدہ ۱۸۵۷ء مین بباعث بی عقلی نواب تفضل

# حال قوم بنگش

یہہ قوم اپنی آپ کو قریش کی نسل سے سمجھتی ہین اور کہتی ہین کہ خالد ابن ولید کی فرزند مسمی عبد اللہ کی
نسل میں ساتوین پشت مین مسمی اسمعیل پیدا ہوا اوس کے دو پسران مسمی گارہ اور سامل کے باہم جنگی والدہ
فرملی قوم سی تہی بہت سخت لڑائی اور کشت خون ہوی اس سبب سی بن گش کی اسم سی
موسوم ہوکر اصطلاح عام مین بنگش مشہور ہوی اسمیل مورث اعلی اس قوم کا مقام گردیز
علاقہ زورمت مین آباد تہا جو مولد اس قوم کا ہی انکی خانگی فساد نی ایسا اثر کیا کہ گارہ اور سامل
کی نام سے دو گوندی کل اقوام ملحقہ قوم بنگش مین ہوگئی ہے اور دونون گوندی آپس مین دشمن
ہین جب اس قوم کی تعداد علاقہ زورمت مین زیادہ ہوئی اور دوسری طرف سی قوم غلزئی
نی زور دیکہایا تو تخمیناً پانچ سو برس ہوئے کہ اوس ملک کو چہوڑ کر علاقہ کورم اور میرانزی -
شلوزان کوہ سفید سے جنوبی ملک اپنی قبضہ مین کرلیا - اور اوس سے تخمیناً ایک سو برس
بعد قوم اورکزئی سے لڑائی شروع ہوئی اوس وقت خٹک کی قوم بہی
بنگشون کے معاون ہوئی اور اورکزئی کو بعد سخت لڑائی کے کوہاٹ سی بیدخل
کرکے اس قوم نی اپنا قبضہ کیا اوسکی پیچہی بہی بہت لڑائین باہم بنگش اور اورکزئی
ہوتی رہین مگر آخر کو بموجب اوس فیصلہ کے جسکا ذکر قوم اورکزئی کے حال مین لکہا گیا
ہے بنگش اور اورکزئی کی حد مقرر ہوگئی یہہ میدان اور وہ مقبوضہ حال بنگشون
کے قبضہ مین رہا اور شمالی پہاڑ اورکزئی نے لیا نسبت قومیت بنگش دوسری روایت
یہہ ہے کہ یہہ قوم ملک سیستان کی جٹ قوم کی شاخ ہے مگر یہہ روایت ضعیف معلوم
ہوتی ہے فی الحال قوم بنگش اکثر ضلع کوہاٹ مین آباد ہے اور باقی مغرب علاقہ
کورم اور شلوزان مین رہتے مین بنگش کی وادی غرباً و شرقاً طویل میدان پہاڑونسی
محصور ہے اس قوم کی مشرق اور جنوب مشرقی مین قوم خٹک یعنی کوہ خٹکان واقع
ہے اور شمال قوم اورکزئی جنوب غربی مین قوم وزیری کی حد ملتی ہے اور مغرب
علاقہ کورم ہے جو بنگش علاقہ کورم اور میرانزئی مین رہتے ہین وہ مغلوب قوم توری
کی ہین اور شلوزان والی خود مختار اور ضلع کوہاٹ کے رہنی والے رعایا سرکار

# شجرہ نسب مسمی اسمعیل معروف بنگش

گاڑی — سامل زی — گورہ

میران زی — امیر — جمشید زی — عمازی — لغانی — علی زی — خدی زی — ستوری زی — خواجہ احمد خیل

ورسمند — بلند خیل — وانک زی — کسے — مرے — وروئی خیل — برستوری زی بالا — کوزستوری زی پائین

زوجہ اول — زوجہ دوم

بائی زی — عمر — تاسے — خوستے — موزو خیل — ستو خیل — کلہ سور خیل — تاتا خیل

حسن زی — بدہ خیل — خاخا خیل — میر احمد خیل — علی شیر زی — عیسی خیل — موسی خیل — حسن خیل — لنڈی

حسن خیل — لائی خیل — علیخان خیل — مندر خیل — ابویوسف ایسب خیل — مرو خیل — ارزی خیل جاتر — شاہی خیل — لودھی خیل

تیپے — میسروری — شمی خیل — گلمان خیل — عزت خیل — دولت خیل — گل شاہ خیل

کمال خیل — شاوی خیل — دوڈا خیل — مندر خیل

شغلی خیل — مستو خیل — فتح خیل

## عرب

سوائی قریشیون کی دیگر عرب بھی کچھ افغانستان مین رہتی ہین شاید ایران اور خراسان مغربی
سی افغانستان مین آئی ہین جب خاندان سامانی بخارا کی سلطنت کرتا تہا تو عرب لوگ ایران کی
مشرقی حصہ مین آباد تہے اور اوسکی بعد اسلام مین آئی افغانستان مین عربون کی تخمینا دو ہزار گہر ہونگی
اور سوائی عرب کے اور کوئی نام قومیت کا اونکی واسطی مشہور نہین زیادہ تر بالاحصار کابل مین ہتی
مین جو سب شیعہ مذہب ہین اور باقی علاقہ بسود جلال آباد مین آباد مین اور سنی مذہب
مین جلال آباد کے عربون کا علیحدہ سردار ہے احمد شاہ ابدالی جلال آبادی عربون
کی سردار کی دختر سی شادی کری جس سی تیمور شاہ پیدا ہوا اپنی اصلی زبان عربی اب نہین بولتی
پارسی اور پشتون سی متکلم ہوتی ہین زمینداری جلال آباد کی عرب کرتی ہین اور بالاحصار والی نوکری
اور سوداگری اور دستکاری اور دوکانداری کا شغل رکہتی ہین اور باقی قومون سی تا ہنوز
علیحدہ رہتے ہین +

کہتے ہین کہ کوئی نام ایک سیدزادہ معصوم کو مسمی ابراہیم نبیرہ بیٹنی نے پرورش کیا اور جب بڑا
ہوا تو بیٹنی کے خاندان سے شادی کری اوس سے دو فرزند پیدا ہوے محسن شاہ بنون کی ملک مین
آیا اور حسن شاہ پہاڑ مین رہا فیسدو زشاہ خون کی واردات کر کے بخوف انتقام ٹانک کی طرف
چلا گیا جہان اب بہی اوسکی اولاد ہے اور جنگ شاہ بنون مین مارا گیا جسکی خانقاہ کرم دریا
کی کنارہ پر موجود ہے اور جنگ شاہ کی اولاد جہنڈوخیل اور سورانی کے مابین موضع کوئی ساوات
مین آباد ہے علاقہ بنون مین صرف پچاس آدمی اس قوم کے ہونگے جن کا ملک نجم شاہ ہی +

## قوم سید

بنی ہاشمی قریش سے حضرت امام حسنؓ اور حضرت امام حسینؓ کے اولاد سید ہین افغانستان
مین کوئی بڑا گانو ساوات کی ایک دو گہر سے خالی نہین ہوگا اور افغانستان مین سیدون
کو خواجہ اور سید و میان و آغا اور شاہ صاحب اور میر اعلاوہ اپنی معمولی اسم کی خطاب کہتے ہین
اور لوگ ساوات کی بہت تعظیم کرتے ہین سوای ہزارہ جات اور ڈیرہ اسمعیلخان کی باقی
افغانستان مین کوی سید شیعہ نہین ہے ساوات افغانستان مین سے سید ان ملک پشین تجارت
اور سوداگری مین مشہور اور صاحب عزم اور دولتمند ہین مگر سرزور اور بی باک اور خانگی دشمنی
بہی رکہتے ہین اور علاقہ پشین مین بہت لوگ سید رہتے ہین علاقہ ارگون اور بنون اور
زرمت مین شیخ شاہ محمد روحانی کی اولاد بہت ہے علاقہ کونٹر مین ایک معزز خاندان سید
کا ہے جسمین سے جو رئیس کونٹر کا ہوا وسکو بادشاہ کہتے ہین یہہ شریف قوم گرچہ ہر ملک مین
ہے مگر نیک چلن اور بی آزار ہے کابل اور کوہستان مین معزز خاندان سیدون کی ہین
جو اکثر افغانون کے پیر ہین +

## قریش

علاوہ ساوات کی جو قوم قریش کی ایک شاخ ہین باقی قریش بہی مثل ساوات کہ متفرق چند چند خاندان
ہر علاقہ مین ہین اکثر جگہ امام مسجد اور مدرس افغانستان مین اس قوم کے لوگ ہوتے ہین اور
زمینداری اور خیرات خوری کا ہمیشہ رکہتے ہین افغانستان کہ لوگ قریشیون کی بہی عزت
اور ادب کرتی ہین اور بہ نسبت ساواتا کے قریش بہت کم ہین +

ملک مین بہی چند گہر اس قوم کی ہین اور کوہ گندگر کے شمالی حصہ مین مقام سری کوٹ ضلع ہزارہ مین بہی شوانی رہتی
ہین اور تربیلا ترونا ما ایک موضع بہی گندگر مین ہے نہین معلوم ہوتا کہ وہان کس تقریب سے گئی شوانی کی قوم شمار
سمجہی جاتی ہے اور نیک چلن اور کم آزار لوگ ہین خصوصًا اس قوم مین سے شاخ توروزی جو توخی غلزئی کے
ملک مین متفرق ہین اور چند گہر قندہار مین بہی ہین اس سبب سے زیادہ ذکر کے لائق ہے کہ اس شاخ مین سے
محمد رفیق والد ملا ابنیوہ فی الحال امیر شیر علیخان والی کابل کا مشیر خاص ہے اسکا چچا ملا انسو بکمجت نجار اور حسینا کا

## ذکر قوم خوندی

شجرہ نسب اس قوم کا جہانتک معلوم تہا قوم غرغشت کے ذکر مین شامل شاخ داوی اس سبب سے درج کیا گیا
کہ یہ قوم اوسی کی متعلق تہی مگر چونکہ خوندی لوگ بہی سید کہلاتی ہین اسواسطی اس جگہ مختصر ذکر اونکا
مناسب سمجہا گیا کہتی ہین کہ داوی ابن دانی نبیرۂ غرغشت نے ایک بیوہ سید زادی سے جو ولایت خجند سے ملتان
مین اپنی خواہر کے پاس آئی تہی نکاح کیا اوس بی بی کی شکم سے پہلے شوہر سید کا بیٹا مسمی سید حسین تہا
اوسکے چار فرزند تہے یعنی سکندر رتوسی تلی سید حسین کی اولاد کو اس سبب سے کہ وہ ملک خجند سے تہا بجائے
خجندی کے افغان اپنی روز مرہ مین خوندی کہنے لگے مدت تک خوندی لوگ قوم غرغشت کی نفع نقصان مین
شامل رہے مگر فی الحال بالکل علیحدہ ہین اور قندہار اور اوسکی نواح مین رہتی ہین اور بہت قلیل قوم ہے

## قوم سپند زے

سید کہلاتی ہین اور قوم ترین کی شامل ملک پشین مین زراعت کا کار اور سوداگری کا کام کرتی ہین باوجود اسکا معلوم
نہین ہو سکا

## قوم غرشین

ذکر قوم میانہ افغان کی شامل لکہا گیا ہے سوائی قندہار اور اوسکی نواح والے غرشین کے تخمینًا پنجاہ گہر
اس قوم کا درہ سے مغرب شمالی مین رہتی ہین اور وہ کہتی ہین کہ ہم حضرت بلال حبشیؓ کی اولاد سے ہین مگر اس
روایت کا کوئی ثبوت نہین ملتا اور انکو سیاہی غرشین کی لحاظ سے غرشین کہتی ہین

## قوم کوٹی

کوٹے

حسن شاہ | مہر شاہ | بکر شاہ | فیروز شاہ

مستی خیل | میری خیل | دولت

پیدا ہوتی ہین اور فصل ربیع مین گندم وجو کثرت سی حاصل ہوتی ہین کل قوم وردگ زمینداری کا پیشہ رکہتی ہین اور
خوب محنتی قوم ہی بعض مالداری کا شغل بہی رکہتی ہین انکی سکونت مستقل ہے اور چہوٹی چہوٹی دیہات مین ہتی ہین اکثر
دیہہ پچاس گہر سی کم ہین اور ہر گانو کی گرد دیہہ پناہ معہ بروج بطور چہوٹا قلعہ کے ہوتی ہی اور ایک دروازہ ہوتا ہی خانجات سنگی
مٹی سی بناتی ہین دراچہی ہوتی ہین انکی ملک سی راہ عام کابل اور غزنین کا گذرتا ہی وردگ قوم نیک چلن اور کم آزار سنے
جاتی ہی سب سنی مذہب ہین زمستان مین جب برف پڑتی ہی اور دنیوی کامون سی جب بند ہوتی ہین تو اکثر اوقات
مسجد مین بیٹہہ کر نماز اور پڑہنی کا شغل کرتی ہین بورہ قد اور مضبوط آدمی ہوتی ہین خوراک اکثر گندم اور گوشت ہے خمیر کر
روٹی تنور کی پکی ہوئی بہت پسند کرتے ہین پوشاک بہ وضع ہی اکثر لوگ سر پر کابلی وضع کی ٹوپی رکہتی ہین اپنی ہمسایہ
قومون سی لڑائی نہین رکہتی اور خانگی فساد بہی کم ہی امیر کابل کو محصول مقررہ دیتی ہین اور جو تنازعات یا مقدما
اپنی قوم مین واقع ہون اکثر سنگین معاملات حاکم غزنین کے روبرو طے ہوتی ہین اور باقی خفیف مقدمات ملک اور
قاضی فیصلہ کر دیتی ہین کل تعداد اسقوم کی تخمیناً دس ہزار گہر بیان کرتے ہین سب سے زیادہ تعداد مین میرخیل اور
اونسی بعد جہیار اور پہر نوری کی شاخ جسمین سی خان اس قوم کی ہوتی تہی فی الحال خداۓ نظر خان اور عتیق خان
اور اکرم خان ملک ہین وردگ کی قوم سی علاقہ چہچہہ ضلع راولپنڈی مین بہی بہت گہر آباد ہین خصوص نتوبہ
انسی پُر ہے اور وہان بہی مالک زمینات ہین؛

## حال قوم مشوانی

### شجرہ نسب مشوانڑے

| نودین | شکانی | ستانی | روغانی | تفض | کرزبونی | غریب | خربارکے | یاغن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

تفض: کیموڑ ، میہند ، بدور ، ترک

[illegible] ، [illegible] ، یوسف خیل ، [illegible]

واضح کہ مشوانڑی اپنی آپکو سید سمجہکر افغانون مین قوم کاکڑ سی اپنا تعلق ابتدائی بیان کرتے ہین یہہ قوم تہوڑی اور
متفرق تپہ دار رہتی ہی قریب چارسو گہر انکا کوہ دامن مین کابل سی پچیس میل شمال آباد ہی کوہ دامن کی مشوانڑی پیشہ زمینداری
اور بعض سوداگری کا رکہتی ہین اور شتران پر مال تجارت بار کرکے بخارا تک جاتی ہین ورہ آسودہ حال ہین قندہار کے

مین آباد ہی اولاد شنبک ہنون زئی قاںضان حال ہنون نی تخمینًا پانچسو برس سی کچہہ دیر عرصہ ہوا کہ منی اور منگل کو اس ملک سی بیدخل کیا کچہہ منی لوگ ہندوستان کو چلی گئے اور کچہہ شامل قوم منگل کے مغربی پہاڑیوں جاکر آباد ہوئے فی الحال اس قوم مین سی شاخ دومشت جسکو ومشتی اور ردومختی بہی کہتی ہین مشہور اور قابل ذکر کے ہی قوم دومشت بنگش اور اورک زئی اور کرم کی مابین کوہ سفید سی مشرق مائل جنوب پہاڑی ملک مین آباد ہی اور یہہ قوم دو شاخون مین منقسم ہی کل تعداد اس قوم کی اسلحہ بند مردمان کی نو ہزار بیان کرتے ہین پورہ قد اور مضبوط آدمی ہوتی ہین اکثر پیشہ کاشتکاری اور اجناس فروشی اور بعض نمک بہی بہادرخیل کی کان سی لیجاکر نفع اوٹہاتی ہین خانگی دشمنی سی خالی نہین مگر باہر کا سخت غنیم نہین رکہتی جب اس سرحد کی اقوام کی جنبہ داری کا سلسلہ بندی دریافت کیجاوی تو اس قوم کو سمل گوندی مین داخل سمجہنا چاہئے

## حال قوم وردگ

### شجرہ نسب

وردگ

- ملک
- معیار
  - ملکیار خیل
  - خورم خیل
  - آدین خیل (رئیس حال خدا داد طرخان)
  - مصری خیل
- میرخیل
- کورے
- ارغم
- گدرائے

یہہ قوم کو دی ابن کرڑانی سی الحاق رکہتی ہی مگر جیسا کہ اوپر ذکر ہوا ہی آپکو سید سمجہتی ہین مولد اس قوم کا کوہ برل شاخ کوہ سلیمان ہی جہان سی کل قوم کرڑانی پہیلی ہی فی الحال جو اصلی ملک وردگ کا ہی اوسکا مختصر بیان اسقدر کافی ہی کہ مغربی حد اونکی ملک کی کوہ ہزارستان سی ملتی ہی اور باقی ہر سہ طرف قوم غلزئی کا ملک ہی اونکا ملک بطور وادی کی طول ہی جنوبًا و شمالًا اور شرق و مغرب دونو طرف انکی ملک کے پہاڑ ہین شرقی پہاڑ شرقی جانب لوہ گر اور خروار ہی اور غربی پہاڑ ہزارستان کیسے متعلق ہی ایک رود جسکا نام غلطی سی رود غزنین مشہور ہی اونکی ملک کے جنوبی حصہ سے شروع ہوکر اور بہت زمین کو سیراب کرتی جاتی ہی اور شمالی حصہ میدان و دلوہ گر سی سیرابی ہوتی ہی ملاقہ تنگی اور شیخ آباد اور شنیز اور خوات اور سنو اور جغتو انکی ملک کی مشہور حصہ مین اونکا ملک اکثر سرسبز اور زرخیز ہے مگر فصل خریف بہت تہوڑا ہوتا ہی صرف چاول بہت

دولتمند اور آسودہ ہین اور ایک گروہ انکا شامل دیگر پیوندگان آتا جاتا ہی زراعت کاری کی زمین جملہ
سرکاری حد مین ہی جو اوستراٹی پہاڑ مین رہتی ہین اونکی اراضی زرعی بہی نیچی میدان مین واقع ہی اور اس
سبب سی گورنمنٹ انگریزی کی حکومت اس قوم پر مؤثر ہے انکی زمینات زرعی مین فصل خریف کو باجرہ کثرت سے
اور فصل ربیع مین گندم پیدا ہوتی ہین اس ہی پیداوار کی سبب سے زمستان مین باجرہ اور تابستان مین گندم
زیادہ کہائی جاتی ہی رمہ گوسفندان بہی رکہتی ہین لحم گوسفند اور گاؤ جاڑی مین کہاتی ہین اوستراٹی روئی کا
سفید کپڑا پہنتی ہین بڑا عمامہ سر پر ہوتا ہی او معتبر لوگ لونگی اوپر اوڑہتی ہین عورات کی پوشش رنگین ہی یہہ
قوم نیک چلن اور دلاور ہی انکی سخت دشمنی کسرانی بلوچون سی ہے قوم کی سردار کو خان کہتی ہین فی الحال
رمضان خان ناخ امن زئی او فتح خان گنگل زئی کا خان ہی کل قوم معہ اپنی ہمسایون کے تخمیناً تین ہزار گہر مشہور ہے
مگر اس سی کچہہ کم ہونگی مکان سکنی کوٹہہ اور چہپر ہین مسجد ہر گانو مین ہوتی ہی اور باہر چہوٹی گانو ہین اونکو جہوک
کہتی ہین یہہ قوم سب سنی مسلمان او ریختہ دیندار ہین فرائض شرعی کی تعمیل اچہی طرح کرتے ہین جب
کسی غنیم سی لڑائی کے انکا لشکر جمع ہوتا اوسکی افسری خان کرتا ہی اور شیرانیون کی طرح خان کی دستار مین قرآن
شریف رکہہ کر اوسکی نیچے سی اپنی لشکر کو گذارتے ہین اور اونکا اعتقاد ہی کہ شاخ خان زئی او نظر زئی اور اخوند
کلام کی زور سی دشمن کی بندوق اور تلوار کو کاٹنی سی بند کر دیتی ہین دامان کی لوگ اوستراٹی کی خاندان کو
خصوص نظر زئی خان زئی اخوند زئی کو بطور استانہ کی سمجہتی ہین خان کا اختیار بہت نہین ہی اکثر تنازعات
جو اندر پہاڑ کی ہون وہ گانو کی قاضی یا خان یا مشر فیصلہ کرتے ہین اونمین چند گہر بلوچ اور جٹ اور ہندو
بہی بطور ہمسایہ یعنی رعیت کی رہتے ہین اسلحہ اون مین اچہا ہی اور بندوق کا شوق رکہتی ہین

## حال قوم ہنی

### شجرہ نسب

ہنی

| خوید ادرخیل | دولت | بزغری | یادمشت زومشت | خوست | رودن | ہوتی زئی |
|---|---|---|---|---|---|---|

واضح ہو کہ یہہ قوم اپنا تعلق اوپر سی کرڑانی خواہ کرلانی سی بتلاتی ہین جیسا کہ بنون کی تاریخ مین لکہا گیا ہی
ابتدا مین یہہ ہنی کی قوم شامل قوم منگل جنکا نام ابتک اس ملک مین شاملاً ہنی منگل مشہور رہی ملک بنون

کی تین فرزند تہی ایک فرزند مسمی مشا دوسرا جیرمش تیسرا ہمڑ مولف نے اس قوم کی صرف ایک آدمی مین مجلس سے ملاقات کری اور وہ شجرہ نسب ہمڑ معروف اوستریانی کا اسطرح لکہاتا ہی اور کہتا ہی کہ ان ناموں شاخین اس قوم کی مشہور

شجرہ نسب ہمڑ ابن ستریانی

امن زئی
شے زئی — عورنے زئی — حسن زئی — کارمی زئی
ابراہیم زئی
خان زئی — نظر زئی

گگل زئی
اخو زئی — شبے زئی — احمد زئی — شمو زئی — الہداد زئی
ڈڈ زئی — اللہ دو زئی — موسی زئی — جرمشا زئی
جارو زئی — لالک زئی — بدبد زئی — بابہ زئی

## مختصر تاریخ اس قوم کی

قوم ہمڑ مشہور اوستریانی قوم باڑ سے جنوب کچہہ میدان علاقہ سرکار مین اور کچہہ پہاڑ مین آباد ہی انکی جنوب کسرانی بلوچ اور مغرب پہاڑ مین قوم امرزائی رہتی ہی اسکے بڑے گانو آنگ تپوڑہ کوئی ترچہ کوہی منگل اور گنڈی ہین اوستریانی لوگ پہلے مال چرائی کا پیشہ رکہتے تہے اور پیوندہ کی طرح جہان اچہی چراگاہ دیکہی وہان مستعار گذارہ کرتے تہی بہت عرصہ نہین ہوا کہ انہون نے بلوچون سے یہہ ملک مقبوضہ حال دبالیا اور باقی سب اقوام دامانج الون مین سے یہہ قوم میدان پر پہنچی آئی اور پہر بہ نوک شمشیر کچہہ شمال طرف باڑ کی حدود کو بہی شامل کرلیا زمستان مین اس میدان پر رہتے تہے اور تابستان کو ہوسی خنکی ہم قوم کاکڑ کی پہاڑ مین جاتے تہے الا تخمیناً ستر برس کا عرصہ ہوا کہ اوس قوم سے انکی کچہہ نا اتفاقی ہوگئی اسواسطے نصف لوگ قوم اوستریانی کی اپنی اجڑ بیچکر کاشتکاری کرنے لگے دوسرا نصف جانتا تہا کہ ہم اپنی قدیم پیشہ کو نہ چہوڑین لیکن آخر کو وہ بہی زمینداری کرنے لگے مگر دو شاخ جنمین سے مشہور شے زئی ہی بدستور حال تک پیوندہ چلی آتی ہین اس قوم کا پیشہ زمینداری اور تجارتی بحصہ مساوی ہوگا سوداگرون کے فرقہ مین کرایہ کشی بہی ہین بار برداری اکثر بذریعہ شتران اور بیل و مرکب کے ہوتی ہی سوداگر لوگ عموماً

مزکب پانی لانے کے واسطے ہر گہر مین ہے گہوڑون کی سوداگری بہی کرتے ہین خچر انکے ملک مین نہین ہوتی ہین

## خوراک

چونکہ اسقوم کی ملک مین زراعت باجرہ کی پیدا وار بہت ہوتی ہے اسواسطے اکثر لوگ بموسم سرما باجرہ کی روٹی دوغ کی ساتہہ کہاتی ہین اور گرما مین ٹیٹک یعنی چہوٹے ہندوانی کی ترکاری پکاکر کہاتی ہین آسودہ اور دولتمند لوگ گندم کی روٹی کہاتی ہین اور زمستان مین گوشت گوسفند پرواری بہ نسبت اور گوشتون کی زیادہ کہایا جاتا ہے اور جاڑے کے موسم مین چند دوست اور رفیق باہم ملکر اور ہر گہر سے بقدر مناسب روغن زرد و مرغ وغیرہ سامان چوک پر جمع کرکے کہاتی ہین اس رسم کو صحبت کہتی ہین شیرینی کی بہت شوق ہے نفیس خوراک انہین کم ہے اور نالہ لونی کی پانی سیلاب کی عمدہ تاثیر یہہ ہے کہ اکثر جگہہ مونڈہی باجرہ ایک سال کا کاشت کیا ہوا دوسرے سال بہی وہی غلہ دیتا ہے اور اسیطرح کپاس بہی دو فصل دیتی ہے

## پوشاک

اکثر سفید سوت کے پارچہ کی ہوتی ہے اپنی ملک کی پیداوار کپاس قوم کی خرچ سے بہر کر دریا کی راستہ بمبی وغیرہ اطراف کو جاتی ہے دیسی پارچہ کی سوا خان اور دولتمند لوگ خاصہ اور رلٹہہ بہی پہنتی ہین ایک لمبا اور فراخ خلقہ اور فراخ شلوار اور سر پر بہی سفید دستار بعضون کی چہوٹی اور بعضون کی موٹی ہوتی ہے سر کے لمبی بال شانہ سے نیچے تک اور اکثر تیل سے چرب ہوتی ہین اور اوپر کاندہے کی چادر سفید یا لونگی اوڑ لیتی ہین پانو مین اپنی دیسی چرمی پاپوش ہوتی ہے اور صوفیانہ پوش لوگ ہین مگر پوشش کی وضع خوبصورت نہین زمستان مین چوغہ شتری حسب مقدور اور پوستین بہت پہنتی ہین مستورات کی پوشاک اکثر سیاہ اور کرتہ پانو تک لمبا ہوتا ہے مگر متمول لوگ کی مستورات کمخواب اور دارائی اور دیگر بہت اچہی قسم کی پوشاک بہی رکہتی ہین اکثر مستورات پانی بہرنے کو جایا کرتی ہین اور پردہ دار کا رواج سوائے معزز خاندانون کے کم ہے

## حال قوم ہمٹ مشہور بنام استرانی

ہم اوپر بیان کر چکی ہین کہ اوسترانی یا سترانی کے پانچ پسران ہین سے چار کی اولاد بنام گنڈہ پور مشہور ہے صرف ایک فرزند مسمی ہمٹ کی نسل اپنی مورث کی اسم سے اوسترانی کہلاتی ہین ایک شخص کا قول ہے کہ ہمٹ

قوم کی حسب ذیل ہین اول کلاچی جو بارا خان رئیس گنڈہ پوران کی عہد مین آباد ہوا اور وجہ تسمیہ
کلاچی یہہ ہی کہ اس شہر کے موقع پر پہلے چند گہر قوم کلاچی بلوچ کے آباد تہی جسکے سبب سے یہہ قصبہ موسوم
کلاچی ہوا دوسرا ٹکواڑہ جسکو عمران زئی گنڈہ پوروں نی بوقت خانی آزاد خان عمران زئی آباد
کیا تیسرا لونی جو دامن شرقی کوہ سلیمان مین بکنارہ نالہ لونی آباد ہی اور یہہ نالہ کوہی ملک
گنڈہ پور کی سیرابی عارضی کیواسطے بڑا مفید ہے چوتہا ہتڈہ ہے جو اوپر راستہ ڈیرہ اسمعیلخان
کی واقع ہے پانچوان رورہڑی چہٹا کوٹ ظفر اور واسطے سکونت کے مکان سکنی مٹی کے کوٹہہ بناتے
ہین جنمین اکثر ایک کمرہ ہوتا ہے

## طرز وضع اور عادات

گنڈہ پور لوگ اکثر گندم گون رنگ مائل سرخی بیضاوی چہرہ پورہ قد مضبوط اور قوی ہیکل جوان
ہوتے ہین جیساکہ اکثر کل دامان کی لوگ موٹے استخوان کی آدمی ہوتے ہین اوسیطرح گنڈہ پور بہی
ہین سنی مذہب لوگ ہین کوئی گاؤن مسجد اور ملّا سی خالی نہین ہوگا چال چلن گرچہ بہت خراب
نہین ہی مگر حسد اور بخل بہت ہی اپنی ہمچشم کی برتری خارچشم سمجہتی ہین حقہ پینا اور نسوار چڑہانا بہت
مروج ہی چوک پر بیٹہہ کر زیادہ تر حقہ اور نسوار کا شغل رہتا ہے کل حقہ نوش آدمی اپنی لمبے رومال
کے ساتہہ تماکو رکہتی ہین شکار کا شوق بہت کم ہے چتارہ رباب نوازی ہر چوک مین ہوتی ہی
مسخرہ بازی اور بہنگ چرس کی پینی کا بہی بہت رواج ہی بے علم اور خود پرست لوگ ہین

## پیشہ قوم

عموماً گنڈہ پور لوگ پیشہ زمینداری اور سوداگری کا رکہتی ہین سوائی خان اور ملا اور بعض معزز
خاندانون کی کل قوم اپنی ہاتہہ سی زراعت کاری کا کام کرتے ہین اور بعضون نی دہقان مزارع
اور شکمی کاشتکار رکہی ہوئے ہین اپنی پیشہ مین محنتی اور مستعد ہین اور گروہ سوداگران سرما مین
ہندوستان اور گرما مین شامل دیگر پوندگان مغربی افغانستان اور خراسان بلکہ بعض ترکستان
تک جاتی ہین گنڈہ پور اکثر متمول اور آسودہ آدمی ہین اور بعض دولتمند جو خود تجارت کی واسطے
نہین جاتی اپنے گماشتہ بہیجا کرتے ہین قلیل لوگ نوکری پیشہ بہی ہین مگر سوائے کشادہ پی آئین سالے
سواران کی نوکری کی پیدل نوکری کا شوق کم ہی اور مالداری خصوص گلہ شتران ان مین بہت ہے

گورنمنٹ نے از راہ مہربانی و قدردانی خطاب خان بہادری عطا کیا نورنگ خان کا فرزند زمان خان
سرکار کی خدمت مین کام آیا

## حال دشمن بیرونی

گنڈہ پور قبل از عملداری انگریزی جنگجو اور دلاور قوم تہی انکی ملک کی چارونطرف ایسی کوئی
قوم نہین تہی جس سی انکی لڑائی اور کشت خون نہوا ہو بوقت سکونت موقعہ ابتداء سب سے پہلی ان کی
دشمنی قوم لہون اور کاکڑ شاہجہانی غرغشت سی ہوئی تہی جسکا ذکر لکہا گیا ہے مگر جب سی ملک مقبوضہ
حال پر قابض ہوئی تو بسبب دوری موقعہ کاکڑ اور لہون کی دشمنی کا اثر نہ رہا میان خیل اور بابڑ
قوم سی بارہا انکی جنگ رہی اور باوجودیکہ دولت خیل ہمیشہ انسی سلوک برادرانہ رکہتی تہے مگر اونسی
بہی لڑائی ہوئی قوم مروت سی بمقام ٹکواڑہ سخت جنگ ہوا نواب صاحب ڈیرہ والہ سی لڑکر مغلوب
ہوئی فی الحال گرچہ بنظر حسن انتظام سرکاری کسی سی ظاہری عداوت نہین ہی مگر میان خیلون
کی موروثی دشمنی ان کو جلد یاد آسکتی ہی

## خانگی عداوت

ایسی سنگین نہین معلوم ہوتی جس سی کل قوم دو گوندی مین منقسم سمجہی جاوی الاعہد آزادی مین پر خاش
سی خالی نہین تہی فی الحال گرچہ کشت خونی دشمنی کا نام بہی نہین رہا لیکن گلداد خان اور قالوخان
کی باہمی عداوت کی سبب سے اکثر گنڈہ پور دو جنبہ ہوگئے ہین بعض گلداد خان کی گوندی اور بعض
قالوخان کی اور پہر حسب موقعہ اوس جنبہ داری مین نرم گرم طرف دیکہہ کر تغیر و تبدل ہوتا رہتا ہی
چاہئی کہ یہہ خفیف عداوت بہی نہو

## تعداد قوم

گنڈہ پور لوگ عوام مین بموجب شمار احمد شاہ ابدالی بارہ ہزار اسلحہ بند مرد مشہور ہی فی الحال
تخمیناً تیس ہزار ذی روح آدمی اس قوم کا ہوگا ۃ

## موقع آبادی حال

گنڈہ پورون کا ملک ضلع ڈیرہ اسمٰعیلخان مین اندر حدود ڈیل کی واقع ہی اونکی جنوب ملک میانخیل
اور شمال دولت خیل مغرب دامن کوہ تخت سلیمان اور مشرق علاقہ ڈیرہ اسمٰعیل خان ٹرپی گانواس

کے ماتحت خان لشکر کا سرگروہ ہوتا تہا اور واسطے خرچ اور مقتولی اسپان جو بالاشتراک امر مقصودہ
کی لڑائی مین ماری جاوین یہہ تجویز کرتے تہے کہ ایک زمین مشترک ہر شش نالہ سے بنام نہاد زمین سپان
جسکو پشتو کی زبان مین (داسونکہ) کہتے تہے مقرر تہے جسکا محاصل سوار کہاتے تہے اور ایک دوسری
زمین بنام نہاد ژوبلہ مشترکہ ہر چہہ نالہ مقرر کرتے تہے جو گہوڑا کسی سوار کا مارا جاوے تو وہ وسی زمین
کے محاصل سے بطور چندہ حصہ لیتا تہا صدور سزا کا اختیار اہل معرکہ اور خان کو تہا اور تعمیل
اوس سزا کی ذمہ جلوپشتی کلان معرفت جلوپشتہ گان خورد کے تہی مثلاً قتل کے عوض مین بجائے
قصاص ایکہزار روپیہ ناغہ یعنی جرمانہ معین تہا جب کہ خان اور اہل جرگہ نے فتوی دیا تو جلوپشتی
کلان بصلاح خان اور قوم کے خونی کو پکڑکر زر معینہ نقد اور جنس سے پورہ کرکے خان اور معرکہ
کے حضور لاتا تہا اور وہ حسب دستور اوس وقت کے جتنا اوسکا کام عام قوم کی ضرورت ہووے
اوسمین صرف کرتے تہے ورنہ خان اور جلوپشتہ کلان اور جلوپشتگان خورد مین تقسیم ہوکر ہر کوئے
اپنا حصہ لیلیتا تہا اور اگر کوئی شخص اپنی قوم مین مرتکب چوری قلیل یا کثیر کا ہووے اور اوسپے
وہ جرم ثابت قرار پاوے تو سزا چوری کی یہہ تہی کہ مال مسروقہ بجنسہ مالک مال کو واپس دیا جاوے
اور گہر چور کا آتش سے جلا دیا جاوے اور اسی طرح انتظام جمہوری ابتدا مین معقول تہا مگر بیچ
خانگی عداوت نے خراب کر دیا اور فی الحال گورنمنٹ انگریزی کا انتظام سب انتظاموں سے بہتر ہے

## حال خوانین گنڈہ پور

جیساکہ اوپر ذکر ہوا ابتدا مین خانی گنڈہ پور خاندان براہیم زئی مین تہی مگر نصرت خان
براہیم زئی کیوقت شاخ عمران زئی مین عہدہ خانی منتقل ہوا اور بہت مدت سے قوم عمران زئے
کی شاخ عیسی خیل شگوفہ بر خیل مین موروثی خان چلے آتے ہین مگر انکا اختیار بہت نہین تہا لوگ
آپسمین ہمیشہ لڑتے تہے اور وارداتِ غارتگری وغیرہ کی روک موثر نہین ہوسکتی تہی فی الحال
کلداد خان ابن ظفر خان اور قالو خان ابن علی خان اوسی شاخ مین سے معتبر خان ہین مگر
باوجود ایک جدی بہائی ہونے کے ان ہردو مین سخت عداوت ہے اور اس سبب سے خرابی ہوتی
ہے گورنمنٹ انگریزی سے انکو گذارہ اور جاگیر معقول عطا ہوئی ہے اور قوم براہیم زئی مین نوازخان
معزز آدمی ہے جسنے ۱۸۵۷ء وغیرہ مین سرکار انگریزی کی خدمات حسن عقیدت سے بجالائین اور

تقسیم بحال رہی اور کل اراضی اور پانی روڑہی کو بطور قسمت شصت کسہ اور فی کسہ دو سو ڈڈی اور ہر ہر قوم دو کسہ مقرر کیا اور کل آمدن مشترکہ کو بحساب ڈڈی یعنی حصہ مقررہ ہر قوم آپسمین تقسیم کرلیتی ہین اور پیچھے خانگی تقسیم بلحاظ کمی بیشی تعداد حصہ داران قوم یا خاندان غیر معین ہر اور رکم زیادہ ہوجاتی ہے ؛

## رواج ماضی

گنڈہ پور لوگ مجمعًا اپنی قوم کے گروہ کو تومن کہتے تہے پہلی آزادی کیوقت مین تومن کا یہہ کام تہا کہ باتفاق اور صلاح سب قوم کے ایک شخص لائق عمومًا موروثی خاندان سی انتخاب کرکے بنام خان مقرر کرتے تہے اور چند کسان دیگر ہر ایک نالہ سی ایک یا دو شخص قابل کار اور معتبر منتخب کرکے بنام معرکہ یعنے جرگہ مقرر کئے جاتے تہے کہ ہر ایک کام ملکی اور مالی اور فوجداری اور فیصلہ تنازعات باتفاق رائی خان اور معرکہ کے انجام پاتا تہا علاوہ خان اور معرکہ کے ایک شخص لائق اپنی قوم سی بنام خلوشتی کلان معین ہوتا تہا اور وہ بڑا خلوشتہ بطور نائب خان اور معرکہ کے ہوتا تہا اور زاوسکی اور راوسکی ماتحت ہر پنج خانہ یا پنج مرد کی پیچہے ایک مرد بنام حلوشتی خورد معین ہوتا تہا اور چہوٹے حلوشتون کی تعداد صدہا مرد تک پہونچتی تہی اور اونکا کام یہہ تہا کہ جو تجویز خان اور معرکہ باتفاق رائی مقرر کرے اوسکی تعمیل قوم سے کرانی چہلوشتون کی ذمہ تہی بخصوص مخالف قوم سی لڑنے کے وقت فراہمی لشکر قوم حلوشتی بڑی جستی سے کرتے تہے مثلاً اگرکوئی قوم ہمسایہ سی تعرض یا مزاحمت یا نقصان گنڈہ پور کی آدمی یا مال ملک کو پہونچے اور گنڈہ پور لوگون مین سی بعضون کی مرضی لڑائی ہمراہ اوس مخالف قوم کے ہو اور بعضون کی نہو تو حصر اس مشورہ کا اوپر رائی خان اور معرکہ کے ہوتا تہا جب خان اور معرکہ متفق رائی ہوکر تجویز لڑائی منظور کرتے تہے تو پہر کسی کو استحقاقًا اختیار انکار کا نہین تہا اور حلوشتی کلان کو خان اور معرکہ سی واسطے تعمیل اوس مشورہ کی حکم ہوتا تہا اور وہ اپنی ماتحت کے حلوشتی یعنی محصلان کو جمع کرکے بعد حصول اجازت خان اور معرکہ سی ہر شش نالہ مین تعین کرکے حکم دیتا تہا کہ اتنی عرصہ مین فی نالہ سی اسقدر سوار اور پیدل فراہم کرکے موجود کردو کہ فلانی مخالف قوم سی لڑنا ہی اس حکم کی تعمیل احسن طرح ہوتی تہی اور لڑائی کی دنون مین حلوشتی کلان بطور سپہ سالار

رئیس میان خیل گنڈہ پورون کی ہاتہہ سی ماری گئی اوسدن سی میان خیل اور گنڈہ پورون کے
باہم ایسی دشمنی ہوئی کہ جسکا اثر تاحال باقی ہی نور خان میان خیل نی اپنی فرزندون کے انتقام لینی
کے واسطی تمام قوم لوحانی کو سوای شاخ دولت خیل اپنی ساتہہ متفق کرکے اور بلوچ بہی اپنی ہمراہ لیکر
روڑی پلجا گنڈہ پوران کو محاصرہ کیا چند لڑائیون مین فریقین کی خصوص باہر والون کی آدمی بہت
مارے گئے آخر بوساطت وکیلان خانزمان رئیس دولت خیل اس شرط پر باہم گنڈہ پور اور میان خیل
صلح قرار پائی کہ گنڈہ پور روڑی سی اوٹہہ کر ٹاک اور مروت کی طرف چلی جاوین اور لشکر لوحانی
میان خیل وغیرہ ہمراہی اوسکی بعوض خون پسران نور خان شہر روڑی کو جسمین اوس وقت اکثر
چہپر تہے آگ لگا دیوین اور ایک برس کی بعد گنڈہ پور واپس آکر پہر آباد ہوون بہ تعمیل اس اقرار
کے گنڈہ پور لوگ معہ عیال خود ٹاک کی طرف آئی اور وہان سی مروت ہوکر بنون کی طرف گذران
ایک سال کے واسطے چلے آئی اور میاخیلون نی روڑی کو آگ لگا کر خاک سیاہ کردیا اور روانہ
کیطرف چلے گئی بعد ایکسال معینہ گنڈہ پور بنون سی واپس آکر پہر روڑی مین آباد ہوئی

## تقسیم اراضی وآب سیاہ

جب گنڈہ پورون نی مستقل سکونت روڑی پر حاصل کری تو آب سیاہ اور اراضی زرعی کو اوپر
چہہ نالہ کے حسب تفصیل ذیل تقسیم کیا شاخ یعنی نالہ براہیم زئی ایک حصہ خاص جبیل خان رئیس کے
کہ جو قوم براہیم زئی سی تہا ایک حصہ شاخ حسین زئی باشتمال موسی زئی ایک حصہ نالہ العقو
معہ رانہ زئی ایک حصہ اور شاخ خوبی زئی ایکحصہ دری پلارہ ایک حصہ گرہ بیجی سی جب آزاد خان
ولد گدائی خان عمران زئی معہ قوم خود واپس آکر روڑی مین بشمولیت جملہ گنڈہ پوران آباد
ہوا اور اپنی تدابیر سی رئیس کلان گنڈہ پوران کا بنا اور ٹکواڑہ کو آباد کرایا تب شاخ براہیم
زئی کو ملک ٹکواڑہ بہی اس شرط کی ساتہہ حصہ دینا کیا کہ براہیم زئی جو رقبہ روڑی اور لونی
سے دو حصہ کہاتی ہین اون مین سی ایک حصہ عمران زئی کو دیوین اور ٹکواڑہ سی ششم حصہ
لیوین چنانچہ براہیم زیون نی یہہ بات منظور کری اور کل علاقہ مقبوضہ گنڈہ پوران جسطرح کہ
حال تک ہی اوپر چہہ نالہ کے منقسم ہی یعنی ابتدائی تقسیم مین بوقت غیر حاضری قوم عمران زئی
کہ جو براہیم زیون نے دو حصہ لئی تہے اونمین سی ایک حصہ عمران زئی کو دیا گیا اور باقی

آتی تہی تو بسبب غیرت مستورات سی خدل قوم لہون غزغشت گنڈہ پورون کی ہاتہہ سی قتل ہوا
اس واردات کی سبب سے قوم لہون کی لوگون نے اس قوم پر یورش کری اور چونکہ خدل شاخ
براہیم زئی کی آدمی سے مارا گیا تہا شاخ عمران زئی نی ایسی نازک وقت مین اپنی باقی قوم سی
علیحدہ ہوکر دامان کی طرف چلے آئے اور دامان سے بہی گذر کر دریاءِ سندہ کو عبور کیا اور
چولستان تہل مین بمقام (ثجاہ) گدائی قرارگزین ہوئے دوسری طرف قوم لہون نی چند اشخاص
گنڈہ پور قتل سے گرچہ پہلی دفعہ اپنی جرات سی گنڈہ پورون نے ہجوم کرکے لشکر لہون کو
شکست دی مگر دوسری دفعہ لہون اپنی بہائی بند قوم کاکڑ کی مدد لیکر پہر انتقام لینے کے واسطے
روانہ ہوئی اور چونکہ کثرت تعداد کاکڑ مشہور ہے ہزارہا مردمان مسلح گنڈہ پور کے ملک کے
طرف روانہ ہوئے گنڈہ پور بہ نسبت تعداد غنیم کے عشر عشیر بہی نہین تہے مقابلہ ایسی سخت دشمن
سی دشوار سمجہکر لاچار اپنی موروثی ملک زمین تروہی سی بیدخل ہوئے اور شمال کی طرف اپنی پیالہ
خیمہ جا لگائی تب سی بیوطن ہوکر مثل دیگر پوندگان چہہ ماہ مغربی افغانستان مین اور چہہ ماہ مشرقی
دامان مین رہتی تہے نالہ ٹکواڑہ سی جنوب کوہ سلیمان کی شرقی دامن تک گنڈہ پورون کی کیڑدے
نظر آتی تہے اور بمقام روڑی کہنہ خاص جبل خان رئیس کا قیام ہوتا تہا اور اوسوقت پیشہ کا
صرف مالداری اور گلہ بانی کا تہا تا وقتیکہ خان زمان رئیس کٹی خیل ٹانک والے نے بسبب دشمنی
قوم مروت گنڈہ پورون کو اپنی اعانت کیواسطے دامان پر رہنے کی استدعا کری سب معرکہ گنڈہ پور
نے بعد مشورت یہہ صلاح کری کہ ایک شخص ہر گہر سی مثل پوندہ مغربی افغانستان کو جاوے اور ایک
آدمی ہر گہر کا دامان پر رہے اور جو دامان پر رہین اخراجات اونکی خانزمان نی اپنے ذمہ قبول کئے اس
قرارداد کے بموجب نصف گنڈہ پور بمقام روڑی قرارگزین ہوئے اور دوسرا نصف بدستور سابق
مغربی افغانستان کو گیا پس ماندگان کیواسطے خان زمان خان نی ٹانک سی بہت غلہ اور خرچ بہیجا
اور قلبہ ران معہ سامان قلبہ واسطے آموختن اور شوق کاشتکاری گنڈہ پوران روانہ کئی اونہون نے
پانی باندہکر کاشتکاری کری اور بہت زراعت پیدا ہوئی غرض کہ خان زمان کٹی خیل کے بندوبست
اور ذریعہ سی گنڈہ پور دوبارہ مالک ملک کے ہوئے اور تدریجاً اکثر مردمان گنڈہ پور نے سکونت اور
زمینداری روڑی کی اختیار کی اوس سی تہوڑے عرصہ بعد براہیم خان وغیرہ پسران نور خان

اولاد جمعاً گنڈہ پور کہلاتی ہے اور ان مین سب سے زیادہ تعداد مین ترّ ہی ملقب گنڈہ پور کی نسل ہے
پانچوان بیٹا ستوری کا ہمڑ تہا فی الحال صرف ہمڑ کی اولاد اپنے مورث اعلی کی نام سے اوستریانی یا
اوستراني مشہور ہین جنکا ذکر آخر مین آویگا کہتے ہین کہ ابتداء مین تمام قبایل ستوری معروف اوستراني
مغربی افغانستان مین بمقام موسومہ ستریانی (چاہ) کہ جو ہفت منزل قندہار سے بگوشہ شرقی وشمالی
واقعہ تہا سکونت رکہتے تہے اور جملہ پسران ستوری سے مسمی ترّ ہی گنڈہ پور بخوب صورت تہا چنانچہ زنان
زندگی ستوری کے ایک دختر دوشیزہ رئیس قوم شیرانی مفتون حسن گنڈہ پور ہو کر بلا رضامندی
والدین گنڈہ پور کے گہر چلی گئی اور گنڈہ پور نے اوسکو حسین دیکہ کر ارادہ عقد نکاح کا کیا ستوری
باپ گنڈہ پور او ر دیگر بہائی اوسکی بالغ ہوئے مگر گنڈہ پور باز نہ آیا اس سبب سے ستوری
اور راوسکی دیگر پسران نے گنڈہ پور سے رنجیدہ ہو کر ترک مکالمت اور قرابت کی کر ہی بدینوجہ
گنڈہ پور بمقام ستوریانی (چاہ) سے معہ متعلقان اور وابستگان اپنے کے بہائی اور باپ سے
ناراض ہو کر بمقام زمین موسومہ ترّوی کہ بفاصلہ دو منزل خفیف ستوریانی (چاہ) سے ہی سکونت
پذیر ہوا اور باپ نے اوسکو گنڈہ پور یعنے ناقص بیٹا کہا یہہ ہی وجہ تسمیہ گنڈہ پور ہو کر مباد لازم
ترّ ہی ہوا اور باپ نے یہہ بہی کہا کہ تمنی بدون رضا میرے اس عورت سے نکاح کیا ہی تمہاری اولاد
ہمیشہ بدی سے خلاص نہین ہوگی اگر دشمنی بیرونی نہو تو خانگی فساد مین مبتلا ہینگے مگر اولاد تمہاری
بہت ہوگی الغرض گنڈہ پور بمقام ترّوی سکونت پذیر ہو کر کار زمینداری کرنے لگا اور کاریز
کہودی اوس عاشق منکوحہ کے شکم سے تین پسر مسمیان ابراہیم اور حسین اور عمران اور چوتہی
دختر مسمات خوبی پیدا ہوئی اور یعقوب جو تہا بیٹا دوسرے زوجہ سے ہوا گنڈہ پور نے اوسجگہہ
وفات پائی اور اوسکا بیٹا ابراہیم خان دستار مختار ہوا کہتے ہین کہ اولاد شیخی وامرا اور مریڑی
نے جب ترقی دولت نسل گنڈہ پور کی دیکہی تو سکونت ستوریانی (چاہ) کی ترک کر کے گنڈہ پورون
کے شامل زمین ترّوی مین آباد ہوئی اور تب سے حصہ اور نفع نقصان مین انکی شامل رہی اور
اونکی نسل بہی مشہور بہ گنڈہ پور ہے اور تب سے گنڈہ پورون مین سے بعض پوندہ اور بعض زمیندار
کا پیشہ کرنے لگے بموسم زمستان دامان کو اور تابستان مغربی افغانستان کو جاتے تہے اتفاقاً
ایک سال مین بعہد ریاست جبیل خان گنڈہ پور جب گنڈہ پور لوگ خانہ کوچ دامان کی طرف

## شجرہ نسب یعقوب بابڑ ابن گنڈہ پور

شاہ خیل، داؤ خیل، سروان خیل، نیزا خیل، احمد خیل، خواجہ خیل، قدم خیل

سروان خیل: سلیمان خیل، مہتر خیل، اختیار خیل، شبی خیل، بہادر خیل، محمد خیل، ادین خیل

خواجہ خیل: اختی خیل، دادی خیل، حیات خیل

## تفصیل اولاد عمران زی ابن گنڈہ پور

عیسیٰ خیل، گنڈ خیل

عیسیٰ خیل: سیدال خیل، سلطان خیل، عثمان خیل، میرا خیل، بالک خیل، دولت

دولت: شہاب الدین

شہاب الدین: برہ خیل

برہ خیل: سکی خیل، شہداد خیل، ملنگ خیل، یوجڑ خیل، تبی خیل، یحییٰ خیل

گنڈ خیل: نصرت خیل، زرستی خیل، رشید خیل، الہداد خیل، حیدر خیل، گدائی خیل، سید خیل

گدائی خیل: آزاد خان

# قوم ستریانی خواہ اوسترانی

## شجرہ النسب اوستر انے معروف اوسترانی

- شیخ
  - براہیم خیل
  - پیہی خیل
- مریشے
- شیری ملکندہ یونر
  - براہیم زئے
    - بازک خیل
      - دری پارہ
        - سیدال خیل
        - دولت خیل
        - عبدل زئے
      - فتو خیل
        - قندو خیل
        - مداوک خیل
      - احمد خیل
        - جبیر خان
          - نصر خیل
          - نصرت خان
            - میا خیل
    - الہداد خیل
      - شیخ حید خیل
      - متوزئے
      - اتمان زئے
      - خیبری خیل (خانہ زاد)
  - حسین زئے
    - عمر خیل
      - سکندر خیل
      - شہباز خیل
      - نظام خیل
      - بارزید خیل
        - داوی خیل
          - ہانی خیل
          - عالی خیل
          - سبجے خیل
        - تاجی زئے
    - ذوزو خیل
  - یعقوب زئے
  - عمران زئے
  - خوبی زئی

  باقی ہر تین آیندہ آوینگی
- امر خیل
- حمہ — آگے آویگا

مین ایک شخص کی اسقدر اولاد ہوگئی تہی جتنا اوسوقت وردگ اور گندہ پور اور مشوانی اور
ہنی کا اُولس تہا علاوہ اسکی تاریخ بنون کی دیکہنی سے جو اس کتاب کے تیسرے حصہ مین ہے
معلوم ہوگا کہ بوقت حیات شیخ شاہ محمد روحانی قوم بنوچی نے قریب ۶۵۰ھ ہجری کی ملک بنون قوم
اور شکل سی لیا اور یہہ وہی قوم ہنی ہی کہ جو اپنے آپکو سید محمد گیسودراز کی نسل سی سمجہتی ہین حالانکہ
سید محمد گیسودراز اوس قوم کی آبادی ملک بنون کیوقت سی قریب سو برس کی پیچہی پیدا ہوئی تہی پہر
کبہی ممکن نہین ہی کہ اولاد اپنی مورث کی پیدائش سی پہلی ملک گیری کرہی ایک اور طرفہ روایت یہہ ہی
کہ وردگ اپنی نسبت کہتی ہین کہ ہمکو ملک مقبوضہ حال سلطان محمود غزنوی نی واسطی آبادی کی عطا کیا تہا سلطان
محمود غزنوی کلی زمانہ سید محمد گیسودراز کی پیدائش سی قریب چارسو برس کے پیشتر تہا اگر یہہ قول اونکا صحیح ہو تو خیال کرنا
چاہئی کہ سید محمد گیسودراز کی اپنی پیدائش سی چارسو برس پہلی اونکی اولاد کیونکر ملک آباد کرسکتی تہی ان وجوہات کے نتیجہ پر
غور کرنے سے بعض ثقہ افغانون کا یہہ مقولہ بی وجہ نہین معلوم ہوتا جو وہ کہتی ہین کہ افغانستان
مین جو لوگ اپنی حسب و نسب سی واقف نہین ہین وہ سید محمد گیسودراز کو اپنا مورث بتلاتے
ہین اور جو مخزن افغانی مین یہہ فقرہ لکہا ہی کہ عہد سلطنت سلطان بہلول لودی وغیرہ
مین ان اقوام کی نسب کا مذکور ہوا تہا یہہ بات کچہہ اصل نہین رکہتی کیونکہ سلطان بہلول
لودی اور سید محمد گیسودراز ہم عصر یا قریب ایکدوسرے کے تہے ۸۵۵ھ ہجری مین سلطان بہلول
تخت نشین دہلی ہوا اور ۸۲۵ھ تک سید محمد گیسودراز دکہن مین زندہ موجود تہے سو اس تیس
برس کے عرصہ مین سید موصوف کی اس قدر اولاد نہین ہوسکتی تہی جس قدر اس جگہ
قوم کے لوگ اوسوقت تہی اور نہ اس قلیل عرصہ مین گنجایش اخلاط یا شبہ تعداد اولاد
سید محمد گیسودراز مین ہوسکتا تہا پس ایسی صورت مین مؤلف بدون حالات موجودہ حال
اطمینان کے ساتہہ بابت نسب ابتدائی ان اقوام کی کچہہ رائی نہین لکہہ سکتا تہا مگر حالات
موجودہ قوم وار لکہی جاتے ہین البتہ اونکی طرز وضع اور شکل و شمایل سے شرافت پائی
جاتی ہے +

مستورات کی گہر چہوڑ گئی اور اپنے جد مادری کے گہر مین ان لڑکون نی تربیت پاکر بعد سن بلوغت
شادی بہی افغانون کی گہر سے کری اسواسطی افغانون سی خلط ملط ہوگئے اس روایت کی تصدیق
مین گرچہ مؤلف کو تامل ہے مگر مطلق تفسیخ کا ثبوت بہی کافی حاصل نہین ہوا الا جس قدر ضعف
اور سقم اس روایت مین ہین اونکو بتا دینا گویا بار ذمہ واری تصنیف سی سبکدوش ہونا ہے
اول مخزن افغانی مین جو یہہ لکہا ہے کہ بیچ زمان حیات شیرانی کی سید محمد گیسو دراز کوہ سلیمان میں
آیا یہہ قول ضعیف ہی کیونکہ پیچہے خود مصنف مخزن افغانی لکہتا ہی کہ سربن ابن قیس عبدالرشید
کا نبیرہ شیرانی تہا اور قیس عبدالرشید کو ہم عصر جناب ختم المرسلین کے بتلاتا ہی اور سید محمد گیسو دراز
سنہ ۸۰۰ ہجری کے بعد ہندوستان مین گئے تو کیا یہہ ممکن ہے کہ سٹربن کا نبیرہ شیرانی جو قیس عبدالرشید
کی چوتہی پشت مین تہا آٹہوین صدی ہجری تک جیتا رہا تاریخ فرشتہ مین دیکہو کہ سنہ ۸۰۱ ہجری
مین جسکو زمانہ حال تک چار سو بہتر برس گذرے ہین سلطان فیروز شاہ بہمنی کی عہد سلطنت
سید محمد گیسو دراز دہلی کی طرف سی ملک دکہن مین گئے اور حسن آباد گلبرکہ کے متصل خانقاہ
بناکر وزوکش ہوئے جہان مرقد منور اونکا تا حال زیارت گاہ خاص و عام ہے احمد شاہ
بہمنی جو سنہ ۸۲۵ ہجری مین تخت نشین سلطنت دکہن ہوا تہا وہ سید محمد گیسو دراز کا مرید اور
معتقد خاص تہا جسنی بہت سی قریات اور قصبات اونکی خانقاہ کے واسطی وقف کردئے اور
تا حال اولاد سید محمد گیسو دراز کی دکہن مین موجود ہے مگر نہ اس کثرت سی جتنا کہ افغانستان
کے لوگ اونکی اولاد ہونے کا ادعا کرتے ہین دوسرا کرسی نامہ سید محمد گیسو دراز کا جو صاحب
مخزن افغانی نے سید موصوف سی لیکر گیارہوین پشت مین حضرت امام حسینؑ کے ساتہہ جا ملاتا ہی
مؤلف کی نزدیک آٹہہ سو برس کی واسطی گیارہ پشت تہوڑی ہین کیونکہ بعد زمانہ جناب حضرت محمد مصطفیٰؐ کے
بموجب حساب اوسط کم سی کم تین پشت ایک صدی مین منقضی ہونی چاہیئے تہی سیوم سوائی مخزن افغانی
اور کوئی ثبوت واسطی تسلیم اس روایت کی حاصل نہین ہوتا اور قیاس مین نہین آتا کہ اگر یہہ قومیں
سید محمد گیسو دراز کے اولاد سی ہوتے تو جب سنہ ۹۱۰ ہجری مین محمد بابر بادشاہ افغانستان مین آیا
تو اوسوقت وردگ اور گنڈہ پور کے لوگ اسقدر تعداد مین کیون ہوتے جتنی کہ تہے کیونکہ سید محمد گیسو دراز
اور محمد بابر بادشاہ کی بیچ صرف ایکسو برس کا عرصہ گذرا تہا تو کیونکر قبول کیا جاوے کہ ایکصدے

سجرکرسی نامہ بختیار کا مخزن افغانی مین صرف اسقدر درج ہے

# شجرہ نسب بختیار

کوڑی | اکو | اتو | برسے | تورے

سید محمد

خواجہ الیاس | خواجہ یحیی کبیر

مقری

مزیعنی — وہی بختیار مین جو ملتر مین مستقل سکونت رکھتے ہین

اسکی اولاد کو شیخ زئی کہتے ہین

نقر نزسے

## نوٹ

مولف کی نزدیک یہہ شجرہ نسب کامل نہین ہے مگر افسوس کہ بباعث عدم میسر ملاقات اس قوم کے کسی ہوشیار آدمی کے ضروری حد تک قوم کا کرسی نامہ حاصل نہو سکا ؛

# ذکر اُن چہار قومون کا جو اپنا مورث اعلی سید محمد گیسو دراز سمجھتی ہین

واضح ہو کہ اوستریانی خواہ اوسترانی جن مین سی گندہ پور بہی ہین اور مشوانی اور وردگ اور ہنی یہہ چار قومین اپنا کرسی نامہ پدری سید محمد گیسو دراز کے ساتھہ اس تقریب سے ملاتی ہین کہ بیچ زمان حیات شیرانی وہ سید صاحب کوہ سلیمان مین آکر افغانان سے شامل رہنے لگا بطہور کرامات اونکی کررانی اور شیرانی اور کاکڑ اوس سید کے معتقد ہوئے اور امیر تیمور گورگان کی خطرناک یورش سی حالانکہ امیر تیمور اس راستہ بہی نہین گذرا بذریعہ دعاء خیر سید موصوف کی محفوظ و منصور رہو کر سرداران ہرسہ قوم یعنے کاکڑ اور شیرانی اور کرڑانی نی اپنی اپنی دختران ناکتخدا اوس سید کو پیش کش کین اور سید محمد گیسو دراز ان ہرسہ کے ساتھہ نکاح شرعی کرکے رہنی لگا جنسی چار فرزند پیدا ہوئی شیرانی کے دختر سی اوستریانی اور کاکڑ کی دختر سی مشوانی اور کرڑانی کی دختر سے دو فرزند پیدا ہوئی وردگ او ہنی اور جب سید محمد گیسو دراز ہندوستان کی طرف تشریف لیگئی تو اپنی ہرسہ منکوحہ افغانیہ کو معہ فرزندان جو اونکی شکم سے پیدا ہوئی تھے الدینہ

## پانچوان باب

## بیچ بیان متفرق اقوام سکناے افغانستان جنکا ذکر افغانون کے متعلق نہین لکہا گیا

اس باب مین سب سے پہلے ان اقوام کا حال لکہا جاتا ہے کہ جو افغانون کے شمار مین داخل ہین اور اپنے
آپ کو سید سمجہتے ہین واضح ہو کہ بختیار اور استرانی متعلق قوم شیرانی اور مشوانی قوم کاکڑ مین اور
ہنی اور قوم توزدگ اقوام کرانی اور خوندے قوم داوتے اور سپندزئے قوم ترین اور
غرشین قوم میانہ مین اور کوئی قوم ہتنی ہین یہہ جملہ نو قومین حسب تفصیل مندرجہ بالا اقوام افغانیہ کے
متعلق ہین اور اگرچہ اپنے آپ کو برملا سید نہین کہلاتے مگر چونکہ جن اقوام افغانیہ سے ملحق ہین اونسے
کرسی نامہ پدری ان کا نہین ملتا اسواسطے در پردہ آپ کو سید تصور کرانا چاہتے ہین الا چونکہ عوام
او بکے سادات کے معترف نہین ہین اسواسطے وہ یہہ کہتے ہین کہ جب ہم قبیلہ سادات سے نکلکر افغانون سے
پیوست ہوے اور نسبت اور خویشی اور راہ و رسم اس قوم کا اختیار کیا تو پہر سید کہلانا طریقہ
ادب اور احسان سے دور ہے اور ہمارے بزرگ بہی یہہ بات کہہ گئے ہین کہ جو کوئی ہماری اولاد
سے آپ کو سید سمجہیگا وہ ہماری اولاد سے نہین ہے سو اگر یہہ وصیت فی الصدق کی گئی تہی تو اسکے
مخالف یہہ عمل ہوتا ہے مؤلف کو جو کچہہ حال ان شاخون کا تحقیقات سے حاصل ہوا ذیل مین قوم وار
درج کیا جاتا ہے

### حال قوم بختیار

صاحب مخزن افغانی نسبت اصلیت قوم بختیار لکہتا ہے کہ ایک جوان سید زادہ اسحاق نام قصبہ
اوش توابع بغداد سے بنابر تفرقہ روزگار غربت سفر اختیار کرکے کوہ سلیمان مین بملک شیرانی
آیا اور قوم شیرانی سے ایک عورت مسمات شبجنی نام اپنے نکاح مین لایا اوس سے فرزند پیدا ہوا
اوسکا نام ابوسعید رکہا گیا کہ جو بسبب خوبی طالع بختاور کے لقب سے مشہور ہوکر رفتہ رفتہ بختیار
مشہور ہوگیا اوسکی نسل سے بختیار لوگ ہین الا مؤلف کے نزدیک یہہ روایت کامل ثبوت نہ
رکہتی چہیے بحوالہ تحققات آنریبل الفنسٹن صاحب لکہا گیا ہے کہ بختیار لوگ ایران کے ملک سے
مین آئے ہین فی الحال تخمینا پانسو گہر ملا قہ مرغہ مین آباد ہین اور یہہ قوم نیک چلن اور

پہ کرلیتے ہین باوجود اسقدر رنز می محصول کی اکثر یہہ قوم اپنی دلاوری کی غرور اور سخت بلجاوکے بہروسی پر حاکم خوست سی باغی ہوجایا کرتی ہے گرچہ آپسمین خانگی دشمنی بہت نہین ہی مگر تاہم عداوت سی خالی نہین کل قوم کے آپسمین دو گوندی ہین ایک گوندی مین اریوزی اور سینکی اور دوسرے مین مری خیل تعداد مین آخرالذکر گوندے کے لوگ زیادہ ہین اور اونمین سی اُتی خیل کے لوگ بہت ہین مری خیل مین بہی درے نامی ایکطرف اور جنبی خیل اتمان زئی جنبرزے دوسرے طرف کچہہ پرخاش رکہتے ہین فی الحال گل خان اور گل ہیبت درے نامی کی شاخ مین اور اسمعیل اور آدگل شاخ جنبی خیل مین اور خان فقیر اور شیر احمد و دلواز وغیرہ اس قوم کے ملک اور مدار المہام ہین تنڈ پورہ قد گندم گون خوش رنگ آدمی ہوتے ہین پوشاک انکی اکثر قوم دوڑ کی طرح ہی مگر بعض پشمی اندرکہہ بہی پہرتے ہین اونکی شلوار بڑی گہیرہ دارسوتی کی ہوتی ہے نہایت چرکین اور رمیلہ رہتی ہین اخلاق مین جب دوڑ کے بہائی ہین تو اونسی کچہہ تہوڑا ہے اچہی ہون گے عورات کی عشقبازی بہت کرتے ہین مگر ننگ افغانے مین بہ نسبت دوڑون کے بہت اچہی ہین پہاڑ کے رہنے والے تنڈ رمہ بکری اور رمیدانوالے رمہ گوسفندان بہت رکہتے ہین اور گلہ گاؤ بہی بہت ہین خوراک اونکی غلہ گندم اور جو اور ارزن سی ہوتی ہے مگر اکثر آردجو اور گندم مین ایک پہاڑی پہل یعنے ثمر موسوم شنابلو جسکو پشتو مین پزنگے کہتے ہین کوٹکر اور بعد پیسنے کے ملاکر کہاتے ہین خوراک اور پوشاک انکی نہایت کثیف ہی ؛

## حال قوم تنی

شجرہ نسب اس قوم کا اوپر درج ہو چکا ہے یہہ لوگ اپنی تئین دوڑ کا بہائی سمجہتی ہین اور جد ران
کہتی ہین کہ تنی مسمی کاغ ذم کی نسل سی ہین دریافت سی ثابت ہوا کہ یہہ قوم بہی ایک شاخ کرڑ رانی
خواہ کرلانی کی ہی کہتی ہین کہ تنی کے صلبی پسر دو کس تہے ایک ارتی جسکی نسل اریوزی ہی دوسرا
مرتی جسکی اولاد مرتی خیل کہلاتی ہے اور مسمی سینکی ایک طفل شیرخوار کو مسمی مرتی ابن
تنی نے پرورش کری اوسی کی اولاد سینکے مشہور ہی یہہ قوم علاقہ خوست کی گوشہ غربی و جنوبی
مین آباد ہی اکثر پہاڑ مین رہتی ہین اور بعض دامن کوہ مین مگر اونکا بڑا گانو موضع درنگی
میدان مین ہی جسمین پانسو گہر ہونگے لوگ کہتی ہین کہ ایکہزار اسلحہ بند آدمی اس موضع سے
نکلتی ہین سوائے موضع درنگی کے جو اونکی سب دیہات سی بڑا ہی دیہات ذیل بہی اونکے
بڑے گانو ہین حصارک گوخہ ترخے آتمان اس قوم کی سکونت مستقل ہی اور مسقف
کوٹہہ رکہتی ہین انکا مغربی پہاڑ خوب سرسبز اور سایہ دار ہی اوسمین بازشکاری بہی پکڑے
جاتی ہین کل ذی روح اس قوم کے تخمیناً دس ہزار آدمی ہون گے اونمین سی تین ہزار
اسلحہ بند مرد مشہور ہین اسلحہ بندوق بہ نسبت تعداد اسلحہ بندون کے ایک ربع کم ہے
تلوار ان جملہ تین ہزار کے پاس ہی جو شخص بندوق نہین رکہتا وہ تلوار کے ساتہہ سپر یعنی
ڈہال ضرور رکہتا ہی یہہ قوم بڑی جنگجو اور دلاور سپاہی ہے ملک خوست کے گوندے
شناسی کیوقت تنی کو سپین گوندے مین شمار کرنا چاہئی قوم اسمعیل خیل وغیرہ تور گوندی کے
ساتہہ انکی سخت دشمنی ہی اور اپنی ہمت سی اکثر غالب رہتی ہین پیشہ کل قوم کا زراعت کاری
ہے رقبہ اونکا اکثر بارانی اور کچہہ نہری بہی ہی بعض تمباکو وغیرہ اجناس کی سوداگری
بہی بنون تک کرتے ہین مگر عموماً اپنی گہرون سی باہر نکلنا انکو پسند نہین ہی گرچہ بباعث قدری
سکونت میدانی برای نام حاکم خوست کی ماتحت سمجہکر تعدادی ایکہزار روپیہ سالانہ مالیہ
بطور نعلبندی انپر مقرر ہے مگر ان مین سی دو سو روپیہ انعام ملکان مجرا دیکر باقی آٹہہ سو روپیہ
مالیہ مین اجناس از قسم نعل اسپان و بیل و کڑہیہ وغیرہ سامان آہنی جو اکثر انکے علاقہ
خصوص موضع گوتہ مین بنتا ہی وصول ہوتا ہی اور پہر وہ آپسمین خانگی تقسیم اپنی شرح مقررہ

# شجرہ نسب ترنے ابن شیتک

اریوزے ـ مزنی زے ـ سینکے

مچی خیل ـ سیدم خیل ـ گوئیدا خیل ـ جنگی خیل

عیسی خیل ـ نعمتیے ـ مشوبہ خیل ـ مبنہ خیل

غیبی خیل ـ اتمان زے ـ خبرزے ـ درسی نامے

بندہ خیل ـ وخے ـ اتی خیل ـ توبہ خیل ـ ایدل خیل

حصارکے ـ موسی خیل ـ سپرکے ـ چیچکے ـ گڑسا ـ لجی خیل ـ وگل کہول ـ شادو زنی خیل ـ بابک خیل ـ گورے ـ کنڈے

وانگ خیل ـ ڈبرے ـ میران ـ زرک ـ یریم خیل ـ ارگنڈ خیل ـ کامل خیل ـ روشان خیل

انڈی خیل ـ بیخے ـ چیرے

ستراندزے خیل ـ سبائے ـ اوشہ خیل ـ بکر خیل ـ خوجی خیل

شہداد خیل ـ لاجمیر خیل ـ وچلبتی گنڈہ ـ شاہجہان گنڈہ ـ ترین خیل ـ رشتہ خیل ـ براہیم خیل

سی مورچہ بیٹے کاٹتے ہین اور عیدکو ایام مین بعض آدمی ایکطرف کی ریش اور بروت مونڈ و اڈالتے ہین
وارادات چوری قلیل اپنے علاقہ مین رکہتے ہین مگر باہر چوری کیواسطے نہین جاتے خصوص سرکار انگریزی کے
ملک مین باوجود قریب ہونے کے شاذ و نادر مرتکب ایسی واردات کی ہوتے ہین اکثر پیشہ زراعت
کاری رکہتے ہین اور بعضے یعنی گورست ماری مین محنتی ہین اور بعض بیوپار بہی کرتے ہین مگر اپنے ملک
سے باہر نکلنا ناگوار ہے سب سے لمبا سفر اونکا ہنون اور جوست تک ہوتا ہی یہہ تیس میل کا سفر بہی کم
چیدہ آدمی بیوپاری گوارا کرتا ہے انکی ملک مین تمباکو اکثر پیدا ہوتا ہے جسکو ہنون مین لاکر
فروخت کرتے ہین کپاس اور غلہ اپنے ملک کی پیداوار ضروریات قوم سے زیادہ ہوتی ہے زمین
زرعی اعلی قسم کی ہے مگر سوائے ذونڈ یا نیشکر اور ہلدی کاشت کرنیکا رواج نہین ہے باہر سے
خصوص ہنون کی طرف سے کرپاس اور تریاق یعنے افیون بہت جاتی ہے اورد وڑ لوگ
تمام افیونی ہین بلکہ بعض عورات بہی افیون کہاتی ہین اور قلیل مرد ایسے ہونگی جو افیون
یا چرس اور بہنگ کا نشہ نہ رکہتے ہون بنگ سبز کو بہی کہ خشک کرکے حقہ مین پیتے ہین شراب کا نام بہی
نہین جانتے مگر باقی خبیث نشون سے وقت زوال سے لیکر تمام شب بیہوش رہتے ہین باوجود اس بدعت کے
نماز کو کم چہوڑتے ہین مگر سکور سہا ادا کرتے ہین نہ کہ نماز بانیاز بخشوع اور خضوع پڑہتے ہین اس قوم
کا ورزیدہ اولس بجثہ جسیم ہے باوصف ایسی قوی غنیم بیرونی کے آپسمین انکا اتفاق نہین کل شمار
تخمینًا مردمان اسلحہ بند اس قوم کا بارہ ہزار مشہور ہے اس تعداد مین دیگر چار فرقہ متفرق جنکا علیحدہ
کرسی نامہ اوپر درج ہے شامل ہین انکی ملک مین جو بہت پورانی عمارات منہدمہ کے کہنڈرون کے
نشان دہانہ درہ سے اوپر کو چلے جاتے ہین اونسے ایسا قیاس ہوسکتا ہے کہ ہندو یا اہل گریک یعنے
یونانیون کی حکومت مین اس راستے سے افغانستان مغربی کی طرف کوئی شارع عام تہا اس
قوم کے مردمان کو بالکل نوکری فوج کی شوق اور نہ سپاہ گری کے لائق ہین ؛

ہمسایۂ آزاد قوم پر کسقدر اثر کثیر کیا ہی اور اونکو بہی اس امر کے سمجہنی کا موقعہ ملا ہی کہ منصفانہ سلطنت
سی رعایا کو امن چین ہوتی ہی اس قوم کے آدمی بہت جنگجو نہین ہین میانہ قد متوسط اندام گندم گون
مایل بہ زردی آرام طلب کاہل مزاج عیش و لہو پسند سفلہ طینت ہوتے ہین بدعہدی اور بیمروتی
مین مشہور ہین عورات اور طفلان بی ریش پر عاشق ہونا بہت مروج ہی اور اس معاملہ مین کل
افغانستان کی قومون مین سی پہلی درجہ کی بدکار ہین اور ایک طفل بی ریش پر جب چند آدمی عاشق
ہوتے ہین تو رقیب ایک دوسرے سی سبقت لیجانی کی خواہش سی اور معشوق کو اپنی طرف مائل کرنے
کیواسطی چند گوسفند وغیرہ ذبح کرتے ہین اور رات کو رقیب کے رشک کیواسطی گوسفند ذبح شدہ کو
بعض وقت اونچی دار پر لٹکا کر رقیب کی گہر کے پاس کہڑا کرتے ہین جب صبح وہ یہہ حال دیکہتا
ہے تو وہ بہی اوسیطرح کرتا ہی اور اسطرحکا نقصان مال تب تک ہوتا رہتا ہی کہ جب تک ایک فریق
مغلوب نہ ہوجاوی یا وہ معشوق اون مین سی کسی ایک کو اپنی دوستی کیواسطی منتخب نہ کرلے
بعض وقت اس بدعت کی تکرار پر باہم کشت خون ہوجاتی ہے اور اسی بات پر گانو مین بہے
گوند پداری رہتی ہے اور جس لڑکے پر اوسکی عاشق ایکدوسرے کے رشکانہ ترغیب سے زیادہ
گوسفند ذبح کرین وہ فخر کرتا ہے اور سرمہ اسقدر بے ڈہب حد تک لگاتی ہین کہ گرد نواح آنکہونکا
گوش تک سیاہ ہوتا ہی اور اکثر جوان آنکہون کو سندور سی سرخ کرتے ہین بعض ایک آنکہہ سرمہ سیاہ
سی اور دوسری سندور سی سرخ کرتے ہین کبہی اونکی آنکہین اس خراب سرمہ سی خالی نہین ہوتے
ب اور سفلگی شوق اونکی یہہ ہی کہ اپنی سرکی دستار مین اپنی ملک کی ہر قسم کا پہول بہت رکہتی ہین
رمعہ شاخون کے غرضکہ اونکی عادات نہایت قبیح ہین اور اس سفلیہ شوق مین اونکو نیم دیوانہ
ہنا چاہئی پوشاک اونکی اکثر کرپاس سیاہ رنگ کی مگر نہایت چرگین اور میلی اسقدر کہ جسقدر
ن ہونا ممکن ہی اور اونکا تعفن دور تک پہونچتا ہی اور اپنی پوشاک کو خوشی سی چرگین کرتے
یونکہ جو زیادہ چرب ہو اوسکو روغن خور جانکر فخر سمجہتی ہین اور روغن زرد بہت کہایا
ہے اور چرب ہاتہہ اپنی چہرہ و پوشاک پر ملتی ہین اور روغن سی تر روٹی جیب مین
ے ہین اور لنگوٹی مین باندہتی ہین تمام جوان آدمی اپنی ریش کو اول عمر مین بالکل
لتی ہین اور بعض منقاش سی نکالتی ہین اور تیس برس کی عمر سی چالیس برس تک مقراض

# حال قوم دوڑ

واضح رہی کہ جیسا نسب نامہ شیتک مین درج ہی یہہ قوم بہی شیتک کی اولاد سی ہی جسوقت کی اولاد کینونے
وشورانی معروف بنوچی کی شوال سی علاقہ بنون کی طرف آئی اوسی عہد مین جسکو تخمیناً پانچسو برس سے
کچہہ اوپر عرصہ گذرا ہی یہہ فرقہ بہی اندر کوہ رود توچی کے ہر دو کنارہ پر آکر آباد ہوا باوجود دریا
مزید یہہ حال نہین کہلتا کہ انسی پہلی اس موقع پر جسکو فی الحال ملک دوڑ کہتی ہین کوئی آباد تہا
یا کہ غیر آباد موقعہ دیکہہ کر یہہ لوگ آباد ہوئی سماعی روایات اور دلایل موجودہ سی آخر الذکر حال
قرین قیاس معلوم ہوتا ہے اس قوم کی پورانی تاریخ نہین ملتی کہ بادشاہان وقت سی انکا کسطرح
تعلق رہا الا سنہ ۱۱۰۸ ہجری مطابق سنہ ۱۶۹۶ء مین جسکو ایکسو اٹہہ سٹہہ برس ہوا بعہد سلطنت اورنگ زیب
جس سال مین کہ شاہزادہ بہادر شاہ نی ملک بنون فتح کیا اوسی سال علاقہ دوڑ پر بہی بارہ ہزار معاملہ مقرر
کر کے ایک شخص مسمی سید حسین نام کو حاکم دوڑ مقرر کیا چند عرصہ تک اوسنی بمشکل اوقات گذارے
کری آخر جب علاقہ بنون کا انتظام سست ہوا تو دوڑ بہی چہوٹ گئی تاوقتیکہ نادر شاہ ایرانی نی دوبارہ
ایسی سختی سی مطیع کرے کہ تا عہد زمان شاہ درانی بارہ ہزار معاملہ ادا کرتے رہی الا کوئی حاکم مقرر نہین
تہا سال دو سال کے بعد ایک افسر درانی معہ کچہہ فوج کے آکر بنام نہاد بارہ ہزار جو کچہہ ہاتہہ لگا وصول
کر کے لیگیا فتح خان بارکزئی کی حادثات مین شاہ زمان نی بموجب درخواست ایک پیر سید کی دوڑون
پر بارہ ہزار معاملہ معاف کر دیا جسکی عوض مین قوم دوڑ اوس اپنی محسن سید کی اولاد کو فی قلبہ کچہہ قلیل
غلہ پیداوار سالیانہ سی دیتے رہی تب سی آزاد چلے آتی ہین حال مین بسبب دباؤ قوم وزیر اس فرقہ
کی خواہش ہی کہ گورنمنٹ انگریزی ہمکو بہی اپنی سایہ عاطفت مین جا دیکر ممالک محروسہ کے شامل کری مگر
چونکہ ہماری گورنمنٹ کو اسطرف کچہہ حدود بڑہانے اور ملک لینی کا منشا نہین ہی اسواسطی باوجود درخواست
ومحروم رہی پارسال اس قوم مین ایک افواہ مشہور ہوگئی تہی کہ سرکار انگریزی ہمارا علاقہ امیر کابل
کو تفویض کرنا چاہتی ہے اس فضول خبر کو سنکر اونکی بعض شاخون نی پہر استدعا کری تہی کہ ہمکو
گورنمنٹ انگریزی با عذر منظور ہی کسی اور بیرحم حاکم کے ہاتہہ مین ہمکو سرکار نہ ڈالے ہرچند کہ یہہ
بالکل جہوٹہہ تہی اور ہرگز ہماری سرکار کو بلا سبب باہر کے علاقون مین دخل دینا منظور نہین تہا
تاہم اس امر سی یہہ بات صریح معلوم ہوتی ہے کہ سرکار انگریزی کے انتظام عادلانہ نے ہمار

واضح ہو کہ اصل نسل دوڑ کی وہی ہے جو پیچھے لکھی گئی مگر چند قومین متفرق اسمین اور بہی مدت سی شامل چلی آتی ہین گو وہ دوڑ کی اولاد نہین مگر دوڑ کہلاتی ہین اور حصہ دنفع نقصان دوڑ کی ساتھہ شامل انکی تفصیل یہہ ہی ملخ ایکہزار عبدک ایکہزار دریہ خیل ایکہزار دوسو امخانی یا امزونی ایکہزار تروی شامل عبدک وحیدر خیل انکا شاخوار شجرہ ذیل مین درج ہے

## اول — ملخ

- پائی خیل، ایدل خیل، محمد خیل
  - گنہ خیل، میامی خیل، عبدالرحمان خیل، گکہ خیل، سپگے، طاؤس خیل
    - ممی خیل، سیتی خیل، بالی خیل، ترکہ خیل
- نصرت خیل، لنڈ، عمرزے
- دریہ کڑے، سینے خیل، جانخان خیل
  - شادی خیل، نانی خیل، گدائے، چیرہ خیل
    - ملک خیل، عمرخان خیل، ولی خیل

## دوم — عبدک

- ممہ خیل
- مے خیل، مندوردے، تروٹے وصلی
  - کتہ خیل، فیروز خیل، مسعود خیل، کرے خیل، صدر خیل، ابراہیم خیل
  - احمد خیل، اسٹری خیل، ربیہ خیل، ننکوشے

## سیوم — دریہ خیل

- گوبی زئے، علے زیے، مریم خیل
  - میوزی خیل، تمر خیل، نانی خیل، توریگے، چیرہ خیل، سمل زئی

## چہارم — امخا امزونے

- علی خیل، بلال خیل، عبدل خیل، احمد خیل
- زبیرہ خیل، تایب خیل
- نواز خیل، غلام خیل، اسین خیل، نصرکے
  - لڑ
  - برگ

واضح ہو کہ اصل نسل وڑکی وہی ہی جو پہچہے لکہی گئی مگر چند قومین متفرق اسمین اوربہی مدت سی شامل چلی آتی ہین گو وہ وڑکی اولاد نہین مگر وڑ کہلاتی ہین اور حصہ دنفع نقصان وڑکی ساتہہ شامل انکی تفصیل یہہ ہی ملخ ایکہزار عبدک ایکہزار دریہ خیل ایکہزار دوسو امخانی یا امزونی ایکہزار تروی شامل عبدک وحیدر خیل انکا شاخوار شجرہ ذیل مین درج ہے

## اول — ملخ

پائی خیل — ایدل خیل — محمد خیل — نصرت خیل — لنڈ — عمرزی — دریکی کلاپر — سینے خیل — جانخان خیل

گنہ خیل — میامی خیل — عبدالرحمان خیل — گگہ خیل — سپگے — طاؤس خیل — شادی خیل — نانی خیل — گدائے — جبر خیل

ممی خیل — سینی خیل — بالی خیل — ترکہ خیل — ملک خیل — عمرخان خیل — ولی خیل

## دوم — عبدک

ممہ خیل — سلے خیل — مندوری — تروستے — وصلی

کتہ خیل — فیروز خیل — مسعود خیل — کرسے خیل — صدر خیل — ابراہیم خیل — احمد خیل — اسڈی خیل — ربیہ خیل — تنکوشے

## سیوم — دریہ خیل

گوبی زئے — سلے رئیے — مریم خیل

مبوزی خیل — تمر خیل — نانی خیل — تورسگے — جبر خیل — سمل زئی

## چہارم — امخانی امزونی

علی خیل — بلال خیل — عبدل خیل — احمد خیل — زیرہ خیل — تایب خیل — نواز خیل — غلام خیل — اسین خیل — نصرکے

لر — بر

کی چہولداری بناکر رہتی ہین اونکی سلامی جٹایون کی چہولداری سی برف کنارون پر گرکر تین چار فیٹ تک
باہر سی بوریا کی بنیاد کو دبالیتی ہی یہہ قوم مفلس مگر جنگجو ہی خوست کی مشرقی مایل جنوبی گوشہ پر انہون نی حملہ
کرکے کچہہ میدان علاقہ قلیل خوست کا اپنی قبضہ مین کرلیا تہا اسواسطی ریاست کابل کی حکومت فی الحال اونپر
موثر ہے اور علاوہ محصول زمین کی جو بحساب فی جریب دو روپیہ کابلی ایک فصل مین لئی جاتی ہین دو روپیہ
دو دی یعنی فی گہر کے حساب سی حاکم خوست انسی وصول کرتا ہی پوشاک اور دستور اکثر خوست کی رہنی والے
قومون سی مطابق ہی مگر طرز وضع اور قد قامت رنگ اور شکل قوم وزیری کے موافق ہی گرنز لوگ سودزیان
مین باقی قوم وزیری کے شامل نہین ہین مگر اونکو اپنا بہائی سمجہتی ہین آئین وزیری پر پہلی وہ بہی عمل
کرتے تہے مگر اب نہین رہا کل تعداد اسلحہ بند مردمان اس قوم کے ایکہزار رکہتی ہین عموما کاشتکار ہے
اور مالداری کا پیشہ رکہتی ہین مگر بعض سوداگری اور بدرقہ کا کام بہی کرتے ہین جاہل اور بی علم لوگ
ہین خوست کی سپین اور تور گوندے کے شمار کیوقت یہہ قوم سپین گوندے کے ذیل مین منسلک ہوتے ہے

## قوم لالی خواہ لیلی وزیر

اس قوم کی تعداد پنجہزار مرد اسلحہ بند لوگ بیان کرتے ہین اور کوہ سفید کے شمالی و مغربی نواح مین
رہتی ہین یہہ لوگ بہی ایک شاخ قوم وزیری کی ہین اپنی باقی قوم سی علیحدہ ہوکر اوسطرف جانے کا سبب
یہہ بیان کرتے ہین کہ لالی ابن وزیر اپنی باپ کے ساتہہ کوہ شوال مین رہتا تہا اتفاقا اوسکی ہاتہہ سی شیتک
کی اولاد سی کوئی شخص مارا گیا تب بخوف انتقام بہاگ کر قوم خوگیانی مین چلا گیا اور وہان اوس قوم
سی شادی کرلی جسکی اولاد اب اس تعداد تک پہونچی دوسری روایت یہہ کہ وہ شخص کوئی عورت
مسمات لیلی ورغلان کر بہاگ گیا اور اوسنی راستی پر بڑے دلاوری کرکے قوم شینواری کی چند
سارقان کو جنہون نی اوسکی معشوقہ سے پانی مانگ کر شرارت کری تہی قتل کیا اور مسمات لیلی سی اوسکی
چند فرزند ہوئے جنکی نسل اب مشہور ہی باوجود بہت کوشش کی اس قوم کے کسی آدمی سی مؤلف کے
ملاقات نہین ہوسکی اور یہی وجہ ہی کہ شجرہ نسب نیچی کی شاخون کا حاصل نہین ہوسکتا ؛

## حال قوم گُربُز

قوم وزیری کا شجرہ نسب دیکہنے سے معلوم ہوگا کہ مسمی وزیر ابن سلیمان مورث اعلی قوم وزیری کی دو پسر تہے اونمین سی مسمی خدری بڑے بیٹے کے تین فرزند تہے سب سے چہوٹا مسمی مبارک تہا جسکا بیٹا مسمی گرباز ہوا اور اوسکی اولاد گربز کہلاتی ہی گرچہ حقیقت مین گربز بہی قوم وزیری کی ایک شاخ ہین مگر فی الحال ملک اور دستور اور رواج مین ایسی علیحدہ ہوگئے ہین کہ اونکا ذکر باقی قوم وزیری سی علیحدہ کرنا پڑا کہتی ہین کہ ابتدا مین گربز لوگ مسعود وزیری کے شامل اونکی پہاڑ کے شمالی حصہ مین رہتی تہے چنانچہ درہ شکتو اور رکوہ بابڑ مین تا حال بعضی کہن سال وزیری قوم گربز کے وقت کے پانی چڑہانے اور گہرون کی علامت بتلاتی ہین دو سو برس سی کچہہ زیادہ عرصہ گذرا ہے کہ یہہ لوگ اسجگہہ سے خارج ہوئے اور سبب اخراج یہہ بیان کرتے ہین کہ کوہ گبر مین پہلی شاخ ورگاڑ قوم بیٹنی آباد تہے گربز لوگون نے اونپر یورش کرکے قتل عام کری اور رکوہ گبر اپنی قبضہ مین کر لیا بعد چند مدت کے جیسا کہ قوم بیٹنی کی حال مین لکہا گیا ہے شاخ تجین بیٹنی نے اس قوم پر لشکر کیا اور سخت لڑائیون کے بعد قوم گربز نے شکست کہائی اور رکوہ گبر پہر بیٹنیون کی قبضہ مین آیا اور چونکہ گربز ان فسادون مین کم زور ہوگئی تہی اسواسطے ایسی بی پاٹہ ہوئی کہ کل وزیری ملک کے مغربی اور شمالی گوشہ مین ملک خوست سی شرق مائل جنوب اور دوڑ کے علاقہ سی شمال غربی کی پہاڑون مین جا آباد ہوئے انکی پہاڑی ملک مین دو ماہ زمستان مین برف پڑتی ہی اور چونکہ پہاڑ کے رہنے والی گربز اکثر بوریا

# سیوم تفصیل قوم مسعود وزیری

| نمبر شمار | نام شاخ مشہور معہ نام | | | [illegible] | نام ملکان | جائی سکونت | پیشہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | [illegible] | [illegible] | [illegible] | | | | |
| ۱ | [illegible] | [illegible] | شہابی خیل | ۱۲۰۰ | گلان مہرجان زربلند میرپایاؤ | کوہ بابڑ وغیرہ متفرق | آہن فروشی وچوری کم کاشتکاری |
| ۲ | ″ | ″ | سن زئی | ۲۳۰۰ | عمرجان ولد حنلی خان سرفراز بارک | متفرق اندر کوہ | ″ اور بوریا بافی وبلہ فروشی |
| ۳ | ″ | [illegible] | جیاخیل | ۶۰۰ | تیرزال بیردل بنازین یامعین الدین | شہیر و میدان | ″ |
| ۴ | ″ | ″ | خلے خیل | ۵۰۰ | ۔ | متفرق | ″ |
| ۵ | ″ | ″ | بدین زئی | ۸۰۰ | | ″ | ″ |
| ۶ | ″ | | کلے شاہی ملک شے | ۱۰۰۰ | قمردین میرحسین شودے | مقام عوز لامہ کلئے گورم سی جانب مشرق | آہن فروشی اکثر |
| ۷ | بہلول زئی | [illegible] | عبدلے | ۲۵۰۰ | زبردست سعید | اکثر مکین وبعض متفرق | آہن فروشی وکاشتکاری |
| ۸ | ″ | ″ | ملک شے | ۸۰۰ | اخلاص شوارزے | کانے گورم سے اوپر پہاڑ مین | ″ وچوری |
| ۹ | ″ | ″ | نظرخیل | ۹۰۰ | فتح خان | ″ | اکثر کاشتکاری |
| ۱۰ | ″ | ″ | بلندخیل | ۳۰۰ | میرپایا وولد شمل | مکین | کاشتکاری |
| ۱۱ | | [illegible] | ہبت خیل | ۱۴۰۰ | تاج محمد میرغضب جہانگے | متفرق | ″ مع چوری |
| ۱۲ | ″ | ″ | عمرخیل | ۳۰۰ | شاہ دیدار | مکین | کاشتکاری |
| ۱۳ | ″ | ″ | توکرکے | ۶۰۰ | شاہ مراد درانی تجخلے شیراز | متفرق | آہن فروشی وکاشتکاری وچوری |
| ۱۴ | ″ | ″ | ورمزخیل | ۳۰۰ | گل میر | ″ | ″ |
| ۱۵ | ″ | ″۴ | شنگلے ایشنگلے | ۱۲۰۰ | نبی والد مانگی وغیرہ | اکثر درہ ٹاک | ″ چوری زیادہ |
| میزان کل | | | | ۱۴۵۰۰ | | | |

## نوٹ

واضح ہو کہ بموجب اس تخمین مندرجہ فہرست کے اڑتالیس ہزار نوسو پچاس آدمی ہوتا ہے جسمین شاخ اتمان زئی پندرہ ہزار سات سو اور شاخ احمد زئی نو ہزار سات سو پچاس اور شاخ مسعود چودہ ہزار پانسو ہے گرچہ اس اندازہ کو کل صحیح نہین سمجھا جاتا مگر قریب صحت کے ہوگا کیونکہ اس تخمین لگانی مین مختلف بیان اکثر ملکون سے باتفاق ارا ایک بیان کو چھانٹ کر لکھا گیا ہے یہہ علامت ※ جو فہرست مین درج ہے اون شاخون کا پتہ دیتی ہے جو ضلع بنون کی حدود سرکاری مین ملکیت اراضی و تعلق سرکاری رکھتے ہین انکی شمار سے معلوم ہوگا کہ صرف چھہ ہزار سات سو پچاس آدمی اس کثیر قوم کی ایسے ہین کہ جن پر گورنمنٹ انگریزی کی حکومت مؤثر ہے اور وہ بھی اکثر بموسم گرما پہاڑ کو چلی جاتی ہین مذکر مونث بالغ نابالغ کل ذی روح اس قوم کے تقریبًا ایک لاکھ ہونگے اور افزایش مین ترقی ہے

# دوم تفصیل قوم احمدزئی

۱۵۱۱

| نمبر شمار | نام شاخ مشہور عام: شاخ کلان | نام شاخ مشہور عام: شاخ خورد | تعداد خانوار | نام ملکان | جائی سکونت | پیشہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱ | بودنی خیل | تاتی خیل | ۱۲۰۰ | عظیم بندر شجاع | تھل متصل حدود وزیرستان | زراعت کاری |
| ۲ | ″ | سری خیل | ۸۰۰ | لعل میر | متفرق | ″ وجوری |
| ۳ | ″ | عمرزئے | ۸۰۰ | لنڈک بیگے وخدرخان | تھل رگوتی | زراعت کاری وہیمہ فروشی |
| ۴ | کاکوخیل | بوبی خیل بامی خ | ۲۵۰۰ | کریم خان دیوان ایسب | متفرق | بیوپار نمک وہیمہ فروشی وفرقہ زنے خیل اکثر چورے |
| ۵ | شادی خیل | خانیہ خیل | ۴۰۰ | فوجدار | ترپ متصل کرم | ہیمہ فروشی |
| ۶ | ″ | خوجل خیل | ۱۲۰۰ | محمد آغاخان ادکسم گرو امزان | تل بلند خیل سے ہنگو علاقہ کوہاٹ تک | نمک فروشی ورمہ داری |
| ۷ | ″ | بدین خیل | ۵۰ | رضاخان | تھل علاقہ سرکار | کاشتکاری |
| ۸ | ″ | بزن خیل | ۸۰۰ | میراکبر جعفر | اکثر بشام سدراون علاقہ بنوں اور کچھ پہاڑ میں | کاشتکاری وسوداگری مویشی |
| ۹ | ″ | پندوخیل پائیندہ خ | ۲۰۰ | برہم خان | تھل | کاشتکاری ورمہ داری |
| ۱۰ | سپرکی | شدن خیل | ۶۰۰ | نجیب ولد سوہان | ایضاً سدراون | کاشتکاری |
| ۱۱ | ″ | محمد خیل | ۶۰۰ | فضل شاہ وشاہجہان ماہان | کنارہ کرم دامن کوہ حد سرکار | کاشتکاری ہیمہ فروشی |
| ۱۲ | ″ | سنجی خیل | ۶۰۰ | | اندر کوہ | کاشتکاری وچوری |
| میزان کل | | | ۹۷۵۰ | | | |

# تخمیناً شمار قوم

ذیل مین ایک فہرست جس سی ہر ایک شاخ کلان کی تعداد اور پیشہ و جای سکونت نام ملکان معلوم ہو درج کرکی اس قوم کے حالات ختم کیا جاتا ہے

## فہرست مذکور

اول تفصیل قوم اتمان زئی

| نمبر شمار | نام شاخ مشہور عام | | تعداد [illegible] | نام ملکان | جائی سکونت | پیشہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | [illegible] | [illegible] | | | | |
| ۱ | | میت خیل محمود خ | ۳۵۰۰ | | حسن خیل بمقام کیتو دوزی خیل در رنگیسو کی سر تورک خیل کرا ہہ وغیرہ متفرق | کاشتکاری و نمک فروشی کرا ہہ کشی |
| ۲ | | منظر خیل منحو خ | ۶۰۰ | بلال قمر دین | متفرق | کاشتکاری و رمہ داری |
| ۳ | | مدخیل مداح خ | ۲۵۰۰ | آدم خان میا خیل | کوہ موسوم گوڑ بالائی سر دوڑ | 〃 |
| ۴ | | توری خیل | ۳۰۰۰ | ایغر کٹے میر حسین معروف ٹخ علدار اخوند وغیرہ | تشیرہ تلہ درہ جنیور | کاشتکاری و بلہ فروشی یعنی شہتیر و بازو کی فروخت نزر ٹرنے در رسول خیل سارق |
| ۵ | | کابل خیل | ۳۲۰۰ | ملک دین رحمت شاہ عالم شاہ وغیرہ | رود کرم کے کنارہ پر اندر کوہ | کاشتکاری و چوری |
| ۶ | | ملک شاہی ملک شے | ۴۰۰ | صالح | اکثر علاقہ تہانہ میریان دامن کوہ گبر | 〃 |
| ۷ | | جانی خیل | ۱۰۰۰ | الہداد بجے رضاداد میرم شاہ کریم خان | 〃 | 〃 وہیمہ فروشی |
| ۸ | [illegible] | سرو خیل | ۴۰۰ | قاسم سردار | در غزہ علاقہ مذبور | 〃 |
| ۹ | 〃 | تختی خیل | ۶۰۰ | حسن شاہ سردار جنگ بہادر | 〃 | 〃 |
| ۱۰ | 〃 | نرمی خیل | ۵۰۰ | حسن خان کریم خان کٹہ میر | 〃 | 〃 وچوری |
| میزان کل | | | ۱۵۷۰۰ | | | |

ہوا ہی اور جو لوہا کلین مین بنتا ہی وہ اکثر علاقہ وزیرگون مین جاکر فروخت کرتے ہین قوم من رنئے
ٹاک اور دیرہ اسمعیلخان کی طرف اور قوم کوکرٹے بہلول زئی و اسماٹی شہابی خیل علاقہ مروت
ضلع بنون کی جانب لاکر فروخت کرتے ہین اور مسعود قوم کے بیوپاری کہتے ہین کہ تقریبًا پچاس
ہزار کا آہن سال بسال نکلتا ہی اور خام و پختہ بنکر فروخت ہوتا ہے بمقام کلین شاخ عبدلے
کے لوگ کڑچھی آفتابہ تاوہ اور پیالہ و ہیم وغیرہ بناکر چارون طرف کے نواح کے ملکون مین فروخت
کرتے ہین عمومًا اسلحہ کا سامان اور لوہا وزیرگون کے علاقہ مین قوم پُزملی خرید کر غزنین اور
کابل و قندہار و غلجیون کے ملک مین فروخت کرتے ہین اور قوم مسعود وزیری کا زیادہ تر گذارہ
اسی آہن فروشی پر ہے اور بیوپاریان آہن بہ نسبت دوسرے فرقہ کے آسودہ حال ہین

پانی مین ملاکر اور پتلا کرکے آگ پر گرم کرتے ہین اور اوسمین ہلدی اور سیاہ مرچ اور اجوائن ڈالکر
گرم گرم نوش کرجاتی ہین اور اوس سے عرق آکر تپ اکثر رفع ہوجاتا ہی مسعود وزیری تپ دق اور
محرقہ اور چیچک کی بیماری سے بہت ڈرتے ہین جس گانو یا کیشر دے مین ایسا بیمار ہو وہان کبھی
نہین جاتی بسبب سادہ لوحی وزیری لوگ جن اور پری کی سایہ سے بہت ڈرتے ہین اور اکثر
بیماریون کو سایہ پری اور جن سمجھکر حیلہ ساز اور تعویذ نویس اخوندون کی طرف رجوع کرتے
ہین اور اس آسیب کی صدمہ سے محفوظ رہنی کیواسطے تعویذ لکہا کر اور اوسکو چمڑہ مین لپیٹ کر گلہ میز
ڈالتی ہین کوئی کم وزیری تعویذ سے خالی ہونگی اور ہر ایک کی گلے مین چند چند تعویذ ہوتے ہیز
اور اوسکی معتقد ہین اخوند تعویذ نویس اکثر فی تعویذ ایک روپیہ چار آنہ نذرانہ یا شکرانہ
لیتی ہین اور اس سادہ لوح قوم کو اپنی فعل کا معتقد کر رکہا ہی ‡

## معدنیات

سوائی اوس سنگ کی جس سی آہن بنتا ہی اور کسی چیز کی کان انکی علاقہ مین تاہنوز نہین معلوم
ہوئی ترکیب لوہا بنانی کی جو کوہ مسعود وزیری مین بنتا ہی اسطرح وہ لوگ بیان کرتے ہین کہ پہاڑ
نواح مقام مکین بابڑ وغیرہ مین بطور کان نمک کہود کر سیاہ رنگ کا پتہر جس سی کچھ چمک بہی نکلتے
ہے اور وزن مین بہ نسبت اور پتہرون کے زیادہ سنگین ہوتا ہی نکالتی ہین اوس پتہر کو
توڑکر ریزہ ریزہ کرتے ہین اور واسطی بچاؤ ہوا اور بارش کی شکل ٹپ خیمہ گول چہپر کے نیچے
دو کان جسکو بزبان خود منڈو کہتی ہین مانند چہوٹے بیٹھے چونہ کی بناتی ہین اور اوس دوکان
مین دو حصہ کوئلہ اور تیسرا حصہ سنگریزہ مذکور ڈالکر دکان کے چرمے کہالون سی اوسکو بہت تاؤ
دیتی ہین جب خوب تاؤ آیا تو لوہا گل کر سرخ رنگ ہوجاتا ہی اور دکان سی نیچے بہی نکلتا ہے
جسکی اوپر سی باوزار آہنی میل دور کرتے جاتی ہین اور لوہا الگ رکہا جاتا ہے اس پہلی تاؤ کی
آہن کو کچا یعنی خام متشرہ کہتی ہین اور اوسکا نرخ دوکان پر بیس سیر فی روپیہ ہوتا ہی اور
پہر اوسکو دوسری دوکان پر تاؤ دیکر پختہ کرتے ہین اور کئی چیزین جسکو یہہ لوگ کرسکتے یا پائے
کہتی ہین بنائی جاتے ہین اور اوسکا نرخ پہاڑ مین دس سیر فی روپیہ ہی ان کانون پر کسی کا
حاکمانہ اختیار نہین ہی جو مسعود وزیر چاہی بنالے مگر آپسمین کانین اور اونکا موقعہ منقسم کیا

گاومیش یہہ لوگ مطلق نہین رکہتی اور نرگاؤ و مادہ گاؤ بہت ہین مگر بیستہ قد اور لاغر اکثر سیاہ رنگ ہوتی ہین یہہ لوگ کہتی ہین کہ پہاڑ مین سیاہ رنگ والہ مضبوط اور محنت کش رہتا ہے اس باعث سی اکثر سیاہ فام سانہڈ کی نسل بہڑاتی ہین اہبی بچہ یکسالہ ہوتا ہی کہ اوسکو لادنا شروع کردیتے ہین اور طرفہ یہ ہی یہہ کہ شیر دار مادہ گاؤ بہی لادی اور قلیہ رانی سی کبہی نہین چہوڑتے خر مرکب ہر گہر مین ہوتے ہین خصوصًا کوچی لوگ تہل پر آنی والی پانی کی مشکین لادنی کیواسطے لابدًا رکہتی ہین اور جسکی پاس نہین ہین وہ سفر کے وقت بیل اور خر مرکب پر اپنا اسباب و غلہ بار کر لیجاتے ہین ؛

## سگ وزیری

اس قوم مین واسطی حفاظت ریوڑ و گہر کے سگ رکہنی کا بہت دستور ہے اور اونکی کُتّے ایسی خبردار اور اچہے ہوتے ہین کہ اونکی ہوتے سارق کامیاب نہین ہوسکتی اور اچہی لڑنے والے مضبوط اور قدآور ہوتے ہین مگر شکار کا شوق اس قوم مین نہین ہے ؛

## بیماری

وزیری قوم مین باوجود عدم احتیاط غذا اور میلہ اور چرکین رہنی کے بسبب تازہ ہوا پہاڑ کے بہت تہوڑی قسم کی ہوتی ہی چیچک کی بیماری سے سوا اسکے قوم مسعود کے باقی وزیری چہوٹے یا بڑے بہت تہوڑے مرتے ہین اس قوم کے کوچی شاخون مین تپ کی بیماری ہوتی ہی جب وہ گرم ملک سی سرد پہاڑ کو جاتی ہین یا سرد جگہہ سی گرم ملک کو آتی ہین تو اونکو چند روز تپ آتا ہی اور اوسکو گرم سرد کہتی ہین تپ دق اور تپ محرق بہی ہوتا ہی ہر قسم کے تپ کا علاج عمومًا اژون اچول یعنی چمڑہ ڈالنا ہے اور اوسکی ترکیب یہہ ہے کہ تازہ تازہ گوسفند ذبح کرکے گرم چمڑہ اوسکا برہنہ بدن پر پہر لیتی ہین پشم والی طرف اوپر رہتی ہی اگر دو تین چمڑہ ڈالنی سے اچہا ہوگیا تو بہتر ورنہ زیادہ بہی ڈالی جاتے ہین یہان تک کہ آخر کو مریض مرجاوی یا بیماری چہوڑ دیوے اور اکثر چمڑہ ڈالنی اچہا ہوجاتے ہیں اوسکا ظاہرا فایدہ یہہ معلوم ہوتا ہی کہ پسینہ یعنی عرق آنی سے بدن کہلجاتا ہی اور تپ بہاگتا ہی چار پہر تک ایک چمڑہ رکہتی ہین گرچہ ہوا اور پانی کی پرہیز ہے مگر وزیری کچہہ بہت پرہیز نہین کرتے علاوہ اسکی تپ کیواسطے جالگوٹہ کا مسہل یعنی جلاب بہی لیتی ہین اور موسمی تپ کیواسطے گندم کے آرد کو

کہ امامت کرکے نماز پڑہاوی اور چہوٹے لڑکون کو نماز سکہاوین نکاح پڑہانا اور جنازہ کرنا بہی اخوند کا کام ہی اور میت کو غسل بہی اکثر وہ دیتا ہی اور میت کی کہنہ پارچات اوسکو ملتی ہین اور نیز پیداوار غلہ کا عشر یا اسقاط میت وغیرہ خیرات سی اخوندون کا گذارہ ہوتا ہے مگر اکثر اخوند لوگ مفلس ہوتی ہین اور بعض آسودہ حال ماہ رمضان کا روزہ فرض سمجہتی ہین مگرچہ پہاڑی اور جاہل وزیری ہین اونکو ماہ رمضان کی بہی خبر نہین ہوتی کہ کب آیا ہی مین نے سنا ہی کہ میدان کے رہنی والی وزیرون سی کوئی شخص آخر رمضان مین پہاڑ کو گیا اور وہان جاکر کہا کہ آج عید ہوگی پہاڑی وزیرون مین سی ایک شخص نی کہا کہ شکر الحمد للہ روزہ بہی گذر گئے اور ہمکو خبر بہی نہوئی کہ ہمارا اغارہ یعنے گردن اس گناہ مین نہین پکڑی جاوے گی کیونکہ ہمکو رمضان کے آنے کی خبر نہین تہی اسواسطی بری ہوگئی جب یہہ لوگ کوچی پہاڑ سی آنے جانے کا سفر کرتے ہین تو جس منزل پر جاکر ڈیرہ کیا وہان کسی اچہی موقعہ پر ایک ایک پتہر رکہہ کر مسجد کی علامت بنالیتی ہین اور آخوند جو کا نوکوچی کی ہمراہ ہوا وسجگہہ اذان دیتا ہی اور جماعت کے ساتہہ نماز ادا کیجاتی ہی بعض شبان اور پہاڑی گلہ بان وزیری ایسی بہی ہین کہ جنہون نے نماز کا سبق نہین پڑہا بحیثیت مجموعی یہہ بات لکہی جاسکتی ہے کہ انکین واقفیت دین کی بہت کم ہے ؛

## ذکر مویشی ومالداری

وزیری گہوڑونکا ذکر اوپر ہوچکا ہے اس قوم مین سب سے زیادہ بہیڑی گوسفند کے گلّے ہین خصوصاً شاخ احمدزئی بہیڑی کی رمہ بہت رکہتی ہین جو زمستان مین تہل پر اور گرما مین پہاڑ کوہ سلیمان کی دہارون مین لیجاتے ہین نر بہیڑی اکثر بنون کی بازار وغیرہ اطراف مین فروخت کی جاتی ہین اور مادی واسطی ترقی نسل رکہتی ہین انکی ملک مین بیشمار گلّے بہیڑی سفید اور خودرنگ کی چرتے نظر آتے ہین اون بہیڑی کی فروخت سی نفع اوٹہاتی ہین بکری کی رمہ پہاڑی وزیری رکہتی ہین تہل پر آنے والون کی پاس بکری کم ہوتی ہے شتر بہی اکثر رکہتی ہین خصوص کوچی لوگ جو اپنا گہر کا اسباب اور کیژدے سفر کے وقت اونپر لادکر لیجاتے ہین اور نمک کی سوداگری بہی انپر ہوتی ہی نر بچہ اپنی قوم کے سوداگر وغیرہ لوگون کے پاس فروخت کیجاتی ہین وزیروال شتر اکثر چہوٹے چہوٹے بی مہار اور محنت کش ہوتے ہین اور چہوٹی عمر مین اونپر پالان ڈالا جاتا ہے

روز بروز دولتمند ہوتی جاتی ہین شائد عادات چوری کو ذلیل سمجھکر اوس پیشہ کی طرف رجوع ہون جسمین دین دنیا کا بھلا ہو۔

## حال پیداوار غلہ

انکی مسکونہ ملک کوہی ہین گندم جو مکی برنج پیدا ہوتے ہین پہاڑمین زمینات انکی بہت کم ہے اونکی پیداوار سالانہ خوراک کیواسطی مکتفی نہین اور بسبب قلت زمین اور نہری ہونے کے قدر اوکا یہان تک ہی کہ ایک دیاستہ زمین جسکی بخوبی بحساب اوسط بیسہ روپیہ وزوخت ہوتی ہی دیاستہ بزبان خود، اگز طویل رسہ کوکہتی ہین اور وہ گز دوفٹ تین انچہ کا ہوتا ہے ایک رسہ مذکور طول اور نیم رسہ عرض سی جو زمین حاصل ہوتی ہی اوسکو ایک دیاستہ زمین کہتی ہین ودیاستہ سی مراد طناب ہی زمین تہل مقبوضہ بعض فرقہ شاخ احمدزئی مین اکثر گندم ونخود اور حزیف مین باجرہ اس کثرت سی پیدا ہوتی ہین کہ اونکی اپنی خوراک سی دہ چند زیادہ بچتا ہے جو فروخت کرکے نفع اوٹہاتے ہین۔

## ذکر مذہب واعتقاد

کل قوم وزیری اہلسنت جماعت حنفی مذہب مسلمان ہین مگر علم مذہبی بلکہ قرآن شریف کا پڑہنا بہی انمین کم مروج ہی اور عقاید اسلامیہ اکثر اسمًا و رسمًا جانتی ہین نہ علًا باوجود اسکی تعصب مذہب کا انمین مفرط ہے مذہب کی پاس بہت رکہتی ہین غیر مذہب کے لوگونکا مال لوٹ کرکہا نا صواب سمجہتی ہین بلکہ گورنمنٹ انگریزی کی حدود کے اندر رہنی والے مسلمانون کا مال بہی حلال جانتے ہین گرچہ مسجدین اور اخوند ان مین کم ہین مگر نماز اکثر پڑہتی ہین خصوص قوم اتمان زئی وزیری اور شاخ احمدزئی سی شعبہ سپیرکے اور قوم مسعود سی عبدلے اور علی زئی زیادہ نماز گذار مشہور ہین قوم اتمان زئی مستقل سکونت والون کو اکثر مسجدین بہی ہین گو کہ یہہ لوگ نماز کے جملہ فرائض اور واجبات اور قواعد رکوع وسجود سی بخوبی واقف نہین ہین مگر تاہم بہ فہم خود فرض کو ادا کرتے ہین آخوند اور ملّا کا قدر انمین بہت ہی اونکی زبان سی جو کچہہ نکلے اوسکو سند سمجہتی ہین وزیری اخوند بھی علم تہوڑا رکہتی ہین اور وعظ یا خطبہ مجمع عام مین اچہی طرح نہین پڑہ سکتی تعویذ نویسی اور سادہ لوح قوم کو اپنی فریب کے دام مین جلد پہنسا کر نذر اور شکرانے لیتی ہین اخوند کا کام یہہ ہے

کہ امامت کرکے نماز پڑہاوی اور چہوٹے لڑکون کو نماز سکہاوین نکاح پڑہانا اور جنازہ کرنا بہی اخوند کا کام ہی اور میت کو غسل بہی اکثر وہ دیتا ہی اور میت کی کہنہ پارچات اوسکو ملتی ہین اور نیز پیداوار غلہ کا عشر یا اسقاط میت وغیرہ خیرات سی اخوندونکا گذارہ ہوتا ہے مگر اکثر اخوند لوگ مفلس ہوتی ہین اور بعض آسودہ حال ماہ رمضان کا روزہ فرض سمجہتی ہین مگرچہ پہاڑی اور رجاہل وزیری ہین اونکو ماہ رمضان کی بہی خبر نہین ہوتی کہ کب آیا ہی مین نے سنا ہی کہ میدان کے رہنی والی وزیرون سی کوئی شخص آخر رمضان مین پہاڑ کو گیا اور وہان جاکر کہا کہ آج عید ہوگی پہاڑی وزیرون مین سی ایک شخص نی کہا کہ شکر الحمدللہ روزہ بہی گذر گئے اور ہمکو خبر بہے نہوئی کہ ہمارا غاڑہ یعنے گردن اس گناہ مین نہین پکڑی جاوے گی کیونکہ ہمکو رمضان کے آنے کی خبر نہین تہی اسواسطی بری ہوگئی جب یہہ لوگ کوچی پہاڑ سی آنے جانے کا سفر کرتے ہین توجس منزل پر جاکر ڈیرہ کیا وہان کسی اچہی موقعہ پر ایک ایک پتہر رکہکر مسجد کی علامت بنالیتی ہین اور آخوند جو کانو کوچی کی ہمراہ ہوا وسجگہہ اذان دیتا ہی اور جماعت کے ساتہہ نماز ادا کیجاتی ہی بعض شبان اور پہاڑی گلہ بان وزیری ایسی ہے ہین کہ جنہون نے نماز کا سبق بہی نہین پڑہا بہ حیثیت مجموعی یہہ بات لکہی جاسکتی ہے کہ انمین واقفیت دین کی بہت کم ہے ؛

## ذکر مویشی و مالداری

وزیری گہوڑونکا ذکر اوپر ہوچکا ہے اس قوم مین سب سے زیادہ بہیڑی گوسفند کے گلے ہین خصوصاً شاخ احمدزئی بہیڑی کی رمہ بہت رکہتی ہین جو زمستان مین تہل پر اور گرما مین پہاڑ کوہ سلیمان کی دہارون مین لیجاتے ہین نر بہیڑی اکثر بنون کی بازار وغیرہ اطراف مین فروخت کی جاتی ہین اور مادی واسطی ترقی نسل رکہتی ہین انکی ملک مین بیشمار گلے بہیڑی سفید اور خودرنگ کی چرتے نظر آتے ہین اون بہیڑی کی فروخت سی نفع اوٹہاتی ہین بکری کی رمہ پہاڑی وزیری رکہتی ہین تہل پر آنی والون کی پاس بکری کم ہوتی ہے شتر بہے اکثر رکہتی ہین خصوص کوچی لوگ جو اپنا گہر کا اسباب اور رکیشر دے سفر کے وقت اونپر لادکر لیجاتے ہین اور نمک کی سوداگری بہی انپر ہوتی ہی نر بچہ اپنی قوم کے سوداگر وغیرہ لوگون کے پاس فروخت کیجاتی ہین وزیروال شتر اکثر چہوٹے چہوٹے بی مہار اور محنت کش ہوتے ہین اور چہوٹی عمر مین اونپر پالان ڈالا جاتا ہے

روز بروز دولتمند ہوتی جاتی ہین شائد عادات چوری کو ذلیل سمجھکر اوس پیشہ کی طرف رجوع ہون جسمین دین دنیا کا بہلا ہو؛

## حال پیداوار غلہ

انکی مسکونہ ملک کوہی مین گندم جو مکی برنج پیدا ہوتے ہین پہاڑ مین زمینات انکی بہت کم ہے اونکی پیداوار سالانہ خوراک کیواسطی مکتفی نہین اور بسبب قلت زمین اور نہری ہونے کے قدر اونکا یہان تک ہی کہ ایک دیاستہ زمین جسکی ہوی بحساب اوسط ۔ روپیہ فروخت ہوتی ہی و یاستہ بزبان خود، اگز طویل رسہ کو کہتی ہین اور وہ گز دو فٹ تین انچہ کا ہوتا ہے ایک رسہ مذکور طول اور نیم رسہ عرض سی جو زمین حاصل ہوتی ہی اوسکو ایک دیاستہ زمین کہتی ہین دیاستہ سی مراد طناب ہی زمین تہل مقبوضہ بعض فرقہ شاخ احمد زئی مین اکثراً گندم و نخود و اور حریف مین باجرہ اس کثرت سی پیدا ہوتی ہین کہ اونکی اپنی خوراک سی دہ چند زیادہ بچتا ہے جو فروخت کرکے نفع اوٹہاتے ہین؛

## ذکر مذہب واعتقاد

کل قوم وزیری اہلسنت جماعت حنفی مذہب مسلمان ہین مگر علم مذہبی بلکہ قرآن شریف کا پڑہنا بہی انمین کم مروج ہی اور عقاید اسلامیہ اکثر اسماً و رسماً جانتی ہین نہ علماً باوجود اسکی تعصب مذہب کا انمین مفرط ہے مذہب کی پاس بہت رکہتی ہین غیر مذہب کے لوگونکا مال لوٹ کر کہانا صواب سمجہتی ہین بلکہ گورنمنٹ انگریزی کی حدود کے اندر رہنی والے مسلمانون کا مال بہی حلال جانتی ہین گرچہ مسجدین اور اخوند ان مین کم ہین مگر نماز اکثر پڑہتی ہین خصوص قوم اتمان زئی وزیری اور شاخ احمد زئی سی شعبہ سپیرکے اور قوم مسعود سی عبدلے اور علی زئی زیادہ نماز گذار مشہور ہین قوم اتمان زئی مستقل سکونت والون کو اکثر مسجدین بہی ہین گو کہ یہہ لوگ نماز کے جملہ فرائض اور واجبات اور قواعد رکوع و سجود سی بخوبی واقف نہین ہین مگر تاہم بہ فہمید خود فرض کو ادا کرتے ہین آخوند اور ملا کا قدر انمین بہت ہی اونکی زبان سی جو کچہہ نکلے اوسکو سند سمجہتی ہین وزیری اخوند بہی علم تہوڑا رکہتی ہین اور وعظ یا خطبہ مجمع عام مین اچہی طرح نہین پڑہ سکتی تعویذ نویسی اور سادہ لوح قوم کو اپنی فریب کے دام مین جلد پہنسا کر نذر اور شیرنی لیتی ہین اخوند کا کام یہہ ہے

بہی وزیر تہی اونہون نی اس خوشی سی چربی کو کہایا اور تعریف کری کہ جس سی معلوم ہوتا تہا کہ یہہ کہانا
ان لوگون مین غایت درجہ کا عمدہ ہی ہرچند کہ ایسے نازک موقع پر توقف کا بچانا ضرور تہا مگر بلحاظ
دل شکنی اوس خیر خواہ کی جسنی اپنے پیدلون کی جمعیت سی ہمارے واپسی کی راستہ کے حفاظت
بہی کری تہی اپنے ہمراہیون کو اجازت دی گئی جس سی اوسکو نہایت خوشی ہوئی اور جو
مہمان اور خرچ تورہ یعنی لشکرکشی کیوقت ہووہ بموجب حساب توغ اپنی اپنی حصہ کا ہر کوئی ادا
کرتا ہے اور باقی مہمان خانگی بعض شاخون مین توغ کے حصہ پر اور بعض مین اپنی شوق اور
مقدور پر مہمان نوازی ہوتی ہی اور طعام مہمانی تین قسم کا ہوتا ہی اول سب سے عمدہ قدر کا کہانا
مہمان کی واسطے یہہ ہی کہ گوسفند فربہ ذبح کرکے معہ دُم یعنے چکتی چرب پکا کر حسب مقدور چاول
یا نان گندم یا مکی یا دلیہ مکی یعنی اوگرہ کہلاتی ہین اوسکو د مزہ مرٹی اور یا شکرہ وڑہ کہتی ہین
کو غنڈے مرٹے یعنے روٹی جو روغن زرد کے ساتہہ گندم وغیرہ کا نان کہلایا جاوی تیسرا
وچہ مرٹے یعنے خشک روٹی جسکو وچہ ٹکلہ بہی کہتی ہین اور دوسرے قسم مین مرغ خانگی پکا کر طعام
دینا بہی شامل ہی مگر مہمان کی واسطی کبہی چرگ یعنے مرغ ذبح نہین کیاجاتا مگر کششی وزیرون
مین اب مرغ حلال کرنیکی رسم ہوگئی ہی غرضکہ مہمان داری مہمان کے حیثیت پر کرتے ہین قدرمند
اور معزز مہمان کی واسطے اچہی اور دوسرے کے واسطے ناقص مہمان داری ہوتی ہی جو اجنبی مسافر
ہوا وسکو وظیفہ مانگ کر گذارہ کرنا پڑتا ہے مگر اخوند اور ملا کی نام پر اجنبی جاہل بہی مہمانی کہا سکتا
ہے مہمان کیواسطی لحاف اور چارپائی توکم میسر ہوتی ہے مگر ایک چہوٹے دری اون کی قدرمند
مہمانون کو دیتی ہین جو زمین یا چٹائی پر اوہڑیا بچہاکر گذارہ کرلیتے ہین اور ہندو مہمان کی بہی
مہمانداری کرتے ہین اور مہمانی کو بزبان خود دیلمستیہ کہتی ہین ؛

## حال آسودگی وافلاس

یہہ لوگ ابتدائی سی نہایت افلاس کی حالت مین تہی عملداری سرکار انگریزی مین جن شاخون کو
تہل کی زمین پر بامن تمام تردد کاشتکاری حاصل ہوا وہ آسودہ ہوگئے ہین اور رسوائی اونکے
جو شعبی پہاڑ مین آباد ہین اون مین بہی پیشہ سوداگری والی مرفہ حال ہین اور باقیماندہ لوگ
خصوص مسعود سواہی سوداگران آہن بدستور تہیدست ہین اور بچشم خود دیکہتی ہین کہ تنگ معاش والے

چشم فراخ پیشانی کینہ توز زود رنج تنگ پرور اور طامع ناعاقبت اندیش اور شناخ مسعود کی شناخت کا ایک اور نشان عجیب ہی کہ اس قوم کی دانت ۲۹ یا ۳۰ ہوتی ہین اور بہت چہوٹے چہوٹے گہسی ہوئی اور دوسرا اکثرون کی پیٹہہ پر دوشانہ سی آگی کو جہکی ہوئی خم دار معلوم ہوتے ہے اکثر اس قوم کے آدمی ساری سر پر لمبی بال تا بہ شانہ رکہتی ہین گرچہ اونکو صاف رکہنی کا ارادہ نہین ہوتا الا تلخ تیل یا روغن زرد سی چرب رکہتی ہین اکثر پوشاکین اسقدر چرگین اور میلی ہوتی ہین کہ رنگ اونکا بالی سیاہی ہوجاتا ہی صابون کا خرچ قریب عدم خرچ کے ہے کئی آدمی ایسی ہین کہ جنہون نی سال تک کپڑا صاف نہین کیا جسجگہہ بے نماز ہونی کا شبہ ہو تو اوس موقع کو پانی سی ذرا پاک کر لیا

## مہمانداری

یہہ لوگ اپنی ہم قوم اور آشنا مہمانون کی ضیافت بڑی تپاک سی کرتے ہین آٹہہ سی زیادہ مہمان ہون تو منزوران کی واسطہ گوسفند حلال کیا جاتا ہی بشرط معتبر مہمان ہونے کے کم کیواسطی بہی اور جملہ گوشت سوای گُلّی یعنی آنتین معہ سر و پا مہمانون کو سامنی پکایا جاتا ہے تاکہ شبہ خود خوری کا نہو جب پک کر تیار ہوگیا تو آٹہہ آٹہہ آدمیون کی واسطی علیحدہ علیحدہ تہال برین حصہ لحم کا کر کے آگی رکہدیا اور صاحب خانہ اکثر اپنی ہاتہہ سے ہر ایک مہمان کی ہاتہہ مین موٹا ٹکرا گوشت کا معہ استخوان اور چربی کا پکڑا دیتا ہی شوربا کی ساتہہ کہانیکو چاول پختہ معہ روغن یا گندم کی روٹی حسب مقدور میزبان اور اکثر توکئے کا دلیہ دیا جاتا ہی یہہ تشریح میری چشم دید ہی کیونکہ ایکدن پہاڑ غیر علاقہ کے اندر مین بہی اتفاقاً مہمان ہوا تہا سبب اوسکا یہہ تہا کہ ایک سنگین مجرم مفرور سابقہ بارادہ ارتکاب جرایم اپنی گروہ کو لیکر بنون سی تخمیناً ۴ میل درہ خیسور پہاڑ کے اندر جاگزین ہوا تہا اوسکی تدارک کیواسطی ۹ فروری ۱۸۶۳ء کو قریب سو سوار جن مین اکثر ملکان رعایا وغیرہ تہی ہمراہ لیکر شب کو پہاڑ کی اندر براہبری وزیران خیرخواہ سرکار چلا گیا بعد گرفتاری چند مجرمان جب واپس آتے تہے تو جو قوم پہاڑ کے اندر ہماری خیرخواہ تہی اوسکی ملک نی سامان مہمانی تیار کر رکہا تہا بموجب درخواست اوسکی جب جاکر دیکہا تو گوسفندون کی چربی پر گہاس لپٹا ہوا اور اسطرح ہر ایک اندام پختہ کیا ہوا تیار تہا مین نی اپنی ہمراہان کو اجازت کہانی کی دی اور چونکہ اکثر میرے

اوس سی جو د گہاس کی چہیلی کی طرح بناکر مرد اور زن پہنتی ہین کو رتہ سرخ پارچہ کا پانیلہ جسکی گریبان
اور سینہ پر کام کیا ہوا ہو عورات وزیری بہت پسند کرتی ہین موٹا پارچہ جسکو خمتا کہتی ہین
اور رنگ دار بہی اکثر احمدزئی اور اتمان زئی وزیری بنون کی بازار سے اور مسعود ٹانک
اور بنون سی خرید کر کے لیجاتی ہین اپنی ملک مین پیداوار کپاس نہین ہوتی اس جنس کی خرید
ہمیشہ باہر سے ہوتی ہی ؂

## شوق سرود

یہہ لوگ اصل موسیقی سی مطلق واقف نہین مگر اپنی دل بہلانی کیواسطی انمین بہی حسب حال قوم سرود
اور ناچنا گانا مروج ہی چینکار جسکو بزبان خود سرینده بولتی ہین اور بہت بدوضع لکڑی کا بناکر
اوسکی اوپر تین تانت رووا کی لگاتے ہین اور پہر ایک کمانی خورد جیسا کہ سارنگی بجانے کے
ہوتی ہی گہوڑا کی بال سی بناکر اوس سی بجاتے ہین گرچہ اس سرینده کا آواز صرف مغز خراشی
ہے مگر وزیری لوگ اسپر ایسے عاشق ہین کہ جہان سرینده کا آواز سنا سب کام چہوڑکر
وہان جمع ہوتے ہین اور سرینده کی آواز پر بڑے شوق سی کہڑے ہوکر ناچتی ہین اور چلکر مارتے
ہین اور سرینده بجانے والی کی سر پر تال لیتی ہین اور اسطرحکا ناچنا اور سندری گانی بلاشادی
کی بہی رسم عام ہی اور ناچنی گانی کیوقت چہوٹا بڑا کوئی شرم نہین کرتا جہان مجمع ہوا اور
سرینده بجا وہان ناچنا شروع کیا علاوہ سرینده کی آجڑے اور گلہ بانون کی پاس ایک نئی کی بانسری
ہوتی ہی جسکو ذرّوے کہتی ہین اور اوس مین پانچ سوراخ ہوتی ہین وہان کی ایک کنارہ
پر رکہہ کر پہونکتی ہین اور اون سوراخ پر ہاتہہ مارنی سے ایک اثرناک آواز نکلتا ہی اور اوس آواز
پر بہی گلہ بان اور آجڑی لوگ جمع ہوکر ناچا کرتے ہین اور شادیون مین دہل کی آواز پر سندری
اور ناچنی سے شور مچاتی ہین غرض کہ ناچنا گانا انمین ایک بڑی خوشی اور شوق ہی مگر ان کے
شوق کی برابر سرود اونکا مزہ دار نہین ہی عورات گرچہ سندری گاتی ہین مگر ناچتے
نہین دہل اور سرنا میراسی یا ڈوم بجاتی ہین وزیر ونکا اپنا باجہ صرف سرینده اور ذرّوے یعنی بانسری ہی

## طرز وضع اور طینت

اس قوم کی اکثر آدمی تنومند اور محنتی اور پورہ قد ہوتے ہین خوش شکل کم بیضاوی چہرہ گول

ہوا موٹا پارچہ کی رداء جسکو بزبان خود ٹکرے کہتی ہین اور عمر رسیدہ عورتون کی سر پر موٹا پارچہ
کا چھوٹا دوپٹہ اپنی مٹی کا رنگ دیکر خاکی کیا ہوا ہوتا ہی اور نازنین عورات جنکو یہہ لوگ شاز یتیخ
کہتی ہین اور نازہ کتخدا ابجائی رداء جمی نام پارچہ جسکو سلاری کی طور سرخ سیاہ زرد رنگ کے
خط ہوتی ہین اور یا لونگی جسکا کنارہ ریشمی ہوتا ہی اوڑہتی ہین اور کورتہ زنانہ جسکو بزبان پشتو
خت کہتی ہین دو قسم کا ہوتا ہی ایک نجالانہ خت اور دوسرا گریوانہ خت پہلی قسم کا ناکتخدا دختربن پہرتی
ہین اور وہ اکثر مہبتے کپڑے کی سرخ چھینٹ کا ہوتا ہی اور اوسکے گریبان پر کچھہ کام نہین ہوتا اور
نہ چین ہوتی ہی دوسرا قسم شادی کی ہوئی عورتین پہنتی ہین اکثر موٹا پارچہ سرخ کیا ہوا یا نیلہ
سیاہ ہوتا ہی اور اوسکی گریبان کی گرد تمام سینہ پوش پر اکثر سرخ اور زرد ریشم یا سوت کا موٹا
کام اپنی ہاتہہ سی مونشات کرتے ہین اور سینہ سی ذرہ نیچے تمام کورتی کی گرد چین اسقدر ہوتے ہین کہ
ایک گون معلوم ہوتا ہی سینہ سی اوپر چست اور تنگ اور اوس سی نیچے فراخ گہیرہ دار پیشواز کے
طرح ہوتا ہی طول مین گردن سی لیکر عورت کی پانو تک لمبا ہوتا ہی اور شلوار یا آزار کتخدا عورتین
اکثر نیلے اور پیلی سوسے چند اقسام سی جسکو بزبان خود بیگی اور زیر خیش اور شتوز خیش کہتی ہین اوزار
بناتی ہین طرز ساخت اوسکی یہہ ہی کہ تا بہ زانو چین دار مثل پائجامہ کے وضع ہوتی ہی اور نیچے تنگ
پائجامہ کیطرح معلوم ہوتی ہی اور زانو سی اوپر فراخ اور مفلس و زیران کوہستانی کی عورات قلیل
بنظر کفایت ایسا ہی کرتے ہین کہ زانو تک بقدر ایک ایک گز سوسی کی چین دار پٹی بنا کر زانو کے پاس
خوب مضبوط باندہ دیتے ہین اور اوسکو بزبان خود ورنلے کہتی ہین زانو سی اوپر شلوار نہین ہوتی
دوسکا کام بہی مثل کشمیر کے لوگون کی خت یعنی پیراہن سی لیتی ہین فی الواقعہ ایسی جہولداری کے
ہوتی جو تا بشتالنگ طول ہوتی ہی شلوار کی چندان ضرورت بہی نہین ہی اور ناکتخدا دختربن سفید
موٹا پارچہ کی پر توگ یعنی شلوار اوسیطرح زانو تک چوڑی دار اور اوپر گہیرہ دار پہرتے ہین ناکتخدا
دختران جنکو بزبان خود نجلے یا پیغلے کہتی ہین اور کتخدا عورات مین شناخت کی واسطی وزیرولن
مین یہہ مشہور علامت ہی کہ ناکتخدا سفید پائجامہ اور چھینٹ سرخ کا سادہ کورتہ بلا چین رکھتی ہین
اور مطلب رسیدہ عورات برعکس اونکی لمبا اور چین دار اور گریبان کورتا اور سوسی کی شلوار
پہرتے ہین اور پانو مین چپلے چرمی اور اکثر تومزرسئے جو ایک قسم کا پہاڑی بیٹہہ ہی

اور آنار مگر ناقص اور ترش باورنگ جو تگی کی زراعت مین اکثر کاشت کرتے ہین۔ کدو کو و زبرنی لوگ پختہ اور خام دونون طرح کہاتی ہین ہندوانہ مگر بہت نہین ہوتا چنغوزہی یا زنغوزہی جسکو ہندے مین نیزے کہتی ہین درخت چیل کا پہل یہہ درخت پہاڑ مین خود رَو ہی الّا ہر ایک اپنی مقبوضہ حد تک اختیار فروخت کا رکہتا ہی مگر ایسا ارزان کہ دو تین روپیہ پر بہت سا جنگل ان درختون کا پہل لینے کے واسطے فروخت کیا جاتا ہے اور علاوہ اپنی شکم پوری کی بازار بنون مین فروخت کیواسطے لاتی ہین کشلنی بہی اسی قسم کا ایک ثمر ہی تَرَہ کی ایک شیرین ترش آمیز میوہ ہی دوسرے قسم کے وہ میوہ جو مفت پہاڑون مین خود رَو ملتی ہین اور یہہ لوگ خوب سیر ہوکر کہاتی ہین ثمر توت جو بہار کے موسم مین بہت کثرت سی کہایا جاتا ہی اور مسعود و زبری تو خام بہی کہاتی ہین گُوَرگُوَرَی ایک چہوٹی سے بوٹہ کا سیاہ رنگ ثمر تازہ بتازہ خوب مزہ دار ہوتا ہی اور یہہ لوگ معہ گٹک کہا جاتی ہین سَنْولنی یا شَلُوٹے جو درخت زیتون کا میوہ ہی اور شیروہ اور مَمُوتانیہ اور پُشتوزگے انجَرَنے یعنی گونگیر یہہ پہاڑی میوی انکی عمدہ خوراک ہی اور میوہ گُوَرگُوَرَہ کو تو صحت افزا بہی کہتی ہین ؛

## پوشاک

اول لباس مردانہ دستار موٹا کپڑہ کی اکثر تین گز سی ہفت گز تک طول مین عموماً سیاہ نیلہ رنگ اور قوم توری چیل سرخ عنابی رنگ اور باقی سفید مگر اسقدر بوسیدہ اور کہنہ ہوتی ہین کہ سوائی آسودہ حال ملکان کی باقی لوگ شاید تمام عمر مین ایکدو دستار کو پورہ کرتے ہین اور چادر یا ردا جسکو بزبان خود پٹکی بولتی ہین سفید موٹا کپڑے کی اور اکثر پہاڑ مین کمل سفید رنگ کی اوڑتی ہین اور بعض ملک لونگے بہی رکہتی ہین قمیص اگر پارچہ کا ہو فراخ بلا چین اور چین دار اندرکہہ کو خلقہ یا اَنْگوُئے کہتی ہین عموماً موٹے اُون کا فراخ انگرکہہ اکثر خود رنگ جسکی گریبان اور پردہ پیشبند پر ریشم اور سوت سرخ اور زرد کا کام اونکی عورات کرتے ہین اور اس اُونی انگرکہہ کو بزبان خود شَڑَے کہتے ہین بہت پہنا جاتا ہی قیمت اوسکی ایکروپیہ سی لیکر دو روپیہ تک ہوتی ہی اور پائجامہ مردانہ سفید موٹے پارچہ کا ذرہ فراخ اور مسعود کی محنتی لوگ اُون کا بہی پہنتی ہین اور بعض ملکان معتبر بڑے گہیرہ دار پائجامہ فراخ بوقت آنی حضور حکام پہر لیتی ہین لباس زنانہ عموماً عورات کے سر پر نیل کا سیاہ رنگ دیا

الااس قسم کا طعام سوائی عزیز اور قدرمند مہمان اور دولتمند آدمیونکے باقی لوگونکو سالہا مین میسر نہین ہوتا
اور طرز کہانیکی یہہ ہے کہ سب کہر کے مرد آدمی یا جتنی ادمی مہمان ہون ایک بڑی شنک یعنی چوبی طشت
اور یا کونڈول یعنی گلی تغار مین طعام ڈالکر اور اگر شوربا یا شربت یا لسی یعنی دوغ میسر ہو تو اوسمین مشترکا کوٹکر
شاملاً کہاتے ہین اور جو فضلہ اونکا بچ رہے وہ عورات علیحدہ بیٹہہ کر کہاتے ہین اس قوم مین مرد عورت
بلکہ شوہر زوجہ بہی کبہی شامل ہوکر کہانا نہین کہاتے ان لوگونکی سحرخیزی مشہور ہے مگر صرف عبادت
معبود حقیقی کیواسطے ہی نہین ہے بلکہ اکثر معمولی عادت ہی کہ صبح صادق سی پہلے سب مرد و زن اوٹہہ کر
عورات روٹی پکانیکا فکر کرتی ہین اور مذکر مویشی چرانیکا طلوع آفتاب سی پہلے نان صبح نوش جانکر کے
اپنی اپنی کام مین مصروف ہوتے ہین کہانا پکانا عورات کی معمولی خدمت مین داخل ہے ایکروز مولف خود
اونکے فرودگاہ مین جب وہ پہاڑ کیطرف کوچ کئی جاتے تہی واسطے دیکہنی دستورات کوچ و مقام کی گیا اور
دیکہا کہ اوس کمپ مین شام کیوقت ہر طرف آگ جلتی ہے اور وزیری عورات جو مستور نہین ہوتی روٹی
پکارہی ہین اور وزیری مرد بیٹہے ہین پتہر کے بڑے موٹے تابہ پر کوئی گندم کی پتلی آب آمیز ارسی ویشلیہ
پکاتی ہے اور اکثر نان جو و مکی پکارہی ہین ونکی جو اور مکی کی روٹی موٹائی مین دو انچہ سے کم نہین
ہونگی اور جب ذرہ سی دونون طرف روٹی کے تابہ پر خشک ہو چکی تو تابہ سی اوتار کر چولے کی گرم
خاکستر اور خفیف آگ مین دبا دیتے ہین جسمین وہ خوب سرخ ہو کر پکتی ہین تب نکالکر کہاتی ہین
علاوہ معمولی غلونکی اون کے پہاڑ مین درخت خرتجہ کا پہل جسکا نام نیزگئے یعنی شاہ بلوت
اوسکو کوٹ اور خشک کر کے چکی مین پیسکر مفلس لوگ اور قحط اور تنگی کے ایام مین اکثر
وزیری آرد جو کے ساتہہ ملا کر روٹی پکانے سے اپنی شکم پری کرتے ہین اور ایک اور بوٹہ
موسوم تر کے چوڑے پتے خشک کر کے آرد بنا کر خاص لسی مین کہاتے ہین اس قوم کے
اپنی مقبوضہ پہاڑ مین چند اقسام میوے تر اور خشک پیدا ہوتی ہین جسکو یہہ لوگ بہت
عزیز اور غنیمت سمجہتی ہین اون کو و تفریق سے بیان کرنا مناسب ہی پہلے وہ میوہ جات
کہ جو سوائے مالکان اور اون کے عزیز اقربا اور دوستون کے باقی عام قوم کو قیمت
سے میسر ہوتے ہین مندرجہ یعنی زردآلو بعض جگہہ پہاڑ مین بہت ہی اکثر غلہ جو و مکی کے ہموزن
یا چار انہ فی باربیل فروخت ہوتے ہین انگور جو غلہ گندم کے مساوی بیچتے ہین مگر بہت نہین ہے الوچہ

وعدہ کیا ہی کہ ہم اپنے فرزندونکو علم مروجہ کی تعلیم مین مشغول کرینگی دیکھا چاہی اس نیک عہد کی ایفا کیتک
نوجمین بہرتی ہونیکی کچھہ خواہش نہین اپنی ملک سی باہر سفر کرنا مطلق معدوم ہے کوئی قلیل و زیر ایسا ہوگا
کہ جسنی اپنے ملک کی حدود سے چالیس کوس تک باہر سفر کیا ہو قریب کل کے ایسی ہین کہ جنہون نے
اپنے وطن کی حدود سے باہر پانوبہی نہین رکہا سوداگری کیواسطے دور کی ملکونمین کوی بہی نہین جاتا
اس قوم مین مثل دیگر پشتون قومونکی حجرہ یعنی مکان نشست مردانہ نہین ہوتا اپنے گیڑدی یا گہر کی ساہنی
اپنی کنبے کی مرد عورت زمین یا چٹایو نپر بیٹھے رہتی ہین اور جب کوئی مہمان اوے تو اوسکو علیحدہ مید ا
بموسم زمستان آگ جلادیتے ہین اور میزبان مرد بہی اوسکی پاس جابیٹھتے ہین جب خاص ضرورت
مردمان کی جمع کرنے کی ہو تو ایک میدانمین جمع ہوتی ہین اوس مجمع مین حقہ پینا اور اپنی مویشی اور
زراعت کی باتین کرتے ہین اور بہلول نزئے مسعود واردات رہزنی اور چوری کے قصے جو گذرے
ہین یا آئندہ جنکی تدبیر ہے اکثر کرتے ہین مسعود وزیری نسوار بہت چڑہاتے ہین اور لوہا کی سوداگری
کا ذکر عبدلی مسعود اپنے مجمع مین کرتے ہین بہنگ اور چرس پینے والی تہوڑے آدمی تمانزئی کی شاخ
مین اور شعبہ محمد خیل احمدزئی مین ہین شراب کوئی نہین پیتا لولی بازیسے نفرت کلی ہے جہوٹہہ
بولنی سے کچھہ پرہیز نہین ہے مگر ایسی سادہ تقریر سے بولا جاتا ہے کہ تہوڑیسی ردوکد کے بعد تمیز راست
و دروغ کی ہوسکتی ہے جو ہماری عدالتونمین اس قوم کے مجرم بعلت سرقہ وغیرہ ماخوذ ہوکر آتے
ہین تو وہ اپنی بریت کی سہل وجہ انکار سمجھتی ہین اور اور بعض دفعہ اپنی صفائی کے گواہ مال مسروقہ
کے حصہ خور اور اپنی رشتہ دار بلکہ جو سرقہ مین شریک تہی وہ بہی لکہا دیتی ہین اور ایسی گواہ ہمیشہ مفید مطلب عاصم
شہادت دیتی ہین +

## خوراک

کہانے مین عموماً گندم یا مکی اور جو کی روٹی اور گوسفند کا گوشت زیادہ کام آتا ہے مکی کا دلیہ اکثر کہایا
جاتا ہے سفر مین اور نیز سارق گروہ اور نیز غیرہ سفری بہیر کاک پکا کر کہاتے ہین کاک اوسکو کہتی ہین
کہ گول پتہر آتشمین گرم کرکے اوپر آرد لپیٹ کر خفیف آگ کی خاکستری کو ئلونمین دبا دیتے ہین چند عرصہ
کی بعد جب پختہ ہو جاوین تو نکالکر اور پتہر سے اوتار کر کہاتی ہین قند سیاہ کی شربت اور دوغ مین کو ٹکر روٹی
کہانا انکی مزہ دار طعام ہے اور آرد کہی چہانا نہین جاتا سب سی عمدہ کہانا انمین یہہ ہی کہ موٹی برنج روغن زرد
کے ساتہہ ملا کر کہانے اور گوشت اور چربی گوسفند گندم یا مکی کی روٹی یا چاول کے ساتہہ نوشجان کرتی

جاتی ہے اور اوسکو بزبان پشتو کیژدی کہتے ہین اور یہہ دو قسم کی ہوتی ہے ایک موسم سرما
کی جو زرہ کلان اور دو چولی ہوتی ہے اور دوسری گرما کی جو سفر مین بہی کام آتی ہے چھوٹی ہوتی ہے
قیمت اونکی آٹھہ روپیہ سی لیکر بیس روپیہ تک فی کیژدی ہوتی ہے بموسم سردی سب گہر کے آدمی
مرد عورت شامل ہو کر اوسکی اندر یکجا زمین پر سوتی ہین الا جنہے تازہ شادی کی ہوتا ہو نئی اولاد کے
جبتک کہ شوق تازہ شادیکی رہے باقی کنبہ سے ذرہ علیحدہ اوسی کیژدی مین اسقدر پردہ سی
سوتا ہے کہ بیچ مین بطور آڑ کے کچھ اسباب گہر کا رکہا جاتا ہے باوصفیکہ طول اوس کیژدیکا چار گز
سے اور عرض تین گز سے زیادہ نہین ہوتا تاہم جاڑیکی شدت مین بقدر گنجایش مویشی بہی اپنی
شامل اوسکی اندر رکہتے ہین ✤

## تقسیم کار خانگی درمیان مرد و عورت

جسکی پیسنے و پانی لانے اور دیگر معمولی خانگی کامون کے سوائے جب مرد فصل کاٹتے ہین تو اوسکو
خرمن پر جمع کرنا اور بچہ اگو سفندان کو چرانا اور لکڑی سوختنی اور گہاس لانا اور مردونکی قمیص
کا اونی کپڑا بنانا عورات کی ذمہ ہے اور سفر مین جب پہاڑ کو جاتے آتے ہین تو پانی کی مشکین
اوٹھانا انکی گویا معمولی خدمت ہے اور سفر مین بار لادنا اور اسباب لیجانا بہی عورات کی ذمہ ہے باوجود
اسقدر محنت دینے کے پہر بہی اونکی بیقدری بہت ہے یہانتک کہ عورات کی قاتل پر قصاص لازم نہین

## پیشہ و عادات

ابتدا مین اس قوم کے اکثر آدمی پیشہ گلہ بانی اور رمہ چرائی اور نمک سبز کی فروخت کا رکہتے تہے
حال مین اکثر پیشہ کاشتکاری و مالداری و رمہ چرائی گوسفند اور اون فروشی وغیرہ سے اپنا گذارہ
معاش کرتے ہین اونکی بہیڈ یونکی اون گرچہ عمدہ قسم کی نہین ہوتی کیونکہ میلہ اور آلودہ کاٹی
جاتی ہے مگر انکی گوسفند خوراک اور کلانی مین اسقدر عمدہ ہوتی ہین کہ اول درجہ کا گوسفند آٹھہ
غایت دس روپیہ تک بکتا ہے و قلیل سوداگری نمک و مویشی و پارچہ سوسی و سفید و روغن زرد
کی رکہتے ہین و نیز ہندو وغیرہ بیوپاریان جو ملک خوست اور دوڑ سے آتی جاتے ہین اونسے باخذ اجرت
بدرقہ کرنا اور باقی پیشہ چوری و رہزنی رکہتے ہین نسبت زمانہ ماضیہ حال مین نیک معاشونکی تعداد
فرقہ سے زیادہ ہو گئی ہے حصول علم کا شوق مطلق نہین حال مین چند ملکان نے میرے سا

## طریق کوچ

شاخ احمد زئی و اتمان زئی کے اکثر فرقے بماہ اپریل و مئی شروع موسم گرما کوہ سلیمان کے علاقہ شوال و واٹہ و تیرہ وغیرہ سرد پہاڑی ملکون مین جاتے ہین اور شروع موسم خزان مین بماہ اکتوبر نومبر دامن پہاڑ یا پائینہ ملک کو واپس آتے ہین اور پیچہ دونون ملکونمین کم زیادہ ہر ایک فرقہ کی جو نواح بنون مین زمستان کو رہتی ہین ملکیت اراضی واقعہ ہے کیونکہ علاقہ پہاڑی مذکورہ بالا انکی قدیمی ملجاء ہے اور تہل وغیرہ پیچہ سے لیا جب یہہ لوگ اوپر نیچے جاتے آتے ہین تو ان کی محنت قابل رحم ہوتی ہے مین نے بارہا بچشم خود انکا کوچ دیکہا عورات پر بڑی مشقت ہوتی ہے ایک قافلہ کے ساتہہ ایک عورت فرقہ پائینده خیل کی تہی جسکی پشت پر ایک مشک پانی کی اور سر پر ایک پسر خورد سال اور کاہندے پر ایک تیر یعنی بلہ خورد چوبی رکہا ہوا تہا اور باوجود اسکی اجڑ کو بہی ہانکتی تہی اور جب اوسکا بچہ روتا تہا تو اوسکو دودہ بہی پلاتی تہی اور اسیطرح پانچ چہہ برس کا ایک لڑکا تہا جو گلہ شتران کو ہانکے جاتا تہا پاؤن سے برہنہ جب شتر انکی پیچہی بہاگے اور پاؤن مین کانٹا لگی تو بے کسی تردد کے جرات سے اوسکو نکال کر اپنے کام مین مصروف ہوتا تہا اور باوجودیکہ دہوپ سخت تہی مگر سر سے برہنہ تہا اس حال سے اور مضبوطی اس قوم کی ظاہر ہوتی ہے بالغ مردون کے پاس اسلحہ اور گوڈے چرمی جسمین آرد زادراہ ہوتا ہے اور اجڑ کو ہانکتی جاتے تہی ایسی سخت دہوپ مین کوچ تہا کہ معاذ اللہ اور راستے کی منزل طے کرنے کی وقت اکثر دیر نہین لگاتے کسی درخت وغیرہ سایہ کے نیچے گذارہ کر لیا صبح نماز کیوقت قبل از طلوع آفتاب کوچ کرتے ہین اور غایت چہہ کوس تک منزل کرکے دس گیارہ بجے دن کی پہونچ کر آرام کرتے ہین اور اپنے مویشی اور اجڑ کو چراتے ہین اور کہانہ صبح کا کوچ سے پہلی پکاتے اور رات کا کہانہ منزلگاہ پر پکاتے ہین اور ایام سفر مین ہمیشہ خشک روٹی گندم یا مکی یا جو کی کہاتے ہین اور اگر پکا نسکیں تو خام آرد بہی پہانک لیتے ہین ٭

## دستور گرڈدے یا کیژدے

ان کوچی قومون مین واسطے رہایش کے ایک چہوٹا خیمہ مثل بد وضع چہولداری کی بکریون کی جت کا بنا ہوا ہوتا ہے اکثر سیاہ جت سے بطریق گونی مانند دری کی چوڑی لمبی بقدر مطلوب بنائی

ایسی پورانی رہن کا کچھہ مضبوط ثبوت بنوچی پیش نہین کر سکتی اور نیز بموجب شرط اول - اشتہار کرنیل اڈوارڈس صاحب مجریہ ہفتدہم ماہ دسمبر ۱۸۴۷ء کے وزیری مقدمہ جیت لیتی ہین ذیل مین ایک نقشہ درج کیا جاتا ہے جس سے تخمیناً رقبہ مقبوضہ وزیران اندر حدود ضلع بنون معہ تعداد جمیع دا نعام ملکان وغیرہ معلوم ہوگا مگر نسبت تعداد و رقبہ اس سبب سی صحت کا اطمینان نہین ہے کہ پیمایش معتبر کل رقبہ کی نہین ہوی +

# نہری زمینات

بارانی رقبہ کے قبضہ کا حال اوپر لکہا گیا اور آبی زمینات علاقہ بنون خصوص تپہ منڈہ خیل
سورانی مین جو وزیران عمرزئی وغیرہ کے پاس آگئی ہین وہ عموماً بذریعہ رہن بنوچیون سے
حاصل کیے ہین نہ کہ جبر سے اور سبب اِس رہن کا عہد افغانی مین اکثر یہہ ہوا کہ وزیری لوگ
مرتہن بنوچیون سے زمینات رہن لیکر خود قبضہ کاشت نہین کرتے تہے بلکہ اکثر راہن خود کاشت
کیا کرتے تہی اور وزیری لوگ جب موسم زمستان مین پہاڑ سے نیچے آتے تہی تو قابضان
سے کچہہ قدر غلہ مکی وغیرہ بابت حق رہن واسطے آذوقہ کی لیکر اوسکو غنیمت سمجہتے تہے
اور اسطرح غلہ معینہ پر زمین کے دیدینی کو اجارہ کہتی ہین جب بنوچیون نے ایسی سادہ لوح
مرتہن دیکہی تو خفیف زر رہن پر زمینات رہن کردی لوگ کہتی ہین کہ جب اوّل وزیری لوگ
علاقہ بنون مین داخل ہوئے تو ایسی ناواقف تہی کہ زراعت سبز ہلدی کو تمبا کو جانتے تہی اور
نیشکر کے بوٹہ کو نیچی سے کہودیتی تہے کہ اسکی جڑ مین روڑی قند سیاہ ہوگی ایسی مرتہنان
پر رہن کرنے سی بنوچیون کو زمین کے چلی جانیکا خطرہ نہین تہا دوسرا تپہ منڈی خیل مین عمرزئی
وزیری کے ہاتہہ اکثر زمینات کا رہن ہوجانے کا یہہ سبب تہا کہ عملداری دُرّانی مین قلنگ
یعنی مالگذاری ہمیشہ مالک زمین سے وصول ہوا کرتی تہی مرتہن معاملہ سے باوجود قبضہ زمین
بری تہا سمی چیاڑ ملک قوم چاوزی سورانی نے ایکدفعہ حاکم درانی کو نذرانہ مان کر یہہ
تجویز کری کہ مرہونہ زمینات کا قلنگ مالکان سے نہ لیا جاوی اِس مشورہ کی امید پر
چیاڑ نے اپنی اکثر زمینات قوم وزیری پر رہن کردی تاکہ قلنگ سی سبکدوش ہون
اور وزیری لوگ خود پہاڑی ہین اون پر قلنگ نہین ہوگا مگر دیگر ملکان کی نارضامندی
کے سبب سی یہہ منصوبہ نہ چل سکا سب زمینات مرہونہ و مقبوضہ کا قلنگ چیاڑ سے لیا گیا
جس سے وہ برباد ہوا اور زمینات بہی منتقل ہوگیئن تب سی وزیری لوگ قابض چلی آتی
ہین اکثر اب اپنی قبضہ مین کرلئے ہین اور حصہ پر شتقلتیان کو دی رکہے ہین اور قلیل اجارہ پر
اور بعض رہن در رہن ہوگئے ہین اب جو بنوچی فک الرہن کا دعوی کرتا ہے تو وزیری لوگ
اپنی میراث پدری یا جدی بتلاکر دعوی رہن سے اکثر انکار یا لاعلمی لکہاتے ہین اور چونکہ

وزیری جو گوندیدار قوم کشتر داوٗد شاہ کی تہی ادنکو کشتر کے لوگون نے اپنی حصہ کی زمین موسوم
پٹانہ دیدی اور مشرون نے اپنا حصہ اوس زمین سے قوم محمد خیل وزیری کو دیدیا تب سی جسکو
عرصہ تخمیناً سو برس کا گذرا ہے مغربی حصہ تپہ داوٗد شاہ دامن کوہ مین وزیرونکی مستقل قبضہ
کے درخت نے جڑ پکڑی ان ضادون مین قوم وزیری کا بڑا ملک بار اخان محمد خیل وزیری
تہا اوسکے بعد تخمیناً شصت بسال گذری ہون گے کہ سرمست خان حسینی و سکندر خان
موسکی و دیگر ملکان سپین گوندی بتوچیون نے قوم محمد خیل وزیری کو ایک گہاٹی متصل زیارت
خواجہ عبد الله صاحب واقعہ تالہ کورم کے سامہنی واسطے تنگی قوم کشتر بنوچی جو تور گوندمین تہے
بنوادی اوسکی ذریعہ سے کرم کا کنارہ محمد خیلو نکے قبضہ مین آیا اور تخمیناً چالیس برس ہوئی
کہ موضع ختی کرم کی برآمد زمین مین وزیرون نے بنایا اور تپہ داوٗد شاہ مین بعض زمینات بذریعہ
رہن وغیرہ اپنی قبضہ مین کری تب سی برابر قابض چلی آتے ہین اور مشرقی و شمالی تہل پر رمہ
چرائی کرتے رہی اور تدریجاً اپنی غلبہ سے قوم مروت اور خٹک کو ہٹاتے گئی اور قوم سورانی
اور جنڈو خیل بنوچی سے سندراوٹ اور تہل وبک و مینگ کچہہ قصاص دوکس وزیران
کے بدلہ مین کچہہ دباوٗسے لی لئے اور چشمے اور آرل سے خٹکون کو ہٹایا بہر دخالی کرالیئے
اس وسیع تہل کے اونکا قبضہ کاشت کاری بہت قلیل تہا صرف رمہ چرائی کے شوق تہی
تخمیناً چالیس پچاس برس سے تہل پر بعضی بعضی جگہہ کاشت کاری شروع کری سبب
اس عدم کاشت کی دو معلوم ہوتے ہین اول شوق کم تہی دوسری دعوی داران تہل
یعنی قوم مروت اور خٹک بہی اون کو بے غم نہین چہوڑتے تہی شروع عملداری سرکار انگریزی
مین جب کرنیل اڈوارڈس صاحب نی کل تہل شمالی پر رمہ چرائی وزیران کی
اجازت فرمائی اور پیچہی سے صاحبان اضلاع نے ملکان قوم وزیری کو تہل غیر آباد سی
جو ملکیت سرکاری سمجہا جاتا تہا زمینات واسطے آبادیکی عطا کری اور مخالفان کے خطرہ
اور حملہ سے انتظام سرکار نے محفوظ کردیا اور تہل پر پیدا وار غلہ گندم اور شخود بہت ہونی لگے
تب شوق قلبہ رانی اور زمیداری عام ہوگئی ہر شخص وزیری خواہشمند ہی کہ تہل غیر آباد باقیماندہ
سے سرکار واسطی آبادیکے زمین دیوی اور یہہ شوق اون کی اچہی ہے اکثر تہل آباد ہوتا جاتا ہی

قبضہ پا چکی تو قوم محمد خیل وزیری سپیر کی شاخ احمد زئی کے ہمراہ قوم داؤد شاہ بنوچی جو علاقہ بنون کے
مغربی شمال حصہ مین آباد مین دشمنی شروع ہوئی اس فساد کی بنیاد یہہ تہی کہ ایک شخص قوم پراچہ
سکنہ علاقہ بنگش داؤد شاہ کی بازار مین سے کچہہ بضاعت خرید کر کے براستہ کرم بنگش کو واپس
جاتا تہا کہ وزیران محمد خیل نے اندر کوہ متصل علاقہ داؤد شاہ رہزنی کر کے اوسکا مال غارت کرلیا
وہ سوداگر ستاع چہینوا کر واپس آیا اور داؤد شاہ کی قوم سے دادخواہ ہوا الملکان داؤد شاہ نے چیغہ
یعنی تعاقب کر کے چند نفر قوم وزیری محمد خیل پہاڑ سے پکڑ لائے اور اونکو بطور ستوخہ یعنی سیادلہ قید کیا
وزیرون نے اکثر مال مسروقہ واپس دیکر اپنی قوم کے آدمی رہا کرائی اوس سی چند عرصہ بعد بارہ
خان محمد خیل مشہور اختیار دار ملک قوم احمد زئی وزیری کا برادر زادہ کو جو بطور بدرقہ آیا تہا
داؤد شاہون نے مار دیا تب وزیری لوگ تورہ جمع کر کے داؤد شاہ پر چڑہ آئے دوسری طرفسی
اکثر بنوچی سورانی ستدان عیسکی تپے جمع ہوکر داؤد شاہ کی شرم شریک ہوئے باہم قوم وزیری
اور بنوچی کا لوکرم کے متصل لڑائی ہوئی بنوچیون نے شکست کہائی الا وزیرونکی جانب بہی بہت
نقصان ہوا اس سبب سی باوجود اتہہ آنے میدان کے وزیری دور تک تعاقب نکرسکی دوسرے
سال شروع موسم خزان مین وزیری لوگ پہر حملہ اوری کے ارادہ پر جمع ہوئے یہہ خبر سنکر تمام قوم
داؤد شاہ نے مرنے مارنے پر اتفاق کر کے یہہ مشورہ کیا کہ ہر کوئی مرد اپنے فرزند کو جو رکہتا ہو۔
سوار کر کے میدان جنگ مین ہمراہ لیچلی تاکہ ارادہ گریز باقی نرہے اس دفعہ یا ہم سب میدانمین
لڑکر مرجاوینگی یا قوم وزیری مقابلہ کن کی بیخ نہ چہوڑینگی ہر چند کہ ایسی مستقل دلاوری کا انجام بنوچیون کے
عادات سی بعید تہا الا یہہ خبر سنکر غنیم کو خطرہ پیدا ہوا اور سہمی تمکی ملک وزیران نے آدمی بہیجکر
صلح کرلی اور تورہ وزیران طرف عیسکی کی چلا آیا داؤد شاہ لوگ اپنی ویال پر مائی بطور چوکی
بناکر پانی لایا کرتے تہی کیونکہ جن وزیریون کی خویش اقارب لڑائی وغیرہ مین داؤد شاہون
کے اتہہ سی مارے گئی تہے وہ بذریعہ توڑ ڈالنے بند اور کاٹنے ویال کے کمی پانی کا نقصان۔
پہونچاتے تہی ایک روز شخص وزیری ویال مین مارا گیا جسپر پہر بدی ہو گئی گر قوم
داؤد شاہ کی شاخ کشتر جو تورگوند سے مین تہی اور شاخ سشر کی باہم برملا دشمنی خانگی
ہو گئے تہی اس سبب سی وزیری قوم کے مقابلہ کے لایق نرہی شاخ بہدن خیل سپیر کے

کچھہ اور تعلق باسرو کار نہین تہا اور زراعت کاری اور قلبہ رانی کی بالکل شوق نہین تہی زمین ورغر جو نالہ توچی سے جنوب کو واقعہ ہے اکثر غیر آباد مگر چراگاہ قوم میری کی تہی پانچہہ پشت گذری ہین جسکی مدت تخمیناً ڈیڑھ سو برس ہو گی کہ بکاخیل اور جانی خیل شاخہاے اتمان زئی وزیری نے ورغر پر اپنی مستقل قبضہ کو قایم کیا اور سب سے پہلے مستقل قبضے بنیاد انہون نے رکہی *

## حال قبضۂ ورغر وغیرہ

اس طرح پر ہے کہ اس موقعہ پر چند عرصہ وزیران بکاخیل وجانی خیل بذریعہ چرائی مویشی موسم سرما مین آیا کرتے تہے اور چونکہ یہہ جگہہ اون کے پچہلے کوہی علاقہ کے ملحق الحدود تہی اسواسطے مسمے والا قوم بارک زئی شاخ میری سے پانی توچی مانگ کر ایک ویال موسوم برگشتی جاری کر کے زمین کو مزروعہ کرنا شروع کیا اور پہر اور ویالین جاری کر کے اپنے قبضہ کو مضبوط کیا تب بکاخیل وزیری اور بارک زئی بنوچی کی باہم دشمنی بہ تکرار پانی توچی و چراگاہ پیدا ہو کر نوبت کشت خون تک پہونچی جانی خیل وزیری اس فساد مین بسبب مشرقی جانب چراگاہ ہونیکی علیحدہ رہے الا قوم میری نے اپنی نخوت سی اونکو اسطرح دشمن بنایا کہ ایک شخص قوم جانی خیل گرفتار کر کے وسکو تکلیف دینی شروع کری اور جب اوسنے کہا کہ مین جانی خیل ہون تو اونہون نے جواب دیا کہ تم جانی خیل قوم کے لوگ اپنی ریش منڈوا ڈالا کرو تاکہ اس علامت سی قوم بکاخیل اور تمہاری امتیاز ہو یہہ خبر پا کر جانی خیل بکاخیلون کے شامل ہو گئے اور دونو فرقون نے مجمعاً تورہ کر کے قوم میری بارک زی کے قریب شصت کس آدمی لڑائی مین ماردئی اور یہہ فساد اونکا تب تک رہا جب احمد شاہ ابدالی نے قوم بکاخیل وزیری اور میری بنوچی کی باہم پانی توچی کی تقسیم واسطے سیرابی زمینات زرعی اسطرح کری کہ فصل ربیع کی زراعت کیواسطے کل پانی وزیری لیاکرین اور فصل خریف کی موسم مین کل پانی بنوچی لگایا کرین کیونکہ فصل خریف کی موسم کاشت برداشت مین وزیری لوگ پہاڑ کو چلی جایا کرتے تہے یہہ تقسیم وزیری لوگون کی واسطے مفید تہی مگر بنوچیون کیواسطے فصل ربیع کا نہایت نقصان تہا شروع عملداری گورنمنٹ انگریزی مین کرنیل اڈوارڈس صاحب کی تجویز اور جنرل نکلسن صاحب کی حکم سے وہ دستور مسدود ہو کر ہر دو فصل مین نصف نصفا پانی باہم وزیری بکاخیل اور بنوچی مقرر کیا گیا بنون کی جنوبی ورغر وزیران اتمان زئی جب اسطرح

نہین گذرنے پایا تہا کہ فرقہ شنگی جو قوم بہلول زئی مین سے ہے اور اوسکا ملک مسمی نبی شنگی جو ضلع
کیوقت حاضر نہین تہا اوس نے کابل سے واپس آکر شرارت کری اور چند واردات چوری کی علاوہ
پانچہہ گراسکٹ تیسرے پنجاب رسالہ کی اور ایک گلہ بان ٹانک کی سرحد پر قتل کئے گئے ان جرایم
کے سبب سے جنمین قوم بہلول زئی کا فرقہ شنگی ملوث تہا اور ایسا معلوم ہوا کہ پوتیہ خیل علی زئی کے آدمی
بہی کوی شامل تہے اسواسطے ان ہر دو شاخونکے آدمی گورنمنٹ کی علاقہ مین گرفتار کئے گئے اور
شمن خیل بباعث عدم شمولیت بری رہے آخر ساڑہی چار ہزار روپیہ اونکی بہیر وغیرہ سے جرمانہ
وصول ہوکر قصور معاف ہوا مگر اس جرمانہ کی ایصال سے بعض شاخین جو اپنے آپ کو بیگناہ سمجہتی تہی
نہایت ناراض ہین دو سال کے بعد یرغمال رخصت کئے گئے اور اگرچہ حال مین سخت بدی یا خباثت
کے ساتہہ وارداتین اس قوم کی جانب سے کم ہوتی ہین مگر سرقہ مویشی وغیرہ واردات چوری سے
باز نہین آتی اس سبب سے بموجب شرائط عہد نامہ کے اکثر اونکی بہیر گرفتار ہوکر معاوضہ مال مسروقہ
لیا جاتا ہے اور اون کا یہہ حال ہے کہ قہر درویش برجان درویش +

## حال حصول قبضہ اندر حدود ضلع بنون

فرقہ ہاتہی خیل تسپکے بیزن خیل پائندہ خیل عمر زئی تر کے خیل بدین خیل شاخہا احمد زئی و فرقہ
بکا خیل جانی خیل ملک شی شاخہا اُتمان زئی نے جسطرح اور جب سے ضلع بنون کی حدود مین دامن کوہ
زمینات موسومہ تہل اور توڑغڑ وغیرہ زیر قبضہ کئے ہین اوس کا مفصل حال ذیل مین درج کیا جاتا ہے
واضح ہو کہ ابتدا مین قوم وزیری کا عموماً پیشہ رمہ چرائی اور نمک فروشی تہا زراعت کاری سوائے
ملکی زمینات واقعہ اندرون کوہ نہین رکہتے تہے قریب دو سو برس کا عرصہ گذرا ہے کہ شاخ احمد زئی
اور اُتمان زئی کے بعض شعبون نے واسطے رمہ چرائی تہل اور درغڑ دامن کوہ مین بموسم زمستان
آنا شروع کیا اوسوقت تہل شمالی و شرقی پر اکثر قوم مروت کا قبضہ تہا اور زمین سندر آوٹ اور تہل
ونک وغیرہ مغربی حصہ تہل کا قوم سورانی بنوچی کے قبضہ مین تہی اور قوم مروت قوم سورانی اور
خٹک کے ساتہہ اکثر اس تہل کے تکرار پر لڑا کرتے تہے وزیری لوگ صرف بطور گلہ بانی زمستان
مین متفرق ہو کر جا بجا گاہ تہل وغیرہ مین رمہ چرای کرکے شروع موسم گرما کو کیشر دی او کہاڑ بال
بسچہ اور مویشی لیکر پہاڑ کو چلی جاتے تہے سوائی چرائی مویشی اونکا ملکیت زمین یا قبضہ سے

العبد العبد العبد العبد العبد العبد
نزار محمد خان علی خان شجاع خان ولایت خان طوطی خان ڈاڈوک خان

العبد العبد العبد العبد العبد العبد العبد
سوہان خان رزی خان ولیخان کلان خان غنی کلیخان علی نیبت خان بیدل خان

امروز تاریخ ... بذا اسمیان مذکورہ بالا بعین رضامندی خود نا روبروی کپتان منرو صاحب بہادر ڈپٹی کمشنر ضلع بنون و نواب محمد شاہ نواز خان بہادر ٹانک والہ و سلطان محمود خان تحصیلدار لکی مروت بگرفتن قلم بدست صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر بحضور علماء خواندن کلمہ و فاتحہ خیر تصدیق صحیح کردند الرقوم ۱۹ جون ۱۸۶۱ء

## صلح نامہ کسان مندرجہ ذیل ملکان قوم شمن خیل بموجب شرح مندرجہ بالا

پیرزال خان صاحب خان الہداد خان قمردین خان معین الدین خان استادیخان عادل شاہ عباس خان وبرین الدین سورکند خان منصب خان خواجہ میر خان الہیار خان سید میر سید امین این جملہ حاضرین اصالتاً از طرف خود ہا و وکالتاً و مختارتاً از طرف کسان ذیل قوم مذکورہ

شیر علیخان پردل خداداد و حسین

## صلح نامہ ملکان مندرجہ ذیل قوم بہلول زئی بموجب شرح ایضاً

تاج محمد ولد احمد - لاٹھی ولد روری و میسر ولد الہ یار - یار محمد و مسک ولد مہربان - کدی ولد عزنا - و مہوری ولد مشل قایم خان ولد علی - برخوردار ولد نامدار - ورائی و شکر ہر دو بر ادران - پہوجٹ ولد محمد اقوام ناناخیل - میرات ولد صورت قوم شنگی - خواجہ احمد وبدا قوم ایضاً - قلندر شاہ ولد سمند قوم بندخیل - نانا ولد ورسمند قوم مرصع - ولائی ولد شتربان - این جملہ ملکان حاضرین اجزاء قوم بہلول زئی اصالتاً از طرف خود مختارتاً از طرف جملہ ملکان دیگر اقوام بہلول زیان خصوصاً از طرف کسان ذیل زبردست و سید و نبی قوم شنگی و اخلاص و سوار قوم نظر خیل و فتح خان قوم ملک شاہی - بموجب شرائط اس صلح کے چہہ کس یرغمال ہر ستہ قوم سے فی قوم دو کس بہای بیٹے ملکان کے سرکار کی تفویض کیے گئے جنمین سے تین کو بنون مین اور تین کو ٹانک مین سکونت کی جگہہ ملی اور ۱۲ روپیہ ماہواری جریدہ دنکو اور ۵ روپیہ ماہیانہ عیال دار کیواسطے تنخواہ مقرر ہوی ابہی ایک سال صلح کو

داری بهبیرخواه بایفائی شرایط مندرجه اقرار نامه ہذا +

## دفعه سوم

اگر کسے منجلہ اقوام بہلول زی وشامن خیل بعلاقہ سرکار کدامی جرم نموده به حد مایان آید تا مایان اورا بہیچ وجه پناه ومدد نخواہیم داد و نه مال مسروقه آورده را نزد خود نخواہیم داشت +

## دفعه چهارم

که اگر کسے از رعایا سرکاری کدامی جرم بعلاقه سرکار نموده برای پناه گیری بحد مایان آید تا مایان هرگز اورا بحد خود ماندن نخواہیم داد و نه مال آورده او را نزد خود نخواہیم داشت خصوصاً خواجه موس وتمیز ردین دینار گل قاتلان مسیحم صاحب بہادر را بحدود خود ہرگز نخواہیم گذاشت +

## دفعه پنجم

بابت بدی سخت یعنی جنگ وتاخت مردم مسلح وغیره ضامن ہستیم ہرگز سرزد نخواہد شد ودر باب دزدی اینقدر ذمه داری نخواہیم کرد که ہرگز نخواہد شد الا تامقدور خود در مسدود کردن آن کوشش خواہیم کرد لیکن ہرگاه که نقصان در سرحد سرکار از قوم علیزیان شود دزدی یا قتل یا آتش زنی وغیره عوض آن بموجب تفصیل ذیل از ہمیران مایان سرکار را گرفتن اختیار است +

| بابت خون | بابت زخم یا ضرب شدید که از ان عضو کسی ناکاره شود | بابت زخم خفیف موافق قدر زخم | بابت آتش زنی یا دیگر نقصان بموجب قدر |
|---|---|---|---|
| سما | | | |

## دفعه ششم

برائی صداقت اقرار خود ما دو نفر یرغمالان معتبر حسب پسند سرکار چنانچه یکی معه قبایل ویکی جریده بمقام ٹانک یا بنون سال خواهیم نشانید اگر تا یکسال چیزے بدی بدکاری ملک سرکار از قوم علیزیان بوقوع نیاید تا رائی یرغمالان خواهد شد واگر در این عرصه نقصان علاقه سرکاری گردید وحق رسی مالک مال علاقه سرکار حسب شرایط مندرجه بالا از مایان نشد پس در باب رہائی وعدم رہائی یرغمالان اختیار سرکار است چونکه در باب وفا نمودن شرایط بالا این جانبان ذمه داری کامل برائی آئنده در سرکار روا کرده ایم لہذا درخواست ہذا بطور اقرار نامه به سرکار روالا گذرانیده امیدواریم که سرکار والا اقرار نامه ہذا منظور فرماید الرقوم ۱۹ ماه جون ۱۸۶۰ع العبد عمر خان العبد بارک خان العبد برگل العبد حسین خان

چہارم یہہ کہ اگر کسی ایک قوم کا وزیری چوری کری تو باقی ہر دو قوم کی لوگ مال مسروقہ کو اپنی حد مین نہ آنے دیوین پانچوین یہہ کہ ہر سہ شاخ سے ضامن آکر سرکاری علاقہ مین بطور یرغمال کے زیر نظر سرکار کی سکونت کرین اور اونکو واسطی گذارہ کی خرچ مناسب ملیگا اور سرکار اون کے ساتھ سلوک کریگی اور معتبران مسعود کو سمجہایا جاوی کہ مراد شرایط مواخذہ مندرجہ بالا سی یہہ ہی کہ علاقہ سرکار مین اگر کسی قوم منجملہ ہر سہ قوم مسعود سی نقصان ہوگا تو تا حق رسی صاحب نقصان کی بہیر صرف اوس قوم کی ضبط کی جاوی گی جسکی ذمہ نقصان ثابت ہوگا اور حق رسی مظلوم غرض ہر قسم جرم کی بموجب رسم کرانے حق رسی مجریہ دیگر اقوام ہائی اس سرحد کی کرائی جاوے گی یہہ سب شرایط مسعودون سے منظور کری اور ہر قوم کے ملکان کا ایک بڑا جرگہ سوائی شاخ شنکی کی جمع ہوکر واسطے انعقاد شرائط صلح بنون مین آئی اور روبرو صاحب ڈپٹی کمشنر جو عہد نامہ صلح کا تحریر ہوا اوسکی نقل ذیل مین درج کیجاتی ہے نقل اوس صلحنامہ کی جو ماہ جون ١٨٦١ء مین بمقام بنون بحضور کپتان منرو صاحب ڈپٹی کمشنر از جانب ملکان ہر سہ شاخ قوم مسعود وزیری تحریر اور تصدیق ہوا +

## صلحنامہ مذکور

مایان کہ مسمیان عمر خان ولد جنگی خان قوم سلمی خیل و بارک خان ولد سید شاہ خان و بیرے کل ولد تمر و تکین ولد مزدور و زار محمد ولد قاسم خان و علیخان ولد دریا خان قوم فرقہ لنگر خیل و شجاع ولد میر احمد و ولایت ولد حسان وطوطی ولد غفار قوم گوری خیل و ڈاڈک ولد محمدی و سوہان خان ولد شیرک وزری ولد مہمان خان و لیخان ولد تاجر خان و گلان ولد قتال خان و عیسے کل ولد باری و علی ہیبت خان ولد مراد خان و بیدل ولد محسم قوم شہابی خیل و میر خاک ولد صالت قوم گریرہ و کل شاہ ولد شیر محمد قوم سید امین جملہ ملکان حاضرین جرگہ قوم کلان علی زئی مسعودان آمدہ ایم و خواہش صلح سرکار والا از دل و جان بموجب اقرار مفصلہ ذیل میدہیم

### دفعہ اول

مایان برضا خود ہا آمدہ برائی آئندہ ہمراہ سرکار صلح میکنیم و کردہ ایم کہ بران قایم و مستحکم خواہیم ماند

### دفعہ ثانی

اگر آئندہ از قوم مایان کسی مرتکب بدی و بدکاری بملک سرکار گردد تا سرکار دولت مدار مواخذہ آن ہمراہ ما قوم علیزیان خواہد فرمود مثلاً اگر کسے شخص منجملہ اقوام علیزیان مرتکب بدی کدام قسم ہرچہ باشد در ملک سرکار گردد تا سرکار والا مواخذہ آن ہمراہ مایان تمام قوم علیزیان خواہد فرمود خواہ بد یخ

چند روز کے قیام کے بعد فوج سرکاری نے اپنا رخ شمال کیطرف پھیر دیا اور گیارہ تاریخ کو قصبہ کنین کے پاس ٹھہرے
یہہ قصبہ قوم مسعود کا بڑا شہر ہے اوسمین سامان اہنی بنتا ہے اور بیوپاریان اہن قوم عبدلی وغیرہ مسعود آسودہ
حال رہتے ہین باوجود فہمایش مکرر کے جب مسعود راستہ پر نہ آئے تو کنین غارت کر دیا گیا اب سرکاری سپاہ کا کام
موقوف ہوا اور فوج بنون کیطرف پھیری اور غنیم کی زراعت اور مال تلف کرتے ہوئے مسعودونکی حد عبور
کر کے احمد زئی وزیری کی ملک مین داخل ہوئے درہ غلیسور کے اوپر پہونچنے تک مسعود وزیری کی سوار
کچھہ کچھہ پیچھے اور پہاڑون پر دق کرنے کیواسطے آتے تھے مگر مقابلہ کیواسطے یا تو کبھی نہین لگا یا ۱۸ تاریخ کو سپاہ
واپس دوسری راستہ ضلع بنون کی سرکاری حد مین پہونچ گئی اور یہہ بڑا معاملہ آسانی سے طے ہوا یہہ یورش
انتظام سرحد کیواسطے خوب کامیاب ہوئی اور ان پہاڑی ہمسایون کے دل پر یہہ بات نقش ہو گئی ہے کہ ہم سخت
پہاڑون کے بہروسہ پر سرکار انگریزی کے دشمن بنکر محفوظ نہین رہ سکتے ہین اور نیز اونکو اپنے اعمال کے بدلہ مین کامل
سزا ملی اور اونکا ملک دیکھہ لیا گیا او نقشہ بن گیا جس سے آئندہ کیواسطے اونکو خوف اور عبرت ہے جو مسعودونکے
مولف سے ملے اونکا اپنا بیان ہے کہ ان لڑایون مین ہمارے دوسو اسی ۲۸۰ ادمی مارے گئے اور زخمی اس سے زیادہ
ہوئے اونمین سے ایکسو پانچہ آدمی ٹانک کے حملہ مین مارے گئے تھے اور چھتیس ۳۶ ادمی بریڑہ کی لڑائی مین او باقی
پلوسین والی حملہ مین وہ خود قبول کرتے ہین کہ ہمارا بہت نقصان ہوا اور اونکے بڑی ملکان سے جنگی خان
سلی خیل اور لوٹ خان شہابی خیل اور جلاک ملک شاہی میرات ہیبت خیل وغیرہ مارے گئے وہ لوگ
کہتے ہین کہ توپ کی اوازسے ہماری قوم کو بہت خوف تہا مگر اوسنے ہمارا بہت نقصان نہین کیا ظل بندوق
نے زیادہ نقصان کیا ہے بعد اس یورش کے باوجود تنگی غلہ اور نقصان افلاس وبندش بہیر مسعودونے
نادرست کی ساتہہ سرکار سے آشتے کی درخواست نہین کری لیکن ایک سال کی آزمایش سے اس
دلیری کا نتیجہ خراب دیکھہ کر اونہون نے ارادہ صلح کا ظاہر کیا تب گورنمنٹ پنجاب نی بذریعہ تار برقی حکام
سرحد کو واسطے قبول درخواست صلح اسطرح ہدایت فرمائی کہ بندوبست صلح ہر سہ شاخ کلان مسعود کی ساتہہ
بطور علیحدہ کیا جاوے اور ہر ایک شاخ سے اقرارات مفصلہ ذیل لئے جاوین اول یہہ کہ آئندہ کیواسطے
صلح کا ہمراہ سرکار عہد کرین دویم اگر آئندہ کو سرکار کی ساتہہ قوم مسعود وزیری کی لوگ بدی کرین تو سرکار
اون تین بڑی شاخون مین سے اوسی شاخ سے کہ جسمین سے گناہ گار ہوئی مواخذہ کرینگی سویم یہہ کہ اگر منجملہ
کسی ایک شاخ مین سے کوئی وزیری بدی کرے تو ہر شاخ باقیماندہ سے اوس مجرم کو کوئی پناہ اور مدد نہ دیوے

اور اونکا خون اونکی ہی اپنی گردنون پر ہوگا بریگیڈیر جنرل صاحب کی اس معقول اشتہار کا کچھہ جواب حاصل ہوا
اور لشکر مین خبر پہونچی کہ مسعود لوگ پہار کی اندر جنگ کے واسطی آمادہ ہین زیادہ توقف کو بیجا نا ضرور ہوا چنانچہ
سولہ اپریل سنہ ۱۸۶۰ع کی صبحکو بریگیڈیر جنرل چمبرلین صاحب نی خیمے اوکہاڑدئی اور پانچہہ ہزار ایکسو چہاونی لڑنے
والی ادمیونکی جمعیت سی ٹانک کی سامہنے جو درہ ٹانک زام نامی ہی سرحد سی عبور کرکے پہار مین داخل
ہوئے پہلی اس سپاہ کا مقابلہ بہت خفیف ہوا اندر پہونچکر بہ نظر مصلحت سپاہ سرکار کو دو حصہ مین تقسیم کیا گیا
زیادہ جمعیت اور پہاڑی توپین لیکر خود بریگیڈیر جنرل چمبرلین صاحب شاہون کیطرف روانہ ہوی اور ایک
دستہ سپاہ کا جسکی تعداد قریب دو ہزار کے تہی بمقام پلوسین جو جنڈولہ سی آگے بڑہکر چار میل کے فاصلے پر
ہے زیر حکم لفٹنٹ کرنیل لمسڈن صاحب کی چہوڑا گیا جنرل چمبرلین صاحب کی فوج نے بدون مقابلہ بہتسا
ملک غنیم کا دیکہہ لیا اور دیہات جلادئی اور زراعت نقصان کری مگر پلوسین والی دستہ پر ۲۳ اپریل سنہ الیہ کی
صبحکو تین ہزار وزیرون نے شبخون کیطرح حملہ کیا اور پکٹ یعنی ہراول کو بالکل کاٹ ڈالا اور اوئین سی قریب
پانچہہ سو دلیر آدمی لشکر مین گہس آئی اور جہانتک اونکا ہاتہہ پہونچا انسان حیوان جو سامہنی آیا تہہ تیغ کیا گرچہ
ابتدائی مین بسبب ناگہان اور دفعتاً حملہ ہونے کے سپاہ سرکاری مین کچھہ گہبراہٹ اور بی ترتیبی ہوگئی تہی مگر
تہوڑی دیر کے بعد سپاہ نی جان سنبہالکر گورکہہ اور گائیڈ پلٹن نے رفل اور تلوار کی زور سی وزیرونکو پیچہی ہٹا دیا اور تین
میل تک مفرورونکا تعقب کرکے بہت وزیری ماری اور اسیطرح یہہ نازک فتح ہوی جب دونو دستہ فوجکی ملگئی تو پہر
آگی کو فوج روانہ ہوی چار تاریخ مئی تک کوئی مقابلہ نہ ہوا اوس روز درہ بریڑہ کی بیچ اور دونو کنارہ کی پہارون پر قریب
ہفت ہزار مسعود لوگ فوج سرکاری کے سد راہ اور جنگ آوری کیواسطی جمع تہے یہہ درہ بہت دشوار گذار اور
تنگ تہا غنیم نے درہ کی راستہ آمد رفت کو خوب مضبوط کر لیا تہا مگر جنرل صاحب سرکاری نے ایسی حکمت سی لڑائی
کری کہ جلد وزیرونکو بہاگنا پڑا مسعود وزیری کی ملک جو اوس لڑائی مین حاضر تہے کہتی ہین کہ ہمنی اس درہ کی روکنی اور
سخت مقابلہ کیواسطے تین گروہ بنائی تہے اسطرح پر کہ خاص درہ مین شمن خیل شاخ کے لوگ تہی اور شمالی پہار
کے اوپر بہلول زی اور جنوبی جانب پوتیہ خیل علی زی تہے شمن خیل اپنا فخر کرتی ہین کہ سب سی پہلی بہلول زی اور
اوپر والی لوگ بہاگی الغرض بعد اس لڑائی کے پہر مسعودون نی کہین سامہنی مقابلہ نہین کیا اوسی ہفتا کی پانچہہ تاریخکو
سپاہ آگی بڑہی اور دہ میل کوچ کرکے کانی گورم کی پاس جو ایک مشہور شہر اوسملک کا تہا اور جسمین قوم اور مڑ اور کچھہ
سید رہتی تہے قیام کیا یہانکی بیگناہ لوگونکی استدعا سی کچھہ روپیہ لیکر یہہ شہر غارت گری اور جلانی سے محفوظ رکہا گیا

ہی کہ اونکی گذر زیادہ تر لوٹ اور جبر اور تشدد پر ہی اور اس بات پر کامل بہروسا کرکی کہ پہاڑون تک رسائی اور دخل نہین ہو سکتا ہی اونکا طریق ابتدای سی آخر تک یکسان رہا ہی اور کوی مہینا اونکی واردات سنگین سی خالی نہین رہا ماہ مارچ ۱۸۵۵ء مین ایک دیسی افسر اور بارہ سوار رسالہ پولیس جنہون نے غارت گرون کا تعاقب پہاڑون کے اندر زیادہ دور تک کیا تہا گہیر مارے گئی اور اوسی سال کے ماہ نومبر مین اس قوم کی قریب تین ہزار آدمی جمع ہوکر ٹانک کی سامہنی درّی کے اندر اس نیت سی آئی کہ اوس شہر کو لوٹین سپاہ سرکاری پچاس میل کا کڑا کوچ کرکے پہونچ گیا اسواسطی اونکا ارادہ پورا نہوسکا ۱۸۵۹ء اور پہر ۱۸۶۰ء مین اس قوم پر سپاہ کی یورش کیجانے کی تجویز منظور ہوی مگر چند دیگر ضرورتون کے سبب تعمیل مین توقف ہوئی کئی سال تک تدارک سی بچی رہنی کی سبب دلیر ہوکر اور اس بات پر توقع کرکے کہ اگر اونکی پہاڑون کی اندر دخل کرنے کا عزم کیا جاویگا تو اوسکا مقابلہ حسب مراد کرینگے مسعود لوگ ۱۳ مارچ ۱۸۶۰ء بلا کسی حیلہ اور تکلیف سرکی چار ہزار آدمیونکی جمعیت لیکر کلان ملکانکی سرکردگی مین شہر ٹانک کی لوٹنی کی ارادہ سی میدان مین چلی آئی اتفاق حسنہ سی قریب دو سوار کی جو ٹانک مین سوار تہی اونکو ایسی وقت پر خبر پہونچ گئی کہ اس حملہ کی واسطی ایسو بچانیکی واسطی شمشیر جمع ہو جانیکی مہلت مل گئی سپاہیان سرکار کی بہادری اور قواعد آموزی کی سبب سی پہاڑی لوٹیرونکو شکست فاحش ہوئی اور سو آدمیونسی زیادہ ان غارتگرونکی مردہ چہوٹ گئی سرکار کی جانب سی تہوڑی آدمی مگر بہت گہوڑی ضایع ہوی یہہ مدعت اس قوم کی جرایم کی کاسہ کو بہر دینی کے واسطی کافی متصور ہوئی نواب گورنر جنرل صاحب نے حکم دیا کہ اس قوم کی پہاڑون کی اندر سپاہ جانی چاہئی اور پچہلی جرایم کا عوض اور آیندہ کی واسطی اطمینان بزور لینا چاہی جب یورش کرینکے واسطی حکم پہونچا تو سپاہ ضروری جمع کرکی اوس مقام پر جہان غارتگرون کو ذلت حاصل ہوئی تہی برگیڈیر جنرل چمبرلین صاحب کی لشکر سرکاری نے خیمہ زن ہوئی لیکن سپاہ کی متحرک ہونی سی پہلی ملکان مسعود کی پاس ایک اشتہار بہیجا گیا اوس اشتہار مین جو غرض سرکار کی اونکی پہاڑون کی اندر دخل کرنے سی ہی درج کی گئی اور اونکو اطلاع دی گئی کہ ایک وقت معین تک اونکو اجازت ہی کہ سرکاری لشکر مین آکر جو دعوی سرکار انگریزی کی ہین اونکو سمجہ لین اور اگر وہ لشکر مین نہ آوینگی یا جو دعوی سرکار کی طرف سی ہین اونکو قبول نکرینگے تو خود ملکان اور اونکی قوم سی مثل دشمنونکی سلوک کیا جاویگا اور سزا دیجائیگی

دیگر اپنی طرف کرینگی ایسی ایسی خام خیالات اور غارتگری کے طمع سی اُنہونی سرحد پر ہمیشہ فساد اور جہگڑا رکہا جنگی جوکیات پر اور ایک مرتبہ خود بنون پر بہی اُنہونی جماعت کثیر سی حملہ کرنے کا اندیشہ دکہایا جو مواضعات رعایا سرکار سرحد پر واقعہ ہین اونکو دہمکاتی رہی اور بعض وقات جب موقعہ مناسب پر مدد نہ پہونچ سکی تو حملہ کرکی لوٹ لیا اور مسافرون اور رعایا سرکار کی لوٹ اور مار سی جہانتک قابو چلا دریغ نہ کیا آخرکار ۱۸۵۲ع کے اخیر مین بعد اسکی کہ مصلحت آشتی اور حفاظت کی تین سال سی زیادہ تک آزمایش کی گئی اور اکثر تکلیفون اور سُبکی کی برداشت ہوتی رہی کرنیل جان نکلسن صاحب ڈپٹی کمشنر ہونے گورنمنٹ کی منظوری اسواسطی حاصل کی کہ شاخ احمدزئی کی فرقہ عمرزئی پر جو بنون کی شمالی پہاڑون مین رہتی تہی اور جو ایک واردات سنگین کرکے علاقہ تہل سی پہاڑ کو چلی گئی تہی اور وہان اپنی آپ کو نسبت سابق اور بہی زیادہ مستوجب تدارک بنا دیا تہا حملہ کیا جاوی رات کو کوچ کرکی ناگاہ اونپر حملہ کیا گیا کچہہ آدمی اونکی ماری گئی بعض کثیر دی اونکی جلادی گئی اور اکثر مویشی اونکی سرکاری علاقہ مین پکڑ لائی گئی غرضیکہ یہہ یورش کامیاب ہوئی اور اوس وقت سی عمرزئی سیدہی ہوگئی اور حملہ کرنے سی احتراز کیا سرکاری علاقہ مین آنیکی اونکو اجازت ہوئی اور اوس زمانہ سی حال تک اونکا چلن صاف رہا ہی ایک حملہ بامراد اسواسطی کافی تہا کہ جو تعلق کل احمدزئی کی قوم سی سرکار کا رہا ہی وہ خاطرخواہ ہی بعد سرزنش عمرزیونکی بنظر ضرورت فرقہ کابل خیل قوم اتمان زئی پر سرحد کوہاٹ پر تین مرتبہ حملہ کیا گیا پہلی مرتبہ ۱۸۵۵ع مین سپاہ کی یورش اسواسطی کافی ہوی کہ جو دعوی سرکارکا تہا اوسکا فیصلہ مصالحت سی ہوگیا دوسری مرتبہ ۱۸۵۶ع مین گروہ ایذارسان پر ناگاہ رات کو کوچ کرکے حملہ کیا گیا اور جب انہونے دیکہا کہ سرکاری فوج نی چارون طرف سی اونکو گہیر لیا ہی اور مقابلہ سی کچہہ امید بہتری نظر نہ آئی تو اُنہون نے سرکاری رعایا کی قاتل جو اونسی مانگی گئی تہے حوالہ کردئی اور محفوظ رہی تیسری مرتبہ اسی شاخ کابل خیل پر ماہ دسمبر ۱۸۵۹ع مین اس سبب سی یورش ہوئی کہ کپتان مچجم صاحب کی قاتلونکی حوالہ کرنےسے جنکو اونہونی پناہ دی تہی انکار کیا اور اپنی موقعہ ملک کی مضبوطی کی بہروسا کرکے اونہونی سرکاری سپاہ سی لڑائی کی اور شکست کہائی اور اونکی خیمہ گاہ یعنی کثیر دی اور مال علاوہ بہت سی بہیڑون اور مویشی کی سرکار کی ہاتہہ آئی آخر اُنہونی مجبور رہوکر جو شرائط سرکار چاہتی تہی منظور کری اب شاخ مسعود وزیری کا ذکر کیا جاتا ہی یہہ قوم تینون شاخون مین سی اسیا تمین سب سی زیادہ مشہور اور فائق

ششم اینکه آینده درمیان وزیریان وبنوچیان دشمنی وعداوت مسدود خواهد شد وخون باشد
نه غارت ونه خشک کردن آب زراعت واگر کسی وزیری خود را مظلوم داند تا بخدمت اینجانب حاضر
گردیده استغاثه ونالش نماید فقط بلکه بمضمون اشتهار هذا مطلع شده درمیان خود صلاح ومشورت
کرده بزودی جواب صاف یعنی اقرار یا انکار عرض دارند*

جب یہہ اشتہار پہونچا تو اسکی مضمون نے ان وزیری لوگون کو جنکی زمینات علاقہ بنون اور زیر کوہ
تہی خواب غفلت سی بیدار کیا سب معرکہ ملکان نے حکم اور شرائط مندرجہ اشتہار کو قبول کیا اور بلحاظ
شرائط اوس حکم کے جو زمینات نہری تہہ جات بنون مین وزیریونکی مضبوط تہی اونپر کل پیداوار سی
چہارم حصہ حق سرکار تجویز ہوکر مشخصہ تشخیص کیا گیا جیسا کہ عام بنوچیونکی شرع تہی مگر حکام وقت تشخیص
جمع بندوبست کو وقت رعایت خاص اور زمی مشخصہ بحق قوم وزیری کرتی رہی الا قوم بکا خیل اس
زمی سی محروم ہین اور تہل وغیرہ زمینات کا مشخصہ کل پیداوار مین سی ششم حصہ پر مشخص ہوا ہی ان
سوای قوم بکا خیل سب وزیری زر مشخصہ کو کچہہ بار گران نہین سمجہتی اور بلا دقت وصول ہوتا ہے
اب ہم اوس بدعنانہ طریق کا ذکر کرتے ہین کہ جو ابتدای عملداری سی آجتنک گورنمنٹ انگریزی کی ساتہ
اس قوم کا رہا ہی - یہہ بات مشہور ہے کہ قریب کل قوم کے آدمی چور ہین اور چوری مین اونکو
اپنی دلیری اور اتفاق کا غرور ہی تا وقتیکہ اونکو روپیہ بطور جٹی نہ ملی تو اونکا قاعدہ ہی کہ اپنی ہمسایون
پر حملہ کرتے ہین جب وہ گورنمنٹ کی مغربی حد پر اکمہو چالیس میل طول فاصلہ تک ہمسایہ ہوگئی تو ابتدا ہی
گورنمنٹ کی جانب سی ہر طرح یہہ کوشش کی گئی کہ اونکو راضی رکہا جاوی لیکن ابتدای سی احمد زئی
اور اتمان زئی کی بعض فرقون نی اور مسعودون کی کل قوم نے نہایت مخالف نیت ظاہر کی اور
ہمیشہ حملہ کرتی رہی سرحد سی کئی میل کے اندر ہی کوی مسافر یا کاروان محفوظ نہین تہا تا وقتیکہ قومی جمعیت
اوسکی ساتہہ نہو وزیریونکو اسبات کی سمجہنی کا ظرف نہین تہا کہ یہہ دو امر متفق رہ سکتی ہین کہ راضی رکہنی
کی خواہش بہی ہو اور بزور نقصان کی عوض لینی کی قابلیت بہی ہو اور یہہ بات تو بہت دور تہے
کہ اونکو یہہ اعتبار ہو کہ گورنمنٹ اونکی پہاڑون کی اندر اونکو سزا دینی کی قدرت رکہتی ہی بلکہ حقیقت
مین اونکو یہہ یقین تہا اور امید تہی کہ ہمیشہ سرحد پر تکلیف اور ایذا رسانی سی اور اشتہاری مجرم
اور بیزار آدمیونکو اپنی پہاڑون مین پناہ دینی سی سرکار انگریزی آخرکار خوشی سی اونکو روپیہ کی طمع

در وطن خود باشند این دلیل معقول است که تا حال وطن شما خلاص و زیرکمان حاکم نیست و مهاراجه صاحب مهاراجه لبسنگه بهادر بکوه وزیران هیچ غرض نمیدارند ولیکن وقتیکه ایشان در ملک دیگر بیایند آئین و رسوم آن ملک قبول کردن ضرورست و اگر ایشانرا ادای معامله سرکار و آئین پسند خاطر نیست تا زمین نزد آن کسی بگذارند که سابقاً از و گرفته در تحت خود آورده بودند و ایشان دران کوه مبارک و خوبی دل نشین بروند که معامله دادن نمی افتد و زراعت گندم نمی شود و این سخن را یقین دانند که از ایشان یا معامله سرکار اینجانب خواهد گرفت و یا بزور شمشیر ایشانرا از ملک بنون بدر خواهد نمود و باید دانست که این قدر افواج همراه اینجانب موجود است که تمامی قوم وزیران را تباه کردن می توانم ولیکن یقین اینجانب این نیست که ایشان اینچنین موقوف و بی عقل خواهد بود که آن زمین که در عرصه سی سال در قبضه خود آورده اند در یک روز خواهند گذاشت یا از فکر دادن حصه جزوی تمامی فصل در گذاشته خواهند رفت چنانچه اینهمه شرط ایشانرا امید هم - اول اینکه آنچه زمین از تپه جات بنون زرخرید باشد بلاشک در تحت ایشان خواهد ماند و زمین که بعد از عرصه پنجسال در قبضه کسی وزیر آمده است در قبضه او خواهد ماند اگر کم از پنجسال باین شرط باشد که زمین وزیر گرفت و بنوچیان برای آن جنگ و قبضه نکردند تا در قبضه وزیر خواهد ماند دویم اینکه هر قدر زمین که در قبضه وزیران است موافق رسم و آئین بنون که آدمی کنند از فصل خریف و آینده فصل بفصل دادن خواهد شد سوم این که تمامی آن چراگاه فراخ که تهل میگویند که حد او بطرف مشرق سرحد زراعت ختکان یعنی زراعت لتمر و کرو نصرتی و سواد بطرف جنوب بدره تنگ و بطرف مغرب مچن خیل و دریای کرم و تپه جات سوسانی و بطرف شمال از جائیکه دریای کرم از کوه در ملک بنون می آید اینهمه تهل برای چرانیدن مال شتران و گاوان و گوسفندان وغیره جانوران عنایت کرده بشرطیکه تا بعداری و دادن نذرانه دو نیم صد دینه فربه سالیانه بدهند و تقسیم این نذرانه در میان قوم خود موافق اندازه خورد و کلان نمایند و هرگاهیکه قوم وزیران از کوه فرود بیا مد باید که هر یک ملک از قوم خود پیش کاردار حاضر شده شمار قوم خود در کتاب کاردار بنویسانند که چه قدر در تهل آمده چهارم آنکه هر قدر زمین در تهل زراعت و کشتکاری خواه خود خواه از مضارعه خواهند کنانید حصه ششم آن دادن خواهد افتاد پنجم اینکه چونکه مردمان اقوام وزیران در تهل و تپه جات بنون پراگنده هستند در میان ایشان و سرکار سوان خان وزیر ملک مقرر خواهد شد سوان خان غیر وزیر

دیا اب بہی آدای معاملہ اور پیمایش اراضیات مقبوضہ سی عذر ہے گیارہ تاریخ ماہ دسمبر ۱۸۵۴ء کو یہہ
خبر کرنیل اڈوارڈس صاحب تک پہونچی تو صاحب ممدوح نے بعد غور کامل ایک اشتہار بزبان فارسی
جاری کیا جسکی خوبی اور اجرا کنندہ کا استقلال اوس سی ظاہر ہے چونکہ وہ اشتہار کام کا ہی بدین نظر
نقل اوسکی بجنسہ ذیل مین درج کیجاتی ہے ٭

## نقل اشتہار

اشتہار از پیشگاہ حضور ہربرٹ اڈوارڈس صاحب بہادر اسسٹنٹ رزیڈنٹ لاہور واقعہ ہفتدہم ماہ
دسمبر ۱۸۵۴ء مقام ممش خیل بر ملکان وزیران ہاتی خیل و بیزن خیلان عمرزئی سرکی خیل و محمد خیل
سودن خیل و بکی خیل جانی خیل وغیرہ کہ برای جرگہ فراہم شدہ اند واضح باد کہ باینجانب چنین معلوم
می شود کہ از وقت بدر آمدن ملک بنون از سلطنت بادشاہان خراسان کہ تخمیناً عرصہ بست و پنج
سال یا سی سال شدہ باشد قوم وزیران کہ درمیان خود اتفاق میداشت و بنوچیان درمیان خود
نا اتفاقی و بدسلوکی میداشتند لہذا وزیران از کوہستان فرود آمدہ در زمین بنون کہ زرخیز است
بود و باش اختیار کردہ و درجہ بدرجہ یعنی سال بسال زمین از تہ جات بنون در قبضہ خود آوردند و همچنین
ملک گیری کہ ایشان در ملک بنون نمودند باید دانست کہ دران ہنگام اینچنین ملک گیری کردند کہ
نہ کدامی آئین و نہ حاکم بر سر بنون مقرر بود اگرچہ آئین بنون ہمین بود کہ درمیان خود حق کدام کس
نشناختہ اند و حق زمین بطرف اوست کہ طاقت میداشت ہرگاہ کہ دیگران از غیر وطن آمدہ
ہمین نمونہ نقل کردند چہ جای فریاد کہ غیر وطنیان ہم فرض شد رسم ملک قبول کردن حالا آن وقت رفت
و گذشت و سرکار لاہور تجویز فرمودہ اند کہ ملک بنون در ریاست پنجاب شامل باشد چنانچہ آیندہ یک
قلعہ و فوج کلان و حاکم آئین در ینملک موافق پنجاب خواہد شد مدعا تجویز این ہست کہ معاملہ سرکار بدون تکلیف
و کشمکش گرفتہ شود لہذا جریب کشی در ہر یک تہ شروع کردیدہ است کہ چہ قدر زمین ہست و قبضہ کدام
کس است و معلوم باد کہ نزد ہر کسیکہ زمین علاقہ بنون ثابت خواہد بود خواہ وزیر خواہ خٹک خواہ دیگر مردمان
او را معاملہ ادای سرکار برابر و یک آئین کردن خواہد بود نظر طرفداری در وقت در حق کسی قوم خورد و یا
کلان شور و آورکم نشود نخواہد شد و ہر شخصیکہ زمین در بنون میدارد و در طایفہ بنوچیان آمدہ ہست و آنچہ
ملک ان خان میگویند کہ وزیران تا حال گاہے کسی بادشاہ را معاملہ ندادہ اند حالا چگونہ بدہند ہنگامیکہ ایشان

کی قریب وزیر زخمی ہوا اور مارا گیا اگر اوس وقت مروت منہزم ہونکا تعاقب دور تک کرتی تو انکا
بہت نقصان ہوتا فی الحال ان قومون کے ساتھہ ظاہرا لڑائی جھگڑہ وزیرون کا بسبب محروس
ہونی سلطنت سرکار انگریزی کی نہین ہے فی زمانا انکی برملا دشمنی قوم غلجائی اور قوم توری سکنہ
کرم اور قوم خروٹی ودوڑ ومیا خیل کے ساتھہ ایسی ہے کہ ہرسال قلیل خفیف کشت خون سی بیخ ورخت
عناد کی مضبوط ہوتی جاتی ہے اور قوم کاکڑ کے بعض فرقہ جو بموسم گرما انکی پہاڑی ملکون کے
قریب چرای مویشی کو آتے ہین اونسی بہی اونکی خفیف سی پرخاش شروع ہی اور ایسی علامات
معلوم ہوتی ہین کہ اپنی دلاوری کی نخوت اور مشکل ملجا کوہی کی بہروسی پر اونکو بہی دشمن
بناوینگے باوجود اسقدر دشمن کہنی کے انکی مقبوضہ حدود مین کوئی دخل نہین کرسکتا ہیہ دوسرونکو
دباتے ہین

## سرگذشت ہمراہ بادشاہان

اس قوم کی لوگونکا قدیم سی پیشہ رہہ داری اور مال چرائی ہونی کے باعث اور پہاڑی ملجا ہونیکے
سبب بادشاہان ماضی سی تعلق کم رہا ہی اور اسی وجہ سی وزیری لوگ اپنی آزادی کو فخریہ
بیان کرتے ہین کہ ہمنی اس سی پہلے کبہی کسی بادشاہ کو قلنگ نہین دیا تہا بہادرشاہ این ورنگزیب
عالمگیر کی فوج سی دو دفعہ اس قوم نی مقابلہ کیا جب سکہون کی فوج بنون مین آئی تو سائیسان
وغیرہ کی قتل سے اپنی آپ کو گنہگار بنایا غرض کہ گورنمنٹ انگریزی سی پہلے کسی سرکار کی رعایا نہین
کہلائی اور انگریزی گورنمنٹ کی حکومت بہی صرف اُن شاخون پر حاوی ہی جو بموسم زمستان
ضلع بنون کی حدود وتہل وغیرہ مین آکر فروکش ہوتے ہین اور میدان کی علاقہ مین اونکو ملکیت
زمینات بذریعہ قبضہ سابقہ یا عطای سرکار حاصل ہوئی ہی باقی اکثر قوم فی الحال ہی بدستور
آزاد پہاڑون مین آباد ہین سب سی پہلے جس حاکم نی وزیری قوم کی بعض شاخون کو رعیت
بنایا وہ کرنیل ہربرٹ اڈوارڈس صاحب تہا ماہ دسمبر ۱۸۴۷ء مین جب صاحب ممدوح ہمراہی
جرنیل وین کورٹ لنڈت واسطی نظم ونسق علاقہ بنون مین آئی اور پرگنہ بنون کی سرسری پیمائش
واسطی تشخیص جمع مالگذاری شروع کری تب قوم وزیری نی جنکی زمینات علاقہ بنون مین تہی معرفت
سوہان خان ملک کلان وزیری اس حجت سی اعتراض کیا کہ ہمنی کبہی کسی بادشاہ کو قلنگ نہین

# حال اتفاق ونفاق باہمے قوم

جوکچھہ افغانستان کی جملہ اقوام کا حال میری تحقیق سی دریافت ہوسکا اوس سی یہہ بات ثابت ہی
کہ جسقدر اتفاق اور پرہیز نفاق اس قوم مین ہے کسی دوسرے پشتون قوم مین اوسکی نظیر نہین
ملتی اسکا سبب سوای اوس بگھڑ آئین وزیری کے اور کچھہ نہین معلوم ہوتا مگر تاہم بتقاضای
بشریت جابجا نہ کسی کسی شاخ مین عداوت ہوکر نوبت کشت وخون تک پہونچ چکی ہے
چنانچہ شاخ اتمان زئی مین باہم فرقہ ممیت خیل وبرہم خیل مدت تک دشمنی سخت رہی اور
فرقہ تورے خیل وعبدلی خیل بہلول زئی مسعود کی باہم بتنازعہ زمین موسوم رزنک عرصہ
تک عداوت رہی کہتی ہین کہ یہہ عداوت بہت پورانی آمین مذکورکے ایجاد سی پہلی کی شروع
ہے فی زماننا اگرچہ آپسمین لڑائی جھگڑا نہین مگر دلونکی صفای بہی نہین اور ایک دوسری
عداوتی فرقون کی بہلائی نہین چاہتی سال حال مین قوم بکا خیل وممیت خیل شاخہای
اتمان زئی وزیری کی باہم بتکرار عورت لڑای اور کشت وخون ہوی اور قوم سپیرکی احمدزی
اور مسعود وزیری مین بہی بتکرار غارت گری مال وبہیر یکدیگر پرخاش شروع ہوئی اور
تجویز جمع کرنے تورہ وزیران در ویش خیل ہے مگر شاید صلح ہوجاوی گی +

## حال عداوت ہمراہ دیگر اقوام ہمسوآ

وزیرجملہ اقوام ہمسایہ ہرچہار طرف کی غنیم ہین الا انکو اتنی عقلمندی حاصل رہی کہ جس قوم کے ساتھ
عداوت کری اوس قوم مین سی ایک جزو کو اپنی گوندی لغنی جنبہ اکثر اً بنا لیتی تہے زمانہ گذشتہ
مین قوم بنوچی کی ساتہہ شاخ احمدزئی اور اتمان زئی کی بدعوی ملک گیری اکثر لڑائیان ہوئین
اور شاخ مسعود کی قوم بیٹنی اور داوڑکی ساتہہ بسبب اخراج ملک نہایت دشمنی تہی اور فرقہ
میری خیل قوم خٹک کے ساتہہ چند جہگڑی ہوی قوم مروت شاخ لوحانی کی ساتہہ پورا عناد تہا
مگر اکیس برس کا عرصہ ہوا کہ شاخ احمدزی کی سوبان خان ملک کلان نی کچھہ بباعث اپنی پورانی
عداوت کی اور کچھہ بسبب درخواست نصف گوندی مروت بجمعیت چھہ ہزار لشکر کی مروت کی شاخ
بیگو خیل اور سکندر خیل پر بمقام لکی حملہ کیا اوس لڑائی مین مروتون کے گروہ قلیل نی جنکی
ہمراہی مین حسن خان خیسور بہی تہا داد مردانگی دیکر وزیرونکی لشکر کو شکست عظیم دی اور تنخو

گئی تہی اونکی واسطی روٹی جسکو کاک کہتی ہین اور پتہر پر پکایا جاتا ہے پہلی سی تیار کر رکہتی ہین وہ روٹی کہاکر براور رفع ماندگی وکوفت راہ کی گروہ سارقان اوس جگہہ سو رہتی ہین اور خار بائی فوراً مال مسروقہ لیکر تازہ دم آگے کو روانہ ہوتی ہین ایک شخص آرام گیرون سی ان خوابیدونکی پہرہ پر کہڑا رہتا ہے تاکہ اگر دور سی کوئی غنیم تعاقب کنندہ نظر آوی تو اونکو بیدار کرکے آگی کو روانہ ہوجاوین

## تقسیم مال مسروقہ

مال مسروقہ کی ایک حصہ کو ڈڈی کہتی ہین سارقان کا سرگروہ موقعہ واردات کی قریب پہونچکر اپنے ہمراہیان کو کہتا ہی کہ جو شخص نقب لگاوی یا اندر داخل ہو یا مویشی نکالی اوسکو فی کس دو ڈڈی یعنی حصے ملین گے اور جو باہر رہین گے اونکو فی کس ایک ڈڈی پس مرتکبان مین ایسی انداز اور لحاظ پر تقسیم ہوتا ہی مگر سرغنہ کو بہ نسبت دیگران ایک یا دو حصہ زیادہ ملتا ہی اور گروہ سرباٹین کو فی کس ایک کنڈکے یعنی حصہ کا چہارم دیا جاتا ہے اور مال مسروقہ جو بارتکاب غارتگری حاصل ہوا ہو سوای ایک حصہ فی مرتکب اسلحوات پر بہی تقسیم کیا جاتا ہے مگر جسکے پاس صرف ایک تلوار ہو تو وہ اس ایک حصہ معمولی مین شامل ہے اور فی بندوق یا تفنگچہ ایک ڈڈی اور فی سپر نصف ڈڈی مقرر ہے پس اس حساب سی جس مرد کے پاس بوقت ارتکاب چوری ایک بندوق اور ایک تفنگچہ اور ڈہال تلوار ہوی تو وہ ساڑہی تین حصہ پاوے گا مگر اسمین اتنی شرط ہے کہ وہ شخص یہہ اسلحہ ہمیشہ رکہتا ہو نہ کہ خاص اوسی روز واسطی زیادتی حصہ کے باندہ لئی ہون غالباً یہی سبب ہی کہ اکثر وزیر اپنا نام پیاوڑی یعنی دلاور مشہور کرنیکے واسطی سب اسلحہ رکہتی ہین +

## سبیل انتقال مال مسروقہ

مال مسروقہ از قسم بہایم پہاڑ مین لیجاکر اکثر قوم سلیمان خیل وغیرہ غلجئے پر فروخت کرتی ہین یا قوم توری یکی خوست کیطرف لیجاتے ہین یا علاقہ ختگان کے بعضی میاگان خرید شتران کرتے ہین اور مال مسروقہ از قسم پارچہ وغیرہ بے جان اکثر وزیران مین فروخت ہوجاتا ہے خریداران مال مسروقہ کی اکثر سارقان کی سرغنون سی آشنائی اور رابطہ بنا ہوا ہے جب چوری کا مال اپنی پہاڑ مین لیگئی تو سوای گہوڑونکی اور جلد فروخت ہوجاتا ہے +

کی معرفت یا بذات خود آمد کسی قافلہ یا مال مویشی و شتران وغیرہ کسی موقع ممکنہ چوری یا چراگاہ
متصلہ کو سنی یا دیکھی تو اپنی محرم راز اور ہمراہیونکو جمع کر کے جسقدر آدمیونکی واسطی اوس جرام
شکار کی ضرورت سمجھی اونکو تیار کیا جب دس آدمیونسی پنچ گروہ بوقت شب بارادہ چوری جاوی
تو اونکو قلّہ جمع لفظ غل یعنی چور کہتی ہین اور اوس سی زیادہ سو تک کے گروہ کو غَدی کہتی ہین اور اونکی
اوپر تراک بولتی ہین اور جب غدی اور تراک مین سوار بہی شامل ہون تو بعد ارتکاب جرم
اوسکو تاخت بولتی ہین جب دو سوسی زیادہ آدمی تاخت کی واسطی جمع ہون تو اوسکو لشکر کہا جاتا ہے
اِن گروہونکی سرکردگی عموماً پیاوڑی یعنی دلاور آدمی کو ہوتی ہے جب گروہ مذکور اپنے
پہاڑسی بارادہ چوری و ڈکیتی میدان علاقہ سرکار کی طرف روانہ ہوی تو جس جگہہ اونکی اپنے
پہاڑکی حد ہے وہان چند ہمراہیان کم دل جنکو بزبان پشتو وزیری خار ساتی یعنی دیدہ بان کہتی
ہین چہوڑکر سب فالتو اسباب از قسم پارچات فضول اور پاپوش وغیرہ اونکی حوالہ کر جاتے
ہین اور باقیماندہ تلاش جرم کے واسطی جاتی ہین موقع مقصودہ پر پہونچکر سرگروہ اپنی ہمراہیونکو
دو کامونکے واسطی منقسم کرتا ہے اول گُدُوُدَنے یعنی داخل ہونی والے دوئم دَرُوُدُونی
یعنی کہڑا ہوکر خبر رکہنی والی پہلا طایفہ کو وہ پیاوڑے نقب لگانے یا مال نکالنی مین اپنی ساتھ شامل
رکہتا ہی اور دوسری کو جہت حفاظت سارقان مشغول سرقہ اور بشرط اطلاع مستحفان مظلوم کے
اونکی مزاحمت کی واسطی مقرر کرتا ہے اِن کم بخت محافظونکی ہاتہہ مین گول قسم کا پتہر اور کمر مین
خنجر اور تلوار اور غارت گری مین اکثر ونکی پاس ڈہال تلوار اور بعضون کے پاس بندوق و تفنگچہ
بہی ہوتا ہی جب کسی مالک کو خبر ہوی تو سب سی پہلے اُن محافظونکی یہہ عادت ہی کہ اوس حقدار
کو جو اپنی مال بچانے کے واسطی چیغہ یعنی شور یا گرفتاری مجرمان کا مستعد ہوا وہ پتہر مارتے ہین
اگر اونکی ہمراہی بہاگ نکلی تو خیر ورنہ بشرط احتمال گرفتاری کسی رفیق یا اپنی کے خطرناک حد تک
گیرندہ کی جان کے درپے ہوتے ہین گرچہ ابتدای مین قتل عمد غارت گری اور سرقہ مین شرارتاً
ہوجاتی تہی مگر اب عموماً ہمچون حالات مین جیساکہ اوپر ذکر کیا گیا ہے قتل کے درپے ہوتی ہین
بعد ارتکاب واردات جہان تک جلد ہوسکے مال مسروقہ کو اپنی پہاڑون مین لیجاتی ہین جب
اوس موقع شروع پہاڑ محدودہ اپنی پر پہونچی تو گروہ خار ساتی جو وہان معہ اسباب فالتو چہوڑ

کو ایسی باہر کی فسادونسی کچہہ غرض نہین تہی لہذا ہردو درخواست اونکی نامنظور ہوئی *

## وزیری اسپ اور سواری

واضح ہو کہ وزیر وال گہوڑے محنتی اور جرکش تیز ہوتے ہین قد متوسط اکثر مایل بکوتاہی کو چکتے کنوتی یعنی ہر دو گوش خوبصورت اور نوک دار سم مضبوط اور بوتہہ صندوقی وضع ہوتا ہی بنیاد نسل ان گہوڑونکی باوجود بہت تحقیقات صحیح معلوم نہین ہوسکے مگر دو تین گلہ کے گہوڑے مشہور ہین جیساکہ دخلوگلہ یعنی سارقان والہ گلہ دخنہ گلہ تیسرا داورمڑ گلہ اس تین گلہ کی گہوڑے زیادہ مشہور ہین ایسا قیاس ہوتا ہے کہ پہلے کبہی وزیری لوگ کوئی اچہا گہوڑا چوری کرکے لائے ہین اور اوسکی نسل سی وزیروال گہوڑے ہونگے وزیری اسپ وزیرون کے پاس بہت کم خوراک اور زیادہ محنت کہینچتے ہین اس وجہ سے جب وہ کسی متمول کے پاس فروخت ہوئے تو خوراک اور خدمت سی جلد موٹی اور خوش شکل اور کام کے لایق بن جاتے ہین محنتی ایسے ہین کہ تمام روز سواری سی سیر نہین ہوتے مگر فی زماننا اچہی گہوڑے کمیاب ہین وزیری کی سوار قابل دید ہوتی ہین اکثر پاؤن مین مزری کی چپلی رکاب کو پڑی ہوئی اور کہنہ زین اور کہنہ و میلہ لباس پر تلوار باندہی ہوئی کسی کے پاس بدشکل نیزہ اور کسی کے پاس چہوٹی بندوق اور تفنگچہ وخنجر ہوتا ہی فی الحال قوم کابل خیل اتمان زی - اور میت خیل اتمان زی اور زلی خیل احمدزی کے بیچ زیادہ گہوڑے اور سوار ہین اور قوم مسعود مین دوسو سے زیادہ سوار نہین ہونگے سوای تاخت اور ڈاکہ زنی میدانی لڑائی مین انکی سوار کسی کام کے نہین ہین *

## طریق اجتماع جہت ارتکاب چوری و غارتگری

اس قوم مین غارت گری اور چوری جبلی عادت ہی خصوص شاخ مسعود اس پیشہ مین نمبر اول ہی ان وارداتونکی ارتکاب مین اونکو اپنی دلاوری کا غرور رہتا ہی رہزنی رہتہ ورہ گومل کی علاوہ باستثنا اپنی قوم کی دیگر ہمسوانہ اقوام کی مال کو شکار سمجہتی ہین طرفہ جہالت یہہ ہی کہ انگریزی گورنمنٹ کی رعایا کی مال مسروقہ کو یہان تک متبرک حلال سمجہتی ہین کہ کفن آخرین بہی اکثر بباعث تعصب اوس سی بناتی ہین ہر ایک شاخ مین چند اشخاص مشہور ہمت والی سارق جنکو باصطلاح زبان خود بیا ورکی یعنی دلاور کہتی ہین موجود ہین اور اکثر وہ آپسمین ہمراز ہوتی تخمینا کبہی جاسوس

جملہ پشتون اقوام کی اصطلاح عام مین کل قوم سی مراد لیجاتی ہی مثلاً اگر کوی شخص بیان کری کہ پنجو-
وزیرون کی یہہ صلاح ہی یا پنجو پشتون یا بنیر و مروت تو اوس سی سمجھنا چاہئی کہ وہ کل قوم اس لفظ مین
داخل ہی اور ہر خورد و کلان قوم کے واسطی بجای لفظ کل کے پنجو کا لفظ مستعمل ہے غرض کہ جب
اسطرح دری کاٹی کا ٹلے بن جاوی تو پھر اوس مشورہ کی تعمیل خوف سی ہر کوئی کرتا ہی اور یہہ لوگ
کہتی ہین کہ اگر کبھی شاذ و نادر کوی شخص اس عہد کے مخالفت کری تو اوسکو نقصان مال و جان کا
پہونچتا ہے اور یہہ دری کاٹی کا ہر مشورہ اور عہد مضبوط کی واسطی ضرور بنایا جاتا ہی عموماً یہہ لوگ
اپنی معاند فرقہ پر دو سمین ہین یورش کرتی ہین یا موسم بہار بماہ مارچ و اپریل اور یا شروع موسم خزان
مین بماہ اکتوبر و نومبر جب موسم موعودہ آ پہونچا تو ہر شاخ کا ملک اپنی اپنی گروہ کی آدمی جسقدر کہ جمع
ہو سکین ہمراہ لیکر اوس موقع پر جہان لشکر کا جمع ہونا قرار دیا جاوی حاضر ہوتا ہے اس لشکر کا کوچ
قابل دید ہوتا ہی ہر ایک مرد کی پاس گوڈی جرمی چند سیر آرد خشکہ سی جو ایک آدمی کی واسطی ہفتہ
یا عشرہ کافی ہو بھرا ہوا موجود ہوتا ہے اور ڈھال تلوار پورانی پارچہ نسی بندہی ہوی و بندوق
توڑہ دار اکثر ونکی کاندہی پر رکھی ہوی گروہ در گروہ ڈہل بجاتے ہوی مقام معینہ کو جاتی ہین +

## تقسیم کار حرب

جب جای مقررہ پر پہونچی تو سب ملکان متفق الرای ہوکر دو ملکان کو اختیار کل دیتی ہین جنکو ستر
ملک یعنی ملک کلان کہا جاتا ہی اور اونکا یہہ کام ہوتا ہے کہ ہر ایک شاخ کو موقع مناسب پر
معین اور نظم و نسق صلح بدی اونکی مرضی پر بشرط اتفاق دیگر ملکان منحصر ہی فی زمانا قوم اتمان
زئی مین مسمی آدم خان مدہ خیل اور احمد زئی مین نجیب خان ولد سومان خان سپہر کے ملک
کلان ہین سوای ملکان کلان کے ایک شخص بنام ستر امیر یعنی بڑا امیر مقرر ہوتا ہی اور اوسکی ماتحت
چند شخص بنام کم امیر یعنی چھوٹی امیر نامزد ہوتے ہین اور ہر ایک امیر کے ماتحت بقدر ضرورت بیس
سی لیکر سو آدمی ہوتا ہی جنکو بزبان خود خلوشتہ بمعنی محصل کہتی ہین ستر امیر کی ذمہ یہہ خدمت ہی کہ لشکر
گاہ مین حاضر رہکر بوقت لڑائی حسب ایماء ملکان کلان اپنی رای سی ہر ایک شاخ کو علیحدہ علیحدہ
گروہ مین منقسم کرکی مستعد جنگ کری جدا جدا گروہون مین ہر ایک شاخ کو اسواسطی یکجا جمع رکھتی ہین کہ ہر شاخ
کی مرد ایک دوسرے کی رشک سی نبرد آزمائی کی میدان مین تفوق چاہین و نیز پہرہ اور لشکر گاہ کی حفاظت

...میں دختر کے ساتھ نکاح پڑھا جاتا ہی بعد نکاح کے دسویں یا بیسویں روز عورت اپنے والدین کے گھر جاتی ہی ... بعد کے بعد والدین اوسکی شوہر کے کسی بھائی یا اور رشتہ دار کے ساتھ اپنی دختر کو اسطرح بر... روانہ کرتے ہیں کہ بہت سی روٹیاں پکا کر ایک آدمی کی سر پر اوٹھوا کر اور ایک یا چند گوسفند یا بیل یا بھینس بقدر مقدور دیکر رخصت کرتے ہیں اور اس آخری رسم کو ستروینر کہتے ہیں۔ روٹیاں شوہر کے گانو میں ٹکڑہ ٹکڑہ کرکے بانٹ دیتے ہیں اجرت نکاح خوان غیر معین ہی اکثر ایک روپیہ کم دیا جاتا ہی:

## طریق ماتم داری

اگر کوئی شخص مرجاوی تو دستور ہی کہ بعد دفن کرنے میت کے اوس شخص کے دن یا چھوٹی قوم کہ جسکا ماتم ہوا ہو دوسری قوموں کی گھر روٹی منقسم ہو کر کھاتی ہیں اور اس رسم کو بزبان خود شل کری کہتے ہیں اور جب کوئی اور سی مہمان فاتحہ اور تعزیت کیواسطے آتی ہیں تو ایک گوسفند یا چند روپیہ ہمراہ لیجاتی ہیں اور اوسکی گھر جاکر گوسفند ذبح کرکے وہ مہمان ہی کہاتا ہی اور دیگر لوگ بہی جو واسطے میت کو غسل دی اوسکی میت کے پارچات جو اوسنے مرنے کے وقت پہنی ہوئی تہی مزد میں دیتے ہیں اور جنازہ کے ساتھ بقدر مقدور اسقاط میں گوسفند یا بکرے وغیرہ مویشی خیرات کرتے ہیں:

## طریق تورہ یعنی اجتماع لشکر

جب اس قوم کو کسی دوسرے فرقہ پر یورش کرنے کی ضرورت ہوتی ہی تو ہر ایک شاخ کی ملکان کسی ایک یا چند موقعہ معینہ پر جمع ہو کر دعا خیر کرتے ہیں کہ دشمن قوم پر فلانے موسم میں تورہ یعنی لشکر کشی ہوگی ... قوم کی بالغ آدمی کو اوس لشکر میں آنا ہوگا اور بعد دعا خیر کے اوس معرکہ میں کوئی سید یا پیر یا اخوند یا کوئی اور متبرک آدمی ملک وغیرہ جنکی پرہیزگاری کی لوگ قائل ہوں تین پتھر جنکو بزبان پشتو ... کانی ... ہیں اوپر نیچے رکھکر شلے یعنی ایک چھوٹی برج سے بناتا ہی اور سب اہل معرکہ کو مخاطب کرکے کہتا ہی کہ ... جو شخص اس جرگے کے مشورہ کی تعمیل سے انکار یا عمداً پہلو تہی کرے تو یہہ شلے اوسکی دیکہ بہ چیسے ... کو ... بددعا کا اثر پہنچی اور اوسکا خانہ خراب ہو اور یہہ بددعا سب اہل معرکہ سے ہوتی ہے ... نیچو یعنی پانچوں یعنی کل کی جانب سی یہہ شلے اوسکی پیچھے پڑے ... اور پھر وہ شلے بنانیوالا ہاتھ سے گرا دیتا ہی نیچو یعنی پانچہ کے لفظ سے ...

ایک گوسفند لیجاکر معہ اپنی چند رفقاء کی سسرال کی گہر مین اوس گوسفند کو پکاتی ہین اور خود اور نیز گانو
والون کو بھی کہلاتی ہین اس رسم کا نام خرتڑہ یعنی گدہا باندہنا کہتی ہین اور جب گدہا باندہا گیا تو اوس
صبح جس برتن مین اوس لڑکا منسوب نے روٹے کہائی اوسمین دو تین روپیہ ڈالدیتا ہے اور اوسکے
معاوضہ مین سسرال یا ایک انگشتری نقرہ یا ایک لونگے یا ایک جوڑہ یا پوش یا ایک رومال پارچہ
سفید جسپر سرخ ریشم کا کام ہوتا ہی دیتی ہین اور پہر خوشی کی رسم جو ایکدوسرے کے والدین یکدیگر
کے گہر مین جاکر روٹی کہاتی ہین پورہ کرکے ناطہ کی رسوم کو ختم کرتے ہین اس قوم مین عہد شکنی
ناطہ کی تنازعات بہت ہی کم ہوتے ہین ؛

## طریق بیاہ و نکاح

یہہ دستور اس قوم مین اچہا ہی کہ جبتک مرد و عورت بالغ نہون تب تک شادی نکاح نہین کرتے
جب دونون طرف حد بلوغت کو پہونچے تب ایکروز شادی کا معین کرکے مرد والی گانوسی فی
گہر یا فی آدمی جو برات کی ساتہہ جاوی ایک اوڑے یعنی ایک پیمانہ غلہ مکی یا گندم جسکا وزن عموماً دو سیر
ہی لیا جاتا ہی اور جسدن برات جاوی اوس سی پہلی کچہہ غلہ یا آرد یا مکی کا دلیہ جیسا جسکا مقدور ہوا
اور ایک یا چند گوسفند اور کسیقدر قند سیاہ اور اوس دولہن کی پارچات لیکر تین چار عورات اور پانچ
پہہ مرد روانہ ہوجاتے ہین اور اوس دختر والون کے گانو مین پہونچکر روٹی اوس جنس سی جو ہمراہ
لیجاوین طیار کرتے ہین اول اوس طعام مین سی سکنائی و یہہ مسکونہ دختر کہاوین گی اور اوسکی بعد
شام کیوقت برات جسمین تعداد آدمیون کی حسب حیثیت جانبین کم و بیش ہوتے ہی جا پہونچتی ہی اور
پہر اور سوٹون کی نزد عورات اور طفلان و یہہ سی کہاتی ہوئے گانو مین داخل ہوکر وہ کہانا جو پہلی
انکی اپنی طرف کی آدمی جاکر پکاتی ہین کہاکر نندارہ یعنی تماشا دہل زنی اور مردون کی ناچنی کا تمام
رات ہوا کرتا ہی چارپائی یا لحاف یا اور کسیطرح کی خدمت مہمانی کا دستور نہین ہی بموسم سرما جاڑے
کے تکلیف آگ کی تپنی سی کم ہوتی ہی صبح وقت اگر والدین دختر صاحب مقدور ہوئی تو ہر ایک جانجی
کو خشک روٹی یا مکی کا دلیہ ہاتہہ مین دیکر رخصت کردیتی ہین اور اوس عورت کو بدون نکاح پڑہانے
کے دولہن کی پارچات پہناکر گہوڑی یا بیل پر سوار کرکے لیجاتے ہین مگر اوسکا شوہر دو یا تین روز
سسرالون مین اوسکے تسلے خاطر کیواسطی رہتا ہی تیسرے روز اپنی گانو مین واپس جاکر اخوند کو بولاکر

رشوت خور بہی نہ ہو اور سخن کا پختہ ہو تو ایسی شخص پر قوم کا اعتبار ہوکر باسم ملکی اپنی شاخ کا پیش رو ہوجاتا
ہی اور موروثی ملک کا خاندان جو اوسکے لیاقت کی برابر نہو وہ اوسکا مطیع ہوجاتا ہی اور تغیر و تبدل ملک
سی آپسمین دشمنی کم ہوتی ہی کیونکہ اوسمین کچہہ آمدن یا فایدہ نہین ہی اور اسطرح جب اوس پہلی متعدد
آدمی کی اولاد سی کوئی لایق نرہی تو اوسی شاخ کی دوسری خاندان سی کوئی پیدا ہوجاتا ہی اور یہہ دستور
انکا اسبات کا شاہد ہی کہ آپسمین جملہ برابر اور یک رنگ بہائی سمجہتی ہین ملک کا اختیار سوای فراہمی معرکہ
بہت تہوڑا ہی اور جرگہ مین بہی بلا اتفاق اکثر اہل جرگہ بخصوصیت ملکی کچہہ اختیار نہین ہی اور اپنے
قوم کے فریقین مین بہ لحاظ ناراضگی کسی فریق کے بلا استمال ثالثان دیگر بارضامندی فریقین فیصلہ
نہین کرتے اگر کسی انتظام عام کیواسطی اہل جرگہ کوئی تجویز کرین تو وہ تجویز ملک اپنی قوم کو سناتا ہی
اگر لڑائی کی تجویز کے تعمیل و فراہمی قشون ستر امیر اور رجلوشیکان کی معرفت ہوتی ہی ملکان کو
سوائی روٹی اور کچہہ آمدن نہین ہی جسکا ملک مہمان ہو تو اوسکی واسطی اکثر گوسفند ذبح کیا جاتا ہی فی الحال
نجیب خان ولد سوہان خان قوم احمد زی کا اور آدم خان قوم اتمان زئی کا بڑا ملک ہی باقی ملکان
کے نام شاخوار فہرست تعداد اور شمار اقوام سی معلوم ہونگے :

## رواج ناطہ یعنی نامزادی

عہد نسبت کا یہہ طریق ہی کہ مرد کی والدین کی طرف سی ایک ہم قوم آدمی معتبر عمر رسیدہ والدین دختر
کی گہر واسطی درخواست ناطہ جاتا ہی اگر وہ ناطہ دینی پر راضی ہوئی تو اوس شخص درخواست کنندہ کو کہتی
ہین کہ ساٹہہ روپیہ نہایت سو تک بقدر مقدور جانبین نقد روپیہ جسکو باصطلاح زبان خود خیر تے
کہتی ہین لی آؤ تب ناطہ دیا جاویگا یہہ پیغام پاکر روپیہ مطلوبہ پیدا کرکے ہمراہی پانچ دس آدمی والدین
دختر کے گہر جاتی ہین اور ایک دو گوسفند اپنی خوراک کیواسطی ہمراہ لیجاتی ہین بعد فراغت نان شبینہ
اوس دختر کے وارث مثلاً باپ یا بہائی کی دامن یا ٹوکری مین شمار کرکے وہ زر نقد جسکا نام خیرتی
ہی ڈالدیتی ہین اوسمین سی حسب درخواست بعض ہمراہیان والدین مرد دو یا چار یا کسقدر روپیہ
واپس کرکے باقی رکہہ لیتی ہین اور گوسفند ذبح کرتے ہین جب یہہ رسم ہو چکے تو عہد ناطہ کا پختہ ہوگیا
پہر اوس سی کوئی نہین پہر سکتا بعد اختتام اس رسم کے مرد کی جانب والے آدمی صبح اپنی گانو کو
واپس چلی جاتی ہین بعد ش ایک عجیب رسم ہوتی ہے یعنی جب لڑکا اپنی سسرال مین آتا جاتا ہی تب اوسکو

یا شریعت کروا ور تا فیصلہ جائداد متنازعہ سی جو ہمسایہ ہو چکی ہے غرض نہ رکہو اکثر تو اونکی دباؤ سی فیصلہ معتدل ہو جاتا
ہی ورنہ آپسمین دشمنی شروع ہو کر ایک دوسری کا مال جو ہاتہہ آوی غنیمت کی طور سمجہا جاتا ہی اور اگر اوس
ہمسائہ کی مال یا جان کو دوسرے فریق کی جانب سے باایام ہمسائہ گری نقصان پہونچے تو جنکا ہمسایہ ہوا تہا
اونکا شرم اور ہرجانہ نقصان پہونچانیوالی پر مثل غارتگری کی ہوتا ہی جسکی تعداد اوپر درج ہو چکی ہے غرض
کہ سب سے آخر ے طریق فیصلہ کا دشمنی اور زور ہے جو شخص زبردست ہوا وہ غالب آیا مگر اس طریق کی اختیار
کرنیسے پہلے بہت کچہہ تدابیر فیصلہ کیواسطی کیجاتی ہین اور گرما کی موسم مین جب یہہ لوگ پہاڑ مین جمع ہوتے
ہین تو وہان سر جگہہ اور فرصت کی ایام مین زیادہ تر معرکہ وانفصال تنازعات کا کام ہوتا ہی اور اکثر
بسبب خوف ایزادی خرچ ونقصان فیصلہ اول پر اکتفا کرتے ہین ؛

## ستر وزیر یعنی کلان وزیر

قوم اتمان زئی وزیری مین سی شاخ میمت خیل اور مدی خیل فرع توری خیل اور بیبلی کابل خیل کو باصطلاح
خود ستر وزیر کہتی ہین اور نیز انہین تین خاندانون کو بزبان پشتو خود دری لغرسے خواہ دری لغری
جسکا لفظی معنی تین چہوٹے ہین مگر مراد اسکی تین دودمان یعنی خاندان سی ہی اگر کوئی سنگین مقدمہ ہو یا جو
فیصلہ نہو سکے یا کسی مسئلہ آئین مروجہ مین اتفاق نہوا اور دریمان یعنی منصف مختلف فیصلہ کرین تو یہہ تیز
دودمان ستر وزیر مین سی جو آدمی آوے یا اوسکے پاس واسطی تجویز کے فریقین جاوین اور جو فیصلہ
اور تشریح مسئلہ آئینی ان تین دودمان کا ثابت کر دیوی وہ پہر قطعی ہی گویا آئین وزیرے کے مجتہد اعلی وہ تیز
لغری کے خاندان ہین اور سبب اس پیشوائی اور رہونی اختیار قطعی فیصلہ کا ہرسہ دودمان کو یہہ ہی کہ آئیز
وزیرے کی موجد ان تین خاندان کی مورث ہی تہی جیسا کہ ابتدا مین ذکر ہوا ہی ؛

## حال ملکان

قوم وزیری مین انتخاب عہدہ ملکی کیوقت کچہہ موروثیت کی پابندی نہین ہی گرچہ لحاظ موروثی خاندان
کا بہی کچہہ ہوتا ہی مگر اصل مین مستعد آدمی کیواسطی کوئی امر مانع نہین ہی کہ وہ ملکی کا نام اپنی واسطی حاصل
نہ کر سکے شش میٹرتیہ یعنی خوب مردی جسکی ذریعہ سی ملکی کا نام حاصل ہو سکتا ہی یہہ ہی اول ناشام تورہ یعنی
شام کی تلوار جس سی مراد مہمان کو روٹی دینا ہی دوسرا آدمی زیرک یعنی ہوشیار ہوا ور معرکہ یعنی جرگہ مین
گفتگو ہوشیاری اور دلایل سی کری اور اپنی قوم کے بہبودی اور ننگ ہیانے ہر حال مین ملحوظ رکہی اور

نتو ہی دیا جاتا ہی کہ اسقدمہ مین یہہ جہوٹہا ہی ورنہ خرچ کرنے سے گریز نکرتا اور دربیان یعنی ثالثان جرگہ
کو ہمیشہ عمدہ کہانا اپنی قسم کے کہانون مین سی ملتا ہی یعنے لحم گوسفند اور روغن زرد برنج یا اکثر گندم
کی روٹی کی ساتہہ دیا جاتا ہی الغرض اسطرح کے نان خوری تب تک رہتی ہی جب تک کہ دربیان فیصلہ اخیر
نکرین اور وہ عمداً طول دیتی مین جب اہل جرگہ کی مرضی واسطی فیصلہ ہوئے تب وہ فریقین کا بیان زبانی
معرکہ مین سنتی ہین اور بعد سماعت تقریر کے اونسی پوچہتے ہین کہ تم ہر دو ہمکو واک یعنے اختیار دیتی ہو
کہ جسطرح مناسب سمجہین فیصلہ کردیوین اگر وہ اختیار دیدیوین تو بلالحاظ آئین خود بطور صلح ایک تجویز
رضامندی جانبین کردیتی ہین اگر وہ اختیار صلح نہ دین تو بموجب مسئلہ شرع جو بمدد ایک اخوند کے
سمجہا جاتا ہے یا بموجب آئین وزیری اپنی فیصلہ کی تجویز اہل معاملہ کو سناکر جرگہ برخاست ہوتا ہی اگر
اوس تجویز سی تخاصمین رضامند ہین تو یہہ فیصلہ قطعی ہے اگر ایک فریق تجویز دربیان سی ناراض اور
اپنی حق مین بی انصافی سمجہتا ہی تو اوسکو اختیار ہی کہ دوسرے جگہہ کی دربیان یعنی معرکہ سے اس تجویز
کی نظر ثانی کراوی اگر دوسرا معرکہ بہی پہلی دربیان کی رای سی اتفاق کرے تو پہر فیصلہ قطعی ہے
اگر اونکا رائی پہلی تجویز سی مخالف ہو تو زبانی وجوہات ناقصی فیصلہ سابق اور نظیرین شکست چند
فیصلہ جات ماضی ظاہر کرکے اپنی تجویز جدید بیان کرتے ہین اور پہر اوس تجویز سی بہی فریق
ناراض کو اختیار عدم تعمیل کا ہی بصورتیکہ کوئی فریق اول یا ثانی دفعہ تقرر جرگہ
دربیان سے انکار کرے اور یا بموجب آئین وزیری یا شرع محمدی انفصال مقدمہ نہ کراوے
تو دوسرے فریق کو اختیار ہی کہ بذریعہ بدی یعنے دشمنی اوس کے مال اور جائداد سی
بدلہ لیوے یا نقصان پہونچاوی اگر وہ مظلوم خود کم زور ہے اور بدلہ نہین لے سکتا تو دوسری
زبردست قوم یا شاخ مین جاکر گوسفند ذبح کرتا ہے اور خود اور نیز جائداد
وشئے متنازع فیہ مثلاً زمین یا مویشی یا روپیہ یا عورت جسپر تنازع ہوا اون
لوگون کا ہمسایہ بناتا ہے جب ہمسایہ بن چکا تو پہر اوس کا شرم یعنے ننگ
اونکو ہوجاتا ہے جن کا ہمسایہ بنا اور وہ لوگ دوسرے فریق کو کہتے
ہین کہ اس مدعی ہمارے ہمسائہ کی ساتہہ فیصلہ شئے مدعا بہ از روئے آئین
وزیرے یا

کر گیا کہ اراضی متنازعہ میری موروثی ہی مدعی کی ملکیت یا رہن ہی نہین نہ آگاہ ہون نہ میرا باپ مرتے وقت مجکو اطلاع دیگیا تب دعوی مدعی ساقط ہی درحالیکہ متنازعہ نسبت کمی بیشی تعداد زر رہن کی ہی تو اوسکی واسطے مرتہن کو اختیار ہی کہ جسقدر روپیہ حق اپنا سمجھی راہن سی کلام اللہ شریف سر پر رکہا کر اوٹھالیوی ایسی حالت مین راہن کچھہ عذر نہین کر سکتا ✤

## تنازعات نسبت قرض

قرضہ کے معاملہ مین بہی مدعاعلیہ کے انکار کی صورت مین بشرطیکہ موجود ہونے گواہان مدعی یا مدعی خود حلف کیریگا یا مدعاعلیہ کو دیگا اگر مدعاعلیہ حلف نہ کرے تو زر متدعویہ دیدیوے واضح رہی کہ اس قسم کے جملہ تنازعات مالی اور دیوانی مین زیادہ حصر اوپر حلف فریقین کی ہے اور باوجود ایسی خفیف آئین کے تحقیقات کے کم ناحقی ہوتی ہی جسکا باعث یہہ معلوم ہوتا ہی کہ معرکہ مالکان یا مجمع مردمان دیہ مین جہوٹہہ حلف قرآن کا زیادہ تر بسبب بدنامی عام متنازعین یا گواہان مین سی بہ مجمع عام کوئی شاذ اوٹہاتا ہی ✤

## طریق انفصال مقدمات باہمی

یہہ ہی کہ جب باہم دو اشخاص وزیری یا دو شاخ اس قوم مین کسی امر کا تنازعہ از قسم اراضی یا معاملات دیوانی یا فوجداری یا عورت کا ہوجاوے تو اونکو اپنے دوست یا ملک دیہ یا دیگر سفید ریشان موقع فہمائش کرتے ہین کہ اگر خود رضامندی سی فیصلہ نہین کرسکتی ہو تو معرکہ یعنی جرگہ بطور ریش سفیدان بمعنی ثالثان پسند کرکے فیصلہ کرالو اور آپسمین جہگڑا نہ کرو اگر جانبین نے تقرری معرکہ منظور کری تو دو یا چار چند اشخاص وزیری اپنی یا دوسری شاخون سے ملک یا معزز منتخب کرکے درمیان مقرر کرتے ہین اور تب وہ معرکہ یعنی جرگہ جمع ہوتا ہے اور جانبین کی دوست اور رگوندیدار بہی اپنی اپنی جنبہ والے فریق کے پاس جمع ہوتی ہین اور ہمیشہ گوسفند ذبح ہوکر اہل جرگہ وغیرہ حاضرین کو فریقین کہانا دیتی ہین معرکہ یعنی جرگہ وزیری کا خرچ خوراک فریقین کی حیثیت سی بہت زیادہ ہوتا ہے کبہی کبہی ایسی خرچ کی تعداد دو تین سو روپیہ تک پہونچ جاتی ہی علاوہ از ثالثان اور رگوندیداران طرفین عام لوگ وزیر معرکہ کی خبر سنکر ناخوانده کیواسطی گروہ در گروہ چلی آتی ہین اور متخاصمین ایسی فضول لوگون کو بہی بحصہ مساوی بانٹ کر کہانا کہلاتے ہین اور کسیکو آنے یا کہانا کہانے سی منع نہین کرسکتی اگر منع کرین تو بدنامی اور سبکی ہوتی ہے جو فریق کہانا دینے اور خرچ معرکہ سی انکار کرے تو اوسکی نسبت اکثر یہہ

جنکو زبان پشتو ڈڈی کہتی ہین بنا کہی ہین اور ہرایک شخص اپنا ڈڈی یعنی حصہ کہا تا ہے اور اوس حصہ مطابق نفع نقصان کا شریک ہوتا ہے اور تعداد ڈڈی کی غیر معین ہی اول وقت مین ڈڈی ہرایک مرد لڑنیوالے اور لڑائی کے خرچ کرنیوالے کے حساب پر فی کس ایک ڈڈی مقرر ہوئی تہی اور پہر جس خاندان کی اولاد بہت ہوگئی تو اوسمین وہ ڈڈی یعنی حصہ بہت چہوٹے حصص پر منقسم ہوگئی اور ان چہوٹے حصص کو ڈڈی یعنے جدید حصہ کہتے ہین اور جس خاندان مین اولاد کم ہوئی اونکے ڈڈے سالم رہی یا تہوڑی سی جگہہ پر منقسم ہوئی غرضکہ مقدار ڈڈے اور تعداد سرون کہ ہے ہر ایک ڈڈے کی تعداد اراضی مساوے حساب پر نہین ہوتی اور خرچ فوج حسب رسد ڈڈے کی کرتی ہین ؛

## رواج تقسیم میراث

اگر کوئی شخص سوای فرزند نرینہ چہوڑنے کے مرجاوے تو میراث اوسکی باہم وارثان نرینہ حسب حصص شرع محمدی کی تقسیم ہوگی عورات کو برعکس شرع میراث سے حصہ نہین دیا جاویگا پس جو حصہ بموجب تقسیم شرعی مونثات کا ہوتا ہے وہ بہی حسب رسد حصص وارثان نرینہ اپنی حصون کے شامل کرلیتی ہین تقسیم میراث تنازعہ عموماً معرفت ملکان دیہ یا کسی اخوند کے ہوتی ہی بیوہ عورت گرچہ کسی خاص حصہ کی حقدار نہین ہوسکتی الاجبتک اپنی شوہر متوفی کی حق مین بیٹہی رہی تب تک مستحق نان نفقہ اور گذارہ کی ہوگی اور راستری دہن جسکو بزبان وزیران بُن سَیٔ کہتی ہین عورت کا مال ہی وارثان شوہر اوس سے کچہہ غرض نہین رکہتی بعد وفات عورت کی اگر اوسکی اپنے شکم سے اولاد نہو تو عورت کی والدین استری دہن عورت مذکور کے پیچہے خیرات کردیتا ہی اگر خود رکہہ لیوی تو بہی جائز ہے وصیت یا ہبہ انمین بہت کم ہی اگر شاذ و نادر کوئی وصیت کرکے مرجاوے تو اوسکی تعمیل بہی کم ہوتی ہی ؛

## تنازعات اراضی

جہگڑا زمین کا بابت حقیت انمین بہت کم ہی کیونکہ ابتدائی وخلیابی سے اپنی اپنے حصہ پر قابض چلی آتے ہین اور ہرایک کو اپنی ڈڈے یعنے حصہ بخوبی معلوم ہی البتہ فک الرہن اراضی کی تنازعات ہوتے ہین سو اونکا تصفیہ اس آئین سے کیا جاتا ہی کہ اگر مرتہن ملکیت مدعے راہن سے منکر ہی تو مدعیکو اپنی ملکیت اور رہن کی ثبوت کی گواہ دینے چاہئی بشرطیکہ مدعی ثبوت سے قاصر ہے تو مدعا علیہ اپنی ملکیت کی ثبوت مین گواہ دیوی اگر گواہ نہین رکہتا تو مدعا علیہ منکر کو حلف قرآن شریف کا کرنا پڑیگا جب وہ حلف اسباب کا

اوسکی ہاتہہ کو دیکھتے ہین اگر اوس آہن کی آگ نے وہ ہفت پارچہ کاغذ جلا کر اوسکی ہاتہہ پر بہی داغ سوختگی ڈالدیا ثب
بدون کسی اور ثبوت کے اوسپر چوری ثابت ہوگیئی تو دہ کا اصلی معنی گرم ہین مگر اسجگہہ یہہ مراد ہی کہ ہانڈی مین
اسقدر پانی گرم کرکے کہ جس سے زیادہ گرم ہونا غیر ممکن ہو شخص مشتبہ کو کہا جاتا ہے کہ دست راست کے تین انگشت
سی تین دفعہ اوس گرم شدید پانی کو چوتو مین ڈالکر اوس ہانڈی مین سے باہر پہنکیا جاوے اگر اس استعمال سے
اوسکی ہاتہہ کی انگلیون پر آبلہ پڑگیا تب اوسپر جرم ثابت ہی ورنہ بے گناہ سمجہکر بری طرفہ تماشا یہہ ہے کہ اس
آزمایش کی صدق پر اونکا خوب اعتقاد ہے اور کہتی ہین کہ جو بی گناہ ہو اوسکو آسیب نہین پہونچتا اور جسمین
گناہ ہو وہ کبہی نہین بچتا ✤

## حال تقسیم ملک

ابتداء مین اتمان زئی احمدزئی مسعود ہرسہ شاخ کلان کی باہم تین حصہ مساوی پر اپنا موروثی پہاڑ تقسیم
تہا الاجب مسعود ان دو قومون سی علیحدہ ہوکر ملک مقبوضہ اور مڑو بتینی پر قابض ہوگئی تب سے اونکا
تعلق تقسیم الئسی کچہہ نہا اتمان زئی اور احمدزئی کا آپسمین نصفا نصف حصہ ہے اگر کوئی جدید علاقہ دونو
قومین متفق لشکرکشی کر کی لیوین تو اوپر سی دو حصہ کرکے آپسکی شاخون مین اسطرح تقسیم کرینگی کہ قوم اتمان زئی
مین شاخ ولی خیل ایک حصہ شاخ ممیت خیل ایک حصہ شاخ ابراہیم خیل ایک حصہ اور فرقہ احمدزئی مین
نصف پاسنی یعنی پہاڑ کی رہنی والے اور نصف کشتنی یعنی نیچی تہل کی رہنی والے اور اوس اپنی اپنی
نصف کو اپنی شاخون مین حسب حصص ذیل تقسیم کرتے ہین
اول پاسنی۔ زلی خیل ایک حصہ گنگی خیل ایک حصہ توجی خیل ایک حصہ خجل خیل خانیا خیل ایک حصہ سرکے خیل ایک حصہ
دوم کشتنی۔ سپیرکے ۲ حصہ۔ ہاتہی خیل ۲ حصہ۔ بیزن خیل ۱ حصہ۔ عمرزے ۱ حصہ۔ پائندہ خیل ۱ بدین خیل ۲ باقی
۔ یعنی پاسنی اپنے نصف حصہ کو پانچ حصہ پر اور کشتنی دوسرے نصف کو پونے نو حصہ پر تقسیم کرتے ہین۔ قوم مسعود
اپنی فرقہ مین تین جگہہ حصہ کرتے ہین بہلول زئی ایک حصہ علی زئی ایک حصہ شمن خیل ایک حصہ واضح
رہی کہ انکی حصص باستحقاق کرسی نامہ مورث اعلی نہین ہوتی بلکہ توغ کے لحاظ پر ہوتے ہین۔ لفظ توغ سے
مراد خرچ تورہ یعنی لشکرکشی و مہمان وغیرہ ہر قسم کا نقصان جس جس شاخ نے بوقت ملک گیرے اول پا
تہا اوسی مطابق حصہ پاتی ہی اکثر ایسا ہے کہ توغ مین ایک شاخ کا حصہ دوسرے شاخ کے شامل ہو
گیا ہی اور پہر ایک شاخ نے آپسمین خانگی ویش یعنی تقسیم کے واسطی بموجب کرسی نامہ چہوٹے حصص

دیساہی واسطی وصولی اس زرمقررمکے بہی مجاز ہے کہ اگر اپنی جرات رکہتا ہو توزرمطلوبہ کی قدادتک مدیون
کا مال مویشی یا دیگر جایداد منقولہ خواہ چوری یا زوری سے لیجاوے اگر اپنی قوت نہو توکسی دوسری شاخ
زبردست کا ہمسایہ بنکر اونکی اعانت سے تعمیل کراوے اسطرح سکے حقوق مین مدعلیہ مدیون کا مال جسطرح
بن سکے لیجاوے تو اوسکو بزبان خود شوختہ کہتے ہین اگر شوختہ یعنی مبادلہ مین چوری کرکے مال
لیجاوے تو بہی یہہ فعل داخل جرم نہین ہے اگر تعداد واجب الطلب سے زیادہ قیمت کا مال شوختہ مین
لیجاوے تو وہ بطور سانہنگ بمنزلہ گرو مدعی کے پاس رہتا ہے جب مدعاعلیہ زرمقررہ دیدیوی تو بجنس مال
واپس لیجانیکا استحقاق رکہتا ہے *

## طریق حلف

عموماً اس قوم مین حلف قران مجید کا اس تقریر سے کیا جاتا ہے کہ اول مجہے خدا پاک کی اور پہر اس قران و ایسکے
معنون کی قسم ہے کہ مین خلافی بات مقصود ہ سچ کہتا ہون اور طریق حلف یہہ ہے کہ مسجد مین یا کسی اور
صاف نمازی جگہہ مین چادر بچہاکر اوسپر قران شریف رکہا جاتا ہے اور حلف بردار بعد وضو اوس فرقان
پر ہاتہہ رکہکر تقریر حلفانہ کرتا ہے علاوہ اسکے جیسا کہ یوروپ زمانہ کے بعض سادہ لوح قومون مین آگ اور پانی
سے آزمایش کیجنے کا رواج تہا اوسکے قریب قریب اس قوم مین بہی گرم لوہا اور گرم پانی سے جسکو اپنی زبان
مین کہیاڑ و تو وہ کہتے ہین آزمانے کی رسم ہے بالاخصوص مقدمات چوری مین اور اون مدعاعلیہم
کیواسطے کہ جنکی بدچلنی اور بدمعاشی عام مشہور ہو اور حلف قران جو ٹہہ پر اوٹہانے سے کچہہ پرہیز نہو
جب ایسے مدعلیہ کو مدعی اسطرح آزمانا چاہے اور رنگ دیہہ اوسکی بدچلنی کی تصدیق کرے تب کہیاڑ یا
تو وہ سے اوسکو آزماتے ہین کہیاڑ یہہ ہے کہ بقدر ایک روپیہ کلدار کے آہن مدور بناکر اور دوکان آہنگران
مین رکہکر اوسکو آگ دیتے ہین اور جب گرمی سے سرخ مانند آتش کے ہوجاوے تب اوس مرد مشتبہ کے
اول سب پارچات اوتر اکر ستر کے ڈہکنے واسطی ایک کپڑا چہوڑکر اوسکے بدن کی تلاشی اسواسطی کرلیتے ہین کہ
شاید کوئی تعویذ محافظ سوخت آتش اوسکے پاس نہو جب یہہ سب ہوچکا تب اوس مدعاعلیہ کے
دست راست پر ہفت قطعہ چہوٹے چہوٹے کاغذ قطر کر رکہدیتے ہین اور زرا و نچے اوپر کف دست پر فوراً
دوکان سے سرخ شدہ لوہا نکال کر رکہتے ہین اور اوس مرد کو درمیانہ چال سے نہ بہت جلد اور نہ سست
ہفت قدم چلاتے ہین جب ساتوین قدم پر پہونچا تو لوہا ہاتہہ سے ڈالدیتا ہے وہ شخص تلک اس بے انصافی کی منصف

اجنس جس مین بمعاوضہ عورت مفرورہ دو جوان عورتین ضرور ہونی چاہیئے مدعی وارث یا شوہر کے
کے کلی برات حاصل کر سکتا ہے جب اسطرح صلح ہوجاوے تو شوہر اوس عورت کو طلاق دے
آشنا فرار کنندہ اوس سے نکاح کرلیتا ہے اگر بجنس عورت واپس دیجاوے تو بہی شرم
اش جرم مین چہہ سو روپیہ کی جنس کم حثیت کے زیادہ ہیع بر دیجاوے گی اگر نہ دیوے تو
ں کٹا تو عورت بہی ماری جاوے ورنہ ناک کٹا کا مدعلیہ ہو کر اوسکو شرم دیوے ❖

# استحقاق حراست عورات

ناکتخدا دختر کو باوجود بلوغت اور بیوہ عورت کو باوصف آزادی مطلق اختیار نہین ہے کہ بدون رضامندی
اپنے وارثان کے کسی غیر شخص سے بمرضی خود نکاح کرین اگر کوئی ایسا کرے تو اوسپر موجب آئین بہگا لیجانے عورت
کے فتوی دیا جاوے گا ناکتخدا دختر کا ولی باپ یا بہائی یا چچا اور بیوہ کا شوہر متوفی کا بہائی وغیرہ میراث
خور زرینہ سرپرست ہوگا اگر ناطہ نسبت کے بعد مرد منسوب مر جاوے تاہم اوس دختر منسوبہ کو بطور میراث وارثان
شخص متوفی اپنا حق سمجھتے ہین اکثر ایسا بہی ہوجاتا ہے کہ منکوحہ یا منسوبہ بیوہ کے معاوضہ مین وارثان شوہر
عنہ سے للعہ تک زر نقد خواہش مند سے لیکر اوسکو دوسری جگہہ نکاح کرنے کی اجازت دیتے ہین الا اگر
شوہر متوفی کا بہائی اوس بیوہ سے نکاح کرنے پر مستعد ہو تو اول حق شفعہ اوسکا سمجہا جاتا ہے اور وہ بیرحم بہائی
اپنے عزیز دوست کا حق برادری بعد وفات اوسکے ایسطرح بجا لاتا ہے ❖

# طریق تعمیل قواعد آئین

واضح رہے کہ جتنی قواعد آئین کے ہر ایک امر کے متعلق لکہے گئے ہین اونکی تعمیل کے واسطے کوئی حاکم یا رعب حاکمانہ
نہین ہے انکی رواج کے قواعد حسب حالات اون کے ایسی ہین کہ وہ فریقین کو تعمیل کرنے کے واسطے خود رغبت
دلاتے ہین خصوص مدعا علیہم کو خوف انتقام سخت جو پشت ہا تک اوسکے لینے کا استحقاق مدعیان کو رہتا ہے
جلد صلح ہونے کی خواہش دلاتا ہے اور نیز دباؤ اون کا جنکے پاس مدعی واسطے تعمیل کرانے آئین کے ہمسایگی
جاتا ہے عمدہ تقویت ہے ❖

# جو زر معاوضہ یا تاوان

بموجب آئین صلح مدعا علیہ قبول کرے مگر پیچہے سے بسبب انکاری یا تمرد ادا نکرے تو وہ حق بمنزلہ قرضہ دیوانی
کے ہوجاتا ہے اور جیسا کہ قرضہ کے معاملہ مین بعد ثبوت بصورت عدم ادائے مدعی اختیار رکہتا ہے

جرم کے واسطے ہے ویسا ہی ہوگا سوائے مجرمان مفرور کے دوسرے قسم کا ہمسایہ وہ ہوتا ہے کہ جسکا کچھ حق بموجب
قواعد آئین وزیری کے یا قرضہ یا زمین کسی دوسری اپنی ہم قوم سے لینا ہوا اور وہ شخص مزدسے اور انکے پاس
مفل کا مرتکب ہوکر بموجب دعوی مدعی فیصلا اوسکا حسب رواج وزیری نکرے تب وہ مدعی کسی زبردست آدمی
یا قوم کا اوسی رسم کے ساتھہ جیسا کہ اوپر درج ہے ہمسایہ بنکر انتقام اور بدلا اونکی مدد سے لیتا ہے کچھہ شک نہین کہ
کہ ہمسایہ گریکانگ اس قوم مین بہت ہے اور اسکی باعث سے اونکے اوناحقون مین یہہ بہی ایک بڑا ناحق ہوتا ہے الا
اونکو اپنے قوم کے ربط وضبط کے واسطے اور آئین مروجہ کی تقویت کیواسطے مفید ہے کیونکہ جب ایک شاخ مین سے کسی شخص
نے گناہ کیا تو دوسرے شاخ والے اوسکو مدد دیکر اخراج ملک ونقصان سے بچاتے ہین اور اونکے دباؤ سے صلح بہی
ہوجاتی ہے اور آئین کی تعمیل مجبورًا بہی کرنی پڑتی ہے *

## جرایم متعلق نکاح وطریق حراست عورات
## یادداشت زنا

اس قوم مین زنا کے جرم شنیع کو قتل کے برابر سمجھتی ہین اوسواسطے مباح ہے کہ جب وارث عورت مثلًا شوہر یا بہائی اوس
عورت کو کسی شخص کی ساتھہ زنا کرتا ہوا یا ایک لحاف مین سوتا ہوا دیکھے تو ہر دو زناکار کو جان سے ہلاک کردیوے الا
اگر خاص مطابق صورت ہائے بالا زناکاری مین نہ دیکہی مگر قوی یقین اونکی بدکاری کا ہو یا کہ عورت منکوحہ یا غیر
منکوحہ کو واشنا اس کے گہر سے بمراد بدکاری بہگا لیجاوے تو یہہ رواج ہے کہ اوس عورت کو جان سے ماردیا جاوے اور
مرد کا جب موقعہ ملے ناک یا پانو کاٹ دیا جاتا ہے اگر ایسی صورت واقعہ ہوکہ عورت کو شوہر بعلت بدکاری ماردیوے
اور اوسکے آشنا مرد کو حسب شرح بالا ضرر شدید نہ پہونچاوی تو اوس عورت کے بہائی یا باپ اوس شوہر پر یہہ دعوی
کرسکتی ہین کہ یا اوس مرد متہم کا ناک کاٹو یا ہمارا نیم مٹرے کا قرضہ تمہارے پر ہے اور اس دعوی پر اونکو حق حاصل ہے
کہ اگر وہ نیم مٹرے کا پورینی حق ادا نکرے تو اوس جوہر کا ناک یا پانو کاٹ دیوین اس اشتباہ سے اکثر امر زانی بدون
ناک کٹی نہین بچتا البتہ یہہ ہوسکتا ہے کہ مرد متہم بعد مارے جانے عورت آشنا کے چہہ سو روپیہ کی جنس بطور خرچ
نیم مٹرے دیکر صلح کرلیوے اوس جنس مین نصف شوہر کا حصہ ہے اور نصف والدین عورت کا ایسی صلح
کرنے پر اوس زانی کا ناک یا پانو بچ سکتا ہے *

## آئین بمقدمات ورغلانیدگی عورت

اگر عورت منکوحہ یا غیر منکوحہ کا بہگا لیجانیوالہ صلح کرنی چاہے تو دو مڑہ نیک یعنی خون بہا کے برابر اکہرار

یعنی جو اتبک پیدا نہین ہوئین مدعی کو دیوین اگر عورتین ندے سکین تو فی عورت زر ولیہ ۳۰ روپیہ اور
فی ٹہہ غیر زائدہ ۵ عوض جملہ بطور تاغہ معہ اصل مال یا قیمت مال مسروقہ وعویدار کو دیکر چہا چھوڑا دین مگر ملحوظ رہے
کہ اس ناغہ کے معاوضہ مین بہی اوسیطرح جنس کا اکثر رواج ہے جیسا کہ خون بہا مین ❊

## پاداش نقصان رسانی مال

اگر کوئی شخص قوم وزیرین سے کسی کے مویشی کو بذریعہ زہر دہی وغیرہ تلف کرے تو مطابق آئین جو رکیے
اوس سے پیش آنا چاہیئے اگر درختان میوہ دار کے کاٹنے سے نقصان پہونچاوی تو فی درخت میوہ دار سو روپیہ
ناغہ ہے اور کوٹہہ یا کیٹری لو اگ لگا دینے کے بدلہ مین بہی ایک سو روپیہ معین ہے علاوہ اسکے قیمت مال سوختہ
کی مرتکب کو دینی پڑیگی اگر اوس آتش زدگی مین کوئی آدمی مرجاوے تو مجرم پر جرم قتل عمد عاید ہوکر آئین قتل
کے مطابق تعمیل ہوگی مگر اسمین اتنی شرط مطلوب ہے کہ مرتکب کو ارتکاب کے وقت اتنا معلوم ہو کہ جس کوٹہہ یا کیٹری
کو مین آگ لگاتا ہون اس مین انسان خفتہ یا بیدار موجود ہے ❊

## طریق بدرقہ

بدرقہ لفظ مشہور ہے جب کوئی شخص راہگذر خواہ کسی مذہب یا قوم کا ہو اور وہ کسی وزیر کو کچہہ معاوضہ دیکر یا دوستانہ
بطور بدرقہ ہمراہ لیکر انکے ملک کے راستہ پر جاوے اور اوسکے مال یا جان کو کوئی وزیر باوجود موجود اور رائع ہونے
بدرقہ کے نقصان پہونچاوے تو اوس بدرقہ اور اوسکی قوم کا مرتکب پر مثل آئین غارت گری استحقاق بدلہ
لینے کا ہوتا ہے وزیری بدرقہ پر بہت اعتبار نہین چاہیئے ❊

## ہمسایہ داری

سوائے رعیت ہمسایہ کے یہہ لوگ اوسکو بہی ہمسایہ کہتے ہین کہ جو شخص دوسری جگہہ کوئی جرم کرکے بہاگ کر کسی
فرقہ وزیران مین جا پناہ لیوے طریق ایسی ہمسایہ ہونے کا یہہ ہے کہ شخص مفرور ایک گوسفند ذبح کرکے گانو یا
دہندہ کے ملک یا اور معتبران دیہہ کو کہانا کہلا کر اونسے کہتا ہے کہ مین نے فلانے آدمی کا یہہ گناہ کیا مثلاً قتل یا
چوری یا زنا کاری یا عورت بہگا لانا اب مین تمہارا ہمسایہ ہون جس جس شخص نے اوسکی روٹی کہائی تہی وہ ہر ایک
فرداً فرداً اوسکو اپنا ہمسایہ سمجہکر شریک ہوجاتا ہے اگر وہ مفرور اونکا ہم قوم ہے تو جہانتک ممکن ہو
صلح کرانے کے واسطے حسب آئین وزیری کوشش کرتے ہین اگر صلح نہ ہوا اور بحالت ہمسائیگی اوس مجرم مفرور
کو کوئی اونکا ہمقوم نقصان اور ضرر پہونچاوے تو اوس شخص پر ہمسایہ والون کا رسم جیسا کہ غارتگری کے

مال کو بعلت چوری یا غارت گری راہزنی نقصان رسانی مال ہمتعہ دار و ضرر رسانی ہمسایہ یعنی پناہ گزیدہ بصورت
عدم تعمیل آئین نیکی ہلاک کرین جب اسطرح شوبلہ ہوجاوے تو پھر مدعی کا کچھ استحقاق ناغہ وغیرہ نہین رہتا
گو اوس شوبلہ مین مدعا علیہ کی ایک ہی بہیڈی ماری جاوے بلکہ اگر شوبلہ کی نیت سے مدعا علیہ کے مال مین
جاکر تلوار میان سے نکالی جاوے تو بھی مدعیکا شرم وناغہ پورا ہوگیا ✣

## طریق تحقیقات چوری

اگر بجنس مال مسروقہ موجود نہوا ورنہ کچھ دیگر ثبوت ظاہری ہووے مدعا علیہ مشتبہ منکر ہے تو ایسی حالت مین
باعتبار وقت سرقہ اسطرح تحقیقات کیجاوے گی اول اگر مدعی دعویدار ہے کہ میرا مال بوقت شب بذریعہ نقب
یا اور طرح چوری گیا ہے تب مدعیکو دو گواہ ثبوت رویت یا قرائن پیش کرنے چاہیئے بشرطیکہ عدم موجودگی گواہان
مدعا علیہ منکر کو قران مجید کا حلف دیا جاوے اگر وہ حلف کر گیا تو بری ورنہ چور ہے اگر شخص ماخوذ مشہور
بدمعاش یا سارق ہو تو حسب درخواست مدعی گرم لوہا یا گرم پانی سے اوسکو آزمایا جاویگا دوم اگر مدعی کہتا ہے
کہ چوری میری دن کو ہوئی مدعا علیہ مشتبہ منکر ہے تب مدعی قرآن کا حلف کرے کہ مجھکو بصدق دل یقیناً معلوم
ہے کہ میرا چور یہی ہے تو بس بدون کسی اور ثبوت کے مدعا علیہ مذکور پر جرم ثابت ہوکر قیمت مال مسروقہ معہ ناغہ و شبہ
ادا کرنی پڑے گی صرف اسقدر رعایت ہوگی کہ قیمت مال مسروقہ دوگونہ نہین لی جاوے گی ✣

## یاداشت ڈاکہ زنی و راہ زنی

اگر کوئی وزیر اپنی قوم مین سے کسی کی ہیر یعنی قافلہ کو جو موسم گرما کے شروع مین کوہ شوال برمل وغیرہ کو جاتے
ہین یا واپس آتے ہین لوٹ لیوے یا دست اندازی کرکے نقصان پہونچاوے یا کسی گانو یا کیزدے سے بطور
غارت گری کچھ مال لے جاوین تو اوس ہیر یا گانون مین سے ہر ایک شخص شاملاً یا متفرقاً اختیار رکھتا ہے
کہ مرتکبان مین سے ہر ایک کی مال مویشی از قسم شتر گھوڑا گائی بہیڈی بکری جو ملے اوسکو ہلاک کرکے رسم شوبلہ پوری
کرے جب اسطرح شوبلہ ہوجاوے تو مدعیان کی شرم یعنی ہتک عزت اور مدعا علیہم کے جرم کا مبادلہ ہوجاتا ہے لا
مال غارت شدہ کا پور یعنی حق بدستور مرتکبان کے ذمہ رہتا ہے بصورتیکہ قبل از ارتکاب رسم شوبلہ مدعا علیہم صلح
کرنی چاہین تو اسطرح ممکن ہے کہ بعوض شرم وجرم اٹھارہ عورتین جنہین سے نو زودلی یعنی زنائیدہ شن اور نو شبہ

ہوتے ہین اول سمجہین کہ ہم کم قوت ہین اور قصاص لینے کیواسطی ہاتہہ نہین پہونچیگا دوم اگر قاتل کو مار جاوے
تو اوسکے وارث زیادہ قوی ہین بدی سی باز نہ آوین گے یا آنکہ قاتل نے کسی اور قوم کے پاس جا کر پناہ لی
ہو اور فرقہ پناہ دہندہ زبردست ہے جب وارثان مقتول صلح کرنے پر راضی ہوئے تو طریق صلح یہہ ہے
کہ قاتل کا باپ یا بہائی یا کوئی رشتہ دار معہ چند ملکان اپنی قوم یا فرقہ پناہ دہندہ بطور جرگہ ننہ واتیہ یعنے
روے آور ہمراہ لیکر وارثان مقتول کے پاس جاکر ایک ہزار دوسو خون بہا جسکو بزبان خود ذمرہ نیک
کہتے ہین دینا کرتا ہے واضح رہے کہ یہہ ایک ہزار دوسو صرف برائے نام اور دباؤ کے تعداد مقرر ہے دراصل
اسقدر زر نقد دینے نہین پڑتے بلکہ اس تعداد کی معاوضہ مین جنس کم قیمت بہت زیادہ مع کے نام پر ملکان
فریقین کی تجویز سے دلائی جاتی ہے جیسا کہ ایک عورت خواہ شیرخوار طفلک ہی ہو تو بہی ایک سو کے عوض اور
فی اسلحہ بندوق یا تلوار گرچہ وہ حقیقتاً دو روپیہ کی ہو تو بہی عنـ اور فی راس مویشی خواہ گوسالہ دو سالہ
ہو تو بہی عنـ اور بہیڑ ہی بکری فی شاخ ... پس اس قسم کی جنس دیکر ایک ہزار دوسو کا نام پورہ کر دیتے
ہین جب اسطرح نیکی ہوجاوے تو پہر حق قصاص نہین رہتا مگر بعض اوقات ایسا بہی ہوجاتا ہے کہ بعد نیکی بہی
قصاص لیکر بجنس مال نیکی واپس دیدیتے ہین مگر اس وفا کا استحقاق اوسوقت ساقط ہوجاتا ہے کہ
جب اصل قاتل مرجاوے یا بجنس مال نیکی موجود نرہے اور عورت کا خون بہا مرد خون بہا کے نصف یعنی چہہ سو روپیہ
ہے باقی شرائط مطابق اوسکے ہین ❊

## طریق تحقیقات قتل

اگر کوئی شخص رات کو مارا جاوے یا کوئی گواہ رویت نہو یا کسی اور روایت سے از قسم مفروری وغیرہ قتل کا جرم ظاہر
کسی پر ثابت نہو اور وارثان مقتول باحتمال عداوت یا کسی اور وجہ سے کسی پر شبہ کرین اور شخص مشتبہ منکر ہو تو
چاہیئے کہ معرکہ ملکان ہین اوس مشتبہ کی قوم کا ایک سو مرد علیحدہ علیحدہ قسم قران شریف کی اوٹہاوین کہ
یہہ مشتبہ اس جرم کا مرتکب نہین ہوا اور ہمکو اسکی بیگناہی کی تسلی ہے تب وہ مشتبہ بری ہے اگر سو آدمی قسم اوٹہانے
کیواسطی پورہ نہو سکی تو جتنے آدمی موجود ہو سکین مکرر مکرر قران اوٹہانوین کہ جملہ سو دفعہ قسم کیجاوے
مثلاً بیس آدمی ہین تو اون مین سے ہر ایک پانچ پانچ بار حلف قران مجید صفائی مدعا علیہ کا اوٹہاوین گے

معلوم ہوگا کہ اس رواج مین کوئی کوئی اصول شرع اور کچھہ پرانے وقت کے بی سرو پا دستور کو ملا کر
ایک عجیب ڈہنگ کی آئین کو اپنی قوم کے حالات و طباع کے موافق بنا لیا ہے جسکو ذیل مین قسم وار
درج کیا جاتا ہے *

## آئین وزیری

اوّل قتل اگر کوئی شخص کسی مرد کو جان سی مار دیوے تو مقتول کے وارثان کو اجازت ہے کہ قصاص
مین قاتل کو مار کر اوسکا گھر باہر لوٹ لیوین اگر فوراً ہاتہہ نہ پہونچی تو جب دسترس ہو خواہ رستہ پر یا
گھر مین چوری یا زوری جیسا موقع ملے اوسکو قتل کرین جب تک اصل قاتل زندہ رہی تب تک جائز نہین
ہی کہ بدلہ لیوین اوسکے پسر یا کسی دیگر رشتہ دار کو مارا جاوے اگر وہ قاتل اپنی موت سی بدون کرنے
نیکی یعنی صلح جسکا ذکر آگے آوے گا مر جاوی تب وارثان مقتول قصاص مین اوسکے فرزند نرینہ یا
یا اوسکے بہائی اگر وہ نہون تو جو قریب تر وارث نرینہ قاتل کا میراث خوار ہو ایک کس کو مار سکتی ہین الغرض
حق قصاص کا بدون نیکی یعنی صلح کرنے کے پشت ہا پشت نبا رہتا ہے مگر عورت کو مرد کے قصاص مین نہین
مارتے *

## امتیاز آلہ قتل

بندوق سی مارنا یا ایک ضرب چہورا یا خنجر یا پتھرون سے ہلاک کرنا یا گلو سے گہونٹنا یا ذبح کرنا یہہ سب
مرگ برابر ہے الا تلوار کے زخمون سی قتل کرنا سب مرگون سی سخت سمجہکر اسکا یہہ امتیاز کیا ہے کہ اگر
کوئی آدمی بندوق یا اور آلہ سے قتل کیا جاوی اور اوسکے معاوضہ مین قاتل کو تلوار کے متعدد زخمون سے
مارا جاوی تو اوس معاوضہ لینے والے کو مبلغ ایک سو روپیہ وارثان مقتول از ضربات تلوار کو دینا پڑیگا اگر پہلا
اور پچہلا دونو مقتول تلوار سی مارے گیے تو پہر کچہہ امتیاز نہین ہے عموماً ان مین چہورا سی مارنا زیادہ مروج ہے

## پاداش قتل عورت

اگر عورت کو بیگناہ مار دیا جاوے تو بہی قاتل پر قصاص لازم نہین ہے اوسکا معاوضہ یہہ ہے کہ قاتل کا
پاؤن دہنا یا ناک کاٹ دیوے سبب اسکا یہہ ہے کہ عورت کو مرد سی رتبہ مین نصف سمجہتی ہین *

## طریق صلح قتل

واسطی صلح قتل مبلغ ایک ہزار دو سو ڈیڑہ ٹیک یعنی خون بہا مقرر ہے بخوف انتقام جسکے غایت کی کوئی
میعاد نہین اکثر قاتل خواہان صلح ہوتا ہے الا وارثان مقتول صرف ایسی صورتون مین صلح کرنے پر رضی

لکڑیون سے ہوتا ہے رکہتی ہین مگر بہت تنگ اور خراب اکثر مویشی بہی اوسی ایک کوٹہ مین ہوتی ہے
اور پہاڑون کی سلامی مین متفرق سکونت رکہتی ہین اور کوچی وزیر بہی جب ایلاق کے واسطی کیژدی
اور یوزی پہاڑ مین جا لگاتے ہین تو وہ بہی بدون خطرناک وقت کے متفرق ایک ایک دو دو کیژدی
اور یوزی اپنی اپنی زمین کی سرپر یا اپنے چراگاہ مین جا نصب کرتے ہین +

## ایجاد آئین وزیری

اب دیگر حالات متعلقہ اس قوم سے پہلی اوس پہگڑا آئین کی تشریح کی جاتی ہے جو اس قوم کا خانگی دستور العمل
ہے واضح ہو کہ اس آئین کو یہہ لوگ باصطلاح زبان خود دوزیرٔ نرخ کہتے ہین جسکا معنی وزیری عرف اور رسم
ہے اس آئین کے سبب آپسمین اتفاق اور کار کیواسطی کافی ضبط رہتا ہے اور اسبات کیواسطی اون کا
رواج اور اوسکا نتیجہ ایک دلیل ہے کہ آئین خواہ کیسی ہی ناقص ہو بہر حال بے آئینی سے بہتر ہے کہتی ہین کہ
ابتدا مین اس قوم کے بیچ بہی مثل دیگر آزاد پشتون قومون کے کوئی دستور مقرر نہین تہا اور چونکہ یہہ
قوم خصوصًا شاخ احمدزئی و اتمان زئی بطور خانہ بدوشان کوچی رہتے تہی جہان اچہی چراگاہ دیکہی ہان
چند روز کیژدی لگا کر گذارہ کیا اور پہر اوس جگہہ سی مال مویشی لیکر جلد یا ایسی آوارہ گردی اور کم حفاظت
کے سبب اور دیگر قومون کی دشمنی کے باعث سی ضرورت پڑی کہ واسطے اتفاق اور انفصال معاملات
باہمی کوئی رواج مقرر کیا جاوی ایسے وقت مین ایک مقدمہ مابین فرقہ شادی خیل و فرقہ سپیر کے وزیران
ایسا برپا ہوا کہ جس سے نفاق قوم نمودار تہا یعنی ایک عورت ناکتخدا اسمات گرانی قوم شادی خیل کسی
محمد خیل سپیر کی گہر بدون رضا اپنے والدین چلی آئی تہی اور اوسکے واپس لیجانے کے واسطی شادی
خیل لشکر اپنی قوم کا جمع کرکے محمد خیلون پر چڑہ آئے تہے اور قریب تہا کہ دونون فرقون مین شدید کشت
خون ہو اوس تنازعہ کے فیصلہ کے واسطے اکثر ملکان کلان ہر ایک شاخ وزیران جمع ہوئی اور اوس
جہگڑہ کو صلح سے طی کرکے جہت انتظام آیندہ اس آئین کو ایجاد کرکے اوسی مجمع مین تقریر کی گئی اور
سب نے اسکی اتفاق کیواسطی دعا خیر کری اوس جرگہ مین بڑے ملک اور اس آئین کی زیادہ موجد صلاح
کار مسمیان اسکندر ولد مدی قوم توری خیل و جبر ممیت خیل و کاجی کابل خیل باعانت دیگر ملکان تہے
بعض ہوشیار آدمی اس قوم کے کہتے ہین کہ دس یا بارہ پشت گذرے ہین جسکا عرصہ تخمینًا تین سو
برس سی کچہہ اوپر ہوگا جب یہہ آئین بنا کر جاری کی گئی اور اب تک مروج ہے ناظرین باخبر کو دیکہنی سے

دیگر نواحات پر وزیری قابض ہوتی جاتی ہین نرلی خیل شاخ احمد زئی وزیری جو درہ گومل کے مشہور راہزن ہین وہان ہمیشہ رہتی ہین اور گنگی خیل خجل خیل توجیا خیل ہاتہی خیل سرکی خیل بیزرن خیل پائیندہ خیل خونیا خیل شاخہائی احمد زئی وزیری وہان تابستان کو جاتے ہین زمین موسومہ ڈب اور ہندی ہاتہی خیلون کی اور مشرق کی طرف شیشہ۔ بیزرن خیل اور خجل خیلون کی ہے مگر وسط کو دوتانی نہین چہوڑتی *

## علاقہ بدر

ایک وادی ہے طولاً شمال سے جنوب مایل بشرق کو شہر کانی گورم تک پانچہ کوس طویل و قریب ایک میل عریض ہوگی اسکے سر پہ قوم شنگی وغیرہ شاخ ہابہلول زئی مسعود اور کچہہ پائندہ خیل احمد زئی اور باقی کل بیزرن خیل احمد زئی رہتے ہین اور اونسی نیچے سڈن خیل شہیر کے ہین او نیچے بہر مسعود وزیری رہتی ہین *

## دیگر علاقجات مسعود وزیری

سوائے علاقہ بدر کے جسمین کچہہ مسعود رہتی ہین مسعودون کے ملک مین علاقجات ذیل قابل لکہنے کے ہین اول درہ جسمین مشہور شہر مکین ہین دوم جنورہ ثانی سیوم میدان چہارم دوہ توی جو بعد ملجانے بدر اور درہ کے نیچے دو توئی یعنے دونالہ کہلاتی ہے اور درہ تاک اندر کوہ اور کوہ باڑخواہ بوبڑ اور زنگرہ اور شہیر اور شکتو اور گرلشتو ہین انمین متفرق دیہات کے اندر جو اکثر چہوٹے چہوٹے ہوتے ہین مسعود وزیری آباد ہین *

## مساکن قوم وزیری

یہہ قوم متفرق سکونت رکہتی ہین اور سوائے شہر مکین وچند دیگر دیہات کے اکثر پہاڑی گانون انکے بیس گہر سے کم ہوتے ہین زیادہ تر گذارہ اس قوم کا جو ایلات یعنی کوچے ہین سیاہ خانہ یعنی کنشردی مین جس کی تعریف آگے آوے گی اور پوزری یعنے بوریا خانہ جو بطور سائبان کے ہے اوسمین ہوتا ہے نہایت تکلیف سی اور میدان علاقہ بنون مین جہیر یعنی خس خانہ اکثر رکہتے ہین اور زیاد جمع رہتے ہین اور پہاڑی وزیر مستقبل سکونت والی ہی اگرچہ اکثر قشلاق اور ایلاق رکہتی ہین مگر قشلاق یعنی قرارگاہ زمستانی کے واسطی اکثر چہوٹے چہوٹے پتہرون کے بنے ہوئے کوٹھے جنکا سقف بڑی موٹی اور مضبوط

## شہرنہ

علاقہ وڑسے مغرب چھہ کوس طویل اور ایک کوس عریض ایک چھوٹی وادی ہے شہرنہ مین مداخل اور اوسکے نیچے مدرخیل اور دوڑ کے متصل مغربی حد پر سنزرخیل شاہجہانے اتمان زئی وزیری رہتی ہین ❊

## شرکئی

درہ شکتو کے سرپر توری خیل اور مسعود وزیر کے مابین علاقہ شکئی قوم عمرزئی وزیری کا وطن ہے

## شیرہ تلہ وغیرہ شمالی ملک

وزیرون کے ملک کا شمالی حصہ خراب اور ناقص ہے چھوٹے اور گرم پہاڑ ہین جنمین کوئی بڑا درخت سرد ملک کا نہین ملتا اور برف نہین پڑتی درخت پولاہ اور بعض جگہہ زیتون اور پیلو کا درخت ہوتا ہے اس جنوبی حصہ مین شیرہ تلہ پہارون کے بیچ ایک اچھا وسیع میدان ہے مگر اسمین زراعت کاری نہین کرتے ممیت خیل اور توری خیل اسپر قابض ہین علاوہ اسکے ڈنڈی جسمین ممیت خیل رہتے ہین اور نالہ کیتو حسن خیل مدرخیل توری خیل کا مقبوضہ اور نالہ کرم علاقہ بنگش سے نیچے متفرقہ کابل خیل اور خترخنے ملک شی قوم کا اور گیندائی اور زنگرہ گنگی خیل زلی خیل وغیرہ کا ہے شہیدان توجیا خیل کا اور سپیرہ لکڑی سرو غابرغنتو کوشر وسم خرسیند ہاتھی خیل وزیرونکا ہے اور تہل وغیرہ زمینات مقبوضہ علاقہ بنون کا ذکر آگے آویگا ❊

## علاقہ وانہ

یہہ علاقہ ملک وزیری کی جنوبی حصہ مین درہ گومل سے شمال اونچی اونچی پہاڑون مین واقعہ ہے کہ جنکی جنوبی سلامی کی ڈھال درہ گومل تک جاتی ہے وانہ ایک وادی ہے شمال سے جنوب کو پندرہ کوس لمبی اور تخمیناً چوڑی اسکے بیچ ایک توی یعنی نالہ ہے جسمین کچھہ پانی بہی جاری تہا ہے یہہ نالہ جنوب کو جاکر گومل مین شامل ہوتا ہے اس نالہ کے دونو کنارون پر آبی زمین بہت عمدہ قسم کی ہے اور کل وادی قابل زراعت ہی مگر کل سے چہارم حصہ نہری رقبہ اور باقی بارانی ہے نہری زمین مین ہر قسم کی پیداوار ہو سکتی ہے اور علاقہ بنون کے زمین سے قسم مین مطابق ہی موسم اس علاقہ مین تابستان کو نہایت گرم ہے اور مچھر اس کثرت سے ہوتا ہے کہ آرام سے نیند نہین ہو سکتی علاقہ وانہ کے وسط مین قوم ووتانی شاخ لودی مستقل سکونت رکھتی ہے اور اونکا ایک قلعہ بنا یا ہوا ہے مگر اوسکی

اور ریاسی شاہماہی اتمان زئے وزیری اور اوسی نیچے شاوخے خونیاخیل بدین خیل کا حصہ ہی اور رانی بائین و ورتک اتی خیل ہین اور ایک کنارہ پر سدن خیل بہیر کے رہتی ہین اور سب سے نیچے حصہ مین قوم مسعود وزیری کی شاخہای بہلول زئی وعلی زئی آباد ہین ؛

## علاقہ برل

ملک وزیری کی غربی حصہ مین پہاڑون کے بیچ علاقہ برل بطور وادی کی ہی مشرق سی مغرب کو تخمیناً اٹہائیس کوس اور تخمیناً چار کوس عرض ہوگا اس وادی مین اکثر زمین ہموار ہی اور کئی چہوٹی وادی اسکی متعلق ہین سب سے عمدہ قطعہ اس ہین زمین مرغزہی جسمین سپتیلے اور پہلی شاخین کابل خیل کی اور سیدگے رہتی ہین زرعی زمینات اس علاقہ مین بہت ہین مگر برل مین قبضہ وزیران ہر موسم مین نہین رہسکتا زمستان مین اکثر قوم سلیمان خیل اور رخروٹی وغیرہ غلجی واسطے چرای مویشی کی کوہ برل مین چلی آتے ہین تب سوای کوٹ کی وزیرا ونکی خوف سی وہان نہین رہ سکتی اور موسم گرما مین وزیری لوگ اپنی مال مویشی اور رمہ وہان چاچراتی ہین سوای علاقہ مرغہ بلکے برل مین قبضہ زراعت کاری وزیرونکا نہین ہی شروع موسم خزان مین اپنی مویشے کے گلی لیکر واپس چلی آتی ہین تموسی درویش انکی مورث کی قبر بمقام زیندا او زعلاقہ برل مین ہی اور وزیری اوسکا بہت ادب کرتے ہین ؛

## رزمک

ایک چہوٹی اور عمدہ وادی چہہ کوس طویل اور چار کوس عریض معتدل الہوا قطعہ ہی اور اوسمین میت خیل اور تورے خیل شاخ اتمان زئی وزیرے رہتے ہین

## علاقہ شم

بہی اوس کے ملحق ہی جسمین درخت اور سبزی بہت نہین ہی مگر آب وہوا اچہی ہی اور اوسمین میت خیل او برہیم خیل اور شاخہای اتمان زئی آباد ہین ؛

## درہ خیسور

شرقاً وغرباً طویل بی رونق علاقہ دوڑ سی جنوب واقعہ ہی اوسکا پانی اچہا ہے خیسور کے سر مین میت خیل اور وسط مین توری خیل اور نیچے تنگہ سین مین وڑوکے آباد ہین اور پانے خیسور کا معتدل او خوشگوار ہی ؛

وزیری سنے موقع پاکر یورش کری اور پہلی حملہ مین علاقہ بدرا اور شہیر پر قابض ہوگئی کانی گورم وگنیز کی نواح پر قبضہ کرنے کے وقت اوس قلیل گروہ باقیماندہ اور رمزون نے جو مقابلہ کیا ادنسی وزیری غالب آئی بعدش قوم بیٹنی کو بھی درہ ٹانک اور اوسکی متصلہ پہاڑون سی خارج کرکے اپنی قبضہ کو پہیلالیا اور دوسری طرف شمال کی جانب شاخ اتمان زئی اور احمد زئی بڑہتی گئی اور جن مخالف قومون سی اونکا مقابلہ ہوا اونکی بی اتفاقی اور اپنی اتفاق کی سبب سی اونپر کامیاب ہوئے اور تدریجا اپنی حدود دعرہ سے کو بڑہاکر اوس ساری وسیع ملک پر متصرف ہوگئی جو فی الحال اونکی قبضہ مین ضلع کوہاٹ کی حد سی لیکر ضلع ڈیرہ اسمعیلخان کی ساہمنی والہ درہ تک ہی طولاً بیہودہ فاصلہ اس سرحد کا ایکسو چالیس میل ہوگا مجمل جغرافیہ انکی ملک کا اس کتاب کے پہلے حصہ مین درج ہوچکا ہی مگر مؤلف کو منظور ہی کہ انکی بعض مشہور پہاڑے علاقون کا ذکر مفصل کیا جاوے ؛

## علاقہ شوال

شوال سرسبز پہاڑون کی بیچ بطور وادی مشرق سی مغرب تک تخمیناً بارہ کوس طویل اور جنوباً وشمالاً چہہ کروہ عریض ہی خوب سرسبز اور درختان نشتر اور صنوبر یعنے جلغوزہ اور دیودار وغیرہ سی مملو سایہ اور گنجان جنگل اس وادی کی کنارہ کی پہاڑون پر بہت ہی بارش اکثر ہوتی ہی اور تین ماہ برف بھی پڑتی ہی اور بہت وزیرون کی پہاڑی علاقہ سی سوای کوہ پیر غل شووال سرد جگہہ ہی اس وادی کی بیچ ایک نالہ کوہی موسوم بریالی جسمین کچھہ پانی بھی جاری رہتا ہی واقع ہی اس علاقہ کے سر کی طرف زمین موسومہ ڈیرہ میامی اور ملکشی کابل خیل وزیری کا ملک ہی اور کابل خیل سی نیچے بکاخیل رہتی ہین اور اونسی نیچے جانی خیل یہہ علاقہ قوم اتمان زئی کی شاخہا مندرجہ بالا کی ملکیت ہی اس تفصیل سی کہ نصف اوپر والہ کابل خیل اور ملکشی کا ہی اور دوسرا نصف نیچے کے طرف تین حصہ ذیل پر منقسم ہے بکاخیل ایک حصہ جانی خیل ایک حصہ اور ملکشی ایک حصہ یہہ قومین ایلاق کی طور پر گرما کی موسم مین وہان جاتی ہین اور سرما مین اکثر نیچے چلی آتی ہین وہان زرعی زمینات بھی رکھتی ہین ؛

## علاقہ شکی

یہہ علاقہ پہاڑون کی بیچ ہموار شکل وادی واقع ہی شمال مائل غرب سے جنوب مائل مشرق تک تخمیناً گیارہ کوس طویل اور تخمیناً تین کوس اوسکا عرض ہوگا کنارون پر بہت درخت عمارتی وغیرہ ہین اسکی سر پر ملک شی

# حال قوم وزیری

شجرہ نسب مفصل شاخوار اس قوم کا اوپر درج ہوچکا ہی یہہ شہرہ عام کہ وزیر جسکی نسل سی یہہ جرار قوم ہے
کسی بادشاہ کا وزیر تہا مطلق غلط ہی دراصل وزیر اوس شخص کا اسم تہا جسکی اولاد یہہ قوم ہی جیساکہ
اب بہی اکثر اس ملک مین وزیر یا امیر آدمیون کی نام رکہی جاتی ہین سو اسیطرح مسمی سلیمان نبیرہ کرلانی
نی اپنے فرزند کا نام وزیر رکہا جو مورث اعلی اس قوم کا ہوا وزیر مذکور کے دو فرزند تہی ایک کا نام
خضری اور دوسرے کا نام لالی کہتی ہین کہ اوسوقت یہہ شخص شامل اولاد شیتک متصل کوہ شوال اور
علاقہ برمل مین رہتی تہے اتفاقا مسمی لالی پسر دویمی وزیر سی شیتک کی اولاد مین سی کوی شخص مارا
گیا تب لالی بخوف انتقام گیرے بہاگ کر ننگرہار کے ملک مین چلا گیا اور وہان جاکر شادی کرلے
کہ اب بہی اوسکی اولاد سی ایک قوم موسوم تیلا یا لالی وزیر اوسطرف کوہ سفید کے نواحات مین
آباد ہی باقی رہا مسمی خضری پہلا بیٹا وزیر کا جسکے تین فرزند ہوئی موسی معروف درویش اور
محمود اور مبارک آخر الذکر کا بیٹا گرباز تہا موسی کو اسواسطی درویش کہتی تہے کہ وہ شخص پرہیزگار اور
زاہد تہا کہ اب بہی اوسکی اولاد اوسکو ولی کامل سمجہکر اوسکی قبر پر جو علاقہ برمل مین ہی چڑہاوہ اور صدقہ
گذرانتی ہین مگر افسوس کہ اوسکی اعمال نیک کی پیروی نہین کرتے موسی درویش کی دو پسر تہی ایک اتمان
جسکے اولاد کو مجمعًا اتمان زئی کہتی ہین دوسرا احمد جسکی نسل کو احمد زئی کہتی ہین اور اوپر سی ان دونو
کی نسل یعنی موسی کی ذریات کو شاملاً درویش خیل یا درویش وزیری بہی کہا جاتا ہی اور وزیرے لوگ
اپنی روزمرہ مین اتمان زئی اور احمد زئی کو شاملا درویش کی لفظ سی امتیاز دیتی ہین موسی کی دوسرے
بہائی محمود کا بیٹا مسعود تہا جسکی نسب کو مسعود وزیر کہتی ہین اب سرحد پر جو قومین آباد ہین اونکی تفصیل یہہ ہے
اتمان زئی احمد زئی مسعود ان ہر سہ مین بہت شاخین اور شکوفی ہین جو شجرہ نسب سی معلوم ہونگی مولد
اس قوم کا کوہ برمل تہا جو کوہ سلیمان کی ایک دہار ہی جیساکہ اس قوم کے تعداد مین افزونی ہوتے گئے
ویسی ہی یہہ لوگ تدریجًا اپنی ہمسایون پر بزور اتفاق خود غالب آکر پہیلتے گئے سب سے پہلی کوہ سلیمان کے پہاڑے
علاقون مین سی علاقہ شوال اور اوسکی نواح اس قوم کے قبضہ مین آیا جہان پہلی قوم شیتک وغیرہ آباد تہے
اوسی عہد مین بباعث قحط سالی قوم اورمڑ جو شہر کانی گورم وغیرہ علاقہ متصلہ مین آباد تہے غیر آباد ہوکر
اکثر علاقہ لوہ گر و اقعہ ریاست کابل و دیگر ملکون مین چلے گئے قلیل لوگ اوس قوم کے رہگئے تہے قوم مسعود

بہلول زئے
شجرہ نسب
پسر دوئیمی مسعود وزیر
ہمل خیل
باند خیل
نانو خیل
شنگی
بائینگی
اوولی عبدئے
ناک شی
نظر خیل
ایکم خیل
طوطیہ خیل
محمد زئے
جوکئے
ملائے
بوسلی
خنے خیل
غوزکے
سلیکے
عزیز خیل
خوزمنج خیل
بوزیا خیل
وجی خیل
خرمن خیل
ماسیہ خیل
خویداد
بازید
فتح خیل
زرگر خیل
حسن خیل
ماسیہ خیل
زوجہ اول مسمات مستی
بزوجہ دوم از قوم کاکڑ
زوجہ سوم قوم اور مڑ
لنگر خیل
گلی خیل
سوجی خیل
بابل خیل
پنجے خیل
پیلان خیل
ہیبت خیل
عمر خیل
برتنے
مہرخانی
انکو اورمڑ خیل کہتے ہیں
نصری خیل
شمسہ خیل
عباس خیل
للہ خیل
قیامت کیمت خیل
زوجہ اول
زوجہ دوم مسماۃ نیکنہ
سرکے خیل
گنہ خیل
پایو خیل
قفیل خیل
نوزنگ خیل
لدی خیل
تتنے خیل
شیرمن خیل
بخنے خیل
ان ہردو کی اولاد کو نیکنہ خیل کہتے ہیں
ازوبی خیل
ظریف خیل
عباس خیل
شیر خیل
گیگا خیل
تادر خیل
رستم خیل
سورا خیل
سرست خیل
علیخانی
میرخانی
منڈا
مسماۃ کوکڑہ کی ہر پسران کی اولاد کو کوکڑی کہتے ہیں
درویش خیل
قراز خیل
شہابی خیل
برا خیل
میراحمد خیل
جلال خیل
درمن خیل
محب خیل
معیب خیل
طالب خیل
یحیی خیل
برہیم خیل
فتح خیل
گلمیر خیل
شمی خیل
شیراز خیل
کمال خیل
حندی خیل
میرت خیل
سکندر خیل
کالی خیل
توجی خیل
ناجے خیل
ببہ خیل
بابا
پیرداد خیل
میرداد خیل
کریم داد خیل
روزتی خیل

## یادداشت

واضح رہے کہ در اصل مسعود کے دو بیٹے تھے ایک مسمی علی جس سے قوم علی زئی چلی ہے دوسرا بہلول جس کی نسل سے قوم بہلول زئی ہے علی کے دو پسر تھے ایک مسمی فتح جسکی اولاد نامزد فتح خیل ہے اور ہر دو میں بوتیہ خیل ہے دوسرا مسمی شمن جس کی ذریت معروف بشمن خیل ہے در اصل شمن خیل بھی علی زئی ہے مگر بوقت حصول قبضہ ملک مقبوضہ کے بسبب بارہ ویں حصہ کے توزیع میں انکو پسر حصہ ملا اس سبب سے شاخ شمن خیل نے اپنا علیحدہ نام پیدا کیا اور حقیقتاً شمن مسعود کا بیٹا نہیں بلکہ پوتا ہے ؛

مین قوم اسمعیل خیل اور سپین مین قوم تنی جسکا مفصل حال آگی آویگا شہو جنگجو ہین سکنائی خوست کی زینت
اور اخلاق خراب بتلاتی ہین لہو لعب اور واہیات پسند لوگ ہین اور نوخیز جوان کتنی عرصہ تک ریش
کو بڑہنے نہین دیتی اور صاف رکہتی ہین خوست وال مخلوق کی خوراک مین زیادہ تر گندم اور چاول
اور مکی مستعمل ہے اور پوشاک اکثر کرپاس کی ہوتی ہی سر پر نیلہ دستار اور پیراہن نیلہ یا آبی رنگ
اور جوان آدمی اکثر سرخ اور زرد ابریشم کا کام اوسکی گریبان اور پشت تک کرتے ہین شلوار اکثر
سوسی کی مگر عمر رسیدہ سفید پارچہ کی پہرتے ہین اور عورات کے سر پر چادر اور پیراہن دراز چین دار
بشکل پوشاک عورات وزیری اور عورتین کم مستور ہین بدکاری بہت ہی سرمہ بہت لگاتے ہین اور
سواری اور نیزہ بازی کی شوق ہے ناچنا گانا بہت پسند کرتے ہین تہوار اور خوشی کے
ایام مین ایک قسم کا ناچ جسکا نام بزبان خود منداری مردنا چتے ہین اور نعرہ کرتے ہین عورات
پر عاشق ہونا بہت مروج ہی میلہ رہتی ہین علم کا شوق نہین رکہتی حکومت کابل سی بباعث سختی حکام
موقع ناراض بلکہ نالان ہین متعصب مخلوق ہی؛

خوگیانی سی اسقدر دور ہین کہ وہ خود بہی نہین سمجہتی کہ ہمارا تعلق کچہہ خوگیانی سی ہی یا نہین قوم پڑبہ کی حسب
ذیل شاخین ہین مردی خیل میاخیل تسبی خیل سرداخیل محمود خیل نری زی ملی زی آشی زی
ڈڈہ خیل بوچی خیل کل تعداد اس قوم کے اسلحہ بند مردم کے ایک ہزار کہتی ہین اور یہہ سب لوگ
علاقہ خوست مین رہتی ہین اور داخل سپین گوندی کی ہین ایسا سنا جاتا ہی کہ ابتداء مین کل علاقہ خوست
قوم کرڑانی کی شاخہای خوگیانی وغیرہ کے قبضہ مین تہا جہانگیر کے عصر مین قوم غلجی کی بعض شاخون نے
علاقہ زبردستی خروج کرکے زیادہ حصہ ملک خوست کا انسے لیا اور شاہجہان کی سلطنت مین خانگی
فسادنے زیادہ کم زور کئے ایسا مشہور ہے کہ زمانہ ماضیہ مین قوم پڑبہ کے اسلحہ بند مردمان کے
تعداد تین ہزار نفر تک تہی اب صرف ایکہزار ہین پیشہ اس قوم کا عموماً زمیداری بعض کچہہ قلیل
تجارت بہی کرتے ہین حاکم خوست کی ماتحت ریاست کابل کی رعیت ہین

## قوم عبد الرحمان خواہ دریان

یہہ قوم بہی ایک شاخ کرڑانی کی ہی اسکی چہہ شاخین لوگ بیان کرتے ہین حاجی خان خیل سودے خیل
احمد خیل اصلی اور رندی خیل کو تندے منگس وصلی ان ہر چہہ شاخ کو مموڑے بہی کہتی ہین اور متون
بہی اونکو بولتی ہین مگر وزی خیل بہی داخل متون ہی راوی کہتا ہے کہ متون دراصل خوست کے ایک
علاقہ کا نام ہی اوسکی سکونت کی سبب سے سکنای بہی متون خواہ متونیے کہلانی لگے کل تعداد اس قوم
کی ایکہزار مرد بیان کرتے ہین پیشہ زمیداری رکہتی ہین ؛

## دیگر شاخہای قوم کرڑانی سکنہ خوست

قوم سبری تین ہزار بلی چہہ سو لنڈر دیدہ سو کیبنی ایکسو قدم ایکسو بارون خیل ایکسو یہہ قومین داخل
جنبہ سپین گوند علاقہ کم خوست مین آباد ہین اور قوم تکن جسکی چہار شاخین حسب ذیل ہین رکی خیل
تنگ خیل شادی زئی ایوب خیل ہر چہار شاخ کی تعداد ایکہزار مرد اور قوم صادق دوسو علی شیر
ایکسو بکر خیل ایکسو لون خیل داخل تور گوند علاقہ خوست مین آباد ہین اور یہہ سب داخل قوم کرڑانی ہی اسواسطے
انکا حال یہان درج کیا گیا خوست کی ملک مین غلجی اور کرڑانی دو مختلف قومین آباد ہین اور زبان اور
رسم رواج مین مطابق عموماً شاخہای کرڑانی داخل سپین یعنی سفید گوند کے ہین اور غلجی وغیرہ داخل تور
یعنی سیاہ گوند سمجہی جاتی ہین اور یہہ تور اور سپین دونون گوندی کی باہم سخت عداوت ہی تور گوندی

کل کے نہری ہی اور پانی رود کرم سی سیراب ہوتی ہی قوم توری کل شیعہ مذہب ہی اور اہل سنت جماعت
سلمانون کی دشمن ہین الامہان داری اور ننگ افغانی مین بہت اچہی ہین بدرقہ اونکا اپنی ملک مین
بی خطر ہے ولاور اور جنگجو قوم ہی اسلحہ پورہ رکہتی ہین باہم قومون کا اتفاق نہین نصف قوم کے جنبہ دار
سید محمود سکنہ تیرہ سی اور نصف ثانی کی بادشاہ میان اور سید گل وغیرہ سیدان رافضی سکنہ
کرم سی ہے اہل غرض ہیر ونکا تنازعہ آپس مین لڑاتا ہی ؛

## شاخ جاجی

یہہ قوم ملک توری سی مغرب ذرہ مایل شمال بفاصلہ کوہ مقام پیواڑ اور اوس سی پری لیوب وغیرہ
مین آباد ہی خوراک اور پوشاک مین قوم توری کی موافق مگر عقیدہ مذہبی مین برعکس توری کی جاجی
سب سنی مسلمان ہین اسی سبب سے توری اور انکی باہم ہمیشہ لڑائی ہوتی ہی کل تعداد اسلحہ بند مردمان
جاجی کی تخمیناً پانچ ہزار بیان کرتے ہین مہمان داری اور ننگ افغانی مین بہ نسبت توری کے
جاجے ناقص ہین ؛

## تنقیح قومیت توری وجاجے

خوشحال بیگ خٹک جو ہمعصر شاہجہان بادشاہ کا تہا اپنی بیاض مین قوم توری اور رجاجی کو نسل کرڑان
سی لکہہ کر داخل اولس کرڑانی یا کرلانی سمجہتا ہی اور اس قوم مین سی بعض آدمی اس قول کی تصدیق
کرکے اپنا کرسی نامہ خوگیانی ابن لگی ولد کرڑان سی اوسطرح جا ملاتی ہین جیسا کہ شجرہ نسب مین درج ہی
مگر بعض کہتی ہین کہ مسمیان تور اور رجاج دو نو بہائی قوم اوان کی شاخ مونڈ سی تہے اپنی بہائی بندون
سے ناراض ہوکر دریای سندہ کی مغرب کو چلی آئی اونکی اولاد نی ترقی پاکر ملک مقبوضہ حال کو اپنی
قبضہ مین کرلیا تور کے نسل توری اور رجاج کی اولاد جاجی مشہور ہوئی گرچہ اسمین شک نہین کہ قوم مونڈ
علاقہ تلہ گنگ ضلع جہلم مین آباد ہے مگر اس روایت کا کچہہ ثبوت نہین ملتا کہ یہہ لوگ مونڈ ہین مؤلف کے
نزدیک خوشحال بیگ کا قول معتبر معلوم ہوتا ہی اب ایسی مخلوط ہین کہ کچہہ امتیاز افغانون سی نہین ہوسکتا
اور سوای پشتو کی اور کوئی زبان نہین جانتی اور جنگجوئی مین مشہور ہین ؛

## حال قوم پڑبہ

پڑبہ دراصل خوگیانی کی ایک شاخ ہی مگر فی الحال الیسی علیحدہ ہین اور باقی شاخہا مشہور باسم

پڑتے ہی اکثر پیشہ زمینداری اور بعض مالداری بہی رکہتی ہین مگر اپنی ملک سی باہر کم نکلتی ہین جنگجو قوم ہی کل تعداد
انکی سوائی توری اور جاجی کی پانچہزار گہر بتلاتی ہین اس قوم کی جو شاخین ملک خوست مین رہتی ہین
اونکا حال آگی آویگا ؛

## شاخ توری

ملک خوست سی شمال کوہ سفید سی جنوب رود کرم کی ہر دو کنارہ پر بعلاقہ موسوم کرم آبادی یہہ علاقہ پہلی قوم بنگش
کے قبضہ مین تہا بنگشون پر انہون نے غلبہ کرکے لیلیا مگر بنگش تاہنوز کرم مین مغلوب قوم تورے کے بہت
ہین تو الیمین جو پایان کورم مین رہتی ہین وہ بہی بنگش کی نسل سی مشہور ہین شاخ توری ہین پانچہ شگوفی
ہین جنکی تشریح بقید تعداد مردم اسلحہ بند و نام ملکان موجودہ حال اس تفصیل سی کی جاتی ہی حمزہ خیل تین ہزار
مسمی ادمک ملک کلان ہی مستو خیل دو ہزار فقیر علے و شنبک ملک ہی دپر زے تین ہزار مسمی غلام برادر مند
علی خان متوفی اونکا ملک ہی علی زئی دو ہزار دوست محمد و زید علی ملک ہین غوندی خیل دو ہزار مسمیان
نور علی و اللہ نور اونکی ملک ہین جملہ بارہ ہزار مرد اسلحہ بند قوم توری کا بتلاتی ہین عموماً سب قوم پیشہ
زراعت کاری رکہتی ہے بعض سوداگری میوہ فروشی وغیرہ بہی کرتے ہین اونکے ملک مین چاول اور مکے
اور جو زیادہ پیدا ہوتے ہین اور گندم بہی بہت ہوتے ہی اور ماش بہی بکثرت پیدا ہوتی ہین اونکی ملک کے
پیدا وار اپنی ضروریات سی بڑہکر علاقہ جات متصلہ مین بہی جاتی ہی سکنائی علاقہ کرم کے خوراک زیادہ تر چاول
مگر عمدہ نہین ہوتی اور نان گندم و مکی و جو سی ہوتی ہی گوشت گوسفند کہاتی ہین مگر تہوڑا پوشاک مین موٹا
سوتی کپڑا کام آتا ہی ایک پیراہن فراخ اور سر پر اکثر ٹوپے بوضع خاص اور بعض دستار سفید یا لونگے
باندہتی ہین اور شلوار پاچہ تنگ اوپر سی فراخ ہوتی ہی اور بعض پیراہن کی اوپر ریشمی شالکی موٹے
اون کی سینہ واز پہرتے ہین کرپاس بنون اور خوست سی خرید کرلیجاتی ہین اپنی ملک مین کپاس تہوڑے
ہوتی ہی حمزہ خیلون سی دو سو گہر کوچے رہتی ہین بموسم سرما ٹل بلند خیل کے پاس اپنی مویشی لی آتے ہین
اور گرما مین کوہ سفید کو چلے جاتی ہین ملہ خیل تخمیناً دو سو گہر مشہور سارق اور مال مسروقہ لینی والے ہین ملک
کرم مین ایک ۔ ایک قلعہ حاکم کابل کا بنایا ہوا موجود ہی اور اوسمین کچہہ سپاہ کابلے رہتی ہے اس
سبب سے یہہ قوم رعیت اور ماتحت ریاست کابل سمجہی جاتے ہی فی جریب یعنی فی بیگہہ ایکروپیہ آٹہہ آنہ کابلی سالانہ
محصول اراضی دینا پڑتا ہی علاوہ اسکی ایک روپیہ فی خانہ دودی کی نام پرلیا جاتا ہی اراضی زرعی قریب

ایک معتبر آدمی ہی قصے باتمان خیل اپنی ملک سی باہر کم نکلتی ہین اور پہاڑون مین سکونت انکی مثل قوم افریدی
کی متفرق ہی اکثر جگہہ ایک ایک دو دو گہر رہتی ہین اونکی بڑی گانو دس سی لیکر سولہ گہر تک ہوتی ہین اور
اپنی شاخ مین ملک ہوتا ہی ملکان اور خان کا اختیار بہت نہین ہی مگر آپسمین خانگی فساد اور لڑائی
بہت رکہتی ہین اکثر جاہل و بی علم مخلوق ہی پیشہ زراعت کاری اور رمالداری اور دزدی رکہتی ہین
بعض باجوڑ کے آہن کا بیوپار بہی کرتے ہین اونکی پوشاک باجوڑی لوگون کی طرح ہی کل تمان خیل تخمیناً دو
ہزار گہر ہوگا اس قوم مین تخمیناً گہر بعلاقہ کوہ دامن کابل سی شمال رہتی ہین اور کوہ دامن والی اتمان خیل
میوہ فروشی کا کام کرتے ہین ایک قبیلہ انکا کوچی ہی جو گرما مین ننگرہار اور سرما مین کابل کو جاتی ہین

شجرہ نسب خوگیانی ابن گکی نبیرہ کرران

- پہلے زوجہ
  - شیرزاد
  - پڑبہ
  - خدرخیل
    - عمرکے
    - ترکے
    - کانکہ خیل
  - بارک
    - لقمان
    - شادی خیل
  - بوبوخیل
  - عبدالرحمان
- دوسرے زوجہ
  - خربنے
  - تورے
    - حمزہ خیل
    - مستوخیل
    - وبرزے
    - علی زئے
    - غوندی خیل
  - جاجے
  - سندورزے

## حال قوم خوگیانی

انس قوم مین سی فرقہ شیرزاد خضرخیل بارک بوبو علاقہ ننگرہار سی مغرب کوہ سفید کے شمال غربی مین
آباد ہین ان مین سی شیرزاد کی نسل بہت ہی شاہجہان بادشاہ کے اول سنہ جلوس مین باہم فرقہ
شادی خیل و لقمان اولاد بارک کی تہوڑی تکرار پر سخت عداوت پیدا ہوئی شاخ لقمان نی خدرخیلون
کی مدد سی شادی خیلون کو مغلوب کرلیا تب شادی خیلون نی قوم غلجائی کی پاس جا پناہ لی غلجیون
نی اونکی اعانت پر کمر حمیت باندہ کر بہمراہی سعیدخان صوبہ کابل اونکے مخالفون سی سخت لڑائیان کین
کہتی ہین کہ اون فسادون مین ایک ہزار سی زیادہ آدمی اولاد بارک سی ماری گئی آخر کو شیرزاد و
خدرخیل اطاعت سلطانی مین آئی اور فساد رفع ہوا فی الحال خوگیانی ایک مشہور قوم ہی اونکا پہاڑ سخت
ہی انگور اور توت اور انار اور انجیر کا میوہ اونکی ملک مین پیدا ہوتا ہی تین ماہ برف ہے

# حال قوم اتمان خیل

شجرہ نسب اس قوم کی نیچی والی شاخون کا بدون اولاد بیمری بہت تہوڑا ملاہی کرسی نامہ سی معلوم ہوگا کہ اتمان خیل بہی کرڑانی کی نسل سی ہین یہہ قوم چودہوین صدی عیسوی کی شروع مین ٹاک اور گوبل کے پہاڑون سی اوٹہہ کر بشمولیت قوم یوسف زئی کابل اور ننگرہار کے راستی پشاور کو آئی اور روہان سی دوآبہ اور ہشت نگر مین یوسف زئی کی شرم شریک رہی جب دلازاکون کے یوسف زئی وغیرہ اقوام مشتملہ سی بمقام میرہ لنگرکوٹ یاگہڑی کیورہ لڑائی ہوئی تب اس قوم نے باوجودیکہ دلازاک انکی ہم قوم کرڑانی تہی یوسف زیون کی طرف ہوکر لڑائی مین بہت کوشش کری کہتی ہین کہ اوس لڑائی مین اتمان خیلون نی واسطی بناہ زو تیردن کی چرم خام وخشک گاومیش وگاو کی آگی رکہہ کر اوسکی سہاری سی جوانان تیرانداز غنیم پر حملہ کرنے کے واسطی بہت آگے بڑہتے گئی اور ایسی نمایان کوشش سی اقوام متفقہ نی دلازاکون پر فتح حاصل کی مگر یوسف زیون نی اتمان خیلون کی ساتہہ کچہہ نیکوئی نہ کری چند عرصہ تیراہ کیطرف آئی جب یہان سی بی پایہ ہوئی تو علاقہ ارنگ برنگ کو چلی گئی جہان ابتک آباد ہین اتمان خیل کا پہاڑ سواتہہ اور باجوڑ کے بیچ جنوبی حصہ کوہ مین واقعہ ہی اوسکے پہاڑ کا مغربی سر باجوڑ کی جنوب تک اور شرقی سر ملک سواتہہ کے جنوب تک پہونچتا ہی اور کئی بڑی دیہات انکی علاقہ سمہ یوسف مین آباد ہین انکی پہاڑ کا شمالی حصہ کچہہ آبادہی اور پہاڑ کی سلامی ڈہال پر پتہرون کی تین سی لیکر دس فیٹ تک بناکر اور مٹی ڈالنی سی ہموار کرکے قابل زراعت کی زمین بناتی ہین اونکا مزروعہ رقبہ اکثر بارانی ہی سوای ان پہاڑون کے اتمان خیل کی قبضہ مین ایک میدان ہی باجوڑ کے کنارہ پر اور دو لمبی وادی ہین جو سواتہہ کیطرف جاتی ہین اور تیہ بائی زئی علاقہ میدان یوسف زئی کی گوشہ شمال شرقی مین شاخ ہمری کی نسل اسماعیل خیل و دعوت خیل سہ صدہ آبادہی انکی دیہات کی تفصیل ملک یوسف زئی کی بیان مین درج ہوچکے ہی تعداد اولادہمرے کے اسلحہ بند مردمان کی دو ہزار تک ہی مشہور لوٹیرے اور جنگجو ہین الاجنوری ۱۸۶۶ء کی فوج کشی سرکار انگریزی نی اور کرنیل جان بیچر صاحب کمشنر پشاور کے تدابیر نے اونکا زور توڑدیا اب سیدہی رعیت کی طرح گذارہ کرتے ہین زیادہ تر پیشہ میدان کی اتمان خیلونکا زمینداری ہی پہلے سرقہ بالجبر اور لوٹ کہسوٹ پر زیادہ دل لگاتی تہی اور ہندو پکڑ لیجاتے تہی اور اون سی روپیہ بطور چٹی لیکر چہوڑ دیتے تہی آزاد ملک ساکن میاخان سرغنہ اس گروہ غارتگران کا گولی کی ضرب سی لنگڑا ہوگیا ہے محمد علی ملک کوئی کا

شجرہ نسب اتمان خیل ابن برہان نبیرہ کلنی
عزیز خیل
کرائے
بہمرے
ہمری
دخانہ
ماندل
اصیل
اسماعیل خیل
دعوت خیل
سدرہ
شموزے
نورزے
ولازاک
ابزب زبئی
پاینده خیل
ببت خیل
عمرخان خیل
مہتر خیل
عمارزخیل
بری خیل
عجب خیل
ایاخیل
صابی خیل
شاہی خیل
عباس خیل
بائے عرخیل
باتوزے
ماہون خیل
چنگاخیل
انیس خیل
طاؤس خیل
منصور خیل
سکین خیل
اجوخیل
ہیرون خیل
دولت خیل
سردال خیل
مومن خیل
شریف خیل
سواتی
فقیر خیل
ملوک خیل
الوخیل
محمد خان کور
زمین خان کور
پائندی خیل
بادوخیل
سلیم خان کور
جان بیگ خیل
حیات خیل
پولاد خیل
صدر خان خیل
الی خیل
اندان
طاؤسی
وارخیل
جوگے خیل
اخری خیل
جلال خیل
یارعلی خیل
خان شیر علی خیل
بوبنان خیل
اورزخیل
فتح خیل
کٹی خیل
سلطانی خیل
اکوخیل
دولت خیل
رسول خیل
نیراوے
شیخ علی
خان کور
بابوخیل
خوشحال خیل
دولت خیل
شیشماخیل
ورخیل
اسحاق کور
سرخان کور
خان کور
زمند کور
اون کور
ہمزہ کور
انعای خیل

# حال قوم اتمان خیل

شجرہ نسب اس قوم کی نیچی والی شاخون کا بدون اولاد بیمری بہت تہوڑا ملاہی کرسی نامہ سی معلوم ہوگا کہ
اتمان خیل بہی کرڑانی کی نسل سی ہین یہہ قوم چودہوین صدی عیسوی کی شروع مین ٹاک اور گول کے
پہاڑون سی اوٹہہ کر بشمولیت قوم یوسف زئی کابل اور ننگرہار کے راستی پیشاور کو آئی اور وہان سی
دوآبہ اور ہشت نگر مین یوسف زئی کی شرم شریک رہی جب دلازاکون کے یوسف زئی وغیرہ اقوام مشتملہ سی
بمقام میرہ لنگرکوٹ یا گہڑی کپورہ لڑائی ہوئی تب اس قوم نے باوجودیکہ دلازاک انکی ہم قوم کرڑانی
تہی یوسف زیون کی طرف ہوکر لڑائی مین بہت کوشش کری کہتی ہین کہ اوس لڑائی مین اتمان خیلون
نی واسطی پناہ زو تیردن کی چرم خام وخشک گاومیش وگاؤ کی آگی رکہہ کر اوسکی سہارے سی جوانان تیرانداز
غنیم پر حملہ کرنے کے واسطی بہت آگے بڑہتے گئی اور ایسی نمایان کوشش سی اقوام متفقہ نی دلازاکون پر
فتح حاصل کی مگر یوسف زیون نی اتمان خیلون کی ساتہہ کچہہ نیکوئی نہ کری چند عرصہ تیراہ کیطرف آئی جب
یہان سی بی پایہ ہوئی تو علاقہ ارنگ برنگ کو چلی گئی جہان ابتک آباد ہین اتمان خیل کا پہاڑ سواتہہ
اور باجوڑ کے بیچ جنوبی حصہ کوہ مین واقعہ ہی اونکے پہاڑ کا مغربی سر باجوڑ کی جنوب تک اور شرقی سر
ملک سواتہہ کے جنوب تک پہونچتا ہی اور کئی بڑی دیہات انکی علاقہ سمہ یوسف مین آباد ہین انکی پہاڑ کا
شمالی حصہ کچہہ آباد ہی اور پہاڑ کی سلامی ڈہال پر پتہرون کی تین سی لیکر دس فیٹ تک بنا کر اور مٹی ڈالکی
ہموار کرکے قابل زراعت کی زمین بناتی ہین اونکا مزروعہ رقبہ اکثر بارانی ہی سوا ہی ان پہاڑون کے
اتمان خیل کی قبضہ مین ایک میدان ہی باجوڑ کے کنارہ پر اور دو لمبی وادی ہین جو سواتہہ کیطرف جاتی ہین اور
تہہ بائی زئی علاقہ میدان یوسف زئی کی گوشہ شمال شرقی مین شاخ ہمیری کی نسل اسماعیل خیل و عوت خیل -
سہ صدہ آباد ہی انکی دیہات کی تفصیل ملک یوسف زئی کی بیان مین درج ہو چکے ہی تعداد اولاد ہمیری کے
اسلحہ بند مردمان کی دو ہزار تک ہی مشہور لوٹیرے اور جنگجو ہین الا جنوری ۱۸۶۶ء کی فوج کشی سرکار
انگریزی نی اور کرنیل جان بیچر صاحب کمشنر پیشاور کے تدابیر نے اونکا زور توڑ دیا اب سیدہی رعیت کے
طرح گذارہ کرتے ہین زیادہ تر پیشہ میدان کی اتمان خیلونکا زمینداری ہی پہلے سرقہ بالجبر اور لوٹ کہسوٹ
پر زیادہ دل لگاتی تہی اور ہندو پکڑ لیجاتے تہی اور ان سی روپیہ بطور چٹی لیکر چہوڑ دیتے تہی آزاد ملک
ساکن میا خان سرغنہ اس گروہ غارتگران کا گولی کی ضرب سی لنگڑا ہوگیا ہے محمد علی ملک کوئی کا

# شجرہ نسب (اتمان خیل) ابن برہان نبیرہ کلئی

عزیز خیل، کرامے، بہرے، ہمری، دخلہ، ماندل

امیل

اسماعیل خیل، دعوت خیل، سدہ

شموزے

نور زئے، ولازاک

ایزب زئے

پائندہ خیل، ببت خیل، عمر خان خیل

مہتر خیل، عبارز خیل، بری خیل

عجب خیل، ایا خیل، صابی خیل، شاہی خیل

عباس خیل، بائے زخیل، باتوزے

ہارون خیل، چنگا خیل، انیس خیل، طاوس خیل، منصور خیل

سکین خیل، اجر خیل، میر ویس خیل، دولت خیل، سردار خیل، مومن خیل، شریف خیل، سواتی

فقیر خیل، لمرک خیل

الوخیل، محمد خان کر، زین خان کر

پائندی خیل، باد و خیل، سلیم خان کر

جان بیگ خیل، حیات خیل

بولا خیل

صدر خان خیل، الی خیل، انذان

طاوسی، وارخیل، جورگے خیل، اضری خیل، جلال خیل

یار علی خیل، خان شیخ علی خیل، بوخان خیل، ادرو خیل، فتح خیل

کتی خیل، سلطان خیل، اکو خیل

دولت خیل، رسول خیل، تیراوے

شیخ علی، نان کور

بابو خیل، نوشمال خیل

دولت خیل، شیخا خیل، ولی خیل

اسحاق کور، رو خان کر

خان کور، زمند کور

اون کور، ہمزہ کور، انمانی خیل

## رواج تقسیم میراث

جائداد غیر منقولہ سی عورات کو حصہ نہین دیتی جائداد منقولہ متوفی سی اوسکی دختران یا خواہران خواہ اونکی شادی دوسرے خاندان مین ہوگئی ہو بطور ہبہ اگر جائداد منقولہ سی کچھہ جہیز وارثان نرینہ دیدیوین تو ممکن ہی الا اونکی حق مین داخل نہین اس معاملہ مین احکام شرع سی رواج کا زیادہ برتاؤ ہی اور یہہ رواج پسند عام ہی وارثان نرینہ مین بشرط نہونے اولاد پسری کی تقسیم بموجب احکام شرع کی ہوتے ہے *

## تخمیناً شمار قوم

اب اس قوم کی حالات کو ختم کرنیکی واسطے یہہ امر باقی رہا ہی کہ تخمیناً تعداد مردمان قابل اسلحہ بندی تحریر کیجاوی سو اس معاملہ مین شہرہ عام یہہ ہی کہ خٹک شصت ہزار ہین الا مؤلف کو یہہ تعداد کچھہ زیادہ معلوم ہوتی ہی غالباً کل قوم خٹک تخمیناً پچاس ہزار مرد ہوگا اگرچہ شاخوار تعداد کی تفصیل میرے پاس موجود ہی مگر چونکہ وہ تعداد بموجب شمار عہد اورنگ زیب عالمگیر کے لکھے ہی اسواسطہ فی الحال اوس سے مطابقت نہین ہوسکتی *

باجرہ کا غلہ اور گرما مین گندم بہت کہای جاتی ہی گوشت کی ساتہہ گندم کی خمیری روٹی اور باجرہ کی ساتہہ دودہ بہت پسند کرتے ہین اور نان خمیر تاؤکی بہت اچہی اور اتنی بڑی پکاتی ہین کہ ایک روٹی چند آدمی کو کافی ہوتی ہے *

## رواج شادی وغمی

دستور ہی کہ نکاح اور نسبت کی ہونی پر اور دولت مندون مین فرزند نرینہ کی پیدا ہونے یا ختنہ کرنے کے وقت خوشی کیجاتی ہے اور اپنی قریب تر رشتہ دار اور دوست اوس خوشی کی شمولیت کی واسطی بولائی جاتے ہین اور تماشا کی واسطے اکثر لڑکے بی ریش جنکو لختی یا گدیدو نے کہتی مین ناچتی ہین اور نیز اس قوم کی جوان عمر کی مرد دہل اور سُرنا ہی کی آواز پر پچاس پچاس یا اس سے کم وبیش یکجا جمع ہوکر اور تلوارین برہنہ کرکے تال کے ساتہہ ایک تماشہ اثر ناک کرتی ہین اونکی دیکہنے والونکو شمشیرونکی چمک اور تیزی سی آدمیونکا پہیرنا اور باوجود ایک صف مین قریب قریب کہڑا ہوکر تماشا کرنے اور کسیکو تلوار سی آسیب نہ پہونچنی سی عجیب فرحت پیدا ہوتی ہین بزبان ملک اس کہیل کو بہانگڑہ کہتی ہین شادی مین زیادہ خرچ کرنے کو اپنا فخر سمجہتی ہین شادیون مین روغن زرد اور گوشت گندم کی روٹی کی ساتہہ انہین عمدہ کہانا ہی باوجود سب خوشی کی یہہ رسم بہی ادنی قسم کی لوگونمین ہی کہ ناطہ یا نکاح کی وقت والدین عورت زرنقد حسب مقدور خواہندہ ودہندہ معاوضہ دختر مین لیتی ہین عموماً تعداد اس زرنقد کی عشرہ سی لیکر ایکسو تک ہی تعین تعداد زر مین ان باتونپر بہی لحاظ کرتی ہین کہ عورت جوان ہے یا اصغر سن خوبصورت ہی یا بدصورت اول کی دونو صورت مین زیادہ اور پچہلی دونو حالت مین کم روپیہ لیا جاتا ہی معزز خاندانون مین برعکس اسکی بوقت شادی اپنی دختر کو بطور رواج یعنی جہیز کچہہ کچہہ بہی تا بمقدور دیتی ہین برات کی ساتہہ عورات بہی جاتی ہین رسوم نکاح خوانی معمولی ہین خوانندہ نکاح کو ایک روپیہ ملتا ہی غمی کا - یہہ رواج ہی کہ جب کوئی مرجاوی تو بعد دفن کے اول رات سب گاؤنکی لوگ اوسی میت کی وارثان کی روٹی کہاتی ہین اور جب دور رہنی والے اوسکی رشتہ دار وغیرہ تعزیت کی واسطی آتی ہین * علاوہ رہی وہ بیچاری وارث صدمہ ماتم کی سوا صدمہ مال سی بہی زیر بار ہوجاتی ہین * رواج طلاق اس قوم کی کم رتبہ آدمیونمین مروج ہی کہ جب عورت شوہر کی ساتہہ آباد نہو یا شوہر کا دل اوس سے بسبب آوارہ گردی اوٹہہ جاوی تو کسی قدر روپیہ لیکر عورت کو طلاق دیدیتی ہین اور وہ عورت اور دینی والا شخص بشرطیکہ اوس سی روپیہ دلای ہون کی لیتا ہی الا اس قسم کی طلاق مین عورت کا بابت حق مہر کچہہ دعوی نہین رہتا

کامیاب ہوی کہ علاوہ غارت گری مال بیشمار کی صدہا مرد عورت قوم آوان قید کرلاے اور بہت سے
لیکر اونکو رہا کیا مگر حملہ ثانی مین نقصان اوٹہاکر ہٹ گئی پہر قوم آفریدی کی ساتہہ تین دفعہ لڑائی ہوی
سب سی زیادہ عداوت انکی قوم یوسف زئی و مندر کی ساتہہ تہی پہلی لڑائی مصری باندہ کے
پاس ان ہر دو معاند اقوام کے باہم ایسی شدت سی ہوئی کہ یوسف زیون کی معتبر ملک اوس
لڑائی مین مارے گئے اور دوسری طرف سی یحیی خان خٹک بہی معہ چند دیگر رفقا کی مارا گیا
بعد اوسکے کئی لڑایون مین یوسف زئی غالب آکر پہاڑ تک انکو ہٹا لاتے تہی اور بعض مین
خٹک اونکو مرغوز تک وہای لیجاتے تہی قصہ کوتاہ یوسف زیونکی ساتہہ اسقدر انکا جہگڑا رہا
کہ جسکی تشریح اس مختصر مین ناممکن ہے فی زمانہ کسی قوم سی نہ انکی لڑائی ہی نہ جہگڑا ہی چپ چاپ
اپنی ملک مقبوضہ پر متصرف ہین اور بہرحال اوس تباہی اور لڑائی کی وقت سی اب اس قوم
کو دولت مندی و آسودگی مین فوق ہے یہہ آرام اور خاموشی اونکو اپنی جبلی طینت سی حاصل
نہین ہوا بلکہ سلطنت انگریزی کا حسن انتظام ہرایک قوم کے حقوق کی محافظت کی واسطی
ایک سپر بن گیا ہی جسکے سبب سی نہ انکی حقوق مقبوضہ مین کوی خلل ڈال سکتا ہی نہ یہہ کسی پر
دست اندازی کر سکتی ہین اس قوم کی جوان آدمیونکو پیدل فوج کی بہرتی ہونیکے شوق ہے
بعض اچہی سپاہی ہوتی ہین ٭

## ذکر پیشہ و عادات

عموماً قریب کل کے اکثر آدمی پیشہ زراعت کاری و زمینداری رکہتی ہین مگر اس کام مین عمدہ
محنتی نہین ہین پیشہ سوداگری اور نمک فروشی بہی کرتے ہین کاہل مزاج اور آرام طلب زیادہ
ہوتی ہین ہر ایک گانو مین ایک یا چند مکان نشست گاہ عام بنام ہجرہ رہتا ہی اوسمین اکٹہی
بیٹہکر حقہ پینا اور ادہر اودہر کے بیفایدہ باتین مارنی بہت مروج ہی اپنی مطلب براری کی واسطی
جہوٹہہ بولنے کو عیب نہین سمجہتی ٭

## طرز وضع اور خوراک پوشاک

سوای خاندانی آدمیونکی خوش شکلی کم ہے مگر اکثر پورہ قد اور مضبوط آدمی ہوتی ہین پوشاک
مین سوتی سفید کپڑا بہت پہنا جاتا ہے اور خوراک مین باستثنای چند دولت مندونکی موسم سرما مین

سخت دشمنی پیدا ہو کر دونو طرف سی بہت آدمی مارے گئے آخر دونوں کمزور ہو کر صلح کرلی۔
اسطرح اوریاخیل اور باقی ہمندی کے مابین بدعوے ملک موسوم ششم چند سال بدی رہے
اور پھر میری خیل و مندن و اسمعیل۔ آپسمین لڑتے رہی اور میری خیل اور کسینی کی باہم کرات
مرات لڑائی ہوتی رہی جسمین میری خیل بہت ماری گئے بطی خیل اور بولاق کی فرقہ مین بڑے
سخت عداوت رہی ملک اکوڑ مشہور اور یوسف خان نی اوسی نفاق مین جان کھوئی ملک اکوڑ
کے ماری جانے سی سب تری کی اولاد نے اتفاق کرکے شاخ بولاق کو چند عرصہ کے واسطے ملک
سی خارج کردیا کہ وہ لوگ چند عرصہ یوسف زئی کے ملک مین سرگردان رہی اور کچھہ باجوڑ مین
جا آباد ہوی مگر نازوخان ملک فرقہ بولاق شہباز خان سی صلح کرکے پھر اپنی موروثی ملک
مین آیا غرض کہ اسی طرح قوم خٹک کی اکثر شاخون مین عداوت اور دشمنی موروثی چلی
آتی ہے اب انتظام سلطنت انگریزی اونکو ظاہر کشت وخون سی مانع ہی مگر دلون کے صفائی
نہین جہانداری بالائی خوب رکھہ جانتے ہین عداوت کو درپردہ چلاتے ہین ٭

## حال قوم خٹک کی عداوت کا ساتھہ دیگر اقوام ہمسوانہ کے

خٹکون کی چارون طرف کوئی ایسی قوم نہین ہے جس سی اونکی عداوت یا لڑائی نہ ہوئی ہو
پہلی خٹکون مین سی شاخ انوخیل نے قوم بنگش فرقہ درسمند کے ساتھہ بڑی لڑائی کری دونو
طرف سی بہت آدمی ماری گئی مگر خٹک حسب خاطر خواہ کامیاب نہوی اور پھر فرقہ میری خیل اور نصرتی
نی قوم عیسی خیل و سرہنگ جو نیازی ہین اور خٹکو نسی جنوبی ملک پر قابض تھی کئی دفعہ لڑائی کری
بعد اونکی قوم مروت شاخ لوحانی سے بتکرار ملک تہل واقع حد شمالی ضلع بنون خٹکونکی
ایسی شدید جنگ ہوی کہ جسمین صدہا آدمی ماری گئی پھر قوم وزیر کی ساتھہ فرقہ میری خیل خٹک کا
میدان پڑا باوجود اتفاق قوم وزیر ورنہ خٹکون کی اوس علاقہ پر دخل نکر سکا جسپر قابض
ہونا چاہتی تھی ایک دفعہ قوم تری و بولاق ہر دو فرقہا خٹک نی اتفاق کرکے کوہ سکیسر جنوبی
دامن کوہ واقع ضلع شاہ پور تک قوم اوان پر دست درازی کرے اور پہلی حملہ مین اسقدر

سی شادی ہوئی تہی اوسکی شکم سی تین دختر پیدا ہوئی جنمین سی ایک کی ساتہہ سردار سلطان محمد خان دوسرے سی پیر محمد خان تیسری کے ساتہہ سید محمد خان ہرسہ برادران امیر دوست محمد خان بارکزئی نے نکاح کیا اس رشتہ داری کی سبب سی نجف خان چند سال حاکم رہا اور بارہ ہزار روپیہ سالانہ سردار سلطان محمد خان کو دیتا تہا جب ہری سنگہ سپہ سالار پنجاب نی پشاور کو فتح کیا تو نجف خان تیراہ کی طرف بہاگ گیا جہانگیرہ مین سکہون نی قلعہ بنایا اور سب میدانی علاقہ خٹکو نکا خالصہ سرکار کرلیا خٹک مشرقی کے خانونکی واسطی صرف پہاڑی علاقہ جاگیر مین اس شرط سی مقرر کیا کہ رستہ اٹک اور پشاور کو اپنی حد تک کہلا رکہین گے نجف خان کو خواص خان کی فرزند نی جسکی باپ کو محمد افضلخان ولد نجف خان نی مارا تہا اوس بدلہ مین ہلاک کردیا بعد وفات نجف خان کی اوسکا بیٹا محمد افضل خان امیر دوست محمد خان کی حکم سی باپ کی جگہہ مقرر ہوا اور دوسرا رقیب اوسکا جعفر خان ترپور خواص خان کا تہا محمد افضل ولد نجف خان اور جعفر خان کی جاگیر پانچہ ہزار سالانہ کی تہی اوسکی بیچ آمد محصول میر بحری بہی تہی جب جنرل ایوے ٹبیلے یعنی مشہور جرنیل ابو تبیلہ سکہونکی طرف سی پشاور کا حاکم تہا تو اوس وقت کئی دفعہ جاگیرات مین تغیر تبدل ہوتا رہا سرشی سکہان ۱۸۴۸ع مین جعفر خان نے چتر سنگہ مفسد کو مدد دی اور کرنیل لارنس صاحب کی ساتہہ دغا کیا محمد افضل خان کی اعمال پر بہی خواص خان کا بیگناہ قتل کرنا ایک داغ تہی مفسدہ ۱۸۵۷ع مین گورنمنٹ انگریزی کی خیرخواہ رہی اس سبب سی بدستور شرقی خٹک کی وہ رئیس ہین اور سرکار سی جاگیر ہی عطا ہے محمد افضل خان بعطائی پنشن حال گہری علاقہ یوسف زئی مین ہتا ہے

## حال نفاق واتفاق باہمی قوم

جیسا کہ اکثر افغانی قومون مین عداوت اور حسد اندرونی بہرہوا تہی اوسی طرح قوم خٹک کی باہم بہی عداوت تہی علیحدہ علیحدہ جنبہ داری اور حسد بہی بہت تہی اپنی ہم سر یا قوم کی کسی معتبر کی خاص بہبودی اور ترقی اچہی نظر سی نہین دیکہتی اپنی ہم چشم کی گرانی کی فکر مین رہتی ہین پورانی عداوت کا حال یہہ ہی کہ اول باہم شاخ میری خیل والیسوڑی ایک تہوڑی تکرار پر بہت لڑائی اور کشت خون ہوی فرقہ انوخیل نے بہی اپنی بہائی بند میری خیلو نکی مدد کری اس شمولیت نی شاخ الیسوڑی کو زبون کردیا پہر قوم انوخیل کے فرقہ ساغری کی ساتہہ ایک عورت مسماۃ شکر خانونہ کی تنازعہ پر

وارث لائق اس رتبہ کی خدمات ۱۸۵۷ء کی بلوہ مین خواجہ محمد خان بہت اچہی نیت کی ساتہہ خدمات سرکار
مین مشغول رہا اس خیر خواہی کی صلہ مین علاقہ خٹک مغربی اوسی مشخصہ پر نسلاً بعد نسل خواجہ
محمد خان کے نام عطا ہوا اور اپنی علاقہ جاگیر مین ۱۸۶۱ء کو اختیار مجسٹریٹ ماتحت درجہ اول سرکار
نی تفویض فرمائی اب خواجہ محمد خان مستقل مالک اس علاقہ کا ہے اور خیر خواہ سرکار

## حال مشرقی شاخ کا

جیسا کہ اوپر ذکر ہوا اسعادتمند خان جسکا خطاب سرفراز خان تہا اوسنی کل خٹک کی حکومت کری
اور اوس وقت دار الریاست خانان خٹک کی اکوڑا تہا سردار شہباز خان اپنی بہائی سرفراز خان
کی تجویز سی ٹیری کا حاکم تہا جب سرفراز خان نی وفات پائی تو اوسکے بہت سی فرزندون مین
سی آصف خان اور نور اللہ خان دو کشمکش ہو رہی مشرقی خٹکان کا خان آصف خان ہو گیا نور اللہ
خان کی بہی بہت فرزند تہی ایک ہوتون جن سے فیروز خان فوج درانی کے ہمراہ کشمیر کو گیا اس
ذریعہ سی عزت اور نام پیدا کرکے جب واپس آیا تو اپنی چچا آصف خان کی ساتہہ فساد کیا اور آصف
کو یوسف زئی کی طرف نکال دیا اور خود مالک بن بیٹہا فیروز خان کی بعد اوسکا بیٹا عباس خان
دستار مختار ہوا اور یہہ اوس وقت خان ہوا جب سکہون نی پشاور پر حملہ کیا جس وقت مہاراجہ
رنجیت سنگہ نی دریای سندہ کو عبور کیا تب عباس خان نی کسی طور رنجیت سنگہ کی جان بچا رکہی اور
وفادار خیر خواہ رہا اسکے بدلہ مین مہاراجہ نی اوسکو عہدہ خانی پر مستقل کیا اور دستار دوستی کے
طرہ بدلائی بارکزئی حاکم پشاور یہہ خبر سنکر عباس خان سی بدظن ہو گیا اور اوسکے مار ڈالنی کا
ارادہ کیا اس منصوبہ سی عالم خان اور کئی سی کو معہ جرگہ سفید ریشان عباس خان کے پاس بہیجکر
دغا سی بطور مہمان اوسکو پشاور مین بولایا جب عالم خان کی ہمراہی مین پشاور مین پہونچا تو
یار محمد خان بارکزئی نی اوسکو قید کر دیا اور چند روز بعد اوسکو زہر کہلا کر ہلاک کیا عباس خان
کا ایک بہائی خواص خان تہا جو لاہور مین سکہون نی قید کیا اور جب رنجیت سنگہ بہت بیمار ہوا
تب قیدی رہا کر گئے اوس وقت خواص خان بہی رہائی پاکر گہر کو آتا تہا بمقام خورہ علاقہ خٹک
مین محمد افضل خان ولد نجف خان نی اوسکو بجنابہ قتل کر دیا نجف خان ولد آصف خان باپ محمد
افضل خان کا اکوڑا کا مالک تہا نجف خان کی ایک خواہر میر احمد خان ولد سردار زرداد خان

اپنی جگہہ پر قایم رہا رسول خان نے مسماۃ بی بی فرخندہ بیوہ خوشحال خان سی نکاح کیا تہا جسکے شکم سی
فتح جنگ خان بیٹا رسول خان کا پیدا ہوا لوگ کہتی ہین کہ وبا کی بیماری سی رسول خان مرگیا تب
فرخندہ اوسکی بیوہ نی بباعث کم سن ہونی فتح جنگ خان اپنی پسر کے خواجہ محمد خان اپنی تبنی
پسر کو جو حال مین رئیس ہے رسول خان کی جگہہ مقرر کیا خواجہ محمد خان خوشحال خان کا فرزند ہی دوسرے
زوجہ سی ماہ دسمبر ۱۸۴۷ء مین جب میجر ٹیلر صاحب کوہاٹ کی رستی فوج لیکر بنون کو آیا تو خواجہ محمد
خان نی ہر طرح سی صاحب کو مدد دی جب ٹیلر صاحب تعینات ہوچکی تو سردار سلطان محمد خان بارکزئی
نی خواجہ محمد خان خٹک کو پشاور مین طلب کیا اور جب پہونچا تو اوسکو قید کرکی ٹیری اپنی فرزند
محمد سرور خان کو دی اور سید خان اوسکا نائب مقرر کیا خوبی قسمت اوسکی سی کسی طرح خواجہ محمد
کا حال کرنیل لارنس صاحب کے سماعت مین آیا اور اس خوف سی سلطان محمد خان نے خواجہ محمد خان
کو رخصت کردیا پیچھی سی رسول خان کی بیوہ فرخندہ نی خٹک کا لشکر جمع کرکی محمد سرور خان بارکزئی
کو ٹیری سی ہٹا دیا اوسنی اس بلوہ مین خواجہ محمد خان خٹک کی شراکت سمجھکر فوراً اپنی بہائی خواجہ محمد خان
بارکزئی کو بمقام کوہاٹ پیغام بہیجا کہ خواجہ محمد خٹک کو قید کرلو بخت کی راہبری سی اتفاقاً وہ
قاصد جمیا ئی کی راستے مین خواجہ محمد خان خٹک کو ملگیا اور بدون شناخت پیغام تبلا دیا یہہ خبر
پاکر خواجہ محمد خان جلد ٹیری کو چلا آیا اور وہان بدستور حکومت کرنے لگا جب سلطان محمد خان کوہاٹ
کو آیا تو اوسنی ٹیری پر لشکرکشی کا ارادہ کیا مگر بباعث ورود چٹہی ممانعت کرنیل لارنس صاحب کے
باز رہا ۱۸۴۸ء مین سرکشی سکہان کی وقت خواجہ محمد خٹک گورنمنٹ انگریزی کا خیرخواہ رہا
اور اپنا رشتہ دار شہباز خان میجر ٹیلر صاحب کی کمپ مین بمقام لکی مروت بہیجدیا جب سردار محمد
اعظم خان بنون سی اور خواجہ محمد خان بارکزئی کوہاٹ سی ہٹائی گئے تو اونہون نی ٹیری کو لوٹ
لیا اور خواجہ محمد خٹک کنارہ کرگیا بعد رفع فساد سکہان سرکار انگریزی نی پہلے سال زر مشخصہ عہد
درانی وصول کیا اور دوسری سال تشخیص واجب ہوکر آمدنی محال نمک سرکاری ہوگئی اور علاقہ کا
مشخصہ رعایتی مقرر ہوکر تاحین حیات خواجہ محمد خان کی سپرد ہوا اور انتظام عدالت سرکار نی اپنی تعلق رکہا
رسول خان کا فرزند فتح جنگ خان قریب عالم شباب کی مرگیا لوگ کہتی ہین کہ اوسکو پوشیدہ زہر دی
گئی تہی اس سی تہوڑا عرصہ بعد فرخندہ نی بہی وفات پائی تب سوای خواجہ محمد خان کی اور کوئی

بعد اقبال اطاعت بارہ ہزار معاملہ ٹیری کا سوای آمدن کان مالگین وجبہ مقرر ہوا اسیان سیدن شاہ
نی خورم اور سینی کا ٹھیکہ چھہ ہزار پر اور رسول خان نی بارک وغیرہ علاقہ ٹیری کا چھہ ہزار پر لیا
اور دونا انہون نے اپنی ملازم کان مالگین اور جبہ پر واسطی وصول معاملہ مقرر کئے یہہ بند وبست چار سال
تک رہا اوسکے بعد سولہ ہزار روپیہ مقرر ہوا اوس سی چار برس بعد جب سکھون نے پشاور کو فتح کیا
اور ہری سنگہ پشاور مین داخل ہوا پیر محمد خان بارک زئی براستہ ہنگو وکرم کابل کی طرف چلا گیا
اوسکے دوسری ماہ مین سکھہ حاکم کوہاٹ مین پہونچ گیا اور جب عطر سنگہ سدہانوالیہ کوہاٹ کا حاکم
ہوا تو اوسنی سیدن شاہ مخالف رسول خان کی ہمراہی مین ایک سکھہ فوج ٹیری کی فتح کی واسطے
متعین کری اور بعد فتح کی شہباز خان ولد ارسلہ خان اور سیدن شاہ لاچی اور ٹیری مین مقرر
ہوئی اور ایک سکھا شاہی تہانہ بمقام ٹیری مقرر ہوا اور رسول خان بہاگ گیا بائیس ہزار ٹہیکہ
مقرر ہوا اور آمدنی محصول نمک بہی ٹہیکہ دار کی تفویض ہوئی جس وقت عطر سنگہ نی ایک پر عمال
سیدن شاہ سی طلب کیا تو وہ روپوش ہوگیا اور شہباز خان نی بہی اسطرح کیا تب بلند خان
یا بلبل خان کو ٹیری کی ریاست ملی جب ضلع کوہاٹ سرکار سکہان سی سردار سلطان محمد خان
بارک زئی کو دیا گیا تب خٹکون نے رسول خان کی انگیخت سی جو قریب ڈہائی سو سپاہ سکھہ تہانہ ٹیری
مین تعین تہا اونپر یورش کرکے قتل کردیا اور رام سنگہ اونکا افسر بہی مارا گیا رسول خان ٹیری پر قابض
ہوگیا سلطان محمد خان بارک زئی نی رسول خان سی زر معینہ سکہان سی زیادہ روپیہ طلب کیا تو اوسنی
تین ہزار روپیہ کوہاٹ مین داخل کرکے باقیماندہ روپیہ کے واسطی ٹیری کو آیا مگر وہان پہونچکر اطاعت
ترک کی یہہ خبر سنکر سردار سلطان محمد خان نی فوج کشی کری تب رسول خان ٹیری چہوڑ کر ہٹ گیا
اور بلند خان وسیدن شاہ نی ستائیس ہزار روپیہ معاملہ دینا کرکے علاقہ ٹیری پر قابض ہوگئی دوسرے
لڑائی کی بعد رسول خان نی لاچار سلطان محمد خان بارک زئی کی پاس پشاور مین جاکر دس اسپ
اور بیس شتر اور چالیس ہزار نقد سالانہ معاملہ دینا کرکے حکومت ٹیری کی حاصل کری اور یہہ مشتی
منظور کیا گیا اور رسول خان اپنی وفات تک جو اس سی بعد ہفت برس کو واقعہ ہوئی بر
قابض رہا اور سلطان محمد خان بارکزئی نی اپنی پوتا کو رسول خان کی دختر سی منسوب کیا
اپنی دختر رسول خان کی پسر فتح خنک خان کو نکاح کردی یہہ ہی سبب ہے کہ وہ اسقدر عرصہ

دو فرزند ایک بی بی سی تھے ارسلہ خان اور خوشحال خان بعد وفات ناصر علی خان کے شاہ محمود سدوزئی
کی بادشاہت مین ارسلہ خان رئیس ہوا شاہ محمود نی ارسلہ خان کو معزول کرکے اوسکی فرزند فیروز خان
کو باپ کی جگہہ دی ارسلہ خان کو نادر علی خان ولد منصور خان نی ہلاک کردیا اور فیروز خان نی خوشحال خان
کو ٹیری مین مقرر کیا چار برس کے بعد فیروز خان مرگیا تب فیروز کا بیٹا عباس خان جانشین اپنی باپ کا
ہوا یہہ بات ہوتی ہی باہم عباس خان اور خوشحال خان جنگ شروع ہوا خوشحال خان کو عباس خان نے
ماردیا اور کل جایداد اوسکی بیوہ مسمات فرخندہ جسکو مومنا نی کہتی تھی اور ایک بڑی عقلمند بی بی تھی
اوسکو ملی باوجود ماری جانی خوشحال خان کی ٹیری کی لوگون نی عباس خان کی حکومت نامنظور کری
اور نادر علی خان ولد منصور خان کو درسمند سی واسطی حکومت کے طلب کیا یہہ وہ ہی نادر علی ہی جسنے
ارسلہ خان کو قتل کیا تہا چہہ ماہ کے بعد میمی سیدن ملازم ارسلہ خان نی اپنی آقا کی بدلہ مین نادر علی
کو ماردیا اور بلبل خان یانجمل بہائی اوسکا مالک ہوا اور رسول خان ولد حسن خان نبیرہ سردار شہباز خان
کو ٹیری کا حاکم بطور نائب مقرر کیا اس عرصہ مین عباس خان ولد فیروز خان نی لاہور سی رنجیت سنگہ کے
خالصہ فوج لاکر ٹیری کو فتح کرلیا رسول خان نی آفریدیون مین پناہ لی اور فرخندہ بیوہ خوشحال خان معہ
خواجہ محمد خان اپنی متبنی پسر کے چونترہ مین پناہ گزین ہوئی عباس خان نی رسول خان کو آفریدیون سی
منگاکر بعد قید رکہنی دو سال کے اپنا نائب ٹیری مین مقرر کیا اوس سی تہوڑی عرصہ بعد سردار یار محمد خان
اور سردار سلطان محمد خان بارک زئی برادران امیر دوست محمد خان نی عباس خان کو فریب
سی پشاور مین طلب کرکی بداذن زہر ہلاک کردیا تب رسول خان مستقل حاکم ٹیری کا ہوا آٹہہ گہوڑی
اور دس شتر بطور نذرانہ کوہاٹ کی گورنر کو جو نواب صمند خان بارک زئی کوہاٹ کا صوبہ تہا دیا کرتا تہا
اور کان نمک مالگین کی آمدن بہی وہی لیتا تہا خواص خان برادر عباس خان نی سکہونکی مدد سی چہہ ماہ تک
پہر ٹیری کو زیر حکومت کیا مگر جب کنور کہڑک سنگہ نی اوسکو قید کردیا تو پہر رسول خان ٹیری کا مالک ہوا
سردار سلطان محمد خان بارک زئی نی اوسکو معزول کرکی بلند خان کو حاکم بنایا اس شرط سی کہ پانچہزار
روپیہ نقد اور آمدن کان مالگین سرکار درانی کو ملا کری گی ایک برس کے بعد رسول خان نی جو فوج سکہہ
کی بنون کو آئی تہی اوسکی اعانت سی پہر ٹیری لیلی اور شیر دل اپنی بیٹا کو فوج سکہہ مین بطور یرغمال
بہیجا تہا جو لاہور سی بہاگ آیا اس سی دو برس بعد سردار پیر محمد خان بارک زئی نی ٹیری پر حملہ کیا

ابن سعد اللہ خان کو معہ چند سپاہ خٹک نوکر کے ہمراہ لیگیا لشکر خان پسر محمد علی خان نی جو نوشہرہ مین
رہتا تہا بعد چلی جانے سعادتمند خان ہمرکاب شاہِ درانی کے اکوڑا پر حملہ کیا اور سعد اللہ خان کو معہ
ایک پسر کے قتل کرکے اکوڑا لوٹ لیا یہہ ناخوش خبر خوشحال خان کو بمقام ٹیری پہونچی فوراً لشکر لیکر
اکوڑہ کو روانہ ہوا اور لشکر خان کو ملک بہنیر کی طرف بہگا دیا لشکر خان اپنی متعلق بہنیر مین چہوڑ کر
دکہن مین نواب منوخان کی پاس جاکر نوکر ہوگیا خوشحال خان نے اس حال سے احمد شاہ درانی کو
اطلاع دی شاہ درانی نے لشکر خان کو گرفتار کراکر بسبب سعادتمند خان کی کیلیے جسنے اپنی باپ
بہائی کی قصاص مین قتل کردیا احمد شاہ ابدالی نی اپنے فرمان کی ساتہہ خوشحال خان کو ٹیری مین
اور سعادتمند خان کو لاہور مین حاکم مقرر کیا جب مرہٹہ کی فوج احمد شاہ سی لڑنے کیواسطی اٹک تک
پہونچی تو خوشحال خان حاکم ٹیری بادشاہ کی جانب سی اونکی ساتہہ لڑنے کو گیا اور بمقام حسن ابدال
مرہٹون سی لڑکر شہید ہوا احمد شاہ نے پشاور سی روانہ ہوکر مرہٹونکو شکست فاحش دی اور سعادتمند
کی سعادتمندی اور دلاوری سی خوش ہوکر سرداری کی خطاب کے ساتہہ جہلم تک اوسکو حاکم بنایا
اور شہباز خان بجای خوشحال خان شہید کے ٹیری کا حاکم ہوا احمد شاہ کی فرزند تیمور شاہ سدوزی نے
اپنی سلطنت کی عہد مین سعادتمند خانکو خطاب سرفراز خان عطا کیا خٹکون کے خانان سی آخری
رئیس جسنے کل علاقہ خٹک پر مستقل حکومت کری یہہ ہی سرفراز خان تہا اوسکے بعد ریاست خٹک
کی دو شاخ ہوگئین ایک مغربے علاقے کی خان جو ٹیری مین رہتی تہے دوسری مشرقی خان خٹک
جو اکوڑا اور جہانگیرہ مین مالک تہی مختصراً ہر ایک شاخ کا علیحدہ ذکر کیا جاتا ہے +

## اول مغربی شاخ

بعد وفات سردار سرفراز خان کی شہباز خان حاکم ٹیری چہوٹا بہائی اوسکا حاکم اکوڑا بہی ہوا
اوسنی نیک بختی کے ساتہہ اپنی برادرزادگان یعنی آصف خان - نور اللہ خان - اشرف خان -
وغیرہ پسران سردار سرفراز خان سی آصف خان کو حکومت مشرقی خٹک یعنی اکوڑا کی عطا کرکے
اور خود ٹیری کا یعنی مغربی خٹک کا حاکم رہا سردار شہباز خان کی بیٹی فرزند تہے اونمین سی منصور خان
کو اپنا جانشین کرکے کنارہ کش ہوا منصور خان نی چند عرصہ کے بعد اپنی بہائی ناصر خان یا ناصر علی
خان کو حکومت سپرد کرکی دستار مختار بنایا ناصر علی خان دس برس تک حاکم ٹیری کا رہا ناصر علی

یوسف زئیونسی بباعث اپنی میراثی عداوت کی لڑتا تہا مگر اس لڑنے کو خدمت بادشاہی ظاہر کرتا تہا کیونکہ مندڑ
اور یوسف زئی اوس عہد مین مغضوب سلطانی تہی بدین حکمت اوس نے شاہجہان کے عہد مین بڑا
رتبہ پیدا کر کے طریق ریاست کو درست کیا طبع موزون رکہتا تہا اکثر شعر بزبان پشتو خصوص ایک دیوان
پشتو اوسکا یادگار ہی باوجود سب اوصاف کی اوسکی حالات اور واقعات پر خیال کرنی سی معلوم ہوتا ہی
کہ عزم اور حرص مفرط کی کہیلا ہوا تہا اسی سبب سی انجام بخیر نہوا اورنگزیب بادشاہ نی اپنی عہد مین
ناراض ہوکر خوشحال خان کو قید کر دیا چہہ برس قید کی بعد جب بہاڑ نواح پشاور مین سرکشی ہوگئی تب -
اورنگزیب نی بنظر مصلحت ملکداری خوشحال خان کو رہا کر کے بعطای اسپ خاص اور خلعت
عزت کی ساتہہ رخصت کیا گہر مین پہونچکر خوشحال خان نی اپنے فرزند اشرف خان کو اپنی جگہہ ستار
مختار بنایا بہرام خان دوسرا بہائی اشرف خان کا جو باپ سی مخالف تہا اپنی دستار مختاری کے
دعوی سی بہای اور باپ کا دشمن بن گیا اور کاکا صاحب کی فرزند ضیاء الدین نے بہرام خان کی
اعانت کری اس سبب سی اشرف خان نی ضیاء الدین کو قید کر لیا اس بات سی اورنگزیب نے
ناراض ہوکر اشرف خان کو قید کر لیا اور اوسنی قید مین خودکشی کر کے سختی اور بعزتی سی جان چہوڑا اُ
اوسکی جگہہ محمد افضل خان بیٹا اشرف خان کا رئیس ہوا مگر بہرام اوسکا چچا اپنی خاندان کا دشمن
ٹہنڈا سانس نہین لینی دیتا تہا یہہ سب غم دیکہکر خوشحال نے حسرت کی ساتہہ دار ناپائدار کو چہوڑا
اور جب بہرام بہی مر گیا تو محمد افضل خان نے اکٹہہ برس تک مستقل حکومت خٹک کی کری لئیق اور
نیک آدمی تہا محمد افضل خان کے ہشت فرزند تہی جنمین سی ذکر کی لائق دو ہین محمد علی خان اور
سعد اللہ خان معروف شہید خان محمد علی خان اکوڑا مین رہتا تہا اور سعد اللہ خان تیری مین
بعد وفات محمد خان کی اونکی آپسمین بے اتفاقی ہوکر لڑائی ہوئی محمد علی ٹیری کو واسطی لڑائی کے گیا
مگر شکست کہاکر واپس ہوا سعد اللہ خان نے اوسکا تعاقب کر کی اکوڑہ سی بہی بیدخل کر دیا سعد اللہ خان
کے آٹہہ فرزند تہی - سعادتمند خان خوشحال خان جعفر خان - افضل خان شہباز خان پنج کس
ایک والدہ سی شرافت ایک مان سی اور لطف اللہ خان اور رن مست خان علیحدہ مادر سی جعفر خان
سبسی بڑا الاولد مر گیا اور خوشحال خان کو اوسکی باپ نی نسبتہً ہوشیار سمجہکر ٹیری کا حاکم بنایا اسوقت
محمد شاہ دہلی کا بادشاہ تہا اور نادر ایران کا جب احمد شاہ ابدالی ہندوستان کو جاتا تہا تو سعادتمند خان

بار ہر ایک روپیہ محصول ورآفریدی وغیرہ کے واسطی فی روپیہ ہفت بیل کے بار مقرر تہی اور فی بار شتر ایک روپیہ
محصول یعنی قیمت مقرر تہی اور کان مالگین پر بارہ بیل کے بار ایک روپیہ پر اور تین بار شتر فی روپیہ معین تہے
اوس عہد مین اور کوی کان نمک نہین تہی چونترہ پر صرف فی گہر پانچہ روپیہ بوتا کی طور لیا جاتا تہا اور
ہیداوار معاف تہی ملک اکوڑنے رستہ مین ایک سرای بنام خود آباد کی جسکو اکوڑا کہتی مین اس شخص مین
تعصب مذہبی بہت تہا اہل ہنود خصوص جوگیون کا جانی دشمن تہا چنانچہ اوسکی جوگی کشی اسقدر مشہور ہوی
کرجب بمقام اٹک اکبر بادشاہ کی دربار مین باریاب ہوا تو بادشاہ نی اوس سی دریافت فرمایا کہ تمنی کسقدر
جوگی مارے ہونگی ملک اکوڑ نی جواب مین عرض کیا کہ مجکو اور کچہہ شمار یاد نہین ایک مندرہ کان ہر ایک
جوگی مقتول کا صبوح گلے مین رکہتا تہا کہ اوسی کئی مٹکے بہر مین خدا جانی ایسی سنگدل محافظ سی راستے
کسقدر حفاظت ہوی ہوگی الغرض ملک اکوڑنے اکبرشاہی نوکر ہونیکے بعد اکتالیس برس حکومت کری
آخر شاخ بولاق کی لوگون نے بمقام پیر سباک درمیان اکوڑا و نوشہرہ ملک اکوڑ کو مار دیا بعد اکوڑ کے
یحیی خان بڑا بیٹا اوسکا رئیس اپنی قوم کا ہوا جسکی وقت مین قوم یوسف زئی مندڑ اور خٹکون کی باہم
خوب دشمنی چلی آٹھہ برس حکومت کرکے یحیی خان معہ اپنی فرزند عالم خان کے مارا گیا تب بیٹا اسکا
شہباز خان جانشین ہوا یہہ رئیس بڑا عقلمند تہا چاہیی کہ دانائی کے ساتھہ انصاف بہی ہو سو وہ کہان
ہوا افغانی کی تہوڑی امور پر اسنے کتنی ہی بندگان خدا بیگناہ اپنی قوم اور یوسف زیونکی بیفایدہ
لڑائیون مین مروا دئی آخر کو نتیجہ یہہ ہوا کہ اکتیس برس کے بعد سر پہ لگنی سی علاقہ یوسف زئی کمال زئی
مین جہان غارت گرون کی تعاقب مین گیا تہا مارا گیا بعد شہباز خان کے خوشحال خان بیٹا اوسکا شاہ
جہان بادشاہ کے حکم سی قوم خٹک کا رئیس ہوا بادشاہ کی حکم سے خوشحال خان نی اپنی قوم کی فوج ہمراہ
لیکر علاقہ اجمیر مین بوقت یورش قلعہ تاراگدہ جسمین ایک باغی راجہ تہا بہت نمایان خدمت کرے
جب بعد فتح قلعہ لاہور مین واپس آکر باریاب ہوا تو شاہجہان نی چار لاکہہ روپیہ نقد عطا کیا اور ڈیڑہ
لاکہہ سالیانہ کی جاگیر اس شرط سی مقرر کی کہ پانسو سوار اور ایکہزار پیدل سپاہ واسطی خدمات شاہی
آمدن سی نوکر رکہہ کر حاضر باش رہا کرے پچاس برس تک خوشحال خان کی تحت مین خٹک رہے
اس عرصہ مین یوسف زئی اور مندڑ کے ساتھہ کئی لڑائی ہوئین چند بار غالب اور مغلوب ہوتا
الا ہوشیاری کی سبب خلاف مرضی شاہجہان کے امورات خطیر مین دخل نہین دیتا تہا اگرچہ مندڑ او

قریب سو میل کے طویل ہوگا اور اوسط عرض غرباً و شرقاً تخمیناً چالیس میل ہوگا انکی حد اکثر مشرق کی طرف دریای
سندھ ھی مگر اونکی ایک شاخ ساغری شہر مکہڈ ضلع راولپنڈی اور اوس سی جنوب ماڑی تک بکنارہ شرقی
دریای سندھ بھی قابض ہوگئی ہی مگر سوای شہر مکہڈ و نواح اوسکی باقی شرقی کنارہ والی خٹک مغلوب ہین
ملک خٹک کی مغربی حد قوم آفریدی اور بنگش وغیرہ سی ملتی ھی اور جنوب ضلع بنون کی اقوام ہین جنوبی
حصہ ملک خٹک مین سخت پہاڑ ہین سب ملک خٹک سرکار انگریزی کا رعیت ھی علاقہ خٹک جسکا اوپر
بیان ہوا اور جو دریای کابل معروف لنڈہ سی جنوب کو ھی اوسکی سوای علاقہ یوسف زی مین تخمیناً چودہ
ہزار روح قوم خٹک کا متفرق آباد ھی*

## حال ترقی مراتب رئیس خٹکان

جیسا کہ سب اس قسم کی قومون مین دستور ہی کہ ہر ایک شاخ مین ایک یا چند شخص ملک کی خطاب سے نامزد
ہوتی ہین ویسی ھی ملک اس قوم کی بہی تہی اپنی شاخ کے مرد مانکی سرگروہی مین لوٹ مار اور رہزنی کا شغل
رکہتی تہی ازان جملہ درویش محمد معروف چنجو شاخ حسن خیل بعہد سلطنت اکبر بادشاہ کی اپنی کام مین مشہور
ولاور تہا اوسکا بلیا ملک اکوڑ بہی اوس سی کم نہین تہا پشاور اور لاہور کا شارع عام دریای سندھ سے
مغربی جانب نوشہرہ تک مسافرون پر اونکی قوم کے اعمال نے وبال بنا رکہا تہا خود ملک اکوڑ اٹک سے
چہہ میل مغرب ایک پہاڑ پر قرار گزین تہا اور درہ گیدر گلی سی نوشہرہ تک مسافر اونکا شکار سمجھا جاتا تہا -
جب اکبر بادشاہ ہندوستان سی کابل کو آیا اور قلعہ اٹک کی بنیاد رکہی اوس سال اکبر نے واسطی انتظام
شاہراہ عام و انسداد رہزنی اشتہار جاری کیا اور زمینداران معتبر نواح کو طلب کرکے ملک اکوڑ کو خدمت
نگہبانی شاہراہ تفویض فرمای اور اسکی عوض مین خیرآباد سی نوشہرہ تک اور تبہی سے موسو درہ تک دربار
شاہی سی اکوڑ کو جاگیر عطا ہوی نہ تو زنی اور سپین خاک بہی اوسکو دیاگیا اور نیز کچھ حق اوسکا بابت سیر بحیرہ
گذر اکوڑا پر مقرر ہوا اوس وقت سی ملک اکوڑ معاملہ لینے لگا بولاق کی شاخ کی لوگونسی جو تہا حصہ پیداوار
زرعی سی اور دو روپیہ فی قلبہ لیتا تہا اور عہ سالانہ جلکوتہ فی چاہ وصول کرتا تہا اگر چاہ خود لگادیوے
تو عہ لیوے خیرآباد سی نوشہرہ تک شاخ تری کی لوگ آباد تہی اون سی دسوان حصہ پیداوار اور
نزلی اور ۱ روپیہ فی بخرہ زمین محصول لیتا تہا اور نیل غاشنہ سی خورم اور سینے تک دو روپیہ فی گہر بوہا
لیا جاتا تہا اور علاقہ خٹک کے نمک سنگ کا یہہ بندوبست کیا کہ جٹا کی کان پر قوم خٹک کے واسطی نو بیل کے

سب مین بڑا تہا اوسنی کہا کہ بیلی انمین سے
بڑا اسکا ہی قرعہ اندازی کرو ہی ایک ایک عورت انمین سی ہر ایک لیلیون لقمان
ایک لیلون باقیماندہ مین بر تم قرعہ اندازی کر لینا انہی خیال سی لقمان نے ان چار عورات سی ایک عورت بدون دیکہنی چہرہ اسکی صرف ازرہ
بوشاک دیکہکر اپنی نام پر کرلی اور باقیماندون نے قرعہ اندازی کی روئی سی ایک ایک عورت لیلی جب انکو دیکہا تو لقمان
بیچارہ کے حصہ مین ایک سیاہ فام آفت ناگہانی آگئی تہی مگر ننگ کے مارے بدین سبب کہ اوسپر اوسکا نام لگ گیا تہا لاچار قبول کرلی
پڑیتی جب باقی بہائیونکو لقمان کا یہہ حال معلوم ہوا تو ہنسی مین بزبان پشتو کہا کہ لقمان بہ خٹ لاڑ یعنی لقمان
مٹی مین ہس گیا پشتو زبان مین یہہ مثل مشہور ہی کہ جب کوئی شخص کسی کام سی درماندہ ہو جاوی تو اوسکو پشتو مین کہتی ہین بہ خٹ لاڑ
عجیب سبب سے لقمان نے خٹک کے نام سے ایسی شہرت پائی کہ سب اوسکی نسل اوسی نام سی مشہور ہے خٹک کو اوسی عورت سے جسکا نام سنا کہ تہا دو فرزند
پیدا ہوے ایک بُرہان و دسرا بولاق کل قوم خٹک انہین دو بہائیونکی اولاد ہی کہ ہر ایک کا شاخوار شجرہ سی حال معلوم ہوگا تو رانکی الخ
بنسبت بولاق کے بیٹے زیادہ ہی تو رانکی و بیشتری جیسا کہ کرسی نامہ مین لکہا ہی ترتیب بہت لائق تہا جسنی چلہ اولاد تو رانکی
ترین کی نام پر مشہور ہی ذکر واقعات ماضیہ جسطرح سی کہ ملک مقبوضہ حال پر قابض ہوئی مین بافصح سی کہ
مین قوم خٹک کوہ شوال مین آباد تہی یہہ پہاڑ کوہ سلیمان کی ایک پہاڑ مغربی شاخ ہی اور فی الحال اسپر قوم وزیرہ قابض مین
جگہہ سی عرصہ تخمیناً چہہ سو برس کا ہوا کہ ہمراہی قوم منگل و ہنی بنو نکی علاقہ مین داخل ہوی زمین و بیان موسوم سدرا ون
فی الحال قوم بیرن خیل و سیفی کے وزیران احمدزی رہتی مین اوس وقت اسموقعہ پر خٹک آباد ہوی جبکہ قوم ہنی و منگل کو فر
ز اسطرح جیسا کہ تاریخ بنون مین لکہا گیا ہی بنو نکی علاقہ سی بیدخل کیا تب خٹکو نسی بنوچیونکی عداوت شروع ہوی اسواسطی زمین سبا
کو چہوڑکر جانب کوہ شمالی شرقی چل مین معروف کوہ خٹکان سے چلی گئی گر تو غہ و تیری و چوترہ ولاچی و شکردرہ بنادہ پایلی
سند قابض ہوگئی اور چونکہ یہہ پہاڑ اوس وقت اکثر غیر آباد تہا بدون مقابلہ اونکی ہاتہہ آیا اوس عہد مین نیشی سی لیکر کوہاٹ تک
اورکزئی آباد تہی مغربی جانب سی بر آستہ کرم قوم بنگش خانہ کوچ آتی تہی اونسی اورکزئیون کی لڑائی ہوی خٹک
جنگی ہلی سہہ اورکزئی کی ساتہہ کچہہ پرخاش تہی موقع پاکر اونہون بنگش کی اعانت کری اورکزئیونسی کوہاٹ بنگشون
اور ریشی و ہیاالہ زیرہ تو ڑہ خیرہ تک خٹکونکی قبضہ مین آگئی بنگش اور خٹک کی باہم ایک پہاڑ درمیان گدا خیل وال
مقرر ہوی گو ابتک وہی حد ہی بعد اسکی جیسا کہ خٹک کی قوم مین زیادتی ہوتی گئی ویسا ہی بنا قبضہ تدریجاً بڑہانی
ادسلسلہ وسیع ملک پر قابض ہوگئی جو فی الحال اونکی تصرف مین علاقہ یوسفزئی واقعہ پشاور دریا کابل معروف
کی شمالی کنارہ سی لیکر کالاباغ اور عیسی خیل اور مروت اور وزیری ضلع بنو نکی حد تک دریائی سندہ کے مغربی کنارہ
خٹک کا ملک کج گردی کی ساتہہ شمالاً و جنوباً طویل ہے کابل کے دریا سی نمک کے پہاڑ کے جنوب

## شجرہ نسب بولاق پسر دومی خٹک

زوجہ اول — زوجہ دوم

ساغری — مندرک — تکوڑی — بنگی خیل — ترہ — گلی — روزی — شان — مروزی

ترکہ — مروج خیل — ابی خیل — محموتی — خواجہ خیل — عطا — اتچہ خیل — غور خیل — مامون خیل

بابر — شمون خیل — شوہی خیل — ہیبت خیل — جونو — سود خیل — پیپی — دلو

بازید خیل — مرکی — ترکی — مہرگل خیل — گورب خیل — ورتلک — مندی — موسک — خورم

ولتخان خیل — ملخان خیل — مجنوم خیل — دیا خیل — جمالی — جلدین خیل — مانگی خیل — کتی خیل — سکو خیل

مریم خیل — عالمشاہ خیل — والادر خیل — سدو خیل — کرپداد خیل — خارک — میرزا خیل — جوری خیل

## یادداشت متعلق شجرہ خٹک

واضح رہے کہ قوم مغلکی و سینی اور ریاخیل و خلوزی اصل میں خٹک نہیں ہیں بہت عرصہ ہوا کہ اونکی مورث قوم خٹک میں آکر آباد ہوے اور خٹکوں سے شادی کری رفتہ رفتہ ایسی مخلوط ہوگئی کہ اب انکو بھی خٹک کہتے ہیں قوم مغلکی کسی مغلکی نسل سے جسنے خٹکوں سے شادی کری تھی اوسکی اولاد معروف بہ مغلکی ہوئے اور قوم سینی بھی خٹک نہیں ہیں سینی نام ایک شخص جو قوم لازاک سے تھا کسی خٹک کی گھر میں شادی کر کے سسرال میں رہا اوسکی اولاد مشہور بہ سینی ہی اور یہہ ہر دو قوم بطور وصلی قوم بولاک خٹک کے اوس میں شامل ہیں قوم اوریاخیل کا یہہ حال ہے کہ ایک بیوہ عورت جسکے مسمی مہندی نے نکاح کیا اپنے پہلے شوہر کا پسر مسمی اوریا ہمراہ لائی مہندی نے بلحاظ اس عورت کے اوریا کو بھی حصہ میں شامل کیا اور سینی کسی خٹک کی دختر سے شادی کری جسکی نسل کو اوریاخیل کہتے ہیں اور قوم خلوزی مسمی شید پسر یعقوب قوم خلیل کی اولاد سے ہی زنیند کو زنے زمانہ ماضیہ میں مسمی علیخان خٹک کے دختر سے شادی کر کے خٹکوں کی ملک میں سکونت اختیار کری اوسکی نسل بنام زوجہ اش خلوزی مشہور ہوے اور ڈنگر زئی بھی مصلی ہی یہہ سب وصلی قوموں داخل ولس ترین ہیں برابر حصہ پاتی ہیں اور خٹک کہلاتی ہیں حال قوم خٹک کا مورث اعلی اس قوم کا مسمی لقمان ہوتا کر ڑا نکا جھی باعث تبدیل اسم لقمان ہے خٹک کے نام سے بیان کیا جاتا ہے کہ لقمان مذکور ایکدن مع اپنے برادران مسمیان عثمان و تمان جنگل صحرا میں شکار یا کسی اور کام کی واسطے جاتے تھے اتفاقاً چار عورتیں کہ جنکی پوشاک سے اونکی ناکتخدائی کی علامت ظاہر تھی اوسی طرف آتی ہوئی دیکھیں اونہوں نے آپس میں صلاح کری کہ یہہ

شجرہ مسمی لقمان معروف خٹک ابن برہان نبیرہ کرڑان
ترے
ترکے
بولاق
خورم
بارک
ببر
اسمعیل
اکو
ترکے
خوشحال خیل
میرانان خیل
کبیر خیل
کابل خیل
بہرام خیل

اور تفنگچہ بہی ایک دو رکہتی ہین تلوار خصوص چہورہ تیراہ کا برش مین مشہور ہی بعض آفریدی بہت اچہے
نشانہ باز ہین لوگ کہتی ہین کہ تعداد بندوقون کی قریب کل اسلحہ بند مردمان کی پوری ہی باہم قوم کی دو گوندی
ہین ایک سمل دوسرا گاڑہی ملک دین خیل زخہ خیل اکاخیل سہ پای قمری گوندی سمل مین شمار ہوتی ہین
اور قمبر خیل کوکی خیل گوندی گاڑہ مین داخل ہین اور آدم خیل درمیانہ گذران کرتے ہین کبہی سمل کے
ساتہی اور کبہی گاڑے شامل ہو جاتے ہین الا بالحاظ گوندی بعض وقت نیچی کی شاخون مین بہی خانگی
فساد ہو پڑتا ہے گرچہ کشت خون اور دشمنی آپسمین بہت ہی الا خطرہ دشمن بیرونی کی وقت آپسمین
متفق ہو جاتی ہین مگر شاخ آدم خیل کی عداوت اولاخیل اور اکاخیل کے مزرعہ دل مین بوی ہوئی ہے
جب قوم کو کوی مشکل وقت پیش آتا ہے تو ہر ایک شاخ کی ملک یکجا جمع ہو کر مشورہ کرتے ہین اوس
مشورہ مین جو تجویز ٹہری اوسکی تعمیل اپنی اپنی ملک کی سرکردگی مین ہر ایک شاخ کرتی ہی فی الحال ملک دین
خیل مین مدت خان ولد خان بہادر جسکا بیٹا اعظم خان ہی اور قمبر خیل مین محمد غوث ولد شیر محمد خان اور
کوکی خیل مین عبد اللہ نور اور زخہ خیل مین بوستان و فیروز ولد الہ داد اور اکاخیل مین سلطان محمد اور
سہ پای اور قمری کا سراج الدین اور شاخ آدم خیل مین سمیان عادل و جنگو و شاہولی و بابری
و بائیدہ خان ملک ہین قوم آفریدی مین گائی بہت ہین اور گہوڑی بہی رکہتی ہین خاطر اونکی ملک کی
اچہی ہوتی ہے اور بہت پالتی ہین رمہ گوسفندان اور بکری کی گرچہ ہین مگر بہت کثرت سی نہین آدم خیل
شتر بہی رکہتی ہین جنپر نمک وغیرہ کا بیوپار ہوتا ہے قوم آفریدی سی اچہی سپاہی پیدا ہوتی ہین اور
نوخیز جوانون کو سرکار انگریزی کے پیدل پلٹنون مین بہرتی ہونی کی شوق ہے چنانچہ حال مین متفرق
جگہہ قریب دو ہزار اس قوم کے لوگ سرکاری فوج مین نوکر ہونگی اس قوم سی گروہ کثیر جسکی تعداد فی الحال
اکہر ارگہر سی زیادہ بتلاتی ہین ملک کہن ہندوستان مین آباد ہی اور کچہہ پانی پت مین بہی بستی جاتی
ہین اور لودیانہ کے ضلع مین بہی چند گہر ہین ہندوستان مین انکو جہانگیر بادشاہ بسبب مفسدہ پردازی
اور شمولیت اولاد پیر تاریک لیگیا تہا اور کہن اور پانی پت مین متفرق آباد کئی اوس وقت رستم خان
آفریدی مشہور تہا جسکا خاندان پانی پت کو بہیجا گیا چند گہر کشمیر مین بہی ہین اور ٹونک مین بہی کچہہ
اور بیس گہر آفریدیون کی مسعود وزیری کی ملک مین آباد ہین جنہین سی چار پانچ گہر خاص کانی گرم مین رہتی
ہین ✤

آباد ہین زخہ خیل تین ہزار میدان تیراہ مین سکونت پذیر ہین اکاخیل دُران مین اور ستہ پای باڑہ مین - نہری منفرق پہاڑ مین تین ہزار آدم خیل چار ہزار جو کوہاٹ سی شمال درہ مین اور پہاڑ جو مشرق کو خنگاکی حد سی جا ملتا ہے اوسکے جنوب اور شمال دونو طرف آباد ہے فی الحال یہہ شمار درست نہین آتا ہر ایک بڑی شاخ کی تعداد کی تفاوت کی ساتہہ ایسا پایا جاتا ہے کہ علی العموم بہ نسبت اوس شمار کی تعداد مین ترقی ہے

اگرچہ اصلی پیشہ اس قوم کا زمینداری ہی مگر شغل زراعت کاری اس سبب سی کم ہے کہ جس پہاڑ مین یہہ گروہ آباد ہی اوسمین سوای علاقہ میدان تیراہ کی زمینات زرعی بباعث ناہمواری پہاڑ و ان کم مین اس قوم کا گذارہ سوای زمینداری کی لوٹ گھسوٹ راہزنی اور سرقہ اور ہیمہ سوختنی اور نمک اور کاہ فروشی پر ہی اپنی پہاڑون کی دامن سے خشک لکڑی اور گھاس بیلون و گدہون پر لاد کر اکثر پشاور کی بازار مین جا فروخت کرتے ہین پشاور مین لکڑ منڈی کی اندر جدہر دیکہو آفریدیون کی بیل اور شتر لدی ہوی نظر آوینگی اور اسی طرح نمک بنر ضلع کوہاٹ کی ڈرنگ یعنی نمکسار سی لیجاکر فروخت کرتے ہین خصوص آدم خیل نمک کا بیوپار زیادہ کرتے ہین اس قوم کی آوارہ لوگون مین عادات چوری و غارتگری دل نشین ہین خصوص قوم زخہ خیل اور کوکی خیل اپنی عادت مین زیادہ مشہور ہین پشاور سی کابل کو خیبر کے رستے مسافرون کی گذرگاہ ہین انہون نی پرخطر کر رکہی ہین امیر کابل سی جو روپیہ واسطی کہلا رکہنی رستہ خیبر کے انکو ملتا ہے اوس سی بہی کچہہ فایدہ حاصل نہین ہوتا کیونکہ اکثر وہ روپیہ ملک اور معتبر و دوی دار شخص کہا جاتی ہین اور اونکی قوم بدستور مسافر کی گہات مین رہتی ہی اگر بموجب حصہ رسدکسیکو پہونچی تاہم اوسپر صبر نہین کرتے مین کوہاٹ سی پشاور کو جو رستہ درہ مقبوضہ آدم خیل سی جاتا ہی اوسمین بہی انکی بدعت نہ ہوسکتی ہے اور بعض وقت اونکی فسادسی باوجود ملنی مواجب یعنی انعام بصلہ کہلا رکہنی درہ کے رستہ بند ہوجاتا ہے اس سی یہہ بہتر ہوگا کہ ایک سیدہی سڑک کوہاٹ سرکاری علاقہ کے اندر اٹک کو نکال دی جاوے انکی خوراک مین گندم چاول اور مکی اور جو اکثر کام آتی ہین پوشاک مین موٹا کرباس یا اون سفید کا لبا قمیص اکثر پہنتی ہین واسطے رفع ضروریات خوراک و پوشاک انکو آمد رفت علاقہ پشاور لابدًا مطلوب ہے اور اونکی بدعتون کے روک اور معاوضہ لینی کے واسطی یہہ ایک عمدہ سبب ہی مرد اس قوم کی لاغر اندام مگر مضبوط محنت کش اور اکثر پورہ قد ہوتی ہین اسلحہ تلوار اور سیلاوہ یعنی چہورہ و ڈہال تفنگ بات ہر ایک جوان آدمی اپنی گہرون مین رکہتا ہے بندوق انکی چقماق اکثر رفدار جنکی زد دور تک ہوتی ہے

# حال قوم آفریدی

اس قوم کا مورث اعلی مسمی عثمان تہا وجہ تسمیہ آفریدی کی یہہ تھی کہ ایک روز چند مہمان مفلس اور درماندہ اوسکے
گہر آئی موسم سرما تہا سردی کی سبب سی ایک دوسری کی متصل ہو بیٹہی جب عثمان اوپرسی آیا تو اونہون نے
پوچہا کہ یہہ کون ہے تب اوسنی بزبان پشتو یہہ جواب دیا کہ دائیم آفریدہ دخدائی دے یعنی یہہ بہی آفریدہ
یعنی پیدا کیا ہوا خدا کا ہے اوس روزسی بنام آفریدہ نام زد ہو کر کثرت استعمال سی آفریدی مشہور ہوا
اوسکی اولاد کو مجمعًا آفریدی کہتی ہین جسقدر مشہور شاخین اس قوم کی ہین اونکی نام شجرہ نسب سی ملین گے
سب سی زیادہ تعداد مین مسمی اولا کی اولاد اولا خیل ہی اوسمین سی فیروز خیل اور اونسی میر احمد خیل زیادہ
ہین یہہ قوم بڑی جنگجو اور راہزن ہی اور پہاڑ دشوار گذار کی سکونت کی سبب سی اونکو اپنی آزادی کی
غرورت ہی اس قوم کی بڑے ملجا علاقہ تیراہ ہی گرچہ تیراہ کی متعلق بہت سا ملک کوہی ہی مگر یہہ اچہا موقع پہاڑ
اوپر ایک ٹکڑہ میدان کا خوش ہوا اور سر دجگہہ ہی پہلے تیراہ پر دیگر قومین قابض تہین آفریدیون نے
بزور شمشیر اونسی لیلیا اصلی تیراہی جو کچہہ باقی رہ گئی تہے وہ تیراہ سی مغرب ننگرہار کی طرف چلی گئے اور جہانگیر
کی دور سلطنت مین مسمی احداد نبیرہ پیر روشن معروف پیر تاریک جسکا قصہ اوڑمڑ کی حال مین لکہا گیا ہے
آفریدیونکا پیر ہوا اوسکی چالاکی اور اعانت سی آفریدیون نی تیراہ سی اتمان خیلونکو بیدخل کرکے اوراورک
زیون سی بہی لڑائی کرکے شمالی حصہ تیراہ پر اپنی قبضہ کو پہلایا یہہ جرار قوم مشرقًا حد خٹکان متصل زیارت
کاکا صاحب سی لیکر مغربًا کوہ راجگل اور علاقہ خیبر مین حدود ننگرہار تک پہاڑی ملک کے اوس حصہ پر جو
ضلع پشاور کی حدود سی جانب جنوب وغرب پیوست ہی قابض ہین اور انسی جنوب قوم اورک زئی اور
بنگش اور کوہ سفید مین چکنی اور مغرب مین سنگو خیل شینواری اور شمال کیطرف مہمند انکی ہمسایہ ہین
ان قومونسی فی الحال کچہہ سخت لڑائی جہگڑا نہین ہی مگر اورک زئی سی پورانی عناد کی سوا سمل اور
گاڑے ہر دو گندی کی سلسلہ کی لحاظ سی اور نیز شیعہ اور سنی مذہبی تکرار سی فساد رہتا ہی اور سنگو خیل
شینواری کی ساتہہ بہی کوکی خیل آفریدیون کی کشت خون ہوجایا کرتی ہی آفریدی سب سنی مذہب
مسلمان ہین کل تعداد قوم کی اسلحہ بند مردان کی بموجب شمار احمد شاہ ابدالی اونتیس ہزار حسب تفصیل
ذیل تہی ملک دین خیل معہ شاخہا ملحقہ تین ہزار جو علاقہ میدان تیراہ مین آباد ہین قنبر خیل بنج ہزار صفا
تین ہزار وہ بہی میدان تیراہ مین رہتی ہین کوکی خیل حسب صدر تین ہزار جو راجگل اور نواح خیبر مین

شجرہ نسب
قوم آفریدی
عثمان معروف
خانے
اسکی اولاد بہت تھوڑی بنگش میں ہے
زوجہ اول مسمات ترے
زوجہ دویم مسماۃ فاطمہ
زوجہ سوم مسماۃ زینہ
پیٹا خیل
آدم خیل
اولا خیل
اکا خیل
سپیری خیل
زوجہ اول مسمات خنوٹے
زوجہ دوم مسمات عایشہ
زوجہ اول مسمات میمونہ
زوجہ دوم مسمات زخنہ
بسی خیل
مدا خیل
کمال خیل
سلطان خیل
کالا خیل
محمدے
علی خیل
فیروز خیل
رحمداد خیل
شیر خیل
سپیری خیل
حسن خیل
زوکی
گگی
ابابکر
للڈے
ہرمز
شان خیل
بوڑی خیل
نصر الدین
استو خیل
یاغی
قمرے
ابل خیل
نظر خیل
زریم خیل
میر احمد خیل
کوکی خیل
ملک دین خیل
محمود خیل
خوبی خیل
قنبر خیل
کرمنا خیل
ابراہیل
پیٹا خان
اسکندر خیل
حسن خیل
ظلور پارہ
درویش خیل
سیری خیل
بار محمد خیل
بہرامی
الٰہی خیل
گگہ خیل
باری خیل
مدر خیل
عثمان خیل
گلاب خان
تاخیل
زوزنہ خیل
شیخل خیل
تور خیل
تارون خیل
مدو خیل
والی خیل
ڈاخیل
گوڈی خیل
شاہی خیل
بی بی خیل
دولت خیل
یاران خیل
میران خیل
قائم خیل
سلیمان خیل
علی خیل
نصر خیل
جعفر خیل
عمر خیل
سالم خیل
حبل خیل
اسمعیل خیل
سیار خیل

کپڑا اور خوراک مین گندم و جو بہت مستعمل ہے پیشہ مال چرائی زیادہ اور زراعت کاری کم ہی یہہ فرقہ زیادہ جنگجو نہین ہی تعداد اسکی تخمیناً کل ذی روح بارہ ہزار شخص ہوسے اپنی خاص بہت کم ہی جملہ ایک گوندی ہین اون اور مویشی فروشی پر انکا زیادہ گذارہ ہی علاقہ خوست اور زرمت سی غلہ خرید کر لاتی ہین جاہل اور کم آزار مخلوق ہی بلہ اور شہتیر اپنی پہاڑون سی لاکر خوست مین فروخت کرتے ہین ایک ثقہ شخص اس قوم کی ایک عجیب رسم بیان کرتا ہی کہ جب کسیکے گھر فرزند نرینہ پیدا ہو تو اوسکا نام اگر کوئی مہمان اوس گانو مین اوس روز آوی تو اوس مہمان کی نام پر رکہتی ہین یا کسی بڑی امر کی اسم پر جو اوس روز واقع ہوا ہو *

## قوم مقبل

قوم ننگل سی شمال اور قوم جاجی سی غرب دشوار گذار پہاڑ مین ایک چہوٹی قوم موسوم مقبل رہتی ہی گر اوسکا حال زیادہ نہین ملسکا اور علاقہ خوست مین بھی بمقام لکن بطور ہمسایہ چند گھر رہتی ہین سادہ لوح اور کم آزار لوگ سنے جاتے ہین *

## شجرہ نسب کگے پسر دوم کرڑان

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | |
|---|---|---|---|---|
| برہان | خوگیانی | سلیمان | شینک | ہرسہ کی اولاد کا حال آئندہ آویگا |

برہان کے پسر:

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | |
|---|---|---|---|---|
| عثمان معروف آفریدی | لقمان معروف خٹک | جدران | اتمان خیل | باقیماندہ ہرسہ کا حال آویگا |

صفحہ آئندہ پر دیکھو

جو دراصل ورک زئی نہین ہین مگر اونکی ملحق گنی جاتی ہین جیسا کہ قوم علی خیل کی پانچ شاخین حسب ذیل
برہیم خیل سوکرئی آختان تسور اگندئی اور قوم مشتیی جسمین سی ماماز ئی حیدر خیل اوتی خیل ہین اور
اورشیخان جسکی دو شاخ ہین مرزا خیل رنگین خیل اور عزیز خیل فتو خیل جو اوپر سی ملا خیل ہین اور ہر
ایک شاخ کلان مین چند چند ملک ہین حال مین سید محمود ساکنہ تیراہ کی اکثر آدمی اس قوم کی خصوصاً
شاخ محمد خیل بہت معتقد ہین اس سبب سی شیعہ مذہبی پھیلتے جاتے ہے اس قوم کے چارون طرف
مخالف قومین آباد ہین اسلحہ بندوق قریب کل کے ہر مرد آدمی کے پاس ہوتی ہے تلوار اور چہرہ
کلان ساخت تیراہ سی کوئی بالغ مرد خالی نہین ہوگا اور اکثر تفنگچہ اور بعض پیش قبض بھی رکھتی ہین
اورک زئی جنگجو اور سپاہی قوم ہے انکے دیسی بندوقونکی زد سوائی جزایلونکی دور نہین ہی مگر یہ
لوگ نشانہ باز اچھی ہین آدمی پورا قد اور متوسط اندام مگر محنتی ہوتی ہین زیادہ تر پیشہ زراعت کاری
اور قلیل مالداری گلہ بانی کار کہتی ہین اونکا مزروعہ رقبہ اکثر بارانی ہی مگر ایسا عمدہ کہ بہت جگہ دو فصلے
زمین ہی مکی و گندم و جو غلون مین زیادہ پیدا ہوتی ہین شلغم اور کدو اس کثرت سی ہوتی ہین کہ اونکو
خشک کرکے دوسری فصل تک کہاتی ہین اور دال ہر قسم کی ہوتی ہی اونمین سی گوزخی بہت ہوتی ہین
انکے اپنی ملک کی پیداوار خوراک کی واسطی سالانہ مکتفی ہوتی ہے مگر پوشاک کے واسطی خرید کرنا اس کی
ضرورت ہوتی ہی کوہاٹ اور پشاور اور خوست سی پارچہ سفید و سوسی کا خریدا جاتا ہی ایام تنگی و قحط میز
بشرطکی پیداوار غیر معمولے علاقہ بنگش و کرم و خوست سی غلہ خرید کر لیتی ہین علما لوگ کا اختیار بہت ہی
جو تنازعات باہمین قوم خفیف ہون وہ عالم یا ملک دیہہ فیصلہ کرتا ہے خانگی دشمنی بہت ہی اور اکثر
دو گندیون کی باہم کشت خون رہتی ہی قدر مند مہمان کی ضیافت بڑی تپاک سی کیجاتی ہے مگر خوراک
کسیف ہی نان مکی اور گوسفند یولمہ ناقص وضع کرکے آتش پر کباب کردہ کہاتی ہین +

## حال قوم منگل

یہہ قوم تخمینا چہہ سو برس کا عرصہ ہوا کہ بشمولیت قوم ہنی علاقہ بنون مین آباد تہی اوس طریق پر جیسا کہ
قوم شیتک بنون جی کی حالات مین ذکر ہوا ہی جب انکو شیتکون کی غلبہ سی بنون کا علاقہ چہوڑنا
پڑا تب یہہ لوگ ملک خوست و کرم سی جانب مغرب کی پہاڑون مین جا کر آباد ہوئی اور اب تک وہان
آباد ہین قوم جدران جو اونکے جنوبی ہمسایہ ہین انکی پورا نی دشمن ہین انکی پوشش مین رسمی اون کا

## حال قوم اورک زئی

اِس قوم کی بڑی شاخین پانچ ہین جیسا کہ شجرۂ نسب مین تفصیل ہے اونمین سی چند شعبی نکلتی ہین اکثر آبادی
اِس قوم کی پہاڑی ملک مین کچھہ واقع ضلع کوہاٹ اور اکثر اوس ضلع کی حدود سی باہر کوہ سفید کی مشرقی
اور تیراسی جنوب کی وادیون مین ہی بموسم گرما راہ خطرناک اوقات مین تیراہ کا پہاڑ انکی ملجا رہی قوم بنگشس سے
پہلے کوہاٹ ملک پر اورک زئی قابض تہے تخمیناً چارسو برس کا عرصہ ہوا کہ بنگشون نی بعد سخت لڑائیون کے
کوہاٹ اِن سی لیلیا مگر پہر بہی بتکرار ملک گیری اِن ہر دو اقوام مین بہت کشت خون ہوتی رہی ایسا مشہور
ہی کہ ایک دفعہ ہر دو معاند قومونکی ملکان متصل دُرسمند واسطی تجویز صلح کے بطور معرکہ یعنی جرگہ جمع ہوے
ہر ایک قوم چاہتی تہی کہ اِس صلح مین میدان علاقہ جو زرخیز تہا ہمکو ملی اِس سبب سی اتفاق صلح نہین
ہوسکتا تھا اور قریب تہا کہ پہر لڑائی ہواتنی مین ایک سوار دور سی آتا ہوا اوس جرگہ ملکان کو نظر آیا
چونکہ ہر دو قومین لڑائی سی تنگ تہین اِس سبب سی اسبات پر اتفاق کیا کہ اِس سوار سی جب نزدیک پہونچی
تقسیم ملک باہم قوم بنگشس و اورک زئی کا سوال کرین جو اوسنی کہدیا وہی فریقین کو منظور ہی اِس قول
پر اتفاق کر کے دعای خیر اور قسم سی محکم کیا اتنی مین وہ سوار جسکا نام دائی اور قوم کا مطرب تہا نزدیک
پہونچا تب ہر دو جانب والون نی اوس سی اِس معاملہ مین استفسار کیا اوسنے گہوڑی پر سی بزبان پشتو فی
البدیہہ ملا کر یہہ جواب دیا کہ (دَا ہِیْ خُوْدْسِیْ وَایْہِیْ. چہ سَمَہ دَبَنگَشْ غَرْدَا وَرَکْزَائِیْ) جسکا معنی یہہ ہی کہ دائی تو اِس
طرح کہتا ہی کہ میدان بنگشس کا اور پہاڑ اورک زئی کا اتنا کہے کر اور گہوڑا دوڑا کر بہاگ گیا اورک زئی اوسکی
مارنی کے واسطے دوڑی مگر بنگشونکی اعانت سی بچکر نکل گیا کہتی ہین کہ اوس وقت سی اِس عجیب تقسیم کے بموجب
عملدرآمد ہی گو اِسمین پورا اعتماد نہین کیا قوم اورک زئی کی لڑنی والی آدمیون کی تعداد سولہ ہزار
بیان کیجاتی ہی سب شاخونسی دولت زئی اور مسوزی کی تعداد زیادہ ہی دولت زئی مین سی محمد خیل کی
نسل بڑہ گئی ہے محمد خیل اہل تشیع اور باقی سب قوم سنی مذہب مسلمان ہین سید محمود تیراہ والہ کو شیعہ
لوگ بہت مانتی ہین اِسمین قوم کا دلخواہ اتفاق نہین ہی اور دو گوندی مین کل قوم منقسم ہے ایک گوندی
سمل اور دوسری گوندی گاڑی ہین شجرۂ نسب مین ہر ایک شاخ کے نام پر حرف س سی مراد گوندی سمل
اور حرف گ سی گوندی گاڑہ کی مراد لینی چاہئی اِس قوم کے نفع نقصان کی شامل چار پانچ قومین اور بہی ہین

قبل از تحریر کرنے شجرہ نسب گگی پسر دوئی کرڑان مختصراً ذکر بعض حالات اولاد کودی کے قوم ہای کلان کا کیا جاتا ہے +

## حال قوم دلازاک

کودی ابن کرڑان کا پہلا بیٹا دلازاک جسکی اولاد نی بہت ترقی پائی اور یہہ قوم بڑی جرار تہی سب افغانون سی پہلے خیبر کے راستی نکلکر بسبب ضعف راجہ لاہور جیسا کہ پہلے حصہ مین ذکر ہوا پشاور پر جو اوسوقت مشہور شہر بگرام تہا یورش کری اور بزور شمشیر قابض ہوکر اپنی قبضہ کو بہڑاتی رہی تا وقتیکہ دریای سندہ سی مشرق بہی دور تک اونکا قبضہ ہوگیا عہد سلطان محمود غزنوی مین انکا گروہ کثیر بسرداری ملک بیحیی بوقت یورش سومنات شامل لشکر محمود تہا بعضے کہن سال اس قوم کی اپنی بزرگون سی سینہ بسینہ خبر بیان کرتی ہین کہ ابتدا مین جب قوم دلازاک حصہ مشرقی افغانستان مین داخل ہوی تو اونسی پہلے سرخ کافر ضلع پشاور اور کنارہ غربی و شرقی دریای سندہ پر آباد تہی قیاس کہتا ہی کہ وہ لوگ جنکو یہہ سرخ کافر کہتے ہین قوم گریک اور بکٹرین کی نسل سی ہونگی اور ابتدا مین ریگان اور اصل سواتیہون کی مورث بہی اسی ملک حدود ضلع پشاور اور راولپنڈی مین جلال آباد تک آباد تہی جنکو دلازاکون نی بتدریج دامن کوہ ہائی سوات اور بنہیر کیطرف ہٹایا اور اپنی قبضہ کو پہلایا الغرض اس قوم کی عہد حکومت مرزا الغ بیگ تک بڑی مشہوری رہی الا جب وہ اپنی جمعیت کی زور بازو پر نخوت کی راہ سی نازان ہونی لگی تب گردش زمانہ نے اونکی غرور کو اسطرح معذور کیا کہ اول قوم خلیل و مہمند سی جو کابل کی طرف سی پشاور کو آتی تہے ہزیمت کہا کر پشاور چہوڑنا پڑا اور ثانیاً اوس صراحت سی جیسا کہ دوسری باب مین لکہا گیا یوسفزی وغیرہ اقوام سی شکست فاحش کہا کر علاقہ چچہ و ضلع ہزارہ مین دریای سندہ سی عبور کرکے داخل ہوی اور وہان اپنی پہلی عادات لوٹ مار کے شروع کرین اس فتنہ اندازی کی سبب سے جہانگیر بادشاہ نی جسکے عہد سلطنت مین یہ فساد انگیز تہے وہ تباہی اونپر ڈالی کہ جو گذشتہ حوادثات سی بہی بدتر تہے جو بچ رہی اون مین سی اکثرون کو مع عیال و اطفال ملک دکہن مین بہیجکر متفرق آباد کیا جہان اب بہی بہت دلازاک ہین اور کچہہ ضلع ہزارہ مین رہگئی اونکی اپنی تکبر اور بغاوت نی یہہ نتیجہ پیدا کیا کہ اتنی کثیر قوم سی زمانہ حال مین چند متعدد گہر ضلع ہزارہ مین اور کوئی کوئی خال خال گہر علاقہ چچہ مین اور کچہہ ضلع پشاور مین باقی ہین گویا افغانستان مین اس قوم کو نابود سمجہنا چاہیے

شجرہ نسب کرلڑان خواہ کرلان
کوڈے
سگے
اسکی اولاد کا نسب نامہ آگے آوے گا
ولاداک
اورک زے
لوری خیل
یعقوب خیل
زوجہ اولیٰ
زوجہ دویم
موسی زے
شگل
توزے
ھنے
وروک
موسی خیل
جانے
احمد خیل
وتک زے
عمر خیل
یحییٰ زے
سمر زے
ذکریا خیل
اماذے
میرل خیل
خوجبزہ
ھیبے
موگے
کمال خیل
یاسین خیل
مانے زے
سندی زے
موکی زے
حیدر زے
سے زے
حسے زے
علی زے
مسوزے
دولت زے
اسمعیل زے
لشکر زے
محمد خیل
ستاری خیل
فیروز خیل
نیروئے
ستہ بارے
عبدالعزیز ابدلیز خیل
مانی خیل
براحمد خیل
خوبداد خیل
علی خواجہ خیل
سید خیل
میرزی خیل
سلطان خیل
لنگری لکری خیل
سیدا خیل
اصغر ازغر خیل
صبورہ خیل
احمد خیل
ساؤزے
مست علے خیل
سلار خیل
امیرہ خیل
حاجی میر خیل
سیر وغط خیل
بڈا خیل
تاغہ خیل
رابیا خیل
حمارے
ایا خیل
خدی زے
علی شیر زے
ماموزے
ہاڑے

# باب چہارم
# مشتمل برحال اولاد کرڑان کے

واضح ہو کہ کرڑان کی آبار اجداد کی حالات مین بہت مختلف روایات ہین اور چونکہ وہ روایات اوسکی اولاد کے فرقہ ہای کلان کی زبانی مشہور ہین اسواسطی احتمال خود ستائی کا بہی ہی قوم دلازاک جو کرڑان کی نسل سی ایک بہار اگروہ تہا وہ کہتی ہین کہ کرڑان کا باپ سید تاف تہا اور اوس سی اوپر اٹہوین پشت مین حضرت امام حسین سو کرسی جا ملاتی ہین اور قوم خٹک کرڑان کا باپ پہلے ہوئی تہا کرسٹر بہی افغانون سی اپنا شجرہ ملاتی ہین اور قوم سٹینک کی بعض کہن سال آدمی کہتی ہین کہ کرڑان کسی شہزادہ کا بیٹا تہا اور فرقہ خوگیانی کہتے ہین کہ وہ پہلے عبداللہ ورمڑ کا فرزند تہا گرچہ اوسکی قومیت مین اسقدر کثیر اختلاف ہی الا اس امر مین بعض قومین اوسکی اولاد سی متفق ہین کہ کرڑان ایک طفل نوزائیدہ شیرخوار اوس جگہ سی ملا تہا کہ جہان لشکر کسی کا رات قیام کرکے صبح کوچ کر گیا تہا اور چونکہ یہہ معصوم ایک کڑاہی آہنی کی نیچے سی پایا اوسکے بدلہ مین پہلے عبداللہ قوم اور مڑنی پایا تہا اور بزبان پشتو کڑاہی کو کرڑی کہتی ہین اسواسطے موسوم بہ کرڑان ہوا ایسی امر کا واقعہ ہونا بعید از امکان اور قیاس کے نہین ہی ایک پشتو کی پورانی کتاب مین یہہ بات لکہی ہی کہ یہہ لڑکا قشلاق کی وقت مغربی افغانستان مین ملا تہا ان روایات سی یہہ بات پیدا ہوتی ہی کہ کرڑان قیس عبدالرشید کی اولاد سی نہین تہا مگر خداوند کریم نی اوسکی اولاد کو اسقدر زیادہ کیا کہ اب کسی دوسری قوم افغان سی تورہ افغانی اور جنگ جوئی مین کم نہین ہے الغرض عبداللہ نی بسبب نہونی اولاد نرینہ کی بطور پسر متبنی کرڑان کی پرورش کری اور جب وہ سن بلوغ کو پہونچا تو اپنی دختر سی اوسکی شادی کرا دی جس سی دو فرزند پیدا ہوی ایک سپلے کودی دوسرا کگی ان ہر دو کی اولاد کا شاخ وار شجرہ نسب لکہا جاتا ہی کرڑان کی نسل کے جملہ اقوام کو مجمعاً کرڑانی یا کرلانی کہتی ہین قوم دلازاک اورکزئی منگل خوگیانی آفریدی خٹک وزیری سٹینک یعنی بنوچی اور دوڑ جدران اتمان خیل یہہ سب فرقہ ہای کلان نسل کرڑان سی ہین انکے پیچی شاخوار کرسی نامہ شجرہ نسب مین دیکہوگے +

اولاد اکبر مین آئی مگر اس سی دو برس پیشتر اخیر ۱۸۰۸ء کو رنجیت سنگہ والی لاہور نی اپنی فوج لیکر
ریاست کوٹلہ وغیرہ کی طرف کوچ کیا اور عطا اللہ خان رئیس کوٹلہ مالیر سی قریب دیڑہ لاکہہ روپیہ
نذرانہ لینا قرار پایا عطا اللہ خان نی کچہہ روپیہ نقد ادا کیا اور باقی کے واسطے والی پٹیالہ و جیند
و نابہہ وغیرہ کی ضمانت کرا دی اور ضامنون نی تہانجات اپنی بعوض زر ضمانت علاقہ مالیر کوٹلہ مین بٹہا دئے
خوش نصیبی رؤسا ملک محفوظہ خصوص خاندان مالیر کوٹلہ سی اوسی سال یعنی شروع ۱۸۰۹ء مین حسب استدعا
رؤسائی جنرل اکٹرلونی صاحب از طرف گورنمنٹ انگریزی واسطی حفاظت اور انتظام ملک کی بعلاقہ
انبالہ و لودہیانہ وغیرہ تشریف لای اور بنظر مصلحت ملکداری بذات خود جنرل صاحب نی کوٹلہ مین
جاکر بعد دریافت حال تہانجات والی پٹیالہ و نابہہ وغیرہ ضمانت داران بہ تحکم اوٹہا دی اور قبضہ مالیر کوٹلہ
والونکا بدستور کرا دیا اور رنجیت سنگہ کی ساتہہ دریای ستلج حد مقرر ہوکر گورنمنٹ انگریزی کا
عہدنامہ ہو گیا اور تب رؤسای نواح پنجاب نی ٹہنڈا سانس لیا اگرچہ اوسوقت عطا اللہ خان رئیس بقید
حیات تہا مگر وزیر خان فرزند کلان بہیکن خان نی واسطی حصول ریاست پدری اپنی کے بحضور
جرنیل صاحب دعوی کیا ابہی مقدمہ تحقیقات وراثت ریاست کوٹلہ مالیر دایر تہا کہ عطا اللہ خان
رئیس نے وفات پائی اور ریاست از طرف گورنمنٹ انگریزی ۱۸۱۰ء مین بنام وزیر خان نسلاً بعد
نسلٍ مقرر ہوئی اور عطا اللہ خان کی اولاد اپنی خاص علاقہ جاگیر پر قابض ہی وزیر خان رئیس
۱۸۲۱ء مین فوت ہوا اوسکا ایک بیٹا امیر خان تہا جو اپنی باپ کی جگہہ مسندنشین ریاست ہوا
امیر خان سی پہلے رئیس مالیر کوٹلہ ملقب بنواب صاحب تہی گورنمنٹ انگریزی کی عنایت سی از عہد ریاست
امیر خان مخاطب بنواب صاحب بہادر ہو گئی نواب امیر خان ۱۸۴۶ء مین فوت ہوی بجای انکی
نواب محبوب علیخان فرزند اونکا مسندارا ہوا اخیر ۱۸۵۹ء مین انہون نی بہی اس دار ناپایدار کو
چہوڑا اب نواب سکندر علیخان صاحب خلف الصدق اونکی مالک ریاست ہوئی جو فی الحال
موجود ہین ایک ہوشمند شخص کا قول ہے کہ صرف ڈہای لاکہہ روپیہ سالانہ کا علاقہ ریاست ہی جسمین سی
ایک لاکہہ خاص ذات نواب صاحب کیواسطے اور باقی سب برادران اور حقداران مین تقسیم ہوتا ہے +

جو اولاد شیخ صدر جہان کی از بطن راجپوتانی ہوئی وہ مالک جاگیر و رئیس ہوئی صدر جہان اور
بازید خان کی مابین پانچ یا چھہ پشت کا کرسی نامہ سلسلہ وار نہین ملسکا مگر بازید خان سی جو رئیس حال سے
نو پشت اوپر تہا شجرہ نسب اس خاندان کا لکہا گیا ہے اوسی بازید خان نی متصل مالیر دوسرا شہر معروف کوٹلہ
معہ شہر پناہ پختہ و خندق آباد کیا اور بہت سی دیہات جاگیر موروثی پر دخل اپنا کر لیا اور بود و باش مالیر چھوڑ
کر کوٹلہ مین سکونت اختیار کرے اور کوٹلہ خاص مین مکان نشست گاہ بنایا دیگر بہائی یکجدی اوسکی بدستور
مالیر مین رہی بعد وفات **بازید خان** اوسکی پسرون مین سی **فیروز خان** رئیس ہوا جو بڑا خوش اقبال
اور صاحب حکومت تہا اوسکے بعد **شیر محمد خان** فرزند اوسکا جانشین ہوا جو سنہ ۱۷۱۰ع مین ہمراہ
فوج ناظم سرہند ہوکر **گورو گوبند سنگہ** پیشوا سکہان سی لڑا اور حسب الحکم شاہ دہلی معہ فوج واسطی گرفتار
ایک سردار روہیلہ رئیس بٹ اون کی گیا اور اوسکو گرفتار کرکے حاضر کر دیا **عالمگیر اورنگ زیب**
کے عہد سلطنت مین فوت ہوا اوسنی اپنی عہد ریاست مین ایک موضع بنام شیر پور آباد کیا تہا کہ اب وہ متعلق
بقبضہ والی پٹیالہ کی ہے اوسکے بعد **غلام حسین خان** کی ریاست کیوقت سنہ ۱۷۳۲ع مین **عثمان یار**
**خان** روہیلہ جسکے باپ کو **شیر محمد خان** گرفتار کر لایا تہا بجمعیت کثیر واسطی تسخیر علاقہ مالیر کوٹلہ آیا
اور غلام حسین خان نی بنظر مصلحت وقت جنگ سی صلح بہتر سمجھکر شادی مسمات بلاقن کی ہمراہ **عثمان**
**یار خان** کے کر دی چنانچہ وہ ڈولا وغیرہ لیکر اپنی ملک کو چلا گیا بعد انتقال **غلام حسین** کے گرچہ اولاد
اولاد اوسکی موجود تہی مگر **جمال خان** بیٹا **شیر محمد خان** کا رئیس مالیر کوٹلہ ہوا سنہ ۱۷۱۷ع مین جمال خان
لڑائی سرہند مین مارا گیا اور اوسکا بڑا بیٹا **بہیکن خان** رئیس ہوا اوسکے عہد مین **احمد شاہ ابدالی**
دہلی کو آیا اور اوسنے اس خاندان پر بہت نوازش فرماکر حدود مقبوضہ کو وسیع کیا اور سنہ مذکور مین جاری
ہوا سنہ ۱۷۶۳ع مین فیمابین آلا سنگہ مورث مہاراجہ پٹیالہ و **بہیکن خان** لڑائی ہوئی جسمین بہیکن خان
مارا گیا اور شہر سرہند قدیم جسمین **نیاز خان** از جانب بادشاہ دہلی حاکم تہا سکہون کے ہاتھہ سی ایسا غارت
اور تباہ ہوا کہ اب تک ویران پڑا ہے **بہیکن خان** کے بعد **بہادر خان** اوسکا چہوٹا بہائی مسند نشین
ریاست ہوا سنہ ۱۷۶۶ع مین وہ بہی سکہون سی لڑکر عالم آخرت کو سدہارا اور بہت سا علاقہ ریاست کوٹلہ مالیر
کا تقبضہ والی پٹیالہ وغیرہ کے آگیا بعد ماری جانی **بہادر خان** کے **عمر خان** **اسد اللہ خان** **عطاء اللہ**
**خان** اوسکے چہوٹی بہائی اپنی اپنی نوبت پر حکومت کرکے فوت ہوئی سنہ ۱۸۱۰ع سی پہر ریاست خاندان بہیکن خان

والہ بنڈ کہتی ہین ویران پڑا ہی غالب ہی کہ یہہ اون سروانیون نی بنایا جو یہان سی خارج ہو کر بطور خانہ بدوش
اوسطرف کو گئی تہے فی الحال افغانستان کی بیچ تو اس قوم کو نابود سمجہنا چاہئیے علاقہ چہچہ ضلع راولپنڈی
مین چند گھر سنے جاتی ہین اب مولف کی زمانہ مین اس قوم مین سی ذکر کے لایق خاندان مالیرکوٹلہ کا ہے

## حال خاندان مالیرکوٹلہ

شجرہ نسب اس خاندان کا تا رئیس موجودہ حال اوپر درج ہوچکا ہی اوس سی معلوم ہوگا کہ شیخ احمد زبدہ پیر
جو سروانی موورث اعلے اپنی سی سرپال کی شاخ مین تیرہوین پشت تہا اوسکے پانچ بیٹون مین سی بڑا بیٹا
شیخ صدر الدین معروف صدر جہان جو متقی اور زاہد خداپرست آدمی تہا اپنی اصلی وطن دراہبن
سی بقریب سیر ہندوستان کی طرف گیا اور بمقام مالیر پہونچکر ایک نالہ دریای ستلج کی کنارہ پر جسکی نشان
اب بہی معلوم ہوتی ہین شیخ صدر جہان نی جہپر بطور تکیہ بنا کر عبادت الہی مین مشغول ہوئی اوس
زمانہ مین آبادی مالیر کا نام و نشان بہی نہین تہا وہان ایک موضع چہوٹا سا معروف جہوم سی تہا شیخ صدر
جہان کی عبادت خانہ کی قریب ایک عورت ضعیف قوم مالی مسلمان بیشتر سی رہتی تہی اور وہ صالحہ
اولا مرید اور معتقد شیخ موصوف کی ہوئی جب صدر جہان نی سلطان بہلول لودی کی دختر سی
نکاح کرکے ارادہ آبادی دیہہ کیا تو لفظ مالی مین ایک حرف ر جو شروع اسم راول نام رب یعنی خداوند تعالی
کا ہی ایزاد کرکے نام اوس آبادی کا مالیر رکہا اور سلطان بہلول کی دختر سی شیخ صدر جہان کو اسطرح شادی
حاصل ہوئی کہ جب سلطان بہلول بارادہ سلطنت گیری دہلی جاتا تہا تو اوسکا قیام ایکروز تکیہ شیخ صدر جہان
کی قریب واقعہ ہوا اور اونسی ملاقات حاصل کرکے بدریافت کرامات اونکی اپنی دلمین عہد کیا کہ اگر مین دہلی
پہونچکر کامیاب ہوا تو اپنی دختر کی شادی اس خداپرست شخص سی کردون گا چنانچہ خواہش ایزدی سے
وہ مراد بہلول کی برآئی اس سبب سی اوسنے بنظر ایفاء عہد اپنی دختر کی شادی شیخصاحب کی ساتہہ کردے
اور بارہ گانو اور چہپن موضع خورد معہ دیگر لوازمات شادی مین اونکو دئی بعد اوسکے شیخ صدر جہان نے
دوسری شادی بخاندان راجپوتان کری آخر ۱۵۱۵ع مین رحلت فرمای عالم بقا ہوا اور وسط صحن درگاہ
مالیر خاص مین قبر اونکی بنای گئی جو اب تک زیارت گاہ خاص و عام ہی حسب مرضی الہی جو اولاد اونکی
از شکم شاہزادی ہوئی وہ مجاور خانقاہ شیخصاحب کے ہوی کہ ابتک اونکی اولاد سی مجاور رہین اور روپیہ وغیرہ
چڑہاوا اونکو ملتا ہی اونمین کچہہ لوگ خلیفہ اور کچہہ مجاور کہلاتی ہین مگر دونو فریق ملقب بخانصاحب ہین اور

چلے آئی دراہن قدیم مدت سی خراب اور ویران پڑی ہوا اور یہہ دراہن جو حال مین آباد ہی آگاکی بنی شیخ ملیح قتال سروانی کی ہی چنانچہ نشان دروازہ طرف شمالی دراہن بنام شیخ ملیح قتال تاحال موجود ہے مگر اوسوقت شہر دراہن بارونق اور چار دیواری و عمارات با اسلوب رکہتا تہا فی الحال سوای آب جاری اور درختان سر سبز اور کچھہ رونق نہین ہے بہت مدت سروانی اس علاقہ پر قابض رہی اور پہر بعہد ہمایون بادشاہ خارج ہوئی سبب زوال دو امر تہے اول کم قوتی و کمی تعداد اوس قوم مغلوبی پہلے خرابی کم قوتی والی اسطرح حاصل ہوئی کہ ایک شخص قوم سوری شہر روڑی کا رہنے والا ایک عورت سوریہ کو ورغلا کر قوم سروانی کے پاس دراہن مین پناہ گزین ہوا قوم سوری کے لوگون نے اپنی مجرم اور عورت مذکورہ کا بازو طلب کیا سروانیون نے دینا بازو پناہ گیر کا خلاف ننگ افغانی سمجھہ کر عوض زن مفرورہ پنج نفر عورات دوشیزہ دینی منظور کین مگر سوریون نے تکبر اور تعصب کی سببسے ایک عورت کی بدلی پانچ دوشیزہ لینی نامنظور کرکے مستعد پرخاش اور قتال کی ہوئی دوسری طرفسی قوم سروانی کے لوگ بہی ننگ افغانی کے جوش مین پہلو تہی کرنیکو عار سمجھکر آمادہ پیکار ہوئی آخر بمقام دراہن کہنہ جو ویران پڑے تہی فیما بین لشکرین متخاصمین مقاتلہ عظیم واقع ہوا اکثر مردمان کاری دونو قوم جنگجو کے مارے گئے جب باقیماندگان ہردو گروہ نے مقتول ہونا اکثر مردمان جانبین کا دیکہا تو بہت پشیمان ہوئی اور زیادہ اوس سی مقاتلہ گوارا نہ سمجھہ کر ایکدوسری کی قتل سے ہاتہہ اوٹہا لیا اور ہر ایک فریق نے اپنے مقتولان کو جو ہزار ہا تہے چہوٹے چہوٹے قبرین کہود کر سپرد خاک کیا اور اپنی جای سکونت کو واپس ہوئی اس جنگ بلا نتیجہ فساد سی نتیجہ یہہ حاصل ہوا کہ اوس روز سی سروانی اور سوریہ دونو قومین ایسی کمزور اور کم تعداد ہوگئین کہ کسی مخالف قوم سی توفیق مقاومت کی نرہی اور بعد اوسکے جب شروع سلطنت ہمایون مین قوم میا خیل لوحانی اور بختیاری نے باقیماندہ سروانی پر حملہ کیا تو تہوڑی سی شوخی کی بعد سروانی کچھہ قتل ہوئی اور باقیماندہ مغلوب ہوکر علاقہ دراہن سی بیدخل ہوئی اور یہہ علاقہ میاخیل اور بختیاری کی قبضہ مین آیا سروانی جو بہت تہوری رہگئی تہے کچھہ منتشر ہوگئی اور کچھہ مالیر کوٹلہ کی رئیس کے پاس جو اس قوم مین سی تہا چلے گئی مولف کی اپنے مملوکہ دیہات کی رقبہ مین آبادی موضع واہ سی تخمیناً ایک میل مشرق مایل بگوشہ شمالی ایک بارانی زمین کی بیچ جسکو وچکارا میرا کہتے ہین کہنہ کہنڈرات کی علامت جسکو فراوانیان

۱۵ شیخ صدرالدین ابن شیخ احمد فرزند چہیر

شجرۂ خاندان مالیرکوٹلہ

۱۶ بازید خان شیخ صدرالدین کی چہٹی پشت مین

۱۷ فیروز خان — ۱۷ اختیار خان — ۱۷ حسین خان

۱۸ خواجہ خضر خان — ۱۸ شیر محمد خان (فیروز خان)

۱۸ ناہر خان — ۱۸ ولی محمد خان — ۱۸ نستر خان (اختیار خان)

خواجہ محمد خان (حسین خان)

۱۹ عظیم خان — ۱۹ جمال خان — ۱۹ میرزا خان — ۱۹ غلام حسین

۲۰ بہیکن خان — بہادر خان — عمر خان — اسد اللہ خان — عطاء اللہ خان

۲۱ وزیر خان — ۲۱ فتح خان

۲۲ نواب امیر خان

۲۳ نواب محبوب علی خان

نواب سکندر علی خان رئیس حال

## حال قوم سروانی

کہتے ہین کہ بعد سلطنت شہاب الدین غوری یا اوس سے کچہہ بعد اولس سروانی ذی اوج شہر در بند معروف دراہبن اور چودہوان و علاقہ جات متصلہ تصرف کرکے زمیندار اور مالک دراہبن کے ہوئے اور ریاست اس قوم کی تعلق سنجاندان سرہیال خصوصاً با سلاف شیخ ملیح قتال کے

بیستم افصل پنج بیان اولاد سروانی
شجرۂ نسب سروانی ابن شاہ حسین
سری پال
سینی
بلے
جعفری
سوری
احمد
حسن خیل
ہدیا خیل
ابو الفرح
ایبک
بوبک
کہکور
شہباز
ہیبت خیل
خضر خیل
سہیا
یونس خیل
یوسف خیل
متا خیل
ملک یار
ایوب زے
دوی خیل
شیخ سعید
حسن خیل
ملانا
بندر
دودو خیل
نعمان
لنڈیک
ملی خیل
حسین
لمر خیل
ناہرزے
رستم
اسوٹ
سنجر
جبان زے
زکوزے
رشید
پوسپے زے
ابراہیم
ملانہ
الوٹ خیل
سکنوٹ خیل
اسماعیل
اباخیل
ہارون خیل
کزوے
محمود زے
موسے
لوز زے
مجازے
سام
استوری
ہدوری
اجہ
احمد جو ازم
اغوک خیل
مماخیل
مہدین خیل
ہوتی زے
سدو
شیخ سلیمان داد
موزے
امیک
الیک
احمد خیل
گدائی
شیخ محمود
شیخ بابچ ختال
شیخ حسن بست
دختر بی بی دوریہ
شیخ بازید دیدا
شیخ علی شہباز
شیخ احمد زنند

شجرہ نسب دوتانی ابن لودی کا اوپر درج ہوچکا ہی یہہ قوم تعداد مین بہت تہوڑی ہی دو سو گہر سی زیادہ نہین ہونگی دوتانی مین سی بعضی لوگ پیوندہ ہین جو کار تجارت بہت عزم سی کرتی ہین اور پیوندہ سوداگرون مین سی مشہور ہوتے جاتے ہین اونکی بود و باش اور کوچ مثل دیگر پیوندگان کے ہی مگر بعضی دوتانی علاقہ واڑہ مین رہتی ہین یہہ علاقہ قوم شیرانی کی پال سی شمال کیطرف ایک میدان اوپر اون پہاڑون کے واقع ہی جنکی ڈنال گومل کی طرف آتی ہی آب و ہوا واڑہ کی اگرچہ صحت بخش مگر سرد نہین ہی مچہر بہت ہوتا ہی اور گرمی کی موسم مین قوم وزیری کی لوگ بہی وہان جاتے ہین اور اونہون نے کچہہ زمینات زرعی بہی اپنی قبضہ مین کرلی ہین مگر تاہم دوتانی لوگ کا ایک کوٹ اور گانو وادی واڑہ کی وسط مین موجود ہی اور دوتانی واڑہ کی رہنی والی اکثر پیشہ زراعت کاری رکہتی ہین اور تعداد مین اسی گہر سی کم ہونگی باوجود اس قلت کی وزیری قوم نی اونکو اوس علاقہ سی بیدخل نہین کر سکا کبہی کبہی قوم کاکڑ کی گلہ بان بہی اونکی جنوبی اور مغربی ملک مین چرائی کی واسطی آتی ہین مگر انسی تعرض نہین کرتے جو دوتانی پیوندہ ہین اونکا رواج اور دستور مطابق دیگر پیوندونکی ہے اور واڑہ کی رہنی والی دوتانی قوم وزیری کی قریب طرح کی خوراک پوشاک رکہتی ہین* سلیمان خیل غلزئی کے لوگ واڑہ پر آنکہہ رکہتی ہین *

## حال قوم خیسور

یہہ قوم اپنی آپ کو نسل لودی سی شمار کرتی ہے مگر باقی اقوام ہا لودی انکی شمولیت سی انکار کرکے کچہہ اور نسبت دیتی ہین شجرہ نسب ذریات لودی کا جو ہر طرح کی باریک تحقیقات سی حاصل کیا گیا اوسمین کہین بہی شمولیت خیسور کی نہین پائی جاتی اگرچہ یہہ قوم تہوڑی ہی مگر اپنی ملکیت کا ملک رکہتی ہین انکا مسکونہ ملک دریای سندہ کی مغربی کنارہ پر واقع ہے ملک خیسور سی شمال علاقہ عیسی خیل اور مغرب ایک چہوٹا پہاڑ پنیالہ یا پلیانہ اور مروت واقع ہی اس قوم کی اکثر کوتاہ قد گندم گون لاغر اندام آدمی ہوتی ہین انکی تعداد تین سو گہر سی زیادہ نہین ہوسکیگی خیسور ونکی ساتہہ اور لوگ متفرق رعیت بہت آبادی میوہ خرما انکی علاقہ مین بہت ہوتا ہی اکثر خیسور پنجہ سی باسم عمر خیل مشہور ہین *

## حال قوم بلچ

یہہ قوم بہی کبہی خاندان نیازی اور کبہی خاندان دولت خیل کے ساتہہ اپنا کرسی نامہ ہلاکر اپنی آپکو ذریات لودی سے بتلاتی ہین مگر سوای اونکی اپنی بیانکی اور کچہہ ثبوت اس روایت کا حاصل نہین ہوا یہہ لوگ بہت تہوڑی ہین انکی زیادہ سکونت موضع پنیالہ مین ہے جو کوہ عند شیخ بدین کے نیچی جنوبی طرف متعلق ضلع دیرہ اسمعیل خان کے ہی اور ایک خاندان اس قوم کا موضع پیسلان علاقہ میانوالی مین آبادی اور سہر دو جگہہ اپنی ملکیت رکہتی ہین خرما پنیالہ کی مشہور ہین *

کسی اور افغانی قوم سے انکا کرسی نامہ نہین ملتا +

## حال قوم تتور

یہہ قوم تعداد مین بہت تہوڑی ہی تخمیناً تین سو گہر سے جگہہ زیادہ نہین ہونگے ٹانک سے مغربی طرف آباد ہین انکا دستور اور رواج مطابق دولت خیل کے ہی اور اکثر پیشہ زمینداری رکہتے ہین +

## شاخ ہودا ورتیج

ان شاخون کا پتہ سوائی نام جو کرسی نامہ سی ملا ہی اور کچہہ نہین ملتا اور نہ انکا نام مشہور ہی اگر کوئی اس شاخ کے ہونگے تو وہ باقی نوجوانون مین ایسی مخلوط ہونگے کہ امتیاز حاصل نہین ہو سکتا اغلب ہی کہ کوئی شاذ و نادر ہوگا

## حال قوم نیازی

شجرہ نسب سے معلوم ہوگا کہ نیازی ابن **لودی** کے تین زوجہ سے تین فرزند تہے اونمین سے سمی **باہی** جو سنزرانی کے دختر سے تہا وہ خدا پرست اور معاملات دنیوی کیطرف کم متوجہ تہا نیازیون کی ابتدائی سکونت نواح غزنین مین تہے جہان اب بہی چند گہر اس قوم کے موجود ہین سلطان **بہلول لودی** کیوقت سے ہندوستان کیطرف یہہ لوگ آئی **شیر شاہ سوری** کی سرکار مین بڑی بڑی معزز عہدون پر نیازی سردار مختار تہی **ہیبت خان** نیازی جسکا خطاب **اعظم ہمایون** تہا لاہور کا صوبہ دار ہوگذرا ہی نیازیون کی قوت ہندوستان مین اسقدر جلد بڑہگئی کہ **سلیم شاہ سور** سے اونہون نے سخت مقابلہ کیا مگر اس سرکشی نے اونپر تباہی ڈالی یہہ قصہ مفصل تیسرے حصہ مین لکہا گیا ہی فی الحال افغانستان مین سوائی عیسی خیل اور موشانی اور سرہنگ کی جسکا کرسی نامہ در تاریخ تیسرے حصہ مین درج ہی اور کوئی شاخ نیازی کی مشہور اور قوی نہین ہے اور اکثر جگہہ متفرق چند چند گہر اس قوم کے سنی جاتی ہین علاقہ بنگش مین توغ اور دیگر متفرق مقامون مین نیازی رہتی ہین اور چند خانہ قندہار مین و غزنین مین اور کوہ گر اور کابل کی نواح علاقہ شنیہ کی مین بہی آباد ہین اور ہندوستان مین بہی کچہہ سنی جاتی ہین مگر بباعث قلت تعداد و کمی استعداد معمولانہ گذران رکہتی ہین **مریل نیازی** اور **گنڈمی** اور **مشہی** پیوندگری اور سوداگری کا پیشہ کرتے ہین اور نجارہ آسودہ حال جسقدر کہ انکو سے ہندوستان مین نام اور زور پیدا کیا تہا اوسیقدر اب افغانستان مین کم زور اور کم تعداد مین اور بباعث مختلف جگہہ سکونت کی رواج اور دستور بہی مختلف ہی +

## حال قوم دوٹانی

قوم بختیار نی جو شریک میاخیلونکی تہی سر وانیونکو شکست دی اور جو قتل سی بچی اونکو خارج کیا اور پہر میاخیلونکی صلاح اور اعانت او شمولیت سی علاقہ درابن وغیرہ پر بالاتفاق قبضہ کرلئے اراضیات بارانی کو اوپر چار حصہ کی تقسیم کیا تین حصہ میاخیلون نی لیئے اور چوتہا حصہ بختیارون نے اور زمینات آبی کو جسطرح کہ اب بین آپسمین تقسیم کرلیا اور ہر دو فتح مند قوم سی بعضی لوگ مستقل سکونت کو پسند کر کی زمینداری مین مصروف ہوئی اور بعضی بدستور حسب تجویز قوم پوئندہ رہی چنانچہ زمانہ حال تک ہر دو قسم میاخیل اور بختیار بدستور موجود ہین یعنی بعض زمیندار اور بعض پوئندہ تجار کوئی شاخ میاخیل کے ایسی نہین ہو گی جسکی لوگ تہوڑے بہت ان دو کامون مین منقسم نہون مگر سید خیل اور شادی خیل قریب کل کے مستقل سکونت اور بنسبت زمینداری کی کہتی ہین میاخیل پوئندون مین سی بعضی سوداگر بڑی دولتمند ہین اور سب سی پہلے پیشہ تجارت دور دراز ملکون مین پوئندون مین سے میاخیلون نے شروع کیا جنکا نام اس کام مین بخارا سی کلکتہ تک مشہور ہی میان خیلون کا خان تہوڑا اختیار رکہتا ہی اور جو نصف میان خیل پوئندہ ہین اونکی شامل ہے ایک رشتہ دار خان یا کوئی معتبر ملک مدار المہام ہوتا ہی اور خلوتیمنی یا لوگ کوچ کیوقت انتظام رکہتی ہین مگر بدون وقت لڑائی کی اونکا کچہہ اختیار نہین ہوتا جب میاخیل پوئندی بموسم زمستان دامان کو آتی ہین تو اونکے فالتو شتر مکلوات کی میدان مین چرائی کیواسطی جاتے ہین یہہ قوم بے آزار اور نیک چلن ہی مدت سی خانی اس قوم کی شاخ سید خیل کے خاندان خدو خیل مین چلی آتی ہے چنانچہ اب بہی **عظیم خان** خدو خیل معتبر خان درابن کا ایکہزار پنشن سالانہ سرکار سی پاتا ہی اور موسی زئی مین **میر عالم خان** بڑا مالک ہی کل تعداد قوم میان خیل کے تخمیناً تین ہزار گہر ہین جنمین سی چہارم حصہ بختیار ہونگی اور چند گہر دوتانی اور متہی بہی انکے شامل ہوتی ہین *

## حال قوم بختیار

بعضی لوگ انکو سید کہتی ہین اصل مین یہہ لوگ ملک ایران سی آئی تہی جنکی ہمقوم بختیار اب بہی بہت ہین ایران مین اصفہان سی جنوب مایل مغرب کو اور کچہہ بخارا مین بہی ہین دراہند یعنی دراہن مین اس قوم کے تخمیناً آٹہہ یا سات سو گہر ہین اور تخمیناً پانسو گہر مرغہ مین رہتے ہین جو بختیار دراہن مین رہتی ہین وہ بالکل میاخیل کے ساتہہ نفع نقصان اور جرگہ مین شامل ہین اور جیسا کہ اوپر درج ہو چکا ہی چہارم حصہ انکو بعد فتح اس ملک کے ملا تہا جسپر تا حال قابض ہین مرغہ کے رہنی والی بختیار گرچہ انکی ساتہہ نہین رہتی مگر دراصل ایک ہی ہین اور نازک وقت مدد دینی کیواسطی تیار ہین بختیار وہین بہی بعضی پوئندہ سوداگر بڑی صاحب عزم تجار ہین میاخیل کا

دوست محمد خان والی کابل کے پاس مدد خواہ گیا اور جب اوسجگہہ سی کچھہ امداد میسر نہوئی تو کوہ وزیران سے جو دامن میں واپس آیا اور چونکہ کنور نونہال سنگہہ نی ٹانک کو طلب نجاتان ملتانی مین بطور جاگیر بانیدہ خان نجواجکزئی و حیات اللہ خان سدوزئی اور عاشق محمد خان علی زئی کو عطا کیا تہا اللہ داد خان مدت مدید تک سکہوں اور ملتانیوں کے ساتہہ لڑتا رہا اور ہمیشہ ٹانک پر لڑائی اور خونریزی تیار رکہتا تہا اسی کشمکش میں ایام زندگانی کو تمام کرکے فوت ہوئی اللہ داد خان کے دو بیٹوں مین سے محمد شاہ نواز خان در پئے حصول اپنی موروثی ریاست کے ہوا اوسکی خوش نصیبی سے بعد محاربات ۱۸۴۶ء لاہور مین گورنمنٹ انگریزی کی جانب سے رزیڈنٹی مقرر ہوئی تب محمد شاہنواز خان باسید جعفر سے لاہور مین گیا اور کرنیل سر ہربرٹ اڈوارڈس صاحب کے حضور مین مشرف ہوا جو اوسوقت لاہور مین اسسٹنٹ رزیڈنٹ تہے اور بروقت لینی کشمیر کے شیخ امام الدین سے ہمرکاب صاحب ممدوح کشمیر کو گیا اور وہانسے پہر لاہور کو آیا اور لاہور سے ہمرکاب اڈوارڈس صاحب اخیر ۱۸۴۷ء مین بنون مین آیا اور بنون سے ٹانک اور ڈیرہ اسمعیل خان ہو کر صاحب موصوف کے ہمراہ واپس لاہور کو گیا اور اوسجگہہ بموجب استحقاق قدیمہ و عنایت اڈوارڈس صاحب کی حکومت موروثی ٹانک محمد شاہنواز خان کو عطا ہوئی کہ تا حال مالک و رئیس ٹانک کا ہی ہنگامہ و مفسدہ ۱۸۵۷ء کی بعد بموجب حسن عقیدت و خدمات لائقہ از پیشگاہ گورنمنٹ ہند خطاب نوابی معہ خلعت فاخرہ عطا ہوا کہ اب نواب محمد شاہنواز خان ٹانک والا مشہور ہی جنکو جاگیردار مجسٹریٹ کی اختیار بہی سرکار نی تفویض فرمائی +

## شاخ میاخیل یا میے خیل

شجرہ نسب اس قوم کا اوپر درج ہو چکا ہی میاخیل کو میان خیل بہی کہتی ہین نیچے کی شاخون کا شجرہ نسب عطاء اللہ خان تحصیلدار کی معرفت حاصل کیا گیا ہی مگر احتمال ہے کہ سلسلہ مین کچھہ فرق ہو کہتی ہین کہ زمانہ قدیم مین میان خیل لوگ جملہ پوبندہ تہی تجارت اور مالداری کا پیشہ رکہتے تہے جیسا کہ دولت خیل کے ذکر مین کل اقوام لوحانی کی آمد کا حال بعلاقہ دامان لکہا گیا ہی اوسی سبیل سے یہہ قوم بہی دامان پر آیا جایا کرتے تہے اور میان خیلون کی مستقل سکونت سے پہلے خاص درابن اور علاقہ درابن اور جو دہوان مین قوم سروانی سکونت پذیر تہی جب کہ خان زمان رئیس کٹی خیل نے قوم بزنگی کو ٹانک اور قوم سوری کو روڑی سے بیدخل کیا اور ٹانک پر دولت خیل قابض ہو گئی اور روڑی ویران ہی تو اوس سے چند برس بعد پنیالہ مین قوم بختیار جسکا حال آگی آویگا اور قوم سروانی قابضان سابق درابن وغیرہ بتکرار تلفی زراعت جنگ واقع ہوا مال کار

کرنی کیو اسطی بہیجے گل خان ماموں سرور خان ٹانک کی حکومت کو نہال سنگہ جسوقت سرور خان بادشاہی فوج کی اعانت سے ٹانک کی نزدیک پہونچا تو گل خان نے باوجود دشمنی سرور خان کی دولت خیل لوگون کو سمجہایا کہ سرور کی تابعداری کرو اور سرور خان نے قسم کے ساتھہ عہد کیا کہ گذشتہ بات درگذر سمجہینگے اور کسیکو آسیب نہین پہونچایا جاویگا دولت خیلون نے سرور خان کی خانی قبول کری مگر وہ عہد معافی والہ صرف اوسوقت تک قایم رہا کہ جب تک سب معتبرین اور نایک دولت خیل کی سرور خان کی پاس جمع ہوئی اوسوقت سرور خان نے اٹھارہ کس کلان و معتبر کہ جنمین سے زیادہ اوسکی باپ کی قتل کے مشورہ مین شریک تھی قتل کر دیئے اوسوقت گل خان مارا نہین گیا تھا مگر تہوڑی سے تہوڑی تکرار پر سرور خان نے اوسکو بہی مروا دیا اب اوسکی دشمن صاف ہوچکی تہے اور ریاست اوسکی بہ استحکام کافی شروع ہوئی کوئی ہمقوم مخالف اوسکی مقابلہ کی لایق نہین رہا تہا اور اپنی باپ کی قاتلون کو تدریجاً جیسی وہ اسکی ہاتہہ مین آتے رہی قتل کراتا رہا اور اپنی قوت بڑہاتا رہا اوسنی پانسو سپاہی اپنا ملازم رکہا اور علاقہ ٹانک مین قلعہ تعمیر کرایا اور باغ لگوایا معاملات ملک داری مین انصاف سے سیاست کو زیادہ پسند کرتا تہا اگرچہ ادنی رعیت اوسکی حکومت سے ناراض نہین تہی مگر دولت خیل لوگ جنکی نخوت اور خودسری کو اوسکی سیاست نیست کر دیا تہا نہایت تنگ اور ناراض تہے مگر باوجود اسکی اوسنی ایسا بندوبست کہا کہ کوئی سر اوٹہا سکا ہر طرح کی آمدن علاقہ ٹانک اوسکا اپنا مال تہا مگر دولت خیل لوگونسی وہ کچہہ محصول نہین لیتا تہا نجا اوسکی مشہور ہے جب وہ گنڈہ پور و میان خیل کے لشکر پر اوسنی فتح پائی تو اوسکی حکومت اور قوت و ہیبت بڑہ گئی آخر اپنی ہمچشمون مین بہت سا سرخ اور نام پیدا کر کے سرور خان نے سمت ۱۸۹۲ بکرم مین وفات پائی تب الہ داد خان اپنی باپ کی جگہہ دستار مختار ہوا ابہی ایکسال کامل اوسکی مسند نشینی کو نہین گذرا تہا کہ سمت ۱۸۹۳ بکرماجیتی مین کنور نونہال سنگہ معہ فوج سکہان براہ ڈیرہ و دامان آیا اور بہ نیت ریاست ٹانک اور دونگی اہلکاران و مصاحبان ریاست مذکور سنکر نسبت الہ داد خان اور اوسکی ریاست کی ارادہ مخالف کر کی ٹانک کیطرف فوج کشی کری الہ داد خان نی بلحاظ ارادہ نونہال سنگہ و عدم امید وفاء اپنی سرداران و مصاحبان سے معہ قبایل و فرزندان و اسباب منقولہ کوہ وزیران مسعود مین پناہ گزین ہوا اور ٹانک پر سکہون نے قبضہ کر کے بموجب نشان دہی اور تجسس مخالفان الہ داد خان اندر پہاڑ کی اوس قلعہ مین جو سرور خان نے بنایا تہا اور اسباب اسلحہ و لاکہہ ہا روپیہ وغیرہ سامان جو الہ داد خان نے محفوظ جگہہ سمجہکر اوسمین رکہا تہا جا کر سب مال و دنیا غارت کیا الہ داد خان کی بیوفا مصاحب اکثر اوسکی دشمنون سے مل گئے تب وہ لاچار ہو کر اولاً معہ عیال امیر

بنگیون پر غالب آئی اور اونکو مقتول او مجروح کرکی باقیماندہ کو دربدر کر دیا اور ٹاک پر شہباز خان نے
قبضہ کرکے بمعیت قوم خود دولت خیل وغیرہ ٹاک مین سکونت پذیر ہوا اور زمینداری کل علاقہ ٹاک معہ آبپاشی
ٹاک اوپر چار حصہ کی منقسم کری دولت خیل ایک حصہ تتور ایک حصہ مروت ایک حصہ میان خیل
ایک حصہ جب سال اختتام کو پہونچتا تہا تو خانان مروت و میان خیل خان زمان رئیس کٹی خیل و دولت خیل
کی خدمت مین جاتی تہی اور وہ بقدر مناسب بابت چہارم حصہ ہر ایک فریق کو دیکر رخصت کر دیتا تہا مگر تتوری اوس
علاقہ مین سکونت اختیار کرکے اپنی حصہ پر قبضہ پایا اور خود کاشت کرکے نفع اوٹہاتے تہے مروت لوگون نے ازروی تقسیم
اور حساب چہارم حصہ اپنی کی خانزمان کٹی خیل سی نزاع پیدا کرکے بداعیۂ قبضہ حصہ خود ٹاک پر حملہ کیا اور دولت خیلون
پر غالب آکر اونکو معہ رئیس خارج کیا اور خود قابض ہو گئی رئیس کٹی خیل نے جنیل خان سردار قوم گنڈہ پور
سی جا وسوقت بطور پیوندہ داامان پر آتے جاتے تہی مدد لیکر مروتون سی مقابلہ کیا اور مروت تاب مقابلہ نلاکر
ٹاک کو چہوڑ آئی اور خانزمان نے حصہ چہارم مروت گرچہ ضبط کر لیا مگر تاہم جب کوئی خان مروت کا جاتا تہا
تو اوسکو خالی واپس نہین کرتا تہا اوس لڑائی سی تہوڑا عرصہ بعد میان خیل کا چہارم حصہ بہی ضبط کر لیا گیا اور
کل علاقہ ٹاک کی ماالک سوائی زمینات مقبوضہ تتوران دولت خیل ہوئی جو اب تک قابض ہین اور چونکہ دولت خیل
بذات خود اسقدر علاقہ کا تردد نہین کرسکتی اسواسطی اونکی ساتھہ ہمسایہ یعنی رعیت لوگ بہت آباد ہین دولت خیل
لوگ معہ اپنی رعیت کی تخمیناً آٹہہ ہزار گہر ہونگی انکے چند گہر مقام کارندہ اور موضع زریہ اور کافرقلا نواح کابل
مین بہی رہتی ہین اوسکم حیثیت ہین +

## حال ریاست اس خاندان کا

ہم اوپر بیان کر چکی ہین کہ قدیم سی ریاست اس قوم کے متعلق بخاندان کٹی خیل کی چلی آتی ہے مگر رئیس
رئیس اپنے ہمقوم دولت خیل سی برادرانہ سلوک رکہتا تہا جب نوبت ریاست قتال خان بن سلیم خان
پہونچی تو اوسنی اپنی قوم پر کچہہ سختی کری اور حد معتدل سی زیادہ سخت مزاج ہوا اس سبب اور نیز جسکی راہ سی چند
مردمان کٹی خیل دولت خیل نے مشورہ کرکی قتال خان معہ اکبر خان فرزند اوسکی قتل کر دیا اور سرور خان
بڑا بیٹا قتال خان کا بجکہ ہمراہی ظفر خان برادر گل خان علاقہ مروت مین چلا آیا اور چند ہزار روپیہ
اپنی باپ کی دوست سی قرض لیکر کابل مین بادشاہ افغانستان کے پاس دادخواہ گیا بادشاہ نی چار ہزار فوج معہ چند
التواب کی زیر سرداری عبدالرحیم خان ہوتک غلزئی سرور خان کی مدد اور اوسکو اپنی باپ کی جگہہ پر مستقل

اس ضلع کی عام اور قوم وار تاریخ تیسرے حصہ مین لکھی گئی ہی ؀

## شاخ دولت خیل

شجرہ نسب دیکھنی سی معلوم ہوگا کہ مسمّی **ممّا** ابن لوحان کی تین بیٹوںسی **یاسین** کے اولاد سی دولت خیل کی شاخ چلی ہی بہ نسبت باقی اولاد **ممّا** کی شاخ دولت خیل نے تعداد اور اختیار مین اسقدر فوق حاصل کیا کہ باقی خورد شاخین ممّا کی نسل سی متعلق دولت خیل کے سمجھی جاتی ہین دولت خیل سے نیچے پانچوین پشت مین **کٹی خان** پیدا ہوا جسکی اولاد کٹی خیل کے اسم سی مشہور ہی کہتی ہین کہ قوم لوحانی کی شاخین جیسا کہ کٹی خیل وغیرہ دولت خیل اور میان خیل مروت تتور وغیرہ قبل از سکونت ٹانک سب بطور پوندگان مالدار تہی اور کچھہ تجارت کا پیشہ بہی رکھتے تہے اگرچہ اکثر قیام اونکا علاقہ کٹہ واز مین تہا جسکے جنوبی حصہ مین کچھہ زمینات زرعی بہی انکی موجود تہے مگر کوہ واٹہ وغیرہ علاقہ ملحقہ مین جہان اچھی چراگاہ ملتی تہی وہان لوحانی کے مالدارونکی کثیر دہی جا لگتی تہی اور کبھی کبھی دامان علاقہ ٹانک کی طرف بہی زمستان گذارتی تہے جب کہ علاقہ کٹہ واز اوس تشریح سی جیسا کہ قوم مروت کی حال مین لکھے گئی ہی قوم سلیمان خیل غلزاہی نے لوحانیونسی لیلیا تب سی تابستان واٹہ مین اور زمستان دامان ٹانک پر انکی آمد و رفت ہونی لگی اور ہر ایک اقوام لوحانی ایک شخص رئیس قوم بنام نہاد خان کہتی تہے اوس خان کی تحت مین ملکان و معتبران ہر خیل اور زنائی کی ہوتی تہے کہ باتفاق رای خان و ملکان بندوبست امورات اوس قوم کا ہوتا تہا مگر تمام قوم لوحانی کی سرداری اور خانی تعلق بہ خاندان کٹی خیل تہے جو دولت خیل کی ایک شاخ ہی کہتی ہین کہ قبل از قوم دولت خیل وغیرہ علاقہ ٹانک مین قوم بیٹنی شاخ لودہی سکونت پذیر تہی اور زمیندار اور مالک ٹانک کی بہی وہی تہی اور چونکہ پوندگان اقوام لوحانی بموسم زمستان بعلاقہ ٹانک فروکش ہوتی تہی اور کثیر اوقات اونکی مال مویشی سی زراعت تلفی بیٹنیان واقع ہوتی تہی اور نوبت بنزاع و شرارت پہونچکر باعث دشمنی شدید فریقین کی ہوئی آخر بعہد **محمد بابر بادشاہ** جب خاندان بیٹنی وغیرہ مغضوب سلطانسے ہوئی اوس وقت خاندان کٹی خیل سے **شہباز خان** نے جو مخاطب بہ **خان زمان** تہا کل شاخہا لوحانی یعنی دولت خیل تتور میان خیل مروت وغیرہ کو اپنی ساتہہ بصلاح و متفق کرکی داعیہ غصب ملک ٹانک بیٹنیونسی مصمم کرکے تمام لوحانی کا لشکر جمع کیا اور دیگر پوندہ قوموں سی بہی جو بیٹنیان سکنہ ٹانک سی تنگ تہی مدد لیکر قوم بیٹنی سکنہ ٹانک اور روڑی پر حملہ کیا چند لڑائیونکی بعد لوحانی زیر سرداری **شہباز خان خانزمان** کے

جاگیر مین واپس گیا اور اوسکی سعاند بہائی سلیمان اور احمد محمد خان سور حاکم جونپور کی پاس بدخواہ
گئی جب ابراہیم شاہ لودی محمد بابر بادشاہ سی لڑکر بمقام پانی پت مارا گیا اور بہار خان ولد
دریا خان لوحانی نے جو ابراہیم شاہ کیجانب سی حکومت ملک بہار رکہتا تہا خود سرنے اختیار کر کے
سلطان محمد اپنا خطاب کیا فرید ابن حسن سلطان محمد کی سرکار مین جاکر ملازم ہوا ایکروز اوسکی ہمرکاب
شکار مین گیا تہا شکارگاہ سی ناگاہ شیر ظاہر ہوا فرید نے اوسکی مقابل ہوکر بزخم شمشیر ہلاک کیا اور اوسے
سلطان محمد نے خوش ہوکر فرید کو بخطاب شیر خان بلند آوازکیا اور نوازش روزافزون سی بڑے درجہ کو
پہونچا اور سلطان محمد نے لایق دیکہکر اپنی چہوٹے فرزند جلال خان کی اتالیقی اوسکی تفویض کری چند مدت
کے بعد شیر خان رخصت لیکر اپنی جاگیر مین آیا اور جب میعاد رخصت پر واپس نگیا تو محمد خان حاکم جونپور
نے موقع پاکر سلطان محمد سی سلیمان اور احمد برادران بمفرور شیر خان کی سفارش کری اور اجازہ
پاکر اول شیر خان کو واسطے تقسیم کرونے حصہ جاگیر کہلا بہیجا جب اوسنے منظور نکیا تو فوج کشی کر کے شیر خان کو پہلے
حملہ مین بیدخل کردیا مگر شیر خان صاحب عزم سردار نے جنید برلاس سی جو ایک میران بابری مین سے
تہا مدد لیکر پہر اپنی جاگیر بزور شمشیر چہین لی پہر تو روز بروز اپنی قوت بڑہانے لگا اور لشکر کثیر افغانی
نوکر رکہکر داعیہ سلطنت گیری ہندوستان کر کے ہمایون ابن بابر بادشاہ پر غالب آیا اور حضرت
اعلی اور شیر شاہ اپنا خطاب کر کے تخت نشین ہندوستان ہوا مفصل قصہ ان واقعات کا تاریخ فرشتہ
مین درج ہی آخر قلعہ کالنجر کی فتح کرنے مین مصروف تہا کہ حقہ بارودی نے آگ لی اور اوس شعلہ جانستاں سی
شیر شاہ معہ شیخ خلیل مرشد اپنے کے اور ملا نظام دانشمند اور دریا خان سروانی جل گئی اور لشکر شاہی
نے اپنی بادشاہ کا یہہ حال دیکہہ کر بجرات تمام اوسی روز قلعہ کو فتح کرلیا فتح کی خبر پاکر بتاریخ بارہوین ربیع الاول
سنہ ۹۵۲ ہجری مین شیر شاہ نے جان بحق تسلیم کری چودہ سال امارت اور چہہ سال بادشاہی کی عقل و تدبیر
صایب اوسکی مشہور ہین رفاہ عام مین بہہ تن مصروف تہا واسطے آرام مسافران بنگالہ سی لیکر دریای سندہ تک
ہر پانچ کروہ مین شارع عام پر سرای پختہ معہ چاہ و مسجد تعمیر کرائی کہ ابتک اکثر جگہہ وہ سرائین موجود ہین۔

## سلیم شاہ

جب شیر شاہ فوت ہوا تو عادل خان اوسکا بڑا بیٹا ولیعہد دور تہا عیسی خان حاجب اور دیگر امرا کے
مصلحت سی جلال خان چہوٹا فرزند شیر شاہ کا جو نزدیک تہا بخطاب اسلام شاہ تخت نشین

صاحبقران انتقال پایا ایام بادشاہی سلطان ابراہیم لودی کی بست برس تہی بعد ابراہیم کے پہر کوئی
شخص خاندان بڑنگی سے بادشاہ نہین ہوا

## حال قوم سوری

شجرہ کو دیکہو جس سے معلوم ہوگا کہ بڑنگی ابن سیانی کا دوسرا بہائی اسمعیل تہا اسمعیل کے تین پسر تہے ان مین
سے سنوز پہلا بیٹا تہا جسکی نسل سنوز خواہ سنوری کہلاتی ہے لفظ سنوز کا معنی پشتو کی زبان سے مشتق
نکلتا ہے الغرض سنوز کا خاندان بڑنگی کے ساتہہ دامان پر آباد تہا اور یہان سے متفرق ہوکر ہندوستان
اور افغانستان مین آباد ہوئی گرچہ ابتک چند گہر بڑنگی اور سوری خاندان کی دامان کے علاقہ مین رہتے
ہین اور علاقہ چہچہ ضلع راولپنڈی مین بہی قریب تیس گہر لودیون کی آباد ہین مگر افغانستان مین یہہ خاندان
قریب نابودی کی ہے ؛

## ذکر شیرشاہ سنوز

سنور کی خاندان کو سرخرو اور روشن کرنیوالا شیرشاہ سور تہا جسنی بہت خوبی اور انتظام کے ساتہہ
سلطنت ہندکی شجرہ نسب اس خاندان کا شیرشاہ کے نبیرہ سے لیکر اوپر لودی تک مشرح شاخوار درج ہوچکا
ہی شیرشاہ کی سلطنت گیری اور اس خاندان کا ہندوستان مین آنے کا حال اسطرح پر ہے کہ بعہد سلطنت سلطان
بہلول بڑنگی لودی اکثر افغان بموجب فرمان بہلول حسب نوکری ہندوستان مین آئے تہے اوسوقت
ابراہیم سنوز دادا شیرشاہ کا معہ اپنی فرزند موسوم حسن کے بشوق نوکری ملک روہ یعنی کوہستان
حصہ شرقی افغانستان سے ہندوستان مین آیا اور امیران بہلول مین سے ایک امیر کے پاس نوکر ہوکر چند عرصہ حصار
فیروزہ مین جسکو اب ہمارے عصر مین صرف حصار کہتی ہین اور چند مدت پرگنہ نارنول مین رہا حسن ابن ابراہیم چند عرصہ
بجواڑہ مین مٹہی خان کی توسل سے رہا اور سلطان بہلول کے عصر مین حسن کو فرزند پیدا ہوا جسکا نام فرید
رکہا گیا سلطان سکندر لودی کی عہد مین جب جمال خان کو حکومت جونپور عطا ہوئی تو اوسنی حسن سنوز کو
بہ لازم قدیم اوسکا بہار رعایت کرکے سہسرام اور خواصپور ٹانڈہ جاگیر عطا کری اور پانسو سوار کا سردار بنایا حسن کے آٹھ
پسرون مین سے فرید اور نظام ایک والدہ سے تہے جنکی والدہ قوم افغانسے تہے اور دیگر فرزند اوسکی غیر از قوم افغانی کی بطن
سے تہے حسن بجہلی عورت کی اپنیات کی سبب سے فرید اپنے رشید پسر سے ناراض ہوگیا اور فرید آگرہ مین بتوسل دولتخان
لودی کی ابراہیم شاہ کے حضور رہنے لگا جب حسن فوت ہوگیا تو فرمان جاگیر پدری حاصل کرکے فرید اپنے

تخت نشین دہلی ہوا تب تو بہلول کے بخت نے توقف ناگوار سمجھکر جیتی کری علاؤالدین تو بداؤن
مین جاکر جاہ عشرت مین سرنگون ہوا اور بہلول بید ازمنغر حسام خان اور حمید خان کا فساد
مٹاکر بتاریخ ہفتدہم ماہ ربیع الاول ۸۵۵ھ ہجری مطابق ۱۴۵۰ء تخت نشین دہلی ہوا اور علاؤالدین سست
مزاج نے بداؤن پر قناعت کری بہلول کو لکھا کہ میرے والد سلطان محمد شاہ نے تمکو اپنا فرزند کہا تہا
مین بہے اپنا بڑا بہائی سمجہتا ہون سلطنت تمہاری حوالہ ہی الغرض بہلول نے عنان سلطنت کو اپنی ہاتہہ
مین لیکر سلطان اپنا خطاب کیا اور اشہب ہمت کو اکثر اضلاع چہار دانگ ہندوستان مین جولان بخشی
بہت سرکش اور خودسر مطیع کر لئے اور واسطے تقویت اپنی کے جسقدر ممکن تہے افغانستان سے افغان
منگاکر اپنی فوج مین بہرتی کئے اور فرمان جاری کیا کہ جو افغان ہندوستان مین سوائی سپاہ گری کوئی اور
پیشہ کرے تو اوسکا مال لوٹ لیا جاوے بہلول بڑا صاحب ہمت اور فہیم بادشاہ تہا سلطان حسین
جونپوری کی ساتہہ چند لڑائیان لڑا اور غالب آیا آخر کار اڑتیس ۳۸ برس کے سلطنت کی بعد ۸۹۴ھ ہجری مطابق
۱۴۸۸ء مین رخت ہستی اس جہان سے اوٹہا لیا تب اوسکا بیٹا نظام خان

## سلطان سکندر

کے خطاب سے جانشین اپنے باپ کا ہوا نہایت دلیر اور مدبر صاحب وقار حلیم اور کریم تہا اٹہائیس برس اور
پنجاہ سلطنت کر کے راہی عالم بقا ہوا۔

## سلطان ابراہیم

بعد وفات سکندر کے ابراہیم خان بیٹا اوسکا بخطاب سلطان ابراہیم بادشاہ ہوا اوسکی بہائے
جلال خان نے اپنی آپ کو بادشاہ جلال الدین مشہور کر کے فساد مچایا دوسرے طرف سے شاہزادہ
عالم خان ابن سلطان بہلول سلطان علاؤالدین اپنا لقب کر کے مدعی سلطنت کا ہوا جب تاب مقابلہ
ابراہیمی کی نہ لاسکا تو کابل مین محمد بابر بادشاہ چغتہ کے پاس چلا گیا اور ہندوستان مین اکثر امراء صاحب
رتبہ سلطان ابراہیم کی ناہمواری اور ایذارسانی سے تنگ کر دیئے خرابی اس خاندان کی ہوئی از انجملہ
دولت خان لودی حاکم لاہور نے علم مخالفت بلند کر کے ظہیر الدین محمد بابر بادشاہ کو تحریص فتح
ہندوستان دیکر لایا اور بمقام پانی پت باہم محمد بابر بادشاہ اور سلطان ابراہیم خونخوار لڑائی ہوئی
جسمین بابر نے فتح حاصل کی اور ابراہیم اوس معرکہ جانستان مین مارا گیا اور بادشاہی دہلی و آگرہ بیچ خاندان

لودی نے شہرت و نام پایا وہ اپنی شاخ بزرگی مین سے تہا اوسکا قصہ مختصر اس طرح پر ہے +

## قصہ بہلول لودی بادشاہ ہند

لودی آپسمین برادر ہی کہ چند افغان روایت ہی
جبر و نسب سلطان بہلول کا اوپر مفصل درج ہو چکا ہی اوس جماعت مین سے بہلول
صاحب ہو کر ہمیشہ واسطے سوداگری کے ہندوستان مین آتے جاتے تہے اور بہائی سے
سلطنت سلطان فیروز شاہ ایک ملک بہرام جو جد ملک بہلول لودی کا تہا اپنی بڑے ہو گیا اور
رنجیدہ ہو کر ملتان مین آیا اور وہان ملک مردان دولت حاکم ملتان کا نوکر
جب خضر خان فیروز شاہ کیطرف سے ملتان کا حاکم ہوا تو ایک سلطان شاہ چچا بہلول کا
اوسکی پاس ملازم ہو کر گروہ افغانون کا افسر ہوا اسا بعد بخت سے بیچ اوس لڑائی کی جو خضر خان
ملو اقبال خان کے ساتھ کی تہی سلطان شاہ نے مین کارزار مین مقابل ملو اقبال خان
ہو کر اوسکو قتل کیا اس نمایان خدمت کی سبب سے خضر خان کے سرکار مین بدرجہ امتیاز ہو کر خطاب
اسلام خانی اور حکومت سرہند حاصل کی دیکہ بہائی اوسکی ساتھ رہتی تہے مگر ایک کالا باپ بہلول کا
نصیر خان سو دا ملتان کے پاس بعہدہ و ادار ہوا اور کہاگرون کے محلہ مین رہنے لگا ایک دن بنا ب
انجام کا مقدمہ ایک کالا بیرون نجات مین گیا تہا بیچ باعث کثرت بارش ناگہان سقف خانہ اوسکے
بی بی پر جو حمل سے پوری دنون تہی گر پڑی گرچہ اس صدمہ سے وہ نیکبخت تو جان بر نہوئی مگر اوسکا شکم
زندہ فرزند نکال لیا گیا جسکا نام بہلول رکہا یہ وہی بہلول ہے جسکو خدا پاک نے پیچہے سے کل
ہندوستان کا بادشاہ بنا دیا الغرض جب بہلول کا باپ ملک کالا نیازیون کے ساتھ لڑکر مارا گیا
تو بہلول اپنی چچا اسلام خان مخاطب سلطان شاہ کے پاس چلا گیا سرہند تہا جا رہا اور وہان اوسکی عزم
اعمدہ دانائی کی جو ہر نمایان ہو کر سلطان شاہ نے اپنی دختر بہلول کو دیکر بجائے خود وستانمتار ہونے کی
وصیت کر گیا بعد شہادت سلطان مبارک شاہ کے سلطان محمد شاہ نے بہلول کو باعث حسن
خدمات وہ داوری اپنا فرزند کہا اور سرہند سے لیکر ملتان تک تمام پنجاب اوسکو جاگیر مین عطا کی اور حسرت
کہکہر کی تنبیہ بہلول کے ذمہ فرمائی حسرت نے بہلول کو ترغیب انتزاع سلطنت دہلی دیکر خود بہی اوسکا خیر خواہ
ہوا تب سے بہلول کے دماغ مین نشاء ہوس سلطنت نے فشار کیا اور روز بروز اپنی قوت زیادہ کرنے لگا جب
سلطان محمد شاہ نے انتقال کیا اور علاؤ الدین فرزند اوسکا اپنی باپ سے بیچ شکست

# حال قوم لودی

شجرہ نسب دیکھنی سی معلوم ہوگا کہ ابراہیم معروف لودی جسکی نسل سی یہہ قوم ہی شاہ حسین کا بیٹا تہا حسب و نسب شاہ حسین کے معہ وجہ تسمیہ لودی اسباب کی شروع مین درج ہو چکی ہی جیسا کہ شجرہ مین لکہا ہی اوپر سی اس مشہور قوم کے تین شاخ ہین سیانی نیازی دوتانی اب ہماری عصر مین یہہ قوم افغانستان کی زبردست قومون مین شمار نہین ہوتی خدا پاک کا شان ہی ایک وہ زمانہ تہا کہ اس قوم مین سی چند بادشاہ تمام ہندوستان کی مالک ہو گذری ہین اور اب یہہ لوگ مغلوب سمجہی جاتے ہین اُن اقوام افاغنہ کی تاریخ دریافت کرنے سی کہ جو زمانہ گذشتہ مین اکثر ہندوستان کے طرف چلے گئی تہے معلوم ہوتا ہی کہ عموماً ایسی قومون کا زور افغانستان مین نہین رہا جسکی نظیر اس قوم کے شاخون سے حاصل ہی فی الحال افغانستان مین سیانی ابن لودی کی اولاد سی شاخ لوحانی بہ نسبت دیگر شاخہای لودی کی تعداد اور استعداد مین فوقیت رکہتی ہی اوسکی بعد دوسرے درجہ پر قوم نیازی ہی مگر اس قوم کے لوگ سوای عیسی خیل اور سرہنگ کی باقی اکثر متفرق اور مغلوبانہ گذران رکہتی ہین دوتانی بہت تہوڑے ہین اب اس قوم لودی کی ہر ایک شاخ مشہور کا حال تفصیل وار جہان تک دریافت ہو سکا ذیل مین درج ہے ۔

## شاخ پڑنگی

سیانی ابن لودی کی دو بیٹون سی پڑنگی بڑا بیٹا تہا جس سے یہہ شاخ چلی ہے ابتدا مین اس شاخ کے لوگ مغربی افغانستان مین آباد تہی وہان سی اوٹہ کر کوہ سلیمان سی مشرق علاقہ دامان مین بمقام ٹانک اور روڑی آباد ہوئی بہت مدت تک اس ملک پر قابض رہی تا وقتیکہ بعہد بابر شاہ قوم دولت خیل میا خیل و مروت وغیرہ شاخہای لوحانی نے جبراً و غصباً یہہ علاقہ اونسی لیلیا اکثر پڑنگی ماری گئی اور باقیماندہ متفرق ہو کر اپنی ہم قوم پڑنگیون کے پاس ہندوستان کے مختلف اضلاع مین جا آباد ہوئی فی الحال افغانستان مین پڑنگی قوم کا نام بہی کوئی شخص شاذ و نادر جانتا ہی مگر ہندوستان مین متفرق جگہہ بنام لودی افغان اس قوم کی لوگ آباد ہین روپڑ اور لودیانہ اس قوم کا آباد کردہ ہی دکہن مین بہی چند گہر اس شاخ کے سُنے جاتے ہین وہ شخص جسکے سبب سی کل

شجرۂ نسب نیازے ابن لودی
زوجہ اول قوم سروانے
زوجہ دوم
زوجہ سیوم
بابے
جمال
خاکو
رکن
بگا
حیدر
عیسیے
سپائی
تورا
نصر خیل
خان خیل
الا
کونڈے
نازخیل
سبل
اکاخیل
لیلے
سود
سرہنگ
سبل
دولت خیل
جام
عمر
شادی خیل
سنجر
سیکو

شجرہ نسب
لوحانی کہ
ابن اسمعیل
اسکا نام پہلے لوح تھا جسکے نسل کو بجائے لوحانی کے لوھانی کہتے ہیں
زوجہ اول مسماۃ شیرے
زوجہ دوم مسماۃ تورے
مروت
اسکا مفصل شجرہ نسب اور حال تاریخ ضلع بنوں حصہ سیوم
اس کتاب میں درج ہے
ماخیل
میاخیل
تتور
ہود
بنج
دولت خیل
حسن خیل
یسین خیل
حیدر خیل
یعقوب خیل
سین خیل
سو خیل
اسو خیل
موسی خیل
عیسی خان
موسی زے
سنڈو زے
پلنگ
اسمعیل
زکو
شادی خیل
سید خیل
شاہی خیل
ملا خیل
لقمان
تاجی زے
بندر زے
نارو خیل
غلام خیل
جلیل خیل
علیخان خیل
قمر خیل
جلال خان
موسی خان
یحیی زے
زکوڑے
وڑوکے
اباخیل
اکاخیل
بیٹے
عمرزی
موسی زے
برزخیل
وسیلے
کے خیل
بہدین
خواجہ خضر
موسی خان
فیروز خان
دولت خان
شہباز خان
غازیخان
حیات خان
محمد خان
شیر خان
دلیل خان
بہادر خان
عزت خان
سلیم خان
قتال خان
ضمیر خان
صاحب خان
سرور خان
اکبر خان
شہباز خان
ہیبت خان

# شجرہ نسب ابراہیم معروف لودی ابن شاہ حسین

پرنگگے ۔ اسمعیل ۔ سیانی ۔ نیازے ۔ دوتانی ۔ حسن خیل ۔ عمرزی

اونگا ۔ اونگا

ازنڈ ۔ زیتون خیل ۔ دیڈے ۔ عمر خیل ۔ انڈر ۔ رانڈی ۔ ترغنڈی ۔ مدر خیل ۔ سدو خیل

شاہو خیل ۔ یوسف خیل ۔ اسحاق ۔ سرک ۔ سمور ۔ تورہ ۔ ابراہیم خیل ۔ بدین خیل ۔ احمدزے ۔ نسو خیل

وغیلے

اسحاق زے ۔ ابوسعید خیل ۔ سید خیل ۔ حسن زی ۔ توجی خیل ۔ محمود زی ۔ سرکی زی ۔ راٹا خیل ۔ محمد خیل

شیخ زی ۔ موسیٰ زی ۔ یوسف خیل ۔ پایو خیل ۔ عمرزے ۔ نسو ۔ ملک بیو ۔ تاج الدین

اسکی نسل بانی خیل ہے

یسین خیل ۔ احمد خیل ۔ انجی ۔ جیر ۔ مانی ۔ بہدین ۔ سموخان ۔ علاؤالدین ۔ غورے

محمود خیل ۔ مرچی خیل ۔ بہرام ۔ ملک احمد ۔ میر علے ۔ نکرالدین ۔ فیروز شاہ ۔ دولت خیل ۔ رستم خیل

اسکے نسل سے خانجہان لودی تہا جو مولف مخزن افغانی ہے

ملک کالا ۔ سلطان شاہ ۔ فیروز ۔ ملک محمد ۔ ملک خواجہ ۔ محمد خانی ۔ تتارخانی

فیروز ۔ سلطان بہلول ۔ محمد

بادشاہ ہند ہوا ۸۵۵ ہجری مین

سلطان ابراہیم

باربک شاہ ۔ مبارک خان ۔ عالم خان ۔ سلطان سکندر ۔ جمال خان ۔ یعقوب ۔ فتح خان ۔ موسیٰ خان

اسکا اصلی نام نظام خان تہا

محمود خان ۔ شیخ عبدالرحمٰن خان ۔ جلال خان ۔ حسین خان ۔ اسمعیل خان ۔ اعظم ہمایون

لودی

توجی خیل ۔ محمود زے

احمد خیل ۔ سید خیل ۔ گدائی خیل ۔ الف خیل ۔ ذکریا خیل

بدنشین جہاں کہ خروٹی پوندون نے اپنی ہمت اور عزم سے کام تجارت مین دولت حاصل کرنی شروع کی لیا
ہی پوندون کی تعداد بڑہتی گئی مگر تاہم مستقل سکونت والی خروٹی بہ نسبت پوندہ خروٹیون کے
زیادہ ہین فی الحال پوندہ خروٹی بجز ہمقومی اور کچھہ خروٹی کی ملک سے غرض نہین رکہتے اور یہہ لوگ
جب داماں اور دیگر شرقی ملکون سے واپس جاتی ہین تو خروٹی کے ملک مین نہین جاتی بلکہ مغربی
افغانستان مین بعلاقہ شلگر نواح غزنین وغیرہ کو چلے جاتی ہین اور مال تجارت لیکر چیدہ مرد دور
کے ملکون مین روانہ ہوتے ہین اور کثیر دی اور عیال اطفال معہ رمہ اور مویشی مواقع مناسب پر جہان
اچھے چراگاہ ہورہتی ہین اونکو دوشن وال یعنی شتروار کہتی ہین انکی تجارت کا حال پہلے باب مین درج
ہوچکا ہی یہان صرف اِسقدر لکہنا باقی ہی کہ خروٹی پوندہ اب تجارت کی معاملہ مین خوب مشہور ہوتی
جاتی ہین اور دولت مندی مین بہی اچھی ترقی حاصل کی ہی فی الحال خروٹیون کی مشہور ملک سے

روشن خان ابن شادی خان شاموخیل ترکوخیل اور سرور خان بن حکومت خان الوخیل

علاوہ اسکی پوندہ خروٹیون مین احمد خان اور محامد اور نظر شاہ اور عمر خان اور کریم خان
ملک ہین اور پوندہ خروٹیون کا دستور اکثر مطابق ناصر پوندون کی ہے +

## قوم خدوزئی

یہہ قوم اکثر علاقہ مقر مین شامل علی خیل علزئی آباد ہی اور مقر مین اپنی حصہ کا ملک رکہتی ہین اور متصل
شہر قندہار دہہ خوجہ مین بہی تخمیناً دو گھر اِس قوم کا ہی یہہ لوگ اپنی تئین کبہی سید کہتی ہین کبہی پوپلزئی
درانی اور کبہی علزئی غالباً شاخ علزئی کی معلوم ہوتی ہی مگر سلسلہ نسب اسکا ورنگ نہین ملتا کل
افغانستان مین قریب دو ہزار گھر اِس قوم کی ہونگی اور پیشہ زمینداری رکہتی ہین +

## قوم ترمریانی

یہہ قوم استانہ قوم توخی کا ہی اور اپنی تئین سید سمجھتے ہین اکثر یہہ لوگ توخی کی ملک مین رہتی ہین
مگر کابل سے قندہار تک متفرق ایک دو گھر اکثر جگہ رہتی ہین پیشہ زمینداری اور بعضی تجارت اور
نوکری بہی کرتی ہین کل افغانستان مین قریب ایک ہزار گھر اس قوم کا ہوگا اور نیک چلن قوم ہے
ملازمی اور تجارت بھی کرتے ہر دو پیشہ مین ترقی اور دولتمندی پاتی ہین +

## بیت پشتو

بدل

بزملي پنعله بنجل چنیئه پر ینشیه شمس الدین وائي ځمادوه قمر وائي ځما بغیر الشن الشیه

## جسکا معنے اور مراد لیہہ ہی کہ

بزملي مراد علاقہ بزمل پر دوشیزہ دختر نی زلفین چہوڑی ہوی یعنی آراستہ ہی شمس الدین یعنی خروٹی کہتے ہین کہ ہماری ہی اور قمر ملک وزیران کہتا ہی کہ میری بغل مین رکھی ہوئی یعنی میری قبضہ مین ہی آخر اسی تکرار پر باہم وزیری اور خروٹی لڑائی ہوئی اوس لڑائی مین شاخ مازرک کو خروٹیون نے اپنی شامل نکیا آخر وزیروں سی شکست کہائی اور تب مازرک سی مددخواہ ہوی کہ اسمعاملہ مین یہہ ایک پشتو کا فرد ہی تب سی مازرک کی شاخ نی علیحدہ نام حاصل کیا پیر ملی اور جدران سی بھی بباعث ہمسوائی ہونی کے اونکی سخت دشمنی ہی مستقل سکونت والی خروٹیون کو بسبب موسم اپنی ملک کے لازم ہے کہ وہ کچہہ کام زمستان مین نکرین خزان کی اخیر سی پہلے یہہ لوگ ہیمہ سوختنی کا ذخیرہ جمع کرتے ہین اور سرما مین اونکا صرف یہہ کام ہی کہ برف اپنی چہتوں سی دور کرتے ہین یا ایک گھر سی دوسری گھر کو جانیکا راستہ برف ہٹاکر بناتی ہین اونمین سی جو خروٹی غریب ہین اور چار ماہ کی سختی نہین اوٹھا سکتے تو وہ گرم ملک کو جاتی ہین اور اپنی ساتہہ سب بیل و شتر اکثر لوگون کی لیجاتی ہین یہہ لوگ وادی گومل کے جنوب تک جاتی ہین اور بزمل اور وانہ کیطرف ہی آتی ہین بہار کے موسم مین پھر اپنی جگہ کو واپس چلی جاتی ہین پیوندہ لوگ انکو غوایوال خروٹی یعنی گاو دار کہتی ہین ابتدامین تین سو گھرنے اپنے حصہ زمین کو چہوڑ دیا تہا اور وہ مثل ناصرون کی پیوندہ ہو گئے تہے یہہ عمل تخمیناً ستر برس سی ہوا خروٹی لوگ پہلے وقت پیوندہ گری اختیار کرنیکا سبب یہہ تبلاتی ہین کہ بسبب تنگ ملک ہونے نیکلے اور پہاڑ گرد نواح کے وہ آبادی ترقی نہین کرسکتے تہے اور بباعث سایہ درختان جو اونکی پہاڑ پر بکثرت ہین اونکے مویشی کے واسطے گہاس اور چارہ کافی میسر نہین ہوسکتا تہا جب اونکی قوم زیادہ ہوئی تو بباعث تنگی زمین وہ تنگ آئی کیونکہ ہر ایک آدمی کی میراث اوسکے نرینہ اولاد مین بموجب حصص شرعی تقسیم ہوتے تہے اور وہ حصہ قلیل ہونے کے سبب سی ہر ایک شخص کے گذارہ کی واسطے کافی نہین تہا اسواسطے بہت لوگ اپنی زمین اپنی بہائیون کی واسطے چہوڑ کر چرائی اور پیوندہ گری کی کام مین مصروف ہوئے

# ذکر قوم خروٹی

یہہ لوگ اپنی تئین غلزئی کی شاخ سمجہتے ہین اور اونمین سی بعضے کہتے ہین کہ ہم قوم توخی سی علیحدہ ہوئی
مگر غلزئی اس قوم کو قبول نہین کرتے اور وہ اسطرح قصہ کرتے ہین کہ **سہاک** اور **ایزب** دونون
ایک روز راستی پر جاتی تہے آگے سی ایک خر پر بار بلا مالک آتا ہوا نظر پڑا **ایزب** نے کہا کہ خر میرا ہی اور
**سہاک** نے کہا کہ بار یعنی بوجہہ میرا ہی جب انکو دیکہا تو اوس بار مین ایکطرف نان آرد جو اور دوسری طرف
ایک لڑکا شیر خوار معصوم پایا **سہاک** اوسکو گہر لایا اور بلحاظ بار خر اور شمولیت نان جو جسکو زبان
پشتو روٹہ کہتے ہین خرروٹہ اوس معصوم کا نام رکہا جب بالغ ہوا تو اپنی خاندان کی کسی دختر سے
شادی کرادی اوسکے شکم سی خروٹہ کی تین پسر ہوئی جنکی اولاد کا شاخ وار شجرہ اوپر مندرج ہے نظر
اسمیت مورث اعلے مجمعاً اس قوم کو **خروٹی** کہتے ہین اس قوم کی تعداد تخمیناً چہہ ہزار گہر بیان
کرتے ہین خروٹی لوگ اون پہاڑون مین رہتے ہین جو **کتہ واز** کی مشرق کیطرف کوہ سلیمان کی متعلق
کوہ بُربل تک ہین خروٹی کی ملک کا ایک حصہ علاقہ **ورگون** ہی جسمین پَرمُولی خواہ بَرمَلی قوم تاجک
کی ایک شاخ رہتی ہی **خروٹی قوم** کے قبضہ مین بعضی تنگ میدان ہین جسکے بیچ اونچے اور سخت پہاڑ ہین
اونکی چار بڑے گانو ہین جن مین سی **سَر رَوضہ** سب سی بڑی ہین پانسو گہر ہین سوای پیوندہ خروٹی
کی باقی اکثر خروٹی زمینداری کا کام کرتے ہین اونکا زرعی وغیرہ ملک اگرچہ کتہ واز سی اچہا ہی مگر سال
مین صرف ایک فصل ہوتا ہی اور برف کی نیچے مین ماہ زمستان مین رہتا ہی غلبہ رانی نر اور مادہ گاو
سی کرتے ہین اور بسبب پہاڑی ملک ہونیکی بہیڑی سی بکری کو زیادہ رکہتے ہین اور اونکی پاس
شتر بہت ہین جو میدان مین چرتے ہین اکثر امورات مین جنوبی سلیمان خیلون کیطرح ہین مگر پیوندہ
خروٹی مطابق دیگر پیوندونکی ہوتے ہین اور زبان مین بہی فرق ہی قوم وزیری اور جدران اور برمل
کے ساتہہ انکی سخت دشمنی ہے قوم وزیری اور خروٹی کے باہم **ما بہ النزاع** علاقہ برمل ہے اسی
کی بابت ہمیشہ وزیری اور خروٹی مین جہیڑ چہاڑ اور کشت وخون ہوتی ہے بنیاد اس فساد کی عصر **احمد شاہ ابدالی**
مین اوٹہی کہتے ہین کہ اوسوقت قوم وزیری کا ملک سنے **قبر شاخ توجیا خیل** سی تہا اور خروٹی کا
ملک **شمس الدین** نام تہا خروٹی کہتے تہے کہ برمل ہمارا ہی اور وزیر کہتے تہے کہ ہم قابض ہین اور جبکہ نزاع
حد صلاح سی گذر گئی تو پشتو مین ایک مضمون منظوم بنایا گیا جو واسطے تشریح حال کے یہان درج کیا جاتا ہے

شجرۂ نسب
خروٹی
اسند
شامو خیل
سلیمان زی
زکو خیل
ہرخیل
ادیہ خیل
الو خیل
ادو خیل
خدر خیل
زادی خیل
جمال زی
تورہ زی
مالی خیل
للی خیل
خرموزے
ژونیا خیل
حضر خیل
نورالدین
بدین
کاکل زی
شہاب دین
کرابدین
متو خیل
میرخان خیل
مازک
گوندیے
غیبی خیل
مری گٹ خیل
خوایداد خیل
عباس خیل
شہباز خیل
حریف خیل
باچو خیل
بہرام خیل
بناس خیل
یحیی زی
سوٹ خیل
سوران خیل
بی زی
مدو خیل
یبون خیل
سندر خیل
شاہ توری
غوری خیل
علی خیل
وری پلای
پنچو خیل
کریم خیل
دولت خیل
علی زی
خاور گازی
ازغر خیل
بہادر خیل
نوروز خیل
شالی خیل
ناور خیل
مالیک خیل
وارو خیل
اشرف خیل
درالہ خیل
بابو خیل
شادی خیل
طاؤس خیل
شریک خیل
عیسے خیل
ہارون خیل
نوروز خیل
غیبی خیل
لاجبیر خیل
صافی خیل
شادی زی
لانجی خیل
حیدر زی
سلطان خیل
بہرام خیل
گوندہ خیل
باندزی
شاہیب خیل
بابر خیل
بندار خیل
باسنی
عنبر خیل
سید خیل
ممند خیل
موسی خیل
ترخیل
نوشاخیل
مہلیک خیل
بروتے
عصمت خیل
شنکرداد خیل
علی دین خیل
بسلر خیل
لالی خیل
سنخہ خیل

تو قوم ناصر کی متفرق شاخونکی ملک ایکروز معین کر کی کسی موقعہ پر بڑی ملک یا خان کی پاس بطور جرگہ
کے جمع ہوتی ہین اوس معرکہ مین یوم اور راستہ واپسی مقرر ہو کر یوم معینہ پر کثیر دمین گراگر
اوسی طریق سی جیسا کہ آئی تھی بہار کے موسم مین واپس جاتی ہین اور یہہ ہی معمول اونکا ہمیشہ
ہر سال ہتا ہی پوینڈ ناصر کا گذارہ تجارت اور اپنی مویشی سے ہوتا ہی اپنی بہیڈی کی اون سی
کثیر دی اور گلیم اور گونی وغیرہ سامان ضروری بناتی ہین اور بہیڈی کی چمڑہ کی پوستین بہی
بنائی جاتی ہے اور مادہ بہیڈی کے شیر سی گہی اور پنیر اور قروت بہی بناتی ہین گوسفند کا گوشت
ضیافت اور مہمانداری کی وقت کام آتا ہی مالداری شتران وگاوان خصوص رمہ ہای بہیڈی
اِنکے بہت ہین اور ہمیشہ اِس خواہش اور تلاش مین رہتی ہین کہ اپنی مویشی کی خوراک بہم پہونچتی رہے
ناصرونکی کثیر دئیین چہوٹی اور سبک ہوتی ہین جو اونکے گہر کی جایدا د بوقت کوچ سوائی مویشی
کے یہہ ہی ایک دو جوڑہ پوشاک کی اور آرد کے گونی اور ایک دومسی اور مٹی کے برتن اونکی پوشاک
مشرقی اور مغربی افغانونکی مابین ہی اِس قوم کی لوگ اکثر میانہ قد گندم گون بدنقش ہوتی ہین
مگر بعض عکس وسکی بے آزار اور راست باز مخلوق ہی خان اور ملک کلان کا اختیار بہت ہی ناصر
لوگ عبد الرحیم خان ہوتک کی وقت سی کچہہ محصول ہوتک کی خان کو دیتی ہین پوینده ناصرون
کا بڑا ملک شاہزاد خان ایک نیکبخت آدمی تہا جو سال حال مین مرگیا مدت خان اور الہ داد
خان میر عالم خان دوست محمد خان وغیرہ بہی ملک ہین +

## حال قوم خروٹی

ہین شامل ہوجاتی ہین اور کبہی کبہی پہلی پیچہی جانے کی تکرار پر لڑ پڑتی ہین آخر لیکن مجمع معہ گلہ مویشی اور رمہ اور
آدمی اور کثیر دیونکی کنزوریین پہونچتی ہین پہلے وقت مین اس مجمع کی تعداد تیس ہزار تک پہونچ جاتی
تہی مگر فے الحال عموما ہر ایک قوم پویندہ کی اپنی اپنی علحدہ گروہون مین آتی ہی اسواسطے اتنی لوگ ایک
جگہہ جمع نہین ہوتی الغرض دن کیوقت لیہہ لوگ واسطے چرائی مویشی کے پہیل جاتی ہین اور رات کو بحفاظت
تمام جمع رہتی ہین ہر قوم کا چلوپٹئے واسطے انتظام مقرر ہوکر دامان کیطرف کوچ کرتی ہین اوسوقت وزیری
لوگ انکی لوٹنی کی تیاری کرتے ہین اور اپنی پہاڑون مین اونکی گذر کے قریب جمع ہوتی ہین اور ایک
یا چند جاسوس اونچی پہاڑ پر پویندون کا کاروان دیکہنے کے واسطے بیٹہاتی ہین جب قافلہ نظر آیا تو
گروہ سارقان وزیری بارادہ غارت مال ناصرون پر حملہ کرتی ہین اور جسقدر خرابی اور نقصان پہونچا
سکین دریغ نہین کرتی اون خطرناک ایام مین جو یہہ معاملہ ہفتہ عشرہ تک رہتا ہی ناصر لوگ ہمیشہ تیار رہتے
ہین اور چلوپٹئی خانگی تکرارونکو بند کرکے باہر کے غنیم کا حملہ روکنی کیواسطے بیدار رہتی ہین تمام قوم شامل
رہتی ہی اور چلوپٹئے آدمی منتخب کرتے ہین واسطے حفاظت راست اور چپ اور سامہنے اور پیچہے کے اور یہہ
گروہ محافظان اکثر پیادہ اور کوئی سوار نوبت بنوبت مستعد رہتی ہین اور باقی ناصر مرد اور زن
مویشی کے گلہ اور رمہ کو ہانکتی ہین اور سب مرد مسلح واسطی مقابلہ حملہ غنیم تیار رہتی ہین مگر وزیری
لوٹیری ہر سال سنگین خفیف نقصان پہونچانے سے درگذر نہین کرتی اور ناصر بلکہ کل پویندہ لوگونکی
سخت دشمن ہین اسطرح غنیم کے ملک سے اکثر براستہ درہ گرزہ گیئی باہر نکلکر میدان دامان پر پہلیجاتے
ہین دامان پر ہر قبیلہ کی اپنی جگہ ہی جہان اوسکو زمستان مین قیام کرنا ہوتا ہی چرائی کے
واسطے جہان اچہے چراگاہ ملے وہان اپنی مویشی کی گلے اور رمہ لیجاتے ہین اب اونکا وقت بیکام اور بیفکر
گذرتا ہی اور سرکار انگریزی کی حسن انتظام کی امن ہی اونکو ارام ملتا ہی ایسی بیکاریکی حالتمین شکار کا
شغل کرتے ہین عورات سب کام کرتی ہین روٹی پکانا اور پانی لانا اور دیگر خانہ داری کی معمولے
کامون کے سوای لکڑی ہیمہ سوختنی لانا اور کثیر دیہ گہر اکرنا بہی عورات کی ذمہ ہی مردمان کا کام
صرف یہہ ہی کہ بہیڑی اور شتران اور مویشی کی گلے چرانے اس کام کے واسطے تہوڑے ہی آدمی کافی ہوتے
ہین ناصرون کی تجارت کا حال پہلی حصہ مین شامل حالات پویندگان درج ہوچکا ہی قوم ناصر کی عورات
اکثر مستورہ ہوتی ہین حسن بہی اچہا ہی جب زمستان گذر چکا اور کوہ تخت سلیمان کی برف پہگل گئے

## ذکر قوم ناصر

شجرۂ نسب اس قوم کا سلسلے ناصر انکی مورث اعلی تک جسقدر حاصل ہو سکا اوپر درج ہو چکا ہی ناصر لوگ
اپنی تئین غلزی کی شاخ سمجہکر قوم ہوتک سی شمولیت بیان کرتے ہین اور ہوتکی انکو اپنا رعیت بتلاتی
ہین نہ کہ ہمقوم مگر یہہ دونو ادعا غلط معلوم ہوتی ہین بعضے ناصر شاہ حسین غوری جو غلزی
اور لودی کا باپ تہا اوسکو اپنا مورث بتلاتی ہین اور بعضے سادات سی نسب ملاتی ہین ایسی اختلاف کی
حالتمین مولف بدون حالات موجودہ پورانے امورات کی نسبت کچہہ نہین لکہہ سکتا بعض لوگ کہتی
ہین کہ ناصر بلوچ کی قوم سی علحدہ ہوی ہین اگرچہ انکی زبان پشتو ہی اور افغانونمین خلط ہین مگر انکا
چہرہ اور شکل افغانونکی خصوص غلزی کی موافق نہین ہی غالباً ایسا پایا جاتا ہی کہ یہہ قوم یا اسکا مورث
بطور وصلی قوم غلزی کی ساتہہ اگر شامل ہوا کل قوم ناصر کے پندرہ ہزار گہر شمار ہوتی ہین جنمین سی قلیل لوگ
علاقہ کوہ دامن نواح کابل مین بمقام کاہ درہ اور شکر درہ اور حاجی کگ وغیرہ آباد ہین
اور مستقل سکونت رکہتی ہین اونمین سی خواجہ میر خان بڑا خان ہی اور قلندر بادشاہ ایک عالم فقیر
مشہور ہی باقی قریب کل کے جملہ قوم ناصر کی زمین نہین رکہتی اور ہمیشہ پوئندہ اور کوچی رہتی ہین بلحاظ
اونکی پوئندہ گری کا طریق جہانتک معلوم ہو سکا لکہا جاتا ہی بہار کے موسم مین دامان شرقی سی جاکر متفرق
ہوتک اور توخی کی ملک مین ہر ایک قبیلہ اپنی چند کیڑدیان علحدہ لگاکر رہتی ہین اور مال تجارت قندہار
اور کابل وغیرہ اطراف مین لیجاکر فروخت کرتی ہین اور اپنی رمون سی برہ اور گوسفند لیجاکر بیچتی ہین اور
جب کہاس کی کمی ہوی تو اکثر وسط تابستان مین ایک یا دو کیڑدی کا ایک ڈیرہ بنکر تلاش کہاس
جہت چرائی گلہ مویشی اور رمہ چہوٹے چہوٹے منزلونمین پال چرائی کرتی ہین شروع خزان مین جرگہ جمع ہوکر
کیڑدیمین اوکہاڑتی ہین اور گرم میدان یعنی دامان واقع ضلع ڈیرہ اسمعیل خان کیطرف کوچ کرتے ہین پہلے
کوچ کیوقت دو حصون مین منقسم ہوکر روانہ ہوتی ہین خان اور مشر قوم کی تجویز کرتے ہین کہ پہلے کونسا حصہ
روانہ ہو بعد طی کرنے چند منازل کے یہہ ہر دو حصے بمقام کنز ور متصل گومل جمع ہوتی ہین اوسجگہ سب پوئندہ
لوگ دامان کیطرف جانے کیواسطے آتی ہین جب یہہ لوگ اپنی مغربی قرارگاہ سی روانہ ہوتی ہین تو غیر آباد
ملک سی گذرتی ہین جسمین سوائی اپنی ہمراہیونکی اور کوئی نہین دیکہتے مگر جب کنز ور کے نزدیک پہونچتی ہین
تو اکثر راستی دیگر اقوام کی مویشی کی گلون سی بند پاتی ہین بعضے وقت دو قوم کی رمہ اور گلہ تنگ استہ

در محرابی ہوتی ہین ایک مغربی امام کا دوسرا مشرقی قلمیان کا +

شجرہ نسب

**ناصر**

سپینکے — ترہ کے — سوری کے — مندیے

داؤد خیل — اتمان خیل — ملی زئی

نسو خیل — عمرزے — مروت — موسے — شادی زے — اوریا خیل

حبیب زے — دوشن خیل — جلال خیل — بہر خیل — نبو خیل — خلاک خیل — زنگی خیل — یحیی خیل — عالم بیگ خیل

کمال خیل — نعمت خیل

خدرزی — سید احمد خیل — مالک خیل — بوڑی خیل

## یادداشت

ایک ثقہ شخص قوم ناصر نے شجرۂ مندرجہ بالا لکھا کر بیان کیا کہ فی الحال قوم ناصر تین حصہ پر منقسم ہے تور ناصر عمرزئی کو کہتے ہین سرہ یعنی سرخ ناصر نسوخیل کو کہتی ہین اور سپین یعنی سفید ناصر ملی زئی کی نسل ہی مگر راوی کہتا تہا کہ یہہ تسمیہ غلط مشہور ہی اصل مین سپین اور تور اور سور وہ تہے جو اوپر شجرہ مین لکہی گئے الا موافق اس معاملہ مین کچہہ زیادہ اطمینان کی ساتہہ نہین لکہہ سکتا البتہ تور یعنی سیاہ ناصر اور سرہ یعنی سرخ ناصر مشہور ہین +

اوپر لکہا گیا ہی فی الحال اگرچہ ظاہرا اونمین لڑائی نہین مگر دلونکی صفائی بہی نہین ہی سلیمان خیل
اور اندڑ کے باہم بہی دشمنی ہی اور شمالی سلیمان خیل قوم سہاک سی بہی کچہہ عداوت رکہتی ہین ممورنے
شاخ علی خیل اور یوسف خیل شاخ سہاک کی آپسمین پورانی دشمنی جو تنکرار علاقہ خاوو برپا ہوئی تہی اوسکا
اثر ابتک چلا جاتا ہی علے ہذا القیاس ایک قوم کی ہی چہوٹی شاخین خانگی دشمنی سی خالی نہین ہین اگرچہ
بیرونی غنیم کے مقابلہ کے واسطے عموماً متفق ہوجاتی ہین مگر ایسی وقت مین بہی اونکی قلبی عداوت اپنی
دشمن کے نقصان پہونچانیمین کوتاہی نہین کرتی قوم غلزی کا بیرونی زبردست غنیم درانی ہین جنگی
عداوت اور دشمنی کا حال اوپر لکہا گیا ہی مگر فی الحال درانی اور غلزی کی باہم کوئی لڑائی جہگڑہ نہین اور
سوای درانی کی باقی غیر اقوام جو غلزی کی ہمسوانہ ہین اونسی بہی کبہی کبہی لڑائی فساد ہوجاتا ہی غلزی کی مرد
اچہے سپاہی ہوتی ہین لوگ کہتے ہین کہ بنسبت تعداد مردمان ایک ربع اسلحہ بندوق کم ہی بندوق یا
بتی دار مگر چقماق بہی ہین تلوار ہر ایک مرد کی پاس ہوتی ہی اور بعضے پستول اور چہورا بہی رکہتی ہین اور
سوارون کے پاس نیزہ بہی ہوتا ہی شادی اور غمی کی دستورات اونکی باقی افغانون سی کچہہ بہت
مخالف نہین ہین روپیہ یا جنس لیکر دختر کا ناطہ کرتے ہین اور اس شیر بہا وکا نام ولور لیتی ہین جب
نامزادی یعنی منگنی ہوچکی تو داماد اپنی خسر کے گہر مین آتا جاتا ہی اور اپنی منسوبہ کی ساتہہ رہتا ہی اور اس عجیب
رسم کو خیل بازی کہتی ہین بعضی وقت اس خیل بازی کا نتیجہ یہہ ہوتا ہی کہ دختر اپنی والدین کی گہر حاملہ یا صاحب
اولاد ہوجاتی ہی مگر اکثر ایسی حمل کو حرامی سمجہکر اسقاط کرادیتی ہین یا معصوم نوزائیدہ کو پارچہ مین لپیٹ
کر راستہ پر ڈال دیتی ہین تاکہ کوئی اور رہگذر شخص وہ اٹہا لیجاوی اور اگر بوقت نامزدی ایجاب قبول
شرعی ہوجاوی تو اوس اولاد کو ضایع نہین کرتے غلزی لوگ ملا اور اخوند کی تابع ہوتی ہین سب سنی
مسلمان ہین تعصب بہت رکہتی ہین مگر احکام شرعی کو عوام اچہی طرح بجا نہین لاتی اور نماز روزہ کو صحرا
نشین غلزی بہی کم ترک کرتی ہین اور ہر گانو مین مسجد ہوتی ہی مگر مسجد کے پاس ایک نشست گاہ عوام
ہوتی ہی جسمین حقہ پینا وغیرہ بدعت مروجہ عامہ کو عیب نہین سمجہتے اوس نشست گاہ مین جو ہم دیوار مسجد
کے ہوتی ہی ہمیشہ سردی کی موسم مین آگ جلا کرتی ہی اور لوگ جمع رہتی ہین اور اسکو آتش خانہ کہتی ہین
درحقیقت وہ آتش خانہ بہی مسجد ہی صرف ایک فٹ اونچی دیواران مین حد فاصل ہے اور آتشخانہ مین
محراب قالیان رکہنی کی جگہہ بنی ہوئی ہوتی ہی چنانچہ غلزیون کی نسبت کہا جاتا ہی کہ غلزیون کی

## دستورات غلزئی

ایسی بڑی قوم مین جیساکہ غلزئی ہی اور وسیع ملک مین پہیلی ہوئی آباد ہی ایک طرح کی رواج اور دستورات
کا ہونا کم ممکن ہی اسیحالت مین مختلف رواجات قوم وار لکہنی بہت ضروری نہ سمجہہ کر ترک کئی گئی آئین
اور انتظام قوم غلزئی کا بالکل درانیون کی دستورات سی علحدہ ہی اس قوم کی خان اور ملکان کا
اختیار فی الحال ایسا نہین ہی جیساکہ اقوام درانی کی سرخیل رکہتی ہین چند عرصہ پہلی اس سی قوم غلزئی کے
بہی بعضی خان بڑی صاحب اختیار ہو گذری ہین جیساکہ شہاب الدین توخی عبدالرحیم
خان ہوتک مہتر موسی خان سلیمان خیل محمد شاہ خان جبار خیل عزیز خان
بابکر خیل و خانا احمدزی شاہجہان سلیمان خیل و مصطفے خان ترکی اور آدم و ماما
موسی خیل و مولیداد خان اور خدائی نظر خان بابا سہاک اور بہاول خان اندڑ
وغیرہ اب بہی انکی خاندانون مین معتبری اور عزت باقی ہی مگر مثل سابق امیر دوست محمد خان نی
انکا اختیار نہین چہوڑا انتخاب عہدہ ملکی اور خانی کیواسطی زیادہ تر لحاظ موروثیت کا ہی مگر امیر کابل
اور حکام موقعہ اوس خاندان مین سی زیادہ روپیہ دینی والی کو ترجیح دیتی ہین تربیت اور اخلاق اس قوم مین
اختلاف ہی صحرا نشین اور پہاڑی اخلاق مین خراب ہین خصوص اکثر سلیمان خیل سارق اور رہزن اور
عہد شکن ہوتی ہین مگر لوہ گر والی اچہے ہین غلزئی جو کابل کے چاردہہ وغیرہ ملحق نواحات مین رہتی ہین
وہ محنتی اور اپنی امیر اور خان کی تابعدار ہین پوشاک اور بعضی دیگر دستورات مین کابل کے شہریون
سی موافق ہین خوراک مین گندم کی پتیری روٹی اور قروت اور روغن زرد اور لحم گوسفند زیادہ صرف
ہوتا ہی اور پوشاک مین عموماً ایک فراخ آستین پیراہن اور اوسکے اوپر مثل قبا سینہ واز چوغہ خور کی
طرح اونکا انگرکہا اوڑہتی ہین اور موسم سرما مین بہیڑی کی چمڑی کی طویل اور فراخ پوستین اکثر رکہتے
ہین سر پر خراسانی وضع چرکین کلاہ ہوتی ہی مگر متمول اور معتبر خاندان خصوص شہر کلان مین یا اونکی
قریب رہنی والی خوراک پوشاک اچہے رکہتی ہین آپسمین خانگی فساد اور پرخاش بہت ہی اونکی باہمی [illegible]
کی تفصیل لکہنی بہت طویل ہی مگر بڑی قومونکی دشمنی جتادینی ضروری ہی ہوتک اور توخی کی باہمی دشمنی کا حال

چہ چونگشی دای قرتر کی دای مقر — چہ چونگشی دای غار تر کی دای قندہار

چونگش مینڈک یعنی بقہ کو کہتے ہین اِس مثل کا معنی اور مراد یہہ ہی کہ جب مینڈک شروع موسم گرما مین قر کا آواز کرتی ہین تو تر کی قوم کی کوچی لوگونکو مُقُر اپنا وطن یاد آتا ہی اور ایلاق کیواسطی گرما مین واپس جاتی ہین اور جب مینڈک بسبب تاخت لشکر سرما غار کہتا ہی تو ترکی قشلاق کیواسطی قندہار جاتی ہین یہہ مثل مشہور عام ہی فی الحال محمود خان ولد خان ترکی اور زمان خان اور مارو خان اور مرتضےٰ خان اور میر احمد خان خان اور ملک کلان اس قوم کی ہین +

## اسحاق معروف سہاک

سہاک کی نسل کا شجرہ اوپر درج ہوچکا ہی کل تعداد قوم سہاک کی تخمیناً ہفت ہزار گھر تبلائی ہین سہاک کی شاخونمین سی یوسف خیل زیادہ ہین قوم سہاک کا تیسرا حصہ علاقہ خروار مین آباد ہی اور کچہہ زرمت مین بھی ہین باقی علاقہ لغمان اور بکتوت اور ننگاؤ مین رہتی ہین اور کچہہ لغمان وغیرہ درہ جات جنوبی کوہ ہندوکش مین بھی ملتی ہین بعضے لوگ آندڑ اور ترکی کو پسران سہاک سی سمجھتے ہین مگر یہہ بات غلط صحیح ہے سہاک اندڑ اور ترکی کا بہای تہا +

## غلزئی جو دیگر ملکونمین متفرق ہین

سوای اون علاقجات مقبوضہ کی جنکی تفصیل قوم وار اوپر درج ہوچکی ہی کل افغانستان مین متفرق دو دو تین تین اور کم زیادہ ہر علاقہ کی اندر غلزئی پائی جاتی ہین اور لیکہ لوگ بطور ہمسایہ کی متفرق ہین اور افغانستان سی باہر جیساکہ ترکستان اور ایران مین بہت غلزئی ہین ان ملکون مین اکثر نادرشاہ ایرانی کی وقت سی آباد ہوئی مگر ایران مین اپنی عروج کی وقت سی کچہہ گئی تہی اور بلخ مین ہژدہ نہری اکثر غلزئی ہین اور بخارا مین اوزبک کی فوج مین نوکر بھی ہین اور لیکہ ترکستانی غلزئی راہ رسم اور خوراک پوشاک مین ٹہیک مطابق اوزبک کی ہوگئی ہین اور علاقہ نرمان شیر ملک کرمان اور حبس اور اصفہان مین بہی چند سو گہر غلزیون کا سنا جاتا ہے اور کچہہ ہندوستان مین بہی ہین اور بیرونی غلزئی جن ممالک مین رہتی ہین وہان کی سکنائے کیطرح بود و باش مین ہوگئی ہین روم کی دارالسلطنت مین چند آدمی غلزئی داغستان سی جاکر آباد ہوئی الغرض کہ افغانی قومون مین سی اس قوم کی آدمی دور دراز ملکون مین نظر آتی ہین +

## آکاخیل

بہت تہوڑے ہی ہین اور انکا ملک مستقل سکونت والہ کوئی نہین ہی بعضی مقر مین رہتی ہین اور اکثر پوندہ گری اور دوڑی یعنی گلیم بافی کرتے ہین اور جو پوندہ ہین وہ باربرداری کیواسطی نرگاؤ زیادہ رکھتی ہین اور دوڑی یعنی گلیم باف اکثر آکاخیل ہوتی ہین گویا اونکا موروثی پیشہ ہی اور سیاہ خانہ یعنی کیژدی پوندگان اور جوال اور گونی وغیرہ ایسا سامان بہت بناتی ہین اور اس پیشہ سی بباعث اشیا احتیاجی پوندگان نفع اوٹہاتی ہین اور دیگر افغان اس پیشہ کو ذلیل سمجہتے ہین کاکڑ لوگ دوڑ کو پیشہ ور کہتی ہین اور جب کوئی شخص کاکڑ کو پیشہ ور کہی تو دشنام سی اس خطاب کو کم نہین سمجہتے کہتی ہین کہ آکاخیل کل افغانستان مین ایک ہزار گہر سی کچہہ کم ہونگی ٭

## اندڑ

یہہ قوم اکثر علاقہ شلگر نواحات جنوبی غزنین مین آباد ہی اور یہہ وسیع اور میدان علاقہ قریب کل کے اندڑ کے قبضہ مین ہی اور جامراد مین کچہہ اندڑ رہتی ہین اور شاخ جلالزی کچہہ ملک زرمت مین بہی آباد ہی ایک گاؤ اندڑ کا شیبار ملک توخی مین ہی کل تعداد اس قوم کی قریب اٹہارہ ہزار گہر کے بتلاتے ہین اندڑ کے شامل ایک شاخ اسمی موسی خیل قوم کاکڑ سی بطور وصلی ہو گئی ہی کہتے ہین کہ کسی شخص موسی خیل کاکڑ نے اندڑ کی قوم سی شادی کری تہی اوسکی نسل سی یہہ موسی خیل ہوئی جنکی شاخون کا شجرہ اوپر درج ہوچکا ہے اکثر موسی خیل علاقہ واغز شلگر سی مغرب کیجانب متصل کوہ ہزارہ مین اور بعض بمقام پناہ محال گہر و شلگر سی جنوب رہتی ہین اور بطور ہمسایہ تمام افغانمین ایک دو گہر رہتی ہین ٭

## ترکی

اس قوم کی بہی پندرہ ہزار گہر افغانستان مین ہین دو ثلث سی کچہہ زیادہ مستقل سکونت رکہتی ہین اور قریب ثلث ثالث کی کوچی رہتی ہین انکا اصلی ملک علاقہ مقر اور ناوہ ہی بہ نسبت تعداد قوم کی ملک مقبوضہ انکا تہوڑا ہی کیونکہ علاقہ مقر علیخیل اور خدو زئی کی قبضہ مین بہت ہی اس کمی اراضی کے سبب سی قریب ایک ثلث نی اس قوم سی رمہ داری اور گلہ بانی کا پیشہ اختیار کیا اس قوم کی کوچی لوگ شروع موسم خزان مین واسطی قشلاق کی قندہار کیطرف جاتی ہین اور بہار کے موسم مین واپس مقر کو آنا شروع کرتے ہین کہ اس آنی جانی کے سبب سے بزبان پشتو بہ نسبت قوم ترکی ایک مثل مشہور ہی جو ذیل مین درج کیجاتی

اور بتیس ہزار گھر کی درمیان لکھتی ہین یہہ قوم غلزیونمین سی ایک جرارا ور جنگجو فرقہ ہی اور ایک وسیع
ملک پر قابض ہین انکی شاخون کی تفصیل شجرہ نسب سی معلوم ہوگی انکی چار الوس مشہور ہین مگر یہ بلحاظ
ملک مسکونہ وہ دو حصہ مین تقسیم ہوسکتی ہین یعنی جنوبی اور شمالی ان ہر دو حصہ مین سی جنوبی طرف مصر خیل
اور سمل زئی خواہ اسمعیل زئی پہلے درجہ کی ہین یہہ لوگ معہ دیگر شاخہا ملحقہ کے جنوبی حصہ مین اس تفصیل
سی رہتی ہین علاقہ کہٹہ واز مین آدین خیل تسو خیل قلندر خیل تنگی خیل شاہ توری جلال زئی کلا خیل
محمود خیل متش خیل وغیرہ رہتی ہین اور نصف زرمت خصوص جنوبی حصہ زرمت کا سلیمان
خیلونکی قبضہ مین ہی اور علاقہ نانی غند متعلق کتہ واز بھی انسی پر ہی اور وازی خواہ و دیگر علاقجات
ملحقہ مین بھی متفرق رہتی ہین شمالی تقسیم مین ستانی زئی خواہ سلطان زئی اور احمد زئی پہلے درجہ
کی قومین ہین انمین سی استانی زئی تعداد مین زیادہ ہی جسکی شاخین جبار خیل بابکر خیل کابل اور
جلال آباد کے راستہ پر رہزنی مین مشہور ہین بمقام تیمور غربی درہ لکندرا اور تمام میدان کی علاقہ
مین جو کابل سی دو منزل مغرب پیارو خیل آباد ہین اور تیزین اور جگدلک اور سرخ کرود اور گندمک
بابکر خیل اور جبار خیل اور نعمان مین بھی درہ علی شنگ مین کچھہ جبار خیل رہتی ہین جنکا مشہور سردار محمد
**شاہ خان** چند سال سی مرگیا ہی اور اسیطرح نواح کی درہ جات اور علاقونمین یہہ قوم پہیلے ہوئی ہے
احمد زئی لوگ لوہ گر کے مشرقی حصہ مین اور **التمور** اور **سپیگہ** اور **سرخ آو** مین بدامن غربی کوہ
کسیر رہتی ہین مگر اپنی مویشی مشرق کیطرف جلال آباد تک چرانی کیواسطی لیجاتی ہین +

## علی خیل

جیساکہ شجرہ نسب مین درج ہی سلیمان کا دوسرا بہائی علی تہا جسکی نسل علی خیل کہلاتی ہی کل علی خیل کے
آٹھہ ہزار گھر شمار کرتے ہین **علاقہ زرمت یا زرمد** جسکو پشتو مین زرمل کہتے ہین نصف علی خیل کا
ہی باقی علاقہ **مقر** وغیرہ مین رہتی ہین اس قوم مین سی شاخ مندوزی کا ایک شعبہ **اسمعیل زئی**
جسکے دو شکوفہ ہین بندا خیل اور چندن خیل جنکو دری کوٹی بہی کہتے ہین علاقہ خوست مین انکے تخمیناً چار
گھر ہونگی مُقُر کی علی خیلونمین خوب سوار ہوتی ہین اور اونکو شوق سواری بہت ہی علاوہ انکی اور بہی
متفرق نواح کے علاقہ مین بلوچ بہسائگی کچھہ رہتی ہین +

کیطرف متفرق کردیا کہ اونمین سے بخارا اور بلخ مین اور مازندران اور ارد بیل صوبہ ایران مین آباد ہین
فی الحال افغانستان مین تخمیناً آٹھہ نو ہزار گھر ہوتکی قوم کے ہونگے اور یہہ قوم اکثر مرغہ اور دونو طرف
باری غزا اور سور غر یعنی کوہ سرخ مین رہتی ہین علیک زئی مرغہ اور اتاغر مین اور ملی زئی
کی شاخ گردی زنگل اور غابولان مین شعبہ برتا زئی اور غنای مین اور آکازئی خرنای اور سندہ
مین اور توون زئی بمقام سوری اور عمر زئی منداو مین رامی زئی اتاغر مین رہتی ہین اور یہہ ملک
ہوتک کا قندہار سے چار منزل مشرق شمالی اور قلات غلزئی سے ایک منزل طرف شرق جنوبی سے شروع
ہوتا ہی فے الحال اس قوم مین میر عالم خان نبیرہ زادہ عبدالرحیم خان ہوتک اور صمد خان
بڑے خان ہین اور اونکے ماتحت ہر شاخ میکن چھوٹے ملک ہین +

## توخی

قوم توخی قبل از عروج خاندان ہوتک قوم غلزئی مین پہلے درجہ کی تہے اور سلطان ملخائی جو توخی کے
شاخ سے تھا کل توران قوم کا سردار ہو گذرا ہی مگر بسبب ترقی پاجانی خاندان ہوتک کی یہہ قوم دوسرے
درجہ پر سمجھے گئی قوم توخی کی تعداد انریبل الفنسٹن صاحب بارہ ہزار گھر لکھتے ہین مگر مولف
کی تحقیقات سے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ فے الحال افغانستان مین پندرہ ہزار گھر سے کم اس قوم کی تعداد نہین
ہوگی توخی کی ملک مین مشہور جگہہ قلات غلزئی ہی توخی لوگ وادی ترنک مین پل سنگی سے لیکر علاقہ
شیبار تک اور اوسکی نواحات مین آباد ہین اور وادی ارغنداب کا شمالی حصہ ملحق ملک ہزارہ بہی
اور میزانہ توخی کی قبضہ مین ہی اور وادی ناوہ کی جنوبی اور پائینہ حصہ مین اور خاکاک مین بھی کچھہ توخی
آباد ہین پابکر زئی جنگیر اور سر اسپ اور شاہ مردان اور ناوہ مین رہتی ہین اور باقی شمل زئی شیلبا
اور ملتاغ اور سندان وغیرہ مین آباد ہین اور توخی کا ایک محلہ شہر کابل کے متصل دہ افغانان مین ہی منصور خان
فے الحال توخی کا معتبر خان ہی +

## سلیمان خیل

کل قوم غلزئی مین سے شاخ سلیمان خیل تعداد مین زیادہ ہی اکثر روایات سے سلیمان خیل کی تعداد درمیان
چالیس اور پچاس ہزار گھر کے پائی جاتی ہی بعضے ناواقف اونکو وسیع ملک پر پہیلے ہوے دیکھکر قریب ایک
لاکھہ خانہ سلیمان خیلون کا بیان کرتے ہین مگر یہہ غلط ہی انریبل الفنسٹن صاحب انکی تعداد تیس

یورشمین توخی کو ایسا پایمال ورکم زور کیا کہ لایق سرکشی کے نرہی اور شہاب الدین کی خاندان کی حیثیت
بہی بہت کم ہوگئی ہے سلمان خیل غل زیون پر وزیر محمد اکبر خان اور خود امیر دوست محمد خان نے
فوج بہیجکر بہت سی فتوحات حاصل کرین اور ایسی گوشمالی دی گئی کہ فی الحال باوجود کثرت تعداد ظاہرا
ارادہ بغاوت نہین کرسکتی اور نہ بمثل سابق کل قوم غل زی مین ایک کوئی رئیس کل ہی ہر شاخ مین
معتبر اور ملک بمثل رعیت کی ہین اور زر مالگذاری سب سی وصول کیجاتی ہے *

## تقسیم وتعداد قوم غل زی

اس قوم کو عوام الناس غلط مشہور غلجی بہی کہتے ہین جیسا کہ شجرہ نسب مین درج ہی اور یہ سی قوم غلزی
دو حصہ مین منقسم ہی ایک **توران** دوسرا **ابراہیم** اور یہہ ہر دو نام غل زی کی دو نو پسر و نکی اسم
اولاد کو پہونچی ہین توران بڑا بیٹا تہا اوسکی اولاد پہلے درجہ کی قوم سمجھے جاتی ہی توران کی قوم دو
مین تقسیم ہوتی ہی ایک ہوتکی دوسری توخی ان دو شاخون سی شعبی اور شکوفی بہت نکلتی ہین جنکی
تفصیل شجرہ نسب سی ملیگی ابراہیم کے دو بیٹے تہے مگر اوسکے چہہ پیر و نکی نام سے چہہ بڑی شاخین ابراہیم غلزی
کی مشہور ہین اس تفصیل سی **سلمان خیل — علی خیل — آکا خیل** یہہ ہر سہ شاخ مجمعا اپنی مورث
کے نام سی **ایزب** کہلاتی ہین چوتہے **سہاک** پانچوین **اندڑ** چہٹے **ترکے** انہین سی بہی آگے بہت شاخین
نکلتی ہین اونکی تفصیل جسقدر حاصل ہوئی شجرہ نسب مین ہر ایک شاخ کے ذیل مین درج کئے گئے مگر اونکے
سلسلہ پیوستگی کی نسبت کامل اطمینان نہین ہی الا غالب کہ قریب صحت کی ہوگا حصول شجرہ نسب قوم
غل زی مین بہت کوشش کی گئی بلکہ مولوی **محمد نسیم** ہماری فرستادہ کو جو واسطے حصول شجرہ
مفصل اس قوم کے پہاڑ مین بہیجا گیا تہا خطرہ جان اور نقصان مال و ٹہانا پڑا ایسی لاچاریکی
حالتمین احتیاطا گذارش ہے کہ اگر ناظرین کچہہ خفیف تفاوت الحاق شاخہا شجرہ غل زی ملاحظہ کرین
تو یہہ عذر یاد رکہین اب ہر ایک بڑی شاخ مندرجہ بالا کا حال معہ تعداد اور جای سکونت تفصیل وار
درج کیا جاوی گا +

## ہوتک

غل زی کی قوم مین ہوتکی کی شاخ اس سبب سی پہلے درجہ کی سمجھی جاتی ہے کہ بادشاہ غلزیونکی اس شاخ
سی تہے ہوتک کی شاخ مین پہلے بہت لوگ تہی مگر بوقت زوال و انتقال سلطنت غلزیٔی انکی تعداد بہت
کم ہوگئی **نادر شاہ** ایرانی نے بعد فتح قندہار پندرہ سو گہر اس قوم کا ترکستان و ایران اور ہندوستا

قندہار مین آکر ایک بہاری فوج درانی کی معہ توپ اور شاہین ہمراہ لی اور قوم توخی غلزئی کی سرکوبی
کیواسطے روانہ ہوا مگر کچہہ فایدہ حاصل نہ کرسکا کیونکہ توخی لوگ زیر سرداری شہاب الدینخان اور فتح خان
قلات کی پہاڑ پر چڑہ گئی درانیون نے چند حملے اوپر کئے مگر حسب خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلا آخرا رغنداب مین
غلزیونکی بال بچون پر حملہ کیا اور بہت سی بیگناہ آدمی قتل کردئی یہہ آخری لڑائی تھی درمیان توخی ہوتک
اور درانی کے بعد اسکے عبدالرحیم خان اور شہاب الدینخان کوہ ممائی کیطرف بہاگ گئی اوس سی تہوڑا
عرصہ بعد شاہ شجاع الملک نے نکاکر ڑکے ملک مین پناہ لی تہی اوسکے ساتھہ شہاب الدینخان اور
فتح خان توخی اور شکر اللہ خان ولد عبدالرحیم خان ہوتک ملگئی جب پہر شجاع الملک
چند روز کیواسطے شاہ ہوگیا تو فتح خان اور شکر اللہ خان نے اوسکا سلام کیا لیکن شہاب الدین
خان نے اپنی زندگی مین سلام نکیا اسبات سی شاہ شجاع خفہ ہوا اور جب اوسنی یہہ سنا کہ شہاب الدین
نے ایک قلعہ بمقام ناوک بنایا ہی تو زیادہ ناراض ہوکر گلستان خان اچکزئی کو واسطے مسمار کرنے
اوس قلعہ کی حکم دیا اور فتح خان بابکرزئی بہی اوسکی ساتھہ بہیجا جب وہان پہونچکر محاصرہ کیا تو ایکروز غافل
پاکر شہاب الدین نے درانی کی فوج پر حملہ کیا سوارونکو بہگا دیا اور گولندازان توپخانہ کو قتل کردیا
توپخانہ کی پہیہ جلادی اور توپونمین میخ ماردین ساری زمستان مین وہان خالی توپین پڑی رہین بہار
مین صحبت خان پوپلزئی کابل سی تازہ فوج لیکر آیا اور توپونکو پہیہ پر چڑہا کر چند روز قلعہ پر فیر کرتا رہا
مگر کچہہ فایدہ حاصل نکرکے واپس چلا گیا اور وہ قلعہ ۱۸۳۹ء تک کہڑا رہا جب بوقت فوج کشی کابل سرکار
انگریزی کی سفر مینا نی اوڑا دیا القصہ بعد واپس جانے صحبت خان پوپلزئی کی شہاب الدین اور
فتح خان بہت مدت تک اپسمین لڑتی رہی اور عداوت اسبات سی زیادہ ہوگئی کہ فتح خان نے
شہاب الدین کی بہائی میر محمد کو جسکی دلاوری کی تعریف اب بہی لوگ کرتے ہین علاقہ خاکہ مین
مار دیا تہا یہہ دشمنی فتح خان کی زندگی تک رہی اور ہر فصل مین دو تین لڑائیان آپسمین ہوتی
تہین جب فتح خان مر گیا تو شہاب الدینخان فاتحہ پڑہنی کیواسطے سمندخان ابن فتح خان کے
پاس گیا سمندخان کی وقت سی یہہ عداوت دوستی سی مبدل ہوئی سمندخان نے شہاب الدینخان کی دختر سی
اپنی شادی کری اور اپنی دختر شہاب الدین کے نبیرہ منصور خان کو دی اور تب سی خانگی فساد
طی ہوا بعد اوسکے امیر دوست محمد خان والی کابل نے اپنی حکمت عملی اور جرأت سی چند دفعہ کی

فتح خان کی باہم لڑائی ہوتی رہی تا وقتیکہ قوم غلزئی اور درانی کی باہم لڑائی شروع ہوئی اور بنیاد اس جنگ کی اسطرح کہڑی ہوئی کہ جب شاہ زمان اور شاہ محمود سدوزئی بہائیون کے بیچ فساد مچا اور احمد خان نورزئی ہراول شاہ زمان کا شاہ محمود سے ملگیا اور شاہ زمان کو اوسکی دغا اور بیوفائی کی سبب سے شکست ہوئی تو لیٹہ بادشاہ گردی دیکہکر غلزیون نے بہی ارادہ کیا کہ ہم علحدہ خودسر ہو جاوین اس منشا پر عبدالرحیم خان ہوتک ولد نوراللہ خان نبیرہ حاجی انکو بادشاہ مقرر کیا اور شہاب الدین خان توخی اوسکا وزیر ہوا شہاب الدین خان کا اتفاق اور اعانت عبدالرحیم خان نے اسطرح حاصل کیا کہ اپنی دختر مسمات صاحب جان جسپر شہاب الدین عاشق تہا اور جو زوجہ شاہ زمان اور مادر شاہزادہ ناصر اور قیصر کی تہی معہ اوسکی سب زیورات اور فرش وغیرہ سباب کی شہاب الدین کو دیدی یہ قلبی مراد شہاب الدین حاصل کر کے واسطے بند کرنے راستونکی بنظر انسداد دہمن تعین ہوا اور عبدالرحیم خان بذات خود کابل کیطرف واسطے انگیخت سلیمان خیل غلزیون کے گیا اور نور اور ابراہیم دونو غلزئی مستعد پیکار ہوئے کابل سے ایک درانی کی فوج بہیجی گئی اور اوس سے لشکر غلزئی نے شکست کہائی ابراہیم غلزئی کے پانچ چہہ ہزار آدمی مارے گئے اور عبدالرحیم خان قلات غلزئی کو واپس آیا دوسری دفعہ درانی کی فوج روانہ ہوئی اور غلزئی بہی اپنا معسکر مضبوط جگہہ پہاڑ پر قایم کر کے جریدہ فوج نبرد آزمائی کیواسطے میدان کیطرف بڑہی فتح خان توخی اس سے پہلے درانیون کی شامل ہوگیا تہا لیٹہ خونخوار لڑائی جلدک اور اموکائی کے درمیان ایک پہاڑ پر جسکا نام فارسی مین کوہ سُرخ اور پشتو مین سور غر ہے واقعہ ہوئی غلزیون نے پہر شکست کہائی قوم توخی سے تخمیناً آٹہہ سو آدمی مارے گئے ہوتکی اکثر سوا تہے جو بچ کر نکل گئے اوسوقت سبب آجانے موسم زمستان کی لڑائی ملتوی ہوئی موسم بہار یعنی ۱۸۰۲ء غلزیون مین سال قتل غلزئی مشہور ہے اس لڑائی مین غلزیونکی سردار عبدالرحیم خان ہوتک اور شہاب الدین توخی تہا اور درانی کی لشکر مین عبدالمجید خان بارکزئی اور سیدال خان الکوزئی اور اعظم خان پوپلزئی اور شادی خان اچکزئی عرض بیگی اور سمندر خان بامی زئی تہے بہت غلزئی مارے گئے اور لشکر متفرق ہوا دوسری سال بہار مین احمد خان نورزئی فوج لیکر کابل کو جاتا تہا جب وہ بمقام ہلان رباط پہونچا تو شاخ جلال زئی توخی نے زیر حکم ملا زعفران نبیرہ زادہ ملخائی اوسپر حملہ کیا مگر خود شکست کہائی اور چہہ سو آدمی مارے گئے احمد خان نورزئی نے واپس

مشہور ہی کہ آزاد خان سب سی قوی دشمن تہا کریم خان کی مخالفون مین سی ایرانی اور افغان دونو
کہتی ہین کہ بعد بڑی سخت لڑائی کی ان ہر دو کی باہم دوستی ہو گئی تھی اور جسوقت کریم خان نے
فارس کے بادشاہت لی تہی تو آزاد خان بہت برس تک اوسکی پاس عزت اور سلامت سی رہا آزاد خان
کا بیٹا افغانستان مین چلا آیا کہ اوسکی اولاد اب بہی وہان ہی الغرض احمد شاہ ابدالی نی بعد تمام کرنے کام اشرف
خان اور الہیار خان توخی کی حکومت کلات غلزی کی سورکی خان بابکرزئی کو عطا کری مگر اوسکو
چندروز کی بعد محمد زئی توخیون نی مار دیا سورکی خان کی دو بیٹی تہے سید رحمت خان اور لشکری خان
سید رحمت خان احمد شاہ کی ہمرکاب رہتا تھا اور لشکری خان قلات مین بعد تخت نشینی تیمور شاہ سدوزی
کے محمد امیر خان معروف اموخان ولد اشرف خان سلیمان خیل سی طلب ہو کر قلات اور توخی اور
ہزارہ ملحقہ کا حاکم بنایا گیا اور نور اللہ خان ولد حاجی انگو سردار ہوتک کا مقرر ہو کر تیمور نے
اسکو خطاب اخلاص قلیخان اور آمدنی دیرہ اسمعیل خان اور دامان اور بنون اور ورگون عطا کرکے
صاحب اعتبار بنایا اموخان کشمیر کی لڑائی مین ازاد خان کی فساد کیوقت مارا گیا اوسکی تین پسر رہگئے
ولی نعمت خان ۔ فتح خان ۔ میر عالم خان جب شاہ زمان سدوزی تخت نشین افغانستان
ہوا تو ولی نعمت خان اپنی باپ کی جگہہ پر مقرر ہوا مگر چونکہ وہ کم عمر تہا اسواسطی مولیداد خان موسی خیل
اوسکا سربراہ مقرر ہوا جب شہاب الدینخان ولد رحمت اللہ خان نبیرہ الہیار خان مشہور ہونی لگا تو
توخیون مین ایک خانہ جنگی لڑائی پیدا ہو گئی شہاب الدین کے عروج کا قصہ اسطرح پر ہی کہ امین الملک
شاہی قوم بابڑ سی تہا اوسنی ولی نعمت خان کو دربار مین کچھہ سخت الفاظ کہی ولی نعمت خان
نی جواب مین امین الملک کی ہجو کی طور پر ایک پشتو کی مثل بیان کری اوس سی امین الملک سخت ناراض
ہوا اور شہاب الدین ولی نعمت خان کی رقیب کی پرورش کرنی لگا اپنی خرچ کے مال سی بہی اوسکو مدد
دیتا تہا اس پرخاش سی قوم دو گوندی ہو گئی نصف ولی نعمت خان کیطرف اور نصف شہاب الدین
کے جنبہ دار قلات پر کبہی ایک قابض ہو جاتی تہے کبہی دوسری مولیداد خان نایب ولی نعمت خان
کا مارا گیا ایکدفعہ کچھہ گہوڑی شاہ زمان کی جو کابل سی آتی تہے راستہ پر قوم توخی کی چورون نی لوٹ لئی
یہہ خبر سنکر ولی نعمت خان نی کچھہ پیادی اپنی اونکی پیچھے روانہ کئی سارق پہاڑ پر چڑہ گئی تہے ولی نعمت
خان خود بہی اونکا تعاقب کرتا ہوا مارا گیا تب فتح خان اوسکا بہائی دستار مختار بنا شہاب الدین اور

کم زور تھی اور بڑی ملک توخی کی سمیان اشرف خان والہیار خان پسران خوشحال خان
ار غنداب کیطرف گئی ہوئی تھے سب تراک ماری گئے معہ زن وبچہ کی جب یہہ غم افزا خبر اشرف خان
اور الہیار نی سنی تو اونہون نی زن طلاق کی قسم کہائی کہ جبتک اسکا بدلہ نہ لیوین تو ہم ایک رات
بھی گھر نرہینگے وہ ہر دو بہائی میزان اور ترین ہوکر چاران کی مقام پر جوہرات سی مغرب ہی نادر شاہ
کے شامل ہوگئے نادر شاہ نی الہیار خان کو اصفہان مین مقرر کیا اور اشرف نی اوسکو راہ قندہار
کا دیکھایا حسرت چودہ ماہ کی محاصرہ کی بعد لیا گیا اور اوسطرح پر جیسا کہ ذکر ہوچکا ہے قندہار بھی فتح ہوئی تو
ایک برج شہر کہنہ مین ملا علی غلزئی چند روز تک دلاوری سی لڑتا رہا مگر آخر معلوم ہوا جب قندہار پر
یورش ہورہی تھی تو اوسوقت عبد الغفور خان ولد حاجی انگو قلات غلزئی کا حاکم تھا اور اوسکا
دوسرا بہائی عبد الرسول نام سر روضہ ملک خروٹی مین واسطی جمع کرنے لشکر غلزئی جہت مقابلہ
نادر شاہ کی گیا تھا نادر نی یہہ خبر پاکر مقام شیبار اونپر چہاپا کیا اور بہت مخالف قتل کرائے موسی
خان پدر مدد خان اسحاق زئی درانی معروف موسی ڈونگی شیبار کی یورش کیوقت نادر شاہ کا
رہبر تھا اس یورش مین سے جان قوم ترکی غلزئی بھی نادر کے شامل تھا جب نادر قندہار کو واپس گیا
تو جان قوم ترکی کو معہ چار ہزار فوج واسطی لینی قلات کی مقرر کیا اور بعد فتح کی جان ترکی وہان کا قلعہ دار
مقرر ہوا اس شخص کا اپنی قوم پر بہت اختیار تھا بعد صاف کرنی قندہار اور قلات کی نادر شاہ نی اشرف خان
توخی کو غزنیون کا بیگلربیگی بنایا اور توخی کا بدلہ ہوتک سی اسطرح لیا کہ پندرہ سو گھر ہوتک کا ایران
اور ترکستان اور بعضی ہندوستان کو بہیجدئی بعد نادر کی جب احمد شاہ ابدالی بادشاہ ہوا تو اشرف
خان قلات اور غزنین کا حاکم تھا اور پہلی حملہ ہندوستان مین احمد شاہ کے ساتھ گیا جب وہانسے وا
آیا تو درانی سرداروں نی احمد شاہ کو اغوا کرکے اشرف خان سی بدظن کردیا کہ یہہ شخص بہت زور
آور ہوتا جاتا ہی احمد شاہ نی اشرف خان کو معہ اوسکے فرزند حلیم خان کی قندہار مین طلب کرکے
قید کردئی اور اونکی مہر جعلی خطوط پر لگاکر الہیار کو اصفہان سی بولایا اور جب اللہ یار خان پہونچا تو وہ بھی
قید کیا گیا کسیکو خبر نہین ہی کہ اونکا انجام کیا ہوا بعضی کہتی ہین کہ زندان کی دیوار اونپر گر پڑی تھی اور
اوسی جگہ وہ دفن ہوگئی اسطرف تو یہہ حال ہو رہا تھا اور براہیم غلزئی مین بعد زوال سلطنت غلزئی کے
آزاد خان سلمان خیل سب سی نامدار اور صاحب عزم آدمی تھا جسنے ایران کی سلطنت پر دعوی کیا اور

رات کا پانی اوس نہر سی ملا تہا اور جلودار کو دو دن کا ملک ملخائی دروازہ کی لڑائی مین
انجتر گئی اور سُرخ سنگ کی مابین مارا گیا مساۃ نازو کی شکم سی شہعالم ہوتک کی چار پسر ہوے
جنکی تفصیل شجرۂ نسب مین درج ہی اونمین سی حاجی میر خان معروف میرویس جنکی ترقی جاہ کا
حال کچھہ پہلے حصہ مین لکہا گیا ہی افغانستان کا بادشاہ ہوا کہتی ہین کہ جب میرویس ایران سے
ہوکر بیت اللہ شریف کو گیا تو اوسنی بعد ادای حج خدا پاک سی دعا مانگی کہ ہمارا ملک یعنی معزز
افغانستان ایران کی حکومت سی علحدہ ہوکر آزاد ہوجاوی یہہ دعا مانگ کر سو گیا جب بیدار ہوا
تو کیا دیکہتا ہی کہ اپنی تلوار میان سی نکلی ہوئی برہنہ پڑی ہی اوسکو فال ملک گیری سمجہکر واپس روانہ
ہوا اور جب قندہار مین پہونچا تو اوس طریق سی جیسا کہ حصۂ اول مین درج ہی شاہ نواز خان
گرجی کو جو شاہ ایران کیطرف سی بگلربیگی قندہار کا تہا قتل کرا کر خود مالک بن بیٹہا جب حاجی میرویس
قندہار پر قابض ہو چکا تو قوم توخی سی بھی مالگذاری وصول کرنیکا حکم دیا توخی نی ادای معاملہ سی انکار
کیا اوسوقت قوم توخی مین شاہ عالم ولد علی برادرزادہ سلطان ملخائی کا بڑا ملک تہا اور
خوشحال خان اوسکا بیٹا بھی لئیق جوان تہا اس تکرار پر باہم قوم توخی اور ہوتک لڑائی ہوگئی
تب توخی کی ملک ترنک سی ارغنداب کو چلی گئے اور باقی قوم توخی دو جنبہ ہوکر دو حصہ مین منقسم
ہوگئی شاہ حسن خیل اور دیگر قومین جو آب استادہ نوہ آب تازی کی گرد رہتی ہین یک آو مین جمع
ہوئین اور پیرک خیل اور دیگر اقوام جو اونکی قریب رہتی ہین وہ آموکائی مین اکہٹی ہوئین
خاص کلات پر حاجی عادل ولد سلطان ملخائی قابض تہا اور اوسکا بیٹا مسمے بابی بڑا
دلاور اور جنگجو جوان تہا اوسنی ایک چہوٹا قلعہ ترنک کی کنارہ پر متصل کلات بنایا ہوتکونکا قلعہ
دوسری کنارہ پر بمقام ججتران تہا اوسنی قوم ہوتک کو بہت دق کیا مگر آخر مخالفون نی کمین لگا کر اسکو
قتل کیا اور وہ قلعہ توخی سی لیلیا اور محمد خان معروف حاجی انگو ولد یحیی برادرزادہ میرویس کا
قلعہ دار مقرر ہوا اب اسوقت خبر پہونچی کہ نادر شاہ ایرانی قندہار کیطرف فتح کی عنان اوٹہائی ہوئی
چلا آتا ہی شاہ حسین ہوتک نی سمجہا کہ ہماری سامنی ایک قوی دشمن نادر جیسا چلا آتا ہی اور پیچہی دوسرا
خار بغل توخی ہی مناسب کہ پہلی ایک کو درست کیا جاوی اس مشورہ پر چار ہزار سوار ہوتک قندہار
وغیرہ سی آکر بمقام پل سنگی جمع ہوئی اور پیرک خیل و تراک سکنای آموکائی پر حملہ کیا کیونکہ وہ اوسوقت

معلوم ہوتا ہی کہ ملخی اُوسوقت زورآور اور معتبر سردار تہا اور اوسکو سلطان کا خطاب غالبًا
اورنگ زیب نے عطا کیا کہتی ہین کہ ہزارہ لوگ کو ملخی نے چار روز مین ارغنداب سی نکالدیا
اور اوس لڑائی مین مسمی ملک مانی قوم خان خیل نی بہت مدد کی اور دلاوری دکھلائی جسوقت
سلطان ملخائی کل توران یعنی توخی اور ہوتک کا سردار تہا تو اوسوقت مسمی جبار جو مورث
جبار خیل شاخ سلیمان خیل کا ہی گل براہیم غلزئی کا ملک تہا جبار مذکور بمقام یاس شاہ صفوی
کی لڑائی مین مارا گیا اور کابل اور جلال آباد کی مابین دفن ہوا قبر جبار مشہور ہی وہان بہت سردی
اور برف پڑتی ہے اور بزنگاہ دزد اور گرگ کی ہی وہان بہت گرگ اور چور رہتی ہین اوسجگہ کو
لوگ بہت منحوس اور مذموم سمجہتے ہین اور کابلی لوگ بہت ہزلیات اور ہجو قبر جبار کی کرتی ہیں
بڑا مدبر شخص تہا اکثر رواجات غلزئی اوسکی ایجاد کئی ہوئی ہین بعد سلطان ملخائی کے
حاجی میرخان معروف میرویس ہوتک مشہور ہوا یہہ میرویس سلطان ملخائی توخی کا دختر
زادہ یعنی نواسہ تہا غلزئی لوگ اسطرح قصہ کرتی ہین کہ سلطان ملخائی کی ایک دختر مسمات
نازو تہی ایک روز لڑکی اپنی ہم سن دخترون کے ساتھ ندی ترنک کی کنارہ پر کہیلتی تہے اتفاقًا
ایک تارک الدنیا فقیر ہندوستان کیطرف سی وہان پہونچا اور اوسنی اون دخترون سی کہا کہ کون سی
لڑکی مجہکو بوسہ لینی دیگی سب لڑکیان اوسکی اجنبی صورت اور نا ملایم سوال سی ڈر کر بہاگ گئین مگر
ایک مسمات نازو نی باعث پیدا ہونی اعتقاد کی ارادہ بوسہ دینی کا کیا تب اوس فقیر نی بوسہ لینی سی انکار
کرکے کہا کہ تو میری دختر ہی مین نی تمہاری آزمایش کے واسطے یہہ سوال کیا تہا جاؤ تمہاری شکم سی جابر
فرزند نرینہ پیدا ہونگی جنمین سی ایک بادشاہ ہوگا کہتی ہین کہ شہعالم باپ میرویس کا ملخائی
کے پاس نوکر تہا مسمات نازو دختر ملخائی اوسپر عاشق ہوگئی اور وہ دونو بہاگ کر تا غر پہاڑ
کو چلی گئے لیکن باشندگان اوس پہاڑ نی انکو پناہ ندی اور وہ متفرق جگہہ پہرتی رہی آخر ننہ وائی کیطرف
پر سلطان ملخائی کی گہر واپس گئے اور اوسنی عفو کرکے اپنی دختر کو کچہہ زمین طبق سر پہاڑی کی نیچے کلات
غلزئی کی سامنی دیدی اور نہر اجور غک سی اوسکی سیرابی کیواسطی پانی مقرر ہوا اور جو آدمی مسمات
نازو کی کہوڑا کی باگ ننہ وائی آئی کیوقت پکڑ لایا تہا اوسکو وہ زمین ملی جو کوہ ہجستران کی چشمہ سے
سیراب ہوتی ہی یہہ جلودار شاخ کشیانی قوم توخی سی تہا لوگ کہتی ہین کہ نازو کو دس دن اور

# حال قوم غلزئی

ندی کابل کے وادی جبتک علاقہ ننہنگرہار کو نہ پہونچی تو قوم غلزئی کی قبضہ مین ہی بنظر طوالت ضرورت
نہین ہے کہ جو خورد وادی کوہ ہندوکش کے دہار سی جنوباً اور کوہ سفید کی سلسلہ سی شمالاً وادی کلان
دریای کابل مین اکر شامل ہوتی ہین اونکا ذکر اس موقع پر کیا جاوی غلزئی کی ملک مین گرمی اور سردی
کا بہت فرق ہی اور اونکی پہاڑ سخت ہین غلزئی کا ملک شمال سی جنوب ذرہ مایل غرب تک تخمیناً ایکسو
اسّی میل طویل اور غرب سی شرق تک پچاسی میل عریض ہوگا اگرچہ اونکا ملک مستطیل شکل کی طرح ہی مگر
بسبب کج گردہونی منہنی خط کیطرح گوشہ شمالی شرق کیطرف جہکا ہوا ہی اور گوشہ جنوبی غرب کیطرف
مایل ہی موسم سب جگہ خنک ہی مگر سب سی کم سردی وادی ترنک کی نیچے کیطرف ہی اور علاقہ لغمان بہی ذرہ
گرم ہی زمستان مین سب جگہ بہت سردی پڑتی ہی اور تابستان مین بہی بہ نسبت شرقی افغانستان
اور ملک درانی کی بہت سردہی اس باب کی شروع مین اصلیت نسب اس قوم کی اور وجہہ تسمیہ غلزئی
مفصل درج کیا گیا ہی اور شجرہ نسب بہی قوم وار جہانتک حاصل ہوسکا لکہا گیا زمانہ ماضیہ مین غلزئی کا
نام افغانونمین سب سی بڑا تہا سترہوین صدی عیسوی مین اس قوم نی تنہا تمام اصفہان کو فتح کیا
اور سلطان روم کی فوج پر بہی فتح حاصل کی فی الحال بہی کثرت تعداد مین سب سی زیادہ اور شہرت
نام مین درانی کی بعد افغانستان مین غلزئی کی قوم ہی مولد اس قوم کا کوہ قیس تہا کہتی ہین کہ سلطان
محمود غزنوی نی اونکو اس پہاڑ سی لیجاکر مغربی افغانستان کی میدان مین آباد کیا اور کاریزکنی کا
کام اونکی سپرد کیا مگر اخری عہد مین سلطان محمود نی بباعث لوٹنی باربرداری کی بعضے غلزیونکو قتل کرادیا
اور چونکہ اوسوقت یہہ لوگ تہوڑی تہے کم زور اور غیر مشہور رہی تاوقتیکہ بعہد عملداری تیمور
گورکان کثرت تعداد اور جنگجوئی کی ذریعہ سی زور آور ہوگئی اس قوم کی ریاست کا حال سلطان ملخی
توخی سی پہلے کا خود بہی غلزئی لوگونکو معلوم نہین ہی تحقیقات سی ایسا معلوم ہوتا ہی کہ میرویس
کے نشو نما سی پہلے محمدزئی شاخ توخی کے خاندان مین اور عیسک زئی ہوتک کی شاخ
مین اور جبار خیل ابراہیم غلزئی مین ریاست اور معتبری اپنی اپنی قوم کی تہی ایک رقم یعنی فرمان
اورنگزیب عالمگیر بادشاہ حررہ نہم ماہ جمادی الاول ۱۰۷۳ سنہ ہجری مین بنام ملک ملخی توخی لکہا
ہی کہ راستہ کلات اور قرتو کا جوارغنداب مین ہی قوم ہزارہ وغیرہ دزدان سی محفوظ رکہو اس سے

شجرہ نسب موسیٰ خیل از قوم کاکڑ ملحق بقوم اندڑ غلزئی
رستم خیل
خریوالہ
باتورے
اٹل خیل
نوبیک خیل
شمشیر خیل
دراز خیل
کمال خیل
شجرہ نسب ترکی ابن موسیٰ ولد ابراہیم غلزئی
بادین خیل
نا خیل
ساک خیل
فیروز خیل
تسویل خیل
گربز خیل
سعی خیل
حسن خیل
حاتم خیل
لالو خیل
جمال خیل
حریف خیل
گلان خیل
بارک خیل
نور وزہ خیل
تاجو خیل
ناڑک خیل
دلدار خیل
شبکے
المرے
قدرت خیل
دوران خیل
تجمل خیل
خالم خیل
شاہب خیل
تراب خیل
سلیم خیل
کنجو خیل
کلمو خیل
خیرو خیل
سالی خیل
قتال خیل
اکبر خیل
زرین خیل
ترے خیل
بستام خیل
شیرین خیل
نورخان خیل
شہباز خیل
قباد خیل
سپینہ زئی
زکو خیل
خان خیل
صاحبداد خیل
فراق خیل
بیگو خیل
ملک دین خیل
موسیٰ خیل
گران خیل

نسب نامه پسر دوم ابراهیم ولد غلزی
موسے
حسن خیل
یعقوب خیل
خدیر خیل
سنجتو
سهاک
اندڑ
ترکے
ادو
سلیمان
موسے
یوسف خیل
الوزے
جلال زی
کوتی خیل
بازہی خیل
مرزان خیل
لکن خیل
دولت خیل
زوجه اول
زوجه دوم
توتا خیل
اوریا خیل
نجتی
مشکے واله
انظلم خیل
سیف الدین خیل
ویسی واله
متے
گدا خیل
اسمعیل خیل
پنج پاے
مهمان خیل
علی بیگ خیل
باٹا خیل
تنگی واله
سه پای
چوہڑ خیل
کریم خیل
امران خیل
شایب خیل
عیدو خیل
حیدر خیل
شالی خیل
پعلی خیل
بارک دین خیل
رشید خیل
والی خیل
زاهب خیل
جیب خیل
پٹان خیل
پولاد خیل
شمشی خیل
ابراهیم خیل
کامران خیل
لغڑ
موسی خیل
مموزے
خواجه خیل
اسمعیل خیل
همت خیل
غالی خیل
نسو خیل
نذر خیل
رحیم خیل
شیری خیل
شابو خیل
حسن خیل
سرکی خیل
سلیمان زے
نور خان خیل
لوتب وال
خانی خیل
گبرے
نجتی خیل
هاروتی
غازی خیل
کنڈی خیل
علی شیر خیل
خیر خیل
کابلی
سرور خیل
حیدر خیل
شینکے خیل
روزی خیل
جنگا خیل
خواجکی
روزی خیل
سید خیل
علی خیل
عالم خان خیل
امران خیل
لغڑ
گردے
نجی خیل
شمشے خیل
جبار خیل
امام خیل
سید احمد خیل
علیکی خیل
پاچگی
اسلام خیل
دریا خان خیل
سعید خیل
شاه توری
غندی خیل
کرمی خیل
بدوان
الو خیل
شیر خیل
شاخوزی
بالائی واله
جنتے
فقیرے
ولی خان
پیر خیل
بریم زے
رانا خیل
لاسی خیل
یارو خیل
نور خان خیل
لیوان
رستم خیل
علی خیل
شاه خیل
خانی خیل
قلندر خیل
شمشے خیل
شیر خان خیل
شاتوری
میری گٹی
میر لوال
دری بلاری
کرسو خیل

شجرہ نسب ابراہیم ابن غلزئی
سلیمان خیل
علی خیل
اکاخیل
ایزب
موسی
عبدالرحیم خیل
وشن خیل
بارزی خیل
مموزئی
حسن خیل
یوسف خیل
علے نمان خیل
علی شیر خیل
مندوزئی
جلال خیل
خواجو خیل
ستے خیل
میرخان خیل
کریم خیل
شمسی خیل
نورزئی خیل
بارزی خیل
ازاخیل
کرم خیل
محمد خیل
مقام خیل
پیر خیل
جورجی زئی
خیری خیل
جباری
آدم خیل
جانو خیل
اخوندی خیل
غوریگے
میران خیل
ازاد خیل
دورسی خیل
کمال خیل
اعظم
سرست خیل
ازاخیل
شیگے خیل
فراز خیل
زیبا خیل
عمر خیل
یار خیل
سلطانی
اسمعیل زئی
پیرا خیل
فتح خیل
دریا خیل
نیکنام خیل
میرزا خیل
مقرب خیل
تتو خیل
شکی خیل
ملکے
شنا خیل
شہباز خیل
احمدزئی
صالح خیل
اسمعیل زئی
بچہ
سلطان بابنانی زئی
سراز
من زئی
نیک ژن خیل
تاز خیل
کشی خیل
ہبت خیل
داسو
عبدالرحیم
سلطان
پائندہ خیل
جلال زئی
شاہ توری
دینار خیل
سلطان خیل
تیز خیل
داوزئی
فاطمہ خیل
قیصر
الوزئی
چونزئی
اورتو خیل
اخوان زئی
مغل خیل
بابکر خیل
جبار خیل
کوتی خیل
پیارو خیل
اسمان خیل
نمیرپائی
جابو خیل
امیر خیل
قلندر خیل
کلاخیل
سنہ خیل
سران خیل
ببرے
ماموزئی
منصور زئی
نسو خیل
خواجہ خیل
ادریم زئی
سدو خیل
دولت زئی
غنی خیل
کلہ و خیل
شمال زئی
درسگے
لنڈی زئی
خواتیک
خوازک
بیا خیل
غبیو خیل
فتح خیل
جانی خیل
یحیی خیل
حسنخان خیل
ادین خیل
محمود خیل
شکی خیل
سربرکزئی
بابکر خیل
معروف خیل
موسی خیل
عیسی خیل
یحیی خیل
کرم خیل
گلغر
باران خیل
العدین خیل
فقدی کوتی

شجرہ نسب ہوتک ابن بارو
ملکیار
یوسف
دولت
عرب
حسین
عیسک زی
اسحاق
قطب
عمر
جلال الدین
عمر
شہعالم خیل
کرم
سند
حاجی میرخان
شاہ عبدالعزیز
عبدالقادر
یحییٰ خان
شاہ محمود
شاہ حسین
شاہ اشرف
محمد خان
بولدا
اکازی
بائی زی
بابازے
بائی زے
سنگذری
علے زی
تون زے
سائوت خیل
طارسے
الیف خیل
الیوزے
معروف زے
اتمان خیل
ملی زی
خدی زی
تدزاک
برت زی
رامی زی
عمرزی
کٹی زی
کدین زے
کندلی زی
بنادی زے
خاوی
عمرزی
مندین خیل
نور اللہ خان
حاجی عبدالرحمن
شیر شاہ
عبدالرحیم خان
شکراللہ خان
شجرہ نسب توخی ابن بارو
معدو خیل
پوپل خیل
یونس خیل
رستم
رہمند
ایوب زے
حسن زے
نور خیل
بابا خیل
بتوس خیل
محمدزی
نتوزی
بیروزی
موسیٰ خیل
شمل زی
جلال زی
میران زی
حسن خیل
کشیانی
باسیوس خیل
اکازی
ستید خیل
عانسوزے
عراقے
سوری زے
بابکرزی
علے شیرزے
آئی زی
سہ طفان خیل
براز خیل
خوید خیل
نظر خیل
فیروز خیل
بھرام خیل
دعوت خیل
بہلول خیل
سیاہ زے
ناجو خیل
نانو خیل
شاکی خیل
مامی خیل
نورالدین
آکے زی
ہوازے
سین خیل
ختے زی
مغل زی

تو بی بی متوسی فرزند نرینہ تولد ہوا اور چونکہ یہہ بیٹا قبل از نکاح بطور دزدی حاصل ہوا تہا اس سبب سے نام اوسکا غلزائی رکھا کیونکہ پشتو کی زبان مین غل چور کو اور زائی بیٹی کو کہتی ہین یعنی چور کا بیٹا اور یہہ ہی وار دات وجہہ تسمیہ غلزائی کی ہوئی اوسکی بعد مسماۃ مہی بنت کاغ سی شاہ حسین کا بیٹا پیدا ہوا جسکا نام سروانی رکھا گیا اور پہر چند مدت کی بعد دوسرا بیٹا بی بی متوسی تولد ہوا جسکو موسوم بہ ابراہیم کیا اور ابراہیم نی باسم لودی شہرت پائی +

## وجہہ تسمیہ لودی

اسطرح بیان کرتی ہین کہ ایکدفعہ جب شیخ بٹن تشلاق سی اپنی پہاڑ سکونہ کو واپس گیا تو اپنی منکوحہ سے کہا کہ بسم اللہ کرکے دیگدان قدیم سے آگ نکالکر طعام تیار کرو اور میری پاس لاؤ تا کہ مین خود تقسیم کرون اور دیکہون کہ میری نواسون سی کون طالع مند ہی جب اوس بی بی نے پہلے روٹی پکائی تو ابراہیم نے خورد سال ہونے کے سبب سے متو جلدی اور چالاکی سی نان لیکر شیخ بٹن کیخدمتمین لایا اور شیخ بٹن نے خوش ہوکر بزبان پشتو کہا کہ ابراہیم لوی دی یعنی ابراہیم بڑا ہی پشتو مین بڑی کو لوی کہتی ہین اوسدن سی ابراہیم نے لودی سی ایسی شہرت پائی کہ اوسی نام پر تمام کل اولاد اوسکی لودی مشہور ہی الغرض جب اوروں نے شیخ بٹن کی پاس طعام مانگنی آئی تو اوسنی کہا کہ ابراہیم سی مانگو وہ تمکو دیویگا اور بٹن نے ابراہیم کیواسطے دعائے خیر مانگی اس قصہ سی معلوم ہوگا کہ شاہ حسین متی قیس عبدالرشید کی نسل سی نہین ہی اور اوسکی فرزند غلزئی اور لودی کا صرف والدہ کی طرف سی قیس عبدالرشید کی اولاد کیساتھ رشتہ پہونچتا ہی اور یہہ بھی وجہہ ہی کہ شاہ حسین کی اولاد اپنی مان کی نام سی افغانون مین متی مشہور ہی اور چونکہ سروانی نے بھی بی بی متو کی قبیلہ مین تربیت پائی اسواسطے اوسکی اولاد بہی متی کہلاتی ہی اب شاہ حسین کی ہر سہ فرزندان غلزائی لودی سروانی کے ذریات کا علیحدہ علیحدہ ذکر کیا جاتا ہے +

## فصل اول

بذکر نسل و نسب غلزئی یا غلجائی ابن شاہ حسین غوری

غلزئی — ابراہیم — سروانی — تولر — بورلر — بارو — بابو

ہی سی کرسی جا ملاتا ہی القصہ جب شاہ حسین ایسی غربت حالتمین شیخ بڈّن پاس پہونچا
غالب ہی کہ اوسوقت بڈّن بہت ضعیف العمر ہوگا اوس نیکبخت سفید ریش نے بمہربانی پدرانہ
شاہ حسین کو اپنی گھرمین جگہ دی اور روزی سیون اور گیلین پسران ہیٹے شاہ
حسین کو اپنی بہائی کیطرح سمجہتی تہے بجدیکہ جملہ کاربار خانگی حسب صلاح اور تجویز
ہونی لگی ایسی اعتبار کی حالت مین بمقتضای بشریت جوانی شاہ حسین کی ساتھہ صبیہ شیخ بڈّن
مسماۃ متوّ کی الفت پیدا ہوکر نوبت یہانتک پہونچی کہ بلا رضا و الدین سلسلہ مواصلت در میان
لیا تاکہ چند عرصہ کی بعد آثار حمل ظاہر ہوی والدہ متوّنی اسحال سی آگاہ ہوکر اپنی عاجزہ بر زبان ملامت
لی مگر چونکہ ہونہار ہوچکا تہا لاچار متوّ کی والدہ نی اسحال سی اپنی شوہر شیخ بڈّن کو مطلع
کے صلاح دی کہ قبل اوسکے جو لیہ حال آشکار اہوا ور خویش و آقارب کی کان تک پہونچی مناسب
ہی کہ اس دختر کو اس جوان کی عقد مین کر دیوین شیخ بڈّن نے کہا کہ اس شخص کی نسب سی واقف
نہین ہون کسطرح اس خویشی پر راضی ہون والدہ متوّنی شاہ حسین سی اصل اور نسل اوسکی
دریافت کی اوسنی کہا کہ آبا ر اور اجداد میری ملک غور کی اشراف اور حاکم تہی اگر تمکو اعتبار نہین آتا تو
ئی اعتمادی اپنا بہیجکر تحقیق اس امر کی کرلو اوس صالحہ نی اس بات کو پسند کرکے پھر شیخ
سنای اور بڈّن نی مسمی کاغ دوڑ کو معہ مکتوب شاہ حسین اور انگشتری شاہ معزالدین جو
شاہ حسین کی پاس تہی غور مین بہیجا تاکہ حسب و نسب شاہ حسین تحقیق کر آوی کاغ نے غور مین پہونچ
تفتیش اور استفسار اصالت و نجابت شاہ حسین بواقعی کری جملہ امرا اور سکان غور نی تصدیق
تب کاغ معہ جواب خطوط واپس آیا اور اول شاہ حسین کی پاس پہونچکر اوسکو کہا کہ اصالت
اور ریاست تمہاری تحقیق کر آیا ہون کہ اظہر من الشمس ہے الا اس شرط سی ظاہر کرون گا کہ میری
التماس بہی قبول کرو شاہ حسین نے عہد اقبال التماس مذکور کیا تب کاغ نی ظاہر کیا کہ میری حاجت
یہ ہی کہ میری صبیہ مسماۃ مہتی کو بھی اپنی نکاح مین لاؤ شاہ حسین نی بخوشی تمام قبول کیا (از زہی
چہ لطف گل دیگر شگفت) بعد اوسکے کاغ نے شیخ بڈّن کو حقیقت نجابت و شرافت شاہ حسین سے مطلع
تب اوس نی راضی ہوکر نکاح بی بی متوّ کا شاہ حسین :
شاہ حسین مسماۃ مہتی دختر کاغ دوڑ کو بہی اپنی نکاح مین لایا او

# تیسرا باب بیچ بیان قوم متی جس سی غلزائی اور لودی اور سروانی ہین اور مجمعاً متی کہلاتی ہین

ضح ہوکہ سلسلہ نسب متی مین اختلاف ہی روایات مختلف ہین سی جو روایت صحیح اور ممکن الوقوع
م ہوتی ہی اوسکو درج کیا جاتا ہی کہتی ہین کہ خلیفہ ولید ابن عبد الملک بن مروان
د خلافت مین حجاج ابن یوسف ثقفی بمعیت ایک جرار لشکر کی واسطی فتح ملک غور تعین ہوا
ب اوسکی فوج دیار غور مین پہونچی اور کامیاب ہوئی تو تفرقہ عظیم اوس ملک مین واقع ہوا اوسوقت
ین ایک جوان امیرزادگان غور سی شاہ حسین نام بسبب حوادث روزگار اور رنجش اقارب
بنی وطن سی علحدہ ہوکر اتفاقاً قبیلۂ شیخ بٹن ابن قیس عبد الرشید مین پہونچا نسب شاہ
سین کی مجمع الانساب مین اسطرح لکہی ہی کہ شاہ حسین بن شاہ معز الدین بن
جمال الدین حسین بن بہرام ابن شنسب کہ جو فرمانروای غور کا تہا اور اوسنی عہد
نت امیر المومنین حضرت علی المرتضی رض مین ایمان لاکر منشور حکومت غورستان
امیر موصوف سی حاصل کیا تہا بہرام ابن شنسب کی دو پسر تہے بڑا بیٹا شاہ جلال الدین نام تہا جسکی
سل سی سلطان معز الدین معروف سلطان شہاب الدین غوری ایک اولوالعزم بادشاہ
ہوگذرا ہی اوسکی خاندان اور واقعات کا حال حصہ اول مین دیکہو دوسرا بیٹا بہرام کا جمال الدین
ا دادا شاہ حسین کا تہا مورخ خاندان غور کو ذریات ضحاک تازی شاہ فارس سی شمار
رتے ہین جسنے جمشید بادشاہ ایران کو قتل کرکے سلطنت لی تہی بہرام سی اوپر جو سلسلہ
سب اس خاندان کا ضحاک تازی اور حضرت نوح پیغمبر تک مخزن افغانی مین لکہا ہی
وہ تاریخ فرشتہ کی روایت سی بہت مخالف ہی اور چونکہ مولف کو کسی ثبوت کامل سی صحت
رسی نامہ کا اطمینان حاصل نہین ہوا اسواسطی اوسکا لکہنا نہ لکہنے کے برابر سمجہکر ترک کیا جاتا
مخزن افغانی بہرام سی ضحاک تک اونتالیس ۳۹ پشت شمار کرکے ضحاک سی اوپر چار پشت مین حضرت

نوح نہی سی کرسی جا ملاتا ہی القصہ جب شاہ حسین ایسی غربت کی حالتمین شیخ بڈّن کی پاس پہونچا تو غالب ہی کہ اوسوقت بڈّن بہت ضعیف العمر ہوگا اوس نیکبخت سفید ریش نے بمہربانی پدرانہ شاہ حسین کو اپنی گھر مین جگہ دی اور وہ اوسکی سپوتون اور بچئین پسران بیٹے شاہ حسین کو اپنی بہائی کیطرح سمجھتی تھے بجدیکہ جملہ کاربار خانگی حسب صلاح اور تجویز شاہ حسین ہونی لگی ایسی اعتبار کی حالت مین بمقتضای بشریت جوانی شاہ حسین کی ساتھ صبیہ شیخ بڈّن مسماۃ متّو کی الفت پیدا ہوکر نوبت یہانتک پہونچی کہ بلا رضاء والدین سلسلہ مواصلت درست کرلیا تاکہ چند عرصہ کی بعد اثار حمل ظاہر ہوی والدہ متّو نی اسحال سی آگاہ ہوکر اپنی عاجزہ پر زبان ملامت کھولی مگر چونکہ ہونہار ہوچکا تھا لاچار متّو کی والدہ نی اسحال سی اپنی شوہر شیخ بڈّن کو مطلع کرکے صلاح دی کہ قبل اوسکے جو یہہ حال آشکارا ہوا اور خویش و اقارب کی کان تک پہونچی مناسب ہی کہ اس دختر کو اس جوان کی عقد مین کر دیوین شیخ بڈّن نے کہا کہ اس شخص کی نسب سی واقف نہین ہون کسطرح اس خویشی پر راضی ہون والدہ متّو نی شاہ حسین سی اصل و نسل اوسکی دریافت کی اوسنی کہا کہ آبا اور اجداد میری ملک غور کی اشراف اور حاکم تھی اگر تمکو اعتبار نہین آتا تو کوئی اعتمادی اپنا بہیجکر تحقیق اس امر کی کرلو اوس صالحہ نی اس بات کو پسند کرکے پہر شیخ بڈّن کو سنائی اور بڈّن نی مسمی کاغ دوڑ کو معہ مکتوب شاہ حسین اور انگشتری شاہ معز الدین جو شاہ حسین کی پاس تھی غور مین بہیجا تاکہ حسب و نسب شاہ حسین تحقیق کر آوی کاغ نے غور مین پہونچکر تنقیح اور استفسار اصالت و نجابت شاہ حسین بواقعی کری جملہ امرا اور سکان غور نی تصدیق کیا تب کاغ معہ جواب خطوط واپس آیا اور اول شاہ حسین کی پاس پہونچکر اوسکو کہا کہ اصالت اور ریاست تمہاری تحقیق کر آیا ہون کہ اظہر من الشمس ہے الا اس شرط سی ظاہر کرون گا کہ میری التماس یہہ قبول کرو شاہ حسین نے عہد اقبال التماس مذکور کیا تب کاغ نی ظاہر کیا کہ میری حاجت یہہ ہی کہ میری صبیہ مسماۃ مہتی کو بھی اپنی نکاح مین لاؤ شاہ حسین نی بخوشی تمام قبول کیا (از یکشاخ چہ لہتی گل دیگر شگفت) بعد اوسکے کاغ نے شیخ بڈّن کو حقیقت نجابت و شرافت شاہ حسین سی مطلع کیا تب اوس نی راضی ہوکر نکاح بی بی متّو کا شاہ حسین سی بند ہوا دیا اور چند عرصہ کی بعد شاہ حسین مسماۃ مہتی دختر کاغ دوڑ کو بہی اپنی نکاح مین لایا اور جبکہ پہلے حمل کے ایام پوری ہوئے

عورت کا ناطہ ل سکتا ہی پردہ داری ستورات کا رواج نہین ہی

## بہگالیجانی

عورات مین اگر نیکی یعنی صلح منظور ہووی تو بعوض منکوحہ کی چار سوا ور منسوبہ کے دو سو نقد یا جنس دیجاتے
ہی اوس جنس مین ایک عورت ضرور ہونی چاہئے ؛

## حساب و قیمت زمین زرعی

انکی مسکونہ ملک خصوص علاقہ گبر مین آبی زمین بسبب قلت اراضی اور کثرت قوم بہت قدر مندی یہان تک
کہ ایک بجرہ زمین جو قریب تین کنال چار مرلہ کی ہوتی ہی بحساب اوسط سو روپیہ پر فروخت ہوسکتے
ہی انکے باہم حساب اراضی بجرہ کے ذریعہ سی ہوتا ہی ایک بجرہ مین چار کنڈگہ اور ایک کنڈگہ زمین
چار یا ہوتی ہین اپنی طرز پر ایک رستہ چند ہاتہہ طول بنا کر اوس سی بجرہ و کنڈگہ کی تعداد حاصل کرتے
ہین تقریبًا اندازسی اونکا ایک یا ہمیونے چار مرلہ کا ہوتا ہی نہری زمین بہت تہوڑے ہے بارانی
رقبہ کے خرید فروخت ارزان اور کم ہوتے ہی ؛

## جائی آبادی حال

سوائی اونکی جو ہندوستان اور متفرق علاقون مین آباد ہین۔ اس قوم کا گروہ کثیر جو سرحد پر قیام پذیر
ہی اوسکی آبادی کوہ گبر سے شمال درہ کوئی کی جنوب سی شروع ہوکر کوہ مذکور و سر اعز اور اونکی دامن
سی لیکر درہ ٹاک تک موضع ملازی سی اوپر اوپر چلی گئی ہی سوای کوہ گبر سر اعز ایسا بے رونق گرم ہی
کہ سبزے کم دکھائی دیتی ہی یہہ لوگ بطور جہو بڑے بہت چہوٹے چہپرون مین اپنی
سکونت ایک دوسرے سی فاصلہ پر رکہتی ہین انکی مغرب اندر کوہ مسعود و زیری اور مشرق
میدان پر قوم مروت آبادہی مسعودون سی انکے پورانی عداوت چلی جاتی ہی مگر عام بدی
نہین ہی قوم مروت سی فی الحال انکی آشتی ہی بلکہ اکثر زمینات موسی خیل و توتا خیل مروت
کی حصہ پر یہہ لوگ کاشت کرتے ہین اور دامن کوہ میدان پر انکی کچہہ مملوکہ اراضیات اندر حد سرکار واقع
ہین اس سبب سے گورنمنٹ انگریزی کی حکومت سی کچہہ تعلق رکہتی ہین مگر تاہم مجرمان مفرور علاقہ مروت پوشیدہ انکی پاس
پہاڑ مین جا پناہ لیتی ہین اس قوم کا وتیرہ بہت جنگجوئی کا الا اپنی تحت غنیم ہمسایہ مسعود و زیرے کی لحاظ سی
سامان اسلحہ ہر ایک بالغ مرد رکہتا ہی بندوق انکی توڑہ دار ہوتے ہی جب انسی کوئی چہیڑ ہی تو لڑائی کے مستعد ہوجاتے ہین

کوہ گبر جو بنون سی جانب جنوب اور ٹاک سی بطرف شمال واقعہ ہی بہ قبضہ فرقہ وڑگاڑ شاخ وڑسپون بٹنی کی تہا اس فرقہ پر قوم گرگزبز نے یورش کرکے بیشمار وڑگاڑ ہی قتل کئی اور اونکا ملک لیلیا ایسی روایت ہی کہ اوس مظلوم فرقہ کی ایک عورت حاملہ زندہ بچکر بمقام لکے چلے گئی بعد انقضائی ایام حمل اوس مظلومہ کی شکم سی دو فرزند نرینہ توامان پیدا ہوئی ایک کا نام اوسنی آدم اور دوسرے کا معروف رکہا جب وہ یتیم سن تمیز کو پہونچی تو اپنی والدہ سی باقی قوم بٹنی کا حال دریافت کرکی درہ گومل مین اولاد کجبین اور وڑسپون کی پاس مدد خواہ گئی اور اپنی مظلومی سی آگاہ کرکے التجا کی کہ اگر ملک قدیمہ ہمارا یعنی کوہ گبر واپس فتح کردو تو دو حصہ تمہاری اور تیسرا حصہ ہمکو دینا نسل کجبین نے یہہ شرط قبول کرکے لشکر کیا مقابلہ سی غالب آئی اور گرگزبز بہاگ کر مغربی وطن مقبوضہ حال کو چلی گئی فتح کے بعد علاقہ مفتوحہ کو حسب شرط مقررہ دو حصہ مددگارون نی لیلیا اور تیسرا حصہ اصلی مالکان کو ملا اوسی تقسیم مطابق اس علاقہ کا عملدرآمد رہا الا فی الحال اکثر زمینات علاقہ گبر کجبین کی اولاد سی شاخ دنانے بذریعہ بیع و رہن اپنی قبضہ مین کرلے ہین ؀

## پیشہ و عادات

اس قوم کی اکثر آدمی پیشہ زراعتکاری و مالداری رکہتی ہین اور بعض چوری پیشہ بہی ہین اپنی کام مین محنتی و جورکش متحمل بردباری انکی صفت ہی ؀

## طرز وضع مین

میانہ قد گندم رنگ گول چہرہ فراخ چشم متوسط اندام ہوتے ہین ؀

## خوراک

گندم تابستان مین اور باجرہ زمستان کو اکثر خشک یا روغن سی اور مہمان گوشت گوسفند سی کہاتی ہین

## پوشاک مین

موٹی پارچہ سفید کے پارچات اور اون کے قمیص اکثر پہنتی ہین بسبب ہمسوانہ ہونی قوم وزیرے کے پوشش زنانہ اور مردانہ کی طرز اونسی ملتی ہی سوائے عمر رسیدہ مردون کے مثل قوم وزیر سر پر لمبی بال رکہنی زیب تن سمجہتی ہین

## رواج شادی

سوائی قلیل فرق کی اوس مطابق ہی جو قوم وزیری کی حالات مین لکہا گیا ہی عمر ۵ سی لیکر غایت درجہ تک

# حال قوم بیٹنی

واضح ہو کہ شیخ بیٹ باقی دو بہائیون سی عمر مین چہوٹا تہا مگر اپنی نیکوئی اور خدا پرستی کی سبب سی زیادہ مشہور ہوا اسنی خورد سالی مین عراق اور عرب تک سیر کیا بہت سی بزرگون کی صحبت سی اثر نیک پایا قرارگاہ اسکی کوہ سلیمان مین تہی اور بعد وفات دفن ہوا نواح غزنین مین شیخ بیٹ کی نسل کو مجمعًا قوم بیٹنی کہتی ہین وجہ تسمیہ اسکا نام مورث اعلی کا ہی جیسا کہ شجرہ نسب مین مندرج ہی شیخ بیٹ کے تین فرزند نرینہ اس تفصیل سی تہی اسمعیل و وارشپون گجنین اسم ورسپون کو کاتب مخزن افغانی وغیرہ نی غلطی سی اشپون لکہدیا ہی علاوہ تین پسران کی ایک دختر مسماۃ بی بی متّو تہی جسکی شادی شاہ حسین غوری سی ہوئی اوسکا ذکر اگلی باب مین آویگا تین پسران مین سی اسمعیل بڑی فرزند کو مسمی سَرَبَن برادر کلان شیخ بیٹ کا تبرکًا ہمراہ لیگیا باقی دو کی اولاد بہ اسم بیٹنی مشہور ہے زمانہ ماضیہ مین یہہ قوم کوہ سلیمان کی مغربی جانب آباد تہی عہد سلطنت سکندر ابن بہلول لودی مین بسبب غلبہ قوم غلجی اپنی قرارگاہ قدیمہ چہوڑ کر خانہ کوچ کوہ سلیمان کی مشرقی حصہ مین بہ درہ موسوم گومل آکر قرار گزین ہوئی اور اکثر لوگ اس قوم کی بطور سوداگری و امیدوار ملازمی ہندوستان کیطرف چلی گئے اور چونکہ اوسوقت ہندوستان مین افغانون کا اپنی ہم قوم بادشاہ ہونے کے سبب سی بڑا قدر تہا قوم بیٹنی مین سی بہی بعضی آدمیون کو بڑا رتبہ اور منزلت حاصل ہوئی جیسا کہ بعد ازان فتح خان بیٹنی ملک کو ر نواح بنگالہ کا خود مختار صوبہ یعنی گورنر مشہور رہا جسکو تاج و عماد قوم کرّرانی نی دغا سے مار دیا اور اسیطرح اور بہی چند آدمی اس قوم کے بادشاہ افغنہ کے سامنی عہدہ امارت رکہتی تہے جو گروہ انکا درہ گومل مین آباد تہا اوسنی اپنی تعداد کی ترقی ہونی پر اپنی قبضہ کو بڑہانا شروع کیا تا حدیکہ مقام دوتوئی تک جو کانی گورم کی نزدیک ہی جا پہونچی مسعود وزیرون سی اوس مقام پر مقابلہ ہوا جنسی شکست کہا کر پیچھے کو ہٹی اور مقام قلعہ گرنگی سی بہی نیچی چلی آئی فی الحال قلعہ گرنگی بہ قبضہ فرقہ شنگی شاخ بہلولزئی مسعود کی ہی جب مسعود وزیرون نی انکی مقبوضہ ملک کی کمی کی علاوہ چہیڑ چہاڑ شروع کری تب اس قوم کے بعضے شعبی خانہ بدوش ہوکر اپنی معززہ خویشونکی امید پر ہندوستان کو چلی گئی اور جہان جسکی سینگ سمائی وہان آباد ہوئی الا زیادہ گروہ ذریت لجین کا اور اوس سی کم ورشپون کا نواح مشرقی کوہ سلیمان مین آباد رہی کہتے ہین کہ اوسوقت

شجرہ نسب لجین ابن شیخ بیٹ
کیسو
ادی زئے
پٹاکنے
تتا
ذنا
کٹہ گرام
بالہ خیل
بوبا
بوبک
وڑروکی خیل
کنز سے
حسن خیل
تارن
واوسے
شیچہ
کیسو
موسی زئے
پرہ خیل
سین زئے
باز دی خیل
قلندر خیل
بابو خیل
جلال خیل
شادی خیل
علی خیل
مانی خیل
میانکی خیل
شیخ ملی خیل
میداخیل
رازمیر خیل
تار خیل
خضر خیل
ازغری خیل
غازی خیل
نادر خیل
کاین خیل
ملک خیل
کگاخیل
ابو خیل
زوجہ اول
زوجہ دوم
سرادخیل
بے بے خیل
بیرہ خیل
مدی خیل
عمرخان خیل
عبدو خیل
حسین خیل
رتن زئے
مندان
تورن
اباخیل
شان خیل
سماعیل خیل
غازی خیل
ازغر خیل
بریاخیل
باکل خیل
پاخیل
رسول خیل
ہودخیل
ایسب خیل
بلا خیل
عمر خیل
سید خیل
نعمت خیل
شکر خیل
سین خیل
عاشہ خیل
روزی خیل
ملی خیل
شاہ گل خیل
ازغری خیل
فیروز خیل
کگاخیل
بسے خیل
سلمی خیل
چنگہ خیل
عالم خیل
ببہ خیل

بلند شہر مین جو پنہیانوی موضع افغانون کی ہین اور بارہ بستی جو مشہور ہے اونمین بہی بہت کاکڑ افغان ہین خصوص قصبہ خورجہ اتسی پر بہی غالب ہے کہ ضلع بلند شہر مین اس قوم کی لوگ چار ہزار سے کم نہین اور سوائے انکی اور افغان بہی وہان بہت ہین بنگال اور دکہن مین بہی کاکڑ قوم کے چند گہر سنی جاتی ہین اور دیگر اضلاع مین بہی بعضی جگہہ کاکڑ دکہائی دیتی ہین ہندوستانی کاکڑ طرز وضع رواج اور شکل و شباہت مین کسیطرح افغانستان کی کاکڑون سے نہین ملتی اور رشتہ تو نہین جانتی

## فصل سوم

### بذکر نسب شیخ بیٹ معروف بن پسر سیومی قیس عبدالرشید

شیخ بیٹ

اسماعیل — وردسپون — کجین — سپانات بی بی متو

ابراہیم — مرباسنے — کزبوسنے — ورکاڑے — غرزون — شیتے — دری پلارے — نغج خیل — چاک خیل — [illegible] — [illegible] — [illegible] — [illegible]

چیلے — ترے — سیٹے — اورکزیے — درگے — زرکنے — بائی خیل — غوری زے — دوورزے

خورہ خیل — مغزے — سو — آدم خیل — رسول خیل — معروف خیل — خواجی خیل — چارگل خیل — رحیم داد خیل

مندہ خیل — عمر خیل — سبنجے خیل — کولے خیل — سرست خیل — سن خیل — مانی خیل — ڈون خیل — منہ خیل

روتلسنے — کوسٹے — دمڑ — چاکے — الف بن خیل — جانی خیل — حسن خیل — لالی خیل — سمرزئے — دری خیل

بکن — اورکرے — ہیڑن — ہمدانے — نسوانی — بشور — خاکے — نیازے

بالیب — شیب — بند — ملا خیل — تاجر خیل — سپنے — شاہ ملک — بائی خیل — رم درو — سکردی

یوسف خیل — تنکز لانے — لشکری — ابوالفرح — باسٹے

اور معاملون مین لوگ لوٹری کہتی ہین - ہاشم علی قاسم خیل قابل خان شاہی خیل میر خان اسد داد خیل غلام شاہ و محبت اس شاخ کی ملک ہین اور فتح خان ولد زبی معتبر ملک ہین خدر زئی ملکا گڈی مین رہتی ہین مسمیان زنگی و مولس شاخ کی ملک ہین گندب اور بیسک کا اکثر زرعی ملک میدان ملحقہ علاقہ گورنمنٹ انگریزی کی شمال واقعہ ہی دراسن سبب سے اونکی بدعنون کی روکنی واسطی ہماری گورنمنٹ کو ایک معقول ذریعہ حاصل ہی گندب اور بیسک و ملکا گڈی دامن کوہ ملچی میدان مین واقعہ ہین جنکو مینے بچشم خود ملاحظہ کیا ان دیہات کا رقبہ اکثر بارانی اور ناقص ہے مگر جسقدر باشندہ جات اندر پہاڑ کے ہین وہ اکثر سرسبز اور آبی زرخیز زمین ہی گندم مکی اور چاول یہان بہت ہوتے ہین زیادہ تر پیشہ قوم کا زمینداری و مالداری ہی گاو میش یہان کے مشہور اور عمدہ ہوتے ہین وہ غنزردا اور چوب عمارتی پہار سی لاتی ہین اور تربیہ اتمان نامہ علاقہ سرکار سے روا اور کپڑہ و نمک خرید کر لیجاتی ہین گندب اور بیسک مین مجرمان مفرورہ علاقہ سرکار ضلع راولپنڈی وغیرہ کی اکثر پناہ گیر ہوتے ہین جنکی راہبری سی وہانکے لوگ بھی بارادہ ارتکاب سرقہ وغیرہ سرکاری ملک مین آتی ہین گرچہ یہان کے گدون اپنی قوم کی اسلحہ بند مردونکی کی تعداد بارہ ہزار بیان کرتی ہین مگر باریک تحقیقات سے ایسا پایا جاتا ہی کہ پانچ ہزار اسلحہ بند مرد اس قوم کی ہونگے اسلحہ بندوق انمین قریب نصف کے کم ہین تلوار ہر ایک مرد کی پاس ہے گرچہ عموماً یہہ قوم جنگجو نہین مگر بعض انمین اچھی سپاہی نکلتی ہین انکی بندوقون کی زد بدون فال کی بہت دور نہین ہے

## غورغشتی

بہی چھچھہ ضلع راولپنڈی اور ہزارہ مین آباد ہین جیسا کہ علاقہ چھچھہ مین ایک بڑا موضع باسم قوم غورغشتی نام زد ہی موضع غورغشتی کی رہنی والی بھی اپنی آپکو کاکڑ کہتی ہین اسمین شک نہین کہ وہ غورغشت کے نسل سی شاخ کاکڑ یا بنی سی ہین ایک موضع بنی کا ضلع ہزارہ مین بہی ہی اور دکہن کی ملک مین بھی نہین معلوم کس تقریب سے قوم بنی کی بعضی لوگ جاکر آباد ہوئی ہین دکہن کی ملک مین قریب ایکہزار آدمی اس قوم کا ہوگا ؂

## ہندوستانی کاکڑ

ہم اوپر لکھہ چکی کہ افغانونمین ایسی کوئی بڑی قوم نہین ہوگی کہ جسکی نسل کے آدمی ہندوستان مین نملین گو انمین سی اکثر ایسی ہین جو پچھلی قوم کی جائی سکونت سی بھی واقف نہین اور تعلق برادرانہ تو مطلق کچھہ نہین ہے اسیطرح قوم کاکڑ کا بھی کثیر گروہ ہندوستان کی بعضے اضلاع مین آباد اور صاحب املاک ہین جیسا کہ قصبہ کوہانہ ضلع رہتک مین تفرق این کاکڑ کی اولاد شاخ علی خیل کا فرعہ ابوسعید زئی وغیرہ کاکڑ آباد ہین قریب تین ہزار نفری کے روح اونکی تعداد ہوگی مشہور روایت ہی کہ سلطان ابراہیم لودی کی عہد سلطنت مین ملک عبدالمعالی ابوسعید زئی کاکڑ معہ ہرسہ برادران خود و دیگر چند اشخاص کاکڑ اپنی وطن سی جاکر قصبہ کوہانہ مین آباد ہوا بعد وفات سلطان ابراہیم کی عبدالمعالی خود تو اپنی اصلی وطن ژوب کو واپس آیا مگر اوسکی بھائی معہ اور کاکڑون کے وہان رہگئی جہان ابتک آباد ہین ضلع

اور کہان سی آکر ملک مقبوضہ حال پر آباد ہوئی ایک شخص سفید ریش اس قوم کا ثقہ آدمی راوی
ہی کہ مسمی ساہنگ ابن بٹنی کی علی خیل اور موسی خیل کی علاوہ دو پسر اور بہی تہی - ہر دو باعث
کشت وخون فراری ہوکر اپنی قوم سے علیحدہ ہوگئی - چند عرصہ سفید کوہ مین رہی اور پہر وہان سی اوٹہہ کر
ہزارہ اور چہچہ کے نواح کے پہاڑون مین اونکی اولاد آکر آباد ہوئی اگر یہہ روایت سچ ہو تو غالب
ہی کہ گدون لوگ اونکی نسل سی ہونگی اور چونکہ تنبنی اور کاکڑ کو اکثر لوگ ایک سمجہتی ہین اسی سبب سے
گدون بہی کاکڑ کی شاخ سمجہی گئی اس قوم کی اوپر سی دو شاخین سلار زی اور منصور زی مشہور ہین اونسی
چند شاخین نکلتی ہین جو شجرہ نسب سی ملین گی اکثر گدون خصوص سلار زی ہزارہ کی پہاڑون مین نالہ
موسوم دوڑ کی دونون کنارون پر علاقہ اورش تک آباد ہین ہزارہ کی گدونون کی بیچ کی بہت
عمدہ سبز اور زرخیز ملک ہی - جو جہانگیر کے سلطنت مین بوقت بغاوت اور تباہی قوم دلازاک
انہون نی رفتہ رفتہ زیر قبضہ کرلیا - زیادہ تر ذکر کے لایق وہ گدون ہین جو دریای اباسین سے
مغرب کوہ مہابن کی جنوبی حصہ مین آباد ہین مہابن پورانہ ہندی لفظ ہی سنسکرت مین مہا بڑے
کو اور بن جنگل کو کہتی ہین مہابن کا معنی بڑا جنگل ہی اور یہہ وجہ تسمیہ اس پہاڑ کی بہت ٹہیک
ہی قوم گدون کے ہر دو شاخ یعنی سلار و منصور اس پہاڑ کی چوٹی سی لیکر بیخ تک جنوبی حصہ پر
قابض ہین - گرچہ انکی چہوٹی چہوٹی باہنڈی قریب بیس کے ہونگے مگر انکی بڑی گانو صرف تین
ہین - گندپ جسمین تخمینا چہہ سو سی کچہہ زیادہ گہر ہون گی - قوم سالار کا بڑا گانو مشہور ہے قریب
کل کی اسمین اُتوزئے کے شاخین آباد ہین اس شاخ کی قبضہ مین دو گانو ہین گندپ اور
دالوڑی اور اسمین فی الحال میرباز علیسی خیل جہانگیر علی شیر خیل نواب قلندر خیل خانی محمد خیل
طوطہ علی خیل ملک اور سرگروہ ہین ٭
شاخ مت خوازئی قوم سالار موضع بانڈی واقع علاقہ سرکار انگریزی مین آباد ہی اشرف جو رسلہ خان
زیدہ کے عہد مین مشہور لٹیرا تہا اور افضل ملک ہین - سلیمان زئی شاخ سالار کے قبضہ مین -
بادہ - بشنی - کوز اگرہ - بوڑ اگرہ - چپلی دیہات خورد واقعہ مہابن ہین ٭
قوم منصور کا بڑا گانو بیسک ہی جسمین قریب تین سو گہر ہونگے قوم منصور مین سی شاخ الدوزی و دوزائی
کے لوگ بیسک مین آباد ہین علیسی خان سفید ریش ولی خیل بیسک کا مشہور ملک ہی جسکو اپنی دیسی جر

## حال قوم گدون

واضح ہو کہ یہہ لوگ اپنی تئیں قوم کاکڑ کی شاخ بیان کرتی ہین - شجرہ نسب اور مفصل حال قوم کاکڑ اولاد غرغشت کا اوپر درج ہو چکا ہی باوجود بہت کوشش کی ٹہیک دریافت نہو سکا کہ یہہ قوم کب

ملکون مین جاکر آباد ہوئی ہین اون مین سی جنکا حال مؤلف کو معلوم ہو سکا ذیل مین لکھا جاتا ہے

## شاخ تیمنی

تعجب کی بات ہی کہ یہہ تیمنی چار ایماق کی چوتھی شاخ مشہور ہی مگر حال کاکڑ کا راوی کہتا ہی کہ تیمن نام کاکڑ کا بیٹا تہا اوسکی نسل سی تیمنی لوگ ہین مگر وہ بیان نہین کرسکتا کہ کب اور کیونکر یہہ لوگ اوس ملک مین جاکر آباد ہوی جہان فی الحال آباد ہین یہہ لوگ کوہ سیاہ بند نواح ملک غور مین باقی ایماق کے ساتھہ آباد ہین اور تیمنی کی دو شاخ ہین ایک قبچاق اور دوسری دُرزئی اگرچہ قوم تیمنی کے کسی آدمی سی میری ملاقات نہین ہوئی کہ جس سی اس روایت کا حال دریافت کرتا مگر فرزند امیر دوست محمد خان مرحوم والی کابل کی زبانی معلوم ہوا کہ تیمنی لوگ بہی اپنی آپ کو کاکڑ کی نسل سی سمجھتی ہین اگرچہ یہہ روایت سچ ہی تو قوم کاکڑ کے ایک بڑی شاخ نواح غور ملک سیاہ بند مین آباد سمجھنی چاہئی تیمنی کی دو شاخون مین سی قبچاق اصل ایماق اور دُرزئی افغان معلوم ہوتے ہین دیکہو حال ایماق ۔ تیمنی جملہ سنی مذہب ہین اور راہ رسم مین دیگر چار ایماقون سی مطابق ہین

اور خوراک اکثر امیرانہ درانی وضع سے مطابق ہی قوم بابی اور ابدالی درانی کی پورانی دشمنی تہی مسماۃ مراد
قوم ابدالی کو قوم بابی کا خان بلا استرضائی والدین لیگیا تہا اوس بات پر دشمنی شروع ہوئی تہی
کہتے ہین کہ پہلی حملہ مین مسماۃ مراد ونی جو اوس وقت اپنی قوم ابدالی مین تہی رات کو ابدالیون کی ترکش
تیرون کی چاہ مین پہینک دئی اس دغا دہی سے ابدالیون نی شکست کہائی اور مراد ونی مراد پائی
چنانچہ یہہ واردات بزبان پشتو منظوم ہی الا فی الحال قوم بابی اور درانی مین کچہہ دشمنی نہین

## قوم مندوخیل

شجرہ نسب سے معلوم ہوگا کہ مندو جسکی نسل سے یہہ قوم ہی غرغشت کا تیسرا بیٹا تہا عوام مین تا ہنوز زیادہ تر
یہہ قوم مندوخیل کی اسم سے مشہور ہے اسکی چہوٹی شاخون کا شجرہ نسب نہین مل سکا مندوخیل وادی
ژوب کے دونون کنارون پر رہتی ہین اس ژوب کا سر مندو باغ کے پہاڑ سے شروع ہوکر مشرق
مایل شمال کو پہلی آتا ہی جب تک کہ سنزماغہ کی متصل گومل سے ہوکر جنوب کو رخ پہیرتا ہی اور نالہ گومل
مشرق کو آتا ہی ژوب ایک چہوٹی سی ندی تنگ وادی مین جاری ہی اکثر پانی اوسکا میلا اور
سفید زراعت کی ہوتا ہی جب یہہ نالہ ژوب سر سے تہوڑا فاصلہ نیچے کو جاتا ہی تو ایک اچہی میدان
مین پہونچتا ہی جسمین گندم جو مکی چاول وغیرہ غلہ پیدا ہوتا ہی اس نالہ کی دونون کنارون پر مندوخیل
کی دیہات آباد ہوتے چلی گئے ہین مگر وادی ژوب کا میدان چرائی کی کام بہی آتا ہی اوسکی اوپر
بہت کثیر مویشی مالدارون کی نظر آتی ہین وادی ژوب کی حد یقین ہی کہ شمالی طرف وہ ہوگے
جو سیونا داغ کی جنوبی حد کی پہار ہین اور درہ گومل کی جنوبی پہاڑ وہ جگہہ جو درمیان ژوب
اور بوری اور پہاڑ سلیمان کی واقع ہی زمین ہری بال اور بار تکی ہی اور گوشہ مشرقی وجنوبی
مین وہ غیر آباد جگہہ ہے کہ جسپر موسی خیل اور رایسوٹ اپنی مویشی چراتی ہین سید ہا مشرق کو حسن خیل
اور راباخیل شیرانیون کا پہاڑ ہی وادی ژوب کی زمین زرخیز اور اکثر نہری ہی مندوخیلو نکا
راہ ورسم اور پیشہ مطابق درمیان مین رہنی والی کاکڑون کی ہی اوسیطرح سادہ لوح اور ایسی نرا
مخلوق ہی زراعت کاری اور گلہ بانی ہر دو پیشہ رکہتی ہین

## ذکر ان شاخونکا جو قوم کاکڑ وغیرہ غرغشتی سے دوسرے ملک مین چلی گئی ہین

اس قوم کے بعض لوگ اپنی قدیمہ وطن سے بباعث تنگی زمین وگذارہ اور دیگر بواعث سے اور ملکون

جب غلہ گران ہو تو ہم وزن غلہ کی وہ شور نمک دیتی ہین اور کبہی دوچند غلہ جو دیکی لیتی ہین یہی لوگ
دستور اور رواج مین مطابق کاکڑ کی ہین الا شاخ اَمزری جو اوسترانی کی ملک سے مغرب آبادی
اوسکا دستور اور رواج قوم شیرانی سی ملتا ہی مگر شیرانیون سی نیک چلن اور کم آزار ہین کل تعداد
قوم بنی کی جو اپنی قدیمہ علاقہ مین آباد ہے قریب اسی ہزار آدمی کی بتلاتی ہین اس قوم کے ان
شاخون کا ذکر جو اور ملکون مین چلی گئے ہین اس فصل کی اخیر مین ہوگا

## قوم داوی

اس قوم کی لوگ بہی تہوڑی آدمی ہین اور قوم کاکڑ کی شامل اور متعلق سمجہی جاتی ہین شجرہ نسب سے معلوم
ہوگا کہ قوم داوی کی تیسرے شاخ باسم خوندی مشہور ہی بموجب روایت مخزن افغانی شاخ خوندے
نسل صلبی داوی کی نہین ہی وہ اسطرح وصل ہوئی کہ داوی ابن دانی اپنی باپ کی زندگی مین گہوڑے
سوداگری کی واسطی گیا تہا اوس سفر مین اوسکو ایک عورت جمیلہ معہ اپنی پسر موسوم سید حسن کی ملی
داوی نی اوس عورت سی وطن پوچہا اوسنی جواب دیا کہ خجند سی آئی ہون اور یہہ لڑکا سید زادہ
ہی اوس ملک مین قحط پڑا ہی مین چاہتی ہون کہ اپنی خواہر کلان کی پاس ملتان مین جاؤن داوی
نی اوسکو ملتان پہونچا کر وہان اوسکی خواہر کے صلاح سی اپنی نکاح مین کرلیا حسن اوسکی پہلے شوہر کے
پسر نے طریقہ لونڈی اور دزدی کا اختیار کیا مگر چند مدت کی بعد اوس مذموم پیشہ سی تائب ہوا اوسکی
چار پسر ہوئی اور چونکہ حسن خجندی تہا بہ تغیر لہجہ پشتو اور اختصار لفظ افغان اوسکی نسل کو اپنے
روزمرہ مین خوندی کہتی ہین

## قوم بابی

غرغشت کی نسل سی ہی جہان تک مل سکا شجرہ نسب اوپر درج کیا گیا اس قوم کا حال بہی بہت تہوڑا
ملا ہی گرچہ اسکی تعداد تین ہزار آدمی سی زیادہ نہین بتلاتی مگر افغانون مین سی بابی لوگ قندہار اور
قلات نصیر کی طرف بڑی صاحب ہمت سوداگر ہین اور نیک معاشی اور اپنی محنت کی سبب سے آسودہ
حال اور اکثر غنی ہین اس شاخ کی آدمی نیک چلن اور بامروت مشہور ہین اگر اور افغان بہی بجائے
رہزنی اور لوٹ کہسوٹ کی انکی طرح حلال مال کی حصول کی کوشش کرین تو آسودگی اور نیکنامے
دنیاوی کی سوای عذاب عقبی سی بہی نجات پاوین قوم بابی کی اہل دول لوگون کی پوشاک

یہہ کہ اکثر اوقات بعد فراغت طعام شب نا کتخدا مرد اور دوشیزہ دختران گانوسی باہر جمع ہوکر با واز بلند کہتی ہین پیر مرندہ ژوندی دے یعنی پیر مر نہین گیا جیتا ہی اور پہر یہہ ذکر کرتے ہوئی اپنی آپکو دیوانہ کی طرح مست کردیتی ہین راوی کہتا ہی کہ ایسی حالت اور وقت مین بہت بدعت اور بدکاری باہم اون نوخیز جوان اور ناکتخدا عورات کی ہوتی ہی مگر اب یہہ رسم جو پیر تاریک کی مریدون سی چلے تہی قریب نابودی کی ہی قوم ترین مین یہہ کہیل بنام تیسرے کے مشہور ہی؛

## ذکر قوم ناغر

شجرہ نسب دیکھنی سی معلوم ہوگا کہ ناغر ابن دانی کی قوم اوپر سی دو شاخ ہی اونسی ہنچی کئے فرعے نکلتی ہین تحقیقات سی اس قوم کا مفصل حال نہین مل سکا اتنا معلوم ہوتا ہی کہ یہہ قوم کچہہ مشہور نہین اور تہوڑی لوگ ہین جو کاکڑون کی بیچ خلط ہوگئے ہون گی ایک ہوشیار آدمی کہتا ہی کہ شاخ دہڑ نسل کاکڑ کی شامل ناغر رہتی ہین؛

## قوم پنی

اس قوم کا شجرہ نسب اوپر درج ہوچکا ہی جس سی تفصیل ور تقسیم شاخوار معلوم ہوگی اس قوم کی بہی شاخین کاکڑ کے شامل رہتی ہین اور کاکڑ کی ملک کی شامل قوم پنی کا علاقہ سیوی ہی اگر مسافر علاقہ ڈاڈر سے پہلی منزل شمال کی طرف جاتا ہی تو سیوی مین پہونچتا ہی یہہ علاقہ سیوی ایک سخت مٹی کا میدان ہی اور بعضی جگہہ پہاڑی نالی نکلتی ہین جنسی سیرابی کا فایدہ ہوتا ہی سیوی ڈاڈر کا نیل بہت عمدہ ہوتا ہی جو قندہار اور ایران مین ملتان کی نیل سی زیادہ پسند کیا جاتا ہی اور خیرپور کے نیل سی برابر سمجہتی ہین اسوٹ اور موسی خیل کاکڑون کی علاقہ سی مشرقی جانب ایک بیرونق پہاڑ اور صحرا مین رہتی ہین اور موسی خیل کی بڑی دو شاخون مین سی بلیل کی نسل زیادہ ہی جو اکثر زراعت کاری کا پیشہ رکہتی ہین اور کہرزئی دوسری شاخ بہ نسبت بلیل کے کم ہی اور اس شاخ کی لوگ زیادہ تر گلہ بانی اور مالداری کا کام کرتے ہین شاخ لہون علاقہ چہتن اور گندر مین رہتی ہین جو ملک کاکڑ کی مغربی حصہ مین ہی انکی مسکونہ علاقہ سی نمک شورہ زمینات سی نکلتا ہی اور اس کام کے لوگ اوس نمک کو جمع کرکے بذریعہ بار برداری شتران و بزگاوان قندہار اور کاکڑ سندھ وخیل کی ملک وغیرہ علاقہ جات ملحقہ مین فروخت کی واسطے لیجاتی ہین اور عموماً غلہ کے مبادلہ مین اوسکو فروخت کرتے ہین بعضی وقات

گئی تب سی کوئی نمایان حملہ بلوچون نی کاکڑون کی ملک پر نہین کیا ترین کی قوم سی بہی کاکڑون کی کچہہ دشمنی تہی چنانچہ احمد شاہ ابدالی کی وقت شاخ سنٹیہ کاکڑ کی بی اتفاقی کی سبب سے ترینون نی اپنے حملون سی کہچو غانی کی کاکڑون کو مجبور اور تنگ کر دیا تہا تب رئیس اور کس کا جو اپنی قوم کی بی اتفاقی سی لاچار تہا احمد شاہ ابدالی کی پاس داد خواہ گیا جب بادشاہ تو بہ مین شکار کرتا تہا او راس رئیس نی بادشاہ کی حضور مین اپنی سر پر آگ رکہکر فریاد کری اور بادشاہ نی اوسکی عرض سنکر اسطرح داد رسانی کری کہ ایک دستہ اپنی فوج کا واسطی دبانی ترینون کی اونکی ملک مین بہجدیا اور قوم سنٹیہ کاکڑ کے نام ایک رقم یعنی فرمان جاری کیا کہ اپنی خان کی اطاعت اور تعمیل احکام کرو تب پہر سب قوم سنٹیہ باہم متفق ہوگئی جس سبب سے ترین جرات نہ کرسکے فی الحال کچہہ زیادہ پرخاش ترینون سی نہین معلوم ہوتی اور باقی اقوام ہمسایہ سی بہی کچہہ سخت بدی نہین ہی قوم وزیری اور کاکڑ کی باہم کبہی کبہی تاخت اور لڑائی ہوتی ہی وزیری غارتگری کی واسطی تاخت کرتے ہین اور کاکڑ اطلاع پاکر اونکا تعاقب یا مقابلہ کرتے ہین جیسا کہ پارسال تین سو سوار اور پیدل وزیرون نی علاقہ ژوب کے مشرقی اور جنوبی پہاڑون مین کاکڑون کی رمہ لوٹنی کی واسطی حملہ کیا اٹہارہ وزیری ماری گئی اور چہہ کاکڑ کام آئی وزیرون کی مردی بہی وہان چہوٹ گئی

## شمار قوم

قوم کاکڑ کی تعداد مین مختلف روایات ہین بعضی بارہ لاکہہ بعضی اٹہارہ لاکہہ کوئی نو لاکہہ بیان کرتے ہین ایسی اختلاف کی حالت مین صحیح اور اطمینان کی ساتہہ تعداد لکہنی دشوار ہی مگر غالبًا قوم کاکڑ کی ذی روح پانچ لاکہہ سی کم نہین ہونگی اس قوم کی مرد گرچہ سادہ لوحی کی سبب فن سپاہگری سے نہین جانتی مگر سید ہا لڑنے مین اچہی سپاہی ہین گو صاحب عزم نہین بندوق تی دار لاہی جسکی زد دور تک ہوتی ہی اور اکثر دو پایہ رکہتی ہین اور بعضی آدمی اچہی نشانہ باز ہوتے ہین بہ نسبت تعداد اشخاص قابل اسلحہ بندی بندوق تین ربع کم ہی یعنی ایک ربع بندوق والی ہونگے تلوار قریب کل کے ہر مرد کے پاس ہوتی ہی مگر اکثر اپنی ملک کی نہیچ بی اسلحہ پہرتے ہین سوار کاکڑون مین بہت نہین ہین گہوڑی رکہنی کا دستور کم ہے ✤

## لوبہ

ہر قسم کی بازی اور کہیل کو لوبہ کہتی ہین مگر اسجگہہ لفظ لوبہ سی ایک عجیب اہیات کہیل سی مراد ہی وہ

کی رہنے والی کاکڑون مین بہ نسبت زراعت کارون کی مالدار زیادہ ہین اور بہیڑ کے رموں کیہ سواے بیل اور گائی کے گلے بہی بہت رکہتی ہین اور بعضی لوگ خیبر سے لوگون کیطرح غار کہود کر اوسمین رہتی ہین باوجود جہالت صلح طلب اور بی نقصان مخلوق ہے

## مذہب

کاکڑکی قوم جملہ سنی مسلمان ہین مگر اپنی مذہبی فرایض کے احکام سی کم واقف اور سواے عمر رسیدہ آدمیون کی نماز کم پڑہتی ہین غرض انمین صرف اتنی ہی کہ تعصب فضول نہین رکہتے ؛

## خانگی فساد

کاکڑون کے بیچ بہت کم ہی گو عرب خیل کی بعضی شاخین آپسمین کچہہ فساد رکہتی ہین اور اتمان خیل اور دُمڑ بہی لڑتی ہین مگر باوجود کمی فساد کو ندی اور جنبہ سی خالے نہین ہین

## دشمن بیرونی

کاکڑون کا موروثی دشمن قوم بلوچ ہی ہمیشہ اونکے آپسمین تاخت اور کشت خون رہتی ہی اور ایک دوسرے کے نام کے بہی دشمن ہین گرچہ بہت عرصہ سی لشکر کشی ایکدوسری کی ملک پر نہین کرتی مگر ہر ایک فریق غنیم کی نقصان رسانی کی واسطی گہات مین رہتاہی وہ مشہور لڑائی جو باہم سنگتیہ کاکڑ اور بلوچون کی طماس خان کاکڑ کیوقت مین ہوئی اوسکو قریب سو برس کی عرصہ گذرا ہوگا اور حال اس لڑائی کا اس طرز پر ہی کہ کاکڑون کی تاخت سی بلوچون نی غصہ کہا کر چہہ ہزار بلوچون کا لشکر زیر حکم نصیر خان والی بلوچستان علاقہ شال مین واسطی یورش کی جمع ہوا کاکڑ اونکے معاند خوف کہا کر بمقام دورنج یا دوژک جا کر پناہ گزین ہوئی یہہ جگہہ ایک تہوڑا سا میدان ہی اور پر اون پہاڑون جو وادی ژوره کے مغرب طرف ہین اس موقع کی چڑہائی بہت دشوار گذار ہی اور اکثر اطراف کہڑے پہاڑ ہین جو گذرگاہ نہین کہتی بلوچون نی شال کی طرف سی اسموقع پر حملہ کرنیکا راستہ دشوار سمجہکر وادی ہنہ کیجانب سی جا کر بعد عبور کرنی ایک سخت پہاڑ کے ایک تنگ وادی کی اوپر چڑہ گئی جہان سی آسان راستہ دورنج خواہ دوژک قرارگاہ کاکڑون کو جاتا تہا طماس خان جو اون کاکڑون کا سرگروہ تہا اونی غنیم کو آنی دیا جب تک سب سے آخری سخت چڑہائی تک پہونچی یہان بلوچون پر کاکڑون نی زیر حکم طماس خان دلاور سردار کے حملہ کیا اور قریب کل کی سب بلوچ معہ فاضل خان اونکی افسر کے مارے

## خوراک

اس قوم مین اپنی اپنی علاقہ مسکونہ کی پیداوار اقسام غلہ کی لحاظ پر ہوتی ہی عموماً جو اور گندم اور نہری زمینات والی چاول بہی کہاتی ہین لحم بہیڑ بہی کا زیادہ زمستان مین کہایا جاتا ہی اور قروت کو بہت خوشی کی ساتہہ کہاتی ہین مہمان نوازی کچہہ بہت تپاک سی نہین ہوتے تاہم مہمان قدرمند کو اپنے معمولی خوراک سی اچہا کہاتا دیتی ہین ؛

## پوشاک

کاکڑون کی زیادہ تر اون یعنی پشم سفید گوسفندون سی بنائی جاتی ہی اور خود یہہ لوگ اور انکی عورات بطور نمد کے صابون اور پانی ملا کر پشم کا ایک موٹا نمد بناتی ہین اور پہر اوس سی اپنی وضع پر پوشش تیار کر لیتی ہین انکی نمدی پارچات مین سی کوسی مشہور ہی جو قمیص کی جگہہ ایک فراخ اور لمبا فرغل کیطرح پہرتے ہین اور جاڑی کے موسم مین وہی رضائی کا کام بہی دیتا ہی کہتی ہین کہ احمد شاہ ابدالی اپنی عصر مین ایک روز توبہ کے پہاڑ پر شکار کہیلتا تہا اوسنے اونکی کوسی پوشش کاکڑون سی اس جامہ کا نام پوچہہ کر کہا کہ اسکو راحت جامہ کہنا چاہئی کیونکہ ایسی ملک مین آرام دینی والی چیز ہے اس اونی پوشش اور کثرت تعداد قوم کی سبب سے افغانون مین ایک مقولہ مشہور ہے کہ کاکڑ دخمتا دزللہ ؛ گز دزروپی بہ خرخیدلہ ؛ کہ ہندوانو غلہ خوڑلہ ؛ سیر بہ دزروپی نشوہ موندلہ ؛ جسکا معنی یہہ ہے کہ اگر کاکڑ کپڑا سوتی پہنتی تو روپیہ کا ایک گز بکتا اور جو ہندو غلہ کہاتی تو ایک سیر بہی ہاتہہ نہ آتا کیونکہ بہ نسبت اونکی کہ جتنی ہندو ترکاری خور ہین افغان اوس سی ہندوؤنکو زیادہ سبزی خور سمجہتی ہین گرچہ اسمین شک نہین کہ اونی پوشش زیادہ ہی مگر تاہم اکثر مغربی کاکڑ صحرائی ویرانیون کے مطابق کچہہ وضع پوشش کی رکہتی ہین علاقہ بوری کی رہنی والے کاکڑ قمیص کپڑا کا پہرتے ہین اور سر پر بجای ٹوپی کی لونگی باندہتی ہین اور بعضی کمر کے ساتہہ بہی لونگی باندہتی ہین اور دیگر مشرقی کاکڑ بہی زیادہ تر بوری والونکی ہم طرز ہین مگر درمیان کی رہنی والی کاکڑ بہت سادہ لوح ہین یہہ پاجامہ بہی اون کا چہوٹا زانون سی ذرا نیچے تک پہرتے ہین اور گرمی کی موسم مین کمر سی اوپر تک اکثر برہنہ رہتی ہین اور زمستان مین چمڑا گوسفند کے پوستین یا نمد کا چوغہ یعنی راحت جامہ استعمال مین لاتی ہین اور بعضی ایسی بہی ہین کہ شلوار کا کام بہی پوستین دراز اور کوسی سی لیتی ہین درمیان

## پیشہ

کاکڑ کی قوم زیادہ تر دو کام مین مشغول ہی زراعت کاری اور مالداری اور چونکہ زمینات زرعی اسن پیشہ ور قوم کی گذارہ کیواسطی کافی نہین ہین اسواسطی گلہ بانون کی تعداد بہی قریب نصف کی ہو گی اپنی پیشہ مین محنتی اور جبر کش ہین پہاڑون بیچ سیاہ خیمہ یعنی کیشر دے چروایون کی اور رمہ بہیڈیون کی بہت نظر آتی ہین اکثر اپنی قوم کے مقبوضہ پہاڑون مین چار یا پانچ سیاہ خیمہ ایک جگہہ شامل لگاکر چرائی کا گذارہ کرتی ہین مگر بعضی اوقات بباعث کمی گہاس علاقہ خود یہہ لوگ ایک بڑا کمپو جمع ہوکر جسمین چالیس سے سو تک کیشر دی ہوتی ہین واسطی چرائی مویشی دوسرے قوم کے ملک مین جاتی ہین مشرق والی کاکڑ زیادہ تر بہیڈی اور بکری کی رمہ رکہتی ہین اور بیل بہی مگر مغرب والون مین شتر بہی رکہنی کا دستور ہے دستکاری کا کام کاکڑ بہت تہوڑا کرتے ہین مگر تجارت سی عار نہین کرتے الا اپنی ملک سی باہر کم نکلتی ہین بہیڈی کی اون زیادہ قندہار کیطرف انکی ملک سی جاتی ہے اور کچہہ مشرق کیجانب بہی آتی ہی گوسنی اور نمدہ بارجات کیواسطی یہہ لوگ خود اون سی بناتی ہین اور بعض کاکڑ خصوص کوئٹہ اور جنوبی طرف کی رہنی والے غارتگری اور رہزنی راستہ درہ بولان وغیرہ بہی کیا کرتے ہین اس قوم کی لوگ ہینگ واسطی تجارت کی ہرات کے پہاڑون سی بہت لاتی ہین ؛

## عادات

یہہ قوم سادہ لوح ہی علم کے شوق مطلق نہین مگر قرآن شریف بعضی لوگ پڑہتی ہین ملا کی تابعدار مگر اونکو گہر سی خیرات وغیرہ کم دیتے ہین مکار اور تعویذ نویس اخوند اور پیرون کی معتقد ہوتی ہین گرچہ اونکے تربیت مین علمیت نہین ہی مگر تاہم دروغگوئی کم ہے مغربی کاکڑ صلح پسند اور آشتی خواہ ہین اونمین سرقہ اور ڈکیتی اور سرقہ بالجبر کم ہی مگر مشرقی اور جنوبی اس معاملہ مین اونسی کچہہ مخالف عادت رکہتی ہین تاہم بنظر کل حالات اس قوم سے یہہ بات لکہی جاسکتی ہی کہ عام چلن اس قوم کا کچہہ زیادہ خراب نہین ہی عورات مستور نہین ہوتین اور قریب ہر شام خصوص چاندنی کی راتون مین بعد فراغت طعام شبینہ مرد اور عورات علیحدہ گروہون مین بیٹہہ کر اپنی وطن کی طرز پر گانی بجاتے ہین اور خوش طبع مخلوق ہی ؛

کی رمہ چراتے ہوئی دیکہائی دیتی ہین تمام سکنائی اس علاقہ کی ایک شاخ قوم شنیبہ نسل کاکڑ سی ہین اس علاقہ کا خان اُور گس مین رہتا ہی

## علاقہ بوری

ایک وسیع اور طویل میدان آباد اور زرخیز ہے بوری کو بعضی لوگ پشاور کی میدان کی برابر آبادی اور وسعت مین بیان کرتے ہین نہین معلوم کہ یہہ روایت صحیح ہی یا نہین مگر یہہ سچ ہی کہ یہہ علاقہ خوب آباد اور سرسبز ہی اور یہانکی لوگ سب کاشتکاری کا پیشہ رکہتی ہین ایک اچہی ندی بوری کی بیچ جاری ہی طرف جنوب مائل مغرب کو اور سوائی اوسکے چہوٹے پہاڑی نالون سی بہے سیرابے زمینات ہوتے ہی اور چند کاریزون سی بہی آب پاشی کرتے ہین پیدا وار عمدہ ہوتی ہی یورپ کی بعضے میوہ بہی اسمین ملتی ہین مگر شفتالو نہین ہوتی اور لوگ گانو مین کوٹہون کے اندر رہتی ہین مگر بعض گرمی کی موسم مین کوڈل بنا کر گانو سی ذرہ فاصلہ پر رہتی ہین ملک بوری مین بارہ علیحدہ شاخ آباد ہین اور یہہ تمام شاخین قوم سنجر خواہ سوران ابن تقرق نبیرہ کاکڑ کی نسل سی ایک حصہ ہین خصوص زیادہ تر قوم عربے خیل وہان رہتی ہی ان ہر ایک شاخ کی چند گانو اپنی اپنی آباد ہین جو زبر علیحدہ علیحدہ منتشر و بہکے ہین گرچہ کاکڑکے پہاڑی ملک مین اور بہی علاقہ جات خورد اس قوم سے مملو ہین مگر بخوف طوالت اونکا ذکر ترک کیا گیا ؀

## دستور اور رواج

ایسی بڑی قوم مین جیسی کہ کاکڑ ہی ایک ہی دستور اور رواج نہین ہوتا خصوصاً کاکڑ کی قوم اوپر سی جیسا کہ شجرہ نسب مین دیکھوگے بیس شاخون سی کم مین تقسیم نہین ہی اور پہر ان شاخون سی کئی چہوٹی شاخون مین تقسیم ہو کر دور دراز ملک مین پہیل گئی ہین اسی سبب سے اونکے راہ ورسم اور پیشہ کچہہ مختلف ہو گئی ہین اور اس کل قوم پر کوئی ایک بڑا خان نہین ہی جو کاکڑ کی شاخ علاقہ برشور مین رہتی ہے اونکا رواج اور دستور اپنی ہمسایہ قوم ترین سی ملتا ہے اور باقی جو مغربی کاکڑ ہین ونکی پوشاک اور دستور اچکزئی و درانی سی کچہہ موافق اور جو تنازعات باہمی قوم ہون وہ گانو کا ملک باتفاق سفید ریشان وریہ اکثر صلح یا تجویز سے فیصلہ کرتا ہی مگر مشرقی کاکڑون مین ذرہ زیادہ بے انتظامی ہی بوری کی رہنی والی عربے خیل اکثر آپسمین لڑتے ہین اگرچہ بعضی اوقات منصف اور سفید ریش رفع تنازع مین کوشش کرتے ہین مگر عموماً تلوار سی فیصلہ ہوتا ہی اور اتمان خیل اور دُمڑ کے باہم بہے اکثر دشمنی رہتی ہی ؀

تو وہ اونچا میدان ختم ہو جاتا ہی مگر اوسکی مغرب رو بہت وادی پہاڑ کے بیچ نشیب مین ہین جنمین سے توبرو مرغہ - برشوز - تزین - توگے - ہنہ - زیادہ تر مشہور ہین - ان جملہ وادیون کے دہان مغربی طرف ہین +

## وادی برشور

زیادہ ذکر کے لایق ہی اسکی شروع چشمہ لوٹہرہ کی پاس سی ہی اور اوسے نالہ کے کنارون پر یہہ وادی علاقہ پشین تک جاتی ہی اسکی شمالی حد توبہ کا علاقہ ہی اور جنوب کیطرف ایک سخت پہاڑ ہی اس وادی کا اوپر والا حصہ تنگ اور جنگل سے بہرا ہوا ہی مگر نیچے والا حصہ آبادی اور زرخیز جو کچھہ پیداوار نباتات خراسان مین ہوتی ہی وہ اس علاقہ مین بہی پیدا ہوتی ہی اگر اسکی بیچ دوسری قوم آباد ہوتی تو یہہ وادی بہی ملک پشین کا ایک حصہ تصور ہوتا کیونکہ بیچ مین کوی حد فاصل نہین ہی اس علاقہ مین قوم ترغرے اور سنٹیہ نسل کاکڑ کی شاخین زیادہ تر آباد ہین

## ہنہ کی وادی

کا دہان علاقہ شال مین پہونچتا ہی اور اسکا سر کوتل چہپر کے متصل سی شروع ہوتا ہی اسجاپہ سی ایک بڑے سخت چڑہائی چڑہکر ایک راستہ وادی زورہ کو جاتا ہی شال کے علاقہ مین بہی قوم کاکڑ کی ایک شاخ آباد ہی - احمد شاہ ابدالی بادشاہ افغانستان نی نصیر خان والی بلوچستان کو بعوض خدمتگذاری دیا تہا فی الحال اگرچہ برای نام بلوچستان کی تعلق ہی مگر بباعث ضعف ریاست بلوچستان وہان کی لوگ خودسر سمجہی جاتے ہین - علاوہ اسکی چہوٹے چہوٹے علاقہ جات مغربی حصہ ملک کاکڑ کے بیچ بہت ہین کوسہ صحرا کوٹہ نودہ وغیرہ

## کنچوغی

ایک تنگ وادی ہی کند کے پہاڑ کی مغربی طرف اور اوسکی زمین عمدہ اور اکثر جگہہ خوب آبادی بہار کے موسم مین تمام وادی اور پہاڑ ملحقہ سرسبز اور پہولون سی گلزار معلوم ہوتا ہی وادی کنچوغی بہی اوپر سی تنگ ہی مگر تدریجاً نیچے کیطرف فراخ ہوتی جاتی ہی اور تخمیناً تیس میل تک طویل ہے جنوب مایل بغرب کو اس وادی کا وہ حصہ جو چوڑا ہی کنچوغی نہین کہلاتا اوسکی بیچ چند دیہات بہی ہین جنمین چالیس پچاس گہر کے آبادی ہوتی ہی اونکی نواح مین آبادی ایہی ہے مگر اکثر جگہہ گلہ بان اپنی بہیڑ کے

## حال قوم غرغشت

شجرہ نسب سی معلوم ہوگا کہ غرغشت قیس عبد الرشید کا میانہ بیٹا تہا غرغشت کی اولاد کی چہہ بڑے
قومون مین سی جنکی تفصیل شجرہ نسب مین درج ہی قوم کاکڑ زیادہ تر مشہور اور قوی ہی یہان تک
کہ بعض لوگ کل اقوام غرغشت کو کاکڑ کی شاخین سمجہتی ہین اور ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اس قوم کے کل لوگ
خود بہی اپنی آپکو کاکڑ کہلاتی ہین قوم غورغشتی کا جو اوپر شجرہ نسب درج ہوا ہی وہ کچہہ مخزن افغانی
سی لیا گیا اور کچہہ اس قوم کی تین کس ثقہ اشخاص کی زبان سی تحریر ہوا اور اونکی زبان کا ثبوت
اسطرح حاصل کیا کہ تا حال ان اسم ہائی مندرجہ شجرہ نسب پر اس قوم کی شاخون کی نام مشہور ہوتے
جاتی ہین باوجود اسقدر کوشش کے مؤلف قوم غرغشتی کا تمام شجرہ نسب حال کی شاخون تک حاصل
نہ کر سکا اور میرے سمجہہ مین اس قوم کا کرسی نامہ شاخوار ضروری حد تک دریافت کرنا اب تک بہے
باقی ہی گو شجرہ نسب مندرجہ بالا سی اس قوم کی بڑی شاخون کی نام اور تعلق باہمی معلوم ہو سکیگا
الا تاہم ممکن ہے کہ اسمین بہی کچہہ فروگذاشت ہو اور باعث شبہ اطمینان کا یہہ ہی کہ یہہ قوم دور رہتی ہے
اور انکی آمد رفت اسطرف بہت کم ہے اور جو معتبر اشخاص تین کس بسعی تمام مؤلف کو ملی اونکو
کامل حد تک واقفیت نہ تہی پس ایسی مشکل کی حالت مین جو کچہہ حال اس قوم کا مؤلف کو مل سکا اوسکا
شاخوار ذیل مین لکہا جاتا ہی ؀

## شاخ کاکڑ

دانی ابن غرغشت کی چار بیٹون سی کاکڑ بڑا بیٹا تہا جسکی بیشمار اولاد ایک وسیع پہاڑی ملک پر قابض
ہی کاکڑ کے ملک کی شمالی حد ہی جو ملک غلزئی کی جنوبی سرحد ہی اور شمال مائل غرب علاقہ ارغسان
ہی اور نیز وہ حصہ توبہ کا جو قوم اچک زئی درانی کی قبضی مین ہی مغرب اور جنوب کیطرف بلوچستان
کی حد اور کچہہ سپین ترین کا علاقہ ہے اور کوہ سلیمان کے شاخ تھے تمام کاکڑ کا ملک قریب ایکسو
میل ہر طرف سی چورس ہوگا اور تمام علاقہ پہاڑ اور پہاڑون سی گہرا ہوا ہی جنمین سی ایک اونچا پہاڑ
شمال سی جنوب کو لمبا چلا گیا ہی اس پہاڑ کے مغربی طرف آکر آدمی شمال سی آوے تو پہلے جگہہ
جہان پہونچتا ہی سیتو نادراغ ہی جو ایک اونچا سرد غیر آباد میدان خالی چرائی مویشی کی لایق ہے
مگر اب کچہہ آبادی ہوتی جاتی ہی اور جب کاکڑ کے علاقہ توبہ کیطرف اور جنوب کو آدمی آوے

## نوٹ

مخزن افغانی کی روایت ہی کہ بابی ابن غرغشت نی اپنی ہر چہار پسران کی نام باسم پاک چار فرشتگان مقربین جبرائیل ع - مکائیل ع - اسرافیل ع - عزرائیل ع رکہا تہا مگر باقی افغانون نی اسکو ملامت اور سرزنش کی تب اوسنی نام فرزندان خود بدل رکہی جیسا کہ اوپر درج ہین مگر عزرائیل کا دوسرا نام نہین لکہا گیا ؛

شجرہ نسب ناغر ابن دانی
یونس
شش
بہرند
ترک
سلاج
عبدالرحمن
جبندرو
سیلتے
حندر
بلک
بناود
خادو
تیرو
شجرہ نسب تنی ابن دانی
سانپنگ
ختانے
مرغرانے
مرغستن
قاسم
بابکر زے
خوزک
ایسوٹ
شکوٹ
لھوٹ
اتمان خیل
شدی خیل
سیٹن
عمر زے
دہیال
ساحی
مسعود خیل
وویر
کر خیل
نصر زے
پاک خیل
انحر زے
مولی زئی
حسین زے
لہی زئے
عمر خیل
ممی زئی
مرد خیل
حمزہ خیل
احمند
موسی خیل
علے خیل
بابر زے
اعزز خیل
حبیب خیل
وریبلار
سین زے
معندو زے
حسن خیل
بلیل
لہر زے
برزان خیل
گگی زئے
خان زے
خودیاد خیل
ذرو خیل
بلال زے
گہداز زئے
ادین زے
ملی زئی
کمال زئے
جلال زئے
خندو زئے
احمد زے
خانو زے
کار زئے
خواجک زئے
باب زئے
مرسین زئے
کابل زئے
حلال زئے
بہبر زئے
بائی زے
بہدین زئے
شہابالم زئے
عمرگٹ زئے
کرہو زئے
شادی زئے
تولار زے
کرم زے
طوطی زئے
شیر زئے
وارو زے
ادینہ زے

فصل دوم بذکر اولاد غورغشت یا غرغشت
نسبنامہ غورغشت ابن قیس عبد الرشید
واسنے
بابے
مندو
کاکڑ
ناغر
پیشے
داوے
سام خیل
یونس خیل
موسی زے
ترہ غرے
سرکڑے
درپی خیل
دمہڑ
جلال خیل
ختن خیل
مکران
اپنج زے
چرمی خیل
پندار
کرکرانو
سین
سوران
شادی خیل
باجو خیل
ایوب خیل
مندو زے
تاجو زے
ماما خیل
منسنگ
تمی خیل
زن غور زے
تفرق
شہراد
جدرام
ابابکر
حسین
علی خیل
برات خیل
ہرم زے
اتمان خیل
کیوے
حضر خیل
عربے خیل
سالار خیل
یونس خیل
سودان زے
مرزے
غور زے
بدا زے
شادو زے
حسین خیل
یاسین خیل
شمس الدین
شمون زے
اتوزئی
محمد زے
رجبزے
ابابکر
ایوب
شمعون
ابراہیم زے
قبول
اسمام
سلیمان خیل
سوڑے
ملی زے
امیزئے
شازئے
ترکو زے
پوحی زئے
اکان زئے
احمد زے
کمال زے
ابو سعید زے
مردان زے
جلال زے
رومی زئے
عین الدین
عبد الملک
پیش الدین
شادے
اوز خیل
اتمان
شکور خیل
ڈاڈر
سباک
شادو زے
انگور زے
فاطمہ زے
انوز زے
وصلی آویگا
نسبنامہ طاہر
خواجہ کری
انجر
ہکالون
ادین
ابراہیم
اسماعیل
تور
روایت
مخزن افغانی کی ہی کہ تارن سید زادہ تہا کاکڑ نے بطور پسر متبنی اسکی پرورش کری اور اوسی قوم سی شادی کری اور رہنی سی اوسکی اولاد مخلوط ہو گئے اکثر تارن علاقہ قندہار مین آباد ہین اور آستانہ سمجھی جاتی ہین اور کہتی ہین کہ ہم طاہر آب شناس کے نسل سی ہین جو سلطان محمود غزنوی کی عصر مین آب شناسی کی کام مین یکتا زمانہ تہا اور اسکی راہبری سے کاریز کھودوا ئے جاتی تہین ۱۲
سوای تیہر مارنی مین وہ لوگ مشہور عام ہین کہتی ہین کہ اونکی ہاتہہ سی تیہر لگا ہوا کچہہ بیچہ نہین چہوڑتا تہ

## حال اس قوم کا

کانسی کی قوم سی سوائی شاخ شنواری جو نواح ننگرہار مین رہتی ہی باقی شاخون کا کچھہ صحیح حال نہین ملتا اور شنواریون کا بہی بہت تہوڑا حال مل سکا اس قوم کی کسی آدمی سی باوجود تلاش مؤلف کی ملاقات نہین ہو سکی مگر دیگر ثقہ اشخاص سکنائی افغانستان مغربی کی زبانی معلوم ہوا کہ قوم کانسی کا اجتماع کسی خاص مقام پر نہین ہی متفرق جگہہ کوئی کوئی گہر اس قوم کا آباد ہی اور ہندوستان اور دکہن مین بہی اس قوم کی لوگ کچھہ موجود ہین غرضکہ افغانستان مین سوائی شاخ شنواری کی باقی قوم کانسی قریب نابودی کے ہی شنواری بباعث آبادی نواح درہ خیبر خیبرے بہی کہلاتی ہین خیبری سوائی برہمند کے آفریدی اور زکہ زئی شنواری تین قومین ہین ان تینون مین سی شنواری ذرہ نیک چلن مشہور ہین مگر تاہم لوٹ اور حرام خوری سی کم پرہیز کرتے ہین کل تعداد شنواری کی دس ہزار گہر بیان کرتے ہین مگر شنواریان باجوڑ اور درہ شینگل علاقہ کونڑ وغیرہ بہی اس تعداد مین داخل ہین اس قوم کی لوگ وادی اور نشیب مین تو واسطی سکونت کوٹہی مسقف رکہتی ہین مگر پہاڑون پر جہان گرمی کی موسم مین اکثر رہتی ہین چہپر مثل برہمند و نجے بناتی ہین ہندوستان مین چہوٹی پہاڑون مین بطور غار زمین کہود کر جائے سکونت بعض لوگ بناتی ہین گرمی کی برداشت بہت کم کر سکتی ہین پیشہ قوم کا زمینداری اکثر اور نواح ننگرہار کی شنواری انار اور بادام وغیرہ میوہ جات و دیگر اشیاء کا بیوپار بہی کرتے ہین اور بعضی لوگ راہزنی اور لوٹ پر بہی گذارہ کرتے ہین اور بوریا بافی و بادکش دستی اور چپلی مزری سی بنانی کا اکثر پیشہ رکہتی ہین اور یہہ چیزین پشاور اور جلال آباد مین زیادہ فروخت کیواسطی لیجاتی ہین فی الحال قوم شنواری کے ہفت شاخون کے نام سی شنواری سات تہی مشہور ہین تیہ شیخ مل خیل ہین ملک اکرم اور آدم خان سرگروہ ہین اور تیہ خوکا خیل ہین یوسی اور پائندہ خان ملک ہین اور تیہ میرداد خیل ہین نصر الدین اور تیہ پیرو خیل ہین گنجو خان ملک ہین قریب کل ہر مرد کی پاس تلوار اور تین ثلث کی پاس بندوقین ہین بندوق کا نشانہ اچہا مارتی ہین مگر سوائی پہاڑ کی میدانی لڑائی مین کسی کام کی نہین ہین شنواری کے ملک سی ہزار ناد مشہور ہی شنواری کی قوم سی شاخ سنگو خیل جسکی تعداد تخمیناً تین ہزار مردمان اسلحہ بند بیان کرتے ہین مشہور راہزن اور سارق ہی سنگو خیل قوم خوگیانی سی ملحق الحدود کوہ سفید کے مغربی حصہ مین آباد ہی جنگجوئی اور دلاوری انکی ضرب المثل ہے پستہ قد اور مضبوط آدمی ہوتے ہین اسلحہ آتشبار اور تلوار کے

مہمند اور درہ خیبر کے بیچ بہی خویشگی ہوتی ہین اور قصور ضلع لاہور مین خویشگی افغان آباد ہین جنکو وہانکے لوگ صرف قصوریہ پٹہان کہتے ہین ؛

## شاخ محمد زئی یا ممن زئے

قوم زمند یا جمند سکنائی افغانستان سی شاخ محمد زئی زیادہ اور آرام مین ہی یہہ شاخ باقی نسل جمند کی اخراج سی پہلی قوم یوسف زئی کی شامل بغراج ارغسان سی بیدخل ہوئی اور پہر قوم یوسف زئے کی ہمراہ جیساکہ یوسف زئی کی حال مین لکہا گیا حادثات کابل وغیرہ مین متفق رہی جب یوسف زئیون کی ساتہہ ننگرہار مین پہونچی تو وہان ایک خفیف تنازعہ پر یوسف زئی اور محمد زئی کی باہم لڑائی ہوئے جسمین یوسف زئی کامیاب تو ہوئی مگر وہان ہی نہ سکے اور محمد زئی لوگ چند عرصہ ننگرہار مین رہی جب ملک احمد مشہور سردار یوسف زئیون نی قوم دلازاک سی لڑائی کرنی چاہی تو اوسنی بطور رننہ واتیہ محمد زئیون کو اپنی مدد کیواسطی طلب کیا اور محمد زئی اس وعدہ پر شامل ہوئی کہ علاقہ ہشت نگر ہم لینگی چنانچہ بعد فتح کے ملک ہشت نگر کا محمد زئیونکو ملا اور ابتک اونکی قبضہ مین ہی اور اونکے بڑی گانو ہشت نگر مین چارسدہ تنگی نوشہرہ پڑانگ وغیرہ مین دستور اور رواج اور خوراک اور پوشاک انکی اکثر مطابق یوسف زئی لوگونکی ہی اور پیشہ زمینداری رکہتی ہین کل تعداد اس شاخ کی آٹہہ ہزار گہر بتلاتی ہین غالب کہ ان مین کچہہ اور قوم کی لوگ بہی شامل ہون گے

### شجرہ نسب کانسی[۴] پسر سوم خرشبون ابن سڑبن

- الوزے[۵]
- ژمریانے[۵]
- محمد زئے[۵]
- سیالا[۵]
- موسلیغ[۵]
- سبرون[۵]
- کیتر[۵]
- کوہیار[۵]
- شنوارے[۵]
- سام[۵]
- سلمٹ[۵]
- ھمڑ[۵]
- شیخ ملی خیل[۶]
- خوگا خیل[۶]
- میرداد خیل[۶]
- پیرو خیل[۶]
- سنگو خیل[۶]
- سرکی خیل[۶]
- سلمان خیل[۶]

آباد ہوئی جہان فی الحال بہی کچہہ زمند اور خویشگی آباد مین غوربند کی علاقہ مین بادام بہت پیدا ہوتی ہین اور خوب سرسبز ملک ہی اوسی عرصہ مین جب بابر بادشاہ نی ملک کابل پر قبضہ کرکے چند عرصہ کی بعد ہندوستان پر یورش کا ارادہ کیا تو شاخ خویشگی اور بعض دیگر زمند جنہون نی اپنا گذارہ غوربند وغیرہ مین تنگ دیکہا اپنی پیر کے اشارہ سی ہندوستان کیطرف روانہ ہوئے نقل ہی کہ اوس پیر نے اس قوم کو ایک مسمار یعنی میخ آہنی دی اور کہا کہ جسجگہہ یہہ مسمار زمین مین جا دی وہی تمہارا وطن ہوگا اکثر خویشگے اور بعض دیگر جمند خانہ کوچ کابل سی پشاور کے راستی ہندوستان کو روانہ ہوئے مسمی سلیم خان جمند اوسوقت اس قوم کا سردار تہا جس جگہہ اب شہر قصور ہی لاہور سی مشرق پہونچکر وہان استقامت کرکے اس قوم کی مرد اکثر زیر سرداری سلیم خان جمند بابر شاہ کی لشکر کے شامل ہوئی جو سلطان ابراہیم لودے کی مقابلہ کیواسطی ہند کو جاتا تہا جو لڑائی بابر شاہ اور سلطان ابراہیم کی باہم بمقام پانی پت واقع ہوئی روایت ہی کہ اوس لڑائی مین اس قوم کے ہفت صد آدمی بابر شاہ کیطرف سی مارے گئے اس وجہ سی بابر شاہ اور ہمایون اونپر بہت مہربانی کرتا تہا اور جب خویشگے اور زمند قصور مین قرار گزین ہوئی تو مسمی سنبرہ نام بلوچ اپنی قوم کی جمعیت سے غزنی کیطرف سی آکر غارت اور تاراج کرلیجاتا تہا اس دست برد کے انسداد کیواسطی بٹک زئی اور حسین زئی اور عارف زئی اور شاہن زئے اور کزلانی اور سلہاک لوگ مغرب کیطرف کہ جسکو برگلے یعنی اوپر والہ گانو کہتی ہین آباد ہوئے اسی راستے سنبرہ حملہ کیا کرتا تہا انکی سدراہی اور مقابلہ سی محفوظ ہوئی اور عزیز زئی اور جنو زئے اور براہیم زئے بطرف مشرق جسکو لرگلے کہتی ہین اقامت پذیر ہوئی اور باقی زمند جنکو مطلق جمند کہتی ہین طرف شمال آباد ہوئی بعد اوسکی ابراہیم زئے بباعث دشمنی قوم جنو زئی یہان سی اوٹہہ کر قصبہ خورجا مین چلی گئے اور اکثر سلہاک بہی مجوزی اور حسین زئی کے مقابلہ سی عاجز آکر قصبہ ٹانڈہ مین چلی گئے اور کچہہ قصور مین باقی ہین اور بٹک زئی کچہہ ہیردوال مین خانگی خصومت کی سبب جاکر آباد ہوئی سنے زمانہ اس قوم کی زیادہ تعداد افغانستان مین نہین ہی اور اسی سبب سی افغانستان مین اس قوم کا نام بہی اکثر لوگ نہین جانتے زمند یا جمند کے چند گہر علاقہ پشین اور قندہار وغیرہ نواح مین مغلوبانہ باستے ہین اور شاخ خویشگے کا ایک گروہ درہ غوربند مین رہتا ہی اور ایک گانو علاقہ ہشت نگر ضلع پشاور موسومہ خویشگی آباد ہے جسکو شجاعت خان شموزئے نے آباد کیا تہا اور چند گہر دریائی کابل کے شمال متصل علاقہ کوہی مہمند

# ذکر اولاد زمند پسر دویمی خرشبون ابن سرٹربن

شجرہ نسب زمند خواہ جمند

خویشگے ۵ — کتانی ۵ — بنگی زئی ۵ — یا محمد زئی (عمر زئی) ۵ — توخے ۵

شوزیانٹے ۶ — سلمہاک ۶ — امجو زئی ۶ — کزلانی ۶ — زیر زئی ۶ — عزیز زئی ۶ — عمر زئی ۶ — ٹنک زئی ۶ — عمر زئی ۶ — عیسی زئی ۶

خلف زئی ۷ — ورتو زئی ۷ — حسین زئی ۷ — اسمعیل ۷ — نورالدین ۷ — آلاز زئی ۷ — ملاز زئی ۷ — موسی زئی ۷ — خدر ۷ — سیپل ۷

چنوزئی ۸ — شہابن زئی ۸ — عارف زئی ۸ — ابراہیم زئی ۸ — محمد ۸ — عشو زئی ۸ — شمو زئی ۸ — مہلی ۸ — بہدین ۸

عیسی ۹ — علی زئی ۹ — اتمان ۹ — ورشک ۹ — بڈا ۹ — موسے ۹

الیاس زئی ۶ — بارک زئی ۶ — بٹوزئی ۶ — عمر زئی ۶ — اتمان زئی ۶ — قوم زئی (طوروم) ۶ — تنگے ۶ — رزڑ ۶ — شیرپاؤ ۶

تہدو زئی ۷ — پرپچہ خیل ۷ — حواز زئی ۷ — شمو زئی ۷ — فاطمہ زئی ۷

بٹے زئی ۶ — امجی زئی ۶ — پاچو زئی ۶ — جمل زئی ۶ — منصور زئی ۶

## حال اس قوم کا

واضح ہو کہ قوم جمند ابتدا مین نواح قندہار علاقہ ارغسان کے متصل آباد تہی سنہ آٹھہ اور نوسو ہجری کے بیچ علاقہ پیشین جسکو پشنگ بہی کہتی تہے اس قوم کی قبضہ مین تہا قوم ترین نی زور لاکر علاقہ پیشین اسنے لیلیا اور زمند جسکی بڑی شاخ خویشگے تہی اکثر پیشین کی رہنے سے تنگ آکر مجبوراً اوس ملک کو چہوڑکر بعضے زمند ملتان مین جا آباد ہوئے اور شاخ خویشگے غزنین ہوکر کابل کے راستی درہ غوربند

بہائی عوزریا خیلون سی علیحدہ ہوکر بہ ملک ننگرہار تاجیک مین رہتی ہین؛

## قوم ملا گوری

اس قوم کی چار شاخین ہین ایک بہار خیل دوسری تار خیل تیسری احمد خیل چوتھی دولت خیل انکی قومیت کی نسبت اختلاف ہی بعضی کہتی ہین کہ مورث اعلی انکا بطور وصلی قوم مہمند کے شامل ہوگیا اور دوسرے روایت یہہ ہی کہ اصل مین اس قوم کا مورث بھی مہمند کی قوم سے تہا ایک روز چند کس مہمند راہزنی کی واسطی گئی اور جب ارتکاب اس جرم کا کیا تو ایک شخص ملا یعنی اخوند جو انکے ہمراہ تہا وہ الگ کہڑا ہوکر دیکھنی لگا تو سارقون مین سی ایک شخص نی بزبان پشتو کہا کہ ملا گوری یعنی اخوند دیکھتا ہی اوس روز سی اوسکا نام ملا گوری ہوکر وجہ تسمیہ اس قوم کا ہوا اگرچہ اس روایت کی صحت مین شک ہو تاہم فی الحال یہہ لوگ پہاڑی مہمندون کی ساتہہ مخلوط اور ہم عم ہین یہہ قوم اکثر درہ تاترہ مین رہتی ہین اور رہزنی اور زمینداری کا پیشہ رکہتی ہین کل تعداد انکے پانسو آدمی بتلاتی ہین اب ہماری عصر مین شاخ بہار خیل کا ملک مسمی شینگی خان اور رداد گل اور تار خیل مین مسمی خدری اور خیرو خان اور احمد خیل مین میر عالم ولد سکندر اور دولت خیل مین عصمت اللہ ملک ہین؛

نسبت قوم حکمنی کا اوپر درج ہوچکا ہی اوسکا بیان ہی کہ احمد شاہ ابدالی کی شمار کیوقت اس قوم کے
ذی روح آدمیون کی تعداد نو ہزار شمار مین آئی تہی اور فی زمانہ چہہ ہزار اسلحہ بند آدمیون
کی تعداد ہی مگر مؤلف کی نزدیک اس سی کچہہ کم ہونگے اونکی علاقہ مین اکثر بارانی زمینات ہین الا
بباعث سردی موسم اون مین زراعت گندم اور جو ومکئی عمدہ قسم کے پیدا ہوتے ہے کپاس اور
چاول نہین ہوتی چاول علاقہ کرم سی اور کپڑا کپاس کا بنون اور بنگش اور پشاور کیطرف سی آتا ہی
عموماً انکی پوشاک اپنی وطن مین اون سفید سی بنتی ہی قوم آفریدی ان سی گوسفند خرید کر لیجاتے
ہین اور شہد اور روغن زرد بہی فروخت کیواسطی بنگش اور کرم کو لاتی ہین اوسکے بدلہ مین نمک
اور پارچہ اور کبہی غلہ خرید لیجاتی ہین ملکان کا اختیار قوم پر بہت ہی فی الحال شاخ آزی خیل مین سمبا
ادین اور اکبر ملک ہین اور شاخ خانی خیل مین عمر خان اور مست خان آمبارک خیل اور فتح خان
بلاجوا اور شاخ خوجہ خیل مین محمد دین اور میر باش دری خیل اور لنگر خان اور حسن خان مرزا خیل
ملک اور صاحب اختیار اپنی اپنی قوم کے ہین گرچہ ملکان کی واسطی کچہہ خاص آمدنی یا محصول مقرر نہین
تھے مگر جہت خرچ مہمانان حسب قدر ہر ایک ملک کو زمینات مشترکہ سی کچہہ زمین سب قوم نی دی ہوئی
تھے تنازعات باہمی قوم اکثر معرفت سفید ریشان و یہہ بطور جرگہ اور ملک کی فیصلہ ہوتی ہین یہہ لوگ
آپسمین فساد کم رکہتی ہین اور باہر کی پرخاش بہی منظور نہین ہی مگر قوم منگل سی کچہہ عداوت ہوتے جاتے
ہی پیشہ قوم کا زمینداری ہی مگر چونکہ زمینات تنگ اور قابل گذارہ سب کے نہین ہین اسواسطی مویشی وار
خصوص رمہ گوسفندان و بکرے زیادہ رکہتی ہین اگرچہ عقیدہ مذہبی انکا بطریق اہل سنت جماعت کے ہے الا
مذہب کی اصول سی کم واقف اور اکثر بے علم جاہل ہین ناطہ دختران باخذ زر نقد دیتی ہین تعداد اس زر
معاوضہ کی عموماً للعہ سی لیکر سو روپیہ تک ہوتے تھے ؛

## قوم زیڑانی

غوریا کی چوتہی پسر کا نام زیڑان تہا اوسکی نسل کو زیڑانی کہتی ہین افسوس کہ باوجود کوشش قوم
زیڑانی کی شاخون کا شجرہ نسب نہ مل سکا الا اسقدر دریافت ہوا کہ اس قوم کے لوگ تہوڑے
اور متفرق اور ننگرہار وغیرہ نواح مین شامل تاجیک رہتی ہین اور اکثر لوگ جنکو خبر نہین اونکو
تاجیک کہتی ہین جیسا کہ اخوند درویزہ بابا نے اپنی کتاب مین لکھا ہی کہ زیڑانے اپنی دیگر

کے نواح مین جاتی ہین صرف یہہ دو خیل بردرانی مین سے کوچے ہین ؛

## قوم داؤدزی

ضلع پشاور کے میدان مین دریای کابل سے جنوب آبادی تخمیناً دس ہزار گہر اس قوم کی ہونگی جیسا
کہ شجرہ نسب مین درج ہی اس قوم کی اوپر سے ہی تین شاخ ہین مگر اوس سے نیچے بہت فرع ایمین شاخون
سے نکلتی ہین روایت ہی کہ مندکی پہلا بیٹا داؤدزی کا دو زوجہ رکہتا تہا زوجہ اول سے مسمی
حسین اور زوجہ دوم سے مسمیان نیکو و بابو فرزند تہے جب مندکی مرگیا تو اوسکے میراث
حسین کی ہاتہ آئی اس سبب سے نیکو اور بابو نے ارادہ قتل اپنے بہائی حسین کا کرکے رات کو اوسکے
خوابگاہ مین آئے اور چند شمشیر اوپر بستر حسین کی مارین مگر چونکہ حسین انکی غدر سے آگاہ ہوگیا تہا
اور دوسرے جگہہ اوس رات سویا تہا اس وجہ سے محفوظ رہا صبح جب ان دو بہائی شقاوت
شعاری حسین کو زندہ پایا تو خوف اور شرمندگے سے وطن چہوڑ گئے آخر نیکو کے اولاد ہندوستان
مین جا بسی اور بابو کی تیراہ کے نواح مین چند گہر متفرق رہتی ہین اور حسین اپنے وطن مین مشغول ہوا

## قوم خلیل کی

چہہ ہزار گہر اور تخمیناً باران ہزار اسلحہ بند آدمیونکی تعداد بیان کرتے ہین یہہ بہی پشاور کے
میدان مین رہتی ہین انکا شجرہ نسب اگرچہ اوپر درج کیا گیا ہی مگر حال کی شاخون تک قابل
اطمینان کرسی نامہ حاصل نہوسکا اس قوم کے چند گہر شہر قندہار مین معہ چند خانجات ہمند وغیرہ
بہ ذرانی کی رہتی ہین اور وہان اونکو صرف بردرانی کہتی ہین غالباً احمد شاہ ابدالی کیوقت سے
وہان جاکر آباد ہوئی ہین شہر قندہار مین ایک علیحدہ محلہ بردرانی کا ہی اون مین سے سرگروہ
شنواری قوم کے گہر ہین ؛

## قوم چمکنی

شروع حال قوم غوریاخیل مین جسکی شاخ چمکنی ہی سبب علیحدگے اس قوم کا باقی غوریاخیلون سے
لکہا گیا ہی یہہ قوم متفرق جگہہ پہرتی رہی فی الحال انکا ایک گانو علاقہ پشاور مین اسی نام سے
آباد ہی اور باقی کل قوم چمکنی کوہ سفید مین علاقہ کرم سے شمال آباد ہے اگرچہ کوہ سفید کے چمکنی نیچے
کم آتی ہین مگر ایک ہوشیار شخص اس قوم کا کوہ سفید سے میرے پاس آیا اوسکی زبانی شجرہ

کنارہ پر واقع ہی درخت بہت تہوڑی ہین اور برف صرف چند روز کیواسطی پڑتے ہی پہاڑ مین اکثر
جگہہ غیر آباد و ویرانہ ہی جسمین مزریٔ کا درخت خودرو پیدا ہوتا ہی موسم چہار ماہ کیواسطی سرد ہے مگر گرما
مین گرمی نہایت سخت ہی اوس موسم کی باد سموم سی کبہی کبہی آدمی مرجاتے ہین اور مسافرون کو
اوس ہوا سی خوف ہوتا ہی کہتی ہین کہ یہہ ہوا کوہ مارسی نکلتی ہے جو دریائی کابل سی جنوب کیطرف ہی
تعداد برمہمند کے دس ہزار گہر بیان کرتے ہین اور ایک مہمند مؤلف سی تیس ہزار آدمی کہتا تہا مگر اس
ہر دو تعداد پر اعتبار کم ہی بعض ہمسایہ یعنی غیر قوم کے لوگ اور ہند کے بہی اسمین شامل ہونگے پہاڑ خان
مین زیادہ تر شاخ موسی زئی مہمند رہتی ہین اون مین شعبہ تارک زئی وزعہ مرجاخیل سی سعادت
لعل پورہ والہ مشہور اور صاحب اختیار اپنی قوم کا خان ہی تارک زئی کی دو شاخین بران خیل
اور عیسی خیل پنڈیالی مین رہتی ہین عثمان خیل مین سید امیر و تاج محمد ملک ہین حکومت عجب طرح کی
ہی خان کا اختیار بہت تہوڑا ہی بجز لڑائی کیوقت کے مگر اوسکا اثر ملکان کی اوپر زیادہ ہی اور
ملکان کا اختیار اپنی اپنی شاخ پر زیادہ ہی خان عدالت کرنے سی کچہہ بہت غرض نہین رکہتا ملک
لوگ بذریعہ جرگہ کی سب تنازعات فیصلہ کرتے ہین خان لعل پورہ والہ کو امیر کابل سی کچہہ انعام
ملتا ہی واسطہ حفاظت راستہ کے اور نیز وہ محصول لیتا ہی کاروان اور مسافرون سی جو پشاور
سی براستہ کڑپو اور تاہترہ آنجانہ کابل وغیرہ کو جاتی ہین ان لوگون کی خوراک اور پوشاک
باجوڑ کی لوگون سی موافق ہی مگر اون کی گہر اکثر چہپر اور جہونگی ہوتی ہین جسمین صرف تابستان
مین رہتی ہین انکے بڑے گانو لعل پورہ اور کامہ اور گوشتہ ہی یہہ بڑی قصبی ہین اور انکو
کوٹہے واسطی سکونت کی رکہتی ہین یہہ پہاڑی مہمند اکثر کاشتکاری مین مشغول ہین اور بعض
مویشی چرائی کیواسطی پہاڑون پر رہتی ہین اور بعض چوری اور بعض راہزنی کا پیشہ رکہتی
ہین زمستان کی موسم مین دیگر کامون کو معطل کرکے بوریا بادکش چپلی وغیرہ اشیا مزری
سی بنا کر پشاور مین اکثر فروخت کیواسطے لاتے ہین اور غلہ اپنی ملک کی پیداوار بڑی قصبون
مین لاکر فروخت کرکے اوسکی عوض مین نمک کپڑا سفید اور موٹی ریشم کے پارچات اور لونگی
وغیرہ خرید کرکے اپنی وطن مین لیجاتی ہین برمہمند سی دو خیل سیاہ خیمہ یعنے کیژدی مین کوچی رہتی ہین
اور شتر رکہتی ہین جو بہار کے موسم مین اپنی مویشی کے گلے لیکر دریائی ہلمند کے سر کیطرف ہزارستان

وغیرہ نواح مین جا آباد ہوئے بعد اونکی جب قوم یوسف زئی کا سردار خان کچو تہا تو باہم اس قوم اور
یوسف زئیون کے بمقام شیخ تپور بڑی سخت لڑائی ہوئی غوریاخیلون کو بہت نقصان پہونچا خصوصا
شاخ خلیل کے لوگ جو بہت لڑنی والی تہی زیادہ ماری گئی الا باوجود ہزیمت کی یوسف زئیون سنے
اتنی جرات نہ کرے کہ اونکی مقبوضہ ملک پر قابض ہوسکین قوم کے بڑی ملک یا خان کو پشاور کے
غوریاخیل ارباب کہتی ہین اور اونکی اختیارات مین تفاوت ہی بعضی جگہہ اس قوم مین زیادہ رسوخ
رکہتی ہین اور بعضی جگہہ کم۔ گہر اور بعضی دستور پشاور کے قومون کا اور خوراک پوشاک کچہہ یوسف زئے
کے مطابق ہی زمستان مین اکثر نیلا رنگ کا سینہ بند روئی دار پہرتے ہین اور جب گرمی ہوتے ہے
تو اوسکو اوتار کر ایک لمبا اور فراخ حلقہ رکہتی ہین اور سفید یا نیلی دستار سر پر ہوتی ہی ایک لونگے پشاوری
جو خواہ کمر پر اکثر باندہتی ہین یا کاندہی پر ہوتی ہے ہمیشہ پہرتے ہین بزدرّانی کی بیچ پشاور کے غوریاخیل
حرام خوری کے معاملہ مین نیک چلن ہین مگر چالاک اور ہوشیار اور دغاباز بہ نسبت اکثر افغانون کے
زیادہ ہین حسد بہی بہت ہی جنبہ داری سی کوئی خالی نہین دشمنی کو در پردہ چلاتے ہین آدمی شکیل
اور پورہ قد مضبوط ہوتے ہین ❊

## مہمند

جو میدان پشاور علاقہ سرکار مین رہتی ہین قریب بارہ ہزار گہر ہونگے اونکا راہ و رسم اور تعلق
بر مہمند کے ساتہہ کچہہ نہین ملتا بدون اسکے کہ ہم قوم ہین ❊

## بَرمہمند

کا حال زیادہ لکہنے کے لایق ہی انکو دغرہ مہمند بہی کہتی ہین یعنی مہمند پہاڑ کے رہنی والی انکی پہاڑے
علاقہ کا بیان اسطرح ہوسکتا ہے کہ قوم اتمان خیل سی مغربے پہاڑ دریائی کابل تک اور اوسطرف
دریای قاشقار یعنی سودکوہ کے مشرقی کوہ کی قریب تک یہہ سب پہاڑ بر مہمند کی قبضی مین ہین سوائے
اون پہاڑون کی وہ میدان جو اونکے پہاڑ اور دریای کابل کے مابین واقع ہی اور نیز بعضی پہاڑ
جو دریای کابل کی ملحق جنوبی کنارہ پر ہین وہ بہی اونکی قبضی مین ہین جنوبے حصہ بر مہمند کی ملک کا
خیبر کے ساتہہ شامل ہے اور اسی سبب سے یہہ لوگ بعض وقت خیبریون مین بہی شمار کئی جاتی ہین انکے
پہاڑ اکثر چہوٹے مگر پہر دار اور بڑی سخت ہین سوائی کوہ کابل سفر کہ جو دریائی کابل کی شمالے

# مجملا قوم غوریاخیل

اس قوم کا شجرہ نسب اوپر درج ہو چکا ہی جس سی معلوم ہوگا کہ یہہ قوم بہی خرشبون ابن سڑبن کی نسل
سی ہے اونکا مورث اعلی موسوم غزنی یا غوریا تہا جس سبب سے مجملا اوسکی نسل کو غوریاخیل کہتی ہین
غوریا کی چہار پسر صلبی تہی ایک دولت یار جسکی فرزندون سی مہمند و داؤد زئی دو قوم ہین دوسرا
خلیل تیسرا چمکنی چوتہا زیران تین بہائیون کی اولاد مدت تک ایک جگہہ آباد رہی مگر چہ تہا بہائی
چمکنی اپنی زندگی ہین علیحدہ ہوگیا سبب علیحدگی اوسکا تاریخ مرصع زبان پشتو مین یہہ لکہا ہی کہ ایکروز
ہر چہار برادرون نی گوسفند حلال کیا تہا اوسکو باہم تقسیم کیا اگر تقسیم کے وقت چمکنی بہی آ دیا اور اوسکو
حصہ شوربا سی ندیا اسی بات پر چمکنی آزردہ ہوکر باقی تین بہائیون سی علیحدہ ہوگیا اور ابتک اوسکی
اولاد علیحدہ رہتی ہی ابتدا ہی مین قوم غوریاخیل نواح قندہار مین آباد تہی جیسا کہ قوم یوسف زئی وغیرہ
خوشی کی حال مین کچہہ ذکر انکا بہی آگیا ہی وہان سی انہین معلوم کیونکر اوٹہہ کر غزنین سی مغرب رود ترناک
کے کنارہ پر آباد ہوی سنہ چودہ سو اور پندرہ سو عیسوی کے بیچ یہہ لوگ نواح غزنین مین آباد تہے
بابر بادشاہ کی ابتدائی آمد مین قریب سنہ نو سو دس ۹۱۰ ہجری کی یہہ لوگ غزنین سی جنوب و مغرب ہتی ہوئے
تہے اور اوسوقت قریب کل کے یہہ قوم پیشہ مویشی داری اور مال چرائی کا رکہتی تہی غزنین سی جلا وطن
ہونی کی غالب دو سبب معلوم ہوتے ہین ایک قوم ہزارہ کی مورچہ اور بدی سی عہدہ برا نہو سکی دوم
مغل کی تسلط سی تنگ ہوکر تیہ تیہ متفرق اوس ملک سی روانہ ہوکر نواح کابل اور ننگرہار مین چندعرصہ
قیام کیا اور جمعیت حاصل کرکے خانہ کوچ پشاور کے طرف روانہ ہوئے قوم دلازاک جو پہلے سی پشاور
پر قابض تہی اونسی اس قوم کی بمقام موضع سلطان پور جسکو لوگ جنگ پور ہی کہتی تہے سخت
لڑائی ہوئی کہتی ہین کہ شاہزادہ کامران ابن بابر شاہ کی بہی کچہہ اعانت اس قوم کو تہی دلازاکون
کو اوس خونخوار لڑائی مین شکست ہوئی بعض تلوار سے مارے گئے اور بہت لوگ ہزارخانی کے نالہ
مین غرق ہوئی وہ نالہ اپنی معمولی قوت اسقدر نہین رکہتا تہا مگر خدا پاک کی قدرت سی اوس روز
اوس نالہ کے سر پر اسقدر کثرت سی بارش ہوئی کہ دلازاکون کی غرق آبی کے واسطی وہ سیلاب ایک
چہوٹا طوفان بن گیا اوس فتح کے بعد ملک مقبوضہ حال قوم مہمند و داؤدزئی و خلیل کے قبضہ مین آگیا
اور وسیع میدان پشاور کا اونہون نی لیلیا و دلازاک دریا لنڈہ سے عبور کرکے سیرہ لنگر کوٹ

شجرہ نسب
چمکنی
معروف خوگنی پشتو کی زبان مین
آزہی خیل
عاثی خیل
خوجہ خیل
وزیجان خیل
وزی پلارہ
بالاجو خیل
وزی خیل
مرزا خیل
نصر خیل
توگئی خیل
خوتی زی
گل شیر خیل
جلال خیل
لنگر خیل
حسین خیل
لشکری خیل
قمر خیل
شوہی خیل
حکیم خیل
ولی خیل
فتح خیل
مدی خیل
گورگہ خیل
سلطان خیل
مصطفے خیل
توانہ خیل
جمال خیل
شیرخان خیل

۷
داود زے ابن دولت یار

۸ مندکے | ۸ مامور | ۸ یوسف

۹ بابوزی | ۹ حسین زیے | ۹ نیکوزی | ۹ مندر | ۹ وفاخیل | ۹ صفازی

۹ تاجوخیل | ۹ محمدخیل | ۹ سیدخیل | ۹ یونس خیل | ۹ بازید خیل | ۹ علی زئی | ۹ بی بی زے | ۹ بہاگل زئی

۶
شجرۂ نسب خلیل ابن

۷ سالارزئے | ۷ افوزی | ۷ لوزئی | ۷ متی زی | ۷ آکازی | ۷ باروزے | ۷ ترک | ۷ ساک

**نوٹ**

قوم داودزئی اور خلیل کے نیچے کی شاخون کا شجرہ نسب مفصل نہین مل سکا۔

ابن بهمند
احمد
اکازی
حیدر
بابک
موسی خیل
ذکریا
کودین
سنجر
ماما
کوزه خیل
بازید خیل
قاسم
ادریا
دولت زی
یحیی زی
نوزی
سنجتیار
موسی زی
ابن بهمند
حیدر
عیسی
علی
بائی زی
خواجه زی
عثمان
ماہو زی
عمر زی
باقی زی
حاجی خیل
سدو خیل
الوزی
کودین
بهدین
علیم زی
تارک زی
اسمعیل زی
تنازی
سده پاد
عثمان خیل
کمانے
گنده آو
بران خیل
عیسی خیل
شاہ منصور خیل
سور خیل
اتمان زی
اکازی
قاضی بیگ
رامی خیل
بدین کور
ماما خیل
نظر خیل
باره خیل
حبیب
داؤد
سرو
گنده سر
شاتی کالہ
سلطان خیل
اتو خیل
دریا خیل
موسی خیل
تنگا خیل
اتمر خیل
عیسی خیل
شا خیل
بوتو خیل
فرید خیل
مد خیل

# شجرہ نسب قوم غوریاخیل

غوریاخیل

دولت یار — خلیل — چکمنی — زیرانی

باقی ہر سہ کا نسب آگے آویگا

مہمند — داؤدزی آویگا

زوجہ اول مسمات ورے — زوجہ دوم مسمات خاتونہ

کوکو آویگا — موسیٰ زئی آویگا

کالا — یعقوب — حسن — مہلی — عمر — مندو — ترل — شجاع — میارہ یا سعیار

مانزی — موسیٰ زئی — ابراہیم — احمد — سدو — سلیمان خیل — سندرزئی — غبازیے

ایوب — شابوخیل — ساک — تورہ — ابابخیل — غازی — ستی زئی — یوسف — بیوزی

حاجی — بائیک زئی — خوجہ — اسمعیل — مکتے — عمر — دولت شاہ — رجڑ

سدو — احمد خیل — مسلی — نوکہ — مندک

زوجہ اول مسمات بی بی ہوری — زوجہ دوم مسمات مریم — زوجہ اول مسمات بی بی خلاندرہ — زوجہ دوم مسمات مستورہ

مانا — حبیب — خلیل — دستی — بائی خیل — بہلول خیل — داؤدزی — اتو — مدو

خلیل زئی — مهمند

اسمٰعیل — سلیمان — بیان شاہ — اکاخیل — عباس — بارک — غوزے

بدون اندیشہ لڑائی خان کم دخل دیتا ہی ملکان اور سفید ریشان دیہہ فیصلہ کرتے ہین کبھی کبھی باجوڑ
کے لوگ غارت اور غلام پکڑ لانیکو واسطی کافرون کے ملک پر حملہ کرتے ہین اور اونسی لڑتے ہین پیشہ
قوم کا زیادہ تر کاشتکاری ہی مگر تراولی لوگ آہن بناکر فروخت کیواسطی باہر لاتی ہین اور باہر سی
کپڑا اور قند وہان جاتا ہی طریق لوہا بنانیکا یہہ ہی کہ عورات ریگ سیاہ کو محنت سی جمع کرتی ہین
فی روز ایک عورت قریب چھہ سیر ریگ جمع کرتی دو کان آہنگران مین اوس ریگ کو ڈال کر
آگ کا زور دیتی ہین اور وہ ریگ گلکر نیچے بہتی ہی اور بطور چکنے کے اول لوہا خام بنتا ہی اور پہر اوسکو
تاو دیکر کشتی بناتی ہین لوہا باجوڑ کا گرچہ میلا مگر بعد صفا کرنے کے اچھا ہوتا ہے پنجاور اور علاقہ
یوسفزئی اور حضرو تک فروخت کیواسطی لاتے ہین *

## قوم صافی معروف صاپی

اس قوم کے چھہ شاخین اس تفصیل سے ہین قندہاری مسعود گربز ودہر گاگی زئی خاوی خیل
یہہ قوم اپنے آپ کو سربنی افغان سی سمجھتی ہین اور کبھی اپنی مورث اعلی صافی کو غل زئی کا
بہائی یا بیٹا بیان کرتے ہین مگر سڑبن اور غلزئی کے ساتھہ انکی گرسی نامہ کی شمولیت کسی جگہہ
تحقیقات سی نہ مل سکے الا اسمین شک نہین کہ قوم تنخی خواہ خوخی نسل سڑبن کی شامل قوم صافی بطور
وصلی کے چلے آتی ہین باعث اسکا ذکر بذیل اقوام خوخی کیا گیا اب ہماری عصر مین اس قوم کا زیادہ
گروہ بمقام سُورکمر نواح باجوڑ مین اہین ملک ترکلانی اور پہمند اور تمان خیل کے آباد ہے اور کچھہ
لگاو مین بہی کابل سے شمال رہتی ہین اور کونڑ مین بہی ہین سوات مین بہی اکثر دیہات انکی ایک
دو گہر سے خالی نہین ہونگے اخوند صاحب علیہ الرحمۃ سوات والہ بہی اسی قوم مین سی شاخ قندہاری ہی
صافی لوگ اکثر زمینداری پیشہ اور کم آزار ہین کل افغانستان مین اس قوم کا تخمینًا بارہ ہزار گہر ہوگا
مگر متفرق اور کم مشہور قوم ہے *

مغرب بایل جنوب تک اور بارہ میل شمال سی جنوب کو عریض ہی اوس مین گندم کے پیداوار زیادہ ہوتی
ہی بہ نسبت اور غلون کے دو بڑے قصبے ہین ایک خاص باجوڑ جسکو شہر کہتی ہین دوسرا ناوگئی ان دونون
قریب ایک ایک ہزار گہر کی آبادی ہوگی اور قصبہ جندول اور میاکلے بہی باجوڑ مین مشہور ہین میدان
پنجکوڑہ کی ساتہہ ایک درہ ملتا ہی بطور وادی کے جسکا نام براول ہی براول کا کچھ حصہ اچھا آباد اور
باقیماندہ جنگل سی لدا ہوا ہی اوس جنگل مین بہت قسم کے جانور ہوتی ہین بعضی جگہہ ایسی ہی کہ وہان
کثرت جنگل سی دہوپ بہی نہین لگتی دراصل براول بہی متعلق باجوڑ کی ایک علاقہ ہی اوسکی سکنائی
کو براولی کہتی ہین صرف فرق اتنا ہی کہ براول کا خان علیحدہ ہوتا ہی چودہوین صدی عیسوی کے بیچ قوم
ترکلانی نے جو خوخی کی شاخ ہی اسماک کو فتح کیا غالبًا قوم دیگان سی یہہ ملک ترکلانیون نے لیا ہے
اب باجوڑ کے قابض ترکلانی افغان ہین مگر دیگر قومون کے باشندے بہی اس تفصیل سی آباد ہین شمال کے
اونچی پہاڑ پر کافر جو مسلمان ہوگئی تہی رہتی ہین اوسی شمال کا فرسیاہ پوش کا علاقہ ہی قوم صافی
چار ہزار قوم دیگان تینتیس ہزار بہر دو کنارہ دریائی باجوڑ قوم شینواری کی لوگ چار ہزار آدمی اور کچھ
ہند کے بہی میدان باجوڑ مین خلط ملط ہوگئی ہین میدان کے رہنی والون کو رودباری کہتی ہین الفنسٹن
صاحب اپنی کتاب مین تعداد قوم ترکلانی کے شمار آدمیونکے نہین لکہتی مگر دس بارہ ہزار گہر تخمینًا بتاتی
ہین اس اندازسی غالبًا تعداد ذی روح اس قوم کے جو اوپر لکہی گئی ہی قریب صحت کی ہوگی ترکلانی قوم کے
خان اپنی ملک مین بہت اختیار رکہتی ہین اور باصطلاح زبان خود خان کو بادشاہ اور باز کہتی ہین الحال
غلام حیدرخان ناوگی مین اور فیض طلب خان جندول مین نامی اور مشہور رئیس ہے اور علاقہ براول مین
فیروز خان اور قوم اسمعیل زئی کا ملک گل محمد خان اور حیدرخان سکنہ ناوگی بڑا خان ہی و میرآبان خان
سکنہ شہر باجوڑ بہی مشہور اور صاحب اختیار خان ہین یہہ خان لوگ اپنی رعایا غیر از قوم افغان سے
بابت زمینات بارانی پنجم حصہ پیداوار سی اور نصف حصہ نہری زمین سی محصول لیتی ہین اور دوکان
آہن سی بہی چہارم حصہ لیا کرتے ہین اس آمدن کی تعداد تخمینًا ایک لاکہہ سی کم نہین ہی اور جو افغان اپنی
مملوکہ زمینات رکہتی ہین وہ لوگ گرچہ پیداوار سی حصہ معین نہین دیتی مگر بیگار اور لشکرکشی کیوقت خان کا
لشکر ہوتی ہین اور خان کو اختیار ہی کہ جرائم کی پاداش مین حسب مرضی خود سزا دیوی جلاوطنی اور قید
اور مارنے اور جرمانہ اور تاراج کا اختیار خان کو ہی مگر اکثر جرمانہ کیا جاتا ہے اور عدالت کی کام مین

خان قوم گگیانی کے ساتھ ہوا تھا اوسکو یوسف زئی قوم کا ایک آدمی ور غلان کر لیگیا گگیانی لوگ
اس سبب سی بہت غصہ ہوکر شدید دشمن یوسف زئی کی بنی مسمی جبنگا قوم گگیانی کے ترغیب سی
یوسف زئیون کے معتبر ملک حاکم کابل کے حکم اور حضور مین مارے گئی کابل سی بعد گگیانی لوگ
ملک لغمان کی علاقہ باسول مین چلے آئی اور پھر بابر بادشاہ کی حکم سے خارج ہو کر ننگرہار کیطرف آئی
اور پھر ملک احمد فی روئی آوری کے طور پر جا کر بوعدہ دینی ملک دوابہ جہت مقابلہ قوم دلازاک اپنے
شامل کئی اور فتح کے بعد گگیانیون کو علاقہ دوابہ جو درمیان دریای کابل اور سوات کے ہی ملا اور
نیز کچھ حصہ باجوڑ کا بھی اونکے قبضہ مین آیا تھا مگر اوس سی ترکلانی قوم نے بیدخل کر دئیے اب یہہ
قوم اکثر دوابہ مین آباد ہی اور تعداد اسکی تخمیناً پانچ ہزار گھر بیان کرتے ہین انکا دستور کچھہ یوسف زئی
اور بعضی باجوڑ کے لوگو نسی ملتا ہے اکثر پیشہ زراعت کاری رکھتی ہین +

## ذکر قوم ترکلانی کا

اس قوم کو افغان اپنی روزمرہ مین ترکانی بھی کہتی ہین مسمی ترک اس قوم کا بانی و مورث اعلی مسمی
حشی یا خوگنی کا بیٹا مسمات بتو کی شکم سے تھا جنکا حال کچھہ پہلے لکھا گیا ہے ترکلانی سی بیچ باوجود
تلاش بہت کی صحیح شجرہ نسبت قابل اطمینان نہین مل سکا اور چونکہ اوس قوم کی لوگ یہان نہین
آتے اسواسطی کامل حال ملنا دشوار ہوا مگر اس قوم کے دو ہشیار آدمیونسی جنمین سی ایک خاص
باجوڑ کا رہنے والا تھا میرے ملاقات ہوئی اونکے بیان متفق سی واضح ہوتا ہی کہ ترکلانی قوم اوپر سے
چار شاخون مین منقسم ہے سالارزئی جو درہ چارمنگ و براول مین بھی رہتی ہین اس شاخ کے
آدمیونکی تعداد بارہ ہزار بیان کرتی ہین دوم مموندجسکی دو فرقے ہین ککازئی اور دوڑے ممونداونکو بھی بارہ
ہزار شمار کرتے ہین سوم یوسوزئی جسکی تعداد اسلحہ بندان چھہ ہزار مشہور ہی چہارم اسمعیل زئی وہ بھی
چھہ ہزار ہونگے علاوہ انکے براولی دس ہزار بتلاتی ہین +

## ملک باجوڑ

جسمین یہہ قوم رہتی ہی ایک پہاڑی علاقہ سرسبز خوش ہوا ہی باجوڑ کی مغرب کیطرف ہندوکش کا
پہاڑ اور مشرق کوہ مقبوضہ اتمان خیل اور شمال بھی کوہ ہندوکش ہی جسمین کافرسیاہ پوش رہتے
ہین اور جنوب کوہ مہمندان ہی وادی باجوڑ میدان ہی قریب بیس میل طویل مشرق با شمال سے

تک اونکا تعشق پوشیدہ رہا جب مسمات بنتی سکنہ باندرہ کی جو سہیلی دُرخانی کی تہی شادی تیار ہوئی اور وہان دُرخانی بہی گئی اور اپنی حُسن کے استغنا سی دُرخانی نے مردونن سی پردہ کرنا شروع کیا مگر آخر کو مستمی پیر صالح کی کوشش اور آدم خان کے رباب نوازی اور تعشق سے پردہ چہوڑکر باہر نکلی تب سی اونکے تعشق کا شہرہ آفاق ہوا اور چونکہ ناطہ دُرخانی کا ہمراہ مسمی پیاوی ہوچکا تہا اسواسطی کوئی صورت وصل بے غم کی معلوم نہوئی بہ ذریعہ شادی پیاوی کے آدم خان دُرخانی کو والدین کے گہر سی نکال کر مسمی میرا بی والد مسمات طوطیا زوجہ سابق اپنی کے گہر لیگیا اور وہان پناہ گزین ہوا مگر میرا بی نے ننگ افغانی کو داغ لگاکر آدم خان کو گرفتار کر لیا اور دُرخانی کو پکڑ کر بطور قیدی پیاوی کے پاس بہیجدیا اس غم سی بعد چندے صرف آدم خان مرگیا اور مسمات دُرخانی قید مین ہمیشہ اپنی غمخوار کے انتظار مین اشک ریزان تہی کہ ایک روز اوسنی آدم خان کے رباب کا آواز سُنا اور جب باغچہ سے دیکہا تو مستمی میرو قوال آدم خان کا وہی رباب بجاتا تہا میرو سی حال انتقال آدم خان کا سُنکر دُرخانی پر غم نے ایسا ہجوم کیا کہ بباعث ضعف قید اور کم خوری اور غم فراق جان بحق تسلیم ہوئی اور اس قوم مین ان ہردو کا پاک عشق اسقدر مشہور ہے کہ لوگ کہتی ہین کہ بعد دفن دو تواتر جا قبر مین ملگئی اگرچہ یہہ بات قابل تسلیم نہین مگر ممکن ہے کہ اونکے کسی ہمراز نے اونکو ایک قبر مین کر دیا ہو اسیطرح اسملک مین ایک یہہ روایت اور اعتقاد یہی ہے کہ آدم خان کی قبر پر جو درخت کریہ کہڑا ہی اوسکی لکڑی سی اگر کوئی شخص ناخون بناکر رباب سیکہی تو جلد علم موسیقی حاصل کرسکتا ہی

## ذکر قوم گگیانی کا

جیساکہ اوپر ذکر ہوا قوم گگیانی بہی خوخی سے متعلق ہی مگر اس شاخ کی اصلیت کا حال اخوند درویزہ اپنی کتاب مین اسطرح لکہتا ہے کہ مسمی تک ابن خوشی کی اولاد نرینہ نہین تہی صرف ایک دختر تہی مسمات کانی باپ نے اوسکا نکاح اپنی شبان موسوم بزرگی بازیر کی تہاکر دیا اوسسی گگیانی پیدا ہوا اور اوس باوری ذریعہ مسمی تک کی اولاد سی شمار ہوا گگیانی لوگ کابل تک دیگر قوم خوخی کے ساتہہ رہی جب مرزا الغ بیگ کے وقت یہہ قوم نواح کابل مین قرار گزین ہوئی تو یوسف زئی کے ساتہہ گگیانیون کی عداوت شروع ہوئی بنیاد عداوت اسی اوٹہی کہ ایک عورت جسکا ناطہ

رہتی ہین بلکہ کُل مشرقی حصہ افغانستان اور دوابہ سندساگر کی لوگ اور بعضی مغربی افغانستان
کے بہی جو اونکا نام سُننے تعظیم کرتا ھے اور دور دور سی لوگ اونکی زیارت کی واسطی جاتی ہین اور مرجع خاص
وعام ھے جو لوگ اونکی پاس جاوین اونکو لنگر سی روٹی ملتی ہے اور مرید اور پیش خدمت اخوند صاحب
کی اونکو مہمانداری کا بند وبست کرتے ہین مذہب کی معاملہ مین وہ احکام جاری کرتے ہین اور اونکو
سب اہل سُنت جماعت مسلمان مانتی ہین اور نہایت اعلیٰ قدر کرتے ہین اور اونکی مرید مطیع اس
تمام نواح مین بہ کثرت ملتی ہین آخوند صاحب کی اوقات ہر ایک نیک کام کی واسطی منقسم ہین اور
ہمیشہ دنکو روزہ رکہتی ہین اور منہیات اور مکروہات کا پرہیز غایت درجہ تک کرتے ہین +

## مختصر قصہ دُرخانے وآدم خان

چونکہ یہہ قصہ اس قوم بلکہ اکثر افغانی قوموں مین مشہور ھے اور یوسف زئی لوگونکی مجمع مین رباب
کی ساتہہ بڑہی سوز سی گایا جاتا ھے اور پشتو کی زبان مین بطور نظم منظوم ھی مگر وہ بہت طول اور
اکثر خلاف واقع آمیزش سی مملو ھی قابل تحریر صرف اسقدر ھی کہ آدم خان ولد حسن خان قوم میتہہ خیل
یوسف زئی ایک شوقین اور خوبصورت جوان تہا رباب نوازی مین اپنا ثانی نہین رکہتا تہا
اور شکار کی بہی بہت شوق تہی اور بہت رباب نواز اوسکی مجلس مین حاضر رہتی تہی اوسکی جای بود و باش
مین مختلف روایات ہین بعضی کہتی ہین کہ بنہیر کا رہنی والہ تہا اور غالب روائیت یہہ ھی کہ بڑہی کوٹا
علاقہ سواتہہ مین اوسکا گہر تہا اور چونکہ یوسف زئی لوگ بہی اوس عہد مین اکثر کوچی رہتی تہے جب آدم خان
کی کلی قشلاق کے واسطی بمقام بلا کنڈ پہونچی تو اوس جگہہ سمات دُرخانی کے باپ کا گانو بہی مقیم تہا
دُرخانی کی باپ کا نام میر جوگی خان قوم حاجی خیل تہا ایک روز آدم خان اپنی اسپ کی نعلبندی کی
واسطی مسمی بائو آہنگر کی دوکان پر آیا اور وہان سمات دُرخانی بہی ووک کی درستی کیواسطے
آئی تہی دیدہ بازی سی دونون کے باہم تعشق پیدا ہو گیا کہتے ہین کہ جس جگہہ بائو آہنگر کا دوکان تہا
اوسجگہہ درخت فلاہ جو اوسکی دوکان کی میخ سی سرسبز ہوا اور علامت دوکان آہنگری تا حال کوتل بلاکنڈ
پر متصل رستہ سواتہہ موجود ہی اور اس درخت سی طرف مشرق علامت کہنڈرات باہنڈی گاہ دُرخانی
کا موقع بتلاتی ہین اور وہان ایک چوڑا پتہر ہی جسکی نسبت لوگ کہتی ہین کہ اسپر بیٹہہ کر دُرخانی چرخہ
کاتا کرتی تہی اور آدم خان کی باہنڈا کی نشانی اس درخت سی مغرب موجود ہی الغرض عرصہ

گہی علاقہ یوسف زئی مین آئی اور عبد الحکیم اخون زادہ کی مسجد مین رہنی لگی چند عرصہ کے بعد توردہیری مین
جاکر صاحبزادہ محمد شعیب کی جو مشہور آدمی تہی مرید ہوگئی یہہ صاحبزادہ مرید تہا حافظ جی صاحب عمر زئی کا اور حافظ
جی صاحب مرید تہی اشونی صاحب مشہور صاحب طریقت فقیر بہیروالی کی اور وہ اسواسطی مشہور تہی کہ اونکی مرید
چارون طریق سیکہتی تہی نقشبندیہ سہروردیہ قادریہ چشتیہ - اخوند عبد الغفور صاحب نی پہلا طریقہ اختیار
کیا اور متصل ہنڈکی موضع بیکی لب دریا سندہ پر قیام کرکے یہہ طریق جاری کیا اور وہان ایک جہوپڑی یعنی
زور خانہ بنایا جسمین بارہ برس تک معبود حقیقی کی عبادت کری کہتی ہین کہ بارہ برس مین اوہنون نی
کچہہ سمو کہاکر اور پانی پیکر گذارہ کیا بیکی مین اپنی عبادت اور فضل ایزدی کی سبب سی مشہور ہوئی اور
لوگ اونکی پاس آنی لگی مگر اسی عرصہ مین سید احمد اور خادی خان کی معاملہ مین دخل دینی سی لوگون نی
اونکو چہوڑ دیا پس چند عرصہ کی بعد زیارت غلامان تپہ خدرزئی مین جا رہی اور وہان پہر پہلی طرح مشہور ہوئی
وہانسی موضع سلیم خان مین جاکر عزلت گزین ہوی جہان بہت لوگ اونکی مرید ہوگئی اور اونکا نام دور تک
مشہور ہوگیا سنہ ۱۸۳۵ء مین جب سکہہ اور افغانون کی لڑائی ہوتی تہی تو امیر دوست محمد خان نی
اخوند صاحب کا نام سنکر واسطی شمولیت جہاد خیبر مین اونکو طلب کیا اور وہ بہت سی غازی اور
طالب العلم لیکر خیبر مین پہونچی مگر وہان سلطان محمد خان کی منصوبہ نی معاملہ بگاڑ دیا صاحب امیر کی
فوج قبل از جنگ واپس چلی گئی تو اخوند صاحب باجوڑ کی طرف فرار ہوئی اور ہمراہیون نی
اونکا ساتہہ ترک کیا چند عرصہ رہنے کے بعد کوہ رانی زئی مین بمقام گل درہ جا رہی جہان اونکا
نام زیادہ چمکا اور چند مدت پیچہی اوسکی موضع سیدو علاقہ سوات مین اونکو کچہہ زمین دی گئی جہان
وہ اب تک رہتی ہین موضع سیدو مین پہونچکر اوہنون نی بیک بی خیل قوم مین سی شادی
کری اور اوس بی بی سے اونکی دو فرزند ہین سنہ ۱۸۶۳ء مین بمقام درہ امبیلہ جو گورنمنٹ انگریزی
کی فوج سی بنیر وال وغیرہ پہاڑی لوگون نے مقابلہ کیا اونمین یہہ بہی شامل تہی ہرچند کہ اہالیان
سرکار کو انکی شمولیت کی امید اس باعث کم تہی کہ پہلے انسی کبہی کوئی ارادہ مخالفت نسبت سرکار
انگریزی ظاہر نہین ہوا تہا لوگ بیان کرتے ہین کہ اونکی آنے کا سبب یہہ تہا کہ مولوی عبد اللہ
وہابی کی روز افزون زور کی سبب سی اونکو رشک پیدا ہوا تہا اخوند صاحب کی بہت مرید
ہین اور لوگ اونکی غایت درجہ تک تعظیم اور تکریم کرتے ہے نہ صرف ایک قوم یوسف زئی جسمین وہ

خٹک کی علاقی مین و آخر الذکر پر تین چار روز ہر سال مین ایکدفعہ میلہ لگتا ہی ور بہت لوگ جمع ہوتی ہین مضافات
پہلی پشاور مین جھنڈا کا میلہ اور بعد رمضان کاکا صاحب کی زیارت پر ہندو اور سوداگر بیوپاری بہی بہت
جمع ہوتی ہین اور میدان پر بیٹھکر ہر قسم کی چیز فروخت کرتے ہین کشتی مداریہ نیزہ بازی وغیرہ اکثر قسم
کی کہیل کہیلتی ہین قمار بازاور طوائف بہی ہوتے ہین اور اس میلہ مین دشمن تک بہی ملجاتی ہین اور اپنا
تنازعہ شمشیر سی فیصلہ کرلیتی ہین سرکار انگریزی کی عملداری سی پہلے ہمیشہ ان میلون ہر کُشت وخون ہوتی تہی
فی الحال انتظام کے سبب سی اتنا فساد نہین ہے مگر تاہم چند واردات ہوجاتی ہین پیر بابا کی خانقاہ پر جو ایک
ویرانہ جگہہ پر واقع ہونیکے کوئی عام میلہ معین نہین ہوتا مگر اکثر لوگ اونکی متبرک مزار پر جاتی ہین
اور بمقام جوگیا نو سر جو کوہ الم کی دہار موسوم طور تا بائی اوپر واقع ہی بہار کی موسم مین ہندو و مسلمان
جاتی ہین اور تین روز تک وہان مقیم رہکر خوشی کرتے ہین اس میلہ کو ہندو لوگ رام تخت کہتی ہین
اور جو لوگ ہندو جاتی ہین وہ آپسمین باچھہ کرکے دو تین سو روپیہ تک جمع کرتی ہین اور اوس علاقہ کے
خانکو دیتی ہین ورنہ وہ نہین جانے دیتا علاوہ انکے عیدین کی تیوہار پر لوگ اپنی اپنی گانو مین خوشی
کرتی ہین اور عورات بہی جمع ہوتی ہین اور کہلتی اور گاتی ہین اور پینگ جہولتی ہین ٭

## حال اخوند صاحب سواتہہ کا

جونکہ قوم یوسف زئی کی ملک سواتہہ مین اس مشہور شخص کی سکونت ہی لہذا مختصراً ذکر انکا کیا جاتا
ہی واضح ہو کہ نام اخوند صاحب کا عبد الغفور ہی ۱۲۱۱ ہجری مین یا اوسکی قریب جسکو عرصہ تہتر برس کا
ہوا علاقہ پر سواتہہ مین پیدا ہوی اونکی والدین کی خبر ٹہیک نہین معلوم ہوتی مگر غریب آدمی چروائی
کی طور پر تہی قوم اونکی صافی یا صابی ہی یہہ قوم قدیم سی سٹرنی افغانون کی ساتہہ ایک استانہ چلا آتا ہے
بعضی لوگ قوم صافی کو سید سے نسبت دیتی ہین اور بعضی سٹرنی افغانون کی ایک شاخ سمجھتی ہین مگر
قابل اطمینان صحت حاصل نہین ہوسکتی غالب ہی کہ قوم سٹرہ بن کی ساتہہ بطور وصلی نہ کہ نسبی یہہ شاخ شامل
ہوگئی ہے جب عبد الغفور صاحب لڑکا تہا تو والدین کے حکم سی مویشی چرایا کرتا تہا مگر خورد سال عمر مین
بہی خداوند کریم نی اوسکی وجود مین پرہیزگاری اسقدر پیدا کی تہی کہ جس گاو میش کا دودہ پیا کرتی تہی اوسکو
رسی سی پکڑکر چرایا کرتا تہا۔ تاکہ حرام بیگانے زراعت نہ کہا جاوی جب اٹہارہ برس کی عمر ہوی تو
تارک دنیا ہو کر موضع بیرن گولہ مین چلا گیا پڑہنا لکہنا سیکہا اور مدت تک طالب العلم رہا۔ آخر کو گوجر

توکچھہ خوشی نہین کرتے بلکہ آفت سمجھتی ہین جب لڑکا تخمیناً آٹھہ برس کا ہوگیا یا اوس سی پہلی ختنہ کیا جاتا ہی
اوراس سُنتکی خوشی بہی کی جاتی ہے دوست اورا قربا جمع ہوتی ہین شادیانہ دہل سرنا بجایا جاتا ہی کہانے
اور ضیافت ہوتی ہی اور بعد اخیر کہانیکی مہان بطور تنبول روپیہ دیتی ہین اگر بڑا آدمی ہو تو اوسکی اس آمدنی
سب خرچ سی کچھہ نفع ہوتا ہی اور غریب کو نقصان بعد اس رسم کے لڑکی کو نماز وغیرہ فرایض و آداب مذہبی
سکہائی جاتی ہین جب باران یا چودان برس کی عمر کا ہوتا ہی تو وہ باپ کے ساتھہ باہر کام پر جاتا ہی اور
تب سی اوسکو حجرہ مین سونا پڑتا ہے یا اپنی باپ کی خرمن یا ہرٹ پر یعنی جاہ پر اور تخمیناً بیس برس
کی عمر کو جب پہونچا تو باپ اوسکو ایکحصہ اپنی جایداد سی دیکر علیحدہ کرتا ہی اور لڑکا یا شادی کر لیتا ہے
اور گہر پر رہتا ہی یا غیر ملک مین نوکری کی واسطی چلا جاتا ہی اور بعضی ساون بہادون کی گرم موسم کی طلب
رانی سی تنگ آکر اور معاش مکتفی گذارہ نہ سمجھکر ہندوستانکو چلی جاتی ہین اور جو وطن سی باہر جاتی ہین تو
ضعیف العمری کی قریب واپس آتا ہی اور اپنا حصہ لیکر باقی ایام زندگی خانگی انجیر کے درخت دیکہنی مین
گذارتا ہی اور کوشش کرتا ہی کہ زیادہ نماز اور عبادت سی جوانی کے وقت کی گناہونکا بدلہ کری اوسکی
آخری خوشی یہہ ہے کہ اپنی گانو اور بزرگون کی گورستان مین دبایا جاوی چنانچہ اپنی رشتہ دارونکی نعش
اور استخوان غیر ملک سی لاکر اپنی گورستان مین دفن کرتے ہین اپنی وطن مین قبر ہونی کی خواہش دلی ہی جوگہر
پر رہتا ہے اونکا حال اوپر لکہا گیا ہی کہ وہ زمینداری کرتی ہین اور کبہی کبہی لڑتے ہین ہر ایک گانو مین
نقارہ یا دہل رہتا ہی واسطی خبر رسانی حملہ مخالف اور جمع ہونی واسطی مقابلہ یا تعاقب غنیم کی سلسلہ وار گانون
بگانون بجائی جاتی ہین اوسکی ذریعہ سی جہیڑ اور لشکر جمع ہوتا ہی اور دیہہ بدیہہ خبر پہونچتی تھی* بس اسطرح سے
قوم یوسف زئی کا رواج اور دستور ہے مگر اب کوئی کوئی بدلی جاتی ہین سرکاری عملداری سی سکنای علاقہ
یوسف زئی کو فایدہ حاصل ہوا ہی امن اور آرام کی سواد ولتمندی مین بہی ترقی ہوتی جاتی ہے مگر بہری
وہ پہلی حال کی طرح آزادی بہت چاہتی ہین گورنمنٹ نی اونکی فایدہ کی واسطی بہت کچھہ کیا ہی پل اور سڑک
اور چوکیات وغیرہ امورات رفاہ عام سی مگر ابہی اور بہی کرنا باقی ہے +

## ذکر خانقاہ اور میلونکا

اس ملک کی لوگ جن زیارتون کی زیادہ معتقد ہین اور وہان جاتی ہین اون مین سی یہہ تین خانقاہ
زیادہ مشہور ہین پیر بابا کی خانقاہ ملک بنیر مین جھنڈا کی زیارت بنا ور مین کاکا صاحب کی خانقاہ

* اسطرح کی لڑائی کی ضرورت اب سرکاری علاقہ مین نہین پڑتی +

کو پنغلہ یا چنغالہ بولتی ہین الغرض بعد منگنی ہوجانی کی وہ لڑکا منسوب اکثر اہنی سسرال ہین آتا جاتا ہے
بعضی خاندانون ہین تو لڑکے اپنی منسوب مرد کو نہین دیکہتی اور اوس سی پوشیدہ رہتی ہے مگر سواتہہ
اور بعضی یوسف زیون ہین بہی چنغول بازی کی رسم بہت ہے اور چنغل بازی اوسکو کہتی ہین کہ مرد
منسوب شادی سی پہلی جب سسرال ہین جاتا ہے تو اپنی زوجہ منسوب کی ساتہہ مشغول ہوتا ہی اور ان
ہر دو کی چہارپائی علیحدہ ایکجا بچہائی جاتی ہے اور آپسمین باتین کرتے ہین کبہی کبہی اس شغل چنغول
بازی کا نتیجہ یہہ ہوتا ہی کہ برات جانی سی پہلی حمل بہی ہوجاتا ہے سبب الدین دختر جلد رسومات شادی
انجام کرکے دختر کو بیاہ دیتی ہین اس طرح والدین کی گہر تخم بونی سی کچہہ عیب نہین سمجہتی سوای اسکے
اگر برات آنی سی پہلی یہہ راز فاش ہوجاوی تو مرد منسوب کی دوست اور دختر کی سہیلیان ہنسی اور
مزاح اونسی کرتی ہین مذہبی طریق شادی کا نکاح ہے ضیافت شادی کو واَوُو - اور برات کو جنج
کہتی ہین اہل جنج دونون طرف کی رشتہ دار اور دوست ہوتی ہین روز مقررہ پر وہ مرد منسوب اپنے
دوستونکی ہمراہ اور مرد و عورات کا گروہ لیکر سسرال ہین جاتا ہے عورات مردانسی جدا چلتی ہین اونکو
جانجیان کہتی ہین جانجی بندوقین بہی چلاتی ہین گہوڑی دوڑاتی ہین ڈہل اور سرنا میراسی لوگ بجاتی ہوے
ہمراہ ہوتی ہین دختر کی گہر پر بہی اونکی رشتہ دار اور دوست جمع ہوتی ہین جنکو مانجیان کہتی ہین جب جنج
منزل مقصود کو پہونچ جاوی تو جانجی اور مانجی آپسمین ملتی ہین اور وہ دن اور رات باجہ بجاتی اور
گاتی اور کہانہ کہاتی اور خوشی کرتے ہین اوسی رات کو نکاح ملان پڑہتا ہی اور صبح کو دولہہ اپنی عروس
کو لیکہ معہ جانجیان گہر کو واپس جاتا ہی اور مانجی لڑکی والونکی گہر پر رہتی ہین جب مہمان رخصت ہوئی
تو عموماً تیسری روز دولہہ پہلی دفعہ اپنی عروس کی چادر اوٹہا کر اوسی دیکہتا ہی سب سب مشقت اسکی لوبی
ہوتی ہی شادی پر سب خرچ بسر والی کا ہوتا ہی دوست اور اقربا اوسکو تنبول دیتی ہین مگر وہ بطور قرضہ
کے ہی اونکی گہر مین شادی کی وقت آدا کیا جاتا ہی زیورات اکثر ملکہ عاریتاً لیجاتی ہین خرچ شادی
پر بہت ہوتا ہی اسکی تعداد کم سی کم ص روپیہ سے اور اوسط عوام لوگون ہین دو سو روپیہ ہے اور بڑی
خاندان اہل دول ہین دو ہزار تک بہی ہوسکتا ہی تولد پسر پر بہت خوشی کی جاتی ہی لیکن والدہ
اوسمین شامل نہین ہوتی کسواسطی کہ چالیس روز تک وہ کوٹہہ سی باہر نہین نکلتی اور اوسکو کچہہ نادانی کے
رسوم کرنی پڑتی ہین اور جب یہہ رسمین ہوچکین تب وہ چالیسوین دن غسل شفا کرتے ہے اگر دختر پیدا ہو

دوست اوٹھالیجاتی ہین اور وہان بمجمع عام مردان نماز جنازہ گندی کا آخون امام پڑہاتاہے بعد ادائے
جنازہ میت کو اوس لحد مین لٹاکر ذرہ سا موہنہ اوسکا قبلہ رو کرکی اور لحد کو پتھر یا لکڑی سی چن کر قبر پر
مٹی کا ڈہیر لگاکر ماہی پشت بنا دیتی ہین اور اسقاط تقسیم ہوکر سب لوگ واپس آتی ہین اور متوفی کی وارث
اور رشتہ دار گہر جاکر تعزیت اور فاتحہ خوانی کے واسطی بیٹہتی ہین تین دن تک عورات وہ بھی کرتی ہین اور مرد
فاتحہ خوانی کے واسطی جسکو لاس نیوا کہتی ہین جاتی ہین اور اخوند اور علما و فقرا کو خیرات کی روٹی ملتی
ہی چوتہی روز سب عورات جمع ہوکر قبر پر جاتی ہین اسکی بعد بیگانہ لوگ کچھ نہین کرتی مگر متوفی کے
رشتہ دار اور دوست چالیس دن تک ہر ایک جمعہ کی روز اوسکی قبر پر فاتحہ کیواسطی جاتی ہین اور چالیس
دن چہلم کی خیرات کرتی ہین باوجودیکہ یوسف زئی مین بہت لوگ ماری جاتی ہے اور وہ لوگ مرگ
بہت دیکہنی کی عادی ہین مگر تاہم میت کا افسوس اور غم بہت کیا جاتا ہے +

## رواج شادی

اکثر لوگ ایک عورت رکہتی ہین اور بعضی دو اور خوانین اور دولتمند پورہ چار نکاح کرتی ہین اور پابندی
یعنی چار یہ جب توفیق جتنی رکہ سکین ناطہ لڑکی کا رشتہ داری کی لحاظ سی ایسی خاندان مین کیا جاتا ہے
کہ جہان دوستی کا ارادہ ہو اور گفتگو ناطہ کی اکثر معرفت ڈوم جسکو ریوریا دلال کہتی ہین کیجاتی ہے اس
قوم کو مرد اور عورت کا حال ڈومونکو بخوبی معلوم ہوتا ہی جب کہ والدین دختر نی کسی شخص کو ناطہ
دینا منظور کیا تو شخص منسوب ڈوم دلال کی ساتھ والدین دختر کی گھر جاتا ہے اگر اوس وقت والیان
دختر نی ناطہ دینا قبول کیا تو شخص منسوب کی واپس جانی کے بعد دو یا چند معتبران دیہہ معہ باپ یا بہائی
مرد کی والدین دختر کے گہر جاتی ہین اور وہان وقت شب جملہ امورات شادی اور باخلاصی اور تعداد
زر نقد وغیرہ اخراجات مقرر ہوکر اکثر اوسی رات مہر بہی تعین ہوکر زبانی وکیلان یا بحاضری مرد منسوب
نکاح بہی ہوجاتا ہے اور اگر زر مقررہ موجود نہو تو تاہم رسمی اوسکی میعاد نکاح معین کر لیتی ہین اور
پہر باپ لڑکی کا اور وہ شخص منسوب ایک پیالہ سی شربت پیتی ہین اگر لڑکا منسوب ہمراہ نہو تو اوسکا
باپ یا بہائی جو گیا ہو وہ پیتا ہے اور اس رسم کی بعد عہد ناطہ کا مضبوط ہوجاتا ہے اور بعد اسکے شکست
عہد ایسا سخت ناگوار ہے جیسا نکاح شکنی جب ناطہ ہوگیا تو دونون طرف کی دوست مبارکباد کہتی
ہین اور ایسی سنگنی کو کوژدن کہتی ہین مہر کو مہر اور لڑکا منسوب کو طلائی یا چنغول کی اور دختر منسوبہ

میراسی نقلین بہی کرتی ہین اورخود گیت بناتی ہین اونکی گیت مین اکثر بہادرون کی لڑایون کا ذکر اورصفت ہوتی تھی مگر عاشقانہ گیت اور مزاخانہ چاربیتہ بہی بہت ہوتی ہین بعضی گیتون مین بی حیا اور خراب ذکر بہی ہوتا ہے ؛

## عورتون کا

ناچنا گانا علیحدہ ہوتا ہے مردمان کی ساتہہ شامل نہین ہوتی مگر خاص تیوہار عیدین وغیرہ کی سوای عورات کا ایسا مجمع خوشی والہ نہین ہوتا اکثر اوقات گہر کی معمولی کامون مین مشغول رہتی ہین اور ایک گہر سی دوسری گہر مین پہرتی ہین اور باتین کرتی ہین اور آپسمین لڑتی ہین اور قریب کل کی خواندہ نہین ہوتی شاید ایک یا دو ہون گے جب باہر پہرتی ہین تو چپ رہتی ہین اور غیر محرم سی مونہہ چہپاتی ہین یوسفزئی کی عورات کا دل بہت دلاور ہوتا ہے وہ اپنی شوہرونکو لڑای اور خونریزی کی ترغیب اور دلیری دیتی ہین عورات کی روزمرہ کی خانگی اور معمولی کام یہہ ہین پانی لانا دودہ رڑکنا اور کہانا پکانا چکی پر خوراک کیواسطی دانہ پیسنی اور سوت کاتنا بڑے لوگون کی مستورات ہین وہ بہی اپنی خوشی کے ساتہہ گہر کا کام کرتی ہین لیکن وہ زیادہ اپنی آرایش اور زیورات اور پارچات اور سر کی زلفین گوندنی مین مشغول رہتی ہین ہاتہہ پاؤن پر نکریزا یعنی حنا اور آنکہون مین سرمہ لگانی کی شوق تھی خانفا ہون اور اپنی رشتہ دارون کی قبرون پر عورات بہت جاتی ہین خصوص جمعہ کے روز گورستان مین بہت پیر وجوان عورات پہرتی نظر آتی ہین کوئی خاموش پہرتی ہین اور قبرون پر پہول اور پتہر اوٹہیکری رکہتی ہین اور بعضی بیٹہہ کر روتی ہین اور بین کرتی ہین اور سوز کے ساتہہ مردہ کو پکارتی ہین متوفی کا افسوس اور غم کرنا خاص عورتون کا کام معلوم ہوتا ہے رواج غمی جب کوی مرجاوی تو سب عورات اوس گنڈئی کی اور دیگر ہمسایہ متوفی کے گہر جمع ہوتی ہین اور وہان ویر یعنی بین کرتی ہین اور روتے پیٹتی ہین اور پیٹنی کی وقت زمین پر پاؤن مارکر پہرتی ہین اور دونون ہاتہہ ہر دو رخسارہ وسینہ پر مارتی ہین حتی کہ بعضی جگہری غم والونکی مونہہ اور سینہ اس دو ضرب مین سوج جاتا ہے اور نیلہ ہوجاتا ہی اس پیٹنی والونکی آگے ایک تجربہ کار عورت بطور سرگروہ لاہنی کا آواز دیتی ہے اور اوسکی آواز کی بعد سب گروہ عورات جو اوس سی پیچہی ہوتا ہے یہہ آواز نکالتا ہی ہای ہای ہوآئی اور پیٹتی ہین بعد اوسکے میت کو غسل دیتی ہین اور پارچات پوشیدہ میت غسل دینی والہ لیتا ہی اور کفن بطور آخری خلعت پہنا کر اور چارپائی پر ڈالکر اوس لحد تاریک مین تا نفخ صور سولانیکے واسطی اپنی خویش واقارب

پتی ہین بڑی خاندانون کی بیچ ضیافت کی وقت عمدہ کہانا پکانیکی کوشش کرتی ہین *

## پوشاک

سر پر اکثر سفید عمامہ گول وضع کی ڈہیلی دستار اور خلقہ فراخ اور طویل تا بہ ساق اور بر توک یعنی پائجامہ فراخ انکی پوشاک پوری ہوتی ہے جب ایک لونگی نیلی رنگ اور رومال سیاہ اونکی کا ہندی بر ہو یہہ جملہ پارچات دیسی پارچہ موٹی سی بنائی جاتی ہین اور میل چہپانی کی واسطی نیل سی اکثر سیاہ یا نیلہ رنگ دیا جاتا ہی ملکان اور خانان کی بہی اسی وضع کی پوشش ہے مگر اونکی اچہی کپڑی سی بنتی ہے اور لٹہہ خاصہ بہی پہنا جاتا ہی عورات کی سر پر اوڑہنی۔ یا چادر یا چپل یا سلاری اکثر چارخانہ خط والی ہوتی ہے۔ اور عموماً ایک ہی پارچہ اور ایک ہی نمونہ کی ہوتی ہین لانبا اور فراخ آستین والہ کورتا نیلہ سیاہ رنگ دیا ہوا ہوتا ہی اور شلوار زنانہ ذرہ گہیرہ دار اور اکثر سوسی موٹی قسم کی ہوتی ہے یہہ لوگ بدن کی صفائی کا کچہہ بہت لحاظ نہین کرتے بدون آبدست اور وضو اور تعمیل واجبات مذہبی کی سوای اور غسل کم کرتے ہین مرد سر پر بال نہین رکہتے اور نوخیز جوان مدت تک اپنی ریش کترائی کی سبب سے بڑہنی نہین دیتی عورات کی سر پر لمبی بال اور اکثر دو زلفین گوندکر دہنی اور بائین طرف سی گریبان کی اندر سینہ پر ڈالدیتی ہین *

## شوق اور عادات طبعی

اس قوم کی اہل دول مین باز اور عوام مین سگ اور بندوق کی شکار کا بہت شوق ہی راہزنی اور چوری مویشی اور نقب زنی بہی کرتے ہین اور بعضون نے اپنا گذارہ اسی حرام خوری پر سمجہہ رکہا ہے بی ریش لڑکون پر عاشق ہونا اور اونکی ساتہہ دوستی اور یارانہ رکہنا اغلام کی حد تک پہونچا تا ہے حسن پرستی بڑی شوق سی کرتی ہین اور بعضی لوگ عملداری ہا متصلہ مین نوکری کی شوقین بہی ہین سرکار انگریزی کی پیدل رجمٹون مین یوسف زئی کی لوگ بہت نظر آتی ہین بعضی اچہی سپاہی ہوتی ہین دستکاری کا پیشہ مطلق نہین کرتی گرچہ تجارت کو ذلیل نہین سمجہتی مگر اکثر ایسی ہین جو اس کام سی واقف ہی نہین یوسف زئی قوم خوش باش ہے سرود اور شعر اور غزل بہت پسند کرتے ہین اونکی باجہ نواز ایک خاص قوم ہے میراسی یا ڈوم اونکا باجہ نقارہ سورنا طبل سارنگی رباب ہے مگر رباب پختون لوگ بہی بجاتے ہین اور رباب کے ساتہہ گاتی بہی ہین رباب نوازی سی کوئی پختون عار نہین کرتا یوسف زئی لوگ قلعہ اور حجرون اور سفر مین بہی غزل اور لنڈائی بزبان پشتو ایک اونچی آواز و سوز کے ساتہہ گاتی ہین

کہ تیزی ہی شئے یعنی ماندہ نہوئی کہتی ہین کہ یہ خہ جارا او وہ جواب دیتا کہ کوئی شئے نہ ہو یا خوار نگی یعنی بڑا ہو یا نہ خوار ہو جب کوئی انکے گانو نمین جاتا ہے تو وہ کہتی ہین کہ ہر کلہ راشہ او سکا جواب ہے کہ تیکی درشہ یا ہر کلہ او سی ور شکر گذاری کے وقت کہتی ہین کہ خدای دہ بخہ۔ خدای والوی کا یا خدای دا او ساتہ اور جب کوئی روانہ یا رخصت ہوتا تو اوسکو کہا جاتا ہے کہ خدای پہ امان اور اوسکے جواب مین کہتی ہین کہ خدای در سرہ نیکی اوکا غرض کہ سب اسطرح کی الفاظ دعایہ ہوتے ہین

## ننگ عورات

انمین بہت ہی پردہ داری کی رسم یجہونون مین عام ہے خاندانی اور مقدور والے مستورات تو بدون برقع کی گہر سی باہر نہین نکلتی اور عام لوگون کی عورات اگرچہ پانی بہرنے وغیرہ ضروریات کی واسطی باہر پہرتی ہین مگر اجنبی آدمی سی اپنا چہرہ بچا رکہتی ہین اور اکثر پانی شام یا صبح اندہیری مین بہرا جاتا ہے اپنی عورات پر نگرانی اور شبہ بہت رکہتی ہین اگر وہ کسی غیر آدمی کی ساتہہ باتین کرین تو اونکو مارتی ہین اور بدکاری کی سبب سی جانسی مار ڈالتی ہین عورت کی دشنام یا امور مونث مان بہن کی دشنام انکو نہایت سخت ناگوار ہے اور اسکا بدلہ دشنام دینی والی کو مار ڈالنا ہی مگر بہگا لیجانا عورات کا اور منیز ابہی انمین بہت ہوتا ہی در پردہ آشنائی اور عشقبازی شوق سی کرتی ہین

## سکونت کا حال

اس قوم کی اکثر لوگ مٹی کی گہرون مین غیر بیانہ گذران رکہتی ہین اونکی کوٹہہ ما سکونتی چہوٹی ہوتی ہین ور مویشی کی غلاظت سی میلا اور تعفن دار ہر کوٹہہ مین ایک کمرہ سی زیادہ نہین ہوتا بعضی لوگ جو پہاڑ و نمین باہنڈی اور ڈہوک رکہتی ہین وہ چہپر اور جہوگی مین اپنا گذارہ کرتے ہین

## خوراک

اس قوم کی کچہہ بہت تحفہ چیز نہین ہی اپنی زمینات اور مویشی کی پیداوار کام آتی ہے سوآتہہ کی لوگ مکی اور چاول زیادہ کہاتی ہین علاقہ یوسف زئی مین گندم اور جو کی خمیری روٹی اور باجرہ بہت کہایا جاتا ہی شکر۔ قند سیاہ۔ اور شہد اور روغن زرد بہت کہاتے ہین تمباکو کا یوسف زئی مین بہت خرچ ہی اکثر آدمیونکی نیلی رنگ کی رومال تمباکو سی خالی نہین ہونگی یہہ نا بکار جنس حقہ پینی کی واسطی اور نسوار چڑہانی اور منہہ مین رکہنی کی لئی بہت مستعمل ہے افیون بہی کچہہ کہاتے ہین اور بہنگ اور چرس بہی بعضی سفلہ اور بدچلن آدمی

کا مال مویشی وغیرہ مبادلہ مین لے لیوین جو چیز پہلی چرائی گئی اوسکو دارہ یا دارہ دونو یہ کہتی ہین اور جو دوسرے قوم بطور مبادلہ مال مسروقہ لی لیوی تو اوسکو بوتہ برتہ کہتی ہین اگر ایک قوم کی آدمی کو دوسری قوم کی کسی آدمی کا قرضہ دینا ہوا ور وہ ادا نکری تو قرض خواہ کو اسیطرح کا بوتہ برتہ کرنیکا اختیار ہوتا ہے

## ننگ پختانہ

یعنی ننگ افغانی انمین بہت ہی اور پنجاب کا رواج بھی ننگ پختانہ کا لحاظ زیادہ ان باتون پر ہوتا ہے ننہ واتیہ اور بدل اور میلمستیہ ننواتیہ وہ ہی کہ جو شخص بطور خواستگاری گہر مین پناہ لینی آوی تو اسکو پناہ دینا چاہئی اگرچہ وہ دشمن بھی ہو اسطرح کی پناہ صرف گہر کی حد تک ہوتی ہے اگر اوس حد سی باہر نکل جاوی تو پہر اوسکا کچھ ننگ گہر والی پر نہین رہتا ہے اور پہر خود پناہ دہندہ وغیرہ کو اختیار ہے کہ جسطرح چاہی اوس سی پیش آوی اس گہر آنے کا ننگ اونمین یہان تک ہی کہ وہ کہتی ہین کہ خوک جو ایک نجس چیز ہی اگر وہ بہی گہر آجاوی تو اوسکو بہی پناہ دینی ضرور ہی بدل سی مراد معاوضہ ہی جو ہر ایک نقصان کا بدلہ نقصان پہونچانے والی سی لیا جاوی اور اسطرح بدل کا لینا بہی وہ ضروری سمجھتی ہین جب بعوض جان انسان کی جان لی جاوے تو وہ قصاص ہے میلمستیہ مہمان اور مسافرون کو کہانا دیتا ہی اگر کوئی پختون ان ننگ پختانہ کی باتون پر عمل نکری تو سب لوگ اوسکو نالایق سمجہتی ہین خصوصاً بدلہ لینی کا یہانتک دستور ہی کہ پشت ہا پشت اوسکا اثر رہتا ہے اور جب بدلہ نہ لیا گیا ہو تو اولاد کو سمجہایا جاتا ہی واسطے بدلہ لینے کی*

## طریق ملاقات

جب آپسمین ملتے ہین تو جیسا کہ سب مسلمانون کا دستور ہی کہتی ہین اسلام علیکم اور جواب بھی وعلیکم السلام اگر یہہ جواب ندیا جاوی تو سوای ترک حکم شرعی وہ لوگ بہی برا مانتی ہین اور دوست یا واقف جو مدت سی بعد ملتی ہین تو وہ ایک دوسری کو گلی لگا کر اور اکثر تین دفعہ سر ایک دوسری کی دہنی بائین پہیرتے ہین اور کہتی ہین کہ جوڑی خہ جوڑی تکڑہ ہی خوشحالی تازہ خہ نکڑای روغیی ـ گرچہ دوسری طرف کی جواب کا انتظار نہین کرتے مگر وہ دوسرا بہی اسیطرح کی الفاظ سی اوا اونہہ مچائی رکہتا ہی بعد اوسکے چار پائی پر بیٹہکر ایک دوسرے کی گہر اور بہائی اور دوستونکی خیر عافیت پوچہی جاتی ہی اور حقہ طلب ہوتا ہے جب راستہ پر کوئی راہ گذر ملتا ہے یا قلبہ رانی وغیرہ کام مین آدمی مشغول دیکہتی ہین تو اوسکو کہا جاتا ہی

سی آخر مین یہہ کہتی ہین کہ کیا ہم بختون نہین ہین اور چونکہ یہہ قوم اوس ملک اور اون لوگون مین رہتی ہین
کہ جنکو اونکی بزرگون نے کسی زمانہ مین فتح کیا تہا اسواسطی وہ اونکو حقیر نظر سی دیکہتی ہین بلکہ تکبر کی سبب
سی اپنی قوم مین بہی دوسری کو اپنے برابر نہین سمجھتی ہین اور ہر کوئی اپنی آپ کو برتر سمجھتا ہے شاک
اور حسد بہی بہت ھے ایک کا فایدہ دوسری کا خارچشم ہوتا ہی گرچہ قوم کے معتبر آدمیونسی اچھی طرح
گذارہ کرتے ہین مگر غریب اور زیردستون پر جہان تک دست رس ہو ظلم کرتے ہین احمد شاہ ابدلی
جب پشاور مین آیا تہا تو اوسنی بنظر انتظام ملک داری اور واسطی خوش کرنی لوگونکی قوم یوسف زئی
اور خلیل - مہمند - خٹک وغیرہ کو بر درانی کا خطاب زبانی دیا تہا اوس خطاب سی یہہ اپنا فخر سمجھتی
ہین - یوسف زئی کی ہمسوانہ - ملک کے لوگ کہتی ہین کہ یوسف زئی لوگ بی رحم اور بی مروت ہین اگر کوئی
اونکی ساتھہ نیکی کرے تو اوسکا معاوضہ لازم اور ضروری نہین سمجھتی ÷

## مہمان داری

جسکو بزبان خود میلمستیہ کہتی ہین بہت کیجاتی ھی مہمانونکو حجرہ مین کہانا اور چارپائی ملتی ھی ایک دفعہ
مؤلف خود موضع مرغوز علاقہ یوسف زئی مین مہمان ہوا قدرمند مہمان کی واسطی مرغ کا شوربا جو اوپر سے
سیاہ اور نیچی سی سفید ہوتا ہی اور حلوا اور خمیری روٹی اکثر مروج ھی اور مہمان کی بہت عزت کیجاتی ہے
صاحب خانہ اکثر خود اپنی ہاتھہ سی یا اوسکا کوئی فرزند یا بہائی مہمانکی نوازش کیواسطی کہانا لاتا ھی اور ہاتھہ
دہولاتا ھے کہانا ہمیشہ گہر مین مستورات کی زیر نظر پکتا ھے جو مسافر اجنبی مفلس ہون وہ مسجد کو جاتی ہین اور
گہر گہر کا مانگا ہوا ٹکڑہ کہاتے ہین اگرچہ اسطرح مہمانداری کرتے ہین مگر جب مہمان کا لوٹنا فائیدہ ہو اور
آئندہ اوسسی کچہہ دوستی یا تعلق کی امید نہو تو جب مہمان رخصت ہوکر اپنی حد سی نکل جاوی تو اوسکو
لوٹ لیتی ہین خصوصاً آمازئی اسواسطی اگر کسی مسافر کی پاس کچہہ ہو تو بدرقہ ہمراہ لیجانا ضرور ہوتا ھے
اور بدرقہ اجرت پر مل سکتا ھے یہہ بدرقہ اوس علاقہ کی خان یا سردار کا لینا چاہئی ورنہ کسی اور کا کام نہین
آتا اور ہر ایک خان کا اپنی قوم کی حد تک کا اختیار ھے اوسکے بعد دوسری خان کا بدرقہ لینا چاہئے
مگر بالفعل بدرقہ کا رواج نہین ھے ÷

## مبادلہ چوری

اگر ایک شاخ یا قوم کا آدمی دوسری قوم کی مویشی وغیرہ چوری کری تو مالکان مال کو اختیار ھی کہ قوم سارقان

اور لوگونکی ملا پڑھی ہوی ہوتے ہین اور ہر بڑی گانو مین علما جامع فاضل موجود ہین مگر عموماً زیادہ علم والے
کم ہین یوسف زئی لوگ اپنی قوم کو بہت برتر سمجھتے ہین اور خود نمائی کو عیب نہین جانتے مغرور اور طامع
حریص زود رنج کینہ ور معاوضہ لینے والے عفو نہین کرتے اور نادست رسی دل مین بدلہ لینے کا ارادہ رکھتے
ہین اور دل کی طرف ایسی سادہ ہین کہ بہت سی واہیات قصے سچ مان لیتے ہین اور شگون اور مہورت
کا لحاظ کرتے ہین ملاّن اور بزرگون کو بہت مانتے ہین جو وہ زبانسے نکالین اوسکو قبول کرتے ہین خانقاہ
اور زیارتون کی بہت معتقد ہین اور مرد اور عورت وہان جاکر منت اور شکرانہ دیکر دعا مانگتے ہین اور
یہہ عقیدہ اونکا دلی معلوم ہوتا ہے نہ ظاہری کیونکہ وہ علما اور خانقاہ کو بہت خیرات دیتے ہین لیکن اونکی
طبیعت مین آزادی یہان تک ہے کہ اگر وہ ایسا امر کرنا چاہین جو خلاف احکام مذہب کے ہی تو وہ فوراً
کر لیتے ہین نفس کے پیرو بھی بہت ہین +

## مذہب

اصل مین یہہ سب سُنی مسلمان ہین اور اپنی آپکو چار یاری کہتے ہین* فرایض شرعی کو وہ خوب جانتے ہین
نماز - روزہ - حج - اور زکات فرض سمجھتے ہین وایما تارک الصلواۃ آدمی کم ہین مگر اسی طرح بالاقضا
کرنے ایک کی بہی ہمیشہ پنج گانہ نماز پڑھنے والے بہت نہین ہین مگر تارک الصلواۃ کو معیوب سمجھتے ہین یہہ
لوگ خیرات بہت دیتے ہین بقدر مقدور اپنے کے امام مسجد و دیگر ملاّن اور بیوہ اور یتیم اور نابینا اور
لولا یا اپاہج کو اور ضعیف اور مفلسونکو خیرات دو طرح کی دیتے ہین ایک زکات مین سے جسکا ادا کرنا
فرض ہے دوسری خیرات جو اختیاری ہے خیرات مین کبھی نقد روپیہ بھی دیتے ہین مگر اکثر غلہ دیا جاتا ہے
اور یوسف زئی مین کوئی عشر پیداوار کا نہین دیتا روزہ ماہ رمضان بہت اچھی طرح رکہا جاتا ہے
روزہ خور کوئی کم بخت شاذ نادر ہوگا مسافر اور نابالغونکو خود اجازت ہے حج کا مبادلہ انہین زیادہ تر
اسطرح ادا کیا جاتا ہے کہ جو شخص خود حج کی واسطے مکہ معظمہ کو نہ جاوے تو بعضی اپنی طرف سے اجیر بہیجدیتے ہین
اور جسسے یہہ بھی نہو سکے تو وہ گرد نواح کی خانقاہون پر جاتے ہین خصوص جمعہ کے روز اکثر زیارتون پہ
جاتے ہین پیر بابا کی خانقاہ بنیر مین اور کاکا صاحب کی خٹک مین بہت مانتے ہین +

## خودنمائی

اور مغروری یوسف زیون مین بہت ہی ہمیشہ اپنے بزرگان اور اپنی جوانمردی کی صفت کرتے ہین اور

*الاّ فی الحال ملا سید میر سائن کو شہرکے معتقدون کو باقی لوگ وہابی کہتے ہین اور حنبلی سواہتہ کے معتقد جو اہل سنت جماعت ہین اونسے عناد دشمنی رکھتے ہین تا سید صاحب کے
اکثر قوم اتمان زئی اور بفیر اسمعان گہری اسمعیل زئی کا خاندان ہے باقی تمام لوگ اخوند صاحب سواتہ کے معتقد ہین +

بشت تانک عداوت رہتی ہی اور اکثر کم تصفیہ ہوتا ہی یہی سبب ہے کہ یوسف زئی قوم مین خانگی دشمنی قدیم سی بہت چلی آتی ہے ہر قوم اور گانو مین آپسکی دشمنی تہی اور سوائی بہس بدلائی کی بخوف دشمنان باہر نہین پہر سکتی تہی سرکاری عملداری سی پہلے علاقہ یوسف زئی مین بدون اسلحہ بندی زرعت کا کام نہین کرسکتی تہی اور فصل کی حفاظت بہی ایک جمعیت اسلحہ بند آدمیونسی ہوتی تہی اور محافظ مویشی کی واسطی بہی چراگاہ مین جاتی تہی اب سرکاری علاقہ مین ان احتیاطونکی کچہہ ضرورت نہین رہی گورمنٹ انگریزی کا حسن انتظام لوگون کی حفاظت اور امن کے واسطی ایک آہنی سپر بن گیا ہے اور اوس سپر کی حمایت کی نیچے جہان جاہین لوگ پہرتے ہین اور طفل مویشی چراتے ہین جہان پہلی بدرقہ یعنی گارد حفاظت کی واسطی تعین ہوا کرتی تہی اور پہلے گروہ محافظین کی بندوق اور شمشیر کی جگہہ اب لڑکون کے پاس مویشی ہانکنی کی لئی چہوٹے چہوٹی چوبدستی ہوتی ہین اور ہر کوئی اپنی گہر کا فاعل مختار ہے +

## حق مالکان رعایا پر

جو ہمسایہ لوگ ہین وہ سوای دینی تیسرے یا چہارم حصہ پیداوار زمینات زیرکاشت خود اور بہی مالکان کو محصول دیتی ہین اور ایام غارتگری مین جو تہا حصہ مال غارت سی خان لیتا تہا افغان اور ملان او سید چہوڑکر باقیماندہ ہمسایون سی خان بگری یعنی شادی کا محصول اوردولوگی تاوان یعنی جہان آگ کا دوف نکلے جسکی مرادفی گہر بطور حق لوما سالانہ محصول لینی کی ایک تم ہے اور ناغہ بہی مجرم اور غافل ہمسایہ سی لیتی ہین اور ہنود پر جو محصول ہی اوسکو جزیہ کہتی ہین گرچہ محصولونکی ایک تعداد معین ہے مگر حقیقتا مین لینی والے کی زور اور دینی کی مقدور پر منحصر ہی کچہہ منصفانہ طریق نہین ہے ۔ سرکاری علاقہ مین میجر لمسڈن صاحب نی ہر قسم کے جبوب کو بند کردیا تہا ۔ الا بعض واجب رقوم کی بندش سی مالکان کی حق تلفی ہے اکثر رعیت مالکان کوتا ہنوز واجب حق آدا کرتے ہین تہہ بائی زئی مین حق بوما یعنی خانہ شماری کا کہوٹ مالگذاری مین شامل ہوجانا درست عمل نہین ہوا خانہ شماری کی آمدن حق مالکان ہے اور سرکار مالگذاری منحصر اوپر لگان اراضی زرعی کی ہے ؛

## طرز وضع پیشہ و عادات

یوسف زئی لوگ اکثر متوسط اندام گندم رنگ پورہ قد دلاور ہوتے ہین عموماً زمینداری کا کام کرتے ہین یا مویشی چراتی ہین اسواسطی خواندہ نہین ہین خاندانی آدمی بہی علم کا شوق نہین رکہتے اگرچہ نسبت

ہوتا ہے مالک حجرہ پر لازم ہے کہ مہمان اور مسافرون کو کہانا اور آرام کی جگہہ دیوی چہارپائی رضائی اور
گہاس مہمان اور اوسکی سواری کی واسطی ہمسایگان یعنی رعیت سکنای دیہہ اپنی اپنی نوبت سی دیا کرتی ہین
کندی کی مرد لوگ حجرہ مین جمع ہوتے ہین اور وہان دم بدم حقہ پیتی ہین اور زراعت اور مویشی وغیرہ
امور کی باتین کرتے ہین اور مقدمات کی خبرین سنتی ہین اور جو مجرد اور نوخیز ناکتخدا جوان کندے
کی ہون وہ ہمیشہ حجرہ مین سوتے ہین کیونکہ بموجب رواج ملک کی کوئی رشتہ دار یا دوست یا مہمان
مین نہین سوتا کسواسطی کہ اونکی گہرون مین علیحدہ علیحدہ پردہ کی جگہہ نہین ہوتی اور رواجا بہی مجرد مرد
آدمیونکا گہر مین سونا معیوب سمجہتی ہین حجرون مین کبہی کبہی جاریتہ اور لنڈی بہی بولی جاتی ہین ؞

## بُرج

ملک کی مکان پر واسطی حفاظت ونگرانی کی ہوتا ہے اور جن گانو مین خان رہتا ہے وہان سوای کندی
کی برج کی خان کی کندی کی گرد بطور گانون پناہ چار دیواری ہوتی ہی جسکو کوٹہری کہتی ہین ملک ور خان کا
عہدہ اکثر موروثی ہے اور ایک ہی خاندان مین چلا آتا ہی مگر بعضی وقت بباعث کم عقلی اور کمزوری کی
منتقل ہوجاتا ہے کوئی امر مانع نہین ہے کہ ہوشیار آدمی اپنی محنت اور سعی سی ملک نہ بن سکے خان ور
ملکانکا اختیار بہت تہوڑا ہوتا ہے برخلاف مرضی عوام کی کچہہ نہین کر سکتے ہین اور عوام لوگون کی مرضی

## جرگہہ

جرگہہ سفید ریشان اور ملکان قوم کا ایک مجمع ہوتا ہے تعداد اہل جرگہہ کی عموماً چار
کی معرفت معلوم ہوتی ہی جرگہہ سفید ریشان اور ملکان قوم کا ایک مجمع ہوتا ہے لیکن اصل مین ہر معاملہ زور کی اوپر منحصر ہے یعنی
سی زیادہ کسی قدر تنگ ہوتی ہے اگرچہ جرگہہ کا رواج قدیم ہے لیکن اصل مین ہر معاملہ زور کی اوپر منحصر ہے یعنی
جو فریق زور آور ہے تو جرگہہ سی رای نہین پوچہتا اور اپنی زور کے مقدور تک دل کی خواہش کرتا ہے اگر ایک
قوم کی دو شخص مین باہم تنازعہ ہو تو بعضی وقت فریقین کے دوست جانبین کو راضی کر دیتی ہین مگر معرفت
ملکان وسفید ریشان حسب رواج پختونولی فیصلہ ہوتا ہے مثلاً اگر زید عمر کا بیل مار ڈالی تو جرگہہ یہ
فیصلہ کرتا ہے کہ عمر اپنی بیل کے بدلی مین زید کا ایک بیل مار ڈالی اور وہ مار ڈالتا ہے اور اس سی سب لوگ
راضی ہین یا زید عمر کا جبریکار مار ڈالی تو زید عمر کو دوسرا جبریکار دیویگا اگر زید عمر کو مار ڈالی اور جرگہہ
زید کو عمر کی وارثان کی سپرد کرے تو اکثر صلح ہوجاتی ہے اگر سپرد نکرین تو جب تک عمر کی وارث بدلہ نلیوی
تو دشمنی جاری رہتی ہی جب دو قوم مین اسطرح کی دشمنی ہوجاتی ہی تو اوسکا رفع کرنا اور فیصلہ بہت مشکل ہوتا ہے

بہی ہین کہ جہان میاآن یا سید یا اور کوئی ایسی مذہبی متبرک رہتی ہین کہ جنکو گانون والون نے زمین بخشدی
ہی اہین آخر الذکر قسم کی باہنڈونکا حال اچھا ہوتا ہے بہ نسبت اول الذکر باہنڈونکی - کیونکہ اونکو لحاظ ادب
مذہب کی کچہہ تکلیف نہین دیتی اور باہنڈونکی زیادہ آبادی سی ملک کی بہت ترقی ہوتی ہی چنانچہ سرکاری
عملداری مین زیادہ باہنڈونکی آباد ہونے سی بہت بنجر مزروعہ ہوگیا ہے +

## تقسیم مواضعات سکنی

سکنی زمین بہی حسب حصص جدی تقسیم کیجاتی ہے بجای لفظ برخہ سکنی زمین کی ایسی موقعہ کو جو ہم یا کندی
کہتی ہین بمعنی محلہ اور ایک گہر کو کندار کہتے ہین جسمین کوٹہا اور غوجلے یعنی کوٹہا اور صحن دونون شامل
ہین ہر ایک کندی کا ملک ہی اور ملک اوس قوم کے خان کی ماتحت ہوتا ہے ہر ایک کندی کی علیحدہ مسجد
اور علیحدہ حجرہ اور خیر خانہ مین مرج بہی ہوتا ہے تقسیم سکنی زمین کی بموجب اوسی پیمانہ دفتر شیخ
ملی یعنی جدی ملکیت کی ہوتی ہی جتنا حصہ ہر ایک حصہ دار کا زرعی اور باہر کی رقبہ مین ہے اوسی مقدار سے
سکنی زمین مین وہ مالک ہے اور جب کسی حصہ دار کی ملکیت از روئی بیع وغیرہ منتقل ہو تو صحرائی
وسکنی دونون منتقل ہونگی - ہر شاخ مین سکنی دفتر بہی علیحدہ علیحدہ منقسم ہے +

## مسجد

کا اختیار امام کو ہے اور اوسکے متعلق چند ملا اور طالب العلم ہوتی ہین جنکا گذارہ وظیفہ خوری اور سیری
زمین سی ہوتا ہے اور ساکنان کندی بہی اونکو بطور خیرات کچہہ دیتی ہین اور طلبا رسافر کی واسطے گانوسی وظیفہ
یعنی روٹی مانگ کر لیجاتا ہے ملا امام مسجد کا یہہ کام ہے کہ وہ بجماعت نماز پڑہاتی ہین اور نکاح پڑہتی ہین اور
لوگونکو قران شریف پڑہاتی ہین فرزند نوزائیدہ کی کان مین اذان دیتی ہین اور لڑکونکو نماز سکہلاتی ہین
اور جملہ فرایض مذہبی سی اطلاع دیتی ہین اور جنازہ پڑہتی ہین ایسی وقات مین لوگ اونکو خیرات دیا کرتے
ہین مگر افسوس کہ بعضی ملاآن اور طالب العلمونکا چلن ایسا خراب ہی کہ طفل بازی اور اغلام کے شایق
اور بد پرہیز ہین باوجود اسکے اپنی ظاہری صفائی جتلانے کے واسطے حجرہ اور عام لوگونمین بیٹہنی سی نفرت کرکے
پرہیزگاری ظاہر کرتے ہین اونکو شاید بہول جاتا ہے کہ عالم الغیب دلونکا مالک ہے اور زیادہ مشہور
فاسقونکو چیتا خیل کہتی ہین +

## حجرہ

ایک عام نشست کی جگہہ ہی حجرہ کا کوٹہہ معہ فراخ صحن اور طویلہ اکثر ملکیت ملک یا کل مالکان کندی کا

تقسیم کر لیتی ہین اور جب سب ہی منقسم ہو جاوین تو زمین سیری ان سب دفترونکی سری پر برابر تعداد ہر ایک
بتی سی کاٹ لیتی ہین اور پہر بخہ اور بتی یکین چہوٹے حصون مین جتنا جسکا ہوا بانٹ لیتی ہین جب اس
طریق سی حصص کی تعداد مقررہ ہیود ہوچکی تو پہر اکثر پہنک یعنی قرعہ اندازی کی روسی ہر ایک حصہ دار اپنا
حصہ لیلیتا ہے طریق قرعہ اندازی پشتو ہی صاحب صراحت نہین اکثر سرکاری علاقہ مین اور ہمیشہ غیر علاقہ
مین جہان خیلون کی تقسیم مین فرق ناقص اور کاملی قسم زمینات مین ہوا تو وہ لوگ دس یا بارہ برس
یا کسی مدت مقررہ کی بعد ایک دوسری خیل آپسمین زمینات مقبوضہ کو بدلاتی ہین اور پہر اوس مبادلہ والے
رقبہ کو حسب رسد گہرون بر بموجب دستور مندرجہ بالا تقسیم جدید کرنا پڑتا ہی بلکہ اس مبادلہ مین گانون کی
سکنی زمین بہی منتقل ہوجاتی تہی اور اس تقسیم کی پابند لوگ گانو مین صرف کہولی چہوڑ کر مبادلہ جدید والے
رقبہ مین جا آباد ہوتے ہین جب غور سی دیکہا جاوی تو یہہ دستور ناقص اور بیفایدہ ہی کیونکہ اس تقسیم
اور مبادلہ کی انتظار مین کوئی شخص دل سی محنت اور ترقی اپنی زمینات مقبوضہ کی نہین کر سکتا اور اس
وجہ سی اونکی آمدن اور استقلال زمیندارہ کو ضرب پہونچتی ہے سرکار انگریزی کی رعیت علاقہ یوسفزئی
مین فی الحال مبادلہ ملکیت قوم وار یا کہاتہ وار کا دستور بالکل نہین رہا اور تقسیم میعادی چند سالہ بہی سوائے
موضع زروبی اور کسی جگہہ سرکاری علاقہ مین نہین ہوتی سب لوگ اپنی مقبوضہ دیہات پر ازروی حصص
جدی قابض ہین اور کل دیہات کی صورت ملکیت پتی داری غیر مکمل ہے مالکان موضع زروبی جو باجوڑی
کہلاتے ہین عجیب رسم تقسیم ملکیت کی رکہتی ہین کہ ہر دس سال کے بعد کل رقبہ دیہہ کو مشترکہ سمجھکر جملہ اہل
ذکور کے جو بالغ یا قریب بلوغت پہونچی ہون سرون کے حساب پر بطور بگڑی وند تقسیم کرتے ہین اور حصہ
کو مُٹھی کہتے ہین جہان مزروعہ زمین گذارہ کی واسطی کافی ہے وہان چراگاہ کو کوئی شخص بلا رضامندی
جملہ شرکا کاشت نہین کر سکتا جن لوگونکی پاس زمین اپنے حصہ کی تہوڑی اور گذارہ کی واسطی کافی
نہین ہے تو وہ اپنا حصہ اورونکو اجارہ یا ٹہیکہ پر دیکر خود نوکری کیواسطی چلی جاتے ہین یا ہندوستان کے
سیر کی شوق پیدا ہوکر رہیلکھنڈ وغیرہ ممالک ہند کو جاتے ہین یا جہان اس قسم کی تنگ گذران آدمی
بہت ہون تو وہ بشرط رضامندی جملہ مالکان بنجر شاملات زمین مین علیحدہ باہنڈہ بنالیتی ہین جو گانو
کا خان ہو وہ ہی باہنڈون کا بہی ملک ہوتا ہی ساکنان باہنڈہ اکثر گوجر یا اور ہمسایہ بمعنی رعیت ہوتے
ہین اور بختونون سے اجارہ یا حصہ وغیرہ پر زمین جہت کاشتکاری لی لیتی ہین بعضی ایسی باہنڈی

## رواج اور دستورات یوسفزئی

### پیشہ

یوسف زئی لوگ زمینداری کرتے ہین اس جگہہ سکونت سی پہلی بطور پیوند پہرتے تہے اور مویشی چرائی اور
گلہ بانی کا پیشہ کرتے تہی اور اسی باعث سی بہ تکرار چراگاہ لوگون سی لڑا کرتی تہے اور یہہ ہی وجہ ہی کہ اونکی قدیمی
عادت اسلحہ بندی اور جنگجوئی کی تہی گرچہ آپسمین بے اتفاقی اس قوم کا قدیمانہ شعار ہے مگر باہری غنیم کی
حملہ کی وقت بہ فہمایش اپنی سفید ریشان متفق ہوجاتے تہے چنانچہ فی الحال بہی انکا ایسا ہی طریق ہے +

### تقسیم ملکیت

اوپر لکہا گیا ہی کہ اس ملک کی ابتدائی تقسیم باہم قوم یوسفزئی وغیرہ ہمراہیان شیخ ملی کی گئی تہی# یہہ
تقسیم پہلی تو موٹی ہے اس سی نیچی بہ کے تقسیم تپہ سی نیچی دفتر ہے اور دفتر سے نیچی برخہ ہی اور اوسکی بعد پتی ہے
پتی والی تو برخہ خور ہوتے ہین جیسا کہ برخہ سی ثُلث یا ثلورمہ یا کسیقدر یعنی چہٹا یا چہارم وغیرہ حصہ برخہ
سی پتی بنتی ہے اور وہ پتی ہر ایک خاندان مین بموجب رسد و بتعداد حصہ خوران کم یا بیش منقسم ہوجاتی ہی
حقیقت مین لفظ دفتر کا بمنزلہ حقیت کے ہے خواہ وہ حصہ حقیت کا کم ہو یا زیادہ یوسف زئی اور مندر
کے ملک مین جس قدر ملکیت جدی ہو اوسکو شیخ ملی دفتر کہتی ہین اور باقی زر خرید وغیرہ بہی ہر ایک اپنے
بیہر سی دفتر کہلاتا ہی شیخ ملی دفتر یعنی ملکیت جدی کا پیمانہ ہر قوم اور دیہہ مین ایسی نمایان طرح چلتا ہے کہ
کبہی اوسمین غلطی نہین پڑسکتی اور حصص جدی کی رو سی تعداد ملکیت ہر ایک حصہ دار کی ہر ونڈ مین برابر
ہوتی ہے غرض کہ تعداد زمین کا حصر او پر کمی بیشی تعداد حصہ خورون کی ہی جسکی اولاد بہت ہی اوسکی میراث
بہت چہوٹے چہوٹے حصون مین منقسم ہوگئی اور جسکی اولاد تہوڑی ہی اونکی پاس زیادہ زمین ہی ایسی صورت
مین جبکہ بباعث زیادہ ہوجانے آدمیون کے اور بہت جگہہ تقسیم ہوجانی اونکی حصون کے ایک ایک شخص کا
حصہ بسبب قلت لایق گذارہ نرہا تو جرگہہ گانو انکا کچہہ ٹکڑہ چراگاہ شاملات کا اونکو بموجب حصص جدی تقسیم
کردیتے ہین +

### طریق تقسیم

یہہ ہی کہ جرگہہ معہ خان یا معتبران دیہہ موقعہ پر جاکر زمین قابل تقسیم کو پڑے یعنی رسی کی ساتہہ جسکی لمبائی
معین نہین ہے پچاس فیٹ سی سو فیٹ تک لمبہ رسہ ہوتا ہی ناپتی ہین اور جو زمین تقسیم کی واسطی پیمایش ہوتی ہے اوسکو
ونڈ کہتی ہین اول زمین تقسیم طلب کو چار گوشہ برابر کرتے ہین اور پہر حسب حصص جدی اوسکو برابر

#: یہہ شیخ ملی - قوم مندر سی اتمان زئی شاخ اکازی تہا جسکے اولاد آب بہی موضع مینی مین آباد ہے +

مین بدون مرضی اپنی مالک کی داخل نہین ہو سکتی ہر فقیر جسکی زمین مین رہتا ہی اوس مالک کی اختیار مین ھی اور اپنی
مالک کو محصول دیتا ہی اور بروقت لشکرکشی کی اپنی مالکون کا سپاہ ہوتا ھی اور مالک کی زمین کی کاشتکاری
بہی کرتا ھے گرچہ مالک کا اختیار ہمارے مین یہان تک ھی کہ اگر اپنی فقیر کو مار ڈالی تو بہی کوئی عیب نہین سمجہا
مگر اکثر اپنی مالک کی طرف سی فقیر پر سختی نہین ہوتی اور یہہ تو مالک کبہی گوارا نہین کرتا کہ اپنی فقیر پر کوئی دوسرا
یوسف زئی ظلم کری ہر مالک اپنی فقیر کا سخت حمایتی ہوتا ھے جو فقیر کاریگر کا پیشہ کرنا چاہئی تو اوسکو اختیار ھی
اور اپنی منافع کی واسطی ہر قسم کی مزدوری کرسکتا ھے اور زمین اجارہ پر بہے مل سکتی ہے جس یوسف زئی
کی جاہئی زمین کاشت کی واسطی لے سکتا ھے خاوند یعنی مالک اپنی فقیرون سی محصول کے علاوہ قتل اور دیگر جرائم
کی عوض مین چٹی یعنی جرمانہ لی سکتا ہے اور اوسکی تعداد دستور مروجہ کی موجب معین ہی اگر تعداد معینہ سی زیادہ
لیا جاوی تو ظلم سمجہا جاتا ہے فقیر لوگ غریب ہین اور جنگجو نہین اگرچہ منع نہین ھے مگر ہتہیار یعنی اسلحہ کم بہرتے مین
اونکی گہر اکثر خراب اور خوراک زیادہ ترکی اور پوشاک بہت سادہ ہی بنسبت افغانون کی سوای کاشتکاری
فقیرونکی بعضی فقیر رنگگر اور بافندگی اور نجاری آہنگری کا کام بہی کرتے مین +

## گوجر

اصل مین جٹ ہین یا جپوت اسملک مین اونکی بہی خیل مین افغانون کی جانب سی وہ آبادی کرتے مین کل گوجر
پچتیس ہزار روح ہوگا آوان تین ہزار کشمیری چہہ ہزار ہندکی دس ہزار جملہ اونیس ہزار دی روح ہونگی اور
ہر طرح کی پیشہ ور اور دستکار لوگ داخل مین اور یہہ سب ہمسایہ یعنی رعیت لوگ مین آوان اور ہندکی قحط سالی
مین اور کشمیری بیوپار کی لالچ سی اس نواح مین اگر آباد ہوئی سید اور ملان کل چوبیس ہزار آدمی مین
انکی دو تفریق مین ایک آستانہ دار جسمین سید پیر اور صاحبزادہ ہوتی مین جو کسی پرانہ بزرگ کے ذریعہ سی آستانہ
دار کہلاتے مین اونکو شیرنی اور شکرانہ ملتا ہی اور تعویذ اور دم کرتی مین - دوم ملان یا آخوند امام مسجد اور
اور عالمان شرع اور طالب العلم اس تفریق مین داخل مین اور کوئی گانو انسی خالی نہین ہے سادات میں
سی پیر بابا یعنی سید علی ترمیزی کی اولاد زیادہ ھے +

## ھندو

بائیس ہزار روح ہوگا اور یہہ لوگ بیوپار کی طمع پر پنجاب سی وہان جاکر آباد ہوی اور بعضی اونمین سی متمول
بہی مین +

## محمد زئی خواہ ممن زئے

قوم زمند یاجمند کی شاخ جو یوسف زیوں کی شامل ہے پچیس ہزار آدمی پانچہزار بندوق علاقہ ہشت نگر میں آباد ہے +

## اتمان خیل

قوم کرلانی کی شاخ جسکا ذکر اس حصہ کے چوتہے باب میں ہے یوسف زیونکی ہر حادثہ میں شریک رہی بعد فتح کے یوسف زیون نے اتمان خیل کو وہ علاقہ پہاڑی دیا جسپر وہ اب دریائی سوات کی کنارہ باجوڑ سی جنوب مشرق میں آباد ہیں کل تیس ہزار آدمی پانچہزار بندوق ہے علاوہ اونکی تبہ بابی زئی کی شرقی مائل شمالی گوشہ میں ہے اسماعیل خیل دعوت خیل سنہ صدۃ تین بڑی شاخیں اسی قوم کی دیہات ذیل میں آباد ہیں شاخ اسماعیل خیل موضع کوئی و برمول اور دعوت خیل موضع سنگاؤ و میان خان اور بہیل میں اور سہ صدہ موضع خسرکی میں زیادہ حال انکا آئندہ آوے گا +

## وادی تالاش

جسکو بعد فتح سوات کی یوسف زیون نی مفتوح کیا تہا اب اس تلاش کی علاقہ میں متفرق قومیں آباد ہیں جنکی تعداد چہہ ہزار آدمی دوہزار بندوق بتلائی جاتی ہی اور اس علاقہ میں تین خان ہیں جو غزن خان دیر والی کی حکومت مانتی ہیں +

## متفرق لوگ

سوای افغانون کی یوسف زئی اور مندڑ کی ملک میں متفرق قومیں حسب ذیل آباد ہیں +
فقیر سید گوجر - اوان کشمیری - ہند کی قریش غلام - ہندو ان جملہ قوموںکا حال ضروری مختصراً درج کیا جاتا ہے +

## فرقہ فقیران

یوسف زئی اور مندڑ کی ملک میں ہمسایہ یعنی رعیت غیر از قوم افغان کے واسطی اسم فقیر مستعمل ہے فقیر اکثر ان لوگونکی اولاد ہیں جو سواتیون میں سی بعد فتح سوات اس ملک میں بطور رعایا یوسف زیونکی رہ گئی تہی بعضی دیگان بہی ہیں اور بعضی ہندکی ہیں جو پنجاب کی ملک سی قحط سالی میں وہان جاکر آباد ہوی تہے مگر عموماً اس فرقہ میں سواتی لوگ زیادہ ہیں کل تعداد فقیرونکی گرچہ ٹہیک نہیں دریافت ہوسکتی مگر اکثر روایات زبانی سی یہہ بات لکہی جاسکتی ہے کہ اس فرقہ کی ذی روح تین لاکہہ سی زیادہ ہیں فقیر زمین کے مالک نہیں ہیں بلکہ اپنی مالکون یعنی آقاؤن کی خود ملکیت ہیں یوسف زیون کی برابر نہیں سمجہی جاتی اور جرگہہ

بارہ ہزار بندوق ہے دوسرا بازید زئی خواہ بائی زئی کا اٹھتیس ہزار آدمی چھ ہزار بندوق بیان کرتی ہین
اس قوم کی ہفت شاخ مین جسکی تفصیل شجرہ مین درج ہی اونمین سی بابوزئی کو وہمن تپہ بائی زئی کہتی
ہین جو میدان یوسف زئی سی شمال کو واقع ہے مگر علاوہ اسکے اٹھارہ گانو انکی سواتھ مین بھی دریائی
سی جنوبی طرف ہین متوراززئی کے چار گانو سواتھ مین ہین اباخیل کے نو گانو موسیٰ خیل کے چھ گانو عزیز
خیل جکو روزمرہ مین ازی خیل بولتی ہین چھ گانو سواتھ مین ہین ڈہوکا ور باہنڈی اس سی علاوہ ہو
زنگی خیل کا کوئی گانو سواتھ مین نہین ہے وہ سب کوہ ایلم کی جنوب کی طرف رہتی ہین رانی زئی اکثر علاقہ
میدان یوسف زئی محروسہ گورنمنٹ انگریزی کے باہر شمالی پہاڑ مین رہتی ہین اور طوطیائی کی پہاڑون
مین بھی لیکن انکی بندرہ گانو سواتھ مین بھی ہین الاڈند اسی قوم مین مشہور
جگہہ ہے جہان کل قوم رانی زئی کا - خان رہتا ہے فی الحال صحبت خان بڑا مدبر آدمی الاڈند مین سواتھ
کے رانی زئی کا خان ہے جکا بہت اختیار اپنی علاقہ پر ہے الا شیر دل خان چچا اوسکا دل سی مخالف ہے
جکا نتیجہ انجام کو بجز نہین معلوم ہوتا تعداد اونکی تیرہ ہزار آدمی تین ہزار بندوق کہتی ہین واضح ہو کہ
اگرچہ اس قوم یوسف زئی کی اصلی وطن یہہ ہی ہین جنکی تفصیل لکہی ہے مگر بعضی لوگ اس قوم کے ہندوستان
وغیرہ نواح مین بہانسی جاکر آباد ہوی ہین خصوص شاخ مندر کی لوگ روہیلکہنڈ تک آباد ہین ہندوستان
مین اونکو روہیلہ کہتی ہین - روہیلہ کی وجہ تسمیہ او پہلے حصہ مین درج ہے +

## افغان جو دیگر قومونکی ملک یوسف زئی مین رہتی ہین

خٹک - محمد زئی - اتمان خیل اور تالاش کی علاقہ مین متفرق لوگ رہتی ہین خٹک بولاق کچھ گوشہ
لنڈی سے اور سندہ کی کناری شماری میدان برا ورکچھ لوند خوڑ مین رہتی ہین کل خٹک جو اس قوم یوسف زئی
کی علاقہ مین رہتی ہین اونکی تعداد ڈاکٹر بلیو صاحب چودہ ہزار آدمی تین ہزار بندوق لکہتا ہی لوند خوڑ
خٹکون کا مشہور گانو بطور قصبہ کے تپہ بائی زئی مین ایک پیٹہہ کی جگہہ ہے جہان سواتھ کی بیوپاری
اکثر آمدرفت رکہتی ہین اور اسمین زیادہ خٹک نسل بولاق شاخ مروزئی سی ہین جنمین سی شاہ بز خیل
کا خاندان معتبر ہے ملک صدر خان و ملک غلام معتبر سفید ریش ہین نسل تری مین سی مکوڑی ورسینی
رہتی ہین سوا لوند خوڑ کے موضع کاٹلنگ والو فاسمی ہین بھی خٹک ہین بلکہ قریب کل کے تپہ بائی
زئی مین خٹکون کا غلبہ ہے +

یا اسمٰعیلا - یار حسین - شوہ - توبی کلے - آدینہ - ڈاگی - ترلاندی - اور علاقہ جملہ مین کوگا - اہنیکہ تعلو

## یوسف زئی کی

پانچھ ابتدای شاخون ہین اوریا کی نسل باوی خیل نابود ہوگئی ہے باقیماندہ چار مین سی عیسی زئی جنکے
تین شعبی حسن زئی - مداخل - اکازئی - مشہور ہین یہہ جملہ کوہ مہابن سی شمال وگوشہ مشرق اور اگرور ضلع
ہزارہ دونون کنارہ دریای سند اوپر کوہستان مین آباد ہین دریای سندسے مغرب ہزار یا بارہ بندوق
ہوگی - موسی کی اولاد الیاس زئی گیارہ ہزار آدمی اور دو ہزار بندوق ہوگی الیاس زئی کی پانچ شاخون مین
سی سلارزئی - گدائی زئی - پنج پائی - عایشہ زئی - کل چار شاخین علاقہ نہیر مین سکونت پذیر ہین اونکی وہان
مین سی موضع پاشا - جہوتر - تور ورسک باگرہ مشہور ہین عایشہ زئی اصل مین مسمی ممی کی نسل ہین ممی کی جورو
کا نام عایشہ تہا بہ باعث اسمیت والدہ موسوم بہ عایشہ زئی ہوئی پانچوین شاخ مخوزئی کوہ دوسری پر رہتی ہے
جنکا بڑا گانو شکولی ہے ملی زئی کی چار کلان شاخین جنمین سی دولت زئی جعفر زئی مسمات وتی کی اولاد سی اور
آبازئی اور عیسوڑی مسمات نوری کی شکم سی نوری زئی کہلاتے ہین جملہ ملی زئی سولہ ہزار آدمی چار ہزار
بندوق مگر علاقہ دیر کی ملی زئی جو اکوزئی خواجوزئی کی شاخ ہین وہ انسی علیحدہ ہین اکوزئی کی قوم
باقی جملہ شاخ ہا یوسف زئی سی زیادہ ہے کل اکوزئی چہانوین ہزار آدمی تبلایا جاتا ہے یہہ قوم دو والدہ کے
شکم سے ہی ایک مسماۃ گوہرہ جسکے چار بیٹی خواجوزئی ابازئی بازید زئی ترک چار شاخونکی مورث ہوئے
دوسری مسماۃ رانی جسکی نسل سی رانی زئی ہین الا بباعث قلت باقی تین شاخونکی اب یہہ قوم اکوزئی دو
بڑی حصہ مین شمار ہوکر دو ناموسی مشہور ہے ایک خواجوزئی دوسرا ابازید زئی جکو افغان اپنی روزمرہ مین
بائی زئی کہتی ہین اور باقی شاخین بہی اہنین دو کی متعلق سمجھی جاتی ہین خواجوزئی کی پانچ شاخ ہین
اونمین سی چار شاخ ملک سواتہ مین دریائی سواتہ کی شمالی کنارہ اور درہ جات شمالی متعلقہ سواتہ مین
آباد ہے ہر ایک شاخ کی بڑی گانو اس تفصیل سی ہین - آدین زئی بندرہ گانو شامون زئی چہہ گانو نیک
پی خیل نو گانو مگر عایشی خیل اور شمی زئی علیحدہ گیاران گانو سبو جونا سترہ گانو علاوہ انکی ڈہوک
اور باہنڈی بہت ہین اور پانچوین شاخ ملی زئی سی تین فرع نکلتی ہین سلطان خیل تین ہزار بندوق
پائندہ خیل تین ہزار نصر الدین خیل دو ہزار یہہ شاخ ملی زئی علاقہ دیر پنجکوڑہ مین رہتی ہے اور فی الحال
غزن خان دیر والہ کی حکومت مانتی ہین جسکا اختیار اپنی قوم پر بہت ہے کل خواجوزئی بنتالیس ہزار آدمی

## تفریق اور شمار قوم یوسف زئی و جائی سکونت شاخ وار

صح ہوکہ یوسف زئی قوم اوپر سی دو بڑے حصہ مین منقسم ہوتی ہی - ایک مندر - دوسرا یوسف زئی گرچہ
مندر کا باپ عمر اور یوسف دونون بہائی تہی مگر مندر کی نسل بہی مجمعًا یوسف زئی کہلاتی ہی گو حقیقت
مین وہ ایک علیحدہ شاخ ہے یوسف زئی کی قوم ملک سوات اور بنیر اور پنجکورہ جسمین وہ یہی ہے سکو
پذیر ہے اور مندر کا ملک دریائی کابل اور دریائی سندہ کی شمال میدان جسکو سمہ یا علاقہ یوسف زئی کہتے
ہین اور وادی چملہ بہی کل تعداد یوسف زئی قوم کے جو افغان مین نو لاکہہ نیزہ مشہور ہے وہ زیادہ معلوم ہوتی ہے
ہی اور اس نو لاکہہ مین شاید کل خوخی کی قوم داخل ہوگی تحقیقات حال سی جو بہت احتیاط سی ہوئی اس قوم
کی دو لاکہہ چالیس ہزار آدمی خاص اپنی اصلی وطن کی ساکن شمار مین آئی ازان جملہ مندر ایک لاکہہ چالیس ہزار
اور یوسف زئی ایک لاکہہ چہ ہزار انمین سی کل تہتر ہزار دو سو بندوق یعنی اسلحہ بنجوان مین مندر
تیس ہزار اور یوسف زئی تینتالیس ہزار دو سو مندر کی ہفت تپی ہین ان سب مین سی عثمان زئی اور
اتمان زئی بڑی تپی ہین جیساکہ شجرہ نسب مین درج ہے عثمان زئی دو بڑی شاخون مین منقسم ہین کمال
زئی جسکے دو شعبی ہین - مشران زئی طورو والے اور کشران زئی ہوتے والے سرکاری علاقہ یوسف زئی
مین آباد ہے دوسری بڑی شاخ - آمازئی کی ہے جسکے دو فرع کلان دولت زئی اور اسمعیل زئی ہین اس
آمازئی کی ایک شاخ مہابن پہاڑ و وادی چملہ کی مشرق اور اوسکی نواح مین رہتی ہی اوسمین دو ہزار بندوق
ہی چار غلی یا چار گلائی آمازیون کا بڑا گانو ہے دولت زئی کی شاخ اکثر سرکار انگریزی کی علاقہ یوسف زئی
مین آباد ہے کپور کی گڑہی اونکا بڑا گانو ہے تیسرا اتمان زئی کی چار شاخین ہین - علی زئی جنکی نسل سی شیخ جانا
خیلی علاقہ گندگڑ مین ہی آباد ہے کنازئی - اکازئی - ہرسہ اتمان زئی کہلاتے ہین اور انمین بارہ سو بندوق
سی چوتہی شاخ سدازئی مین سی حسب مندرجہ شجرہ پانچ شگوفی نکلتے ہین جنمین سے آباخیل - عمر خیل - میر احمد خیل
بہزاد خیل یہہ چارو مین سرکاری علاقہ مین آباد ہین - ہند صوابی - مرغوز کہلابت انکی بڑے گانو ہین پانچوین
خدو خیل اکثر سرکاری علاقہ سی باہر کوہ مہابن سی غرب اور اوسکی نواح مین سکونت پذیر ہین اور کچہ سرکاری
علاقہ مین بموضع باجہ و بام خیل آباد ہین اٹہارہ سو یا دو ہزار بندوق ہوگی مشہور گانو انکا موضع چنگلی و پنجتار
ہی خان گجو مشہور سردار اس قوم کا جو شیر شاہ سور کے وقت مین تہا وہ بہزاد خیل سدازئی شاخ مین سی ہے
باقی پانچ تپی رزڑ یا رختڑ کہلاتے ہین اور اکثر سرکاری علاقہ مین آباد ہین اونکی بڑی گانو ہین - سمیلا -

سی منافق تہی پس جب محمد علی نے مملوک بیگون کی سرزنش کرچکی تو اوسکو دار السلطنت استنبول سی وہابیان ملحد کو سزا دینی کی اور پاک شہرون کی بازگرفت کی تاکید ہوئی یہہ معرکہ سنہ ۱۸۱۱ء سی ۱۸۱۸ء تک رہا دو برس تک محمد علی خود ان معرکون مین مصروف رہا اور آخر کار انجام یہہ ہوا کہ ابراہیم پاشا نے درعیہ پر تصرف کیا او عبد اللہ پسر سعود کو گرفتار کیا اوسکے باپ کے لڑنے کا یہہ قاعدہ تہا کہ فوج قواعد آموختہ سی صرف پہاڑ مین لڑا کرتا تہا عبد اللہ نی اس قاعدہ کو ترک کردیا تہا اوسکو بعد گرفتاری سخت عذاب دیکر استنبول مین گردن مارا گیا سید احمد جب درعیہ کو گیا تہا درعیہ کی تسخیر کو بہت برس نگذری ہونگی اور وہانسی آکر اوسنی ہندوستان مین اور خصوصاً بنگالہ کے رذیل آدمیون مین وہابیون کے مسایل پہیلائی اور اوسکے ذریعہ سی اسملک مین بہی آئی مگر تاہم بباعث کوشش علما اہل سنت جماعت اسملک کے لوگون مین خصوص یوسف زئی قوم مین وہابیت کا اثر بہت ہی کم ہے تاہم ہندوستانی آوارہ وہابی بنکر کوہ مہابن و بنیر وغیرہ مین لوگون کی عقیدہ خراب کرنے کے واسطی متفرق پہرتی ہین اصلی مسلمانونکو اونکی شر سی محفوظ رہنا چاہئی تاکہ نجات کی امید قایم رہے اس وہابی فرقہ مین جو خراب عقیدی اور مسایل ہین اونمین سی چند ہو جنکے خرابی کی نسبت علماء اسلامیہ نے فتوی دیا ہے ذیل مین لکہی جاتی ہین - وہابی کہتی ہین کہ پیغمبری حضرت محمد مصطفے ؐ پر ختم نہین ہی بلکہ ہر زمانہ مین کوئی نہ کوئی پیغمبر ہوگا اور حضرت محمد کی نسبت اونکا یہہ قول ہے کہ وہ بہی مثل اور آدمیونکے فانی تہا اور بعد وفات کی وہ نابود ہوگئی ہین دوم پیغمبری ایک کسب ہی جو زہد کی سبب سی حاصل ہوسکتا ہے سوم کرامت ولی بعد وفات مطلق نہین رہتی اور اولیا اللہ کی مزارونکی تعظیم اور تکریم کو وہ برا کہتی ہین چہارم حصر مذاہب نہین ہے پنجم نماز بدون فاتحہ جایز نہین ہے اگرچہ مقتدی ہو ششم قران شریف کی بعضی آیات کو شعر کہتی ہین ہفتم لواطت کو قابل تعزیر نہین سمجہتی اور مباح جانتی ہین ہشتم خداوند تعالی کا جسم اور مکان بیان کرتے ہین علی ہذا القیاس اور بہی بہت امور مسایل صادق اسلامیہ سی مخالف ہین اور وہ کہتی ہین کہ امام مہدی دنیا پر زندہ موجود ہی مگر آدمیونسی پوشیدہ ہے انتظام ملکداری کی لحاظ مین اونکا قول عظیم اور معیوب یہہ ہی کہ جو لوگ اونکی زعم مین کافر ہین اونپر جہاد کرنا خواہ مخواہ لازم ہے سنہ ۱۸۶۳ء کی یورش کی بعد جو لوگ وہابی مولوی عبد اللہ کی ماتحت اس نواح مین تہے وہ منتشر اور پراگندہ ہوگئے ہین امید کہ آیندہ مسلمان لوگ اونکا اجتماع اور قوت کو روک دینگے کہ جس سی رخنہ دین و دنیا مین نہ پڑے *

چھر بَنی قراگزین کے ہاتھ سے کانپ فوج تمام کر والی اپنا مقبوضہ حاصل کر کے واپس آئی الّا باوجود اپنے نقصان کثیر کے وہ لوگ اسلح کی واپسی کو نسبت کم ہمتی سے دیتی لیکن فی الواقعہ مناسب نہیں تہا کہ غیر قوم کی ملک کے رستے بلا اطلاع قابضان ملک فوج کشی ہوتی اور حب ہو چکی تہی تو واپسی اسی طریق سے گورنمنٹ انگریزی کی طاقت اور شان کے شایان نہیں تہے ٭

## حال فرقہ وہابی

چونکہ اس قوم کی ہماری ملک مین ہندوستانی وہابی مذہب والی فتنہ انگیز اور مسایل صادق مذہب مقدس اسلام اہل سنت جماعت کی مخالف لوگونکو گمراہ کرتے ہین اسواسطی مختصر ذکر اس فرقہ کا کیا جاتا ہی عبد الوہاب اس طریقہ کا موجد اور وہابیون کا پیشرو الحوطہ مین جو عرب کے علاقہ نجد مین ہے ایکسو برس سی کچھہ زیادہ عرصہ گذرا ہے کہ پیدا ہوا تہا اور قبیلہ تمیم مین سی تہا اوسنی علم بصرہ بغداد اور دمشق مین تحصیل کیا اور آخر کار نجد کو واپس گیا اور درعیہ مین جا بیٹھا وہانکی رئیس محمد ابن سعود سے بذریعہ شادی رشتہ بنا کر اُسکی گرد نواح کی بدوئی پر زور حاصل کیا مگر چونکہ فرزند اوسکا نابینا تہا یہہ زور آخر کار خاندان درعیہ کو حاصل ہوا اس خاندان مین عبد العزیز اور اوسکا بیٹا سعود سب سی زیادہ نامی تہی عبد العزیز اور سعود نے تمام علاقہ نجد کو زیر کیا بغداد کی پاشانی جو فوج اوکے مقابلہ پر بہیجی اوسکو دو مرتبہ شکست ہوی بنی کلب اور عتوبی قبیلونکو اونہون نے اپنی مشرب مین ملالیا اور آپنی ساتھہ شریک کیا کربلا معلی کو جہان سید الشہدا حضرت امام حسین ابن حضرت علی کرم اللہ وجہہ وغیرہ شہیدان کربلا کی مزار ہین اس گروہ شقاوت شعار نے لوٹا اور شریف مکہ کو شکست دی مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ دونون شہر پاک پر اور کل علاقہ حجاز پر اونہون نے تصرف کر لیا قوم جاسم جو وہابی ہوگئی تہے سمندر مین قزاقی کرنے لگی اس سبب سی ۱۸۰۹ء مین گورنمنٹ بمبئی نے خلیج فارس مین فوج بہیجی اور بعد سخت مقابلہ کے اوس قوم کی حصن جسین شناس پر جو کہ ماکر کا ری پر تہا تصرف کیا گیا آخر کار اہل سنت جماعت کی مسلمانون سی اونکو اور بہی زیادہ سخت ضرب پہونچی جب ۱۵۱۷ء مین عباسی خلیفونکی نسل مین سی خلیفہ آخر قتل ہوا تو خطاب امام فقہ کا ایک چہوٹی تفسیر سی سلیم اول کو جو ظفر یاب ہوا تہا پہونچا اور اوس وقت سی آیندہ اوسنی لقب امیر المومنین اختیار کیا شریف مکہ نی اس نئی منزلت کو تسلیم کر کے اپنی فرزند کو خانہ کعبہ کے کنجیان ایک چاندی کی طشت مین رکہکر نذر کرنے کے واسطی بہیجا اسطرح ایک ترک بخلاف قاعدہ مقررہ حضرت خاتم الانبیا کی جو یہہ تہا کہ امام نسل قریش مین سی ہونا چاہی امام ہوا وہابی ظاہر امام کو نہین مانتی تہی عبد العزیز اور سعود معاملات دنیوی مین اور اپنی دین مین بہی پیش رو تہی اور اونکی دعوی دعاوی سلطان روم

اور دوآبہ وہشت نگر سلطان محمد خان کو جاگیر مین دیکر باقی کل ملک اپنی ریاست کا تصور کیا پہر
۱۸۳۰ء مین واقعہ ہوا سید احمد نے چند روز پشاور مین قیام کیا اور ملا مظہر علے کو گور کہٹری واقع پشاور
مین اپنا نائب مقرر کرکے چہوڑ گیا اور خود مہابن پہاڑ مین چلا گیا اور عشر کوہاٹ سے تنول تک وصول
ہونے لگا آزاد لوگون نے جنکو ہندوستانیون کے سخت حکومت کی برداشت نہین تہی بغاوت کا مشورہ
کرکے ملا مظہر علے وغیرہ سب ملازمان سید احمد کو قتل کر دیا اس حیرت افروز خبر کی علاوہ جب سید
احمد کو یہہ بہی معلوم ہوا کہ فتح خان پنجتار والہ بہی ہمارا دوست نہین رہا تب وہ بالاکوٹ ضلع ہزارہ
کو گیا اور اوس مقام پر سکہون کی فوج سے معہ ملا اسمعیل اور تیرہ سو ہندوستانیون کی ۱۸۳۱ء کو زائے
ملک بقا ہوا اوسکی ہمراہیون مین سے جو تین سو باقی رہگئے تہے وہ بہاگ کر نہیر کو چلے گئے اور رتخنہ بند
سے زیر سرداری مولوی نصر الدین ستہانہ مین چلی آئے مگر وہانسے سید امیر اخوند کوٹہہ والے
اور فتح خان پنجتاری نے اونکو نکالدیا تہا الغرض سکہون کی عملدارے مین اس قوم اور یوسفزئی
کے علاقہ مین کچہہ امنیت نہین تہی بعد ضبطی ملک پنجاب جب ضلع پشاور گورنمنٹ انگریزے کے
قبضہ اقتدار مین آیا تو علاقہ میدان یوسف زئی مین جو محروسہ سرکار انگریزے ہے امنیت نے
استقلال پکڑا مگر انکے پہاڑی ملکون مین بدستور بے انتظامی ہے مقام ستہانہ جو کوہ مہابن مین واقعہ ہے
وہانکے سید اور متعصب وہابی ہندوستانیون کی اغوا سے اس قوم کے اون شاخون نے جو پہاڑ مین رہتے
ہین گورنمنٹ انگریزے سے مقابلہ کیا جسکا مختصر ذکر حصہ اول مین ہو چکا ہے پہلے مقابلے قوم حسن زئی
اور ستہانہ کی بربادی کی وقت بہت خفیف ہوئی تہی مگر ۱۸۶۳ء مین عبد اللہ وہابی کی انگیخت سے
اتفاق کرکے درہ انبیلہ کے سر پر سرکار انگریزی کی فوج سے سخت مقابلہ کیا گورنمنٹ کا اس فوج کشی سے
صرف یہہ ارادہ تہا کہ موضع ملکا جو وادی چملہ کے بیچ آمازئی شاخ مندر کا ملک ہے اور اوسمین وہابی اور غارتگر رہا
سرکار کو لوٹنے والے پناہ گزین ہین جلادیا جاوے مگر مولوی عبد اللہ وہابی ہندوستانی کی چالاکی سے ان پہاڑی قومون مین یہہ
مشہور ہو گیا کہ سرکار انگریزے کو ہمارے ملک واقعہ کوہ پر قبضہ کرنا مطلوب ہے اس سبب سے سواتہہ کے لوگ معہ اخوند صاحب سواتہہ کے اور باجوڑ
کی ترکلانی قوم زیر سرداری فیض طلب خان باجوڑی اور دیر کے ملی زئی شاخ یوسفزئی جنکا سردار غزن خان دیر والہ تہا اور مندنڑ
اور آمازئی اور چند اور بہی یہہ سب قومین جمع ہوئین تعداد اونکی لشکر کے قریب بیس ہزار کی تہی چند لڑائیون کے بعد میجر جیمس صاحب کمشنر
پشاور کے حسن تدبیر سے ملکا اور انبیلہ اور مندڑ اور لعلو جلادیا گیا اور متعصب وہابیون کو اوس جگہہ سے خارج کر دیا گیا جو منتشر ہو کر اوپر نہیر مین بکلا

اس سبب سی اکثر لوگ اوس سی بیزار ہو گئے اون مین سی ہوتی والی بہی تہی جا رغولی کی اعانت سے ہوتی مردان کو سید احمد نے جلادیا یہہ خبر سنکر پشاور کا حاکم یار محمد خان بارک زئے فوج لیکر یوسف زئی مین آیا سید کا دیرہ زیدہ مین تہا اور اوسکی فوج تعدادی چہہ سو ہندوستانی مولوی اسمعیل کے زیر کمان چیدہ جوان تہی یار محمد خان کی جمعیت تین ہزار سپاہ اور چہہ توپ سے تہے مولوی اسمعیل نی یہہ حکمت کری کہ رات کو یار محمد خان کے معسکر کو گہیر لیا اور بنظر قلت اپنی ہمراہیون کے سب سپاہ کو متفرق پہیلا کر غنیم کو خوف دینے کے واسطے ایک طویل رسن مین تہوڑے تہوڑے فاصلہ پر بطور توڑہ بندوق بتیون کو آگ لگا کر آگے کو بہیڑا رات اندہیرے مین جب درانی فوج نے اسقدر توڑے چمکتی دیکہی تو گہبرا گئے اور غلط فہمی سی سمجہا کہ ہر طرف سے غنیم کے فوج ہزار ہا آگئی ہی اس سہل حکمت سے خوف زدہ ہو کر بہاگ نکلے اور یار محمد خان زخمی ہو کر مر گیا اور اسطرح ہندوستانیون کو کامیابی ہوئی اور اونکی جمعیت بہی زیادہ ہو گئی سید احمد اب علاقہ تنول مین جا رہا سلطان محمد خان برادر یار محمد خان اور حبیب اللہ خان ولد محمد عظیم خان بارک زئی فوج لیکر انتقام لینے کے واسطے روانہ ہوئی معیار کے متصل لڑائی ہوئی پہلی حملی مین حبیب اللہ خان نے ہندوستانیون کو گہڑے کہو رتک بہگا دیا مگر بازو راست کی جانب سی مولوی اسمعیل نی سلطان محمد خان کو بہگایا حبیب اللہ خان جو بڑا دلاور آدمی تہا یہہ حال دیکہکر فوراً پہونچ گیا اور اوسنی ملا اسمعیل کو سلطان محمد خان کے تعاقب سی روک لیا اس قدر فرصت مین ہندوستانی جنکو حبیب اللہ خان بہگا آیا تہا واپس آ گئے لاچار پشاور کے فوج کو ہٹنا پڑا سید احمد بعد اس فتح کے ہشت نگر مین مقیم ہوا اور وہان سی اوسنی سلطان محمد خان کو خط بہیجا اور لکہا کہ آکر سلام کرو اور گناہ معاف کراؤ یہہ مضمون بہی اوس خط مین درج تہا (کہ این درگاہ ما درگاہ نا امیدی نیست صد بار اگر شکستی باز آ ہر آنچہ کردے باز آ باز آ) اوس خط کا جواب سید احمد کو کچہہ نہ ملا تب اوسنی کوچ کرکے پنجتنی پر بہی اپنا قبضہ کر لیا سلطان محمد خان حاکم پشاور ڈر گیا اور اوسنی سید کو پشاور کے آنے کے واسطے لکہا مگر اوسکی اشارہ سی پہلے ریاست کے حرص خود بخود اوسکو لے آئی تہے پشاور مین پہونچکر قلعہ پر اپنا قبضہ کر لیا

شاخ علی زئی سی تہا بلند خان چند عرصہ احمد شاہ کے حکم سے سرہند نواح انبالہ کا صوبہ دار بہی رہا بلند خان کا بیٹا فتح خان جسکے اسم سے قوم اوسکی معروف بہ فتح خانی ہوئی دلاور آدمی تہا فتح خانی مشہور راہزن تہی مارگلہ اور حضرو تک اونکے لوٹ مار کی مار مار رہتی تہی تا ہنوز گہند گر اور اوسکی نواح علاقہ ہزو مین تخمیناً ایکسو گہر طاہر خیلیون کا آباد ہیے احمد شاہ کے بعد تیمور شاہ کی حکومت مین علاقہ یوسف زئے کے لوگ اپنا مشخصہ معرفت نوشہرا اور شاہولی خان پسر فتح خان ہوتی والہ کی ادا کرتے رہے بعد تیمور کے شاہ زمان اور محمود کی حکومت مین کوئی امر لایق تحریر سرزد نہین ہوا امیر دوست محمد خان وغیرہ پسران سردار پائندہ خان بارک زئی کی تسلط کے بعد جب رنجیت سنگہ والے پنجاب نی اضلاع مغربی دریا سندہ کو مفتوح کیا تو اوسی عہد مین سید احمد نام ایک شخص ہندوستانی جو بڑا مدبر تہا پشاور سے یوسف زئی مین گیا ملکان ہنڈ اور خان زیدہ اور سیدان بنہیر نے اوسکو مدد دے سید احمد نے جسکو لوگ میان صاحب کہتی تہے جہاد کا اشتہار دیا یہہ خبر سنکر سکہون نے پنجاب سی فوج روانہ کی دوسرے طرف بیشمار غازے لوگ قوم یوسف زئی وغیرہ جمع ہو گئے تہے بمقام سیدو بڑے سخت لڑائی ہوئے مگر پہلے ہے حملہ مین سید احمد کے فوج نی شکست کہائی اور وہ خود بہاگ کر ۱۸۳۰ء مین سوات کو چلا گیا چند عرصہ کے بعد بنہیر مین آیا اور وہان سے اوسنی ارادہ کیا کہ اٹک کا قلعہ دغا سے لیا جاوے مگر یہہ منصوبہ خاوی خان ملک ہنڈ نے سکہون کو بتلا دیا سید احمد نے اوس کو اس مخالفت کی سزا دینی چاہی میر بابو وغیرہ ملکان جارغونے نے سید صاحب کو مدد دی خاوی خان سے لڑاہی ہوئی مگر اوس کا نتیجہ اثر مند نہوا بعد اسکے سید احمد نے معرفت اخوند عبد الغفور کے جو فے الحال اخوند صاحب سوات ہے کاملے خاوی خان کو طلب کیا جب وہ صلح کی امید پر آیا تو اوس نے قتل کر دیا اس واردات کے بعد میانصاحب خدو خیل کے پہاڑ مین چلا گیا اور فتح خان پنجتار والے کے صلاح سی اوسنی یوسف زئی کی حکومت کا اشتہار جاری کیا مگر یوسف زئی آزاد قوم کو یہہ امر پسند نہوا علاوہ اسکی وہ دختران یوسف زئی کے اپنی ہمراہی ہندوستانیون کو دلانا چاہتا تہا

چلا آیسمین لڑتے رہی تا وقتیکہ مصنوعی شجاع کی اعانت کرکے جیساکہ حصہ اول مین درج ہوا دریا سندہ کی کنارہ
پر عالمگیر اورنگ زیب کی فوج نے سنہ [illegible] عیسوی مین علاقہ میدان یوسف زئی کو فتح کیا اس فوج کی آنی کا حال
تہوڑی روز ہوئی اسطرح ملاہی کہ کپور گڑہی یا النگر کوٹ کی پورانی قلعہ مین سی ایک سنگ مرمر کا تہر نکلا ہے
جسپر لکہاہی کہ سنہ [illegible] ہجری مین مطابق بارہوین سال جلوس اورنگ زیب کے تشمشیر خان ترین نی بسرداری
لشکر شاہی اس ملک مندر کو فتح کیا اور قلعہ اور مسجد اور چاہ بنوایا شاہ عالم کے سلطنت مین یوسف زیون نے
کچہہ فساد نہین کیا مگر محمد شاہ کیوقت اونہون نی پہر بلوہ کیا اور سنہ [illegible] مین حاکم پشاور کے فرزند کو پکڑ لیا
اس سبب سے اونکا دماغ زیادہ خراب ہوگیا تمام حد کی تومین سی صرف یہہ قوم نادر شاہ ایرانی کی حکومت
نہین مانتی تہے جب نادر شاہ سنہ [illegible] مین پشاور پہونچا تو اوسنی نازو خان ملک کو بولایا مگر اوسنے
آنے سے انکار کیا تب قہر نادری نی اس گستاخی کا بدلہ لینا چاہا زیرکمان صوبہ دار بجالیز کے فوج نادری
بہیجے گئی سب قوم پہاڑ مین جمع ہوئی میدان کا علاقہ چہوڑ گئی صرف موضع شیر درہ مین تہوڑے سے آدمی
بطور ہراول کے رہ گئی جو آدمی پیچہی رہ گئی تہے اونکا مال اور فصل جملہ غارت اور برباد کیا گیا جب فوج شاہی
شیر درہ کے پاس پہونچی تو سنوزگاوے اور شیر درہ دونون راستون سی فوج انبیلہ کو نہ جاسکی اور
موقع پر قوم مجتمع یوسف زئی نی فوج متعینہ کو سخت مقابلہ سی شکست دی اور وہان سی لیکر کلپانے تک فوج
نادری کا تعاقب کیا یہہ ناخوش خبر سنکر نادر شاہ بڑی زور شور سے خود گیا اور رہ پیچ جنجلے سے
اندر کر شاہ کوٹ کے پہاڑ والی شاخ جو کوہ مہابن سے آتی ہی وہان تک پہونچ گیا تب یوسف زیون نے
مجبور ہو صلح کی کے قبول کری بعد اوس جب سنہ [illegible] کو احمد شاہ ابدالی وزیر درانان پشاور مین آیا تو
سب ملکان یوسف زئی اوس کے سلام اور اعانت کی واسطے حاضر ہوئے سب سی پہلے عبد الصمد معروف
سمند خان ملک قوم محمد زئے ہشت نگر والہ آیا اور پہر فتح خان ولد نازو خان ہوئے کا اور رخو ایمن بطور
اور بابو زئی واسطے بجا آوری خدمات پورش ہند حاضر آئے سوائی اونکے بلند خان ابن طاہر خان
پسر تاج خان جو علاقہ کوہ گنبدگر یا مین علاقہ چہچہ و ہزارہ قابض تہا وہ بہی بانی بت کے لڑائے
مین خدمتگذار رہا اس بلند خان کا باپ طاہر خان جس سے فرع طاہر خیلی چلتا ہے احمد شاہ کے آنی
سے تہوڑا عرصہ پہلے علاقہ گنبدگر پر قابض ہوگیا احمد شاہ سے بلند خان کی خدمتگذاری سے خوش
ہوکر بموجب سند تحریر سنہ [illegible] ہجری کے اوسکو بہت جاگیر عطا کرے یہہ طاہر خان اتمان زئی مندر

ر جو کفایت تہے وہ طرف خالی کردی اونکا ارادہ قاشقار کو جانی کا تہا مگر محمد خان اونکا خان
ہار اگیا پہر اوس اوس نی غازیخان ملی زئی کو اپنا سردار بنایا وہ بہی کام آیا
ہ کر زین خان کوکہ کے ہاتہہ مین آئی جسنی اونکو بہی پشاور کے علاقہ مین لاکر ایک
کے ویدی مگر یہہ لوگ ایسی متفرق اور بدحواس ہوگئے تہی کہ تردد الفلاح رگا نو آبادی کے
ن ہین تہی تہوڑے عرصہ کی بعد حسب اجازت صوبہ کابل یوسف زئی کے میدان مین یہہ لوگ
و زبرو زوہان قوم متفرق شدہ جمع ہوتے تہی چند مدت آرام کے ساتہہ وہان گذارہ کیا بسبب
ایک ہزار روپیہ مشخصہ سرکاری مقرر تہا اور آپسمین اسن رمالگذاری کو فی قلبہ کے حساب پر حسب
رتے تہے ان فسادون مین اور بغاوت کی سبب سے اسقدر ملک جو دلاوری اور محنت سی فتح کئے تہی ہا
ی جاتی رہی چنانچہ جو میدان دریا سندہ کی کنارہ پر تہا قوم دلازاکون نے لی لیا اور سواتہہ سواتہیون نے
بنہیر والون نی چملہ چملہ والون نی اور باجوڑ ننگرہاریون نی لیلیا جب یوسف زیون کے متفرق شدہ قوم اتنے
یکجا جمع ہوئی تو اونہون نی قوم دلازاک سی مقابلہ کرکے اونکو خارج کردیا دلازاک قوم کے چلی جانی سی یوسف زئے
زیادہ زورآور ہوگئے بعدش سترہوین صدی عیسوی کی شروع مین لمغان اور سواتہہ اور باجوڑ کے سکنا
نی بابت تنازعہ سرحد آپسمین لڑائی کری یوسف زیون نے موقع دیکہہ کر لمغانیون کے ساتہہ شمولیت کری اور دونو
نے شامل ہوکر باجوڑی اور سواتہیون کو بیدخل کردیا لمغان کی ترکلانی نی باجوڑ کو لیلیا اور یوسف زیون
نی بر سواتہہ تک تسلط کرلیا علی اصغر مشہور ملک سردار یوسف زیون کا تہا اوسنی نوک شمشیر سے اپنی قوم کی ملک
کی حدود کو بہت وسیع کردیا بنہیر اور چملہ اور دوبیر کے سوائی کوہ تنول تک انکا دخل ہوگیا جو سواتہی لوگ
سکنائی سابق قتل اور اخراج سی باقی رہگئے تہے وہ بطور رعایا یوسف زی بنام ہمسایہ دفقیران ابتک رعیت
اس قوم کی ہین الغرض بتدریج قبضہ اس قوم کا اس قدر ملک پر پہیل گیا کہ جسپر اب یہہ قابض ہین جو مند
قوم کے شاخین پہاڑ سے نیچی سمہ یعنی میدان علاقہ موسوم یوسف زئی مین آباد تہے وہ برائے نام
شاہی گنی جاتی تہی مگر بباعث ناقصی انتظام ملک داری اور رعایا پروری اکثر سرکشی اور فساد رہتا
ہجہان بادشاہ کی طرف سی ۱۰۴۸ سنہ ہجری مین علاقہ یوسف زئی کا ٹہیکہ بارہ ہزار کے عوض شہباز خان
ر بعدش اوسکی فرزند خوشحال بیگ خان کے ہاتہہ مین بہی چند عرصہ اس علاقہ کا اجارہ رہا
ہم خٹک اور مند یوسف زئے کے آپسمین پورانی عداوت تہی پس اس بہانہ پر جتنا جسکا قابو

بادشاہ کو خارج کر کے ہندوستان کی سلطنت کرتا تہا جس سی یہہ شخص سرکش رہا اوسکی سرداری کی وقت
اس قوم کی غوریاخیل قوم کی ساتہہ جسکی شاخ خلیل اور مہمند داوزی ہین بمقام شیخ تپور جسکو فی الحال
تپور کہتی ہین بہت سخت لڑائی ہوئی یوسف زیون نی فتح پائے اور غوریاخیل نقصان شدید اوٹہا کر
ہار گئے شیخ تپور پورانہ قلعہ ہے نوشہرہ کہنہ کے اوپر اور لڑائی اوس موقع پر ہوئی تہی کہ جہان اب
ڈاک بنگلہ ہے جو غوریاخیل یوسف زیون کی ہاتہہ زندہ آئی تہی اونکو اپنی ناموری کی واسطی غلاموں کی
طرح دو دو پیسہ پر فروخت کیا اس نمایان فتحیابی کی سبب سے اونکا مزاج پہلی سی بہی خراب ہوگیا اور نخوت
کے راہ سی اکبر بادشاہ کی وقت برملا سرکشی شروع کری لوٹ مار اور رہزنی کو اپنا پیشہ بنالیا ان بد عنانہ
افعال سی اول تو بلائی قحط اونپر اس شدت سی خداوند تعالی نی نازل فرمائی کہ بہت لوگ تباہ ہوگئے
اور پہر اکبر بادشاہ نی زین خان کوکہ کو معہ دیگر امراء جیساکہ حصہ اول مین ذکر ہوا بمعیت لشکر جرار سنہ ۹۹۵ھ
مین اس قوم کی سرکوبی کی واسطی بہیجا پہلی یورش مین تو یوسف زئی غالب آئی اور راجہ بیربل وغیرہ
چند نامی سردار معہ تخمیناً ہفت ہزار لشکر شاہی ماری گئی تہی مگر دوسرے دفعہ زین خان نی کابل سے
گوزڑا اور باجوڑ کے راستی پہر سوات پر حملہ کیا باجوڑ مین تہانہ شاہی مقرر کرکے جب سوات کی مغربی
حد پر پہونچا تو قوم یوسف زئی درہ تری کی راستی پر جمعیت کرکے اوسکی سد راہ ہوئے قریب یکماہ وہان
لشکر رکا رہا اتفاقاً عید کے روز اکثر لشکر یوسف زئی شاید حلوا خوری کی واسطی گہر ونکو گیا اس حال سے
زین خان نی اطلاع پاکر فرصت کو غنیمت جانا اور فوراً حملہ کیا ایک حملہ دلیرانہ مین اوس دشوار جگہہ سے گذر کر
ملک سوات مین داخل ہوا اور ملک سوات فتح کرکے یوسف زئی جو پہاڑون پر چلے گئے تہے اونپر لشکر شاہی
تاخت کرکے پکڑلاتا تہا اور بیشمار لوٹ حاصل ہوئی زین خان نی ملک سوات مین قلعہ و مغار بنایا اور بڑے
استقلال کی ساتہہ اس قوم کو مجبور کیا اخوند درویزہ جو اوس مصیبت مین اس قوم کے ہمراہ تہا اپنی کتاب
مین لکہتا ہی کہ جو لوگ اس قوم کے مفرور ہوکر پہاڑ کے درون کے سر پر پناہ گزین ہوئی تہے اونکے
ساتہہ مین بہی تہا وہان رات کو اسقدر سخت بارش اور برف پڑی کہ صبح تک امید زیست کم تہے اس
سختی کی سبب سے لوگ پہاڑ برفدار کے اوپر نہ ٹہر سکے اور اپنی آپ کو سردار فوج شاہی کی سپرد کردیا
زین خان نی اس قوم کو خانہ کوچ پہاڑ سے نیچے اوتار کر ہشت نگر اور پشاور کو لایا محمد زی گلیانی غوریاخیل
مین متفرق آباد کئے مگر ایک گروہ انکا زیر سردارے محمد خان ہندوکش پہاڑ کے طرف روانہ ہوا دریا

بنیاد رکہی جو اوسکی اولاد مین چند پشت تک رہی ان لڑائیون کی بیچ مرزا الغ بیگ دا سے کابل
فوت ہوگیا اور جیساکہ پہلے حصہ مین ذکر ہوا کابل کی سلطنت بابر بادشاہ کے ہاتہہ آگئی تہی محمد بابر
بادشاہ نے ۱۵۱۹ عیسوی مین جسکو زمانہ حال تک تین سو چالیس برس ہوئی اس قوم پر یورش
کرے اوس وقت علاقہ میدان یوسف زئی اور سوات تہہ اور بنیر مین قوم یوسف زئی
اور مندڑ آباد تہے ہشت نگر محمد زئی دو آبہ مین گگیانے اور باجوڑ کے ایک حصہ مین
ترکلانی سکونت پذیر تہے اور اوس سی مشرق پہاڑ مین اتمان خیل بستے تہے پشاور کے نواح
مین غوریا خیل آگئے تہے اور کچہہ دلازاک بہی تہی محمد بابر بادشاہ کابل سے اشخل کے راستی باجوڑ
مین آیا اور اوس ملک کو فتح کرکے خواجہ کلان کی ماتحت وہان حاکم مقرر کیا جب اوسنی سمجہا
کہ یوسف زئی کی قوم پر حملہ کرنے سے کچہہ بہت اثر نہین ہوتا کیونکہ وہ لوگ پہاڑ دشوار گذار
مین بہاگ جاتے تہے تب اسنی اس آزاد قوم سے صلح کرلے جب بابر سوات تہہ مین پہونچا
تو شاہ منصور ولد سلیمان ملک قوم یوسف زئی اور سلطان اویس سوات تہے
یہہ اوسکے سلام کی واسطی حاضر آئی شاہ منصور کے دختر سے بابر نے نکاح کرلیا اور سوات تہہ
سی لوند خوڑ کے راستی شہباز گہڑا اور ہشت نگر تک بابر کے فوج سے ملک خراب ہوا بابر خود اپنی کتاب
مین ان لڑائیون کا حال لکہتا ہے اور اس شادی کا ہونا بہی تصدیق کرتا ہے ان لڑائیون
کا حال بہت طول اور فضول سمجہہ کر چہوڑ اگیا بعد اسقدر فتوحات کے یوسف زئی آرام اور
چین سے اوقات گذاری کرتے تہے شیخ ملی نے جو اس قوم کا مدبر تہا کل علاقہ جات مفتوحہ
کو تقسیم کیا اول ہوئی تقسیم اس طرح ہوی کہ ہشت نگر محمد زئی کو دیا جو ننگرہار سے وقت لڑائی
دلازاک کے یوسف زیون کی امداد کے واسطی آئے تہے دوابہ گگیانی کو ملا جسپر وہ اب تک قابض ہین
اور کچہہ حصہ باجوڑ کا بہی انکو ملا تہا مگر اس سے اب بیدخل ہین باقی ملک یوسف زئی اور مندڑ
کو رہگیا جس مین خانگی تقسیم شیخ ملی نے حسب رسد اور بر تعداد سرون کے کری تہی اور
تا ہنوز موروثی حصص اوسی تقسیم کے موجب ہین جب اس قوم مین خان کجو شاخ
بہادر خیل مندڑ سردار ہوا تو اوس نے ملک احمد سے بہی بڑہ کر رسوخ
اور اقتدار اپنی قوم مین حاصل کیا اوس وقت شیر شاہ ہمایون

ن نواح مین آباد تہی مولف کے زمانہ مین لنگر کوٹ کہڑی کیبورہ کہڑی کہتی ہین اور یوسف زئی اوسوقت
ہشت نگر کے علاقہ مین بستی تہے اور چونکہ دلازاکون نے چراگاہ میرہ لنگر کوٹ پکڑی ہوئی تہی جب یوسف زئیون
کا مال مویشی چراگاہ کو جاتا تہا دلازاک تاخت کرکے لوٹ لیجاتی تہی اور جو یوسف زئی کا آدمی اسود سودا کو
آتا تہا اوسکو بہی آزار دیتی تہے غرضکہ ہمیشہ دلازاکون کی ہاتہہ سی تنگ تہی ملک احمد خان نے جو اوسوقت
سردار قوم یوسف زئی اور منڈر کا تہا یہہ صلاح کری کہ کل قوم خشی کو شامل ہوکر اس معاند قوم سی نبرد آزمائی
کرنے چاہئی محمد زئی قوم نی باوجود کشت وخون ہمراہ یوسف زئی جب ملک احمد خان اونکے پاس ننوتی
گیا تو اونہون نی مدد دینی لازم سمجہکر ہمراہ ہوئی اور گگیانے بہی شمولیت کی واسطی پہونچ گئی اتمان خیل
پہلے سی شامل تہی سوای ترک لانی کی باتے جملہ خشی معہ محمد زئی اور اتمان خیل کے قبیلون کو بہی ہمراہ
لیکر دلازاک کی لڑائی کی واسطی روانہ ہوئی اور لنگر کوٹ کی جانب سی دلازاک اپنی جمعیت پر
نازان ہوکر آگی کو بڑہی سخت لڑائی واقع ہوئی تیرون کی ضرب سے بہت خشی ماری گئی آخر دست بشمشیر
ہوکر دونون گروہ خوب لڑی جب زنگی سردار قوم دلازاک کا پسر مارا گیا تب دلازاک میدان چہوڑ
گئے اور دریای کابل پالنڈے سی جو شمال کی طرف اونکا ملک تہا اب یوسف زئیون نی اپنی قبضہ مین
کرلیا اس مقصود کو حاصل کرکے ارادہ لینی **سواتہہ** کا ہوا **ملک احمد** اور **شیخ ملی** مدار المہام کے
تجویز سی سب قوم اتفاق کرکے سواتہہ کی طرف خانہ کوچ روانہ ہوئی اور شاہ کوٹ کے درہ کی قریب
جا فروکش ہوئی سواتہی لوگون نی اوس درہ پر جمع ہوکر وہ راستہ روک رکہا مگر دیگر گذرگاہون سے
غافل ہوگئی ایک رات یوسف زئیون نی مصلحت کرکے غنیم کو دہوکہا دینے کے واسطی اپنی عورات سی
کہا کہ تم سنڈرینی گاؤ اور اوس گانے مین اپنی مردان کی صفت کرو اور سواتہیون کی ہجو کرو اس
مضمون سی کہ سواتہیو خبردار ہو صبح تمہاری ساتہہ لڑائی ہی جب یہہ آواز سنا تو سواتہی سمجہی کہ صبح
اسی جگہ پر لڑائی لاوینگی کوتاہ اندیشی سی باقی لشکر جو اور جگہہ متفرق تہا وہ بہی شاہ کوٹ کی جگہ پر
جمع کیا یوسف زئیون نی ہوشیاری سی رات کی وقت کوچ کرکے دوسرے راستی ملاکنڈ کے سواتہہ کے
ملک مین داخل ہوگئی ہر روز سواتہیون سی لڑتے تہی اور ساہمنی کا ملک اپنی قبضہ مین کرتے جاتے
تہے تدریجا بارہ برس کے عرصہ مین کل سواتہہ لیلیا اور وادی تالاش کو بہی فتح کیا سلطان اویس
سواتہی تاب مقابلہ نہ لاکر سواتہہ سے بیدخل ہوا اور کافرستان کی طرف جاکر اوسنی ایک نئی حکومت کے

کمزوری اور غریبی کی حالت مین خارج کیٔ گیٔی اور یہہ قوم ملک ننگرہار مین آئی شاخ ترکلانی علاقہ لغمان
یا لغمان مین آباد ہوئی چند عرصہ کے بعد یوسف زئی و محمد زئی کی باہم عداوت پیدا ہوکر موضع حصار ک
کے قریب ان دونون کی آپسمین سخت لڑائی ہوئی جسمین یوسف زیون نے فتح پائی اس سے تہوڑا
عرصہ بعد یوسف زئی اور مندڑ خانہ کوچ پشاور کے طرف روانہ ہوئے اور خیبر کے راستے ملک پشاور
مین داخل ہوئے اوسوقت پشاور کے ملک مین حال کی نسبت بہت فرق تہا وہ قوم جسکی قبضے سکونت
مین فی الحال یہہ ملک ہے اوسوقت افغانستان مغربی مین تہی اور پشاور کا میدان معہ اور علاقہ جات
ملحقہ کے اوس قوم کے قبضہ مین تہا جو اب وہان بالکل نہین ہین اور خارج کی گئی ہے لغمان قوم ترکلانی
کے قبضہ مین تہا کہ جو اب علاقہ باجوڑ مین آباد ہے گگیانی باسول مین رہ گئی تہے خیبر سے اور بنگش موقعہ
مقبوضہ حال پر قابض تہی مگر کچہہ مشرقی جزو کابل کے میدان سے اور تمام پشاور کا میدان اور کچہہ حصہ
باجوڑ کا اور علاقہ چچہہ اور ہزارہ بلکہ اوس سے بہی کچہہ مشرق تک قوم دلازاک کے قبضہ مین تہے اور چونکہ
دلازاک قوم کرڑانی کی ایک شاخ تہی اسواسطے اسکا شجرہ نسب اور اوج و زوال کا حال مختصر اسے
حصہ کے جو تہے باب مین درج ہے اوس عہد مین وہ ملک جو قوم دلازاک کی حدود اور کوہ ہندوکش کے
مابین دریاے سندہ کی دونون کنارہ پر واقع ہے اوسپر سواتہہ کے بادشاہت تہی اور ایک علیحدہ قوم سے
آباد تہا جسکے اوپر سلطان اویس سواتہی حکومت کرتا تہا سلطان اویس کے مورث قدیم سے
اوس ملک کے فرمانروا چلے آتے تہے جب یوسف زئی لوگ ملک پشاور کے مغربی حد پر پہونچے تو بمقام
سفید سنگ آکر ملکان نے بطور جرگہ دلازاک کو اسلئے گذارہ قوم خود زمین طلب کری اور دلازاک قوم نے فیاضی و سخاوت سے انکو
ایک زمین دیدی جب اس قوم نے اوسپر دخل کرلیا تو قوم شلمانی سے جو ئی بربر مانگی جب انہون نے دینے سے انکار کیا
تو اونسے عداوت شروع ہوگئی یوسف زئی لوگ دوآبہ مین آکر آباد ہوئے اور وہانسے قوم شلمانی قابضان سابق علاقہ ہشتنگر
کی ساتہ لڑائی کے تیار ہوئے اوس لڑائی مین مسمی خالو سردار قوم شلمانی مارا گیا اور اوس قوم کو ہشت نگر سے خارج
کردیا اور وہ مخرج لوگ سواتہہ کو چلے گئے جنکو سلطان سواتہہ نے بمقام الاڈہنڈ واسطے سکونت
جگہہ دئی قوم یوسف زئی کی قبضہ مین ہشت نگر کے سوائے وہ حصہ باجوڑ کا بہی آگیا جو دلازاکون کا تہا
اب دلازاک اور یوسف زئی کی باہم دشمنی شروع ہوئی اگرچہ اصلی سبب اس دشمنی کا داعیہ ملک گیری
تہا مگر ظاہرے باعث اسکا اخون درویزہ اسطرح لکہتا ہے کہ دلازاک اوسوقت میرہ لنگر کوٹ

کے راہ سی مرزا الغ بیگ کی حکومت کوبی وجود سمجہنی لگے اور سرکشی اور فساد کیطرف راغب ہوئی کابل
کی رعایا کو بہت بہت آزار دیتی تہی غارتگری سے خاص مرزا کی ملازمون کا مال بہی محفوظ نہین
تہا اور خاص دیوان خانہ بادشاہی مین بیٹہہ کر نالائق باتین کرتے تہے آخر اپنی ناشایستہ عادات سے
والی کابل کو اس حد پر پہونچایا کہ اوسکا ارادہ واسطی اخراج اس قوم کے مصمم ہوا اور چونکہ مرزا
الغ بیگ کا اختیار اب زیادہ ہوگیا تہا اور اپنی ہمقوم مغلون کے آجانی سی استقلال کافی بہم پہونچالیا تہا
زیادہ بکنے کی برداشت نکرکے پہلی اوسنی انکی بربادی کا سامان اس جگہہ سے شروع کیا کہ یوسف زئی
اور گگیانی کے باہم بی اتفاقی ڈالدی اور بعدش گگیانی اور اپنی فوج کے جمعیت سی انپر حملہ کیا چندکس
ان سے ماری گئی اور باقی کابل کے پہاڑ کے دَرّون مین ہٹ گئے اوسوقت اس قوم مین تین شیخ
مشہور تہے دو بہائی ایک مسمی ملدا اور دوسرا اہلد نام عیسی زی یوسف زی کی شاخ مین سے
تہے اور تیسرا شیخ **عثمان** ملے زئی تہا ان تینون کی غیب گوئی پر اعتبار کرکے اور انہین سی ایک کو
پیادون کا سردار بناکر جنگ پر آمادہ ہوئی اور مرزا کے فوج نے جسکے ہمراہ گگیانی بہی تہی اس قوم
سے شکست کہائی بعد اس کامیابی کی زیادہ خیرہ سر ہوگئے ہمیشہ پہاڑ سے نکلکر رعایا کو تاخت و تاراج
کرتے تہے حاکم کابل نے کوئی چارہ سوائی صلح نہ دیکہا آدمی درمیان ڈالکر اس قوم کی ملکان کو بلوایا
کہانی و شربت پانی اور بہت مدارکے افغان سادہ لوح طمع پر مرزا کی پاس روز بروز آمد و رفت کرتے
تہے ایک روز ضیافت خوری کی واسطی آٹہہ سو کس معتبران قوم مرزا کی پاس آئی جملہ بے اسلح تہی ایک
مسمی **محمود** ولد محمد شاخ جغرزئی اپنی پاس پوشیدہ پیش قبض لیگیا تہا جب دربار مین گئی تو محمود نے
مرزا کی بدنیتی دیکہکر اپنی ہمراہیون سی کہا کہ اگر کہو تو مین مرزا کو مار ڈالون مگر سب نے منع کیا کہ چونکہ
رکہنا چاہئے شائد ہمارے ساتہہ بد نہین کریگا مسمی جنگا **قوم گگیانی** نے جو یوسف زئیون کا دشمن
تہا اوسنی مرزا حاکم کابل کو یہہ صلاح دی کہ اتنی بہت ایک جگہہ بی اسلح ہاتہہ نہین آوینگے اور صلح پر
انسے کبہی خلاصی نہوگے یہہ وقت غنیمت سمجہکر سب کو قتل کرنا چاہئی اس نالائق صلاح پر اوسنی عمل کرکے
سب کو باندہ لیا اور ایک ایک کو قتل کرایا مگر ایک مسمی **ملک احمد** بسبب آخری عرض ملکان مقتول
کے رہا کیا گیا یہہ ملک احمد بڑا جوان مرد اور صاحب ہمت آدمی تہا بعد قتل ہونے قریب آٹہہ سو
کس معتبران اس قوم کے باقی یوسف زئی وغیرہ خشی کابل کی نواح سی بموجب حکم والی کابل بہت

مین سی کوئی ایکدوسرے کی حمائت اور مدد کو نہین پہونچ سکتا تہا آبادی مین خشی کی قوم جسکی یوسف زہے اور منڈر شاخین ہین غوریاخیل کی نسبت ترین کی نزدیک تہی اور حصہ اوسکا ارغسان کی ویال یعنی نہر تہی اور وہ ویال نزدیک تہی ترینون کو اوسکی تکرار پر قوم خشی اور ترین کی باہم عداوت پیدا ہوکر نوبت کشت وخون کی پہونچی لڑائی مین ترین خشی پر غالب آئی بعضی خشی مارے گئی اور باقیماندون کو بیدخل کردیا زمند اور غوریاخیل سی کوئی آدمی اونکی حمایت کی واسطی نہ پہونچا آخر خشی کی قوم نی رجوع اپنی بہائی بند غوریاخیلون کی طرف کیا اور اونہون نے ایک زمین ویرانہ انکو دیدی کہتی ہین کہ قندہار کے زمینات مین بوقت بہار بارش ہونی کی سبب سے انواع کا سبزہ زار اور علف پیدا ہوتا ہی جب گرمی ہاڑ کی شروع ہوتے ہی تو وہ سبزہ گہاس زمین پر خشک ہوکر گر پڑتا ہی سال بہر وہ گہاس زمین پر گرا ہوا مویشی کہاکر گذارہ کرتے ہی اور اگر اس درمیان برسگال کے بارش زیادہ ہوجاوی تو وہ سب گہاس سیلاب لیجاتا ہے اور مال مویشی کو سختی پیش آتی ہے قضاکار اوس سال مین بباعث افراط بارش غوریاخیل کی مویشی کو تنگی خوراک سے سختی پیش آئی تب بمروتے سی وہ زمین جو خشی کو دی تہی بزور اور جنگ جدل اوس قوم سی واپس لی لی اور یہہ قوم وہان سے بہی بیدخل ہوکر گارہ نوشکے مین جا آباد ہوئی یہہ موقع دشت لوط کے قریب بلوچستان کے شمال پر واقع ہے اور دشت لوط بڑا ایک صحرا ہی اور اب قوم بلوچ کے قبضہ مین کلات نصیر کے ماتحت ہی الغرض اوسوقت یوسف زئی اور منڈر کے تعداد جو قوم خوخی یا خشی کی ایک شاخ ہین بہت تہوڑی تہی چند عرصہ کے بعد شروع چودہوین صدی عیسوی مین جسکو حال تک قریب ساڑہی پانچسو برس تخمیناً گذرے ہین یہہ قوم گارہ اور نوشکے سے بیدخل ہوکر کابل کی طرف خانہ کوچ روانہ ہوئے سوائی ترکلانی اور رگلیانی کے جو وہ بہی خوخی قوم کے شاخین ہین قوم اتمان خیل جو شاخ کرمرانی کی ہی پاکر لانی ہی ٹانک اور گومل درہ کی راستی آکر اس قوم کے شامل ہوئی اور قوم محمد زئی جو نسل زمند سی ہے وہ بہی اپنی باقی قوم زمند سے رنجیدہ ہوکر یوسف زہی کی ہمراہ چلے آئی کابل کی نواح مین پہونچکر یہہ قوم آباد ہوئے اور مرزا الغ بیگ ابن ابوسعید مرزا کو تخت نشینی کابل کے وقت اس قوم نے مدد دی اور انکی اعانت سے اوسنی مسند کابل پر استقلال پایا مرزا الغ بیگ ابتدا مین اس قوم پر بہت مہربانی کرتا تہا جب اس قوم کے تعداد اور دولت مین ترقی ہوئی تو نخوت اور جہالت

چاہی تو اوسکے والدہ نے کہا کہ میرا حصہ بہی علیحدہ کروا بہی اور بہائی چپ تہی کہ اوسنا دی لم بخت سنے انعام بہائی کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ تم یہہ لیو اوسکی حقدار والدہ نے اوسکو بد دعا دی کہ تمہارے اولاد تیرہ کس سے زیادہ نہوا خوند درویزہ اپنی عصر کا حال لکہتا ہی کہ ابتک تیرہ سی زیادہ اوسکی اولاد نہین ہی چند کس خغرزی شلمخ کے شامل رہتی ہین مگر حال کی تحقیقات سی اوسکی اولاد سے ایک کس کا بہی پتہ نہین لگتا غالباً نابود ہو گئی ہین روایت ہی کہ غیبی ابن یوسف کی گیارہ پسر تہے ایک روز گلہ اسپان ازان مندڑ مغل لوگ تاراج کرکے لیچلے غیبی معہ نو پسران خود تعاقب کے طور غارتگرون کے پیچہے سوار ہو گیا اور سب لوگون سے پہلے پہونچا اور اون سی مقابلہ کرکے بموجب قول اخوند درویزہ کے سب شہید ہو گئے دو پسر اوسکے باقی رہی تہے ایک مسمی حسن جسکی نسل کو حسن زی کہتی ہین دوسرا یعقوب جسکی اولاد موسوم بہ یعقوب زی ہی جب غیبی مرتا تہا تو اوسکی زوجہ حاملہ رہ گئی تہی اوس سی فرزند پیدا ہوا اوسکا نام آکا رکہا جسکی قوم آکازی ہی باقی جملہ پسران یوسف کی اولاد کا نام شجرہ نسب سے معلوم ہوگا ؛

## جای سکونت اولین

فی الحال ان لوگون مین ایسا کوئی نہین ہی کہ جو اپنی پہلی جائی سکونت سی بخوبی واقفیت رکہتا ہو جب انسے پوچہا جاوی تو کہتی ہین کہ ہماری مورث غوزڑہ مرغہ سے آئی ہین مگر بیان نہین کرسکتی کہ غوزڑہ مرغہ کس موقع کا نام ہی اتنا کہتی ہین کہ مغرب افغانستان مین کسی جگہہ ہوگا مغرب طرف کی دریافت سی معلوم ہوا کہ غوزڑہ مرغہ ایک موقع کا نام ہی جو حدود نہر آرغسان کے قریب سور غر یعنی کوہ سرخ اور رغنڈان کی مابین واقعہ ہی غالباً وہ جگہہ ہے جو تقسیم اول کی وقت ویال آرغسان کے شامل اس قوم کو حصہ میں ملے تہی لفظ مرغہ سی مراد چمن ہی اور غوزڑہ جرب کو کہتی ہین جسکی مراد عمدہ اور سرسبز چمن سی ہو گی یا کہ ایک قسم سبزہ کو جو علف کوہی ہے غوزڑہ کہتی ہین اور اوسکے موقعہ روئیدگی کو مرغہ شائد اوس قسم کے زیادہ علف ہونے سی موسوم بہ غوزڑہ مرغہ ہوا فی الحال اس موقع پر کچہہ علی زئی اور اودو زئی دُرانی اور ترخی غلزای رہتی ہین اور بعضی ناصر بہی فیلاق کی واسطی وہان گرما کو جاتی ہین اس قوم کی ابتدای سکونت کا حال جہان تک مل سکا وہ ذیل مین درج کیا جاتا ہی جب افغانوں نے قندہار کے نواح کو باہم تقسیم کیا تو حصہ نسل ترین کا بیچ مین گند اور رزمند کے آگیا بدین سبب بہا نیوا

# حال قوم یوسف زئی قوم منڈر

## تاریخ اس قوم کی

جیساکہ شجرہ نسب مین درج ہی شرجنون ولد سڑبن بیرہ قیس عبدالرشید کے تین پسر تہی کند اور جمند یا زمند اور کاسی دونون آخر الذکر کا حال آئندہ درج ہوگا کند کے دو بیٹے تہے ایک موسوم غوری جسکی اولاد غوریا خیل کا ذکر آگے آویگا دوسرا خشی یا شخی جسکو یوسف زئی کی پشتو مین خوخی بہی کہتی ہین اوسکی اولاد سے یہہ قومین ہین بموجب قول اخوند درویزہ کے جو اس قوم کے شامل مدت تک رہا اور بہت ماہر تہا واضح ہوتا ہی کہ مسمی خشی کی پہلی زوجہ مسماۃ مرجانہ تہے مسمی منڈ اور رنگ اوسکے شکم سے تہے مسماۃ مرجانہ کی ایک خواہر تہے بتسو نام بد دیانتی سی وہ بہی خشی پر عاشق ہوکر اوسکی گہر مین داخل ہوئی جسکی شکم سے خشی کا تیسرا بیٹا پیدا ہوا جسکا نام ترک رکہا گیا اوسکی نسل کو ترکلانی کہتی ہین اخوند درویزہ علیہ الرحمۃ کی کتاب مین لکہا ہی کہ ابتک ترکلانے قوم مین ورغلانیدگے عورات بہت ہوتے ہی شاید جدی اثر چلا آتا ہی مسمی منڈ کے دو پسرون سی مسمی عمر بڑا نیکبخت اور با دیانت آدمی تہا بطور سیاحی ہندوستان کی طرف آیا اور اپنی وطن سی باہر اوسنی کسی قریش کی خاندان مین شادی کری اوس بی بی کی شکم سے منڈر پیدا ہوا کہتی ہین کہ عمر اوسی ملک مین فوت ہوگیا اور یوسف اوسکے بہائی نی وہان پہونچکر اپنی بہائی کی بیوہ اور فرزند کو اپنے وطن مین ہمراہ لیجانا چاہا مگر اوس وفادار بیبے نے یوسف کی ہمراہ جانی سی اس تقریر سے انکار کیا کہ تمہاری رسم ہے کہ بہائی کا مال اور زوجہ جو اوس سی رہجاوی تو زور کے ساتہہ غصب کر لیتے ہو اور میرے خوشی ہے کہ ایک نکاح پر دوسرا نکاح میرے پر بروز قیامت ثابت نہو آخر یوسف اوسکو بہت عہد وسوگند سے ہمراہ لی آیا اور جب منڈر برادرزادہ اوسکا سن تمیز کو پہونچا تو یوسف نی اپنی دختر سے اوسکے شادی کردی عثمان اور اتمان دونون اوسکی شکم سے ہین اور تیسرا رزڑ یا رجڑ باندے کے شکم سے تہا اور یوسف کی پانچ پسرون مین سے ایک کا نام اوڑیا تہا از بس کہ متکبر اور مغرور تہا اس سبب سے اوسکو بادی کہتی تہے اور اوسکے نسل کو بادی خیل نقل ہے کہ اوسوقت افغانون مین یہہ رسم تہے کہ جب فرزند حد بلوغت کو پہونچتی تہے تو والدین کی جائداد باہم تقسیم کر لیتے تہے اور ماں باپ کو بہی حصہ برابر ملتا تہا اس رسم موجب جبکہ پسران یوسف نی جائداد باہم تقسیم کرنے

ملک وزیرکا خان عزن خان ویر والہ مشہور آدمی ہی مگر اوس کے فرزندون مین سی
مین رہتی ہے - یوسف زے کی قوم مین قدیمی معزز خاندان صاحب اختیار
باپ کے ہم بخت کوئی نہین سنا جاتا - یوسف زے کی قوم مین قدیمی معزز خاندان صاحب اختیار
تین مشہور تہے آول خاندان ملے زے ویر دویم خاندان اباخیل بائی زی جو تہانہ علاقہ
سواتہ مین رہتی ہین اور بائے زئے قوم کے با اختیار خان قدیم سے چلے آتے ہین اسی خاندان
مین سی فی الحال شاہ نظر خان تہانہ والا اور امیر اللہ خان ہکے والا اور حمزا سان خان
شیر خانہ والا مشہور آدمے ہین - گو انکا اختیار بسبب بی اتفاقی خانگی پہلے طرح نہین
رہا مگر پہر ہے اپنے علاقہ مین بہت اختیار رکہتی ہین - کوہ موہرا کے گوجرون سی بابت
چرائے موشی ایک محصول کی آمدن انکو ہے جس مین کبہے کبہی زیادہ ظلم ہے کیا جاتا ہی -
تیسرا خاندان آلاڈ ہنڈ قوم رانے زے ہین سے تلے خیل آرنے خیل ہین جنکی خاندان کو
کانجو کو رکہتی ہین اسے خاندان کی خانون کا اختیار پہلے بہت تہا اب اوپر کے علاقے سے
رانے زے چہہ ہزار قوم پر انکا حکم ہے فی الحال صحبت خان آلاڈہنڈ والہ باوجود نوعمر
ایک مدبر اور ہوشیار خان ہی مگر شیر دل خان اسکا چچا دل مین اوس سی سخت مخالف ہی -
سوا اسے اوسکے بہیرمین زید اللہ خان - احمد خان - عاصم خان وغیرہ اپنی اپنی قوم
مین سرگروہ ہین مگر زیادہ اختیار والا کوئے نہین ؛

## شجرہ نسب رانی زے ابن اکوزے

جلم — اتمان زی — مخہ خیل

سین خیل — مدی خیل — براہیم خیل — سلطان خیل — عثمانی خیل

علے خیل — بہرم خیل — خواز اخیل — مروان خیل — عمبار خیل — اسمعیل خیل — لنڈہ خیل — وو ڈعثمان

کرہ خیل — عزیز خیل

قیبے خیل — سلیمان خیل — ملا خیل — مجا خیل

آزی خیل — ملے خیل — عیدل خیل — شہابہ خیل — میرخان خیل

خان خیل الا دو ملہ اسی شاخ مین سمی مین

## یادداشت

واضح ہوکہ یوسف کی اولاد یوسف زے بہت دور دراز پہاڑے ملک پر پہیلے ہوئی قابض ہے جسکے تفصیل کچہہ آئندہ کی جاوی گی - جہیر سے مشرق کوہستان مین کوہ تنول اور رحد اگرور تک بکنارہ دریاے اباسین زیادہ ترعیسی کی اولاد حسن زے - مداخیل اکازے آباد ہین بہیر اور ملک ملحقہ اوسکی مین موسے اور رانے کی اولاد یعنے الیاس زی دولت زی تورے زے جغرزے رہتے ہین - ملک سواتہہ اور اوسکی نواح مین اکوزے ابن یوسف کی نسل رہتی ہی جسمین خواجوزے بائے زئی - رانی زئی مشہور شاخین ہین - خواجوزی کے شاخ ہین سے تلے زی علاقہ ویر ہنجکوڑہ

۱۷۲
شجرہ نسب اکوزئی ابن یوسف زئی
رانی زئی
خواجو زئی
ابازئی
شرک
بازید زئی
معروف بائیزئی
ادین زئی
شمو زئی
نیک بی خیل
شمی زئی
ملے زئی
سہیل
بابو زئی
سلیمان
اباخیل
عائشی خیل
جونا
سبت
اباخیل
عزیز خیل
شور زئی
موسیٰ خیل
آلا خیل
بہلول خیل
مسمات ناطہ
مسمات عذرے
سلطان خیل
نصیر الدین خیل
پائندہ خیل
خان خیل
شرخان خیل
شمالی خیل
خاصی خیل
اسماعیل خیل
لقمان
نخون خیل
وروان خیل
دولت خیل
بسو خیل
علے خان خیل
شیر خان خیل
بار خیل
احمد خیل
جلال خیل
اسماعیل خیل
رستم خیل
شاہو خیل
عباد خیل
جانکی خیل
ہیر خیل
سلطان خیل
ترخان خیل
حقداد خیل
میر احمد خیل
بشیر خیل
خالی خیل
مندر خیل
سحاق خیل
یحییٰ خیل
ینا خیل
خانا خیل
پاچہ خیل
بازید خیل
ملے خیل
کنڈا خیل
تاگرال
اکبر
قاسی خیل
ملک دین خیل
پائے خیل
دور خیل
رستم خان گور
عزیز خان گور

شجرہ نسب یوسف زئے ابن مند
عیسیٰ
موسے
مالی زئی
اکوزئے
اوربا
بادی خیل
دیکھو آئندہ
حسن زئے
یعقوب زئے
اکازئے
الیاس زئے
دولت زئے
جعفرزئے
نوری زئے
مدا خیل
منڈسے زئے
برخو زئے
اسماعیل زئے
ابازئے
عیسوزئے
سالار زئے
ماسو
تاجے
ممی
آیپ خیل
ملے خیل
پنج پاؤ
مخوزئے
گدائی زئے
عائشہ زئے
جلال خیل
موتی خیل
حسن خیل
بہرام خیل
سین خیل
علی شیر خیل
یا خیل
خدین خیل
موساڑہ خیل
خاکی زئی
برہان خیل
کمبو خیل
علی شیر خیل
حسن خیل
مصر خیل
دلو خیل
مزید خیل
فتح خیل
طاؤس خیل
ہیبل خیل
بہرام کور
خان گل خیل
داؤ خیل
ہجوم کور
ماموی کور
ولایت خیل
براہیم کور
طاؤسی کور
سلطانی خیل
کمال خیل
مہتر داد خیل

# یاد داشت نسبت کل قوم مندڑ

واضح ہو کہ مندڑ خواہ منڈہن کل چار تپی مشہور ہین - تپہ اتمان نامہ جس مین اولاد اتمان کی اتمان زئے وسدو زئے رہتی ہین اس تپہ مین چار تعلقہ ہین - اتمان نامہ سے مغرب - دوسرا تپہ رزڑ واقعہ ہے جسمین پانچ شاخین بسران رزڑ کے نام پانچ تعلقہ مشہور ہین تپہ رزڑ سے مغرب وشمال بکنارہ رود مقام وسدہوم - تپہ آمازئے ہے جسمین تین تعلقہ ہین :

امازی سی مغرب تہکال زئے ہے جسمین مشران زئی وکشران زئی دو تعلقہ ہین یہہ چار تپہ سرکار انگریزی کے علاقہ یوسف زئی ہین واقعہ ہین جسکو ملک ستمہ یعنے میدان یا ملک مندڑ بہی کہتی ہین سوائی اسکے علاقہ چلہ جو تپہ رزڑ و سدہوم سی مشرق پہاڑ مین واقعہ ہی اور مہابن کی شمالی جزو مین ہے منڈہن کی اولاد رہتی ہے اور خدو خیل بجنتار اور جنگلے کی نواح پر قابض ہین - پرگنہ یوسف زئی مین سوائی ملک مقبوضہ اولاد منڈڑ کے پانچوان تپہ باسئے زئے ہے جو اصل مین ملکیت قوم بائی زئی شاخ یوسف زئی کا تہا مگر اخیر عہد جہانگیر اور شروع سلطنت شاہجہان مین قوم خٹک نے اوس تپہ کے زیادہ حصہ پر قبضہ کر لیا مگر بابو زئی آزی خیل شاخہای بائی زئی یوسف زئی کے تا ہنوز شرقے حصہ پر کچہہ قبضہ رکہتی ہین اور تپہ باسئے زئے کے شمالے وشرقے گوشہ پر اتمان خیل قابض ہین - جنکا حال آیندہ آویگا :

## شجرہ نسب خضر زئے ابن رزڑ

عمر زئے
شموزی زئے
گدائی خیل
عیب خیل

احمد خیل
بہرہ خیل

غلام خیل
براہیم خیل
وڑوکے
پائندہ خیل
بوس خیل
سید خیل

چورہ خیل
مغل بیگ گور

بازید خیل
صاحب خیل
داؤد خیل

## شجرہ نسب محمود زئے معروف ماموزی ابن رزڑ

آکا خیل
بوبا خیل
خانی خیل

خماری خیل
ساوین خیل
حنذر خیل
سرگین خیل

ولی خیل
تیلک خیل

میر خیل
کمال خیل
زوال خیل
عزنے خیل
میرداد

اکر خیل
محمد خیل

صاحبی خیل
اعظم خیل
بوستا خیل

احمد خیل
علی شیر خیل
قرہ خیل
تکو خیل

سیف ودین خیل
شاہی خیل
اسماعیل خیل

محمدی خیل
سلطان گور
ساڈی خیل

یحیی خیل
بہرام خیل

دولہ خیل
پائیندہ خیل

## یادداشت نسب قوم رزڑ

یہہ قوم بہی زیادہ تر سرکاری علاقہ یوسف زئی مین رہتی ہی اکوخیل اسماعیلا مین جنکا سرگروہ خویداد خان ہی مگر اوسکی خاندان سے بہت آدمی اوس سے دشمنی رکہتی ہین خصوص میر افضل خان دہوبیان اوسکا سخت رقیب ہی خضر زئے شیوہ مین رہتی ہین جنکا خان امیر خان چورہ خیل ہے - ماتی ترکی دیہہ - وداگے نیلاندی ہین آباد ہین جعفر خان سکنہ ترلاندی اور آصفخان ڈاگی انمین معتبر آدمی ہین - ملک نی کا بڑا موضع یار حسین ہی - ملک عرب اچہا آدمی ہی - محمود زئی اتہو شیخ جانا تو دیہہ مین رہتی ہین - رحیم خان راست گو آدمی ہی ؛

# شجرہ نسب زرزرخواہ رحم

زوجہ اول

مانی زئی — ملک زئے — اکو خیل

بازید — بہلول — احمد خیل

شرغشت — ابراہیم

احمد خیل — بیج باؤ — ازنی خیل

البداد خیل — صدیق خیل — زانیخے خیل — مبارک خیل

سلطان خیل — ہمزہ خیل — جوناخیل

عثمان خیل — برہان خیل — میرخیل — بائے خیل

کالہ خیل — جانب خیل — بابی خیل — جمال خیل — مردان خیل

عظمت خیل — سندی خیل — دوران خیل

داؤد خیل — بیب خیل — موسیٰ خیل — سلیمان خیل

خضر خیل

معروف داؤد خیل

زوجہ دویم

خضر زئے — محمود زئے

معروف ماموزئے

شاتن خیل — زید خیل

زید خیل — سہ صدہ — یعقوبے

معروف خیل — بادین خیل — یونس خیل

بہلول خیل — متہ خیل — نیکے خیل

بہلول خیل — دروان خیل — لنگر خیل

متہ خیل — پنجے خیل

خانو خیل

احمد خیل — محمد خیل — سلیمان خواہ

البداد خیل — کریم داد خیل — میرداد خیل

اسماعیل خیل

بابا خیل — بہرام خیل

کمال خیل — شمسے خیل — سیدو خیل — بہائی خیل

# یاد داشت نسبت اولاد سدوزی اتمان

اوپر درج ہوچکا جس سے معلوم ہو گا کہ سدو بہی اتمان کا بیٹا تہا بلحاظ حنڈا وتڈ نصف سدو نے اور دوسرا نصف تین دیگر پسران اتمان نے جو ایک والدہ سے تہی پایا - اتمان زئے سے سدو کی اولاد معزب بے جانب آباد ہی - شاخ زلوزئے سے شعبہ اباخیل ہین - راناخیل کا خاندان زیدہ - اور رہنڈ کے خان خیل ہین - ارسلہ خان زیدہ والہ سکہون کے وقت اتمان نامہ مین ایک مشہور زبردست اور با اختیار خان تہا جسکا نبیرہ ابراہیم خان فی الحال زیدہ کا خان ہے - اور رہنڈ مین شہداد خان - اوسکا مخالف خان ہے - باہم خاندان ہنڈ اور زیدہ بہت سخت دشمنی ہی اور سوائی اسکی ہر ایک خاندان کے بیچ آپسمین خانگے عداوت ہے غایت درجہ تک ہے عمرخیل صوابی مانیرے مین رہتی ہین - شاخ درے زئے سے میراحمد خیل ہر دو مرغز اور ٹہنڈ کوئے سلیم خان اور گاڑ منارہ مین رہتی ہین اور نبیرا دخیل کہلاتے ہین خدوخیل زیادہ تر سرکار سے علاقہ سے باہر درہ بنجتار اور چگلئی مین آباد ہین اور سرکار کے علاقہ مین باجہ بام خیل ہے اونکی ملکیت ہی - خدوخیلان سکنہائے دوتانے کا زیادہ مزروعہ رقبہ میدان ملحق علاقہ سرکار انگریزی کے واقعہ ہے - بشرط فساد اونکے جبر سرکار انگریزی کے مزاحمت مفید انتظام ہو سکتی ہے ؛

خدوخیلون مین سی بنجتار کا بہت پورانہ معزز خاندان شاخ عثمان خیل بڑے خیل سے ہے - فتح خان اور اوسکا بیٹا مقرب خان بنجتار والہ مشہور صاحب اختیار خان تہی مگر مقرب خان کے بموجب ظلم انگیز سے قوم اور رعایانی اوسکو اپنا دشمن قرار دیکر بنجتار سے خارج کیا - اب مقرب خان موضع باجہ علاقہ سرکار مین پناہ گزین ہے - باغیرت سادہ لوح اور کینہ تو رسیدہ آدمی ہے ؛

شجرہ نسب سدوزے پسر اتمان از زوجہ دویم
زئوزے
ورزے بڑے آویگا
اباخیل
عمرخیل دیکھو
نصرتاخیل
دولت خیل
ہر سہ بنام اپنے والدہ مسماۃ مرتا کی مرتاخیل کہلاتی ہین
قاسم خیل
موتی خیل
براہیم خیل
دیناخیل
سہ عمدہ
صبوخیل
اوسی خیل
معروب خیل
برہ خان خیل
بودلہ خیل
عزیزخیل
ادین خیل
بہلرخیل
طاوس خانے
آبہ خیل
بنج پائے
تاجوخیل
ذکریاخیل
شرغہ خیل
برہ خان خیل
تجی خیل
رادو خیل
راناخیل
بہلرخیل
پانڈوخیل
شہدادخیل
یعقوب خیل
اسوخیل
خالی خیل
ورے تپے
منصورخیل
حفرےخیل
بابوخیل
ہاشم خیل
حسن خیل
لعلوخیل
ختاخیل
مکاخیل
حسن خیل
شجرہ نسب عمرخیل
مائی خیل
بسوخیل
محمدخیل
طاوس خانے
شمشہ خیل
کرم خیل
شیرزادخیل
نیکنام خیل
بوبنحان خیل
خمل خیل
میرخیل
مزیدخیل
تتےخیل
سلطان محمد خیل
رجوخیل
قمی خیل

# یادداشت نسبت قوم اتمان زی

تیہ اتمان نامہ کی وجہ تسمیہ صرف سکونت اولاد اتمان کی ہے ؛
گرچہ اتمان کی دو زوجہ سے چار پسر تہے - جیساکہ شجرہ نسب مین درج ہی مگر فے الحال صرف تین پسر کی اولاد یعنے
آگا زئے - کنازئے - علے زئے باسم اپنے مورث کی اتمان زئی کہلاتے ہین - سدو کی اولاد گرچہ اتمان زئی مین
داخل ہی مگر اونسی علیحدہ نام حاصل کیا - اتمان زئے - ملک یوسف زے کے شرقی جزو مین بکنارہ دریائے
اباسین اور دامن جنوبے کوہ مہابن مین آباد ہین - کل ہرسہ قوم اتمان زی کے بموجب تقسیم شیخ ملے
باللہ برخہ دفتر جدے ہے - جو بحصہ مساوی تینون قومین جدے ملک کو کہاتے ہین - تیہ اتمان نامہ مین
اللہ موضع ہین جن مین سے بیٹ موضع اتمان زئے کے ہین - سب سے مشہور اور بڑے گانو اسکے کرمار
علاقہ مین موضع ٹوپے تینے کوٹہ ہے کرمارے علاقہ سے باہر موضع کہبل دریائے اباسین کے
غربے کنارہ پر سامنے تور بیلہ کے عمدہ ہوادار گانو ہے - کچہہ چہوٹے چہوٹے باشندہ مہابن مین بہی ہین
علے زئے کے قوم سے شاخ طاہر خیلے علاقہ گندگہر اور رکہڑے وغیرہ مین متفرق رہتے ہے - اور ضلع
ہزارہ مین بموضع کہلابٹ - سید خانے آباد ہین اور باقے علے زئی وغیرہ نے بہی تور بیلہ وغیرہ
دیہات ملحقہ مین کچہہ ملکیت حاصل کے ہے - فے الحال غلام محی الدین خان طاہر خیلے اور میرزمان خان سید خانے
اور فضل خان رکہیا خیل کنازے معزز اور معتبر آدمے ہین مگر سوائے فضل خان کے باقے دو کس کا اپنے
اصلے ملک مین کچہہ اختیار نہین ہے ؛

شجرہ نسب کنانزئے پسر دوئمی اتمان
سہ صدہ
بابکر خیل
سنا خیل
بارہ خیل
غلام خیل
محمد خان خیل
موسی خیل
زوجہ اول
زوجہ دوم
شمکے خیل
ہیمل خیل
آزنے خیل
چور خیل
ظریف خیل
اسو خیل
ہیبو خیل
لعلہ خیل
میٹا خیل
بارہ خیل
حیدر خان خیل
بارو خیل
سلیم خان خیل
بوجہ خیل
خالہ خیل
رکہیا خیل
مزید خیل
خواجی خیل
شجرہ نسب علے زئے پسر سوئمی اتمان
بوبا خیل
پنج پاؤ
سمو خیل
سمعیل خیل
میگے خیل
برہیم خیل
عمر خیل
پائندہ خیل
کالا خیل
سیدو خیل
پانڈو خیل
پیرا خیل
زنگے خیل
ہیبو خیل
منٹھہ خانی
شاؤس خیل
بابا خیل
بسو خیل
علے خیل
سید خانی
ودرے خیل
خواجی خیل
چار انڈہ
جوگے خان
ادین
طاہر خیلے

# شجرہ نسب اتمان زئی ابن مندر

- زوجہ اول
  - اکازئی
    - چارسدہ
      - عرب زئی
        - ساجو خیل
        - سکندر خیل
        - منصور خیل
        - پائندہ خیلی
      - بائجیر زئی
        - حبیب خیل
          - سید خیل
          - شمن خیل
          - ابوسی خیل
          - سکندر خیل
        - جونا خیل
          - بہرام خیل
        - کابل خیل
      - پیرک زئی
        - شیخ ملی خیل
        - سید علی خیل
    - برہیم زئی
      - زوجہ اول
        - خضر خان خیل
          - نیکنام خیل
          - مزید خیل
          - جہانگیر خیل
          - خانہ خیل
            - امزر خیل
            - اوسی خیل
            - نشادوم خیل
      - زوجہ دوم
        - نیکے خیل
        - خویداد خیل
          - بائیز خیل
          - باتو خیل
          - مدو خیل
          - اوریا خیل
        - سمیل خیل
    - سارہ خیل
  - کنازئی
  - سلے زئی
- زوجہ دوم
  - سدوزئی آئندہ آویگا

یہ وہی شیخ ملی ہے جس نے ابتدا بن ملک [illegible] یوسف زئی پر تقسیم کیا تھا اور [illegible] قائم [illegible]

شجرهٔ نسب
خرشبون
پسر دومی سٹربن
کند
یا - زمند جمند
آینده آویگا
کانسے
آینده آویگا
یا خشی شنخی
غوریا خیل
انکا نسب نامہ آگے آویگا
زوجہ اول مسماۃ
زوجہ دوم مسماۃ
مند
یا - ترک
گلیانی اسکی نسل سے ہین
ترک لانی
مشہور ترکانی
عمر
یوسف زیے
آویگا
منذر
شجرہ نسب
خواہ مند ہین
زوجہ اول
زوجہ دوم جاریہ
عثمان زیے
اتمان زیے
دیکھو آینده
رزر یا زخرہ
دیکھو آینده
کمال زیے
امازیے

ہوا کہ اسکی پیرو ہونی سی سوای نقصان مال و جان کچہہ حاصل نہین اجداد کی عورت بڑی مدبرہ اور دلیر
تہی اس قصہ سی معلوم ہوگا کہ سادہ لوح افغان مکار پیرونکی فریب مین کسطرح آجاتی ہین قلعہ اٹک کے
محاذ مین دریای اباسین کی غربی کنارہ پر جہان گذر اٹک کی کشتی جا لگا کرتی ہی اور وہان ایک
خطرناک موقعہ ہی جہان پتہرون سی ٹکر کہا کر احتمال شکستگی کشتی رہتا ہی اوسکا نام جلالیہ کمالیہ مشہور ہو
ہی وجہ تسمیہ اوسکا یہہ ہوا کہ ایک سال اکبر بادشاہ ہندوستان سی کابل کو جاتا تہا جب گذر اٹک سے
عبور کیا تو کشتی خزانہ والی اوس پتہر سی ٹکر کہا کر ٹوٹ گئی اور سب خزانہ دریا نی غارت کیا تب
اکبر بادشاہ نی ہنس کر فرمایا کہ یہہ بہتر ہی ہماری واسطی جلالہ کمالہ غارتگر ہین گئے یہہ وہی جلالہ
کمالہ پسران پیر تاریک مشہور رہزن تہے +

سی فساد عظیم مچایا پہلی دفعہ جو فوج شاہی اوسکی سرکوبی کیواسطے آئی تھے خود سرکوب ہوکر پیچھے ہٹی اس آسان فتح سی اوسکی ہمراہیون کو زیادہ تقویت ہوگئی اور اسنے تیراہ کی لوگونکو جو ظاہر مین اسکی مطیع اور باطن مین سلطنت مغلیہ کی خیرخواہ تھی دغا اور فریب سی اکثر قتل کرکے باقیماندونکو خارج کیا اور ملک تیراہ پر افریدی اور اورکزئی اپنی مریدونکو قبضہ کرنی دیا اور ایک کتاب اپنی تصنیف کرکے خیرالبیان اوسکا نام رکھا آفریدی اور اورکزیون کا ایک جرار لشکر لیکر اوسنی ننگرہار پر حملہ کیا بہت گانو لوٹے لئی اور ننگرہار کے پہاڑ مین رہنی لگا محسن خان صوبہ دار کابل نے جلالہ آباد آکے اوسپر شبخون کیا ایک اچھی لڑائی ہوئی جسمین پیر تاریک کی ہمراہیون نی شکست کھائی بعضی مارے گئے اور بعضی دشوار گذار پہاڑون پر چڑہ گئے اور پیر تاریک ہشت نگر مین آکر مرگیا اوسکی پانچ پسر تھے۔ ایک شیخ عمر دوسرا نورالدین تیسرا خیر دین۔ **کمال الدین۔ جلال الدین**۔ شیخ عمر باپ کا جانشین ہوا جتنی بایزید کے مرید اور یار تھے باعتقاد خاص شیخ عمر کے پاس جمع ہوئے چند مدت کی بعد یوسف زئیون کی ساتھ جنکا راہبر راہ شریعت کا اخوند درویزہ تھا شیخ عمر کی کچھہ مخالفت پیدا ہوگئی یوسف زئی لوگون نی جمع ہوکر دریای سندہ کی کنارہ پر اپنی مخالفون پر حملہ کیا اور شیخ عمر کو معہ چند یاران ہمراہی کی مار دیا دوکسکو آگ مین جلا دیا اور خیرالدین اوسکا بہائی بہی مارا گیا اور نورالدین وہان سی بہاگ گیا مگر ہشت نگر کے گوجرون نی اوسکا کام بہی تمام کیا اور جلال الدین یوسف زئیون کی قید مین آگیا مگر اکبر بادشاہ نی اس واردات سی اطلاع پاکر جلال الدین کو معہ جملہ متعلقان یوسف زئیون سی لیکر رہا کر دیا۔ تب جلال الدین معروف جلالہ نی تیراہ کی پہاڑ مین آکر پیشیہ پدری راہزنی و غارتگری مردم آزاری شروع کیا راجہ مان سنگہ اور چند دیگر سرداران شاہی نی پہاڑ مین فوج لیجا کر جلالہ سی نبرد آزمائی کری مگر وہ ایسا مشہور ڈاکو تہا کہ بہت عرصہ تک اوسنی اس سرحد پر فساد رکہا کابل اور پشاور کا راستہ اوسکے وقت مین کبہی محفوظ نہین رہا کمال الدین اوسکا بہائی پکڑا گیا اور اکبر بادشاہ نی مرنے تک اوسکو قید رکہا چند لڑائیون کی بعد جب راجہ مان سنگہ نی زیادہ تعاقب جلالہ کا پہاڑون مین کیا تو وہ غزنی کیطرف بہاگ گیا اور وہان قوم ہزارہ کی ہاتھہ سی قتل ہوکر سر جلالہ کا اکبر بادشاہ کی حضور بہیجا گیا۔ اوسکی بعد مسمی احداد ابن شیخ عمر جو نبیرہ پیر تاریک کا تہا اوسنی بڑی فساد مچائی آخر بہت نقصان اوٹہاکر وہ بہی شاہ جہان کی عہد مین کیفر کردار کو پہونچا اور تب اونکی مریدون کو معلوم

سی دوکہوڑی لیکر ہندوستان کو آیا اور **کالنجر** مین پہونچکر اوسکو اتفاق صحبت مُلّا سلیمان کالنجری کا
ہوا اوس سی علم **تناسخ** سُنا اور عقیدہ اوسکا تناسخی ہوگیا اور جبکہ بازید کالنجر سی واپس ہوکر کانی
گرم مین آیا تو بموجب اپنی عقیدہ تناسخی کی مذہبی فساد شروع کیا اوسکی باپ عبداللہ نی جو دیندار تہا
اس بدعت کی سبب سی اپنی بیٹی بازید کو چہوری مارکر زخمی کیا اور بازید اوس جگہ سی **ننگرہار** کو چلا گیا
اور وہان مہمندون کی ملک سلطان احمد کی گہر رہنی لگا ننگرہاریون نی بباعث امتناع اپنی عالمون کے
پیروی اور اطاعت اوسکی قبول نکری جب وہان دال نگلی تو بازید روانہ ہوکر پشاور کو آیا اور غوریا
خیلون کی بیچ قرار پکڑا- اور چونکہ افغانون مین اوسوقت علم کم تہا اکثر اوسکی تابع ہوگئی اور اوس نے
اپنی شہرت بہ پیری اور پیشوائی کرکے عوام الناس کو کہا کہ سوای پیر کامل درگاہ خدا پاک کی طرف راستہ
نہین ہی اور مین پیر کامل ہون تمکو رہنمائی اور ہدایت کرون گا اس مکر سی بہت لوگ اوسنی اپنی پیرو
کر لئی اور شہوت پرستون کی خوشی کی واسطی عورات اور مرد غیر محرم کو ایک جگہ رہنی اور کہانی کی اجازت
دیدی جو کچہہ وہ کہتا تہا مرید وہی کرتے تہے- شریعت غرا- اور ملت بیضا کی مخالف امور ہونی لگی اور یہ
نہ سمجہا کہ **بیت** محال است سعدی کہ راہ صفا + توان رفت جز در پی مصطفے + الغرض قوم خلیل کے
لوگ اکثر اوسکی مرید ہوگئی پہر محمدزئی ہشت نگر مین گیا اور وہان بہی اسیطرح کیا افغانون مین جو
جاہل تہے وہ اوسکی زیادہ معتقد تہی ہشت نگر مین اوسنی زیادہ رسوخ پیدا کرکے عالمان دین محمدی سی مباحثہ
کرنا چاہا اخوند درویزہ نی جو اوس عصر مین بڑا اجید عالم تہا اوس سی مباحثہ کیا اور غالب آیا مگر اپنی مریدون
کی حمایت سی اوسنی اخوند درویزہ کی کوئی نصیحت نہ مانی اور اپنی آپ کو ملقب بہ پیر روشن کیا مگر اپنی مریدون
کے سوای عوام مین باسم پیر تاریک مشہور ہوا القصہ یہ حقیقت **محسن خان** صوبہ کابل کے جو اکبر بادشاہ کی
طرف سی حکمران تہا سماعت مین آئی اوسنے کابل سی یلغار کرکے ہشت نگر سی دست بستہ بازید کو کابل
مین لیگیا کتنی مدت وہان قید رہا پہر رہا ہوکر ہشت نگر کو واپس آیا اور اپنی یارون اور مریدون کو جمع
کرکے طوطی کے پہاڑ مین گہس گیا اور پہر وہان سی تیراہ کو آیا آفریدی اور اورکزئی کی لوگ بہی اوسکے
مرید ہوگئی تب اوسنی برملا اکبر بادشاہ سی بغاوت کرکے لوگونکو عام بلوہ کی اسطرح ترغیب دی کہ اوسنی
وعظ شروع کیا کہ مغل ظلم پیشہ ہین اور انہون نی افغانون پر حد سی زیادہ ظلم کئے ہین اونکی اطاعت نکرنی
کرنی چاہی اس انگیختا ور پیشوائی کی شہرت سی اکثر قومین سرحد کی بادشاہ سی باغی ہوگئین اور اوسکی ارادت

سنگوہی - ملتوہی - مشکور - شکتوہی - زیق - مشوہی - جلوپان - دبیر
کانی گورم - حران - گونیخ - خصران - رنگ - دالیچا - ملائی - سیدانی - خانان
دوتوہی - سین - خلیل - بوکی مولد اس قوم کا کوہ سلیمان کی پہاڑ سی وہ علاقہ
ہی کہ جس پر فی الحال قوم مسعود وزیری آباد ہی شہر کانی گورم جو مسعود وزیری کی علاقہ بدر مین واقع
ہی وہ اورمڑون کا آباد کردہ ہی فی الحال بھی قوم اورمر کی پانچ شاخین حسب ذیل کانی گرم مین آباد
ہین خیکنی ساٹھہ گھر خرم جانی چالیس گھر ملاتانی ساٹھہ گھر بیکینی دو سو گھر حرانی
بیس گھر کل ہین سو اسی یا چارسو گھر اپنی قدیمی وطن مین اورمڑون کی ہونگی باقیماندہ لوگ قریب پانچ
سو برس کا عرصہ گذرا کہ بباعث قحط اور پیچھی سی بسبب غلبہ قوم وزیری اسملک سی غیر آباد ہو کر علاقہ لوہگر
کابل سی جنوب جا آباد ہوئی کہ اب بھی موضع برکی برک علاقہ لوہگر مین اکثر اورمر رہتی ہین اور پشاور
کے علاقہ مین بھی اورمڑون کا گاؤن آباد ہی اور کچھہ ہندوستان مین بھی متفرق رہتی ہین افغانستان
مین یہہ قوم بباعث قلت اور تفرق کم قوت ہی - مگر سب افغانی قوم مین سی نیک چلن اور غریب مشہور
ہی - راہ زنی اور چوری کی عادت انمین بالکل پائی نہین جاتی لوہگر کے اورمر اکثر زمینداری کا پیشہ رکھتے
ہین اور پشاور والی زمینداری اور تجارت کرتی ہین کانی گرم کے اورمر زمینداری اور بلہ فروشی وغیرہ
سی اپنا گذارہ کرتی ہین مگر مفلس اور تنگ گذران اور مسعود وزیرون کی مغلوب ہین لوہگر اور کانی
گرم کے اورمر - ایک اور اورمڑی زبان عجیب طرح کی آپسمین بولتی ہین جو پشتو اور ہندی و فارسی
وغیرہ ملا کر بنائی گئی ہے - خطرہ ہی کہ مثل پشتو بعد چند مدت کی اسکی نسبت بھی کوئی ادعا نکری کہ کسی
پیغمبر یا بادشاہ کی راز کی باتون کے واسطی بنائی گئی تھی *

## قصہ پیر تاریک

اس قوم مین سی پیر تاریک کا قصہ قابل تحریر ہی **اخوند درویزہ** رح پیر تاریک کا حال اسطرح لکھتا
ہی کہ عبداللہ نام اورمر کانی گرم کے اورمڑون مین سی متشرع اور بادیانت آدمی تھا اوسکا بیٹا پیدا
ہوا جسکا نام **بایزید** رکھا بایزید نی اپنی باپ کی توجہ سی تحصیل علم کرکے اطاعت اور عبادت مین جد
وجہد کری لیکن بعد اسکی جب کچھہ نقد ہاتھہ مین آیا تو سمرقند مین واسطی سوداگری اسپان کی گیا اور وہان

یہہ لوگ سیاہ خیمہ یعنی کیژدی مین صحرا، کے کنارہ پر اپنی شتران وغیرہ مویشی کی گلّے لیکر رہتی ہین ان لوگون کی پوشاک اور ذات ورسب سی ناقص اور جاہل نزادی کی موافق ہوتی ہی شتر اور اسپ کا گوشت کھاتی ہین سادہ لوح اور بی نقصان مخلوق ہی اگرچہ مجمعاً یہہ قوم ملک شوراوک مین رہتی ہے الا چند گھر ہندوستان مین بھی سنی جاتی ہین اور بعضی بریچ دریای ہیلمند کی کنارہ جوئی یلا کک رُوذبار کی علاقہ مین متصل حدّ سیستان بھی آباد ہین اور چند گھر بڑیچون کی قلعہ بست مین بھی رہتی ہین- یہہ بست دریای ہیلمند کے شرقی کنارہ پر واقع ہے اور اس سی تخمیناً دو میل نیچی جاکر رود ارغنداب دریای ہیلمند مین شامل ہوتی ہی اور اس قلعہ بست کی نواح مین پرانی وقت کی پختہ عمارات عالیشان اب تک موجود ہین جنکی نسبت روایت ہی کہ سلطان محمود غزنوی کی سپاہ کی چھاونی تھے اور خود بھی بادشاہ زمستان مین بطور قشلاق وہان رہتا تھا ان عمارات کی بعضے جگہہ پر بخط کوفی مذہب اسلام کی متبرک کلمہ اور دیگر عبارت لکھی ہوئی ملتی ہی تربوز میر ملنگی و شہیدی اور انگور قلعہ بست کا مشہور ہی- قلعہ بست کی رہنی والی بڑیچون مین سی فتح خان بڑیچ ولد اسلم خان کا قصہ بزبان پشتو افغانون مین مشہور ہی اور اوسکو بعضی لوگون نی پشتو مین منظوم کیا ہی میری ملاحظہ سی گذرا- اور اوسکا ترجمہ بھی مینی کیا مگر آمیزش خلاف واقعہ اور واہیات سی مملو پایا اسواسطے اوسکا لکھنا ترک کرکی اسقدر لکھا جاتا ہی کہ فتح خان اپنی گھر سی ناراض ہوکر معہ چند ہمراہیان کی ہندوستان کیطرف آیا اور جہانگیر ابن اکبر بادشاہ کی سلطنت مین بنواح سیالکوٹ غارت گری کرنے لگا- آخر ملازمان شاہی کی ہاتھہ سی مارا گیا- مگر چونکہ اوسنی بڑی جرأت سی مقابلہ کیا اور مسافرانہ طور مارا گیا اسواسطی اوسکی قصہ مین سوز اور غم کی عبارت بہت طوالت سی لکھی گئی ہی اور مجالس اور محفل افغانی مین ساز کی ساتھہ اوس قصہ کو گایا جاتا ہی اور افغان بشوق تمام سنتی ہین فی الحال قلعہ بست مین بڑیچون کا سرخیل ارباب اوزبک نام ہی جو مہمان پرور اور خلیق انسان ہی مگر اب قلعہ بست پر زیادہ تسلط درّانیون کا ہی *

## حال قوم اورمُر

واضح ہو کہ اورمُر کا باپ امر الدین نام شرخبون کی پانچ پسرون مین سی چھوٹا پسر تھا اوسکا ایک ہی بیٹا اورمُر تھا جسکی نام سی قوم نی تسمیہ پایا اور تاہنوز اوسکی اولاد مجمعاً وعواماً اورمُر کی قوم سی مشہور ہی سبب اسکا یہہ بتاتی ہین کہ اورمُر کا جو بیٹا جس جگہہ پیدا ہوا اوسی جگہہ کی نام سی اوسکو موسوم کیا ایک پشتو کی منظوم شجرہ اورمُر سی جو میان عمر صاحب چمکنی نی بنایا ہی نام بیس کس پسران اورمُر اس تفصیل سی معلوم ہوئی *

# ذکر قوم بریچ

شجرہ نسب بریچ ابن شرخبون

- داؤد
  - مہلے زئی
  - چوبان زئی
  - شکر زئی
  - بسوک زئی
  - برال زئی
  - شیخ ثابت
- حسین
  - مردان زئی
  - مندی زئی
  - بارک زئی
  - باز زئی
  - زکو زئی

## حال قوم بریچ

قوم بریچ اکثر ملک شورابک یا شورا وک مین رہتی ہی اسعلاقہ کی حدود دار یہ اسطرح پر ہین شمال ملک درانی جنوب پہاڑ۔ مقبوضہ قوم براہو بلوچ۔ مشرق کوہ خواجہ عمران۔ مغرب صحرا؛ یعنی بیابان ریگ ان حدود کی بیچ ملک شورابک قریب ساٹھہ میل چورس ہرطرف سی واقع ہے اسملک کا جنوب مایل مغربی حصہ بلوچون سی آباد ہی نالہ لوہڑہ ملک شوراپک کی بیچ جاری ہی اوسکے پانی سی دونون کنارہ کی زمین دور تک سیراب ہوتی ہی اورا وسکی قریب سایہ دار اور میوہ دار درخت بھی ہین باقی علاقہ بارانی ایک سخت مٹی کا ہموار اور خشک میدان ہی تعداد سکنای شوراپک کی قریب تین ہزار گھر ہوگی بریچ کی قوم گرچہ اوپر سی دو شاخ ہین اور پھران دو شاخون مین سی جیسا کہ شجرہ نسب مین درج ہی چند فرع نکلتی ہین مگر کل چارتپی بریچ مشہور ہی اور ہر ایک تپہ کا علحیدہ خان ہی اور اونکو اپنی قوم پر بہت اختیار ہی۔ اور حاکم قندہار کو کچھہ نام نہاد خراج دیتی ہین۔ پہلا دستور چار سو سوار بعوض خراج دینی کا اب نہین رہا ہی انکی شتر بہت ہوتی ہین اور سواری کا کام بھی اکثر شتر دیتی ہین اور سوای شتران باقی جانوران قلبہ رانی کا کام کم دیتی ہین اسملک کی لوگ چھپر چھمک کا واسطی سکونت کی رکھتی ہین جنکو بزبان خود گوڈل بولتی ہین گول وضع اوپر سی لپا ہوا ہوتا ہی مگر دولتمند لوگ مکان مسقف بھی رکھتی ہین کوٹھہ کی طرح جسمین صرف ایک کمرہ ہوتا ہی بہار کی موسم مین

# ذکر قوم میانہ

## حال قوم میانہ

اس قوم کی شاخونکا جسقدر شجرہ نسب مل سکا اوپر درج کیا گیا ہے مگر یہہ قوم مجمعاً کسی ایک جگہ سکونت نہین رکھتے
بلکہ متفرق اور قلیل ہونیکے سبب سے اسکا نام افغانستان مین کم مشہور ہے شاخ توغ نواح بنگش مین اور بانی
شاخون مین سے کچھہ قندہار کی نواح مین رہتے ہین شکون کی اولاد سے کہتران کی شاخ علاقہ گرانگ میں جمع
آباد ہے ایک واقف کار شخص کا بیان ہے کہ حضرت سلیمان چشتی جنکا مزار شریف قصبہ تونسہ ضلع ڈیرہ غازیخان
مین واقع ہے اسی قوم کر تھے غرشین کی نسبت یہہ روایت ہے کہ وہ پسر صلبی میانہ کا نہین تھا کسی نجیب
خاندان سید سے پسر خوردسال کو میانہ نے پرورش کیا اوسکی نسل سے یہہ غرشین لوگ ہین +

## غرشین کا حال

وجہ تسمیہ غرشین یہہ بیان کرتے ہین کہ انکے مورث نے جو خدا پرست آدمی تھا اپنی دعا سے ایک خشک پہاڑ
سرسبز کیا تھا اور چونکہ پشتو کی زبان مین پہاڑ کو غر اور سبز کو شین کہتے ہین بظہور اس کرامت کی اوسکی غر
سے تسمیہ پایا غرشین لوگ اکثہ مغربی افغانستان متعلق قندہار کے پہاڑی علاقہ مین رہتے ہین اور غرشین کا خاندان استانہ
قوم کے چند گھر موضع غرشین علاقہ برہان ضلع راولپنڈی مین رہتے ہین جنمین سے لعل شاہ متوفی ایک معزز اور نیکبخت آدمی ت

جس سے سیرانی رینات کی ہوتی ہے ایک راستہ اس وادی سے بھی مغربی افغانستان کو جاتا ہے مگر ایسا عام نہین جیسا کہ غوائلری یعنی گومل کا راستہ ہے کہتے ہین کہ قوم بابڑ سوای قوم استرانی کی باقی سب داماں کی افغانی اقوام سے پیچھے کوہ شیرانی سے نکلکر علاقہ چوہدوان مین اباد ہوئی بابڑ کی قوم سوداگری بہت کرتی ہے اور داماں کی قومون مین سے دولتمند اور آسودہ ہے بعضے انمین سے تین لاکھ تک جمع رکھتے ہین جو اسملک کی لوگونمین اسقدر جمع والہ آدمی بڑا دولتمند سمجھا جاتا ہے اس قوم کی خان زیادہ اختیار رکھتے ہین اور بابڑ اکثر افغانی قومون سے نیک چلن شمار ہوتی ہین تیمور شاہ سدوزئی بادشاہ کابل کے وقت قوم بابڑ کا سردار عہدہ امین الملکی پر ممتاز ہوا تھا۔ بابڑ میدان کی رہنے والی تخمیناً قریب چار ہزار گھر کی ہونگی بڑا حصہ قوم بابڑ کا صحرا مین کوہ سلیمان کی پرلی طرف آباد ہے جنکی حد شیرانی کی ملک سے ملتی ہے بابڑ کا دستور شیرانیوں سے موافق ہے سوای اونکی جو مشرقی حصہ مین رہتی ہین مغربی افغانستان مین بہے بعضے جگہ بابڑ لوگ آباد ہین جیسا کہ خاص شہر قندہار مین چند گھر اور تیہ تسوزنائی نواح قندہار متعلق ارغنداب مین چند دیہ بابڑ کی آباد ہین اور نواح کابل اور لوہگر مین اور درہ کونٹر مین بھی کچھہ بابڑ آباد ہین مختلف روایات سے جو حاصل ہوی ہین ایسا قیاس ہوتا ہے کہ مغربی حصہ افغانستان کی متفرق جگہ رہنے والی بابڑون کی تعداد پانچ سو گھر سے زیادہ نہین ہوگی مگر اونکا تعلق اور راہ رسم مشرقی حصہ کی بابڑون سے بجز ہم قومی اور کچھہ نہین ہے +

## شاخ ہریپال

ھریپال شیرانی کا نبیرہ تھا شاخ کیپ خواہ کیپ زئی جو آدم کی نسل سے ہے وہ بھی ہریپال کے شامل اور ملحق پہاڑی ملک مین درہ گومل سے جنوب علاقہ واٹہ کی محاذ مین آباد ہین اور دستور رواج مین شیرانیون سے مطابق ہین ہریپال کم آزار مخلوق ہے +

## شاخ جلوانی

یہہ شاخ بھی شیرانی کی نسل سے ہے اور شیرانی کی ملحق پہاڑون مین آباد ہے مگر انکا مفصل حال نہین ملسکا سنا گیا کہ ہندوستان مین بھی جلوانی قوم کی لوگ چند جگہہ ہین مگر بباعث قلت تعداد افغانستان کی مضبوط قومون مین سے شمار نہین ہوتی +

بدبختی عاید ہوگی اگرچہ یہہ لوگ اپنا دعوی جبر فیصلہ کر لیتی ہین مگر اصل مین نیکہ عدالت دینی والا ہے
جب اوسکی پاس مقدمہ پہونچی تو وہ فریقین کا بیان سنتا ہی اور پھر دعا مانگ کر نیک نیتی کے ساتھہ مقدمہ
فیصلہ کرتا ہی اور اوسکا حکم ہمیشہ خدا پاک کی سزا کے خوف سی مانا جاتا ہی کیونکہ بزعم اون لوگونکی فیصلہ
اوسکا الہام ربانی سی سمجھا جاتا ہی شیرانی لوگ بھی جلویشتہ رکھتی ہین اور بعضی جگہ جو نیکہ کی سکونت سی
دور ہون وہان نیکہ کے حکم سی جلویشتہ بطور نایب نیکہ کام دیتا ہی شیرانی آپسمین تکرار کم کرتے ہین
ہر گانو مین ملان ہی جسکو وہم حصہ پیداوار سی عشر ملتا ہی ملان لوگ امامت مسجد کے سوای نکاح پڑہاتی ہین
اور لڑکون کو فرایض مذہبی سکہلاتی ہین مردہ کو غسل دینا اور کفن سیلنی کا کام بھی ملان اور اونکی ستو
کرتی ہین شیرانی مین سی بہت سی لوگ قران شریف کا پڑہنا سیکھتے ہین مگر فارسی کوئی نہین سیکھتا
صرف ملان لوگ پشتو کا پڑہنا سیکھتے ہین جن کتابون مین اکثر مذہبی مسایل ہوتی ہین شیرانی لوگ نماز
اور روزہ رمضان عموماً نہین ترک کرتی مگر حضوری دل سی عبادت کم ہوتی ہے جو لوگ پوندہ وغیرہ
انکی ملک کی راستی مغربی افغانستان اور دامان کو آتی جاتی ہین اونسی شیرانی لڑتے ہین مگر سب لوگ
قبول کرتے ہین کہ شیرانی کا عہد بے عیب ہے اور جو مسافر شیرانی کی قوم سی بدرقہ ہمراہ رکھتی ہون تو سلامتی
کے ساتھہ اونکی ملک سی گذر سکتے ہین جب شیرانی کسی مخالف قوم یا فرقہ سی لڑائی کرین تو نیکہ اونکی اما
کرتا ہی اور لڑائی مین جانی سی پہلے سب لشکر شیرانی کا نیکہ کی دستار کے نیچے سی جسمین قرآن شریف
رکہکر دو آدمی ادہر اودہر سی اونچی پکڑ رکھتی ہین گذرتا ہی اور اسطرح پگڑی کے نیچے سے گذرنی پر اونکا
یہہ اعتقاد ہو جاتا ہی کہ غنیم کی بندوق یا تلوار سی زخمی ہونی یا ماری جانی کا خطرہ نہین رہا یہہ اعتقاد اور
نیکہ کی عزت اور بزرگی کی تسلیم کا اپنی قوم مین کافی ثبوت ہی شیرانیون کا ہتیار پتی دار بندوق
اور تلوار ہی۔ مگر لوگ کہتی ہین کہ بہ نسبت تعداد مردمان کی ایک ثلث بندوق کم ہی الا تلوار قریب کل کے
ہر ایک بالغ آدمی رکھتا ہی عموماً شیرانی کم آزار مخلوق ہی مگر بعضی گروہ سارق اور رہزن بھی ہین *

## شاخ بابڑ

شجرہ نسب کی دیکھنی سی معلوم ہوگا کہ بابڑ بھی اصل مین شیرانی کی نسل سی تہا مگر اوسکی اولاد نی علحدہ نام
پاکر اب مطلق اسم بابڑ سی مشہور ہی بابڑ لوگ میانخیل سی جنوب کی طرف رہتی ہین انکا مغربی حصہ سخت
پہاڑی ملک ہی ایک وادی کوہی کا وہان اونکی ملک مین پہونچا ہی اور اوس سی ایک پہاڑی نالہ نکلتا

بھیڑی کا کھاتی ہین کیا تا ہی مگر جب بیل یا گائی بیمار وغیرہ صدمہ سی قریب المرگ ہو تو اوسکو بھی ذبح کرکی کھاجاتی
ہین درخت زیتون کا ثمر تازہ اور سوکھا ہوا بھی پانی مین ابال کر کھاتی ہین جنگلی انار اور جلغوزہ ۔
اور دیگر اقسام کا پھل جو اپنی پہاڑ مین پیدا ہوتی ہین کہائی جاتی ہین شیرانی لوگ نا وقت شادی کرتی ہین
یعنی عمر پوری کرکے شادی کی دستور مین شیرانی اور دیگر افغانون کی بیچ ایک عمدہ فرق ہی کہ شیرانی
لوگ اپنی دختر کی معاوضہ مین داماد سی روپیہ نہین لیتی بلکہ اپنی گھر سی حسب توفیق شادی کی وقت داماد کو
دختر کو کچھہ دیا جاتا ہی عورات صرف گھر کا کام کرتی ہین اور فصل درو کرنے مین مدد دیتی ہین شیرانیون مین
روپیہ نقد کم ہی کیونکہ وہ خرید فروخت مین ایک جنس دوسری جنس سی اکثر بدلا لیتی ہین اونمین کوئی نوکر یا
غلام نہین ہے اور دستکار بھی کوئی قلیل ہے قریب بیس کس ہندو اونمین دوکان رکھتی ہین اور دانہ
اور پارچہ اور قند سیاہ اور تمباکو اور روغن زرد اور بعض سب سی ارزان چیزین جو میدان مین بنتی ہین
وہ دوکاندار رکھتی ہین نجار اور آہنگر اور پاولی داما ن سی آئی ہین شیرانیون کی کاشتکاری اکثر وادیون
مین ہے بعضے نشیب جگہہ پہاڑ مین ۔ بلا سیرابی زراعت ہوسکتی ہے مگر باقی زمینات کو پہاڑی نالون
کو بند دیکر سیراب کرتی ہین سوائی خان اور ملان اخوند کی سب قوم کی لوگ اپنی ہاتہہ سی کام کرتی ہین اکثر زمین
دو فصلی ہی خریف مین چاول اور مکی اور تمباکو پیدا ہوتا ہی سرد ملک کی تاثیر کی سبب سی تمباکو
ربیع کے ساتھ نہین ہوسکتا اور جب خریف کی زراعت درو ہوئی تو گندم اور جو کاشت کئی جاتی ہین
جو گرم موسم کی شروع مین درو کرتی ہین اکثر لوگ جو مویشی رکھنی والی ہین اونکی مال مویشی زیادہ تر بیل
اور گائی ہین مگر بعضی مالدار جو پہاڑ کی سر پر پہیل گئے ہین وہ بھیڑی اور بکری کی اجڑ رکھتے ہین شیرانیون
کے بیل بہت چھوٹی ہوتی ہین عموماً سیاہ رنگ کی اور اونچا نشانہ یعنی کٹ نہین ہوتا اور بعضی آدمی گھوڑے
بھی رکھتی ہین مگر خچر اور گائوین اور شتر نہین رکھتی تمام شیرانی کی ملک مین بیس گھوڑی مشکل سی پیدا ہوسکتے
ہین شیرانی لوگ اپنی خان کو نیکہ کہتی ہین جسکا معنی اور مراد پشتو کی زبان مین ( دادا یعنی جد ) ہی نیکہ کا
اختیار قوم پر بہت ہی اور اپنی زمینات بھی زیادہ رکھتا ہی اور لوگ حصہ پر اوسکی کاشتکاری کا کام
کرتے ہین اوسکا خانگی نوکر کوئی نہین ہی ۔ جن لوگون کی پاس بھیڑی کی گلے ہین تو وہ سالانہ فی گھر بھیڑ
کا ایک بچہ اور جنکے پاس بیل اور گائی بہت ہون اونسی ایک گوسالہ خان لیتا ہی اس محصول کے وصول مین
کچھہ زور درکار نہین ہی لوگ اپنی رضامندی سی دیتی ہین اور سمجھتی ہین کہ جو شخص دینی سی انکار کریگا اوسکی ادبہ کچھہ

میں مستعد پایا تب ترین نے غصہ ہو کر باپ سے کہا کہ شیرانی کو کاکڑ کے ساتھ جانے دیوا اگر وہ ایک ہوا
تو کیا ہوگا آخر کاکڑ شیرانی کو اپنے ہمراہ لایا اور شیرانی نے عہد کیا کہ میں یا میری اولاد کبھی ترینی
نہیں کہلاوے گی اور اس عہد کے ساتھ اپنی جد مادری کی خاندان غرغشتی کے شامل ہوا کہ تا ہنوز
اگر سڑبن اور غورغشت کی باہم امتیاز ہو تو شیرانی لوگ داخل ولس غورغشتی سمجھے جاتے ہیں شجرہ
نسب دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ جلوانی اور ہریپال اور بابڑ وغیرہ۔ شاخیں بھی شیرانی کے
نسل سے ہیں مگر انہوں نے علحدہ نام پیدا کیا اب صرف میسے خمیم بن عمر ابن ودم کی ہفت پسرون
کی اولاد شیرانی کہلاتی ہے کہ تفصیل اونکی کرسی نامہ میں درج ہے یہہ قوم زمری لوگ کی شمال کی طرف
پہاڑ میں رہتی ہے اور قوم وزیری اونکی شمال میں درہ گومل سے شمال طرف رہتی ہے اور مغرب علاقہ
ژوب وغیرہ ملک کاکڑ مندوخیل کا ہے اونکی ملک کا اکثر حصہ تخت سلیمان کی اونچی پہاڑ میں واقع ہے
انکا پہاڑ بہت سخت ہے یہہ قوم چھوٹی چھوٹی دیہات بیس چالیس گھر والہ میں وادی اور پہاڑ کی نشیب
میں پھیلے ہوئی ہے اور اکثر اپنے گھر پہاڑ میں کھود کر بناتی ہیں اور تین طرف دیوار تعمیر کرکے سقف ڈالتی ہے
ہیں اور ہر گھر میں ایک کوٹھا اور ایک دروازہ ہے جو رات کو کانٹی دار درخت کی شاخ سے بند کیا جاتا ہے
جاڑے کے موسم میں بلحے کچھہ روک سردی کی دروازہ سے نہیں ہے سیاہ دری اوپر لیکر اور
اپنا لنبا چوغہ بطور پوستین جو بہیڑی کی چمڑے سے بنتا ہے اوڑھ کر سو جاتی ہیں اونکی پہاڑ میں جو
درخت ہیں اونسے بہت قسم کی لکڑی ملتی ہے اور اکثر شیرانی لوگ تیر اور بلہ فروخت کی واسطے کلاچی
اور ڈیرہ اسمعیل خان کیطرف لاتی ہیں اور اپنی گھروں میں پن یودار کی لکڑی سے روشنی کیا کرتے ہیں
جسکی دہوئیں سے اونکی گھر اور پوشاک بلکہ چہرہ بھی سیاہی مایل ہو جاتی ہیں شیرانی اکثر میانہ قد اور
متوسط اندام مگر مضبوط اور چالاک ہوتی ہیں عام شیرانی لوگ کی پوشاک یہہ ہے کہ موٹی کپڑی کی شلوار
اور ایک کمبل اپنے کاندہی پر رکہی ہوئی اور گاؤ کی خام چمڑا کی چپلی پانو میں رکھتی ہیں اور یہہ پوشاک
پوری ہوتی ہے جب اونکی سر پر سفید کپڑہ کے تین چار گز دستار ڈھیلی طرح سے لپیٹی جاوے اور بعضی لوگ
گھیرہ دار شلوار اور چین دار خلقہ بھی پہرتے ہیں سب سے دولتمند کی پوشاک بھی اس سے کچھہ بہت تحفہ نہیں
ہے جو ملک میں وہ اپنی پوشش کو بہت تحفہ سمجھتے ہیں کیونکہ وہ ملتان کا ریشم بھی پہرتے ہیں اس قوم
کی خوراک اکثر مکی کی روٹی اور مکھن اور قروت ہے گندم کی روٹی صرف ضیافت میں پکائی جاتی ہے گوشت اکثر

# ذکر قوم شیرانیؒ

شجرہ نسب شیرانیؒ بن شرخبون ابن سڑبن

چار

جلوانیؒ — وَدَم — بَرِیْپَال

سالارخیل — مروت خیل — گونکڑی — تیکی خیل

یوسف

سپندزی — مہار

بابڑ — سیدانیؒ — عمر — صیانیؒ

ناژک — توری

انجر — سنجر — احمد — کیپ زیؒ — ابوالفرد — جہین — حمیم — ماہین

مسعود خیل — غوریا خیل — ہومڑ — اوبہ خیل — حسن خیل — منفرہ — یعقوب

ابراہیم خیل — اسمعیل خیل — یعقوب خیل — موسیٰ خیل — دولت خیل — لنڈعمر — شہمیر — نیازون

## حال قوم شیرانی

لکھتے ہین کہ شیرانی دخترزادہ کاکڑ کا تہا اوسکی والدہ فوت ہوگئے اور باپ نے دوسری عورت سے نکاح کیا جس سے اور بیٹے پیدا ہوئے شیرانیؒ چاہتا تہا کہ دستار مختار کے میری ہو مگر ترین جو اوس پچہلی عورت سے بڑا فرزند تہا مانع ہوا اسبات پر شیرانیؒ نے اپنے باپ اور بہایون سے رنج ہوکر پیغام کاکڑ کی طرف جو جد مادری اوسکا تہا اس مضمون سے بہیجا کہ مین یہان تنگ ہون آکر لیجاؤ۔ کاکڑ یہ خبر سنکر معہ چند اپنے فرزندون کے شرخبون کے گھر آیا اور کہا کہ تم شیرانی کو میرے ساتہہ جانے دو کہ میرے فرزندون کی ساتہہ تربیت پاویگا شرخبون اس بات پر راضی نہین ہوتا تہا جب مبالغہ حد سے گذرا اور شیرانی کو بھی جانے کے ارادہ

ہی مگر کچھ کاکڑ کی قوم سے بھی ملتا ہی یہہ شاخ کار زراعت اور گلہ بانی مین حصہ مساوی منقسم ہی آدمی تنومند اور مضبوط
ہوتی ہین **ریاست** ہر دو قوم تور اور سپین ترین کی باوجود فاصلہ ایک ہی خان سے متعلق ہی پشت ہا پشت سے
خاندان ریاست قوم تور ترین کی شاخ بہتی زئی مین چلا آتا ہی اسکا ثبوت ایک پورانی مثل مشہور سے جو زبان
پشتو مین قدیم سے چلی آتی ہی ملتا ہی اور وہ یہہ ہے

## مثل پشتو

خَالِی دَہ پہ دُوہ کوُرَہ    پہ لوہانی کش پرگنتے دَہ    پہ ترین کش پہ بٹے دَہ

یعنی خانی دو گھرون پر ہی قوم نوحانی جو لودی کی نسل سے ہی اوسمین کٹی خیل اور ترین مین بٹی زئی پر ہے
تحقیقات سے اس پشتو کی مقولہ کا ثبوت ملتا ہی تا حال ہر دو قوم ترین مین ایک ہی خان ہوتا ہی اور وہ سال بسال
سپین ترین کی ملک مین بھی جاتا ہی واسطے فراہمی تلنگ اور اگر نوکری پر کوئی نہ جانا چاہی تو اوس سے
عوضانہ نوکری مین روپیہ وصول کیا جاتا ہی اور جب ریاست کابل مین بد انتظامی اور فساد ہو تو اون مین
بھی خود سری اثر کرتی ہے اور سوای فساد کی بھی صرف برای نام رعیت سمجھی جاتی ہی- فی الحال علاقہ خیز
سے حاکم قندہار نقد روپیہ مشخصہ لیتا ہی سپین ترین کی ہر سہ علاقہ مسکونہ ملحقہ مین ژورہ جو وادی
اوپر کی طرف ہی کوہ چشبر کی نزدیک سے شروع ہوتا ہی اور پہاڑ کی بیچ ذرہ تنگ ہی مگر نیچی فراخ ہوتا جاتا ہی
اسقدر کہ جسمین ابادی ہو سکتی ہی اور اسکی بیچ دو بڑی گانو بھی ہین تل اس سے بھی فراخ ہے اور میدان
بوری اور چٹیالی کا اوسکی ساتھ ملتی ہین تل اور چٹیالی کی زمین موافق سیوی کی معلوم ہوتی ہی مگر موسم
سیوی سے اچھا ہی

## ذکر قوم ترین

شجرہ نسب دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ ابدال جسکی نسل سے قوم دُرّانی ہے وہ بھی ترین کا بیٹا تھا۔ مگر اوسکی اولاد بقوم ابدالی اور دُرّانی تسمیہ پاکر علحدہ سمجھے گئی باقیماندہ دو پسران ترین کی اولاد اپنی موروثی اسم ترین سے مشہور ہے اور یہہ قوم ان دو پسران کی نسل اپنے اپنے مورث کی اسم سے دو بڑی شاخ میں تقسیم ہوتی ہے ایک تور ترین دوسرا اسپین ترین اور پھر ان دو نو شاخون سے کئی چھوٹی شاخین نکلتے ہیں جنکی تفصیل شجرہ نسب سے معلوم ہوگی +

## تور ترین

ملک پشین میں رہتی ہیں یہہ علاقہ دُرّانی کے ملک سے جنوب کی جانب بفاصلہ کوہ واقع ہے اسکی مغرب علاقہ شور اوک یا شورآبک ملک قوم بڑیچ اور جنوب کیطرف ملک شال آور اوسمین کوہ تکتو حد فاصل ہے ملک پشین طول مین قریب اسّی میل کی ہے شمال مایل بشرق جنوب مایل بشرق تک اور سب سے چوڑی جگہہ چالیس میل ہوگی پشین ملک سے آبک علاقہ قوم بڑیچ سے اونچا ہے اور سطح اسکی شور آبک سے زیادہ ناہموار مگر آباد اوس سے زیادہ ہے قلبہ رانی کیواسطے نرگاؤ زیادہ کام آتے ہین بہ نسبت شترونکی اگرچہ شتر بھی قلبہ مین جوتی جاتے ہین اور شترونکی گلے بھی بہت ہین اکثر لوگ قلبہ رانی اور زمینداری سے معاش حاصل کرتے ہین مگر اونکی تعداد بھی بہت ہے جو قندہار اور ملک سندہ کی مابین سوداگری کا کام کرتے ہین قوم تور ترین کا دستور کچھہ دُرّانیون سے ملتا ہے اور اونکی خان دُرّانی سرداروں سے مطابقت رکھتے ہین۔ والی کابل اور حاکم قندہار پہلی اس سے کچھہ غرض نہین رکھتا تھا بجز لینے سواران مقررہ واسطے بجا آوری خدمات ریاست جو بعوض کلنگ لئی جاتے ہین اور کبھے کبھے اونکی خان دربار مین بھی طلب کئی جاتی تھے کل تعداد سکنائی ملک پشین کی تخمیناً دس ہزار گھر ہونگی بہت سید اس علاقہ مین رہتے ہین اور سیدان پشین کا تجارت مین صاحب ہمت سوداگر مشہور ہین پشین مین سوای قوم تور ترین اور سید اور کاکڑ ہمسایہ اور کوئی قوم آباد نہین ہے اونمین سے تور ترین کی تعداد چھہ ہزار گھر تخمیناً مشہور ہے +

## سپین ترین

کی چار شاخین ہین اور تور ترین سے تعداد مین کم ہین یہہ لوگ وادی موسوم ترورہ تل چوتیالی کی میدان مین آباد ہین اس ملک اور تور ترین کی ملک کی مابین کچھہ کاکڑ کا ملک واقع ہے انکا دستور تور ترین کے موافق

## پوشش اور طرز وضع

ملتانی افغانون کی مطلق مغربی افغانستان کے ابدالیون سے مختلف ہی انکی سر پر اکثر سفید تین چار گز کی چھوٹی دستار
لانبی بال سر کے بکھری ہوئی شانہ سی نیچی تک اور خلقہ لمبا ڈھیلا قمیص جسکی آستین اکثر چنی ہوئی ہوتی ہین شلوار
رنگدار اور گھیرہ دار مگر پونچہ تنگ اکثر عیاش لوگ گلبدن کے پہنتی ہین اور جنکو ناز کا خیال ہو وہ ریشم اور سوت
ملا ہوا اچھی گلبدن وضع نافرمانی رنگ کے پارچہ کے مستعمل کرتے ہین اور بعضی ثقہ آدمی سفید لٹھہ کی شلوار رکھتی ہین
پاؤن مین ملتانی تلہ دار اور نازک پاپوش اکثر ہوتی ہی بدن اور پارچات کو ظاہری آلائش سی صاف رکھتی ہین گرچہ
بعضی نیکبخت حلیم اور بردبار بھی ہوتی ہین مگر اکثر تند مزاج اور خودپسند خوشامد طلب ظاہر پرست زود رنج کینہ ور زیرک
نوخیز جوان عیاشی کی طرف مائل آرام طلب اور کاہل مزاج ہوتی ہین مگر سپاہگری کی مشقت پہ محنت کرتے ہین
اور اچھی سپاہی آزمودہ کار ہوتے ہین عمر رسیدہ آدمی نمازگذار اور تسبیح خوان ہوتی ہین اپنی وطن اور گھر کو
نہین چھوڑنا چاہتی اپنی قوم مین دوسری کی جاہ و حشم اور بھلائی کو اچھی نظر سی نہین دیکھتی خودستائی کو اپنے
زبان سی بھی عیب نہین سمجھتی دوست کی ساتھ مروت کرتے ہین ٭

## شجرہ نسب ترین ابن شرخبون

سدوزیئی کی سرکار مین بھی برادری عاشق محمد خان علی زیئی ملازم رہا اور جب ضلع ڈیرہ اسمعیلخان خالصہ سرکار سکہان ہوا اور بعد جلاوطنی الہداد خان ٹانک والہ کی ٹانک عاشق محمد خان علی زیئی اور محمد پایندہ خان خواجک زیئی وحیات اللہ خان سدوزیئی کو جاگیر مین ملا تب اون خوانین کی جانب سی چند عرصہ ٹانک کے قلعہ مین فوجدار خان مقرر رہا اور پھر دیوان لکھی مل ناظم اور مستاجر ڈیرہ اسمعیل خان کے پاس ملازم ہوکر اوسکی جانب سی چند عرصہ کاردار علاقہ مروت پر بھی مقرر رہا آخر بجت سے شورش ملتان کیوقت ۱۸۴۸ء مین کرنیل سر ہربرٹ ایڈوارڈس صاحب کے ہمرکاب ہوکر نمایان خدمت بجالایا اور ہر طرح سی خیرخواہ سرکار انگریزی رہا اس خدمت کے صلہ مین سرکار سی اوسکو القاب خان بہادری معہ جاگیر اور پنشن کثیر عطا ہوا اور جب کابل مین اوپر کام سفارت بہیجا گیا تو اسنی اچھی خدمت کری بعد واپسی از کابل گورنمنٹ انگریزی نے خوشنود ہوکر کے خطاب نوابی عطا فرمایا اور جاگیر دوام کیواسطی معاف ہوئی آنریری مجسٹریٹی کا کام بھی کچھہ اونکی تفویض ہے اور نہایت عقلمند آدمی ہے +

## غلام حسن خان علی زیئی بھی

اسی خاندان سے ہی انکا باپ عاشق محمد خان ایک دلاور رشید ہوا امیر فتح خان ٹوانہ کے ہاتھہ سی مارا گیا غلام حسن خان نے ۱۸۵۷ء کو بوقت بغاوت ہندوستان ایک رجمنٹ سواران کی سرداری مین بہت اچھی خدمات سرکار انگریزی بجا لایا دلاور اور راست باز کم گو نیک سیرت آدمی ہے سرکار کی جانب سے سفیر ہوکر کابل مین گیا اور چند سال کی بعد ۱۸۶۴ء کو واپس آیا گورنمنٹ کو انکی خدمات منقوش خاطر ہین ۱۸۶۵ء مین بلحاظ خدمتگذاری خاندانی خطاب نوابی عطا ہوا +

## خاندان خودکہ

یہہ خاندان قوم سدوزیئی سی خواجہ خضر کے بڑے بیٹے خداداد سلطان کی اولاد سی ہے اور چونکہ خداداد کو افغان اپنی روزمرہ مین خداکئی کہتے ہین اسواسطی اوسکی اولاد مشہور خودکہ ہوئی ملتانی پٹہانون مین اس خاندان کا نظام خان خودکہ ایک معتبر آدمی ہی جو فی الحال نواب بہاولپور کے سرکار مین معزز نوکر ہی اور اوسکی فرزند ڈیرہ اسمعیلخان مین سکونت پذیر ہین

## خاکوانی

شاخ مین سی غلام سرور خان خاکوانی ڈیرہ اسمعیلخان مین ایک عزتدار شخص ہے اور اوسکا فرزند عطا محمد خان بھی نیکبخت اور خدمتگذار سرکار ہے

## علاوہ انکی

اور بھی چند گہر ابدالیون کے ڈیرہ اسمعیلخان مین ہین مگر قابل ذکر کی کوئی نہین ہی جملہ اس اضلاع مین قریب ۵۰ گہر اس قوم کی ہونگے

جب اسقدر علاقہ جات فتح کرلیے تو شاہ زمان ابن تیمور شاہ سدوزئی والی افغانستان سے
خطاب نوابی اور القاب شاہ نواز خان حاصل کرکے محمد خان کے اسم سے مشہور یہ نواب محمد خان
ہوا اور قلعہ منکیرہ کو تعمیر کراکر اپنی بود باش اور جاے حکومت کیواسطے اوس جگہہ کو پسند کیا ۱۸۲۱ء مین
رنجیت سنگہ نے قلعہ منکیرا وغیرہ علاقہ دواب نواب محمد خان سے لیکر ملک ڈیرہ اسمٰعیل خان مغربی کنارا
دریای سندہ اوسکو چہوڑ دیا اور پہر بہی وہ نواب رہا اور مغربی جانب اوسنی علاقہ دامان و مروت وعیسی خیل
وغیرہ مفتوح کرلیے مگر علاقہ بنون سے اوسکی فوج نے شکست کہائی نواب محمد خان اولاد نرینہ
نہین رکہتا تہا اوسنی اپنی زندگی مین حافظ احمد خان ولد حاجی عبد الرحمن خان جو داماد نواب
صاحب کا تہا اور نواب محمد خان کی دختر سے عبد الصمد خان حافظ احمد خان کا خورد سال بیٹا تہا اس رشتہ
کے سبب سے اور اس امید پر کہ یہہ ریاست میری دخترزادہ کو پہونچیگی حافظ احمد خان کو ولیعہد بنایا بعد وفات
اوسکے نواب حافظ احمد خان ہی صاحب ہمت سردار ہوگذرا ہی عبد الصمد خان اوسکا بیٹا لاولد مرگیا
اور نواب محمد خان کا ارادہ پورا ہوا بعد وفات حافظ احمد خان کے اوسکی فرزندون سی جو دوسری بی بی
سی تہی نواب شیر محمد خان جانشین اپنے باپکا ہوا اوسکی وقت ماہ ساون سمت ۱۸۹۳ بکرم کو کنور
نونہال سنگہ نے ڈیرہ اسمٰعیل خان کو معہ علاقجات متعلقہ خالصہ سرکار کرکی نواب شیر محمد خان کو
شصت ہزار سالانہ کی جاگیر عطا کری بعد وفات نواب شیر محمد خان کے اونکا خلف نواب محمد
سرفراز خان نواب ہوا جو ابتک ڈیرہ اسمٰعیل خان مین بخطاب قدیم نوابی موجود اور صاحب عزت سردار
ہین اور نواب محمد خان کے برادرزادون مین سی حیات اللہ خان سدوزئی ہی موجود ہے ٭

## علیزئی

کے خاندان سی نواب فوجدار خان گورنمنٹ انگریزی کی عنایت سے اب بخطاب نوابی ممتاز ہوا ہے
جب قوم ابدالی کے لوگون نے ملتان پر دخل کیا تو اوسوقت عیسی خان ابن علی محمد خان جد اعلیٰ
فوجدار خان کا اپنی قوم مین معتبر آدمی تہا بعد شش خدایار خان جد حقیقی نواب فوجدار خان کا نواب شجاع
اور مظفر خان والی ملتان کی سرکار مین صاحب عزت ملازم تہا مگر جب رنجیت سنگہ نے ملتان
فتح کیا تو ابدالی قوم کے لوگون مین سخت صدمہ اور تفرقہ نے اثر کیا بہت خاندان تباہ ہوگئے
تب حیثیت اس خاندان کی بہی مثل حیثیت قدیمہ نرہی فوجدار خان چندے عرصہ بعہدہ جمعداری نواب شیر محمد خان

جو بنظر ضرورت وقت منظور ہوکر ہمراہ فوج متعینہ ابدالی لوگ بہی اس خدمت پر مامور ہوئی اور جنگ دکہن میں افغانان
ابدالی سی ایسی نمایان خدمت اور شایان تردد بظہور آیا کہ خاطر بادشاہ اونسی خوش ہوکر بعطای خلعت و جاگیر
ملتانکو رخصت کئی گئی اوس دنسی یہہ لوگ مستقل زمیندار اور جاگیر دار نواح ملتان کے ہوی ازانجملہ **شاہ حسین**
کی اولاد مین سی **شجاع خان** نے سوجاع باد آباد کیا اور یہہ ہی خاندان سب افغانان ملتانی کی خانخیل تہے
جب خداوند کریم کو بیدخلی اس قوم کی ملتان سی منظور ہوئی تو **نواب مظفر خان** کی عہد مین جو بڑا
مشہور نواب ملتان کا تہا اور شجرہ نسب اونکا اوپر درج ہوچکا ہے **رنجیت سنگہ** والی لاہور کو ملتان پر مسلط
کیا اور نواب مظفر خان شہید ہوگیا تو سمت ۱۸ بکرم کو ملتان قبضہ سکہان مین آیا جو افغانان ملتانی قتل
سکہان سی بچ رہی وہ ملتانسی بیدخل ہوکر **نواب محمد خان** بہادر خیل سدوزئی کی طرف منکیرہ و بہکر کے
جانب چلی آئی اور جب منکیرہ **رنجیت سنگہ** نی لیا تو دیرہ جات مین خصوص دیرہ اسمعیل خان مین اکر آباد
ہوئی اور تا ہذالیوم اکثر دیرہ اسمعیل خان مین آباد ہین اور نواب مظفر خان کی اولاد مین سی احمد علیخان
اور **نواب عبدالمجید خان** بمقام لاہور موجود ہین*

## ذکر خاندان نواب محمد خان

یہہ خاندان قوم سدوزئی شاخ بہادرخیل سی ہی گرچہ اول جمبندون کی لڑائی اور ملتان کی فتح کی وقت
**صحبت خان** مورث اعلی نواب **محمد خان** ایک معتبر اور عزت دار خان تہا مگر **یار محمد خان** معروف
یارا خان باپ نواب محمد خان شخص غریب اور کم دولت تہا نواب محمد خان ابتداء مین کار تجارت
کرتا تہا بعد اوسکے چند عرصہ سرکار بہاولپور مین نوکر رہا اور وہانسی چہوڑکر بمشاہرہ شصت روپیہ نواب
حاجی مظفر خان صوبہ ملتان کی پاس ملازم رہا کہتی ہین کہ پہلی تیس روپیہ ماہواری تنخواہ تہی اور پہر ساٹہہ روپیہ
ہوا اگرچہ عزت بہت تہی چند عرصہ کی بعد اپنی لیاقت جبلی سی نواب محمد خان بہمراہی گروہ افغانان ملتانی
کمر ہمت باندہکر فتوحات ملکی کے درپی ہوا اول قلعہ مونڈہ کو فتح بعدش آہستہ آہستہ اکثر علاقہ تہل اور کچہی
لیہ و بکہر وغیرہ مفتوح کرکے استقلال کافی بہم پہونچایا اوس عہد مین شہر لیہ جو جائی حاکم نشین علاقہ تہل کا
تہا بہ قبضہ عبدالنبی خان سراہی کی تہا نواب محمد خان نے جب حملہ کیا تو محمد عارف خان پسر عبدالنبی خان
نی افغانان ملتانی کو اول حملہ مین پس پا کردیا مگر اتفاقاً جب محمد عارف گولی بندوق کے لگنی سے
مرگیا تو عین شکست کیوقت افغان لوگ عنان فتح کو اوٹہاکر شہر لیہ پر قابض ہوگئی نواب محمد خان نے جب

لوگون کے ملتانمین آنی کی ٹہیک نہین معلوم ہوتی مگر اس قوم کی واقعات کی مقابلہ کرنے سی غالب یقین یہہ ہے کہ زیادہ
تر آمد اور استقلال انکا ملتانمین بعہد سلطنت **عالمگیر اورنگ زیب اور شاہ عالم بادشاہان دہلی**
کے ہوا ہے جیسا کہ اوپر درج ہوچکا ہے جب **شاہ حسین** ابن مغدود قندہار سے پنجاب کیطرف آیا تو غالبًا
اوسکی ہمراہ ابدالی قوم کی بہت خاندان تہی اور پیچہی سی جبکہ **میرویس قوم ہوتک غلزائی** کی تسلط
جنگجوی سی قوم ابدالی متفرق ہوئی تو اوس وقت سی ابدالی لوگ کچہہ ملتان کی طرف چلی آئی ایسی روایت ہی
کہ ابدالیون سی پہلی ملتانمین **تمن یعنی الوس جمند یا زمند** افغانونکا آباد تہا جب ابدالی خانہ کوچ ملتان
کی نواح مین پہونچی تو اونہون نے بمقام رنگپور گہیڑیان والہ اقامت کی اور معاش اپنی بعضی تجارت سی اور
بعضی کرایہ کشی سی جیساکہ پوندہ لوگون کا دستور ہی بہم پہونچاتی تہی مگر **شاہ حسین** کے خاندان کو دربار شاہی
سی جہت گذارہ کچہہ منصب عطا رہتا اگرچہ اوس عہد مین ہر شاخ ابدالی آمدہ ملتان کی خان اور ملک علیحدہ علیحدہ
تہی جیساکہ سدوزئی کا علیحدہ اور علیزئی کا جدا خان تہی اور اسیطرح بادوزئی وغیرہ کا حال بہی تہا مگر سرگروہ
اور ان سب کی خان خیل اولاد شاہ حسین مغدود خیل تہے جب ابدالیون نے کچہہ استقلال و جمعیت پیدا کرلی
تو قوم جمند سی تکرار زراعت تلفی نزاع بر پا ہوکر نوبت کشت و خون تک پہونچی اخرالامر ہر دو قوم
کی درمیان جنگ شدید واقع ہوا اس لڑائی مین ابدالیون نے الوس جمند پر فتح پائی اکثر مردمان قوم
جمند مارے گئے اور باقیماندہ کو ملتان سی بیدخل کرکے شہر ملتان پر ابدالیون نے قبضہ کرلیا جب اس ماجرائے
سنگین کی اطلاع دربار شاہ دہلی مین پہونچی تو وہانسی بہت سخت ناراضگی کی ساتہہ حکم اخراج قوم ابدالی
کا ملتانسی ہندوستانکو صادر ہوا یہہ خبر پاکر ابدالی حیران ہوئی اور اہل جرگہہ کا اس مشورہ پر اتفاق ہوا
کہ جملہ خان اور ملک ہماری قوم کے دہلی مین بادشاہ کی حضور حاضر ہوکر استدعائی عفو جرایم اور عذر قصور
کرین شاید کسی طرح نائرہ غضب بادشاہ اطفا پاکر آل و عیال ہماری قوم کی خرابی سی محفوظ رہین چنانچہ
تین سو کس اشخاص کی قریب خانان و معتبران اس قوم نے بطور خود دہلی مین پہونچکر بادشاہ کی حضور مین
عرض استغفائی قصورات کی کری اور وقوع اس جرم کا اول قوم جمند کیطرف سی ظاہر کیا بعد سماعت حال
بادشاہ اس قدر نرم ہوا کہ تعرض اونکی آل و عیال سی موقوف رکہکر جملہ خوانین و معتبران ابدالی کو تاحکم
ثانی قید رہنی کا ارشاد فرمایا جب دکہن کی ملک مین قوم مرہٹہ وغیرہ نے بغاوت کرکے کئی دفعہ فوج شاہی
کو پس پا کردیا تب قیدیان ابدالی نی قیدخانہ سی درخواست تفویض خدمات دکہن بادشاہ کی حضور بہیجی

ہی لغش امیر درانیون کی اکثر دور دور سی قندہار مین فن کیواسطی لیجاتی ہین یہہ لوگ سفر بہت تہوڑا کرتی ہین
اور ہمیشہ اپنی گہر کا لحاظ اور شوق رکہتی ہین ہندوستان کو بہی سوداگری کیواسطی کم آتی ہین خانہ نشینی بہت پسند
کرتے ہین ❊

## شاخ اچک زی

کی لوگ دیگر درانی قوم سی عادات مین بالکل فرق رکہتی ہین اسلئی اونکا بیان علیحدہ لکہا جاتا ہی اس شاخ
کی تعداد کچھہ بہت نہین ہی اکثر روایا تونسی پانچ ہزار گہر معلوم ہوتا ہی مگر غالب ہی کہ چار ہزار سی زیادہ نہین
ہوگا قریب کل کی سب لوگ مویشی داری اور رمہ چرای کا کام کرتی ہین گرچہ قلیل پیشہ کاشتکاری کہتی
ہین مگر کافی نہین ہے اونکی گوسفند ونکی رمی **خواجہ امران** و **توبہ** کی پہاڑین ورگلہ شتران بیابان
مین جو شراباک سی شمال اور مشرق کیطرف ہی چرتی ہین اونکی سردار یعنی خان اپنی قوم پر دیگر درانیو
سی زیادہ اختیار رکہتی ہین الا باوجود اختیار اپنی قوم سی لوٹنی کی شوق نہین نکال سکتی جو کوی مسافر
اونکی ملک مین داخل ہوتا ہی اکثر لوٹا جاتا ہے اور اکثر رات کی وقت اپنی ہمسوانہ لوگون کی ملک مین بارادہ
ارتکاب چوری پہرتی ہین چوری مین ہوشیاری ورسرقہ بالجبر مین دلاوری اونکا بڑا وصف ہی اور
اپنی ہمراز مجمع مین جوان مرد آدمی ایسی کام اور واردا تونکی باتین کرتی ہین جسکا ارتکاب کیا ہو یا ارادہ
ہو مگر انکا سرقہ بالجبر بسعہ قتل نہین ہوتا اونکی پوشاک ایسی ہی کہ جیسی دیگر گلہ بان درانی پہرتی ہین مگر زمستان
مین تمام اونکی پوشش ٹوپی سی لیکر پای جامہ تک نمد سی نبتی ہی خوراک مین اکثر گوسفند اور بکریکا گوشت
کام آتا ہی غلہ کم کہاتی ہین اور بسل اونکی پاس بہت کم ہین یہہ لوگ مہینون تک کپڑا نہین بدلاتی اور ریش
کتری نہین جاتی سر کے بال لانبی اور بلا صفائی اور شانہ بگہڑی ہوی اور میلی رکہتی ہین آدمی بڑی مضبوط
اور محنتی ہوتی ہین مزاج اونکا سخت ہی مگر آپسمین بہت تکرار نہین کرتے مہمانداری نہین کرتی مسجدین نہین
رکہتی اور نماز بہت کم پڑہتی ہین اور مذہبی احکام سی کم غرض رکہتی ہین اخوند بہت کم ہین اور جو ہین وہ
اپنی گہر مین نماز پڑہتی ہین ان اعمال کی سبب سی درانی بمشکل اونکو اپنا ہمقوم سمجہتی ہین مگر یہہ لوگ
اچہی سپاہی ہوتی ہین ❊

## حال افغانان ملتانی

واضح ہو کہ جو ابدالی افغان نواح قندہار سی آکر ملتان مین آباد ہوی تہی اونکی اولاد کو اب ہماری عصر مین
صرف مجمعا ملتانی پٹہان یا افغان کہتی ہین گو شکمی نام خیل اور زای کی بدستور باقی ہین اور تاریخ آبادی

نماز گذار اور دین دار ہوتی ہین اور شوہر نہ وجات سی بامروت پیش آتی ہین اور بعضی ہوشیار اور وفا
مونثات اپنی شوہرونکی گہر مین مختار کل ہوتی ہین اور اوسکو دانا سمجہتی ہین عورت اور مرد اکثر ایک جگہہ
پی اور گذارہ کرتی ہین مگر جب کوئی غیر شخص یا مہمان آوی تو الگ رہتی ہین +

## عادات معمولی

اس قوم کی اکثر مرد حجرہ - یا مہمانخانہ یا مسجد مین جمع رہتی ہین اور اوس جگہہ مگر مسجد مین نہ حقہ پیتی یا نسوار چڑہاتی
ہین یا اپنی زراعت اور مویشی کی باتین کرتی ہین اور نیز امیر اور سردار لوگونکی اعمال اور کابل کے حالات
وغیرہ اذکار اور ملک کی حال کی باتین کرتی ہین شکار کی شوق بہی بہت ہی اور کہیل بہی بہت قسم کی
کہیلتی ہین قریب ہر شام اَتَنْ ناچ ناچتی ہین اور سوای گانی اور قصہ اور باتین کرنیکی کبہی جمع نہین
ہوتی اس سی پایا جاتا ہے کہ دُرّانی خوش باش لوگ ہوتی ہین +

## مہمان نوازی

یہہ لوگ بہت مہمان نواز ہین ہر اجنبی شخص کو دیکہنی سی اور مہمان بانی سی خوش ہوتی ہین اور کوچی لوگون
مین گرچہ دیرہ اونکا بہت غریب ہوتا ہم بندوبست مہمان داری ہمیشہ رکہتی ہین اور سب سی بڑا سردار
اور ملک بہی بیگانہ مہمان کو کہانہ اور جگہہ دینی سی معاف نہین ہے اکثر گانو مین مسافر لوگ مسجد یا حجرہ
کو جاتی ہین اور عام وقت مین پہلا شخص جو اوس مسافر کو ملتا ہی وہ ہی میزبان ہوتا ہی مگر گرانی نرخ کی وقت
یا جملہ لوگ بانٹ کر مسافرون کو کہانہ دیتی ہین جسکی توست مہمانداری کی ہو وہ دیتا ہی روغن زرد
اور لسی روٹی کی ساتہہ اکثر دیتی ہین اور گوشت و شوربا بہی ملتا ہی بشرطیکہ گانو مین گوسفند حلال ہوا
ہو اگر گانو کی بیچ کسی گہر مین خیرات یا ضیافت ہو تو مہمان بہی اوسمین بولایا جاتا ہی اور دوست کیطرح
شمار ہوتا ہی جس وقت رات کو آرام کرنا چاہی تو وہ میزبان بچہاونا وغیرہ سامان دیتا ہی یہہ مہمان
نوازی سب لوگون کی واسطی ہوتی ہے نہ صرف افغان اور مسلمان بلکہ ہندو مہمانونکی رسد بہی دی جاتی ہے
مگر اسکی ساتہہ اونمین لوٹ لینی کی عادت بہی ہی اور چونکہ دُرّانی اکثر جای حکومت سی دور اور متفرق رہتی
ہین اسواسطی اس بدعت کی روک کم ہوتی ہی خصوص جب ملک مین فساد اور بی انتظامی ہو تو لوٹیرونکی تعداد
زیادہ ہو جاتی ہی مگر سب سی زیادہ راہزن اچک زئی ہین ؎ دُرّانی لوگ اپنی ملک کا بہت ناز اور فخر
کرتی اور قندہار کا بہت ادب کرتی ہین اور کہتی ہین کہ ہماری مورثون اور بزرگان کا وہان گورستان

خراسانی وضع کی اور لانبا اور فراخ قمیص یعنی کورتہ آستین دراز والا معہ یا بلا چوغہ اور اکثر نیلہ رنگ
کی فراخ شلوار جسمین خت سفید کی طرح لکیر ہوتی ہے متوسط درجہ کی لوگ اکثر جمعہ کی روز ہر ہفتہ مین ایکدفعہ
اور بعضی دوسری اور تیسری جمعہ کو پوشاک بدلاتی ہین اور غریب و گلہ بان لوگو نکو مہینون مین پوشاک
کی شست و شوکی نوبت پہونچتی ہے مگر غسل سوای واجبیت مذہبی کی بہی ہر ہفتہ مین ایکدفعہ میلہ ادمی بہی کرتا
ہے مگر بیابان والی شبان تا بہم سی بانی اس عادت سی مستثنی ہین *

## قد و قامت و طرز وضع

اس قوم کی لوگ شکیل اور دراز قد اکثر گندم گون مایل بسرخی رنگ بیضاوی چہرہ فراخ پیشانی وجیہہ جوان
ہوتی ہین عموماً داڑہی یعنی ریش کی بال لانبی رکہتی ہین مگر نوخیز جوان اپنی ریش کترایا کرتی ہین اور مدت تک
بلبستی نہین دیتی سب لوگ سر کے بال بیچ سی چوٹی تک اوسترا سی منڈواتی ہین اور باقیماندہ کو بہی گردن
تک کٹوا کر چہوٹا رکہتی ہین مگر بعض بعضی سر کے بال لانبی رکہتی ہین خصوصاً چرواہی لوگ نہین کٹواتی اور
جہان تک ممکن ہو لانبی ہوتی ہین *

## حال مذہب

کل قوم درانی اہل سنت جماعت دین دار مسلمان ہین کوئی گانو یا کوچی کبہو بدون امام اور ملاان کی نہین ہوتا
خواہ چہوٹا ہی ہو اونکی مشہور دینداری سی یہانتک یقین ہی کہ سوای شاخ اچکزئی کی شاید باقی درانی
قوم اپنی نماز نہین چہوڑتی اور غالب ہی کہ بہت قلیل لوگ تارک نماز ہونگی اور ماہ مبارک رمضان کا
روزہ ہر بالغ آدمی رکہتا ہی اور عمدہ خاصیت یہہ بہی ہی کہ درانی لوگ غیر مذہب کی آدمی کو ضرر رسانی سی
اغماض کر جاتی ہین اور مفرط تعصب نہین رکہتی مگر اچکزئی جو اپنی دین کی احکام ضروریہ کی تعمیل نہین کرتے
وہ ضرر پہونچاتی ہین اور اخوند لوگ اکثر تہیدست ہوتی ہین اور عام لوگو نمین واعظ یا خطیبہ استقلال
کی ساتہہ کم پڑہ سکتے ہین علم فقہ کا درانی قوم مین کم ہے مگر قریب کل کے یہہ لوگ زبان فارسی بولتی اور سمجہتی
ہین اور اونمین سے اکثر فارسی اور پشتو کی شعر یاد پڑہا کرتی ہین اصلی زبان اونکی پشتو ہی مگر پر آواز سی

## دستور شادی

جیسا کہ افغانو نمین ہے ویسا ہی اس قوم مین بہی ہے اکثر جب کہ مرد (۱۸) یا (۲۰) سال کا ہو اور عورت (۱۴)
یا (۱۶) برس کی تب شادی کیجاتی ہے اور منگنی یا شادی کر دینا والدین کی اختیار مین ہے درانی عورت

[خرگ]اہ مین اپنی معسکر سی مغرب کی طرف ایک جگہہ بہتری علامت مسجد کی بنا رکہتی ہین اور اسمین جب خوند
[...]ن دیتا ہی تو ادا نماز کی واسطی جمع ہوتی ہین اور اپنی کثیر دیونکی لین سی کچہہ فاصلہ پر ایک کثیر دی نام
[مہم]ان خانہ الگ لگا دیتی ہین جو مہمان ہون وہ اوسمین رہتی ہین یا بطور حجرہ نشست گاہ مردانہ تصور ہوتی
ہے اور موسم زمستان مین جب انگلیہ کثیر دیئن لگاکر اپنی رمہ کی گلہ لیکر دور دور چرای کے واسطی لیجاتی ہین جب انکی
رمہ ہا بہیڈی اور بکری کی بچی دیتے ہو دو دو تین تین رمہ لیکر پہیل جاتی ہین اور بہت دل سی انکی پرورش
اور چرائی کراتی ہین انکی اکثر رمہا بہیڈی جنگلی دار کی ہین اور بکری بہی رکہتی ہین بہ نسبت بہیڈی کے
بکری کی تعداد کم زیادہ ہوجاتی ہی بلحاظ ملک میدان اور پہاڑ کی یعنی پہاڑ مین بکری بہت رکہتی
ہین اور میدان مین بہیڈی زیادہ وہ لوگ جو بیابان کی متصل رہتی ہین یا دولتمند مین شتر بہی رکہتی ہین
جنگلی اوپر کثیر دی اور اسباب لادتی ہین شتر بچگان نر اکثر فروخت کر دیتی ہین اور مادہ واسطی افزایش
پیدایش کی رکہتی ہین عام خلق خر پر کارروائی باربرداری کرتی ہین قریب کل کے ہر گہر مین گہوڑا رکہتی
ہین اور اکثر سگ تازی رکہنی کی بہی شوق ہے *

## خوراک

دُرانی دولتمند مین وہ ایران کیطرح چرب اور بہت مزہ دار پُولاو اور گوشت بَرہ کبابی اور مصالحہ کے
ساتہہ پکا ہوا گوشت اور خمیری نان تنوری اور گوشت قدید اور قُرُوت کہاتی ہین اور ملذ شربت
پیتی ہین جو کسی کسی میوہ سی بنایا جاتا ہی بعضی اُنمین بہی بہت مقوی اور اچہا ہوتا ہی عام مخلوق کی خوراک
نان گندم اور روغن زرد اور کبہی کبہی گوشت اور پنیر اور ساگ بہی کہاتی ہین اور جو بہت مفلس ہین
وہ لوگ نان جو و مکی اور دوغ یعنی لسی سی شکم پُری کر لیتی ہین دُرانی بہت میوہ خور ہین جنگلی سکونت
مستقل ہے وہ عمدہ میوہ طرح طرح کی کہاتی ہین اور کوچی لوگونکو صرف خربوزہ میسر ہوتا ہی *

## پوشاک

وہ لوگ جو شہر مین رہتی اور اکثر ساکنان دیہات اور وہ بہی جو رمہ چرائی والونمین سی دولت مند ہین
ایسی پوشش رکہتی ہین جیسا کہ ایرانی لوگ یعنی بڑا عمامہ خوش وضع اور کلاہ اور قبا رنگین سینہ وا[...]
دراز تا بہ ساق اور اسکی اوپر چوغہ حسب مقدور اعلی یا ادنی قسم کا اور شلوار فراخ قبا کی اوپر اور چوغہ کی
نیچہ کمر بند اور تلوار و پیش قبض باندہتی عموما مروج ہی غریب دُرانی خصوصا رمہ چرانی والی سر پر ٹوپی

اصطلاح خانی ایک خاندان مین موروثی چلی آتی ہی مگر کبھی کبھی اوسمین تغیر و تبدل ممکن ہے*

## مقدمات دیوانی اور مال کے

خانان اور سفید پوشان دیہہ سی یا دوست فریقین کی قاضی کے معرفت بموجب احکام شرعی فیصلہ کراتی ہین جب سردار اپنی قوم سی غیر حاضر ہی تو اوسکا کام نایب کرتا ہی جسکو وہ خود مقرر کری اکثر کوی بہائی یا بیٹا یا کوئی اور خویش سردار کا نیابت پر مقرر ہوتا ہی علی حاکم قوم دُرانی کا صوبہ قندہار ہوتا ہی اور وہ امیر کابل کی ماتحت جملہ احکام صادر کر سکتا ہی اس قوم کی جو آدمی ذرہ آسودہ حال ہین وہ بزرگر یا مزدور یا غلامونکی ہاتہہ سی اپنی زمین کاشت کراتی ہین اور خود نگران حال رہتی ہین مگر جس کام مین اونکا اپنا ہاتہہ مطلوب ہو تو خود کر لیتی ہین اور اکثر خود محنت کرتی ہین جو دُرانی تہیدست ہین اونمین سی بعضی بزگر اور قلیل مزدوری کا کام بہی کرتے ہین اکثراً مزدوری کا کام یا تاجک کرتے ہین اور یا ہمسایۂ افغان*

## دستور کیژدی

کیژدی سی ایک چہوٹا خیمہ بدوضع چہولداری کا ہم شکل مراد ہی جو عموماً بکری یا شتر کی پشم سی بنائی جاتی ہین طول مین (۱۵) سی (۲۵) فٹ تک اور عرض دس سی ۱۲ فٹ تک ہوتا ہی اور ارتفاع غایت آٹہہ فٹ تک بعضی آسودہ لوگ اپنی دیرہ کی اندر بند لگا دیتی ہین اور عام لوگونکی دیرہ کی بیچ بہی ایک پردہ حایل ہوتا ہی جس سی مذکر اور مونثات کا حصہ تقسیم ہوتا ہے ویسی معمولی کیژدی کی قیمت للعہ تک ہوتی ہی دُرانیون مین سی جنکی سکونت مستقل نہین ہے وہ کیژدی مین گذارہ کرتی ہین گرما کی موسم مین پہاڑ کو جاتی ہین اور سرما مین میدان کو خیام گاہ بناتی ہین جو لوگ قندہار سی جنوب کو رہتی ہین وہ اکثر توبہ پہاڑ مین تابستان کو کاٹتی ہین مگر جو قوم دریاء ہلمند سی وسطرف ہی وہ سب سی دور جاتی ہی یعنی ہمیشہ کوہ سیاہ بند اور تاد غنس خواہ بائی غز کو بہار کی موسم مین جاتی ہین اوس موسم کی بعد مشکل سی کوی آدمی میدانمین ملتی ہین اور تین چار ماہ تک پہاڑ مین خنک ہوا سی فرحت اوٹہاتی ہین سب رمہ دار صحرائی لوگ بجز اونکی جو دریاء ہلمند سی ورے کیطرف رہتی ہین کیژدی مین رہا کرتے ہین تو تجع کیوقت انکا عسکر قابل دید ہوتا ہے جس گروہ مین ستو کیژدی ہو وہ بڑا کمپو سمجہا جاتا ہی بڑی کمپو کو خیل کہتی ہین اور اسکے سردار کو سرخیل کہتی ہین اور چہوٹی کو کلی بولتی ہین جہان ڈیرہ جا ہوا تو ملک کی کیژدی بیچ مین نصب کرتے

کی شامل ہوگئی یہہ شاخ قریب نابودی کی ہے اور انکا خود مختار سردار یا خان کوئی نہین ہی خاوگانی دو جگہہ
مین ایک خاگوانی کلان دوسرا خاگوانی کوچک خاوگانی نواح قندہار مین متفرق اور غزنین مین چند دیہات
خاکوانی کی اور کئی قریہ ماکو کے متصل ہمدیگر بنام خاکوانی ماکوان آباد ہین بعض درانی ماکو کی نسل کو اپنی
برابر نہین سمجہتی اور کہتی ہین کہ ماکو پسر متبنی تہا +

## مجملاً حال کل قوم درانے کا

جو بیان سب سے قابل اعتبار ہے اس سی معلوم ہوتا ہی کہ یہہ قوم آزاد اور الگ رہی ۱۱۰۰ھ تک اسوقت -
اوزبک لوگ انپر سختی کرنے لگے بدین باعث درانیون نی شاہ ایران کو خراج دینا اس شرط سی قبول کیا کہ
قوم اوزبک سی بچانیکی واسطی مدد عطا ہو اور اسیطرح باج گذار ۱۱۳۰ھ تک ہی اسوقت قوم غلجانی نی بغاوت کر کے
حکومت قندہار سی سرکشی کری اور ابدالیون کی ساتہہ بہی لڑائی ہوی جیسا کہ اوپر بیان ہوچکا ہی یہہ قوم نواح
ہرات کی پہاڑون مین آباد ہوی اور ابدالی کی نام سی مشہور تہی اور اسوقت و نیز پہلی اس سی بہی قوم غلجانی
کی ساتہہ انکی اشد دشمنی تہی جب نادر شاہ نی پہر نواح قندہار مین اسقوم کو آباد کیا تو تب سی گرچہ ہر ایک فرقہ
قوم درانی کی زمین علیحدہ علیحدہ منقسم ہوگئی جیسا کہ اوپر لکہا گیا ہے مگر حقیقت مین یہہ قوم آپسمین پیوستہ اور
ملی ہوئی ہی ایک قوم کی آدمی دوسری قوم کی زمین سی خرید لیتی ہین یا انکو بخشی جاتی ہی اور بعض علاقی جیسا کہ
گرم سیر اور ملک جو قندہار کی قریات مین ہی جملہ اقوام درانی سی برابر حصہ پر آباد ہے +

## شمار قوم

کل تعداد درانی کی ملک کی رہنے والونکی آٹہہ لاکہہ مشہور ہی مگر شاید دس لاکہہ تک ہوگی اونمین سی درانی خاص فی روح
چار لاکہہ سی زیادہ ہونگی کہتی ہین کہ نادر شاہ ایرانی نےانہیں تمام قوم کا شمار کیا تہا جب کہ اونمین زمینات
کی تقسیم اور حصص مقرر کرتا تہا اور اوسوقت ساٹہہ ہزار گہر شمار مین آئی تہی اگر حقیقت مین یہہ شمار کیا گیا
تو بہت کم معلوم ہوتا ہی غالب کہ اکثر لوگ خصوصاً رمہ چرانے والے چہوڑ دی گئی ہونگی کیونکہ اوسکو زمینداروں کی
تعداد مطلوب ہوگی جنہین زمینات کا تقسیم کرنا مقصود تہا +

## رواج و دستورات

ہر بڑی قوم درانی کی اوپر ایک سردار مقرر ہی جو خاندانی قبیلہ سی بمنظوری امیر کابل مقرر ہوتا ہی اور اوس
سردار کی تجویز اور مخلوق کی رضامندی اور انتخاب سی ہر چہوٹی شاخ مین خان یا مشر مقرر ہوتے ہین عموماً

صرف دریائی ہیرمند سی اور علی زئی کا ملک بہی کچھہ مطابق ملک علیکوزئی کے ہے مگر علیکوزئی کا ملک اکثر رود بار ی
اور انکا ملک کاریزی ہی کل تعداد قوم کی قریب سولہ ہزار گہر کے ہی اس قوم کی چند قبیلی پنجاب مین بہی آباد ہوی انہین
سی ملتانوالونکا ذکر آخر مین دیکہو گی اور ایک خاندان اسی قوم کا محمد شریف خان مشہور رئیس برہان ضلع راولپنڈی
والی کا بموضع اسلام گڈہ حسن ابدال سی تین میل مغرب آبادی چند دیہات انکی اپنی ملکیت کی اوس علاقہ مین
ہین اور کچھہ پنشن بہی سرکار سی ملتی ہے محمد شریف خان کے فرزندان مین سی شیر دل خان اور بردل خان لئیق آدمی
ہین اور تیسرا بہائی انکا سرور خان اور سب سی چہوٹا حسین خان ہے گورنمنٹ انگریزی سی معتبر خاندانونکو نظر التفات
کی امید ہی یہہ اوس محمد شریف خان کی اولاد ہی کہ جسکا نام سکہونکی عملداری مین دلاوری اور خاندانی کی سبب سے
مشہور تہا علاوہ اونکی قوم علی زئی کی اونئیس موضع علاقہ چہچہ ضلع راولپنڈی مین بہی آباد ہین اور علاقہ چہچہ کے چار
ہتون مین سی ایک تپہ علی زئی ہے +

## قوم ادوزئے

واضح ہو کہ ادو اور علی بہم بہائی ہین یہہ قوم تخمیناً پانچہزار گہر ہونگی چند موضع انکی علاقہ معروف مین اور دو موضع علاقہ
دیہہ راوت اور تین موضع علاقہ گرم سیر مین واقع ہین انکی رسم و رواج اور پیشہ مطابق اقوام ہمسوانہ کی ہین +

## قوم اسحاق زئی

قندہار سی مغرب دامن ریگ کنارہ رودار غنداب قلعہ بست تک اور چند موضع پایان علاقہ جلکہ کنارہ شرقی دریائے
ہیرمند اور کچھہ زمیندار زمین اکثر علاقہ گرم سیر اور فرہ اور سبزوار مین اور علاقہ لاش وجوین ہرات سی جنوب بشمال
اوسیانشی شمالمین اور کچھہ ہرات مین رہتی ہین اس قوم مین سی دو بڑی بڑی معتبر خاندان ہین ایک خاندان سردار
کمال خان رئیس معزز اور با اقتدار علاقہ لاش وجوین کا جو تابعدار سلطنت ایران کا ہے مگر مالگذار نہین دوسرا
خاندان سردار مدد خان ساکن قلعہ خان نشین علاقہ گرم سیر کا اس خاندان مین موسی ڈونگی مشہور شخص گذرا ہے
مگر اب یہہ خاندان بارک زئیون کی صدمہ ریاست سی تنزل مین ہی پیشہ اس قوم کا اکثر رمہ داری اور گلہ بانی
اور کچھہ زمینداری ہے کل تعداد اس قوم کی دس گیارہ ہزار گہر مشہور ہے اور بلخ مین بہی ایکہزار گہر سی زیادہ
اس قوم کا سنا جاتا ہے +

## قوم ماکو اور خاوگانی خواہ خاگوانے

کی بہت قلیل آدمی ہین اور انکی کوی علیحدہ زمین نہین ہے بعض قندہار مین رہتی ہین اور کچھہ قوم نور زئی

مین وغیرہ مواضعات غربی اور شمال علاقہ خاک ریز ودیگر پہاڑی ملک شمالی اور مغرب شمالی علاقہ میوند خواہ میمند
جہان خواجہ حسن میمندی وزیر سلطان محمود غزنوی کا زاد وبوم تہا اور علاقہ تکہ وساروان قلعہ کنارہ شرقی دریائی
ہیر مند اور چند مواضع جنوب بلدہ قندہار اور نیز علاقہ کوہی موسوم تغنی باغران ملک زمین داورسی شمال غربی
اور علاقہ نوزاد وکنجاک زمین داورسی مغرب اور ہرات اور غزنین وکابل کے ملک مین بہی متفرق رہتی ہین
اس قوم مین بہی اکثر زراعت کاری اور قلیل مویشی ورمہ چرائی اور ملازمی اور تجارت کا پیشہ ہے اسقوم مین شاخ نسو
زی اور سرکانی علاقہ چہچہ ضلع راولپنڈی مین آبادھی چنانچہ ایک تپہ باسم سرکانی نام زدہی جسمین اتہارہ مواضع
واقع مین اور ایک بڑا قریہ شاخ سرکانی کا اسی نام پر درہ کونڑمین واقع ہی اور کئی گہر قوم علیکوزئی کی علاقہ دولبہ
وغیرہ ضلع پشاور اور کئی گہر بلوچستان اور ملک کہن مین آبادمین مسمی عبدالغنی خان شاخ زیرانزئی مخاطب
میاں افغان اسقوم مین بڑا مدبر اور مشہور شخص تہا اور وزیر یار محمد خان زین الدولہ والی ہرات شاخ نسوزئی ایک
بڑا حالی ہمت اور جوانمرد آدمی اسقوم مین گذراہی اور مسمات زرغونہ والدہ احمد شاہ ابدالی اسقوم سی تہی +

## قوم موسے زئی

کی صرف چند گہر مین اور بصرت زئی شاخ بارک زئی مین شامل شمار ہوتے ہین +

## اقوام پنج پائے

## قوم نورزئے

بارک زئی سی تعداد مین برابر ہی مسکن اسقوم کی اکثر ملک گرم سیر اور علاقہ دیہہ راوت قندہار سی کوہستان
شمال ملحق ہزارجات اور یہہ علاقہ زرخیز اور سیراب ہے اور بہت علاقہ فراہ اور سبزوار مین ہرات تک اور
باقی ریگ مین قندہار سی جنوب اور ایک بڑا قریہ موسوم سپیروان یا سفید روان یا اسفراین قندہاری
مغرب کنارہ شرقی رودار غنداب واقع ہے باوجود کاشتکاری پیشہ اسقوم کا اکثر رمہداری ہی موسم سرما مین
اپنی ملک یا او سموقع پر جہان عمدہ چراگاہ اور گہاس ہو گذارہ کرتے ہین اور بہار کی موسم مین دو خانگی ہو
ایک گہر اپنی مال مویشی اور بال بچہ لیکر کوہ سیاہ بند کو جاتاہی دوسرا گہر زمینداری پر ملک مین رہتاہے
یہہ قوم مہمان نواز اور بڑی مدمغ اور متعصب ہے خود نمائی وخودآرائی کو بہت پسند کرتے ہین +

## قوم علی زئے

زمین داور متعلق صوبہ قندہار مین آبادہی انکا دستور موافق علیکوزئی کے ہے علی زئی اور علیکوزئی کی بیچ فاصل

شہر کی تہی اوس سی دسوان حصہ پیداوار مالگذاری سرکار مقرر فرمائی جو پہلی سال کی تعداد تشخیصہ کے موجب ہمیشہ وصول ہوتی تہی جب نادرشاہ دہلی کی طرف گیا تو احمد خان اوسکی لشکر مین اپنی فوج کا افسر تہا اور جب ہند سی واپس آیا تو اوسنی افغانون پر اسقدر اعتبار اور نوازش کی کہ فارسی لوگونکو علاوہ دیگر امورات وجہ ناراضگی کی اس امر کا بہی نہایت رشک آیا اور ماہ جون ۱۷۴۷ء مین نادرشاہ مارا گیا اوسکی دوسری روز لڑائی ہوئی افغان اور ازبک ایکطرف اور قزلباش وغیرہ ایرانی دوسریطرف مگر اس لڑائی سی کچہہ فایدہ مترتب نہوا احمد خان بہمراہی تین ہزار سواران ابدالی قندہار کو چلا آیا وہان اوسکو خبر ملی کہ ناصر خان حاکم کابل اور پشاور۔ اور نیز تقی خان آختہ بیگی جو سرداران نادری سی تہا خزانہ لیکر نادرشاہ کی بہیجی جاتی تہی وہ خزانہ احمد خان کے ہاتہہ آیا اور چند سرکش ملکان ابدالی کو قتل کردیا اوسکی بعد اپنی قوم سی کوئی مخالف نہوا الغرض قندہار مین احمد خان ولد زمان خان سدوزئی ماہ اکتوبر ۱۷۴۷ء مین تخت نشین ہوکر احمد شاہ دُرّ دُرّان سی مخاطب ہوا کہتی ہین کہ احمد شاہ کی تخت نشینی کے وقت ابدالی اور قزلباش اور ہزارہ اور بلوچ بہی حاضر تہی وقت تخت نشینی کی عمر اوسکی تیئس (۲۳) برس کی تہی اوسنی اپنی قوم کا نام ابدالی سی بدلا کر دُرّانی رکہا اور تب سی بہ اسم دُرّانی مشہور ہوے ؁

## وجہہ تسمیہ دُرّانی

یہہ ہے کہ جب احمد شاہ ابدالی تخت نشین افغانستان ہوا تو صابر شاہ ایک مجذوب فقیر نے جسکا وہ بہت معتقد تہا احمد شاہ کو کہا کہ تم اپنا القاب دُرّ دُوران اختیار کرو یعنی گوہر یا موتی زمانہ کا مگر اوسنی اپنی قوم کے لحاظ سی دُرّ دُرّان اپنا لقب کیا یعنی موتی موتیونکا دُرّان بمعنی جمع موتیون سی مراد کُل قوم دُرّانی یعنی ابدلی سی ہے احمد شاہ سی شاہ شجاع الملک اوسکی نبیرہ تک خاندان سدوزئی کی سلطنت کا حال اس کتاب کی پہلی حصہ مین درج ہوچکا ہے اور جسطرح سی کہ سلطنت افغانستان کی خاندان سدوزئی سی منتقل ہوکر بارک زئی کے خاندان مین آئی پاینده خان باپ امیر دوست محمد خان کیوقت سی امیر شیر علیخان والی کابل موجودہ حال تک کا ذکر بہی پہلی حصہ مین لکہا گیا ہے یہان اعادہ کرنا اوسکا فضول ہے

## تقسیم و شمار قوم دُرّانے

واضح ہو کہ ابتداء مین یہہ قوم دو بڑے حصونمین تقسیم ہوگئی تہی ایک زیرک دوسرا پنج پائی مگر اب وہ تقسیم کچہہ مفید نہین ہے بجز اسکے کہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ چہوٹی قومین کسکی شاخین ہین اس ہوئی تقسیم کے دونون

ہری کبہی سرکشی نکری مگر ابدالی لوگ بشمولیت قوم غلزائی اور ایماق ملک مین شر و فساد کرتی رہی جب
غستان کے شہر کو گیارہ ماہ تک نادر نے محاصرہ رکہا ایک دن شہر محصور سی گولہ توپ سراپردہ نادری
جی آن پڑا اور نادرشاہ کہانا کہا رہا تہا جسمین گولہ کے صدمہ سی مٹی پڑی تب نادرشاہ جسکا مزاج نادری تک
ضرب المثل ہے بہت غصہ ہوا اور سرداران قوم ابدالی کو حضور مین بلاکر حکم دیا کہ اگر چوبیس گہنٹہ تک یہہ شہر فتح نہوگا
تو تم سب قتل کئی جاوگی یہہ حکم پاکر غنی خان الکوزئی نور محمد خان علیزئی حاجی جمال خان محمد
زئی بارکزئی خانو اور مانو خان نورزئی نی بشمولیت چند دیگر سرداران ابدالی اپنی قوم
کی جمعیت سی دلاورانہ حملہ اوس شہر پر کیا بہت سخت محاربے کے بعد ابدالی کامیاب ہوئی اور سعادی اندر شہر کو فتح
کرکے بادشاہ کی حضور آئی نادرشاہ نی اس مردانہ خدمتگذاری سی بہت خوش ہوکر فرمایا کہ جو عرض کروگی منظور
کیجاویگی الہیار خان سدوزئی وغیرہ سرداران ابدالی نی عرض کی کہ ہمکو اپنی قدیمی زمینات عطا ہون
اور جو افغان ایران کو بہیجی گئی وہ بہی واپس ہوکر اپنی قوم کے شامل کیے جاوین اور قوم غلزائی سی ہمکو ملک
دلایا جاوی بادشاہ نی یہہ درخواست منظور کرکے حکم دیا کہ جملہ زن و مرد افغان جو ایران کو گئی تہے واپس جاوین
چنانچہ سب جمع ہوئی مگر ایک عورت قوم علیزئی جو نادرشاہ کی فرزند کی پاس تہے وہ نہ آئی جب بادشاہ کو
ملکان ابدالی نی اس حال سی اطلاع دی تو اوسنی حکم دیا کہ اگر وہ عورت اپنی شوہر کے ساتھ جانیکو راضی ہے تو مختار
ہے کہ شاہزادہ کی گہر سے چلی جاوی چنانچہ وہ وفادار عورت سب جاہ وحشم چہوڑکر اپنی کلیم پوش شوہر کے
ساتھ چلی گئی بعد اوسکے الہیار خان بمقام سبزوار مارا گیا اور نادرشاہ نی چہہ سال مین جب قندہار کو فتح
کیا و ذوالفقار خان اور احمد خان دونون بہائی نی شاہ حسین غلزائی کی قید سی رہائی پائی اور
حاجی اسمعیل خان کی معرفت نادرشاہ نی احمد خان اور اوسکی بہائی کو طلب کرکے بہت نوازش فرمائی
اور فوج متعینہ مازندران کی افسر بناکر بہیجی اور اوس قوم کی حسن خدمات کی سبب سی انکو ہرات کی مغلی طرف
سی بیجا کر اوس زمین پر آباد کیا جہان اب یہہ قوم درانی آباد ہی اور قوم غلزائی کی زمین اوسنی ابدالیون مین
تقسیم کی علاقہ ارغنداب غنی خان الکوزئی کی قوم کو اوندمین دا اور نور محمد علیزئی کو عطا ہوئے
بارکزئی کی حصہ مین ناقص زمین آئی نادرشاہ نی نواحات قندہار کو تین سو قلبہ پر تقسیم کیا ایک قلبہ سو طناب
زمین کا تہا اور ایک طناب شصت گز چورس یعنی برابر طول عرض والی زمین سے مراد تہی ہر ایک قلبہ کی تخم
چار خروار یا چالیس من تخم ریزی کی زمین تہی اور فی قلبہ دو سوار واسطی نوکری شاہی مقرر کئے اور جو زمین فی

فرصت پاکر محبس خانہ سی بہاگ گیا اور کوہ دوشاخ مین ہونچکر اپنی قوم کو جمع کرکے ہرات پر حملہ آور ہوا جعفر خان
حاکم جدید ہرات لڑائی مین پکڑا گیا اور برج موسوم فیلخانہ کے رستی عبد اللہ خان معہ اپنی لشکرکے شہر ہرات
مین داخل ہوا اندر شہر کے بہی سخت لڑائی ہوئی فریقین کے بہت آدمی ماری گئی اور شہر ہرات لوٹا گیا بعد فتح
ہرات قلعہ فرہ بہی جو محمود ابن میر ویس ہوتک غلزائی کی ریاست کی شامل تہا ابدالیون نے لیلیا اسکے
تہوڑاہی عرصہ بعد محمود شاہ غلزائی نی اصفہان کو فتح کیا اور ابدالیون پر بہی فتوحات حاصل کرنی مگر
چونکہ وہ ممالک مفتوحہ جدیدہ کی نظم و نسق مین مصروف ہوا اس باعث کچہہ زیادہ تعرض ابدالیون سی نرکہا
چند مدت بعد اوسکی عبد اللہ خان سدوزئی مسند سی اوتارا گیا اور شاید اوسکو زہر دیکر محمد زمان خان
ولد دولت خان نی جو باپ احمد شاہ ابدالی کا تہا ہلاک کردیا اور خود زمان خان رئیس قوم ابدالی
کا ہوا اور اوسنی ایرانکی فوج پر جو اپنی جمعیت کی نسبت دو چند زیادہ تہی فتح حاصل کری اور جتنی حملے فوج ایرانی
نی ہرات پر کئی اوسنی اون سبکو روکا اور فتح حاصل کرتا رہا اتنا جلدی ابدالیونکا اختیار اور قوت زیادہ ہوگئے
کہ ۱۷۲۸ء مین مشہد کے لینی کا ارادہ کیا مگر افسوس کہ ایسی اوج کیوقت مین باہم بی اتفاقی ہوکر فساد ہوگیا۔
الہیار اور سعد اللہ خان پسران عبد اللہ خان نی محمد زمان خان کو قتل کردیا اور خود قوم کے
مختار ہوئی زمان خان کا خورد سال بیٹا احمد خان جو پیچہی سی احمد شاہ ابدالی ہوگا دشمن کے ہاتہہ سی بچ رہا
اور اوسکی والدہ جو قوم الکوزئی سی تہی اپنی نور چشم احمد خان کو حاجی اسمعیل خان علیزئی حاکم
ہرات کی پاس لیگئی اور اوسکو اپنی دختر دینی کری اس وجہ سی حاجی اسمعیل نے اوسکو پناہ دی اور بخوف
الہیار خان احمد خان کو سبزوار اور فرہ کیطرف بہیجدیا اور پوشیدہ رکہا اسی عرصہ مین اخیر ۱۷۳۱ء کو نادر شاہ ایرانی نی ابدالیون
پر یورش کری اور بعد چند خفیف لڑائیون کے نادر شاہ کی تابع ہوگئے مگر تہوڑے عرصہ کے بعد ذوالفقار خان برادر کلان احمد خان کی سرداری
مین ابدالیون نی بغاوت کرکے مشہد کی ملک متعلقہ سلطنت ایران پر حملہ کیا اور ابراہیم نادر شاہ کی بہائی
کی فوج پر فتح حاصل کرکی مشہد کی شہر کو محاصرہ کر رکہا تہا کہ نادر شاہ خود اونکی لشکر پر حملہ آور ہوا اور انکو
اپنی ملک کیطرف واپس ہٹا دیا ابہی اچہی طرح دم نہین لیچکے تہے کہ نادر شاہ نی ہرات پر لشکرکشی کری
اور بعد سخت مقابلہ کی دس ماہ کی عرصہ مین ہرات کو فتح کرکے قوم ابدالی سی چہہ ہزار گہر کو حکم دیا کہ ہمراہی
غنی خان الکوزئی اور نور محمد خان علیزئی ایران کی ملک مین متفرق جاکر آباد ہون اور بعضونکو
ملتان کیطرف جلاوطن کیا اور اکثر ابدالی قوم کی لوگ جبرًا اپنی فوج مین بہرتی کئی بعد اوسکی ہرات کے

بات کہی گئی کہ اول تم اپنی ہفت دختر ہمکو بیاہ دو بعدش ہم دینگی ایرانیونے جواب دیا کہ ہمارا گھر دور ہی پہلی ہم کسطرح سے
دے سکتی ہین افغانون نے اونکا فریب سمجھکر حیات سلطان سے کہا کہ اس معاملہ مین اب تم کچھہ بند و بست کرو
مگر اوس سے کچھہ نہو سکا اور جبر گھبہ سے اوٹھکر گھر چلا گیا دولت خان ابن سرمست خان رئیس نے یہہ صلاح
دی کہ ان ہفت داماد و نسی چار کس شیعہ کو چار یار کبار کا سر صدق کرکی ذبح کر دو اور تین کو چھوڑ دو چنانچہ ایسا
ہوا جب حاکم قندہار نے یہہ ناخوش خبر سُنی تو اونسے حیات سلطان سے کیفیت طلب کری جسنے جواب لکہا کہ یہہ کام
دولت خان نے کیا ہے اور جب دولت خان کو اونسے قندہار مین طلب کیا تو انکار صاف پایا فوج ایرانی نے
نے حملہ کیا پہلی لڑائی مین ابدالیون نے ایرانیونپر فتح حاصل کری مگر دوسری فوج سے شکست فاش کہائی
حیات سلطان ہندوستان کی طرف چلا آیا اور ملتان کی نواح مین قرار گزین ہوا بعد اوسکے ابدالیون مین خانگی
نا اتفاقی زیادہ ہونی لگی نوبت یہان تک پہونچی کہ سمبان عزت او عطل ملکان نے سرکشی کرکے دولت خان
کو معہ نظر خان فرزند اوسکی قتل کر دیا اور رستم خان بڑا بیٹا دولت خان کا ایرانیونسے مل گیا اور جب
بلوچون نے بغاوت کری تو رستم خان اوس مہم پر تعینات ہوا اور بلوچون سے شکست کہا کر واپس آیا تب
میر ویس ہوتک غلزائی اور عزت و عطل ابدالیون نے صوبہ قندہار سے رستم خان پر ناحق الزام فریب اور
عمداً شکست کہانے کا دیکر قید کرا دیا چند روز کے بعد رستم خان عطل کے ہاتہہ سے مارا گیا جب میر ویس حج تک
غلزائی نے ایران اور عرب سے واپس آکر قندہار مین بغاوت کری اور شاہ نواز خان حاکم قندہار کو قتل
کر دیا تو اوس بلوہ کیوقت میر ویس نے قوم ابدالی کو اس شرط سے اپنی شامل رکہا کہ لوٹ وغیرہ سے جو جایداد
حاصل ہوگی اُسمین سے ابدالیونکو بہی حصہ دیا جاویگا مگر بعد کامیابی اس عہد کی ایفا نکری اور زمینات وغیرہ
جایداد غصبیدہ سے کچھہ حصہ ابدالیونکو نہ دیا اس سبب سے اُوس ابدالی قوم غلزائی کی ساتھہ لڑنی کیواسطے جمع
ہوا اور ایک بڑی سخت لڑائی دشت بوری کے میدان مین ان دونون قوم کی باہم واقع ہوئی
جسمین غلجیون نے فتح پائی اور ابدالیون نے شکست کہائی اور ہرات کی پہاڑون مین جا آباد ہوئی سنہ ایکہزار
او نتیس ہجری مین عبداللہ خان ولد حیات سلطان ملتانی اگر اس قوم کا سردار ہوا اور اس نے
خروج اور فتح ہرات جو اوسوقت شاہ ایران کی سلطنت مین تہی مصمم کیا اس راز سے عباس قلیخان شاملو
جو شاہ حسین صفوی بادشاہ ایران کی جانب سے ہرات کا حاکم تہا مطلع ہوکر عبداللہ خان کو مع
بیٹے کے قید کر لیا ہرگاہ قزلباشیہ ہرات نے بغاوت کرکے عباس قلیخان مذکور کو بیدخل کر دیا تب

تم ہمارا غلام ہوکر ہماری تقریرمین کیون دخل دیتی ہو اور چونکہ خلیل ایک شکیل اور قدآور جوان تہا اور شاہ
حسین برعکس اوسکے اس وجہہ سی خلیل نے گستاخی کرکی یہہ درشت جواب دیا کہ غلام اور اصل کی شناخت صورت
سی ہوتی ہے شاہ حسین کو دربار مین یہہ کلمہ نہایت ناگوار گذرا اور اوسنی پیش قبض نکالکر خلیل کو ایسی سخت
ماری کہ وہ مرگیا اور حاکم قندہارنی اس واردات شدیدسی جو دربار مین ہوی تہی ناراض ہوکر شاہ حسین
کو قید کردیا اور واسطی صدور حکم مناسب اطلاع اس معاملہ کی دارالسلطنت ایران مین بہیجی وہانسی حکم آیا کہ شاہ
حسین کو رہا کردو کہ اوسنی اپنی گستاخ ملازم کو وجب سزادی ہی گرچہ شاہ حسین رہا ہوا مگر اوسکی سب
گوندی یعنی جنبہ ٹوٹ گیا تہا بعد رہائی وہ شیرخان سی ملکہ ہندوستان کو چلا گیا اور اوسکی جو تہی پشت
مین نواب مظفرخان شہید ملتان کا والی مشہور نواب تہا جسکی ریاست کو رنجیت سنگہ نی خراب کیا
الغرض بعد چلی جانے شاہ حسین کے شاہِ ایران نے بنظر مصلحت ملکداری شیرخان کو دلاسہ اور نوازش دیکر
قوم ابدالی کا کل اختیار اوسکو عطا کیا بنسٹہہ (۶۵) برس کی عمر مین شیرخان ایکروز شکار مین گہوڑی سے
گر پڑا اور بباعث سخت ضرب لگنی کے بیہوش ہوگیا اور گہر مین اوٹہالانی کی بعد جب ہوش آئی تو اوسنی
بختیار خان اولاد صالح خان کو بولا کر کہا کہ اب مجہی زندگی کی امید نہین ہے سرمست کی خبرگیری رکہنی
اور اوسی صدمہ سی مرگیا سرمست خان بیٹا اوسکا بجانش برسکی عمر تک زندہ رہا جب وہ بہی فوت ہوا تو اوسکا
بیٹا دولت خان خورد سال بہ سربراہی حیات سلطان اپنی جدی چچا کی قایم مقام اپنی باپ کا ہوا روایت
ہی کہ ایکدفعہ حاکم قندہار نے سب کتخدا ایان اور سرخیلونکی دعوت کی اوس جلسہ ضیافت مین دو فرقہ کی سردار تہے
ایک ایرانی سردار اور دوسری قوم ابدالی کی افغان خان اُس دعوت مین وہی بہی بلائی گئی اور چونکہ حیات
سلطان اور دیگر ملکان ہمراہی اوسکی صوفی تہی اسواسطی نشہ مین زیادہ سرشار ہوی اور اوس مستی کی حالت
مین ہرایک فرقہ اپنی اپنی مونثات کی خوبصورتی اور سیرتی کی صفت کرنی لگی یعنی ایرانی اپنی قوم کے اور
افغان اپنی کی اوس گرم جوشی مین ہفت ہفت دختران ناکتخدا ایک دوسرے فرقہ مین شادی کرنی کا اقرار
ہوگیا جب صبح حیات سلطان ہوش مین آیا تو اس حرکت سی پشیمان ہوکر افسوس کیا اور عہد شکنی
کیواسطی کچہہ بہانہ چاہا ملکان ہمراہی مین سی ایک مبارک نام ملک نے صلاح دی کہ تم ایرانیون سی کہدو
کہ ہماری رسم ہے داماد کو ہمراہ لیجانی کی جب یہہ بات کہی گئی تو سات کس داماد ایرانی سردار افغانون کے
ہمراہ شہر صفا مین گئی جملہ ابدالی قوم کی ملک بطور جرگہہ واسطی مشورہ اس معاملہ کی جمع ہوے اوس جرگہہ کی تجویز سے انہون

دونون قومون نی منظور کیا اس سی چند عرصہ بعد سلطان خدائی نی اپنی قوم لیکر علاقہ ژوب پر
فوج کشی کی اور اوسکے ملک کے سکنای کو لوٹ اور مارسی تباہ کردیا جب واپس آتا تہا تو اوسکی خیمہ گاہ کے
پاس کہنڈ یعنی مغاک مین تین طفل خورد سال اور ایک مرد لشکر کی خوف سی پوشیدہ بیٹہی تہی جب وہ سرحال
بیکس پکڑی گئی تو اسنی اونکو بیگناہ قتل کرادیا رات کو خواب مین کیا دیکہتا ہے کہ وہ چارون مقتول اسکی
مارنی کی ارادہ پر چلی آتی ہین یہہ بہت ڈرا اتنی مین وہی سبزپوش بزرگ صورت خواب مین اسکو کہتا ہی
کہ تنی بہت بڑا ظلم کیا کہ ان معصومونکو مارا اب تم اگر سرداری چہوڑکر شیر خان اپنی بہائی کو دیدو تو بچ
رہوگی ورنہ نہین بعد بیداری اوسنی اسیطرح عمل کیا اور خود اپنی بہائی شیر خان کا نائب ہوا جب شیر خان
نی عنان اختیار اپنی ہاتہہ مین لی تو بباعث پناہ دہی چند مجرمان سنگین حاکم قندہار سی جو بادشاہ ایران کیطرف
سی مقرر تہا اوسکا فساد ہوگیا پہلی لڑائی مین بمقام شہر صفا شیر خان نی فتح حاصل کی اور پہر آمد ورفت
نواح قندہار کا بند ہوگیا شاہ ایران کی حکم سے حاکم قندہار نی نظر انتظام فساد شاہ حسین ابن مغدود
تربور شیر خان کو مرزا کا خطاب عطا کرکے دوسرا شریک شیر خان کا مقرر کیا مرزا شاہ حسین دیہہ شیخ
مین اور شیر خان شہر صفا مین جو قندہار سی نو فرسنگ تہا رہنی لگی اور اب ابدالیون مین دگوندی یعنی جتھہ
داری ہوگئی شیر خان کہتا تہا کہ شاہ ایران سے ہمارا کچہہ تعلق نہین ہے اور مرزا شاہ حسین شاہ ایران
کا ہوا خواہ تہا مسمی خلیل علیزئی شاہ حسین کا مختار حاکم قندہار کی پاس آیا جایا کرتا تہا کئی برس اسیطرح
گذر گئی ایک دفعہ خلیل کی معرفت صوبہ قندہار نی شاہ حسین کیطرف یہہ پیغام بہیجا کہ بادشاہ نی آپکو مرزا کا خطاب
عطا کرکے مثل فرزندان مخاطب کیا چالیس ہزار قوم کی لوگ تمہاری تابع ہی اور اسقدر ہماری فوج موجود ہی بادشاہ
کا حکم ہے کہ شیر خان کو سزا دو اگر اب زیادہ اغماض کیا جاوی تو بادشاہ کی جانب سی ہمکو نقصان اوٹہانا ہوگا
یہہ خبر مشرقی افغانستان کی صوبہ نی لشکر بادشاہ دہلی کو اطلاع دی اور شاہ ہند نی شیر خان کی طرفداری
ضرور سمجہکر اوسکو شاہزادگی کا خطاب دیا یہہ بات واقع ہوئی ہے شاہ حسین کا اختیار کم ہوگیا کسواسطے
کہ لوگ دہلی کے بادشاہ سی راضی اور خوش تہے بہ نسبت بادشاہ ایران کی جو شیعہ مذہب تہا اوسی عرصہ مین
مرزا شاہ حسین مع اسطی ملاقات اور مشورہ کے صوبہ قندہار کی پاس گیا اور خلیل علیزئی اوسکا معتمد ملازم
بہی ہمراہ تہا جب دربار مین حاکم قندہار سی گفتگو شروع ہوئی تو شاہ حسین کی تقریر مین خلیل اوسکا مختار
دخل دیتا تہا اور اپنی ہوشیاری اور چالاکی جتاتا تہا شاہ حسین نے غصہ ہوکر اوسکو ترش زبانی سی کہا

کو ملک صالح اور جملہ قوم نی منظور اور پسند کیا عمر اور صالح نی اپنی ہاتہہ سی سدّو کو کمر بند ہوائی چنانچہ یہہ سنت اتبک دُرّانیون مین مروج ہی کہ باپ جس پسر کو اپنا جانشین مقرر کری اوسکی کمر اور تلوار اپنی ہاتہہ سی بند ہوتا ہے الغرض بعد مبارکباد دستار مختاری کی ملک صالح نی جو نہایت سعادتمند تہا اپنی چہوٹی بہائی سدّو کو کہا کہ میری پانچ پسر مین درخان وابراہیم خان بازید خان ماما الو انپر ہمیشہ نظر مہربانی کی رکہنی اور ہر طرح کی تکالیف اور خدمات سی یہہ معاف رہین سدّو نی بخوشی یہہ بات قبول کی اور ملک صالح اپنی پیر سید کے فہمایش سی تارک دنیا ہوگیا تہا بعد وفات اپنی باپ کے سدّو قوم ابدالی کا سردار ہوا اور اوسکی عہد مین بارکزیون نی پہر فساد کیا مگر فوج کشی کے ذریعہ سی اونکو دبایا گیا اور عبرت ہوئی سدّو بہت منصف اور دلاور آدمی تہا جب بدالیون سے فرصت پا چکا تو اوسنی قوم غلزائی اور قوم ہزارہ پر بہی کچہہ فتوحات حاصل کرین جیسا کہ شجرہ نسب مین درج ہی سدّو کی پانچ بیٹی تہے جب وہ ضعیف العمر ہوا تو اوسنی لوگونکو جمع کرکے کہا کہ میرے پسران خواجہ خضر خان اور معدود کی منجملہ سی ایک کسیکو ریاست کیواسطی پسند کرلو چونکہ بڑا معدود خان تہا اسواسطی لوگون نے اوسکو پسند کیا مگر سدّو کو یہہ بات ناپسند تہی اوسنی کہا کہ خواجہ خضر لایق ہے اور مین نے خواب مین دیکہا ہی کہ آدہی رات کو ایک سفید ریش سبز پوش نورانی چہرہ میری گہر آیا اور اسنی کہا کہ تمکو مبارک ہو تمہارا بیٹا پیدا ہوگا کہ جسکا نام خواجہ خضر رکہو اور وہ میرا ہمنام اور نیکنام ہوگا اس سبب سی مین خواجہ خضر کو مقرر کرنا چاہتا ہون مگر لوگون نے اس وقعہ پر کچہہ لحاظ نہ کرکے معدود کو اپنا سرگروہ بنانا چاہا اور خواجہ خضر اوسکا نائب مقرر ہوا اور سب اختیار خواجہ خضر کے ہاتہہ مین تہا جب سدّو مرگیا تو سب قوم نی لئیق سمجہکر خواجہ خضر کو دستار مختار بنایا اور معدود مایوس ہوا بعد وفات خواجہ خضر خان کے اوسکا بڑا بیٹا خداداد سلطان رئیس ہوا اصلی نام خداداد تہا اور شاید سلطان کا خطاب اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ دہلی نی عطا کیا اور افغان اوسکو سلطان خدا کئی کہتے تہے اوسنی قوم ابدالی اور غلزائی کا بنہ یعنی سرحد مل سنگی مقرر کیا اوسوقت قوم غلزائی کا سردار مسمی ملکی تہا اصل تنازعہ ان ہردو قوم مین بابت زمین موسوم گوہرائی اور اموکائی کے تہا ہردو فریق نے موقعہ پر جاکر ایک آجڑی یعنی شبان کو منصف مقرر کیا اوس آجڑی نی اپنے دلمین یہہ بات سوچی کہ سلطان خداکئی اور گوہرائی دونون نام ملتی ملتی ہین اور ملکائی سی اموکائی کا نام مطابق ہی اس عجیب لحاظ سی اوسنی ہردو قطعہ متنازعہ کا فیصلہ کردیا اور

بھی یوسفؔ وہان پہونچا اور اسنی ادب اور تعظیم سی باپ کو اپنی پشت پر اوٹھا کر منزل گاہ تک لیگیا اور ونان
پہونچکر زبیرک نی سب برادری کو جمع کیا اور اوسنی یہہ خیال بیان کرکے تین پسران اول الذکر سی سخت ناراضگی
ظاہر کری اور یوسف کو دستار مختاری بند ہوا کر ایک سو بیس برس کی عمر مین انتقال کیا اور یوسف اپنی باپ
کیطرح قوم کا مختار ہوا جب یوسف بہی فوت ہوگیا تو حسب وصیت باپ کی مسمی حبیب بڑا بیٹا یوسف کا دستار
مختار بنا ایوب اوسکا بھائی اوسکی شامل رہتا تہا بعد وفات حبیب کی اوسکی چار پسران سی مسمی بامی
جو اوس وقت پندرہ برس کی عمر کا تہا جانشین اپنی باپ کا ہوا اور باگو یا باد و جو بامی کا چچا تہا
اوسکی دختر سی بامی نی شادی کری اور خسر اسکا بطور سربراہ کار کام کرتا تہا بامی کی تین پسر تہے اپنی
بیان کیا کہ میری پسران سی کوئی لائق دستار مختاری کی نہین ہے مگر کانی کا بیٹا جو میرا نبیرہ ہی وہ اپنی
قوم کا سردار ہوگا چنانچہ بعد وفات بامی اور کانی کی بہلول بڑا بیٹا کانی کا سرگروہ ہوا اسکی دو
پسر تہی معروف اور علیخان اپنی باپ کی وفات کی بعد معروف جانشین ہوا مگر بڑا سخت مزاج
تہا دس برس مختاری کرکے مرگیا اور اوسکی جملہ جایداد بھائی وغیرہ نی لیلی بیچی مرنی معروف کی اسکا
بیٹا پیدا ہوا جسکا نام والدہ نی عمر رکہا باعث نہونی جایداد کی مان بیٹا بڑی افلاس کی حالت مین گذارہ
کرتی تہے جب عمر چودہ برس کا تہا تو ابدالیون کی باہم بتکرار تقسیم زمینات وغیرہ تنازعہ اور بی اتفاقی ہوگی
آخر کار اونہون نی عمر کو سردار مقرر کیا اور اوسنی تمام قوم مین حصص مقرر کرکے زمینات تقسیم کر دی
کہ ایک موٹی حصی قوم مین اونہین حصص کی تعداد پر مقرر ہوتی مین عمر کی وقت بارک زیون نی بلوہ کیا
اور عمر کی سرداری سی انکار کرکے اسکی چند ملازمون کو قتل کر دیا اور باقیماندون کو نکالدیا اور بیان کیا کہ
دستار ہماری تہی یوسف نی جبراً لیلی یہہ خبر سنکر عمر نی بارک زیون پر لشکر کشی کری اور خفیف سی لڑائی
کی بعد فتح حاصل کرکے بارک زئی اور نور زئی قوم سی جو دونون شامل تہی یرغمال لیے تاکہ آئندہ سرکشی
نکرین عمر کی دو پسر تہی بڑیکا نام ملک صالح اور چہوٹی کا نام بموجب فرمانی شیخ اکوزا مدکی اسد اللہ
رکہا مگر عوام مین سدو کی نام سی مشہور ہوا ایک روایت ہی کہ سدو ماہ ذوالحجہ سنہ ۹۶۵ ہجری مین جبکہ
سلطنت شاہ طہماسپ صفوی بادشاہ ایران پیدا ہوا جب ہندمین جلال الدین محمد اکبر بادشاہ
فرمان روا تہا الغرض اٹھانوین برس تک عمر زندہ رہا جب وہ ۹۰ برس کا تہا اور صالح اوسکا
بیٹا شصت برس کا اور سدو پچیس کا تب اسنی سب قوم کو جمع کرکے سدو کو دستار مختار بنایا اور اسنی تجویز

کو ملک صالح اور جملہ قوم نے منظور او پسند کیا عمر اور صالح نے اپنی ہاتھہ سی سدو کو کمر بند ہوائی چنانچہ یہہ سنت
اتبک درانیون مین مروج ہی کہ باپ جس پسر کو اپنا جا نشین مقرر کری اوسکی کمر اور تلوار اپنی ہاتھہ سی بند ہوتا ہے
الغرض بعد مبارکباد دستار مختاری کی ملک صالح نے جو نہایت سعادتمند تہا اپنی چہوٹی بہائی سدو
کو کہا کہ میری پانچ پسر ہین درخان و ابراہیم خان بایزید خان ماما الو انپر ہمیشہ نظر مہربانی کی
رکہنی اور ہر طرح کی تکالیف اور خدمات سی یہہ معاف رہین سدو نے بخوشی یہہ بات قبول کی اور ملک
صالح اپنی پیر سید کے فہمایش سی تارک دنیا ہوگیا تہا بعد وفات اپنی باپ کے سدو قوم ابدالی کا سردار
ہوا اور اوسکی عہد مین بارکزیون نے بہر فساد کیا مگر فوج کشی کے ذریعہ سی اونکو دبایا گیا اور عبرت ہوئی
سدو بہت منصف اور دلاور آدمی تہا جب بدالیون سے فرصت پاچکا تو اوسنی قوم غلزائی اور
قوم ہزارہ پر بہی کچھہ فتوحات حاصل کرین جیسا کہ شجرہ نسب مین درج ہی سدو کی پانچ بیٹی تہے جب وہ
ضعیف العمر ہوا تو اوسنی لوگونکو جمع کرکے کہا کہ میرے پسران خواجہ خضر خان اور معدود کی منجملہ سی ایک
کسیکو ریاست کیواسطی پسند کرلو چونکہ بڑا معدود خان تہا اسواسطی لوگون نے اوسکو پسند کیا مگر سدو کو یہہ بات
ناپسند تہی اوسنی کہا کہ خواجہ خضر لایق ہے اور مین نے خواب مین دیکہا ہی کہ آدہی رات کو ایک سفید ریش
سبز پوش نورانی چہرہ میری گہر آیا اور اوسنی کہا کہ تمکو مبارک ہو تمہارا بیٹا پیدا ہوگا کہ جسکا نام خواجہ خضر
رکہو اور وہ میرا ہمنام اور نیکنام ہوگا اس سبب سی مین خواجہ خضر کو مقرر کرنا چاہتا ہون مگر لوگون نے
اس قصہ پر کچھہ لحاظ نہ کرکے معدود کو اپنا سرگروہ بنانا چاہا اور خواجہ خضر اوسکا نائب مقرر ہوا اور سب
اختیار خواجہ خضر کے ہاتھہ مین تہا جب سدو مرگیا تو سب قوم نے لئیق سمجہکر خواجہ خضر کو دستار مختار بنایا
اور معدود مایوس ہوا بعد وفات خواجہ خضر خان کے اوسکا بڑا بیٹا خداداد سلطان رئیس ہوا اصلی نام
خداداد تہا اور شاید سلطان کا خطاب اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ دہلی نے عطا کیا اور افغان
اوسکو سلطان خدائی کہتے تہے اوسنی قوم ابدالی اور غلزائی کا بنہ یعنی سرحد مل سنگی مقرر کیا
اوسوقت قوم غلزائی کا سردار مسمی ملکی تہا اصل تنازعہ ان ہردو قوم مین بابت زمین موسوم
گوہرائی اور اموکائی کے تہا ہر دو فریق نے موقعہ پر جاکر ایک آجڑی یعنی شبان کو منصف مقرر کیا
اوس آجڑی نے اپنے دلمین یہہ بات سوچی کہ سلطان خدائی اور گواہرائی دونون نام ملتی ہین اور
ملکائی سی اموکائی کا نام مطابق ہی اس عجیب لحاظ سی اوسنی ہردو قطعہ متنازعہ کا فیصلہ کردیا اور

بہی یوپل وہان پہونچا اور اُسنی ادب اور تعظیم سی باپ کو اپنی پشت پر اوٹہاکر منزلگاہ تک لیگیا اور وہان
پہونچکر زیرک نے سب برادری کو جمع کیا اور اونسی یہہ حال بیان کرکے تین پسران اول الذکر سی سخت ناراضگی
ظاہر کری اور یوپل کو دستار مختاری بند ہواکر ایک سو بیس برس کی عمر مین انتقال کیا اور یوپل اپنی باپ
کیطرح قوم کا مختار ہوا جب یوپل بہی فوت ہوگیا تو حسب وصیت باپ کی مسمی حبیب بڑا بیٹا یوپل کا دستار
مختار بنا ایوب اوسکا بہائی اوسکی شامل رہتا تہا بعد وفات حبیب کی اوسکی چار پسران سی مسمی بامی
جو اوس وقت پندرہ برس کی عمر کا تہا جانشین اپنی باپ کا ہوا اور باگو یا بادو جو بامی کا چچا تہا
اوسکی دختر سی بامی نے شادی کری اور خسر اُسکا بطور سربراہ کار کام کرتا تہا بامی کی تین پسر تہے اُسنی
بیان کیا کہ میری پسران سی کوئی لایق دستار مختاری کی نہین ہے مگر کالی کا بیٹا جو میرا نبیرہ ہی وہ اپنی
قوم کا سردار ہوگا چنانچہ بعد وفات بامی اور کالی کی بہلول بڑا بیٹا کالی کا سرگروہ ہوا اُسکی دو
پسر تہی معروف اور علیخان اپنی باپ کی وفات کی بعد معروف جانشین ہوا مگر بڑا سخت مزاج
تہا دس برس مختاری کرکے مرگیا اور اوسکی جملہ جایداد بہائی وغیرہ نے لیلی بہی مرنی معروف کی اُسکا
بیٹا پیدا ہوا جسکا نام والدہ نے عمر رکہا بباعث نہونی جایداد کی مان بیٹا بڑی افلاس کی حالت مین گذارہ
کرتی تہے جب عمر چودہ برس کا تہا تو ابدالیون کی باہم بتکرار تقسیم زمینات وغیرہ تنازعہ اور نے اتفاقی ہوئی
آخر کار اونہون نے عمر کو سردار مقرر کیا اور اوسنی تمام قوم مین حصص مقرر کرکے زمینات تقسیم کردی
کہ اتبک وہی حصی قوم مین کہ وہین حصص کی تعداد پر مقرر ہوتی ہین عمر کی وقت بارکزیون نے بلوہ کیا
اور عمر کی سرداری سی انکار کرکے اُسکی چند ملازمون کو قتل کردیا اور باقیماندونکو نکالدیا اور بیان کیا کہ
دستار ہماری تہی یوپل نے جبراً لیلی یہہ خبر سُنکر عمر نے بارکزیون پر لشکرکشی کری اور خفیف سی لڑائی
کی بعد فتح حاصل کرکے بارکزئی اور نورزئی قوم سی جو دونون شامل تہی یرغمال لئے تاکہ آیندہ سرکشی
نکرین عمر کی دو پسر تہی بڑیکا نام ملک صالح اور چہوٹی کا نام بموجب فرمانی شیخ اکوزاہد کی اسد وفتد
رکہا مگر عوام مین سدو کی نام سی مشہور ہوا ایک روایت ہی کہ سدو ماہ ذوالحجہ سنہ ۹۶۵ ہجری مین عہد
سلطنت شاہ طہماسپ صفوی بادشاہ ایران پیدا ہوا جب ہندمین جلال الدین محمد اکبر بادشاہ
فرمان روا تہا الغرض اٹہانوین برس تک عمر زندہ رہا جب وہ ۹۰ برس کا تہا اور صالح اوسکا بڑا
بیٹا شصت برس کا اور سدو پچیس کا تب اُسنی سب قوم کو جمع کرکے سدو کو دستار مختار بنایا اور اپنی عمر

## ذکر قوم ابدالی یا دُرّانی

شجرہ نسب دیکھنی سی معلوم ہوگا کہ ترین کی پسر شرخبون کا نبیرہ ابدال تہا جسکی نسل سی یہہ قوم ہی کہتی ہین کہ
ابتداءً ین ابدال کچہہ اور نام رکہتا تہا جب بخدمت خواجہ ابو احمد ابدال چشتی پہونچکر خدمتگذاری مین
مشغول ہوا تو اونہون نی براہ مہربانی اوسکو بخطاب ابدال مخاطب فرمایا اوسدن سی وہ باسم ابدال
مشہور ہوا اور اوسکی اولاد معروف بہ ابدالی ہوئی اور افغان اپنی روزمرہ مین ابدال کو اَوْدَل کہتی ہین

## حال ریاست اس خاندان کا

ابتدا مین اس قوم کی مورث صرف اپنی گہر کے دستار مختار رہتی جیساکہ تدریجاً قوم کی تعداد اور فتوحات مین
ترقی ہوتی گئی ویسا ہی سرداران قوم کا اختیار بہی بڑہتا گیا روایت ہی کہ جب ترین باپ ابدال کا عمر
طبعی کے قریب پہونچا تو اُنہی اپنا جانشین ہین پسران مندرجہ شجرہ نسب سی مقرر کرنا چاہا باوجود ناراضگی تور
اور سپین کی ابدال دستار مختار ہوا اور ایک سیدنی جو انکا پیر تہا اسکو مستحق اس رتبہ کی ظاہر کیا ایکسو پانچ
برس کی عمر پاکر ابدال فوت ہوگیا تب اُسکا بڑا بیٹا رَجَر اپنی خاندانکا سرگروہ ہوا اوسکی بیٹون مین سی
عیسی پسر کلان کو باپ نی اپنا جانشین مقرر کیا اور آدو اُسکا چہوٹا فرزند اپنی پیر کی فہمایش سی فقیر
ہوگیا عیسی کی فرزندون مین سی سلیمان اپنی قوم مین بڑا عقلمند آدمی تہا اس سبب سی زیرک مشہور ہوا
فی الحال بہی افغان لوگ دانا آدمی کو زیرک کہتی ہین عیسی نے بباعث لیاقت باوجود موجود ہونی بڑی پسر
مَیرک کی زیرک کو اپنا جانشین مقرر کیا زیرک کی چہار پسران مین سب سی بڑا بارک تہا اور اُسی کے
واسطی باپ نی دستار مختاری تجویز کی تہی الا بباعث ناراضگی زیرک یہہ ارادہ پورہ نہو سکا اور سبب ناراضگی
جیساکہ میجر لیچ صاحب اپنی تحریر حال ابدالی مین لکہتی ہین یہہ ہوا کہ ایک دفعہ بموجب دستور خود جائی
سکونت کی تبدیل کرنا چاہتی تہی اور ہر کوئی اپنا اپنا اسباب خود اوٹہا کر لیجاتی تہی زیرک جسکی عمر ایکسو
برس سی زیادہ ہوگئی تہی بباعث ضعف بدن چل نہین سکتا تہا جب بارک آیا تو اُسنی باپ کو دیکہکر غصہ سی
کہا کہ تم اب بہی نہین مرتی کہ تمسی جان چہوٹے اور اُسکا کچہہ فکر نہ کرکی چلا گیا اوسکی بعد الکو آیا اور وہ بہی بے
مہری سی پیش آکر چلا گیا اور جب موسی تیسرا بیٹا پہونچا تو اوسنی باپ کو کہا کہ گہوڑی پر چڑہ بیٹہو زیرک
نی جواب دیا کہ میرے اعضا مین قوت گہوڑی پر بیٹہنی کی نہین ہے تب اوسنی بہی چین بجبین ہوکر باپ کو
لات ماری اور کہا کہ تم یہان ہی پڑی رہو تا کہ کوئی درندہ جانور کہا جاوی اور ہما پیچہا چہوٹی سب سے

خواجہ خضر خان خیل
معدود خان خیل
کامران خیل
زعفران خیل
بہادر خیل
اسمٰعیل خان
خداداد سلطان
شیر خان
شاہ حسین
عیسیٰ خیل
موسیٰ خیل
کمال خان
صحبت خان
علی خان
حیات سلطان
سرمست خان
عابد خان
جعفر سلطان
یعقوب
جعفر خان
غازی خان
عظمت خان
حلیم خان
عبداللہ خان
دولت خان
زاہد خان
یوسف خان
یار خان
مومن خان
عبدالرحمن خان
شجاع خان
الہیار خان
خان محمد خان
سعداللہ
ہارون
نواب محبت خان
خدایار خان
صالح محمد
نواب حافظ احمد خان
اکبر شاہ
رحیم خان
نواب مظفر خان
فتح اللہ
عبدالصمد خان
نواب شیر محمد خان
عبدالرحیم خان
عبدالکریم خان
رستم خان
نظر خان
حیات اللہ خان
رحمت اللہ
نواب سرفراز خان
محمد نواز خان
رب نواز خان
دوست محمد خان
محمد زمان خان
ذوالفقار خان
احمد شاہ ابدالی
نواب سرفراز خان
ذوالفقار خان
محمد تاز خان
شہباز خان
احمد علی خان
تیمور شاہ
سلیمان
سکندر
پرویز
حق نواز خان
شاہ نواز خان
آزاد خان
میر باز خان
ہمایون
محمود شاہ
شاہ زمان
عباس
شاہپور
حاجی فخرالدین
نواب عبدالمجید خان
شاہزادہ کامران
قیصر
شاہ شجاع الملک
شہزادہ فتح جنگ
شاہپور
شہزادہ نادر
صفدر جنگ
وغیرہ

شجرہ نسب سٹربن ابن قیس عبد الرشید
شرخبون
خرشبون اگے آویگا
ترین
شیرانی
میانہ
بریچ
اورمڑ
باقیماندہ چارکس کا ذکر اگے آویگا
ابدال
سپین
تور
تور اور سپین اپنی موقع پر درج ہونگے
زوجہ اول
زوجہ دوم مسمات خوابکا کانے
رجال خواجہ
سلیمان
عیسے
ماکو
علی زئی
اودوزئی
خاکوانے
او دو فقیر ہوگیا تھا
میر
سلیمان عرف زیرک آئندہ آویگا
نورزے
بیدل زئی
فیروزی
صاحب زائے
حسن زئے
گیورازے
الکے زئے
اسحق زئے
جلال زئے
درزے
سکندزئے
سوگنے
خنیرزئے
شیخ زئے
مشوزئے
خویدادزئے
کانوزئے
بہادرزئے وغیرہ
ایدی زئے
مندین زئے
ہوازئے
فیروزئے
وغیرہ
واضح ہو کہ مندین زئی اور ہوازئی دونوں پاکی نام سی مشہور ہیں
واضح ہو کہ سوا اولاد سلیمان معروف زیرک کے باقیماندہ ابدالیوں کو پنج پائی کہا جاتا ہے

## یادداشت جہت تمیز شجرہ شناسی

ناظرین کو اس کتاب کی شجرہ خوانی کی وقت یاد رہی کہ افغانون مین لفظ خیل یا لفظ زائی سی مراد ایک گروہ یا شاخ سی ہی در اصل بزبان پشتو لفظ زائی سی معنی بیٹا یا اولاد نکلتا ہے پس خیل یا زائی کی لفظ کی پیچہی ایک نام شامل کرنیسی یہہ مقصود ہوتا ہی کہ یہہ قوم اُس نام والی کی اولاد یعنی خیل یا زائی ہے مثلاً بارک نام ہے اور جب اُس نام کی شامل کیے لفظ زائی لکہا گیا تو بارک زائی سی مراد سب قوم جو اولاد بارک سی ہی ہوگی علی ہذا القیاس یعقوب بہی ایک نام ہے اور جب اُس نام کے ساتہہ لفظ خیل کا جوڑا جاویگا تو یعقوب خیل سے مراد جملہ قوم اولاد یعقوب سی ہوگی پس اس شجرہ مین نام کی ساتہہ وہ لفظ بہی جوڑا گیا ہی کہ جس سی اُس قوم کا نام مشہور ہی کیونکہ علت غائی اسکی قوم بتلانا ہے +

## پہلا فصل بذکر اولاد شرین

روایت ہی کہ شرین بڑا بیٹا عبدالرشید کا مفلس اور بی اولاد تہا اُسنی اپنی چہوٹی بہائی شیخ بیٹن کا بیٹا مسمی اسمعیل بطور پسر متبنی لیا اور بیٹن سے جو زاہد اور خداپرست آدمی تہا دعا چیزکی امداد لی اوسکی بعد خداوند کریم نی دو فرزند نرینہ شرین کو عطا کئی ایک شرف الدین جو مشہور بہ شرخبون تہا دوسرا خیرالدین معروف بہ خرشبون شجرہ نسب انکی اولاد کا ذیل مین درج ہے +

افغان یاوری بخت اور جرات جبلی تخت نشین
ستان اور ملک روہ مین فرمان عاطفت آمیز بھیجکر حرف
کر دیا اور چونکہ اپنی ملک مین بسبب کثرت قوم اور قلت
پہر تو یہہ حال ہوا کہ ہندوستان کی ہر ضلع مین افغان نظر
شیر شاہ افغان سوری کی خاندان مین سے ہی تبتک افغانون
اپنی ہمقوم امیرونکی امید پر اکثر لوگ جنکا گزارہ اپنی ملک
ن کی نسبی نہین ہوگی جسکی شاخ کی آدمی ہندوستان مین
لودی - کاکڑ - خویشکی - سروانی - اور کرانی - کرلانی
ہین

## اولاد قیس عبد الرشید جس سے
## پہلا مشتمل اوپر تین فصل کے

## بید ضروری

دین اسلام کو قبول کیا تو نام اوسکا قیس سے بدلاکر بلغت عربی عبد الرشید
دستور ہی کہ نو مسلم یعنی شیخ کا نام بوقت مسلمان ہونے کی اسلامیہ طریقہ
اختلاف ہی کہ قیس نے کسی عہد مین دین اسلام کو قبول کیا افغانی روایات
الانبیاء کی مسلمان ہوا اور ایک روایت غورکی تاریخ سی ایسی لکھی ہے
کو جب شنسب رئیس ملک غور ایمان لایا تو اوس وقت قیس بھی اسکے
ابی سی تین پسر تہے سڑبن جسکی اولاد کو مجمعاً سڑبنہی کہتے ہین غور
ہے تین بہائیون مین سی سڑبن بڑا تہا جسکی نسل کے قومونکا ذکر پہلے
اور تاریخ لکھنی سی پہلی اوسکا شجرہ نسب درج کیا جاویگا تاکہ ہر ایک قوم
ق باہمی معلوم ہو +

غزنوی سی لیکر شہاب الدین غوری تک بادشاہان اسلامیہ کے حملہ جات مین اکثر سکنای سابق اُس ملک کے جو
مذہب اسلام سی مخالف عقیدہ رکہتی تہے برباد اور غیر آباد ہوکر اکثر دریائی سندہ سی مشرق کو عبور کر گئے اور کچہہ
پہاڑون مین متفرق ہو گئی جنمین سی لوگ جیسا کہ سواتہی - لغمانی - تیراہی - دیگان - وغیرہ کم قوت
رہ گئی تہے الغرض جیسا کہ افغانون کی قوم مین کثرت و قوت ہوتی گئے ویسا ہی تدریجاً قبضہ اونکا اوس سارے
ملک پر ہوگیا جسپر اب وہ قابض ہین سوای کم فوجی عنیم اور اعانت شاہان اسلامیہ ایک اور بڑا سبب
غیر قومونکی ملک پر قابض ہونے کا یہہ بہی پایا جاتا ہے کہ ابتداء مین جب انکی اقوام غیر قومونکی تعداد مین ترقی
ہوی اور کوہ سلیمان وغیرہ سی نکلکر باہر کے علاقون پر قابض ہونیکی اسطی ارادہ ہوئی تو جس وقت کسی علاقہ
پر حملہ کرتے تہے تو اونکو جان دینا یا ملک لینا ناگزیر ہوتا تہا کیونکہ جب ایک فرقہ پیش قدمی کرتا تہا تو بباعث
خانہ بدوش ہونے کے پیچہی دوسرا فرقہ اگر اسکی مساکن سابقہ پر متصرف ہوجاتا تہا اسلئی مراجعت اونکی ناممکن تہی
اور انکی مخالف قومونکو بدون نقصان کچہہ فایدہ نہین تہا اسواسطی کہ اگر شکست کہائی تو ملک گیا اور جو
فتح پائی تو کچہہ حاصل نہوا کیونکہ اُس وقت یہہ لوگ نہ زر رکہتی تہے نہ زمین ابتدا خروج سی سنہ ہزارون صدی
عیسوی تک جسقدر کی تغیر و تبدل قبضہ اِس قوم کے اکثر شاخونکی باہم واقعہ ہوتا رہا اسکا شرح حال بطوالت
اسجگہہ لکہنا ناممکن ہے الا اکثر شاخونکی حال مین ذکر اقوام افغان لکہا گیا ہے چنگیز خان و تیمور گورگان شاہان
مغلیہ نے اِس قوم پر فتح حاصل نہین کی مگر محمد بابر بادشاہ نی قریب کل غربی اور مشرقی حصہ افغانستان
کی افغانونکو بزور شمشیر مطیع اور فرمان بردار کر لیا بعد فتح باجوڑ اور سوات ہند کی براستہ پشاور - اوکوہاٹ
بنون اور دیرہ اسمعیلخان - تک بذات خود بابر بادشاہ نی دورہ کرکے رعایا افغان وغیرہ کو مطمئن کر دیا -
مغلون کی نیت افغانونکی ساتہہ اچہی نہین تہی اسواسطی اکثر فساد رہتا تہا +

## آبادی ملک ہندوستان

کا سبب یہہ ہے کہ جب اول یہہ قوم ہندوستان کی غربی سرحد پر ہمسایہ ہوگئی تو اکثر بذریعہ تجارت اور بعضی ملازمی کے
سبب ہندوستان مین آمد و رفت کرنی لگی خصوص فیروز شاہ باربک کی عہد مین اکثر افغان جو سپاہ گری مین مرد
جوان تہی امیران شاہی کی فوج مین بہرتی ہوئی اور چونکہ قوم افغان مین استقلال اور دلاوری ایک طبعی امر
ہی اس سبب سی اکثر لڑائیون مین اونہون نے نام پیدا کیا اور اپنی دلاوری کے ذریعہ سے بڑی بڑی فوجی عہدون

اپنی پر لازم سمجھکر چار ہزار آدمی مدد کیواسطے بہیج گئی اونکی اعانت سی یہہ لوگ غالب آتی رہی جب سپاہ
سرما، تاخت لایا تب لشکر لاہور واپس چلا گیا اور پہر موسم بہار مین تازہ لشکر سی برادرزادہ راجہ لاہور
پشاور مین آیا اور دوسری طرف سی افغان بہی اپنی مددگارونکی ہمراہی مین میدان کارزار کو پہونچی
جمرود - اور پشاور کی مابین لڑائی شروع ہوئی کبہی مسلمان پشاور تک اونکو ہٹا لاتے تہے جب
موسم برسات آگیا تب لشکر پنجاب نے اندیشہ آب نیلاب کرکے بدون اسکے کہ غالب اور مغلوب معلوم ہو اپنے
مقام کو مراجعت کی افغانون کی خوبی قسمت سی اُسی عرصہ مین راجہ لاہور کی قوم گہکڑ سی جو دوآبہ سندساگر مین آباد
تہی مخالفت ہوگئی اور گہکڑون نے فساد مین افغانونکی پیروی کری تب راجہ لاہور نی افغانونکی ساتہہ
صلح کرکے چند موضع نواح پشاور - اور لمغان سی اونکو اس شرط سی دیدیئی کہ محافظت سرحد ہا کی کرین
اور نہ چہوڑین کہ سپاہ اسلام داخل ہندوستان ہو اسی عرصہ مین افغانون نی کوہستان پشاور مین ایک
قلعہ بناکر خیبر اوسکا نام رکہا اور عہد ملوک سامانیہ مین ایسا بندوبست کیا کہ مزاحمت اونکی ریاست لاہور کو نہ پہونچی تا آنکہ حکومت
غزنین الپتگین کو پہونچی جیسا کہ حصہ اول مین لکہا گیا سبکتگین سپہ سالار اوسکا اکثر پشاور اور ملتان پر تاخت لاکر علما اور حوالی قید کرکے
لیجاتا تہا افغانون نے مقابلہ سی عاجز آکر جیپال راجہ پنجاب کو تسلط سبکتگین سے اطلاع دی
جیپال نے یہہ سوچکر کہ لشکر پنجاب بباعث سرما و دیگر تکالیف سرحد پر نہین رہ سکیگا حسب مشورہ راجہ
بہاطنہ شیخ حمید قوم لودی کو جو افغانون مین صاحب اختیار تہا طلب کرکے بمنصب امارت سرفراز
کیا اور انتظام سرحد اوسکی سپرد ہوا اوس دن سی افغان صاحب رتبہ ہونے لگے شیخ حمید نے کچہہ انتظام کیا تہا
جب الپتگین کے وفات کی بعد سبکتگین اُسکا قایم مقام ہوا تب شیخ حمید نے پرخاش مین نقصان سمجہکر
اپنی آپکو خیرخواہ سبکتگین بنایا بعد فتح جیپال کے سبکتگین نے اوسکی تسلی اور مدارا کرکے بنابر اقتضای
وقت اقطاع ملتان بدستور اوسکی جاگیر رکہی مگر سلطان محمود غزنوی نے بخلاف پدر اپنی عہد سلطنت
مین افغانان سرکش کو قتل کرکے مطیعونکو ملازم کیطور بادرکاب رکہا اور یہہ بات پائی جاتی ہے کہ محمود
اور دیگر بادشاہان غزنین کی فوج مین بہت افغان بہرتی تہی اور سلطان معزالدین محمد مشہور
بہ سلطان شہاب الدین غوری کی فوج مین بہی بہت افغان نوکر تہے یورش ہند کیوقت لشکر افغانان
نے کارنمایان کئی شہاب الدین غوری کے عہد مین ملک معزالدین مدارالمہام سلطنت کی حکم سی اکثر
قبائل افغان کوہ سلیمان وغیرہ پہاڑی ملکونسی نکلکر دریای سند تک قابض ہوگئی کیونکہ سبکتگین اور محمود

لکہا گیا خالد قبیلہ عبد الشمس سے توم قریش تہا حقیقت ایک معتبر روایت سی یہہ پائی گئی کہ جب قیس عبد الرشید مدینہ منورہ مین جاکر سلمان ہوا تب اپنی مسمات سارہ بنت خالد ابن ولید سی نکاح کیا جسکے شکم سی غرزن غور غوشت بیتن تین فرزند قیس کے پیدا ہوئی جو مورث اعلی صحیح النسب افغانون کے ہین بس اس صورت مین خالد جد مادری افغانون کا ہی نہ کہ جد پدری اور ایسی صورت مین جیساکہ الفنسٹن صاحب اپنی کتاب مین لکہتے ہین کہ افغانونکی قومیت کی نسبت اسقدر مختلف روایات ہین کہ قبطی فرعون مصری کی قوم بنی اسرائیل - جو جیپانی - ترک - مغل - ارمنی - تاتاری - میڈیانی - سغدیانی - فارسی بان ہندوستانی تو ایسی مختلف روایات کی موجودگی مین یہہ لکہنا اونکا درست ہی کہ سوای موقع مقبوضہ اور صورت موجودہ حال کچہہ پہلے کا صحیح پتہ نہین لگ سکتا زمانہ ماضیہ کے اگرچہہ قابل لحاظ تاریخ مل سکتی ہے تو قیس عبد الرشید تک ملتی ہے جسکی تین فرزندونکی اولاد مین سے اکثر شاخین افغانستان کی حصہ کثیر پر قابض مین جملہ روایات اسبات پر متفق ہین کہ ابتدا مین اوسکی اولاد کوہ غور مین آباد تہی اور مدت سی کوہ سلیمان مین چلے آئی کوہ سلیمان مین جنوب اور شمال دور تک سلسلہ پہاڑونکا داخل ہے جب سنہ ۹۳ ہجری مین محمد قاسم عماد الدین سالار اسلام واسطی فتح ملک سندہ روانہ ہوا تب حجاج صوبہ خراسان کے حکم سی اس قوم کے بہی چند آدمی اوسکی شامل تہے جو مسلمان سندہ کی اتنی ملتا مین اکثر سکونت پذیر ہوئی تہی اونکی صلاح اور اپنی قوم کی جمعیت پر نازان ہوکر کوہ سلیمان سی جانب شمال جو پہاڑ تہی اونپر اکثر جگہہ متصرف ہوگئی تاریخ فرشتہ سی معلوم ہوتا ہی کہ سنہ اٹہہ سو اور نو سو عیسوی کی بیچ حصہ مغربی افغانستان کے گوشہ مشرقی اور شمالی کی پہاڑون مین یہہ لوگ آباد تہے اور اس عہد مین اکثر مغربی حصہ کے رہنی والے سامانیہ سلطنت کے ماتحت تہی ❊

## حملہ پشاور

اوسی عرصہ مین ان لوگون نے پشاور کی سرحد پر حملہ کیا راجہ لاہور نے جسکی متعلق پشاور خواہ بکرام بہی تہا اور راجہ اجمیر سے خویشی رکہتا تہا انکا فساد خفیف سمجھکر اپنی ایک سردار کو ہزار سوار کی سرکردگی مین واسطے رفع فساد تعین کیا افغانون نے لڑائی مین اوسکو شکست دی اور فوج پنجاب کا بہت نقصان ہوا راجہ لاہور نے یہہ خبر سنکر اپنی برادر زادہ کو دو ہزار سوار اور پانچ ہزار پیدل سپاہ کی جمعیت سی افغانان سرکش کے سرکوبی کیواسطی بہیجا اس دفعہ اہل غور اور مردمان کابل و خلج جو بجلیہ اسلام مزین تہے امداد مسلمانان افغان

اور ہندی و عربی کی ملنی سی بن گئی ہے تو اوسکی واسطی کوی ہندوستانی دعوی نہین کرسکتا کہ کسی پیغمبر یا بادشاہ
کی رازکی بابت اونکی واسطی بنائی گئی تہی اور یہہ بات کچہہ بہی نہین ہے کہ افغانونکو عرب لوگ بباعث مصاحب
ہونے حضرت سلیمان کے سلیمانی کہتے ہین کیا حضرت سلیمان کے مصاحب فغانستان مین چلے آئی تہی اگر بالفرض یہہ مصاحبان حضرت
سلیمان سی تعلق رکہتا تو اور ملکون مین بہی کسی بنی اسرائیل کو سلیمانی کہتے بنیاد اس لفظ سلیمانی کی
یہہ معلوم ہوتی ہے کہ بباعث کوہ سلیمان کی جو اس ملک مین ہے عرب لوگ اس جگہہ کے سکنائی کو سلیمانی کہتے
ہین ورنہ کچہہ اور سبب نہین معلوم ہوتا بیضاوی چہرہ اور اونچی ناک اور قد و قامت کسیکو بنی اسرائیل نہین
بنا سکتی اور کل اقوام افغانون مین یہہ خصوصیت بہی نہین اور اگر اس حلیہ کے سب آدمی نسل بنی اسرائیل
سی سمجہی جاوین تو قوم اوزبک - اور ایماق - بلکہ ڈہونڈ - کرڑال کی بہی اکثر آدمیونکو بنی اسرائیل
کہنا پڑیگا ✽

بنظر وجوہات بالا ہم — آنریبل الفنسٹن صاحب جو مشہور امیر اور دانا صاحب علم انگریز تہا اوسکی اس
مقولہ سی اتفاق کرتے ہین جو اوسنی اپنی کتابمین لکہا ہے کہ افغانونکا اپنا بیان بابت نسب خود بناوٹی
معلوم ہوتا ہے اور پایا جاتا ہے کہ بنی اسرائیلیون کا کچہہ حال کتابونسی چہانٹ کر اپنی کتاب مخزن افغانی
کی ابتدا مین اس مرادسی لکہا گیا ہے کہ شروع سی اپنی شمولیت اونمین جتائی جاوی اسمین ذرہ بہی شک
نہین کہ حضرت عیسیٰ ؑ کے تولدسی سات سو اکیس ۷۲۱ برس پیشتر تگلٹ پلیسر اور اوسکی فرزند سلمناصر
ملک اشور کے بادشاہون نے بنی اسرائیل اور یہودیونکی سلطنت پر حملہ کرکے تباہی ڈالی اور اوس سے تہوڑا
عرصہ بعد بخت نصر بابلی نے بنی اسرائیلونکو گرفتار کرکے معہ حضرت دانیال پیغمبر بابل مین لیگیا اور
بارہ قومین بنی اسرائیل مین سی دس قوم مشرق مین رہی اور دو قومین یہودا اور بنیامین واپس گئے
اور اس سبب سی ممکن ہے کہ افغانون کا مورث قیس عبدالرشید اون باقیماندہ بنی اسرائیلونمین سے
کسیکی اولادسی ہوا لا ثبوت اس دلیل کا کچہہ نہین ہے اور یہہ تو یقینا" لکہا جا سکتا ہے کہ ساول طالوت
کی اولادسی نہین معلوم ہوتی مدعا یہہ ہے کہ پورانی تاریخ قابل تسلیم اور اطمینان نہین ہو سکتی ✽

## خالد کا تعلق افغانون سے

واضح ہو کہ یہہ بات محض غلطی ہے کہ خالد ابن ولید بنی اسرائیل تہا اور وہ مورث اعلیٰ افغانون کا ہی جیسا کہ اوپر

**جواب امر دوازدہم** کا شاید یہہ کافی ہوگا کہ یہہ قصہ خود تراش بلا کسی ثبوت اور کامل دلیا
کیا ہی جوابات مندرجہ بالا جو بہ ثبوت کتاب مقدس عہد عتیق لکہی گئی ہین ا ونسی معلوم ہوگا کہ
کی مصاحب کوئی افغان نہین تہی جنکی ساتہہ پشتو جیسی زبان مین رازکی باتین دربارہ
کتاب الہی سے ثابت ہی کہ حضرت سلیمانؑ جیسا عقل در علم اور سلطنت اور کسی انسان
ہوا تو اگر بالفرض محال جناب موصوف کی خاص رازامورات سلطنت کی زبان ہوتی تو
کلیتہ اس زبان کا بہے کوئی قاعدہ یا کتاب مرتب ہوئی ہوتی اور نیز سوای افغانستان
مین بہی جیساکہ شام یا عرب جہان کثرت سی بنی اسرائیل موجود تہی اس زبانکا نام ونشا
نہین کہیے گا کہ حضرت سلیمانؑ کے مصاحب بیت المقدس سی اوٹہکر دامان اور او
آباد ہوئی اور صرف اسی جگہہ وہ رازکی زبان پشتو پہیلی اس روایت کو صرف فخریہ گپ

## بنیاد زبان پشتو

حقیقت یہہ ہے کہ بنیاد اس زبان کی کچہہ قدیم نہین معلوم ہوتی فارسی جدید اور پہلوی اور
یہہ ایک سخت زبان مروج ہوگئی گرچہ پشتو کا آواز سماعت مین ناگوار نہین معلوم ہوتا
تمیز ادب اور بزرگی کی کم ہی جو شخص کچہہ بہی اس زبان سی واقف ہوگا وہ تصدیق کریگا کہ ا
بہ تغیر خفیف اور بعضی بلا تغیر لہجہ اس مین موجود ہین جیساکہ انریبل الفنسٹن صاحب
لکہتی ہین کہ اس زبان پشتو کی دوسو اٹہارہ لفظ جنکا مطلب دوسری زبانو نمین ہے وہ
ذیل سے مقابلہ کیا +

**فارسی - ژند - پہلوی - سنسکرت - ہندوستانی - عربی - ارمنی -**
**عبرانی - بابل** - کی زبان تو او نمین سے اکیسوس کسی سی مطابق نہوئی باقی اکثر
بعضی پہلوی اور ژند سی فارسی مین آئی اور بعضی ایسی تہے کہ خود پہلوی اور ژند
سنسکرت سی ملی اور پانچ یا چہہ ہندوستانی زبان سی عبرانی جو بنی اسرائیلون کے بہا
سی ایک لفظ بہی مطابق نہین ہوا اور **مولف** نی جو ایکسو لفظ ہم معنی کا مقابلہ پنجابی
تو او نمین سی چہہ لفظ پنجابی سی ملتے ہین ان دلائل سی پایا جاتا ہے کہ پشتو بنی اسر
مین نہین بنائی گئی پشتو مین جو مذہب کے متعلق باتین ہین وہ عربی سی آئی ہین زبا

## وجہ تسمیہ پشتون

لفظ پشتون کے وجہ تسمیہ ایک معتبر روایت سی یہہ معلوم ہوتی ہے کہ پشت نام ایک موقع ملک غور مین واقع ہے جہان پہلی اس قوم کے مورث اعلی قیس عبد الرشید کی سکونت تہی اس جگہہ موسوم پشت کی سکونتی نسبت سے پشتون کے نام پر یہہ قوم مشہور ہوئی اور اسی باعث سی انکی زبان کا نام بہی پشتو ہوا۔ اور یا کہ پشتون منسوب بہ پشتہ بمعنی پہاڑی کے ہے جب کہ یہہ لوگ پہاڑی ملک مثل غورات وکوہ سلیمان خواہ کوہ قیسہ مین رہتے تہے اس سکونت کی باعث سی یہہ قوم پشتون بادنی تصرف لفظی نامزد ہوا پس اس تقدیر پر لفظ روہلہ اور پشتون کے بہت تطبیق ہے پس پشتون کی معنی کوہی یا کوہستانی ہوتی ہین +

## وجہ تسمیہ افغان

ہم اوپر وجوہات سی بیان کر چکے کہ حسب قول مخزن افغانی کوئی مورث اس قوم کا افغان نہین تہا جو سبب تسمیہ لفظ افغان کا ہوا ہو یہہ لفظ کچہہ قدیم کا نہین معلوم ہوتا اور بنیاد اسکی فارسی زبان سے پائی جاتی ہے یہہ لوگ اپنی زبان پشتو مین اپنے آپ کو کبہی افغان نہین کہتے بلکہ پشتون یا پختون اپنا اصل تبلاتی ہین سو قیاس ہونا چاہئی کہ اگر انکا مورث کوئی افغان نام ہوتا اور اوسکی سبب سی اولاد اوسکی افغان مشہور ہوتی تو خود اپنی زبان مین افغان کہتی نہ کہ غیر زبان سی یہہ نام آتا یہہ بات ہر کسیکو معلوم ہی کہ اپنی مورث کا نام اولاد کو بہ نسبت اور لوگون کے صحیح آتا ہی سو یہہ ایک کامل دلیل ہے کہ لفظ افغان دوسری زبان سے آیا ہے تاریخ فرشتہ مین وجہ تسمیہ افغان اسطرح لکہا ہی کہ جب اس قوم نی ۱۴۳ہجری مین پشاور کی نواح مین حملہ کر کے قبضہ کر لیا تو راجہ لاہور نی جسکی متعلق یہہ ملک تہا فوج بہیجی اور چند لڑائیان ہوتی رہی مردم کابل وغور و خلج فارسی زبان جو حلیہ اسلام سی مزین تہے بسبب اشتراک دین افغانونکی مدد کیواسطی آئی جب فوج راجہ پنجاب واپس گئی اور مردمان کابل اور خلج نے بہی اپنی مقامونکو مراجعت کی تو انسی جو کوئی پوچہتا تہا کہ احوال مسلمانان کوہستان کیا ہی اور کیا صورت پیدا ہوئی تو وہ بزبان فارسی اسطرح جواب دیتی تہے کلا کوہستان مگوئید افغانستان بگوئید کہ بجز فغان بمعنی فریاد وغوغا در انجا چیزی دیگر نیست) اس سبب سی لوگ انکو افغان اور انکی ملک کو افغانستان کہتی ہین جواب یا زدہم گرچہ یہہ بیت روا با تی مضمون مخزن افغانی کے مخالف ہی لاحالات موجودہ سی اسکی اصلیت کچہہ صحت پر معلوم ہوتی ہے

کروکہ اگر لفظ پٹہان عطیہ جناب نبوی ہوتا تو مغربی طرف سی آتا اور تبرکاً یہہ لوگ خود پٹہان اپنی
آپ کو کہتی نہ کہ ہندوستانی زبان سی اسکی بنیاد پیدا ہوتی اور عرب کے لوگ بہی جس ملک سی
انکو القاب عطا ہوا تہا پٹہان کہتی نہ کہ سلیمانی اب ہماری عصر مین سندہ دریا سی مشرقی طرف کی
لوگ اکثر پشتو دان آدمیونکو جو افغانستان سی جاتی ہین روہلہ اور راشہ کہتی مین لفظ
روہلہ سی مراد ہے روہ ملک کی رہنی والے لوگ اور لفظ راشہ بعض افغانونکی تواضع او
تکریم اور خوشامد در آمد اور دارمدار کا لفظ ھی جب ایک دوسری کے مکان پر جاتا ھی تو کہتی مین ک
راشہ یعنی آئی اور راشہ مخفف ہر کلمہ راشہ کا ہے تو کیا چند پشت کی بعد کوئی یہہ ادعا
کر سکے گا کہ ہمکو روہلہ یا راشہ کا خطاب کسی پیغمبر یا غوث نے دیا تہا اسیطرح لفظ پٹہان کی
نسبت بہی ادعا نہین کرنا چاھئی +

## وجہ تسمیہ پٹھان

قابل اطمینان معلوم نہین ہے مگر اسمین ذرہ بہی شک نہین کہ اسکی بنیاد ہندی زبان سے
تاریخ فرشتہ مین لکہا ہی کہ عہد سلاطین اسلام مین جب اول دفعہ یہہ لوگ ہند کو آئی تو بلدہ پٹنہ
مین آباد ہوئی تہی اس سبب سی اہل ہند انکو پٹہان کہتی ہونگی - اور ایسا بہی قیاس ہوتا ھی
کہ بنیاد اس لفظ کا شاید پٹ آن سی نکلا ہوگا کیونکہ جب یہہ لوگ مغرب کی جانب سی آئی
تو ساکنان سابق کو بیدخل کر دیا اور انہون نے اپنی زبان مین انکو پٹنہ آن بولا یعنی آنکر
پٹنی بمعنی بیدخل اور برباد کرنیوالے اٹک دوآبہ سندساگر مین برباد کرنیکو پٹنا یعنی اکہاڑنا
کہتی مین اور کثرت استعمال سی پٹنہ آن کا پٹہان بنگیا - اور یا بیٹن پسر قیس عبد الرشید
کے نام سی جسکی نواسی قوم لودی نے سب افغانون سی پہلی ہندوستان مین رسوخ پیدا کیا اس قوم کو ہند
اپنی تصرف لفظی سے پٹہان کہنی لگے یعنی بیٹن کی ذریات - اور یا کہ لفظ پشتون سی بسبب کثرت استعمال ا
تصرف زبان ہندی پٹہان بن گیا چنانچہ اہل بصیرت پر مخفی نہین ہے کہ تبدل اور تصرف ایسی الفاظ کا ا
زبان سی دوسری زبان مین بہت ہوتا ہے پس مولف کی نزدیک لفظ پٹہان بدون تصرف لفظی کے
کی اور کوئی معنی اور وجہ نہین رکہتا واللہ اعلم بذالک +

عرب کی دیکھنی سی اور نیز وقایع حضرت ختم المرسلینؐ کے پڑہنی سی جو ایک معتبر کتاب حبیب السیر
مین مفصل درج ہین کہین قیس عبد الرشید کا نام زمرہ مہاجرین یا انصار آنحضرتؐ مین درج
نہین معلوم ہوتا اور نہ کچہہ ثبوت ہے کہ ملک کا خطاب جناب نبوی علیہ الصلواۃ و السلام نے
عطا فرمایا ہم پوچہتی ہین کہ اگر بالفرض محال افغانونکو ملکی کا خطاب حضرت خاتم الانبیاءؐ کے
فرمودہ سی ہے ملیار اور اوان وغیرہ ہندکی قومون مین جو اکثر معتبران دیہہ کو ملک کہا
جاتا ہی تو اونکو یہہ خطاب کسنی دیا جیسا کہ اب ہماری عصر مین ملک فیروز ملیار ملک
جلو ملک شرفو وغیرہ ملیار اور ملک فیضا وغیرہ اوان ملک کہلاتی ہین تو
کیا کل کو یہہ بہی ادعا کرینگے کہ ہماری مورثان کو بہی پیغمبر صاحبؐ نی خطاب دیا تہا پس
اس نظیر سی معلوم ہوگا کہ لفظ ملک ایک رسمی تعریف سفید پوشان دیہہ یا قوم کیواسطی ہے جیساکہ
کسی علاقہ مین نمبردار یا چودہری یا مقدم کہتی ہین ہر کسی ملک مین ملک بولا جاتا ہی مراد ان الفاظ
کی ایک ہی ہے اور غالباً لفظ ملک کا مالک کا اختصار ہی یعنی وارث یا سرگروہ گاؤنکا اور قیاس
ہوتا ہے سلطان محمود غزنوی کی عہد سی یہہ لفظ چلا ہی اوس سی پہلی کسی تاریخ مین معتبران دیہہ
اور قوم کی واسطی ملک کا لفظ نہین دیکہنی مین آیا اوسکے بعد اکثر غلامان ترک وغیرہ سرداران کو
بہی ملک کہتی تہے تاریخ فرشتہ کے پڑہنی سی معلوم ہوگا کہ یہہ لفظ ملک کا اکثر امیران وملازمان
غیر قوم افغان کو بادشاہان ہند کی دربار مین کہا جاتا تہا پس اسکی خصوصیت کچہہ افغانون کیواسطی نہین ہے
اور جو ساؤل طالوت کو فرقان حمید مین بخطاب ملک یاد فرمایا گیا ہی وہ لام کسرہ کی ساتہہ
ملک سی مراد بادشاہی اوس معاملہ کو علیحدہ سمجہنا چاہئی جواٹ دھم لغات عرب دیکہنی
سی یقین ہوگا کہ کسی لکڑی کا نام پٹہان نہین ہی اور بالفرض اگر لکڑی کا نام ہو بہی تاہم
کچہہ ثبوت نہین ہی کہ آنحضرتؐ نی قیس عبد الرشید کو پٹہان کا القاب دیا واقعات
نبوی کی دیکہنی سی معلوم ہوتا ہے کہ جناب ختم المرسلینؐ کی عادات شریف مین یہہ بات
داخل نہین تہی کہ دنیا دار بادشاہونکی طرح دنیاوی خطاب یا القاب کسیکو عطا فرماتی ہین قطع
نظر اسکے ہر اہل بصر کو معلوم ہوگا کہ افغانونکو اہل ہند یعنی دریا سندہ کی شرقی ملکونکی لوگ
پٹہان کہتی ہین خود افغان افغانستان کی اور مغربی ملکونکی لوگ کوئی پٹہان نہین کہتا پس خیال

مین یہہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ کثرت التعداد والی افغانون کی اولاد جو قیس عبدالرشید کی اباؤاجداد کی ساتھ آئی تہی اب کہان ہی اور چونکہ سوای اولاد قیس عبدالرشید جسکی تین فرزندونکی نام پر تین بڑی شاخین یعنی سٹربنی و غور غشت و بیٹہنی مشہور ہین اور قوم لودی و غلزای نواسہ ہا بیٹنی پسر قیس اور کرڑرانی یا کرلانی پسر متبنی عبداللہ اور زمرنیرہ سٹرہ بن کی اولاد کی سوای اور کوی فرقہ یا قوم افغانستان یا کسی اور ملک مین پورا نہ کرسی نامہ کی رہی افغان نہین کہلاتے اور نہ افغان مین تو پس جواب اس سوال کا سوائی اسکے اور کچہہ نہین ہوگا کہ قیس عبدالرشید کی نسل کی سواہی باقی افغانان اوسکی ہمراہی کی اولاد کو وہ غور ہضم کرگیا اگر حقیقت یہہ ہی کہ اور کوی تہا ہی نہین اس سی واضح ہواکہ یہہ روایت ہی غیر صحیح اور خود تراشی ہی جواب ہفتم عرب کی تاریخ دیکہنی سی بلاکسی شبہ کے ثابت ہوگا کہ خالد ابن ولید خاندان قریش سی تہا مگر چونکہ وہ ایک بڑا شجاع اور دلیر سردار تہا اور اوسکا نام دیار مغرب مین باعث فتح شام وغیرہ بہت مشہور رہی اسواسطی صاحب مخزن افغانی نے اوسکو افغان قرار دیا کیونکہ اوسکا مطلب یہہ تہا کہ پیغمبر صلعم اور بادشاہ اور مشہور امیر افغانونکی مورث بنانی سی فخر اور ناموری ہوکر ایلچی ایران کی لغو اعتراض پر خود ستائی غالب آوی گی اسی وجہ سی خالد ابن ولید کی بہت بڑہکر طول صفت لکہی ہی حالانکہ وہ صاف قریش ہے مگر مخزن افغانی کی تحریر کا نتیجہ یہہ ہواکہ اب تک اکثر جاہل افغان اپنی آپ کو خالد ولید کی نسل سی سمجہتی مین قیاس چاہی کہ اگر خالد مشہور سردار عرب کا افغان ہوتا تو اوسکی خاندان یا خود اوسکو عرب مین بہی کوئی افغان کہتا جواب ہشتم اوپر کی جوابات سی معلوم ہوگا کہ سلسلہ اس نسب کا (۴۷ اور ۴۸) پشت تک ساختہ ہی اور معائینہ نسب نامہ ساؤل سی جوکتاب عہد عتیق مین متفرق جگہہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ تک لکہا ہی کرسی نامہ مندرجہ مخزن افغانی کا ابطال معلوم ہوتا ہی اور ساؤل طالوت کو حضرت محمد مصطفی صلعم کی زمانہ تک جنکا ہم عصر قیس عبدالرشید بیان کیا جاتا ہی سولہ سو برس سی کچہہ زیادہ عرصہ گذرا ہے سو یہہ (۴۷) پشت اسقدر دراز عرصہ کیواسطی تہوڑے ہین اور نیز بدون روایت مخزن افغانی جسکا حال اعتبار اوپر لکہا گیا کوئی ثبوت قابل تسلیم نسبت اس کرسی نامہ کی نہین ہے جواب نہم تاریخ

سی فتح حاصل کرتا تہا سو اس خود تراش فخر کا کچہہ ثبوت نہین ہی بلکہ فصل بست وسوم آیئہ (۸)
سی (۹۳) تک جو اسامی بہادران لشکر داؤدؑ کی لکہی ہے اوسمین **ارمیا اور افغان** کا نام
نشان بہی نہین **جواب سوم** کوئی افغان نام حضرت **سلیمانؑ** کا سپہ سالار نہین تہا جب
**یواب** سپہ سالار حضرت **داؤدؑ** کو **سلیمانؑ** نی قتل کرا دیا تب بجائی اوسکے سردار
لشکر **بنایاہ** پسر **یہویادعؑ** مقرر فرمایا دیکہو فصل دویم آیئہ (۳۵) کتاب اول ملوک **جواب
چہارم** بیت المقدس کی تعمیر کا حال فصل پنجم لغایت فصل ہفتم کتاب اول ملوک مین بہت تشریح
درج ہی اوسمین کہین افغان کا پتہ بہی نہین اور فصل چہارم کتاب مذکور کی آیئہ (۱) سی (۶) تک
جو تفصیل سرداران حضرت **سلیمانؑ** درج ہی اوسمین بہی نام نہین ہے اور آیئہ (۱۴) فصل
پنجم کتاب موصوف کی دیکہنی سی معلوم ہوگا کہ ناظر اور سردار اوس گروہ زبدہ کا جو فراہمی مصالحہ
تعمیر بیت المقدس کے واسطی مقرر ہوئی تہی **ادونیرام ولد عبدا** تہا اور جو لکہا ہے کہ پشتو
دیون نی افغان کو سکہائی یہہ محض لغو گپ ہی اور یہہ الفاظ کہ طنطنہ افغان بر جن وانس و
اہرمنان جاری ہوا اور کل اختیار بنی اسرائیل اور روم وشام افغان کے ہاتہہ مین تہا یہہ صرف
فخریہ بناوٹ ہی اگر افغان نام کوئی شخص بنی اسرائیلون مین ایسا ہوتا تو کیا وجہ ہی کہ اوسکا نام
کتاب الہی یا دیگر تواریخ بنی اسرائیل مین نہ لکہا جاتا اور اس طنطنہ کا ثبوت شاید وہی قطب خان
وغیرہ کی زبانی ہے **جواب پنجم** اگر افغان کی اولاد اس کثرت سی ہوئی جیسا **مخزن افغانی**
مین لکہا ہے تو کتاب عہد عتیق مین جہان شمار خانوادہ بنی اسرائیلونکا اسم باسم لکہا ہے اسمین
نہین تو بنی افغان کا بہی ذکر ہوتا اور کوئی قبیلہ افغانکی نام سی اوسملک مین بہی نام زد ہوتا
**کتاب الہی** اور **تاریخ شام** کے پڑہنی سی ثابت ہوتا ہے کہ کوئی خاندان بنی اسرائیلونکا
بنی افغان کی نام سی نہین تہا اور جب کہ حقیقت مین کوئی افغان نام کسی خاندان بنی اسرائیلونکا
مورث نہین تہا تو کیونکر بنی افغان ہوتے **جواب ششم** اگر قبول کیا جاوی کہ بوقت حادثہ
**بخت نصر شاہ بابل** بنی اسرائیلونکی قوم مخرجہ سی فرقہ افغان کوہ غور وغیرہ نواح مین
اگر آباد ہوا اور بباعث کثرت تعداد تمام کوہستانی علاقہ قبضہ مین کر لیا تو روایت یازدہم کی
دیکہنی سی جسمین لکہا ہی کہ تمام صحیح النسب افغان **قیس عبد الرشید** کی اولاد مین سی

تو بنظر حق نثر دہی معاف فرماوین
…س بحث مین اگر کسی خود پسند صاحب کو کوئی لفظ ثقیل معلوم ہو
…ونکہ مولف کو جو کچھہ تحقیقات سی نتیجہ حاصل ہوا وہ بلا رعایت قوم لکہا گیا **جواب** امر اول
…ہودا۔ ابن حضرت **یعقوب**ؑ تک جسکو تین ہزار برس سی زیادہ عرصہ گذرا ہی صحیح کرسی نامہ کا
…سلسلہ پہونچانا امر ناممکن ہے اور **ساؤل طالوت یہودا** کی نسل سی نہین تہا دیکہو فصل نہم آیۂ
ایک و دو کتاب اول حضرت **شمویئل** پیغمبر جسمین لکہا ہے **ساؤل ابن قیس** بنیامین ولد حضرت
**یعقوب**ؑ کی اولاد سی تہا پس یہہ دلیل کتاب **الٰہی** کی نبوت سی غلط ہوئی **جواب دوم**
کتاب الٰہی عہد عتیق اور جدید کی دیکہنی سے معلوم ہوگا **ارخیا** اور **ارمیا** نام کوئی پسر ساؤل
**طالوت** کا نہین تہا اونکی فرزند جنکے نام حضرت **شمویئل**ؑ نبی کی کتاب سی ملتی ہین حسب
ذیل چار کس ہین **یوناثان ابیناداب ملکیشوع ایشبوشت** جنمین سی تین کس
اول الذکر **ساؤل** کے ہمراہ **فلسطیان** کی لڑائی مین ماری گئی دیکہو فصل اکتیس ۳۱ آیۂ دوسری
چہٹی تک کتاب اول حضرت **شمویئل**ؑ اور جو تہا **ایشبوشت** اپنی بستر پر سوتا ہوا مارا گیا
جیساکہ آیۂ پانچہ سی ہفت تک فصل چہارم کتاب دویمین **شمویئل**ؑ مین لکہا ہی فصل نہم آیۂ
ایک سی آخر تک کتاب دویمین حضرت **شمویئل**ؑ مین لکہا ہے کہ حضرت **داؤدؑ** نی اسطرح
دریافت کیاکہ ایک کوئی خاندان **ساول طالوت** سی باقی رہا ہی جسکو مین بخصوص دوستی
**یوناثان ابن ساؤل** نوازش اور احسان کرون اور صبا نام غلام خاندان **ساؤل**
جو تلاش سی واسطی لگانی اس پتہ کی منگایا گیا تہا اوسنی عرض کیاکہ ایک بیٹا لنگڑا **یوناثان** کا
یعنی نبیرہ **ساول طالوت** باقی ہے جسکا نام **مفیبوشت** ہی اور حضرت **داؤدؑ** نی
**مفیبوشت** کو طلب کرکے اپنا ہم نوالہ کیا اور بہت نوازش فرمائی پس جائی غور اور تعجب ہے
کہ اگر حضرت **داؤد** علیہ السلام کی پاس **ارخیا** اور **ارمیا** پسران **ساول طالوت** وزیر
ممالک اور سپہ سالار ہوتی تو اس تلاش کی کیا ضرورت تہی اور یہہ بات ظاہر ہے کہ سردار لشکر
یعنی سپہ سالار حضرت **داؤد** علیہ السلام کا **یوآب پسر صرویا** تہا دیکہو آیۂ (۱۶)
فصل ہشتم کتاب دویمین **شمویئل**ؑ نبی پس ثابت ہوا کہ **مخزن افغانی** کی روایت
بی وجود ہی اور جو اوسمین لکہا ہے کہ **ارمیا** باپ افغان کا بڑا دلیر سپہ سالار تہا کہ …

شاید کاتب لوگ جائی گرفت سمجھکر چھوڑ جاتی ہین مگر اصل مین یہہ سبب واقعی تہا اور جو کتاب مخزن آفغانی
غلام حسن خان علی زئی ایلچی سرکار کابل کے معتبر خاندان کی کتب خانہ سی لی آیا اور دو نسخے
مجھی ملے اور اب سامنی میرے میز پر پڑی ہے اوسمین یہہ لکھا ہے *

## نقل بجنسہ

سبب و باعث تصنیف این کتاب آنست کہ بحضور بادشاہ ولی نعمت ما یعنی محمد جہانگیر بادشاہ
ایلچی ایران آمدہ افاغنہ را بدیوان منسوب ساخت واز کتاب معتبر ذکر برین منوال وانمودہ
کہ بسمع ضحاک بادشاہ ہفت اقلیم رسید کہ در دیار مغرب چند مونثان راہ زنان جمیلہ متصرف
اند ضحاک فوج کثیر برائی تسخیر ان ولایت فرستاد زنان در جنگ غالب آمدند کار پیش نرفت
بعد از ان ضحاک نریمان را با فوج سنگین جرار تعین فرمودہ بعد جنگہائی شدید بر ہزار یا کرہ
صلح قرار یافت چون نریمان را وقت بازگشتن نزد کوہستان مقام واقع شد شبی آدم دیو صورت
و اہرمن سیرت از کوہ بر آمدہ لشکر را زدہ زدہ پراگندہ ساخت و با ہزاران باکرہ در یک شب
زفاف نمود چون افواج گریختہ باز برہمان منزلگاہ رسیدند جملہ زنان را حاملہ یافتند چون
ازین ماجرا بخدمت پایہ سریر سلطنت عرضداشت نمودند حکم آمد کہ آن زنان را درہمان صحرا
و کوہ یلہ سازند کہ در شہرہا از نسل آنہا فتنہ و آشوب برپا خواہد شد گویا افغان از نسل آنہا
ہستند بندہ را از سماع این سخن غیرت دامنگیر شدہ چند کسان جہاندیدہ کہ ذکر آنہا در مقدمہ
کتاب مرقوم گشتہ از امرائی لشکر خویش برگزیدہ و بگرد جہان فرستادہ یک بیک انساب افغانیہ
بتحقیق رسانیدہ درجہ بدرجہ مندرج گردانید تمت قولہ ہر چند کہ یہہ روایت جو ایلچی ایران نے
ضدیت اور حسد سی بابت اصلیت افغانان بیان کرے مطلق غلط اور ایسی بے وجود معلوم
ہوتی ہے کہ طفلانہ قیاس بہی اوسکے مخالف فتوی دیویگا مگر خانجہان جیسی عقلمند مرنے
اوس واہیات کی جواب مین حد سی باہر خود ثنائی کرے جب ہم ثابت کر چکے کہ بنیاد مخزن افغانی
کی صرف زبانی ہی اور سبب ایجاد اس ساخت کا ایک خاص باعث مندرجہ بالا تہا نسبت
ہر ایک روایت مخزن افغانی جو ثبوت تحقیقات سی حاصل ہوا اوسکو سلسلہ وار لکہا جاتا ہے

م خود تصنیف کی تہی وہ اپنی کتاب کی مقدمہ مین لکہا ہے کہ **قطب خان** اور **مست خان**
ال **حمزہ خان توخی** و **عمر خان کاکڑ** و **ظریف خان** یوسف زئی اپنی ملازمان کو
افغانستان مین بہیجا اور اونہون نی سلسلہ انساب قوم **افاغنہ** بوجہ احسن دریافت کرکے
تفصیل واقعات انساب **ساؤل طالوت** سی لیکر **قیس عبدالرشید** تک بخوبی مشروحاً
اسم باسم تحریر کیا پس اس سی پایا جاتا ہے کہ بنیاد اس کتاب کی صرف **قطب خان** وغیرہ
ملازمان **خانجہان لودی** کی زبان پر قایم ہوئی کیونکہ جو مخزن افغانی مین طبری و مجمع انساب
و معدن اخبار احمدی و گزیدہ جہان کشا کا حوالہ لکہا ہے اونمین مطلق اس سلسلہ کا ثبوت قیس
**عبدالرشید** سی اوپر نہین ملتا اور بیان زبانی پر عقل اعتبار نہین کر سکتے خصوص اس سبب سی
کہ جب **قطب خان** وغیرہ دریافت کیواسطی آئی تہی تو اوس زمانہ مین **ساؤل** ملقب **طالوت**
کی وفات کو ڈہائی ہزار برس سی بہی زیادہ مدت گذر گئی تہی پس قیاس کیونکر قبول کرے کہ اتنی دراز
مدت کا صحیح کرسی نامہ اور مشرح حال زبانی دریافت سی حاصل ہوا **قطب خان** وغیرہ ہمراہی
کچہ قطب عالم تو تہی ہی نہین جو کرامت سی معلوم کر جاتی جو شخص اس قوم کی حالات اور راہ و رسم
سی واقف ہی اوسکو معلوم ہوگا کہ زمانہ حال مین باوجود اسلیے کہ عقل اور نسب شناسی کی شوق
مین ترقی ہی کوئی آدمی ایسا نہین ہوگا کہ ڈہائی سو برس تک بہی اپنا کرسی نامہ صحیح زبانی تبلا سکی
تو کیونکر ممکن تہا کہ اوس وقت ڈہائی ہزار برس سی بہی زیادہ کا کرسی نامہ زبانی دریافت ہو سکا
اور اگر کوئی ادعا کری کہ کسی کاغذ سی ملا ہوگا تو یہہ ادعا کچہہ وجود نہین رکہتا ایسی قوم مین
جیسا کہ افغان ہے باوجود طرح طرح کی انقلاب زمانہ کی کیا ممکن کہ اتنی پورانے زمانہ کا کوئی نوشتہ
رہا ہو بلکہ کسی اور ہوشیار قوم مین بہی کم ہوگا اور اس امر کا کچہہ ثبوت نہ مخزن افغانی مین ہے
اور نہ اب ملتا ہی باعث اور سبب تصنیف کتاب **مخزن افغانی** جو اوسکی مصنف نی لکہا ہے
اوسکو اس مراد سی یہان لکہا جاتا ہے کہ اوس سی معلوم ہوکہ وہ سبب ایسا تہا کہ جس سی خانجہان
کو غیرت انسانی نی یہانتک امادہ کیا کہ اوسکو اپنی قوم کی اعلی خاندانی اور خودنمائی خلاف
واقع درجہ تک لکہنی پڑے مگر مین کہتا ہون کہ اپنی قوم کی ایسی نفسانی معاملہ کی واسطی ہرگز
راستی کو نہ چہوڑنا چاہئی - واضح ہو کہ بعض نقول کتاب **مخزن افغانی** مین سبب تصنیف سند ذیل

ہفتم - خالد ابن ولید جو مکّہ مین رہتا تہا وہ بہی افغان ہے اور اسی سبب سی بڑا شجاع اور دلیر تہا ٭
ہشتم - قیس نامی سردار افغانان غور کی ۳۷ پشت مین ساؤل طالوت سی اور ۵۵ پشت
مین حضرت ابراہیم خلیل اللہ سی کورسی جا ملتی ہے ٭
نہم - قیس عبد الرشید کو حضرت خاتم الانبیاء نی ملک کا خطاب دیا اس سبب سی معتبران
افغان کو ملک کہتے ہین ٭
دہم - پٹہان اوس لکڑی کا نام ہے جسپر جہاز کی بنیاد رکہی جاتی ہی اور آنحضرت نی جنگ مکّہ مین کار
نمایان کرنیکے سبب قیس عبد الرشید کو پٹہان فرمایا ہی اس باعث سی اوسکی اولاد نی تسمیہ
پٹہان کا پایا ٭
یازدہم - سب افغان صحیح النسب قیس عبد الرشید کی اولاد سی ہین علاوہ اسکے
دوازدہم - ایک ثقہ شخص نے اپنی جہل ورقی مین خود تراشس یہہ بہی لکہہ مارا ہے کہ پشتو کی
زبان عہد سلیمان مین افغانون نے اسواسطی ایجاد کرے کہ سر اجلاس بادشاہ سی پردہ
اور راز کی باتین اس زبان مین کرین اور نیز افغانونکو عرب لوگ سلیمانی اسواسطی کہتی ہین کہ
انکی مورث اعلیٰ حضرت سلیمان بادشاہ کی مصاحب تہی ٭

## تحقیقات مولف

میری سمجہہ مین جہانتک ممکن ہے اس معاملہ کی تفتیش بہت غور کی ساتہہ کی گئی اور ہر طرح کوشش
اسطی حصول صحیح بات کی عمل مین آئی دیگر ملکونکی تاریخ خصوص کتاب الٰہی عہد عتیق یعنی توریت
زبور وغیرہ سی جنہین حال نبی اسرائیلونکا بہت وضاحت کی ساتہہ درج ہے روایات مندرجہ بالا
کی تصدیق نہین ہوتی بلکہ اکثر برعکس مرادان روایات کی ثبوت مضبوط حاصل ہوتا ہے کہ ہر ایک
روایت کی جواب مین جو کچہہ ثبوت حاصل ہوا ہے مفصل لکہا جاویگا الّا اوسسے پہلے بیان صلیت
اور سبب ایجاد ان روایات کا مناسب نظر آیا ناظرین باہوش کو معلوم ہوگا کہ بنیاد انکی کتاب
مخزن افغانی ہے جو سنہ ۱۰۳۱ ایکہزار اکتیس ہجری مین جسکو حال تک ڈہائی سو برس گذرا اہی بعد
سلطنت جہانگیر ابن محمد اکبر بادشاہ خانجہان قوم لودی نے بمدد نعمت اللہ ہروی

اور رئیس عبدالرشید کو با جمعو از بنی افغان ہمراہی خالد
نو واسطے فتح مکہ معظمہ عزیمت فرمائی اور رئیس عبدالرشید کو با جمع از بنی افغان ہمراہی خالد
ابن ولید
اور ہمسفد مہ عسکر ہمایون تعین فرمایا چنانچہ فتح مکہ کی لڑائی مین افغانون سے کارہائے شایان اور
تردد نمایان بظہور آئی اور ہفتاد کس از قریش بغاوت شعار خاص عبدالرشید کے ہاتھہ سے
قتل ہوئی تب پیغمبر صاحب نے خوش ہوکر فرمایا کہ اس شخص کی اولاد سے سلسلۂ عظیم پیدا ہوگا
کہ تا قیامت استحکام دین اسلام کی کرینگی اور استحکام اس قوم کا مثل اوس سخت لکڑی کی ہے کہ جسپر
بنیاد جہاز کی رکھی جاتی ہے اور اوس لکڑی کو پٹھان کہتے ہین اور اس سبب سے قیس عبدالرشید
پٹھان کی القاب سے ملقب ہوا اور اوسکی اولاد پٹھان کہلاتی ہے اور قیس عبدالرشید نے
واپس آکر کوہ غور وغیرہ نواح مین دین اسلام کی تلقین کرے اور سب افغان صحیح النسب
اوسکی اولاد سے ہین +

## تمت کلامہٗ

پس ان روایات سے امور ذیل غور طلب اور تنقیح خواہ ہین +

**اول** افغان **یہودا ابن یعقوب** کی نسل سے ہین اور **ساؤل طالوت** بادشاہ بنی
اسرائیل کے اولاد ہین +

**دویم** - ارخیا اور ارمیا پسران ساول تھے جنکو داوود ؑ نے وزیر ممالک اور سپہ سالار بنایا +

**سیوم** - **افغان** - ہور شاعلے اس قوم کا ارمیا کا بیٹا ساؤل کا نبیرہ **حضرت سلیمان**
بادشاہ کا سپہ سالار تہا +

**چہارم** - **بیت المقدس** افغان کے اہتمام سے بنی اور زبان پشتو اوسوقت دیون نے
افغان کو سکہائی اور طنطنہ افغان جن اور انس اور حیوان پر جاری ہوا اور کل اختیار بنی اسرائیل
پر اور شام وروم پر افغان کا تہا +

**پنجم** - اولاد **افغان** اس کثرت سے ہوئی کہ کوئی قبیلہ ربع مسکون یعنی تمام دنیا آباد کا اوسکی
برابر نہین تہا +

**ششم** - جب اولاد افغان کی جلا وطن ہوکر کوہستان غور مین آئی تو بسبب کثرت جمعیت
اور لوگون کو مار کر سب پہاڑ اپنے قبضہ مین کرلیا +

مین آباد ہوئی تہے اونکی تعداد مین بہت ترقی ہوئی اور کثرت قبایل سے ہمراہ کفار اوس نواح کی متواتر جنگ
کرکے غالب آئی اور وہ پہاڑی ملک غور وغیرہ اپنی قبضہ مین کر لیا اور جو افغان کی قوم عرب مین جا آباد ہو
اونمین سے خالد ابن ولید مشہور ہوا جو بڑا دلاور تھا اور بہت ملک مفتوح کئے اور اسکو
سیف اللہ کا لقب عطا ہوا جب حضرت محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم
مدینہ منورہ کو ہجرت فرما ہوئے تب خالد ابن ولید کی تحریر سے جو قوم افغان کی کوہ
غور مین آباد تھی اوسکی رؤسای سے چند کس متوجہ مدینہ کے ہوئی اور بزرگترین اوس جماعت
افغنہ کا قیس ابن عیص تھا جسکا سلسلہ نسب مخزن افغانی مین یون لکہا ہی کہ قیس مذکور کا
کرسی نامہ بسی وہفت پشت ساول ملقب طالوت بادشاہ بنی اسرائیل اور چہل و پنج واسطہ حضرت
ابراہیم خلیل اللہ اور شصت و سہ بحضرت ابو البشر آدم صفی اللہ جل سے جا ملتا ہے
اور شمار اسطرح لکہا ہے کہ قیس بن عیص بن سلول بن عتبہ بن نعیم بن مرہ بن جالندر
بن شکندر بن سکمان بن علین بن بہلول بن سلم بن صلاح بن فارود بن عاصم بن
فہلول بن کرم بن عمال بن حذیفہ بن مہال بن قیص بن علیم بن اشمول بن ہال بن وز
بن قمرود بن آلی بن صلیب بن طلال بن لیوی بن عاقل بن تارخ بن ارزند
بن مندول بن سلم بن افغان بن ارمیا بن ساؤل الملقب بملک طالوت بن
قیس بن عتبہ بن عیص بن رویل بن طہود ابن یعقوب بن حضرت اسحاق
بن حضرت ابراہیم خلیل اللہ الے آخرہ ۔ اور وہ جماعت بعد وصول بمدینہ پیغمبر آخر الزمان
پر ایمان لاکر مشرف اسلام ہوئی اور آنحضرت نی فرمایا کہ قیس نام عبرانی ہی اور مین عرب ہون
از روی کرم قیس کا نام عبد الرشید بدلکر رکہا اور فرمایا کہ تم اولاد ملک طالوت سے ہو جسکو
حق سبحانہ تعالے نے قرآن حمید مین بخطاب ملکی یاد فرمایا اسواسطے آیندہ بہتر ہے
کہ تمکو بہی ملک کہا جاوے اونہین دنون مین حضرت ختم المرسلین صلے اللہ علیہ

تاکہ بعد انقضاے ایام حمل ایک روز مین دونون سے فرزند نرینہ پیدا ہوئے حضرت داؤد علیہ السلام نے ایک کا
نام اَرْخیا اور دوسرے کا اَرْمیا رکھا اور جب وہ دونو بلوغت کو پہونچے تو پہلوانی اور شجاعت مین
کوئی سبقت میدان مبارزت سے لیگئے مہتر داوُدؑ نے اَرْخیا کو وزیر ممالک بنایا اور اَرْمیا کو اپنی
کل فوج کی سپہ سالاری پر مختار کیا ان ہر دو برادران کے یمن قدوم سے تمام ممالک اور رعایا اور
سپاہ مین رونق اور رفاہیت اور معموری اور آبادی مضاعف ہوئی ان دونون بہائیون
کے بھی دو فرزند اولوالعزم پیدا ہوئے آرخیا نے اپنے فرزند کا نام آصف رکہا اور ارمیا نے اپنے
پسر کو افغنہ سے نامزد کیا جب یہہ دونون لڑکے سن رشد اور تمیز کو پہونچے تو آرخیا اور آرمیا مرگئے
اور حضرت داؤد علیہ السلام نے منصب پدری یعنی وزارت آصف ابن آرخیا اور سپہ سالاری افغان
بن آرمیا کو عطا کرسے بعد وفات حضرت داؤدؑ کے حضرت سلیمان علیہ السلام پادشاہ ہوا اور
اس نے بدستور آصف اور افغان کو وزیر اور سپہ سالار قایم رکہا تہوڑی مدت مین ضابطہ
آصف ہفت اقلیم مین جاری ہوا اور غلغلہ افغان بر جن و انس و آبر مَنان پہونچا اور سوائے مصلحت
افغان کے کوئی کام نہین ہوتا تھا اور تعمیر عمارت بیت المقدس یا اورشلیم کے افغان کے
سپرد ہوئی اور حضرت سلیمان علیہ السلام نے ہزارہا بواب اور حجاب اور دیو افغان
کے سپرد کئے جِسنے چالیس برس مین عمارت بیت المقدس کی پوری کرائی اور زبان پشتو افغان
کو دیون نے سکہائی اور بعد وفات حضرت سلیمان کے باقیماندہ کام تعمیر بیت المقدس
افغان نے دیون سے پورہ کرایا اور افغان کے چالیس پسر پیدا ہوئے اور اولاد افغان کی
کثرت جمعیت مین اِس مرتبہ کو پہونچی کہ کوئی قبیلہ ربع مسکون مین برابر اونکی نہ تھا اور
آصف و افغان تا آخر ایام زندگانی خود بیت المقدس اور ممالک روم اور شام
مین صاحب اختیار امور سلطنت کے تہے اور حل و عقد بنی اسرائیل قبضہ اقتدار ان ہر دو
برادر مین تہا جب دونون بہائی مرگئے تو اونکی بہت اولاد اوس ملک مین آباد رہی مدت
کے بعد جب بخت نصر نے بیت المقدس پر یورش کرکے خرابی کی اور بنی اسرائیل کو
جلاوطن کر دیا تب قبایل ولاد آصف و افغان اکثر کوہ غور اور کوہ فیروزہ اور جبال
خراسان مین آکر آباد ہوئے اور بعضے عرب مین جا بسے جو قوم افغان کوہ غور اور نواح خراسان

# دوسرا حصہ بیچ بیان نسب نامہ افغانان و غیرہ اقوام سکنائی افغانستان قوم وار

## پہلا باب دربیان تحقیق نسب افغان و وجہ

## تسمیہ افغان و پٹھان و پشتون

اپنی تحقیقات کا نتیجہ لکھنی سے پہلے مناسب نظر آیا کہ کتاب موسوم مخزن افغانی وغیرہ روایات کا انتخاب جس سی یہہ لوگ اپنا نسب نامہ بنی اسرائیل سی جا ملاتے ہین درج کیا جاوے ✦

واضح ہو کہ مصنف مخزن افغانی نسب نامہ افغان اسطرح لکھتا ہے کہ حضرت یعقوب اسرائیل کے بارہ فرزندون مین سی یہودا پسر کلان سی افغانون کی نسل چلتی ہی اور یہودا کے پانچوین پشت مین ساؤل ملقب طالوت بادشاہ بنی اسرائیل پیدا ہوا جو حضرت مسیح کے وجود سی ایکہزار پچانوے ۱۰۹۵ برس یا زمانہ حال سی دو ہزار نوسو ساٹھ ۲۹۶۰ برس پیشتر حضرت اشموئیل نبی کی فرمانے سے بادشاہ بنی اسرائیل ہوا تہا اسکو اپنا مورث اعلے لکھتی ہین ارکے آگے

## خلاصہ تحریر مخزن افغانی

اسطرح پر ہی کہ جب ساؤل طالوت نے اپنے گناہون سی استغفار کرکے سلطنت حضرت داؤد پیغمبر کو سپرد کرے اور ارادہ شہادت و جنگ کفار کیا تب حضرت داؤد کو وصیت کری کہ میری دو زوجہ حرم مین حمل دار ہین اونسی دو فرزند نرینہ پیدا ہون گے جنکی نتایج اور اونکی اولاد کی شجاعت تا قیامت صفحۂ روزگار پر یادگار رہیگی اور کثرت تعداد مین اونکی ذریات سب طوایف سی راجح ہوگی اور جب طالوت مع دہ فرزندان خود کفار کے ہاتہہ سی شہید ہوگیا اور حضرت داؤد نے عنان سلطنت اپنی ہاتھ مین لی تب حسب وصیت ساؤل طالوت کی ان دو حاملہ عورات کی پرورش اور خبر گیری کماینبغی کرے

حاصل ہوتا ہی بشرطیکہ کما ینبغی سرحد کی نگرانی کامل رہی خرچ مشاہرہ افواج اور ملکی ملازمان سرکار و نیز دیگر اخراجات
ضروری جو اس حصہ شرقی افغانستان مین ہوتی ہین آمدن اوس ملک سے بہت زیادہ ہے مگر یہہ خرچ کل ہندوستان کی
سلطنت کی حساب مین محسوب سمجھنا چاہیے کیونکہ افواج متعینہ سرحد صرف اس ملک کی اندرونی ہی حفاظت نہین
کرتی بلکہ باہر کے غنیم کی حملہ روکنے کے واسطے ہندوستان کی مغربی دروازہ پر مستعد بیٹھی ہے زمانہ ماضیہ مین اکثر حملے ہندوستان
پر اس راستی باہر کے غنیموں نی کی الآن الحال اس طرح کا خطرہ مغربی جانب سی متخیل نہین ہے اب ہندوستان کی بادشاہ
ایسی عیاش اور بے خبر نہین ہین کہ تیمور اور نادر دہلی کے دروازہ کی پاس پہونچین تب شہنشاہ کو بزم
چھوڑکر رزم کا خیال آوی بلکہ قیاس ہوتا ہے کہ کبھی زمانہ آئندہ مین مغربی جانب دو عقلمند بادشاہون کی
سلطنت ملحق ہو جاوینگی ::

## موقع سرحد

مؤلف کی رای مین پنجاب کی مغربی حد جو سلطنت ہندوستان کی سرحد ہی بہت اچھی موقع پر واقع ہے
اگر کبھی وہ زمانہ آوی کہ سلطنت ہند کو مغربی جانب سی غنیم کی یورش کا خطرہ پیدا ہو تو یہہ موقع با تقویت
مقابلہ کیواسطے بہت اچھا ہی کیونکہ غنیم مغربی پہاڑون دشوار گذار سی سختی اور تکالیف کا کوفت کیا ہوا جب
ہماری سرحد کے قریب پہونچا تو اس لشکر کی تازہ دم فوج او سپر سنگ کہاٹیون کی بیچ بہ آسانی کامیاب
ہوسکی گی دوسری اس موقع پر عند الضرورت پنجاب اور دیگر اطراف میدانی محروسہ سلطنت ہند سی کمک
اور رسد اپنی فوج کیواسطے بہت جلد اور بلا تکلیف میسر ہوسکی گی اور غنیم کو مغربی کوہ ملحقہ مین رسد کا بہم پہونچانا
اور آرام ملنا نہایت دشوار بلکہ قریب نا ممکن کے ہوگا پس سلطنت ہند کی حدود موجودہ کے اندر تقویت
کرنی باہر کی ملک گیری سی زیادہ مفید ہے کیونکہ اگر ہم اس سرحد کو چھوڑکر اور مغرب کو حدود بڑہاوین
جنکی بڑہانیکا منشا بالکل گورنمنٹ کا نہین ہے تو ہمارے واسطے لوہ قیس سی مغرب جاکر
کمی رسد اور عدم رسی کمک اور تکلیف راہ کا وہی حال ہوگا جیسا غنیم کو اوس طرف کی آنی سی ہوتا البتہ اگر
ہماری حدود کوہ ہندوکش شمالاً اور کوہ سیاہ جو ہرات سی مغرب ہی غرباً ہوجاوی تو بہر باہر کی دشمن کو اس
سرحد ہی اس سرحد پر یہہ تا زیادہ دشوار ہوگا گرچہ ان حدود کی اندر چند عرصہ مشکل ہوگا مگر آخر کو ترقی تجارت
جو ایشیا کوچک اور دیگر ملکون مین پہیلائی جاسکتی ہے اور نیز اور امور رفاہ عام سی دنیا کو بڑا فایدہ پہونچیگا
مگر یہہ امر انصاف قبول نہین کرسکتا اور نہ گورنمنٹ کو منظور ہی کہ ناحق مغربی ملک پر دخل کیا جاوی الا اگر

ہی اونکی نسبت ہمیشہ بموجب اوس اقرار کی عملدرآمد کیا جاوی وہ عہدہ دار جنہون نے سرحدی انتظام مین تجربہ
کیا اس امر مین متفق ہونگی کہ اگر مجرمان کوہی کی صرف ذات خاص تک مواخذہ محدود کیا جاوے
تو انتظام سرحد مطلق نہین ہوسکیگا کیونکہ وہ مجرم ایک یا چند شخص مین جب پہاڑ مین جاکر بیٹھ رہی تو
خاص اونکی ذاتی گرفتاری بہت دشوار ہی اسواسطی اوس مجرم کی کل قوم مواخذہ طلب سمجھنی چاہی
مگر اسمین اتنا خیال رہی کہ سب سی پہلی مجرم کی اُس شاخ کی آدمی ماخوذ کئی جاوین جنکا تعلق اوس سے
ہو اور اسکی نیکی بدی کا اثر انپر موثر سمجھین اور اوسکی بعد اوس شاخ کی بڑی قوم جوابدہ سمجھی
جاوی تاکہ اس دباؤ ذمہ واری مشترکہ سی وقوع واردات کم ہو اور لوگ سمجھین کہ بہت آسانی کے
ساتھہ سرکاری عدالتین ہم سی مواخذہ اور معاوضہ سخت لیکر اُس فایدہ کی جگہہ جو غارتگری و سرقہ سی
ہوا نقصان پہونچاوینگی واسطی حصول واقفیت شاخ اور قوم ہر ایک فرقہ کے حصہ دویم اس کتاب کا
دیکھو بعض وارداتین کبھی کبھی ایسی سنگین اور نازیبا بسبب جہالت سرحدی لوگونکی وقوع ہوجاتی ہین کہ
جنکی انتقام اور آئندہ کی اطمینان کیواسطی منظوری سوپریم گورنمنٹ قوم مجرم کے پہاڑی ملک کے اندر
فوج لیجاکر اونکو سزا دینی کی ضرورت ہوتی ہی تاکہ لوگ یہہ سمجھکر عبرت پکڑین کہ سرکار انگریزی صرف آشتی
کی حکمت سی اپنی سلطنت محروسہ کی حفاظت نہین کرتی بلکہ بزور شمشیر معاوضہ لینی کی توفیق رکھتی ہے
الا اسطرحکی فوج کشی بہت احتیاط طلب ہے تاکہ سوای اُس قوم مجرم کی اور لوگ ناحق دشمن نہ بنائی جاوین
اور نیز اوس فرقہ مدعا علیہ اور دیگر اقوام ہمسایہ کو باعث اُس فوج کشی کا محض پاداش جرم اپنی کا
سمجھا جاوے وفی الحال ایسی سخت تدارک کی ضرورت کم پیش آتی ہے ۔ جہت روکنی حملہ بیرونی اور انتظام
اندرونی سرکار پنجاب سی اضلاع سرحد مین بمقام پشاور سب سی بڑی چھاونی فوج جنگی معین ہے
جہان میجر جنرل بہی رہتا ہی اور بمقام کوہاٹ ۔ اور بنون ۔ اور مردان ۔ و دیرہ اسمعیل خان ۔ اور
راجن پور ۔ ضلع دیرہ غازیخانمین بقدر ضرورت فوج پیدل و رسوار معہ توپخانہ رہتی ہی اور اضلاع کے
مقامات مفصل مین پولیس کا انتظام ہی علاوہ انکی واسطی روک و سرکوبی پہاڑی لوٹیرونکی و مقام
سرحدی مین بمواقع مناسب برجو کیات سپاہ سرحدی مقرر ہین جو وقوع واردات کی خبر پاکر فوراً مجرمان
کوہی کا تعاقب کرتی ہین اور دردرہ آمد و رفت سارقان کو روک رکہتی ہین تاکہ مجرم گرفتاری سی بچ
نہ جاوین یا مال مسروقہ نہ لیجاسکین اس قسم کی چوکیات کو بزبان مروجہ پوسٹ کہتی ہین اور لاین پوسٹ

ـ یہہ امر گرچہ اندر بہار کی عیان ہوتا ہی مگر جاسوس کی بیانکی نسبت جبتک
ہی بعضی دفعہ جاسوس خلاف واقع بیان کردیتے
اسبات کی تمیز مطلوب ہوتی ہے کہ اُس قوم کی
وسکی بندش کیجاوی تو اوس قوم کی لوگ ہماری
یا جیسی انصاف کو مطلوب ہو کردینگی جب یہہ صورت ہو
کہ اسقدر میعاد مین مال یا مجرم حاضر کرین اور اگر ابھی
ین بابت اس الزام کی اپنی صفائی کرائین ورنہ بعد میعاد
اری علاقی سی تبتک مطلق بند کیجاوی گی جبتک مجرم سی برئت
رہ کے اندر کوئی صورت نکرین تو فوراً اونکی بہیر مسدود
رفتار کرکے مال جو بہیر کا ہی قرق کیا جاوی تاوقتیکہ وہ
یا معاوضہ مجوزہ حاکم ادا کرین اکثر معاملات مین تجربہ ہی یہہ
مجرم اوس قوم کا ثابت ہو جسکے آمدورفت ہماری علاقی مین
بہر جہل بہ جہل نارسنگست + جب جاب اُس مجرم کی قوم کا جو
کہا جاوی اور پہر قوم کیطرف پیغام بہیجا جاوی کہ جبتک تم مال
نہین کروگی تو یہہ مال مقروقہ تمہارا نیلام ہوجاویگا اور یہ غال ہے
بہتی ہین اور ظاہر ہین اس سی فایدہ واپسی مال کا نکل آتا ہی مگر حقیقتاً
زبیز اوس مشہور سیت بازی انتظام سلطنت انگریزیسی مخالف ہی کیونکہ
لطعن دغا دہی اور ظلم کا نسبت عدالت کے کرتے ہین جہانتک ہو سکے
خواہ جبراً معاوضہ لیا جاوی مگر اونکو مہلت پیشی عذرات اور صفائی
یہہ سلطنت انگریزی کی باہر کے لوگونکی دل پر یہہ بات نقش ہو جاوے
انصاف نزدیہی سب مخلوق اندر باہر کی یکسان ہے اسبات کا یقین
م ہوتا ہے مگر ملحوظ رہی کہ یہہ صورتین مندرجہ بالا عام ہین اور سرحدی
یہہ وقوعہ مین خاص غور کے ساتہہ انجام ہونا چاہئی جن اقوام کی ساتہہ عہد ہو چکا

اطمینان کیواسطے کہ آیندہ ہندوستانی لوگ وہان قیام نکرسکین لیکر فوج انگریزی واپس آئی اوراسیطرح
ہمند بند یالی۔ وموسی زئی نے جو دریا سواتہہ کی کنارہ چپ اور راست کی پہاڑونمین ملحق حدود
کاری آبادمین ہمیشہ سرکاری رعایاکو تامقدور تکلیف پہونچانی سی دریغ نہین کیا تہا ماہ جنوری ۱۸۶۱ء
ن اونکی سردار نواب خان نے خودبخود آزمایش کا نتیجہ دیکہکر اطاعت قبول کی ۱۸۶۳ء مین قوم ہمند
اخ موسی زئی وغیرہ نی بسرکردگی **سلطان خان** فرزند **سعادت خان** لعل پورہ کی سرحد
ر بہت جرات سی مزاحمت کی الا ایک دستہ فوج انگریزی نے اونکو پیچہے ہٹاکر پس پا کردیا آخرش
سردار محمد **علیخان** و بعدہ امیر **شیر علیخان** والی کابل نی جاکر **سعادت خان** کوگرفتار کرلیا
اور جہت آیندہ انتظام فساد کیا پشاور اور کوہاٹ کی سرحد پر درہ **خیبر** سی لیکر مشرق کوہ ختکان
تک قوم آفریدی جنگجو فرقہ آباد ہے ابتداء مین اسکی جانب سی بہی وارداتین بہت ہوتی تہین کئی دفعہ
سرکوبی سی کچھہ سیدہی ہوئی مگر تاہنوز کبہی کبہی برخاش کہتی ہین وہ درہ جسمین سے کوہاٹ اور پشاور
کا راستہ انکی پہاڑونکی بیچ سی ہے اسمین انکی مزاحمت زیادہ تر موثر ہوسکتی ہے قوم آفریدی کی عادات
مین وخوش خوئی کی ساتہہ ایک دلیری داخل ہے اس قوم سی جنوب کچھہ ضلع کوہاٹ اور اکثر باہر از حد
محروسہ سرکار سی قوم اورکزئی بستی ہے زیادہ تر ذکر کے لایق اس سرحد پر قوم وزیری ہے جنکا مفصل حال
اس کتاب کے دوسرے حصہ کے چوتہی باب مین لکہا گیا ہے قوم وزیری اور بنی سی جنوب قوم شیرانی نے
بہی چند عرصہ سرکاری علاقہ سی مزاحمت رکہی مگر فی الحال وہ صاف اور جب مین ضلع دیرہ غازیخان کے
مغربی پہاڑونمین اقوام بلوچ سی قوم مری زیادہ تر فتنہ انگیز ہے **مولف** نی جو قریب چار سال سرحد
پر کام کیا ہے اپنی تجربہ اور لوگونکی عادات سی جو امورات مفید انتظام سرحد معلوم ہوئی اونکو بدون
لکہی چہوڑدینا مناسب نہ سمجہا واضح ہو کہ یہہ آزاد قومین جو ہماری سرحدی پہاڑون مین ہمسایہ مین اکثر
سادہ لوح معلم کینہ توز زود رنج ناعاقبت اندیش اور متعصب ہین اس قسم کے لوگونپر آشتی زیادہ کارگر
ہوتی ہے مگر بعضی مواقع پر برعکس اوسکی فوراً سرکوبی مطلوب ہے ان اقوام مین عموماً دو قسم کے لوگ مین
ایک وہ قومین جنکی آمدرفت سرکاری علاقہ مین بذریعہ بیوپار و خرید فروخت ضروریات رہتی ہے دوسرے
وہ شعبی جنکی آمدرفت کم یا نہین ہے جب سرکاری علاقی مین باہر کی سرحد کے لوگونکی جانب سی کوئی واردات
از قسم سرقہ یا ڈکیتی وغیرہ سرزد ہو تو سب سی پہلے عہدہ دار سرکار کو دریافت کرنا اس امر کا مطلوب ہوتا ہی

اور چتر سنگھ از خود افسران فوج انگریزی کی حضور حاضر ہو گئی بعد رفعہ فساد ثانی کے بموجب اشتہار مورخہ ۲۹ مارچ ۱۸۴۹ء
تمام ملک پنجاب معہ حصہ شرقی افغانستان سلطنت انگریزیمین داخل ہوا کمپنی کا ٹھیکہ فسخ ہو کر ۱۸۵۹ء سی ملکہ
کوئین وکٹوریا شاہزادی انگلستان ہندوستانکی فرمان رواہی افغانستان کے حصہ شرقی مین فی زمانہ
دو قسمت اور پانچ ضلع ہین اور ہر قسمت مین ایک صاحب کمشنر اور ہر ضلع مین ایک ایک صاحب ڈپٹی کمشنر
اور چند صاحبان اسسٹنٹ کمشنر اور اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کام عدالت کرتی ہین کل آمدن سالانہ حصہ مشرقی افغانستان
محروسہ گورنمنٹ انگریزی تقریباً بیس لاکھ روپیہ کے ہے ؂

## حال انتظام حدود اقوام سرکش

واضح ہو کہ حصہ شرقی افغانستان محروسہ گورنمنٹ انگریزی یعنی قسمت دیرہ جات اور پشاور کے
مغربی و شمالی حدود کی پہاڑونمین کل آزاد قومین آباد ہین اور انگریزی عملداری سی پہلی وہ لوگ ہمیشہ انکے
ملک کو بطور شکارگاہ تصور کرتے تہی مدت مدیدی کچھہ بباعث تعصب مذہبی اور زیادہ تر اپنی جبلی طینت
کے سبب سے اس ملک مین غارتگری اور راہزنی کرتے چلے آئی ہین گورنمنٹ انگریزی نی اونکی حملے
اپنی علاقہ سی صرف اسطرح روکے ہین کہ بوقت وقوع کسی مفسدہ بدعت کی اونکی پہاڑونکی اندر فوج بہیجکر سخت
سرزنش کی گئی اور واسطی آیندہ کے اطمینان امن بزور شمشیر لیا گیا ضلع پشاور علاقہ یوسف زئی کے
شمالی و شرقی پہاڑونمین قوم حسن زئی اور متعصب وہابی ہندوستانیونکی واسطی جو مقام ستانہ اور
نواح کوہ مہابن مین مجاہدین بنکر قرار گزین ہوتے ہین چند مراتب فوج کشی ہوی ۱۸۵۸ء مین جب ستانہ پر
بسرکردگی میجر جنرل **سر سڈنی کاٹن صاحب** یورش ہوئی تو اوسکی بعد قوم اتمان زئی اور قوم جدون
سی عہد لیا گیا کہ پہر ان آوارہ ہندوستانیونکو ستانہ مین آباد نہونے دینگے کہ جس سی رعایا سرکار انگریزی
کو تکلیف ہونچا سکین لیکن ۱۸۶۱ء مین بمقام **ملکا** علاقہ چملہ کے بیچ بسبب عہد شکنی قوم اتمان زئی و جدون کے
اوس قسم کے ہندوستانیون نے اجتماع کیا اور بیگناہ رعایا سرکار کو تکلیف دینی شروع کری جسکی تدارک کے
واسطی ۱۸۶۳ء مین ایک دستہ فوج کا زیر حکم برگڈیر جنرل **سر نیول چیمبرلین صاحب** براستہ درہ **انبیلہ** پہاڑ کے
اندر بہیجا گیا ۲۶ - اکتوبر ۱۸۶۳ء کو بڑی سخت لڑائی ہوی اہل بنیر اور سواتہ نے بہی چملہ والونکی مدد
کری آخر کار بعد بہت سی لڑائیونکی موضع انبیلہ ولعلو و ملکا جلا دیا گیا اور چملہ و بنیر والونسی چند یرغمال

کو ہوئی اور سترہ ضرب توپ سکہونکی انگریزون کے ہاتہہ لگی دوئم جنگ فیروزشہر ۲۱ ماہ دسمبر ۱۸۴۵ء کو یہہ لڑائی
راجہ لعل سنگہ سی ہوئی اور اسمین تہتر (۷۳) ضرب توپ سکہہ میدانمین چہوڑ گئے سوم جنگ بمقام آلیوال
جو ۲۸ تاریخ ماہ جنوری ۱۸۴۶ء کو رنجور سنگہ سی ہوا - اور اس لڑائی مین بہت سکہہ دریا مین ڈوب
مری اور سجاش توپ انگریزون کے قبضہ مین آئے چہارم بمقام سبراؤن ۱۰ ماہ فروری سنہ الیہ کو
لڑائی واقعہ ہوئی جسمین سکہون نے بالکل شکست پائی سردار شام سنگہ اٹاری والہ بہی اسی لڑائی مین
مارا گیا واضح رہی کہ سکہونکی آپسمین نااتفاقی اور پہوٹ کی سبب سے انگریزونکو فتح نصیب ہوی ورنہ یہہ
ممکن نہین تہا کہ انگریز باوصف اسقدر قلیل فوج کی ایسی عظیم لشکر پر ایسی جلدی فتحیاب ہوجاتی
الغرض بعد شکست سکہان نواب گورنر جنرل صاحب لاہور مین داخل ہوی او مہاراجہ دلیپ سنگہ
ابن رنجیت سنگہ نی سبب اس فساد کا سرکشی فوج سکہان ظاہر کرکے عفو تقصیرات چاہی عذر اوسکا
مقبول ہوکر نہم مارچ ۱۸۴۶ء کو ایک عہدنامہ جدید لکہا گیا جسکی موجب بعوض خرچ لڑائی اور گستاخی
ملک جالندہر دوآب اور کشمیر و ہزارہ معہ دیگر پہاڑی ملکون کے سرکار لاہور سی گورنمنٹ انگریزی نے
لیکر باقی تمام ملک پنجاب دلیپ سنگہ کو چہوڑ دیا گیا اور حسب درخواست والی پنجاب ایک صاحب ریذیڈنٹ
لاہور مین مقرر ہوا - اور چند صاحبان اسسٹنٹ ریذیڈنٹ اضلاع مین واسطی انتظام اور امن کے بہیجی
گئی چنانچہ افغانستان کی حصہ شرقی مین بمقام پشاور - جارج لارنس صاحب اور بمقام بنون
و دیرہ جات - ہربرٹ اڈورڈس صاحب ناظم اور حاکم ہوی بعد اوسکی ۱۸۴۸ء کو ایک بڑا
بلوہ ملک پنجاب مین واقع ہوا - اول تو دیوان مولراج نی ملتان مین فساد کیا اور دو صاحبان
انگریز کو مار ڈالا اور پہر چتر سنگہ نے ملک ہزارہ مین سرکشی کری اور جب پشاور مین سپاہ سکہہ نے
بغاوت کی تو جنرل جارج لارنس صاحب اور اونکی میم صاحبہ نی کوہاٹ مین سلطان
محمد خان بارکزئی کے پاس پناہ لی تہی صاحب موصوف سلطان محمد خان کے محسن اور آزاد کنندہ
یعنی سر ہنری لارنس صاحب کے بہائی تہی سلطان محمد خان نے ننگ افغانی کو داغ لگا کر جنرل
جارج لارنس صاحب اور انکی میم صاحب کو بتاریخ ۳ دسمبر ۱۸۴۸ء سکہونکی حوالہ کر دیا او کرنیل سر ہربرٹ اڈورڈ صاحب ملتانکی تسخیر مین بانتظام
تمام مشغول رہی اس بلوہ مین بہی سوای ملتان کے چار بڑی سخت لڑائیاں ہوئین کہ جن مین سی ۲۱ فروری ۱۸۴۹ء
کو اخیر لڑائی مین بمقام گجرات سکہونکو شکست فاحش نصیب ہوئی اور بمقام راولپنڈی - شیر سنگہ

## حصہ مشرقی افغانستان

کا بعد یورش انگریزان کے بہی بقبضہ سکہان رہا الاحب ۲۷ ماہ جون ۱۸۳۹ء کو رنجیت سنگہ والی لاہور نے وفات پائی تو سلطنت سکہان کا اوج بہی اوسکے ساتہہ ختم ہوا رنجیت سنگہ کے بعد بیٹا اوسکا کہڑک سنگہ جو کم ہمت اور سادہ لوح تہا گدی نشین ہوا جسکو کنور نونہال سنگہ نی قید کیا اور خود مالک بن بیٹہا ماہ نومبر ۱۸۴۰ء مین کہڑک سنگہ مرگیا اور اوسی روز نونہال سنگہ بہی باپ کے جلانیسی فارغ ہوکر شہر کو آتا تہا ایک دروازہ کی گرنے سی بباعث لگنی ضرب شدید مرگیا اوسکی والدہ رانی چند کور کو شہزادہ شیر سنگہ ولد رنجیت سنگہ نی جو بصلاح دہیان سنگہ وزیر کے گدی نشین ہوا تہا مروا ڈالا بعد اوسکے ۱۸۴۳ء مین شیر سنگہ خود بہی لہنا سنگہ اور چیت سنگہ سندہانوالیان کی ہاتہہ سی قتل ہوا - اور دہیان سنگہ وزیر بہی اوسی روز مارا گیا پہر تو فوج خالصہ مین ایسی بے اتفاقی ہوئی کہ جس سکہہ سردارنے اونکو زیادہ تنخواہ اور انعام دینا قبول کیا اوسنی جسبی چاہا مروا ڈالا چنانچہ اسیطرح راجہ سوچیت سنگہ اور راجہ ہیرا سنگہ کنور پشاورا سنگہ سردار جواہر سنگہ وغیرہ کئی سردار آپسکی لڑائیونمین نوبت بنوبت مارے گئی آخر کار بصلاح رانی جندہ والدہ دلیپ سنگہ کے راجہ لعل سنگہ توشیخانیہ بعہدہ وزارت مقرر ہوا اور چونکہ اونکو بہی اپنی جان کا خوف تہا اسلوسطی دربار مین مشورت ہوکر انگریزونسی تجویز لڑائی کی ٹہری اور فوج کو حکم ہوا کہ فیروزپور کو کوچ کری ۲۳ ماہ نومبر ۱۸۴۵ء کو فوج روانہ ہوئی اور خیرہ سری سی خالصہ جی کی فتح بولاتے ہوئے دریائے ستلج سی بہی پار ہوگئے یہہ ناگہانی خبر سنکر بشگاہ لارڈ ہارڈنگ صاحب گورنر جنرل ہند سے ۱۳ ماہ دسمبر سنہ الیہ کو ایک اشتہار جاری ہوا کہ جسکا مضمون مختصراً یہہ ہی فوج سکہونے برخلاف عہدنامہ مورخہ سال ۱۸۰۹ء دریای ستلج سی بارادہ جنگ عبور کیا اس سبب سی علاقہ این روی ستلج ضبط ہوکر ممالک محروسہ سرکار انگریزی مین شامل کیا گیا*

## حال قبضہ انگریزان

چونکہ افغانستانکی حصہ مشرقی پر تسلط انگریزان بشمولیت صوبہ پنجاب ہوا لہذا مختصراً ذکر ضبطی پنجاب مناسب نظر آیا جب سکہونکی طرف سی اسطرح ناگہان عہدشکنی ہوی تب جسقدر جلدی سی ممکن تہا نواب گورنر جنرل اور سپہ سالار ہند نی افواج ضروری کو جمع کرکے مقابلے کا حکم دیا چنانچہ چار لڑائی مفصلہ ذیل ہوئین کہ اون چارونین سکہونکو شکست در شکست ہوتی رہی - اول جنگ مُدکی یہہ لڑائی ۱۸ دسمبر ۱۸۴۵ء

کی منظوری سی بمقام راولپنڈی محمد اعظم خان کی رہایش تا تصفیہ فساد خانگی تجویز ہوئی اور بطور مہمانی اول ڈیڑہ
سو روپیہ روزینہ اور پہر جب سوار کم کردئے گئی تو پچاس روپیہ یومیہ سرکار انگریزی سی واسطی محمد اعظم خان کے
مقرر ہوا تا ہذا الیوم راولپنڈی مین فروکش ہے جب محمد اعظم خان کو شیر علیخان اسطرح آوارہ کر چکا تو
محمد افضل خان کی طرف جو بلخ کا حاکم تہا توجہ کری وہ بہی ترکستان سی کوچ بکوچ کابل کیطرف
چلا آتا تہا بمقام دشت سفید ہر دو لشکر ہراول کے مابین چند جنگ واقع ہوئی مگر محمد افضل خان جیسے
سپہ سالار اور اوسکی فوج بہی آراستہ تہی نبرد آزمائی کی میدا مین مغلوب نہو سکا تب شیر علیخان نے
صلح کا پیغام بہیجا چند شرائط خفیف کے ساتہہ صلح منظور ہوئی اور بمقام مزار شریف ہر دو برادران نے
حلف مصحف مقدس کیا کہ ان شرائط کی مخالف کوئی امر نہین کیا جاویگا جب اسطرح عہد بسوگند قوی مضبوط
ہو چکا تب دوسری روز محمد افضل خان ملاقات کیواسطی اوسکے دیرہ پر آیا شیر علیخان نے عہدنامہ
کو بر سر طاق رکہکر حلف شکنی کری اور محمد افضل خان کو گرفتار کرکے قید کرلیا اوسکا بیٹا مفرور ہوکر
شاہ بخارا کے پاس مددخواہ گیا اس عہد شکنی سے تمام افغانستان مین شیر علیخان کا بدنامی کے سوا
اعتبار اوٹہہ گیا اور محمد امین خان حاکم قندہار و محمد شریف خان وغیرہ چند برادران شیر علیخان
سی بیزار ہوکر خود مختار بن بیٹہے جنگی اور بر فوج کشی کی طیاری شیر علیخان کر رہا ہے دیکہا چاہئی اس
خانگی فساد کا انجام کیا ہو مگر عنوان ناقص معلوم ہوتے ہین کل آمدن افغانستان مغربی کی معہ علاقہ بلخ
محاصل اراضی کے ساتہہ محصول سوداگری وغیرہ ملاکر سالانہ تقریبًا ایک کروڑ کی ہے اسمین پچاس لاکہہ تو کابل
قندہار وغیرہ اصلی افغانستانکی اور پچاس لاکہہ ہرات کی معہ توابعات اوسکی اور باقی بلخ وغیرہ گرچہ اراضی
پر کچہہ محصول بہت سخت نہین مگر باجہہ کی بے انتظامی مشہور ہے اور تنقیح حقوق مالکان اراضی کے واسطی صرف
قبضہ شمشیر ہے مال سوداگری کی محصول مین زیادہ سخت گیری اور بی تدبیری ہی اگر انصاف کی ساتہہ طرح طرح کے
محاصلات کا انتظام شائستہ کیا جاوے تو رعایا کی آسودگی کے سوائی رقم آمدن کو بہی مدد مل سکتی ہے واسطے
دادرسانی رعایا حکام افغانستان مغربی کے علاقون مین واسطی فتوی شرعی قاضی مقرر مین اور گرچہ ظاہر
مشہور یہہ ہی کہ بموجب حکم قران شریف فیصلہ پاتے ہین مگر حقیقت مین جو اوسطرف کی رعایا سی حال سُنا
گیا تو معلوم ہوا کہ قاضیون پر نگرانی حکام کیطرف سی برای نام ہے قاضی جی نے جس طرف سی شکم پوری
کرلی اوسکی مفید مطلب فتوی دیدیا اور اس بہانہ پر اکثر ظلم ہوتا ہے حکام رعایا پر ورکو بیدار مغزی چاہئی ۞

کے جو بچ نہ سکتا تہا قندہار کیطرف کوچ کیا اور نہم تاریخ جون ۱۸۶۲ء کو گرشک مین پہونچا سولہوین جون کو دریای
ہلمند سے عبور کرکے بی مقابلہ سیدہا فرہ کو کوچ کیا چند عرصہ سخت محاصرہ کے بعد میر افضل خان حاکم قلعہ نے ۲۹
تاریخ ماہ جون سنہ الیہ کو فرہ امیر دوست محمد خان کے حوالہ کیا بعد حصول اصل مطلب کے امیر دوست محمد خان
نی اپنی جرات جبلی سی ارادہ تسخیر ہرات مصمم کرکے ہرات کی طرف عنان عزیمت کو پہیرا سلطان جان
کی فوج جو فرہ کو آئی تہی پیچہی ہٹ گئی ۲۸ تاریخ ماہ جولائی کو امیر دوست محمد خان کی فوج نی شہر ہرات
کا محاصرہ شروع کیا ایام محاصرہ مین فریب اور دغا بہت کچہہ ہوی اور ایک دوسری کی فوج سی آدمی گرشتہ
ہوکر جاتے آتے رہے ابتداء محاصرہ مین امیر دوست محمد خان کی دختر سلطان جان کی بی بی نے جو بڑے
لئیق تہی وفات پائی اور ششم اپریل ۱۸۶۳ء کو سلطان جان خود بہی فوت ہوا اکثر لوگ اشتباہ
زہر دہی کرتے ہین بعد اوسکی بہی دوست محمد خان اس ارادہ پر قایم رہا کہ ہرات کو مفتوح کرین چہہ
عرصہ تک شاہ نواز خان والی ہرات مرحوم کا فرزند دلاوری سی لڑتا رہا لیکن آخر کار ۲۷ ماہ مئی ۱۸۶۳ء
کو امیر دوست محمد خان نی سخت حملہ کیا اور بسبب دغابازی سپاہ قلعہ دار کے ہرات پر تصرف کر لیا اس فتح
خبر تاہنوز اچہی طرح مشہور نہین ہوچکی تہی کہ بتاریخ نہم ماہ جون ۱۸۶۳ء مطابق ۱۲۸۰ ہجری امیر
دوست محمد خان نے بمقام ہرات وفات پائی بعد اوسکی امیر شیر علیخان جسکو باپ نے ولیعہد کیا تہا حکمران
ہوا شیر علیخان محمد شریف خان کو ہرات مین چہوڑکر خود معہ شاہ نواز خان جو بطور نظربند
قید تہا کابل کو واپس ہوا فی الحال بجای امیر دوست محمد خان اپنی باپ کے امیر شیر علیخان گدی
نشین ہے مگر اور بہائیون سی مخالف ہین سب سے پہلے محمد اعظم خان والی خوست اور علاقہ کورم نے
شیر علیخان کی حکومت سی اعتراض کرکے دعوی کیا کہ محمد افضل خان جو اوسکا حقیقی بہائی اور سب
فرزندان امیر مرحوم سی بڑا ہے مستحق ریاست اوسکو سمجہنا چاہئی شیر علیخان کو یہہ بات ناگوار گذری
جب محمد اعظم خان کہلے بندون باغی ہو بیٹہا تب شیر علیخان نے فرزند بہمراہی محمد رفیق خان
فوج کشی کرکے علاقہ خوست و کورم مقبوضہ محمد اعظم خان مفتوح کر لیا اور محمد اعظم خان بسبب [illegible]
اور بیدلی فوج اونسی مقابلہ نکرسکا لاچار جان بچانی فرض سمجہکر سب مال اسباب چہوڑکر جریدہ ڈیڑہ سو سوار کے
ساتہہ علاقہ کوہاٹ سلطنت انگریزی کی حدود مین پناہ طلب آیا میجر ہو جیمس صاحب کمشنر
قسمت پشاور نے ملاقات کرکے حسب ایمای گورنمنٹ پنجاب بہت تپاک سی اوسکی مہمانی کی اور گورنمنٹ

اور اسیطرح سرکار انگریزی نے بہی رابطہ اتحاد کو اوسکی ساتہہ مضبوط کیا شروع ۱۸۵۱ء مین مسمی عبد الغفور خان
تیمنی کے سردار نے جو ملک غور سی علاقہ تیورہ کا رئیس تہا عداوت خانگی کے باعث سی اپنی ایک رشتہ دار کو
علاقہ فرہ- کو قتل کر دیا فرہ- کا مضبوط قلعہ قندہار اور ہرات کی راہ مین واقع ہی محمد شریف خان ولد
امیر دوست محمد خان حاکم قلعہ مذکور کو اس بدعت سردار تمنی سی طیش ہوا- اور اوسنی اپنی باپ-
دوست محمد خان سی عبد الغفور خان کو سزا دینی کی اجازت چاہی امیر دوست محمد خان نے کچہہ
تامل کے بعد اجازت دی جب اس ارادہ کا حال سلطان جان والی ہرات نی سُنا تو اوسنی حجت اعتراض
کیا اوسکی بی بی جو امیر دوست محمد خان کی دختر تہی معہ اپنی فرزند شاہنواز خان کے ہرات سی
فرہ کو بدین غرض گئی کہ اسکے خاندان مین لڑائی فساد نہو جب اوسکی ملاقات محمد شریف خان سے
ہوئی تو یہہ خبر مشہور کی گئی تہی کہ امیر صاحب کی دختر کی التماس کے سبب سے عبد الغفور خان پر عفو کیا گیا
چنانچہ اس خبر کے سنتے سے اوس سردار نی اپنی ہمراہیونکو متفرق اور منتشر کر دیا تب محمد شریف خان نے
ناگہان شب کیوقت کوچ کر کے عبد الغفور خان پر حملہ کیا اور اوسکو لاچار بہاگنا پڑا اسب ملک اوس کا
محمد شریف خان کے قبضہ مین آگیا عبد الغفور خان اپنی مربی سلطان جان کے پاس چلا گیا شروع
ماہ مارچ مین سلطان جان نے واسطے اعانت عبد الغفور خان کے سبزوار کیطرف جو ہرات اور فرہ
کی مابین ہے کوچ کیا اوسکی ہمراہ آٹہہ ہزار فوج آئین اور تین توپین اور سوا اسکی ملکیہ سپاہ بہت تہی یہہ
سپاہ مقام خلعت گاہ مین پہونچی جو فرہ سی ساڑہی چار میل کے فاصلہ پر ہے اوسوقت سردار سیف اللہ خان
نوجوان فرزند امیر دوست محمد خان کا قلعہ فرہ مین تہا اور اوسکی پاس جمعیت یہہ تہی چار کمپنی سپاہ
پیادہ آئین اور دوسو جزائلچی اور دوسو سوار اور چار چہوٹی توپین لیکن دروازی قلعہ کے خانان فرہ کے اختیار مین
تہی بعد محاصرہ اونیس روز کے خانان مذکورین سے خان محمد خان عیدو خیل و جبار خان نورزئی و محمد خان
اچکزئی نے دروازے کہولدئی تب سیف اللہ خان کو سیف چہوڑ کر مجبور قلعہ دیدینا پڑا جو مستورات
قلعہ مین تہین محفوظ رہین اور سپاہ سی ہتہیار لیکر باہر نکالدیا گیا یہہ ناخوش خبر امیر دوست محمد خان
کو مقام جلال آباد پہونچی اونہوں نے فوراً قندہار کی اونچی اونچی آدمیونکو خط لکہکر محمد امین خان کے
اطاعت کا حکم دیا اور خانان جلال آباد- کابل- غزنین اور علاقہ کوہستان کو معہ سعادت خان
لالپورہ والے کے تنبیہ کیا کہ اپنی اپنے ہمراہیونکو لیکر نوکری کے واسطے حاضر ہو جاوین اور خود بعد کچہہ توقف

ہاری جانے کی بعد باقیماندہ جو جلال آباد کیطرف روانہ ہوے تھی اثر محمد شاہ خان وغیرہ خانان غلزائی ہیون نے اپنی قوم اور دیگر اقوام کا لشکر جمع کر کے بمقام تیزین اور گندمک انگریزی فوج سے بسبب برف پڑنیکی جنگ کر کی غالب آئی اور مہتر موسی خان سلیمان خیل نے غزنین کیطرف آکر ہنگامہ شروع کیا اور بہت لڑائیونکی بعد انگریزون سے کہا کہ تم شہر چھوڑ کر کابل یا قندہار کیطرف چلی جاؤ تمہاری مزاحمت نہین کرینگی جب اس اقرار پر اعتبار کر کی انگریزی فوج باہر نکلی تب افغانون نے حملہ کیا اور غزنین مین برف بہت پڑی تھی جسکی سبب سے سپاہ انگریز لاچار ہوگئی اور بہت نقصان اوٹھایا جو قتل سے بچی وہ پکڑی گئی اور قیدیان گرفتار شدہ نے تار وزر ہائی بہت تکالیف و سختی اوٹھائی بعد فرصت غزنین کے سب لوگون نے خصوص قوم غلجائی نے کابل کیطرف چڑہائی کی مہتر موسی سلیمان خیل اور سرانداز خان بہاول خان اندڑ اور محمد شاہ خان و عزیز خان جبار خیل اپنی اپنی قوم کی سرگروہی مین اس لشکر کی افسر تھی اور وزیر محمد اکبر خان خلف امیر دوست محمد خان ترغیب دہندہ اور سب کا پیشرو تھا جب شاہ شجاع سردار شجاع الدولہ خان کے منصوبے سے مارا گیا تب سوای بارکزئیونکی ریاست کی لایق کوئی نہین تھا بعد رفع فساد کابل جیسا کہ اوپر لکھا گیا امیر دوست محمد خان رہائی پاکر اپنی ملک مین واپس آیا اور بدستور حکمرانی کرنی لگا۔ اس یورش کے مخالف نتیجہ کے سبب سے انگریزونکا نام افغانستان مین بدنام ہے بعد اس فساد کے ❊

## مغربی حصہ مین

بارکزیون کا تسلط رہا الاہرات ۱۸۴۲ء تک شاہزادہ کامران ابن شاہ محمود سدوزئی کی قبضہ مین تھی اسکو وزیر یار محمد خان علیکوزئی نے ۱۸۴۲ء مین قتل کر کے اپنا قبضہ کر لیا جب وہ مر گیا سردار سید محمد خان اسکا بیٹا اپنا باپ کا جانشین ہوا جب اسکی دماغ مین خلل پڑا اور ملک مین بی انتظامی ہوگئی تب عیسی خان کو ہی ہرات پر قابض ہو گیا جس سے سردار سلطان احمد جان ابن سردار محمد عظیم خان برادرزادہ امیر دوست محمد خان نے باعانت شاہزادہ ایران لے لی علاوہ افغانستان کی بلخ اور نیز قہندز کو جو بخارا سے جنوب کیجانب کوہ ہندوکش سے شمال دریای جیحون کے کنارہ پر واقع ہے ۱۸۵۰ء مین سردار محمد افضل خان سب سے بڑی فرزند امیر دوست محمد خان نے بزور فوج فتح کیا اور باوجود ناراضگی رعایا اور فساد چہوٹے چہوٹی رئیسان میمنہ اور سرپل اور شبرغان ملک پر قبضہ قایم رکھا ہوا ہے امیر دوست محمد خان والی کابل نے ۱۸۵۵ء کو تازہ عہدنامہ سرکار انگریزی سے کیا جسکا مضمون بسبب طوالت درج نہین کیا گیا مختصر مطلب یہہ کہ مین گورنمنٹ انگریزی کا ہمیشہ دوست رہونگا اور اوسکی دشمن کو اپنا دشمن سمجھونگا

مہتر موسی و کوت خان تیجی اور قوم وردگ خیلجی نظر خان و اکرم خان و میر عالم خان خستہ تہی ور فارسی بانونکا
سردار محمد خان و قوم ہزارہ کا جعفر علی اور بختیار علی افسر تہا بعد رفع فساد غزنین شجاع الملک بہمراہی فوج انگریزی کابل کو گیا
و دوست محمد خان بہمراہی چار سو سپاہی کے کوہستان کی طرف بہاگ گیا او محمد اکبر خان ولیعہد اوسکا بہی ترکستان کی طرف چلا گیا شیر علیخان و محمد امین خان
بہاگ کر جا اتہ زرمت مین پناہ گزین ہوئی شمس الدینخان و محمد افضل خان و سلطان خان قوم غلزائی مین
ترغیب بغاوت کیواسطے پہرتی تہی شجاع الملک نے معرفت خان شیرین خان کے دوست محمد خان کو حیلہ
اور فریب سے کابل مین طلب کیا اور انگریزون پر اوسکا بطور خود آنا ظاہر کیا جب دوست محمد خان گرفتار
ہو کر ہندوستان کی طرف بہیجا گیا تب قوم بارک زئی او جبار خیل شاخ غلزائی جو رشتہ دار دوست محمد کے
تہی مستعد پیکار ہوئی ڈہائی برس کے آرام کی بعد دفعتاً فساد مچا باعث اس فساد عام کی جو ملک مین مشہور ہین درج کی
جاتی ہین اوّل امیر دوست محمد خان کی گرفتاری سی محمد اکبر خان اور دیگر فرزندان اوسکی ہر قوم مین بطور روے
آوری جا کر مدد خواہ اور سرگروہ اس ہنگامہ کے ہوی دوسری لوگ مشہور کرتی ہین کہ شاہ شجاع نی عبداللہ خان
اچکزئی و امین اللہ خان تاجک لوگری و مہتر موسی خان و عزیز خان و محمد شاہ خان ملکان غلزائی
و ملا عزیز اخوندزادہ بہاء افغانی و غیرہ سرکردگان قوم کو بلا کر پوشیدہ کہا کہ انگریز تمہاری گرفتاری کی فکر مین ہین تمکو بہی
گرفتار کر کے مثل امیر دوست محمد خان کے جلاوطن کرینگے اور سبب اس بیوفائی کا یہہ تہا کہ وہ اپنی بی اختیاری
سی ناراض ہو کر سمجہا تہا کہ انگریز حکومت کو اپنی ہاتہ مین رکہینگے بلکہ یہہ بات مشہور ہوگئی تہی کہ حکم سرکار کمپنی کا اخراج
ملک شاہ شجاع کا تہا تیسرے یہہ امر کل افغانون مین اہل غرضون نے مشہور کر دیا کہ انگریزون نے حکم دیدیا ہی کہ عورات
منکوحہ و غیر منکوحہ فاعل مختار ہین جس سے چاہین ہین اور چونکہ افغانونمین آزادی عورات مثل قتل ناگوار سخت ہے
اسواسطی گہبرا گئی چوتہا عورات خانگی کی آمدرفت کمپ انگریزی مین باعث زیادہ تر غیرت اور خرابی اور کینہ توزی
انکی طبائع مخلوق کے ہوئی و پنجم یہہ کہ شہر کابل مین متصل باغ شاہ ایک خانقاہ سید مہدی آتش نفس کے
مشہور ہی اسمین بدون اطلاع افسران علیٰ چند سواران رسالہ انگریزی کی گہوڑے باندہی تہی اس زیارت کے
اکثر باشندگان نواح کابل معتقد تہی جنکو یہہ زیادتی سخت ناگوار گذری ایسی وقت مین محمد شاہ خان جبار خیل
نی ایک روز صبح اوٹہکر مشہور کیا کہ آج رات خواب مین یہہ بزرگ مجھکو کہتا تہا کہ باوجود موجود ہونے اسقدر میری
مرید مسلمانونکی بہی میری مزار کی اسقدر بی ادبی ہوئی ہے اب فوراً تلوار پکڑ کر ان دشمنون کو ملک سے نکال دیو
فتح تمہاری ہوگی اس جہوٹی بات نے بڑا اثر کیا اور بلوہ شروع ہوگیا اکثر فوج سرکاری کابل مین تباہ ہوگئی سکندر برنس صاحب

کابل کو پہونچا اور جنرل ناٹ صاحب بھی بعد مسماری و خرابی قلعہ قلات غلزائی و گرشک - و غزنین - کابل
مین داخل ہوا صالح محمد خان نے جسکے سپرد محمد اکبر خان کے حکم سی قیدیان انگریزی تھی بیس ہزار نقد اور ایکہزار
ماہواری پنشن لیکر کے سب قیدی انگریز جنرل صاحب کے لشکر مین پہونچا دئی اور محمد اکبر خان کو کوہستان
کابل سی پرے تک بھگا دیا گیا اور اسطرح گئی ہوئی بات کو فتح مندی کی نام سی انگریز دوبارہ حاصل کر کے
کابل سی واپس ہوئی اور ششم ماہ نومبر ۱۸۴۲ء کو پشاور مین پہونچی بعد ازان دوست محمد خان
کو معہ اوسکی سب ہمراہیان کے منظوری شرائط دوستی رہا کر دیا اور افغانستان کا یہہ بڑا معاملہ طی ہوا

## حال اس جنگ کا جسطرح افغانستان مین مشہور ہے

کتابی بیان اوپر لکھا گیا مگر افغانستان مین اسطرح مشہور ہی کہ جب آمد آمد فوج انگریزی از راہ قندہار افغانستان
مین گرم ہوئی اوسکی ساتھہ آوازہ فوج کشی سکھان از راہ پشاور مشہور ہوا - باستماع ان اخبار کی شاعران
فضول نے بزبان پشتو اور فارسی اس مضمون کے شعر کہنے شروع کئی کہ مسلمانون تلوار کو ہاتھہ مین پکڑو اور جہاد ہتیار کرو
کہ دونون طرف سی سپاہ مخالف دین حملہ آور ہے اس مضمون شاعرانہ نی لوگون کے دلپر اثر کیا اور علماؤن نے
نشان ہای سفید باندھکر وعظ اور ترغیب جہاد کی وہیہ بدیہہ شروع کری بسبب تعصب مذہبی لوگونکا مزاج خون
ریزی کیطرف مائل ہوا ان بواعث سی فوج آمد قندہار کی مقابلہ کے واسطی چودہ ہزار سوار اور تیس ہزار پیدل
مسلمان علاقہ مُقُر نواح غزنین مین جمع ہوئی اور بعد سخت لڑائیون کے انگریزون نے شہر غزنین مفتوح کیا
اور غلام حیدر خان نے بالاحصار غزنین سی بذریعہ طناب اوتر کر قوم وردگ مین جا پناہ لی باوجود فتح
غزنین بارہ روز تک افغان انگریزون سی لڑتے رہی اس عرصہ مین شاہ شجاع الملک نے خانان غلزائی
اور دیگر سرداران قوم کیطرف خط بھیجکر طلب کیا اور سب کو فہمایش کری کہ انگریزونکو اس ملک سی کچھہ غرض نہین ہے
صرف میری کمک کیواسطی آئی ہین بعد انتظام کابل - پشاور کی رستی ہندوستان کو واپس جاوینگی بلکہ اونکو
خوش کرنیکے واسطی یہہ بھی کہدیا کہ بعد فتح کابل - خیبر کی رستی - پشاور - پر حملہ کرکی سکھونسی ہمکو چھڑا دینگی
یہہ خبر سنکر لوگونکو صرف تسلی ہی نہ بلکہ شاہ شجاع کی آنی سی خوشی بھی ہوئی اکثرون نے اوسکی طاعت قبول
کری اور حشری کا لشکر اپنی گھرونکو گیا ان لڑائیونمین شاخ انڈر قوم غلزائی کی بڑی ملک اپنی
قوم کی لشکر کے سرگروہ سمیان - سکندر خان و بخشی خان و سرانداز خان و عبد احمد خان
و بہاول خان تھے اور شاخ ترکی قوم ایضاً مین مرتضی خان اور میرزا خان اور ملکان سلیمان خیل

غور بند انگریزی فوج سی مقابلہ آن پڑا ہوا مگر دونون دفعہ شکست کہائی تب لاچار ہوکر صرف ایک آدمی
کی ساتہہ کابل مین چلا آیا اور اپنی آپ کو سپرد افسر فوج انگریزی کر دیا اور وہان سی ہندوستان کو
بہیجا گیا جسجگاہ گورنمنٹ ہند سی دو لاکہہ روپیہ سالانہ پنشن اوسکا مقرر ہوکر لدیانہ مین رہنی کا
حکم صادر ہوا بعد اوسکے افغانستان مین تہوڑی تہوڑی لڑائی ہوتی رہی بماہ اکتوبر راستہ درمیان
کابل اور جلال آباد کی افغانون نے بند کر لیا تب ایک دستہ فوج زیر کمان جنرل سیل صاحب واسطے
کہولنی راستہ کی کابل سے جلال آباد کو بہیجا گیا جنرل مذکور دلاورانہ لڑائی کی بعد جلال آباد مین پہونچ
گیا الا وہان پہر محصور ہوگیا اس موقعہ پر افغانستان مین بغاوت کا جہنڈا کہڑا ہوکر ہر طرف سی فساد
شروع ہوا دویم ماہ نومبر ۱۸۴۱ء کو سر الگذنڈر برنس صاحب شہر کابل کی اندر مارا گیا اگر اوس وقت
کمانیر فوج متعینہ کابل اوس مفسدہ کا تدارک کرتا تو اسقدر دشواری پیش آتی مگر وہ دلی مین پڑ جانی
سی وہ وقت ہاتہہ سی جاتا رہا اور پہر بہی محمد اکبر خان خلف دوست محمد خان کی دغاباز وعہدون
پر اعتبار کرنی سی یہہ نتیجہ نکلا کہ ششم ماہ جنوری ۱۸۴۲ء کو جو چار ہزار پانسو لڑنے والے سپاہی اور
بارہ ہزار بہیڑ کی لوگ کابل سی ہند کیطرف روانہ ہوئی اونمین سی بباعث پڑنی برف اور دغابازی
محمد اکبر خان کی جلال آباد مین صرف ایک ڈاکٹر صاحب زندہ پہونچی یہہ حسرت افزا خبر لائی غزنین
اور قندہار مین بہی فساد ہوا۔ اور طرفہ بیوفائی یہہ کہ صفدر جنگ بیٹے باپ شجاع کو انگریز افغانستان
کا مالک بنانے آئی تہی وہ بہی جنرل ناٹ صاحب کے لشکر سی قندہار مین لڑا مگر شکست پائی
شاہ شجاع کسی انتظام کے واسطے قلعہ بالا حصار واقع کابل سی نکلکر باہر جاتا تہا کہ دوست محمد خان
کی جانب دارون نی کمین لگا کر اوسپر چند بندوقین چلائین جنمین سے دو اوسکو نازک جگہہ پر لگین
اور فوراً مر گیا اس عرصہ مین بجائی لارڈ آکلنڈ صاحب۔ لارڈ النبرا صاحب گورنر
جنرل ہوکر ہندوستان مین آیا اور اوسکی دانست مین بسبب ماری جانی شاہ شجاع کی یہہ مناسب
نظر آیا کہ افغانستان کی سلطنت مین کچہہ دخل نہ دیا جاوی رعایا ملک کی جسکو چاہی بادشاہ بنالے
لیکن اتنا حکم دیا کہ جنرل پالک صاحب۔ جلال آباد سی اور جنرل ناٹ صاحب قندہار سی
جاکر اکبر خان کو کابل سی نکال دین اور قیدیان انگریزی کو واپس لیکر گہڑی ہائی متصلہ کو سمار
کراکر فوج سرکاری واپس چلی آوی چنانچہ ۱۶ ستمبر ۱۸۴۲ء کو بعد کئی لڑائیون کے جنرل پالک صاحب

جوانمردی سی حملہ کیا لیکن بنقصان کثیر اوٹھاکر شکست کہائی اور افغانون نی تلوار اوٹھاکر خندق سی اوترا نکو
دور تک بہگا دیا مگر لشکر ایرانی نے بہر بدستور ہرات کا محاصرہ کر لیا تب ۱ جولائی سنہ کو مسٹر مکنیل صاحب
ایلچی انگلستان نے کرنیل اسٹاڈٹ صاحب کو اس پیغام سی شاہ ایران کے پاس بہیجا کہ اگر ہرات پر اودست
اندازی ہوگی تو اسمین شاہ انگلستان کی ناراضی ہوگی یہہ پیغام والی ایران پر موثر ہوا ۱۴ اگست کو
اوسنی واپس جانا منظور کیا اور نہم ستمبر سنہ ۱۸۳۸ء کو اپنی ملک کو روانہ ہوا لیکن کامران کے ساتہہ اوسنی کچہہ
انتظام صلح و سازش نکیا شاہ روس نے اپنا ایلچی واپس بولا کر اوسکی عوض مین دوسرا ایلچی مقرر کیا اور
عہدنامہ سرداران قندہار نامنظور کر کے انگلستان کو اطلاع لکہہ بہیجی اور چونکہ یہہ امر پانچوین مارچ سنہ ۱۸۳۹ء
کو ہوا جب مشہور تہا کہ فوج انگریزی افغانستان کو آتی ہی تو اس سی پایا جاتا تہا کہ شاہ روس کو
فوج سرکار انگریزی سی کچہہ مزاحمت کرنا منظور نہین ہے الغرض انگریزی فوج نی براستہ سندہ و بلوچستان
امیران سندہ کی تمرد کو بزور شمشیر مطیع کر کی ۲۲ فروری سنہ ۱۸۳۹ء کو اوتیس ہزار تین سو پچاس سپاہی
نی چہہ ہزار فوج شاہ شجاع نے بمقام سیوان سی براستہ درہ بولان قندہار کی طرف کوچ کیا اور بسبب کمی
پانی بہت سی تکلیف اوٹہاکر چہارم ماہ مئی سنہ کو قندہار مین پہونچی وہانکی سردار بہاگ گئی اور ہشتم ماہ
مئی سنہ ۱۸۳۹ء کو شاہ شجاع بمقام قندہار دوبارہ تخت افغانستان پر بٹہایا گیا بعد قیام چہہ ہفتہ کے
ایک بڑا دستہ فوج کا براہ تیزناک غزنین کو روانہ ہوا۔ اور سخت مقابلہ کے بعد ۲۳ تاریخ ماہ جولائی
سنہ ۱۸۳۹ء کی صبح کو سپاہ انگریزی نی دلاورانہ حملہ کر کے دروازہ کو باروت سی اوڑا دیا اور شہر غزنین
تسخیر کیا گیا دوست محمد خان یہہ حال سنکر حیران ہوا۔ اور فوراً صلح کی درخواست کری الا جو شرائط
صلح سرکار انگریزی نی بیان کرین اونکو بسبب زیادہ سخت ہونی کی منظور نکر سکا اور مقابلہ سی عاجز
آکر ترکستان کیطرف بہاگ گیا توپ خانہ اوسکا لیا گیا اور فتحیاب فوج فتح کی ہری بولتی ہوئی
کابل مین داخل ہوئی اور سوای بعضی سرداران قوم غلزائی سب ملک تابعدار ہو گیا بظہور آثار امن کے
جنرل سر جان کین صاحب بعد فتح قلعہ قلات ہمراہی ایک فوج کی اٹک کی رستی ہندوستان کو
واپس گیا اور کچہہ فوج کابل مین واسطی استقلال شاہ شجاع کی چہوڑ دی گئی دوست محمد خان
نی بخارا مین جاکر شاہ بخارا سی مدد مانگی تہی الا والی بخارا نے بجای مدد کی اوسکو قید کر لیا ماہ
اگست سنہ ۱۸۴۰ء کو قید سی بہاگ کر اور کچہہ فوج جمع کر کے متصل بامیان اور دوسری دفعہ قریب درہ

سنہ ۱۸۳۶ء مین شاہ ایران نی ہرات کی طرف اپنا لشکر لیکر کوچ کیا شاہزادہ کامران والی ہرات نے
اپنا وکیل واسطی صلح کی بہیجا اور ایلچی انگلستان نے بہی منظوری صلح کی صلاح دی بلکہ طہران سی کہا مگر ایلچی
روس کے پہونچ جانی اور مخالف صلاح دینی سی صلح نامنظور ہوکر قلعہ غوریان کو فتح کرکی فوج ایرانی
مقابل ہرات کی خیمہ زن ہوئی اس عرصہ مدت مین دوست محمد خان والی کابل کی صلاح ظاہر اچہی
نہین معلوم ہوتی تہی اسواسطی لارڈ آک لینڈ صاحب گورنر جنرل ہندنی میجر سکندر برنس صاحب
کو کابل مین بہیجا کہ امیر کابل کا مطلب دریافت ہو مگر دوست محمد خان کا ارادہ کچہہ اور تہا اونکی
سبب پہونچ جانی وکیل ایرانی کی برنس صاحب کو ایک گول مضمون کا خط دیکر رخصت کر دیا بجواب اس خط کی گورنر جنرل صاحب ہندوستان نے دوست محمد خان
کو لکہا کہ واسطی صلح ہمراہ رنجیت سنگہ سرکار انگریزی مدد مناسب دیوی گی اور تمکو دستور اپنی ملک مقبوضہ
پر بہی قایم رکہی گی الا اس شرط سی کہ افغانستان مغربی ملکون سی کچہہ تعلق نرکہو اس خط کا دوبارہ
کوئی جواب نہ آیا اوس وقت ایسا قیاس کیا گیا تہا کہ اس یورش مین ہرات ضرور ایران کی قبضہ
مین آوی گی اور سب مغرب کے ملک شامل ہوکر روس کے تابعدار ہو جاوین گی اور پہر ہندوستان مقبوضہ
انگلستان کے ساتہہ مزاحمت کرنے کا احتمال تہا اس سبب سی ضرورت معلوم ہوئی کہ مغرب والون کی امورات
مین کچہہ مداخلت کیجاوی حالانکہ شاہ روس باربار لکہتا تہا کہ اس فساد سی ہماری کچہہ مراد نہین ہے
اور ارادہ ہند کا تو خود ناممکن ہے شاہ شجاع دعویدار اور حقدار تہا سلطنت کابل کا اور ایسا
سمجہا گیا تہا کہ افغانستان کے سب لوگ اوسکی خواہان ہین اور اوسکی دوست بہ نسبت بارکزئیونکی زیادہ
اور زوراور ہین اور نیز رنجیت سنگہ کی جو اوس وقت دوست محمد سے لڑرہا تہا شاہ شجاع
ساتہہ دوستی تہی اس خیال پر کہ اگر انگریز شاہ شجاع اور رنجیت سنگہ کی ساتہہ شامل ہونگی تو شجاع الملک
کو آسانی سی افغانستان کے تخت پر بٹہا سکین گے اور تب افغانستان گورنمنٹ ہند کی تابع ہوگا اور مابین
ہندوستان اور مغربی سلطنتونکی روک ہوگی اس ارادسی ۲۶ - ماہ جون ۱۸۳۸ء کو بمقام لاہور مابین سہ فریق
یعنی گورنمنٹ انگریزی اور رنجیت سنگہ و شاہ شجاع کی ایک عہدنامہ تحریر ہوکر ہر ایک کی جانب سی دستخط
کیا گیا اوس عہدنامہ کے روسی ایک فوج انگریزی بنگالہ حاطہ کی دریای سندہ کی طرف روانہ کی گئی اور
وہان اوس سی کچہہ فوج پریزیڈنسی بمبئی کی بہی شامل ہوئی اس مدت کی مابین محمد شاہ ایرانی ہرات کی تسخیر
مین مصروف رہا چنانچہ ۲۳ تاریخ ماہ جون ۱۸۳۸ء کو حسب تعلیم ایلچی روس کے ایرانی فوج نی ہرات پر بڑے

# حال فوج کشی انگریزان اسلطنت کابل

## یعنی مغربی افغانستان پر

تاہنوز ایسا مضبوط سبب جس سی غیر ملک کی ریاست مین دخل دینا مناسب اور ضروری سمجہا جاوے
کوئی معلوم نہین ہوا۔ الا اوس وقت جو امور باعث فوج کشی ہوئی وہ مختصراً درج کئی جاتے مین جب
سکہون نے افغانستان شرقی پر قبضہ کرلیا تو دوست محمد خان۔ پشاور کو پہر فتح کرنا چاہتا تہا مگر چونکہ
اوسکو اکیلا اس مہم مین کامیاب ہونیکی امید نہین تہی اسواسطی شاہِ ایران اور بخارا کی بادشاہ سی
مدد خواہ ہوا۔ ایران مین بعد وفات فتح علی شاہ کی مرزا عباس کا بیٹا محمد شاہ بادشاہ بنا یہہ نوعمر
بادشاہ اپنی باپ متوفی کے ارادہ فتح ہرات کو بدل پورا کرنا مانگتا تہا اور ایسا احتمال گذرا تہا کہ بعد
فتح ہرات کی افغانستان پر دریای اٹک تک ایرانیون کا قبضہ ہوجاوی گا اور قبل اسکے ایرانیون نے
شاہِ روس کے دباؤ کی سبب سی شاہ انگلستان سی مدد مانگی تہی اور اس مراد سی کہ شاہِ ایران
اپنی ملک کو باہر کے غنیمون سی بچا رکہی نہ یہہ کہ باہر کے ملکون پر حملہ کری انگلستان سی کچہہ زر نقد
اور چند ولایتی افسر واسطی سکہانی قواعد فوج ایرانی کو امداد بہیجی گئی تہی اونسی قواعد سپاہ گری سیکہکر
فوج ایرانی گرچہ روسیونکی مقابلے کی لایق نہین ہوئی تہی الا بہرحال افغانستان والونسی بہتر تہی جب محمد شاہ
نی ارادہ فتح ہرات کیا تو شاہِ روس کی اجازت ضرور تہی انگلستان چاہتا تہا کہ شاہِ ایران فتح افغانستان
کا ارادہ نکرے الا اوسنی حسب صلاح و ترغیب ایلچی روس مصمم ارادہ یورش ہرات کر کے سنہ ۱۸۳۷ء مین
بدعوی ہرات و کابل۔ و قندہار۔ فوج جمع کری اور چونکہ قبل اسکی باہم روس اور ایران کے
نفاق تہا اور اس یورش کی ارادہ مین ایلچی روس صلاح کار اور متقاضی اس امر کا ہوا بدین باعث جای
شبہ تہی کہ روسیونکی مراد کچہہ اور ہوگی اوسی عرصہ مین سرداران قندہار نی جو دوست محمد خان کے بہائی
تہی ایک معتبر اپنا اس پیغام سی شاہِ ایران کے پاس بہیجا کہ وقت یورش اس طرف کی ہم تمہاری شامل
ہوکر نادر شاہ کی طرح دہلی تک فتح کرتی ہوئی جاوینگی یہہ وکیل بڑی عزت سی بادشاہ نی رکہا اور عہد
ہمراہ سرداران۔ قندہار۔ منظور کیا گرچہ وزیر شاہ ایران کا ایلس صاحب ایلچی انگلستانسی کہتا تہا
کہ یہہ معتبر دیوانہ ہی اصل مین ارادہ ہندوستان پر یورش کرنیکا شاہِ ایران کو نہین ہے الغرض ماہ

آیا تہا رنجیت سنگہ نی ملاقات کری مگر بی مروتی اور طمع کی راہ سی جواہر کوہ نور جبرًا اوس سی چہین لیا اگلے ۱۸۱۸ء مین بذات خود فوج ہمراہ لیکر اٹک سی بغرض قلعہ خیرآباد و جہانگیرہ کو فتح کرتا ہوا۔ ۲ نومبر کو پشاور مین پہونچا یار محمد خان بہائی دوست محمد خان تاب مقابلہ نلاکر خیبر کیطرف ہٹ گیا لیکن بعد کو اس نے رنجیت سنگہ کے اوسنی پہر پشاور۔ پر قبضہ کر لیا ۱۸۲۱ء مین قلعہ منکیرا اور لیہ فتح کرکے نواب منکیرا کو دیرہ اسمٰعیل خان کا علاقہ دیا ۱۸۲۳ء مین دوبارہ۔ پشاور کیطرف بصلاح سردار ہری سنگہ نلوا۔ سپہ سالار محمد لشکر روانہ ہوا۔ اور وہان سخت لڑائی ہوئی جسمین پہولا سنگہ اکالی مارا گیا مگر ہری سنگہ کی دلاوری سی محمد عظیم خان دُرّانی بہاگ گیا اور ۱۷۔ مارچ ۱۸۲۳ء کو پہر۔ پشاور۔ سکہون کی قبضہ مین آیا ۱۸۲۳ء مین ضلع بنون مین بہی فوج سکہان آئی ۱۸۲۹ء مین سید احمد صاحب نام ایک شخص ہندوستانی نی جہاد کا جہنڈا کہڑا کرکے علاقہ یوسف زئی ضلع پشاور۔ پر قبضہ کر لیا اوسدن سے مقام ستانہ واقع دامن کوہ مہابن کنارہ مغربی دریا، سند مجاہدون کا قرارگاہ بن گیا ۱۸۳۱ء کو وہ سید کو جسکو لوگ میانصاحب کہتی تہی بمقام بالاکوٹ ضلع ہزارہ بعد چند لڑائیون کی سکہون کی ہاتہہ سی راہی ملک بقا ہوا اوسکے بعد افغانستان کا حصہ شرقی جسمین اب پشاور۔ اور ہزارہ اور دیرہ جات ہی قبضہ سکہا مین آیا مگر سوائی پشاور۔ کے اور اضلاع مین اونکا مستقل قبضہ اور چہاونی نہین ہوئی پشاور۔ مین بہی دوست محمد خان کے معاند بہائی سلطان محمد خان کو بداون علاقہ ہشت نگر۔ دوابہ۔ کوہاٹ سکہون نے قابض کیا اسی سلطان محمد خان نے اپنی منصوبہ بازی سی امیر دوست محمد خان کا ارادہ جہاد ہمراہ سکہان پورہ نہونے دیا رنجیت سنگہ کے حالات سی معلوم ہوتا ہے کہ باوجود دانائی و علم دلاوری کی اوسکو زمانہ آیندہ کا کچہہ فکر نہین تہا اپنی زندگی تک نام کی بڑہائی مین ہر طرح ساعی رہا الا ایسا انتظام کوئی نکر سکا کہ بعد انتقال اوسکی کام آتا اٹک۔ کی غربی اضلاع پر حملہ کرنے سی اوسنی بہت نقصان اوٹہایا سوای خرچ زرکثیر کے ہری سنگہ دلاور سپہ سالار کا مارا جانا کسی اور نقصان سی کم نہین تہا اگر مہاراجہ مآل کار کو سوچتا تو اوسکی ریاست کیواسطی اٹک۔ یعنی سندہ کا دریا، مغربی جانب معقول حد تہی اس نقصان کے سبب سے رنجیت سنگہ کا اپنا مقولہ ہی کہ ہری سنگہ نے میری گلہ مین اوستر یونکی مالا۔ پشاور۔ ڈالدیا ہے +

تب محمود شاہ نی قید سی رہائی پاکر افغانستان کو اپنی زیر فرمان کر لیا اور صوبہ ہرات حاجی فیروز الدین
کو عطا کیا اتنی مین شاہ شجاع کشمیر سی رہائی پاکر پشاور اور کابل مین بادشاہی کرنے لگا اب
افغانستان مین گویا دو بادشاہ بن بیٹھی ایک محمود دوسرا شجاع آخر الذکر نی چند عرصہ تک شجاعت
کرکے محمود کو آوارہ کر دیا الا آخر کو بعد بہت سی فسادون کے باعث زور پکڑ جانے بارک زیونکی شاہ
شجاع لاچار ہوکر شجاعت کو چھوڑ مستقل جگہہ سے بیدخل ہوا۔ اور جہان موقع ملا ایدہر اودہر حملی کرتا رہا
۱۸۱۳ء مین وزیر فتح خان نے عطا محمد خان صوبہ کشمیر پر اس سبب سی چڑہائی کی کہ وہ شجاع کا ہمراز
اور محمود سی باغی تہا بعد لڑائی کی غالب آکر وزیر فتح خان نے عطا محمد خان کو قید کر لیا اوسکی بہائی
غلام محمد خان نی لاہور مین جا کر حسب مرضی رنجیت سنگہ اپنی چہوٹے بہائی جہاندار خان قلعہ دار اٹک
کو لکہہ بہیجا کہ سکہون پر قلعہ اٹک بیچدو چنانچہ اوسنی ایک لاکہہ روپیہ کی عیوض قلعہ مذکور فروخت کر دیا۔
۱۸۱۳ء سی رنجیت سنگہ کی قبضی مین اٹک سی شرقی ملک آگیا یہہ خبر سنکر وزیر فتح خان اور دوست محمد
خان استرداد قلعہ اٹک کیواسطی فوج لیکر روانہ ہوی ۱۸۱۳ء مین رنجیت سنگہ کی بیس ہزار فوج سے
مقابلہ ہوا سکہون نے فتح پائی جب درانی واپس ہوکر کابل کو گئے تو وہان خبر پہونچی کہ نواب عبد الجبار خان
صوبہ دیرہ غازیخان پر شاہ شجاع نی ہمراہی شاہ زادہ حیدر حملہ کیا مگر شکست کہائی اسی عرصہ مین
خبر آئی کہ فوج شاہ ایران واسطی لینی ہرات کی چلی آتی ہے علاوہ اسکی شاہزادہ کامران نی اپنے باپ
محمود شاہ کو اغواء کرکے اس بات پر آمادہ کر لیا کہ ہرات حاجی فیروز الدین سی لیکر کامران کو
دیجاوی ان دو مہم کیواسطی وزیر فتح خان معہ دوست محمد خان ہرات کی طرف روانہ ہوا دوست محمد خان
کو جو اوس وقت بہی منصوبہ بازی مین یکتا تہا ہرات مین چہوڑ کر خود وزیر فتح خان اور حاجی خان
کاکڑ فتح علی شاہ قاجار والی ایران کی تین لاکہہ لشکر سی لڑائی کیواسطی آگی کو بڑہا اور لڑائی مین فوج
ایران کو شکست دیکر مشہد تک اونکا تعاقب کیا دوسری طرف ہرات کو دوست محمد خان نے مفتوح
کرکی بصلاح فتح خان حاجی فیروز الدین کو اس عذر پر کہ اوسنی بوقت آوارگی محمود شاہ کے
اوسکی مدد نہین کری تہی قید کر لیا اور اپنی جبلی طمع سی حرم سرای شاہی کو بہی تاراج کیا اور علاوہ
اس بی مروتی کے یہہ گستاخی کری کہ شاہزادہ محمد قاسم کی بیگم جو خواہر شاہزادہ کامران کی تہی
اوسکا ازاربند قیمتی دو لاکہہ جو شاہزادی نی پوشیدہ کر لیا تہا بواسطہ خواجہ سرایان جبراً دوست محمد خان

ن کی قتل پر آمادہ کرلیا ہرچند کہ پاینده خان کو بادشاہ کی مخالف ارادہ کی اطلاع ہوگئے
فرزندان فتح خان وغیرہ نی گرشتگی اپنی اصلی وطن کیطرف بہاگ جانی کی صلاح بہی دی مگر
سرداری مغرور سبی عار سمجھکر یہہ ارادہ ناپسند کیا شاہ زمان نی ناعاقبت اندیشی کرکی
خان ملقب سرفراز خان بارکزئی قمر الدینخان امین الملک نزار خان علزائی
خان الکوزئی اسلم خان وغیرہ چند سردار انکو قتل کرادیا اس دغابازی کا نتیجہ یہہ ہوا
کتا ہمین عناد مجا فتح خان بارک زئی فرزند کلان پاینده خان مرحوم نی شاہ محمود
ہائی شاہ زمان سی متفق ہوکر بہت فوج جمع کرلی اور محمود نی قندہار۔ اور غزنین کو زیر
ل پر حملہ کیا شاہ زمان۔ پشاور سی یہہ خبر سنکر اوسطرف روانہ ہوا مگر اوسکو نہایت
یہ سالار سی مقابلہ کرنا پڑا۔ اپنی فوج ہراول کی نمک حرامی سی مغلوب ہوکر پکڑا گیا اور دره جگ
ین بیجاکر محمود کی حکم سی آنکہونمین میل پہیر کر نابینا کیا گیا اور وفادار خان وزیر جسنی قتل
ده خان کی تدبیرکی تہی مع اپنی بہائی کی قلعہ بالاحصار واقع کابل مین قتل ہوا جیسا کیا ویسا
شاہ زمان کی کوری کے بعد

## شاہِ محمود

خان بارک زئی برادر کلان امیر دوست محمد خان کی تجویز سی تخت نشین ہوا اور اوسنے
خان کو وزیر اعظم بناکر شاہ دوست کا خطاب دیا فتح خان نے دوست محمد خان اپنی چہوٹی
ائی کو ہمراہ رکھکر امورات ریاست سکہانی شروع کئی

## شاہِ شجاع الملک

شاہ زمان کا تہا باعانت حافظ شیر محمد خان بامی زئی ابن شاہ ولی خان
جو حقیقی بہائی شاہ زمان کا تہا باعانت حافظ شیر محمد خان بامی زئی ابن شاہ ولی خان
تہہ وزیر احمد شاہ کی نواح خیبر سی بہت فوج جمع کرکے محمود شاہ پر حملہ لایا اور غالب آکر اوسی
یند کرلیا اور چاہا کہ بعوض شاہ زمان اپنی حقیقی بہائی کی اوسکو نابینا کری مگر شاہ زمان نے
اس گناہ کبیرہ سی منع کیا کیونکہ پہلے ہمایون اپنی حقیقی بہائی کی بدلہ مین محمود نی شاہ زمان کو
نابینا کیا جسکا معاوضہ پورہ ہوچکا تہا چار سال چند ماہ شاہ شجاع نی باستقلال سلطنت کرکے
عطاء اللہ خان صوبہ کشمیر پر جو باغی ہوگیا تہا چڑہائی کی اور وہان بادشاہ خود مغلوب ہوکر پکڑا گیا

داخل ہوا سلیمان شاہ کا عذر پذیرا کرکے عفو کیا اور خود مسند آرائی افغانستان ہوا جب ہمراہی جہان خان سپہ سالار کابل کو آیا تو عبد الخالق نامی دُرّانی نے داعیہ سلطنت کرکے فساد مچایا اور لڑائی مین شکست کہا کر پکڑا گیا اور تیمور کے حکم سی نابینا ہوا اسی ہنگامہ کی خدمات سی خوش ہوکر پائندہ خان بارکزئی کو تیمور شاہ نی خطاب سرفراز خان عطا کیا یہہ بادشاہ اکثر موسم زمستان - پشاور مین اور تابستان کابل مین رہتا تہا فیض اللہ خلیل رئیس پشاور - بغاوت کرکے مع اپنی پسر کی قتل ہوا دو دفعہ اس بادشاہ نی پنجاب پر یورش کرکے سکہو نکو نصیحت کری اور ارسلا خان مہمند سکنہ ڈہکا کو باوجود عہد امان قتل کرکے اپنی قول کو داغ لگایا اور فتح خان اتمان خیل طاہر خیلی رئیس کوہ گہندگر - فیض طلب خان محمد زئی کی اعتبار پر جب حاضر ہوا تو وہ بہی ہلاک کیا گیا تیمور نی بیس سال سلطنت کرکی شب ہفتم ماہ شوال ۱۲۰۷ ہجری مطابق ۱۷۹۳ء رخت ہستی اس جہاں سی اوٹہا لیا اور کابل مین دفن ہوا

## شاہ زمان

تیمور شاہ کی بہت اولاد تہی مگر اونمین سی جو مشہور مین اونکی تفصیل یہہ ہی +

ہمایون جو سب سی بڑا تہا دوئم محمود سوئم شاہ زمان چہارم عباس پنجم شجاع الملک ششم شاپور ہفتم حاجی فیروز الدین بعد وفات تیمور کے اوسکا پسر ابتدا شاہ زمان امراؤن کی صلاح خصوص پائندہ خان بارکزئی والد دوست محمد خان کی اعانت سی تخت نشین ہوا ہمایون - قندہار اور محمود - ہرات کی حاکم تہے یہہ خبر سنکر ہمایون نی اعتراض کیا او لڑائی کرکے بہاگا مگر لیہ ضلع ڈیرہ اسمیل خان مین نواب محمد خان سدوزئی کی ہاتہہ سی گرفتار رہوا اور شاہ زمان کی حکم سی اوسکی دونون آنکہین نکالی گئین شاہ زمان سادہ لوح بادشاہ تہا اوسکی عہد مین بارکزئیون نے زور پکڑا پائندہ خان بارکزئی مختار کل بن گیا اور خاندان سدوزئی پر وبال نے قدم بڑہایا یہا ئیونکی بے اتفاقی نی زیادہ تباہی ڈالی پائندہ خان کی صلاح سے اکثر سرداران دُرّانی بہ تہمت سازش ہمراہ شاہ محمود قتل ہوئی اس باعث ارکان سلطنت و سرداران قوم پائندہ خان سی بیزار ہی خصوص رحمت اللہ کامران خیل سدوزئی جسکا خطاب وفادار خان اور وزیر الممالک تہا زیادہ تر در پی خرابی پائندہ خان کی ہوا - اور پائندہ کو اس بات سی کہ وہ شاہ شجاع الملک سی مشورہ کرکے شاہ زمان کو معزول کرنا چاہتا ہے

کیطرف بنگال دیا بعد انتظام ملک افغانستان اس دلاور بادشاہ نی چھہ حملہ متواتر پنجاب اور ہند پر کئی پہلے
حملہ مین متصل انبالہ فوج شاہ ہند اور شاہ دُرّانی مین لڑائی واقع ہوئی گرچہ نواب قمر الدینخان
وزیر الممالک ہند مارا گیا مگر احمد شاہ بدون کامیابی واپس آیا اور دوسری سال ہرات کو فتح کرکے
اپنی ملک محروسہ کی شامل کیا ثانی حملہ مین لاہور - اور - ملتان - مفتوح کرکی میر منو صوبہ لاہور کو اپنی
طرف سی گورنر پنجاب مقرر کیا تیسری حملہ مین دہلی یا شاہجہان آباد پر قبضہ کر لیا سردار جہانخان
سپہ سالار اور شاہ ولی خان وزیر کو بمعیت جرار لشکر بہیجکر شہر متہرا کو لوٹا اور بہت سامان غنیمت
لیکر بصلاح عالمگیر ثانی بادشاہ دہلی - دختر محمد شاہ کو اپنی عقد مین لایا اور صبیہ عالمگیر ثانی کو اپنی
فرزند تیمور کا زوجہ بنایا اسطرح رشتہ یگانگی خاندان شاہی تیموریہ سی مضبوط کرکے واپس ہوا
چوتہی حملہ مین بتاریخ ہفتم ماہ جنوری ۱۷۶۱ء پانی پت کی مقام پر بیشمار فوج مرہٹہ کو جنکا دخل
اٹک تک ہوگیا تہا شکست فاحش دیکر مرہٹون کے خون سی میدان جنگ کو لالہ گون کیا اور بیحد
لشکر مرہٹون کا قتل ہوا - پانچوان اور چہٹا حملہ واسطی سرکشان قوم سکھہ کی تہا جنکو درست کرکے پنجاب
سی واپس گیا اور چند سال عیش اور آرام سی دار السلطنت - قندہار - مین قرار گزین ہوا - آخرش
جو بیس برس سلطنت کرکے بعارضہ ناسور بنی جہان فانی سی عالم جاودانی کو رحلت کرگیا اس بادشاہ کی
اوصاف حمیدہ اب تک افغانستان مین مشہور ہین +

## تیمور شاہ سدوزئی

احمد شاہ - ابدالی کے چار فرزند مشہور بوقت وفات اوسکی باقی تہی تیمور - سلیمان - سکندر
پرویز - تیمور سب سی بڑا بیٹا اپنی باپ کی طرف سی ہرات کا صوبہ دار تہا شاہ ولی خان بامی
زئی وزیر الممالک تیمور سی رنجیدہ تہا اس باعث سی وزیر مذکور نی سلیمان شاہ کو تخت
- قندہار - پر اپنی باپ کا جانشین کیا یہہ خبر سنکر تیمور جو مستحق سلطنت کا تہا بارادہ پیکار روانہ قندہار
ہوا شاہ ولی خان فریب کے راہ سی بدین غرض کہ دہوکہا دیکر - تیمور - کو کسی حیلہ سی بدون جنگ قید
کرلون ڈیڑہ سو سوار کے ساتہہ بطور پیشوائی روانہ ہوکر بمقام فرہ معسکر تیموری مین داخل ہوا -
قبل از باریابی تیمور کی حکم اور قاضی فیض اللہ کی تجویز سی شاہ ولی خان وزیر معہ اپنی دو پسران
نوجوان اور ہمشیرہ زادونکی قتل کیا گیا تیمور شاہ وزیر کیطرف سی اطمینان حاصل کرکے قندہار مین

مین داخل ہوی اور بحالت خواب سر نادر شاہ کو جو مسجود سران گردنکشان تہا کاٹکر اُڑ دوین پہینک دیا - شبانگہ سر تخت و تاراج داشت * سحر گہ نہ تن سر نہ سر تاج داشت * بیک گردش چرخ نیلوفری * نہ نادر بجا ماند و نے نادری * اوس وقت احمد خان سدوزئی جو افسر فوج ابدالی ماتحت نادر کے تہا یہہ خبر سنکر بجمعیت تین ہزار سوار دستہ ابدالی مسلح و مکمل سوار ہوکر تمام رات کہڑا رہا صبح ہوتے ہی گروہ قوم افشار و فتنہ انگیزان قزلباشیہ سے لڑائی کرکی غالب آیا اور تمام مال و منال لشکر نادری لیکر روانہ - قندہار ہوا *

## ذکر سلطنت خاندان سدوزئی از ابتدائے ۱۷۴۷ء سنہ تک ۱۸۰۹ سنہ تک اور بہر اتمین ۱۸۴۲ سنہ تک

حال اصلیت اور شجرہ نسب قوم سدوزئی کا دوسرے حصہ مین درج ہے *

### احمد شاہ ابدالی سدوزئی

بعد تباہی نادر کے سب خزانہ اور مال شاہی اپنی قبضہ مین لاکر روانہ - قندہار - ہوا وہان پہونچکر ماہ اکتوبر ۱۷۴۷ء مین تخت افغانستان پر جلوس فرمایا اور صابر شاہ ایک مجذوب درویش کی تعلیم سے جسکا وہ بہت معتقد تہا اپنی آپ کو احمد شاہ دُرِ دُرّان کا القاب دیا اور قوم کا نام ابدالی سے بدلاکر دُرّانی رکہا افغانون مین سی یہی شخص ہے جسنے افغانستان مین ابتدائے سلطنت افغانیہ ڈالی ہے سال اول جلوس مین واسطی فتح کابل اور تنبیہ ناصر خان صوبہ پشاور کابل کیطرف روانہ ہوا غزنین کو ایک حملہ مین فتح کرکے کابل بدون مقابلے لیا ناصر خان مستعد جنگ ہوا مگر جب کل رعایا افغان اوس سے منحرف ہوکر ہوا خواہ اپنی ہمقوم بادشاہ احمد شاہ کی ہوئی اور عبد الصمد خان جو عمدہ زمینداران ضلع - پشاور - قوم محمد زئی رئیس دوآبہ و ہشتنگر تہا ناصر خان بہی بہاگ کر بمقام جلال آباد احمد شاہ کی لشکر مین شامل ہوا تب ناصر خان قوت مقابلہ مفقود سمجھکر - پشاور - سی علاقہ چہچہ ضلع راولپنڈی کو بہاگ گیا بموجب حکم احمد شاہ سردار جہان خان سپہ سالار فوج دُرّانی نے علاقہ چہچہ اور ہزارہ تک اوسکا تعاقب کرکے لاہور

غلزائی مستعد پیکار ہوکر حصار- قندہار- مین محصور ہوا - اور جب تحصن سے تنگ آیا تو زینت نام
اپنی خواہر بزرگ کو جو کلید عقل اوسکی تہی معہ چند معتبران دیگر نادر کے حضور بہیجکر امان طلب کی
اور امان پاکر بمعیت جملہ سرداران اپنی قوم کے دربار نادری مین حاضر ہوکر عذر خواہ ہوا
اوس دلیر بادشاہ نے سبکو مرہون عنایت کرکے شاہ حسین غلزائی کو معہ اقربا و متعلقان
حکم دیا کہ ملک مازندران مین جا کر آباد ہو اور قوم ابدآلی نواح ہرات سے خانہ کوچ ہوکر ملک
قندہار مین آباد ہون اور بجای اونکی فرقہ ہوتک و توخی غلزائی ہرآت کو جاوین اسطرح
نظم ونسق کرکے شہر کہنہ- قندہار- کو غیر آباد کیا اور اوسکی متصل اپنی نام پر نادر آباد شہر جدید
بسایا اور ایالت- قندہار- عبدالغنی خان علیکوزی افغانکو سپرد فرماکر کابل کی طرف روانہ ہوا-
اور وہانکا رئیس شاہ درگاہی تہوڑی لڑائی کے بعد مطیع ہوکر حاضر ہوا ۱۷۳۸ء مین کابل پر
نادر کا قبضہ ہوگیا اوسنی ایک وکیل محمد شاہ بادشاہ دہلی کے پاس بہیجا تہا جو جلال آباد
مین مارا گیا اسی بات پر ہندوستان کی طرف چڑہائی کی ناصر خان صوبہ کابل جو شاہ ہند
کیطرف سے- پشاور- مین مقیم تہا افغانان یوسف زئی وغیرہ کو متفق کرکے درہ خیبر مین فوج
نادری کا سد راہ ہوا- ایک ماہ چند یوم تک بسبب بندش درہ نادر رکا رہا آخر مسمی ملک
سرور قوم اورک زئی افغان نے نادر شاہ کو بارہ ہزار سوار کی ساتہہ اوس راہ سے کہ جس
راستے امیر تیمور کو ہندوستان لیگئے تہے لیجا کر ناصر خان کی فوج کی عقب مین پہونچایا وہان
صوبہ- پشاور- اور شاہ ایرانکی باہم خوب لڑائی ہوئی ناصر خان شکست کہاکر زخمی اور گرفتار
ہوا چند مدت نظر بند رہا آخر نواح لاہور سے بدستور ایالت- پشاور- و کابل پر پیشگاہ نادری
سے ہوکر رخصت ہوا ۱۷۳۹ء مین نادر نے دہلی کو لوٹا اور قتل عام کے قریب بیس کروڑ مال
لوٹ دہلی تخت فیروزہ لیکر واپس ہوا اور اٹک سے عبور کرکے دریا- سندھ- تک اپنی سلطنت
کی حد قائم کری اسقدر فتوحات اور مال کی خوشی مین دار السلطنت ایرانکو واپس جاتا تہا کہ
اوسکی ظلم کے سبب سے لوگون نے تنگ آکر شب یکشنبہ گیارہوین شہر جمادی الآخر ۱۱۶۰ ہجری
مین محمد خان قاجار ایرانی و موسی بیگ افشار خلجانی و کوچہ بیگ افشار ارومی معہ چند
رفقا دیگر جو پاسبان سراپردہ شاہی کے تہی نمک بحرام ہوکر وقت نصف شب خوابگاہ نادری

بہی جہان فانی سے رحلت کی تب

## شاہ حسین

ابن میر ویس نے عروس حکومت کو اپنی بغل مین لیکر دیرہ غازیخان کو فتح کر کی تاراج کیا با وجود تسلط خاندان ہوتک غلزائی کابل اور افغانستان مشرقی بدستور سلطنت ہندوستان کے ماتحت تہا افغانستان مغربی مین تو یہہ حال ہو رہا تہا اور ہند مین جب شاہعالم ۱۱۲۴ء کو فوت ہوا تب معز الدین جہاندار شاہ کا فساد رفع کر کے

## فرخ سیر

پوتا شاہِ عالم کا بہ مدد سید عبد اللہ اور سید حسین ۱۱۲۴ء کو تخت نشین ہوا - اس بادشاہ کی عہد مین انگریزی عملداری کے درخت اقبال نے ہندوستان کی زمین مین جہڑ پکڑی فرخ سیر کو ۱۱۳۱ء مین سیدان مذکور نے قتل کر دیا تب شمس الدین اور رفیع الدولہ کے تنازعہ کی بعد روشن اختر پوتا شاہعالم کا

## محمد شاہ

کے لقب سی تخت پر بیٹہا اس بادشاہ کی عہد مین سلطنت بہت تباہ ہوئی افغانستان مشرقی اور کابل مین صوبہ دار اور فوجداران موقع کو جان بچانی مشکل ہوئی ایسی تباہی کی حالت مین بلائی نادری نازل ہوئی -

## نادر شاہ ایرانی

اصل مین قوم افشار شاخ ترک سی رضا قلی نام سرخیل ایل یعنی گروہ کوچی اپنے قبیلہ رمہ دار سکنہ خراسان کا بیٹا تہا بپیشہ پدری چہوڑ کر غارتگری کرنے لگا اپنی دلاوری اور استقلال کی شہرت سی جب افغانان غلزائی نے سلطنت ایران پر غلبہ کیا تو فوج ایرانکا سالار ہوکر سلطنت ایرانکو غنیم سی خالی کیا ۱۱۴۳ء مین بی مروتی اور سنگدلی سی شاہ ایران کو تخت سی اوتار کر اوسکی آنکہین نکلوا ڈالین اور خود بادشاہ بن بیٹہا ایرانکی صفائی کی بعد اوسنی فتح افغانستان کا آرادہ کیا اور نواح ہرات مین قوم ابدالی افغانانکو ہزیمت دیکر مطیع کیا او لشکر ابدالی بہی ہمراہ لیکر واسطی تسخیر قندھار جو دار الحکومت خاندان غلزائی کی تہی متوجہ ہوا شاہ حسین

مین حاضر رکہا پہر بحصول اجازت حج کرکے قندہار کو واپس آیا اور بدستور اپنا رتبہ پایا اوس وقت قندہار مین شاہ ایران کی طرف سی شاہنواز خان گرجی صوبہ دار تہا جسکے اپنی ہمقوم اور قزلباشونکی بہی سپاہ سلطانی مین کثرت تہی یہہ حاکم تندمزاج اور بے انصاف تہا اپنی قوم کی عزت اور ترقی کا خواہان اور افغان و قزلباشون کو حقارت سی دیکہتا تہا اس سبب سی یہہ ہر دو گروہ اوسکو دلسی نہین چاہتی تہے اتفاقاً اوسی عرصہ مین حد بلوچستان کیطرف واسطی انتظام کے حاکم قندہار کو فوج بہیجنی پڑی جب اوسکی عسکری فوج اس وسیلہ سی علیحدہ ہوئی تب میرویس نے قزلباشون کے ساتہہ صلاح ملاکر قندہار پر حملہ کیا اور غالب اگر شاہنواز خان صوبہ قندہار کو ہلاک کرکے قابض ہوگیا اوس لشکرنے جو صوبہ ہلاوک کی حکم سی بلوچستان کو گیا تہا یہہ حسرت افزا خبر سنکر ہرات اور مشہد کیطرف چلاگیا سلطنت ایران کیطرف سی تین دفعہ لشکر آیا مگر فتح مند ہو سکا میرویس نے حکومت قندہار پر استقلال پیدا کرکی بنوک شمشیر اپنی قبضہ کو فراخ کرلیا اور دور اندیشی کی نظر سے شاہ عالم بادشاہ کے حضور اپنی برادرزادہ کو بہیجا جسنے بمقام سرہند نواح انبالہ مین بادشاہ سی ملاقات حاصل کی شاہ ہند نے نام کیواسطے تین ہزاری منصب اوسکی برادرزادہ اور پنجہزاری خود میرویس کے نام مقرر کرکے قندہار اوسکی سپرد کہی اس شرط سی کہ خطبہ اور سکہ شاہ عالم کا ہے میرویس عمر رسیدہ آدمی نے تہوڑا عرصہ خود سر حکومت کرکے وفات پائی جسکے بعد

## عبد العزیز خان

اوسکی بہائی نے چہہ برس تک کام روائی کری جب اوسنی بہی سفر آخرت قبول کیا تب

## شاہ محمود

بہلا بیٹا میرویس کا جانشین ہوا۔ اور اوسنی بسبب ضعف اور بے انتظامی سلطنت ایران اوس مملکت وسیع پر قبضہ کرکی چند عرصہ صفہان مین قیام کیا بعد انتقال شاہ محمود کے۔

## شاہ اشرف

بہائی میرویس کا تخت نشین ہوا مگر شاہ حسین صفوی شاہ ایران نے نادر کی سپہ سالاری سے ابدالیکو غلزائی کی سلطنت سی چہڑایا اور شاہ اشرف کے پاس قندہار کا صوبہ رہ گیا جب اسنے

فنا ہوچکا تہا افغانان کوہی نے عقل کی سازوازی سی اوسکو اصلی شجاع سمجھکر سشری کا بڑا لشکر
جمع کیا اور تور بیلہ کی سامنی ستانہ کی متصل آمادہ پیکار ہوکر خیرہ سری سی دریا سندکو عبور
کرکے علاقہ چہچہ مین داخل ہوگئی کامل بیگ قلعہ دار اٹک نے بہمراہی مراد قلی گہکہڑ
فوج لیکر اونسی مقابلہ کیا بہت سخت لڑائی ہوئی یوسف زیونکی مقانی لشکر نے شکست فاحش
کہائی جو شمشیر اور اسلحہ آتش بار سی بچے اونین سے اکثر دریای سندمین طعمہ نہنگ مرگ ہوئی
باقماندہ بہاگ کر سواتہہ کو چلی گئے جہان جنہ مدت کی بعد مصنوعی شجاع اپنی موت سی مرگیا جب عالمگیر
کیطرف سی شاہزادہ بہادر شاہ انتظام افغانستان کیواسطی صوبہ کابل مقرر ہوا تو اس شاہزادہ
نی اپنی تدابیر نیک سی اکثر رعایا کو زیر فرمان کرلیا بلکہ علاقہ بنون اور دوڑ و خوست
و شلوزان کی طرف دورہ کرکے برای نام ان علاقونکو بہی مطیع کیا جب ۱۱۱۸ ہجری مطابق
۱۷۰۶ء مین عالمگیر بمقام احمد نگر ترانوی برسکے عمر مین چالیس برس کی سلطنت کی بعد راہی
ملک بقا ہوا تب شاہزادہ بہادر شاہ

## شاہِ عالم بادشاہ

کے لقب سی اپنی دو چہوٹے بہائیون پر غالب آکر تخت نشین ہوا۔ اور افغانستان مین سے
کابل اور حصہ مشرقی سلطنت دہلی کے متعلق رہا مگر قندہار مین ایک اور لئیق شخص جسکا نام

## حاجی میر خان

معروف بمیر ویس تہا قوم غلزائی فرقہ ہوتک سے تدریجاً اپنی قبضہ کو بڑہانے مین مصروف ہوا
اسکا حال یہہ ہی کہ نواحِ قندہار مین رتبہ اربابی اور خانی کا بہلے سی قوم ابدال مین چلا آتا تہا
جب اوس خاندان سی حیات سلطان نے صوبہ دار قندہار سی لڑائی کرکے بادشاہ ایران کو
اپنا دشمن بنایا اور خوف سی بہاگ کر عالمگیر اورنگ زیب کے پاس چلا آیا جسنی بارادہ یورش
قندہار باقصدی منصب اوسکو عطائی کرکے حکم دیا کہ تا اختتام مہم دکہن ملتان مین قیام پذیر ہو
بعد اخراج حیات سلطان کے بموجب سفارش صوبہ قندہار شاہ ایران کے حکم سی میر ویس
کو سرداری قوم افغانان نواح قندہار عطا ہوئی مگر تہوڑے عرصے مین اوسکی تکبر سے حاکم
قندہار نے ناراض ہوکر بادشاہ کو اوسکی شکایت لکہی شاہ نے میر ویس کو بولا کر چند عرصہ دارالسلطنت

شاہجہان نی شاہزادہ مرادبخش کا ڈھیلا انتظام ناپسند کرکی شاہزادہ اورنگزیب
کو متعین کیا کہ اوسی لشکر کی سرداری مین بخارا کو فتح کرے یہہ حکم پاکر اورنگزیب
یورش کی ارادہ پر بخارا کی طرف روانہ ہوا مگر قوم اوزبک نی ہجوم لاکر لڑائیون سی ایسا
تنگ کیا کہ بلخ مین ٹہرنا بہی دشوار ہوا روز بروز غنیم چیرہ دست ہوتا جاتا تہا آخر علیمردانخان
امیر الامرانے نذر محمد خان کو ایران سی بلوا کر عذر گونہ درمیان لایا اور بلخ اوسکے سپرد
کرکے لشکر شاہی کابل کو واپس ہوا پہر قندہار کی مہم پر زیر سرداری شاہزادہ اورنگزیب
فوج روانہ ہوئی مگر بسبب سختی قلعہ اور موجودگی سامان قلعہ داری کامیابی نہوئی شاہزادہ
واپس گیا اوسی عرصہ مین شاہجہان بہت بیمار ہوا یہہ خبر سنکر باہم ہر چہار شاہزادگان
داراشکوہ - شجاع - اورنگزیب - مرادبخش فساد مچا بی اتفاقی کی
آگ ایسی بہڑکی کہ باوجود صحت یاب ہوجانے شاہجہان کی شعلا اوسکا فرو نہوا - اورنگزیب
نی جو سب سی زیادہ دلیر اور مستقل مزاج تہا بعد بہت سی لڑائیون کے اپنی بہائیون پر غالب
آکر ناسعادتمندی سی باپ کو بہی قید کرلیا اور ۱۶۵۸ء کو تخت نشین ہوکر

## عالمگیر

اپنا لقب کیا ۱۶۶۶ء مین آٹہہ برس قید رہکر شاہجہان نے وفات پائی عالمگیر اورنگزیب
نی باپ کی طرح اپنی بہائی اور اونکی اولاد ذکور مین سے کوئی زندہ نہ چھوڑا اوسکی عہد سے
افغانستان کی رعایا نے بغاوت پر کمر باندہی ایک بڑا فساد کابل مین ہوا - اور قوم یوسفزئی
نے ضلع ہزارہ پر متواتر حملے شروع کئے اور انتظام شاہی مین ایسی بے تدبیری ہونے لگی کہ
جسکا نتیجہ خلل حکومت تہا صوبہ داران کابل اور حاکمان مفصل مین جلد جلد تغیر و تبدل ہونا
اور ایک قوم کی سردار کو دوسرے قوم کی علاقہ کا ٹہیکہ مالگذاری دینا زیادہ تر باعث خرابی
انتظام ہوا جب ایک صوبہ دار ملک یا حاکم مفصل تغیر ہوا تو اوسنی حاکم جدید کی بدنامی کے
واسطی رعایا کو ترغیب مفسدانہ شروع کرے ایسی حالت مین ایک شخص اجنبی نے قوم یوسفزئی
مین جاکر ادعا کیا کہ مین شاہزادہ شجاع ہون اور اورنگزیب سی جان بچاکر پناہ
طلب آیا ہون حالانکہ شجاع دکہن کیطرف راجہ اراکان کی بدعہدی اور بے مروتی سی

کابل کا سیر آخری دفعہ کرکے دمّی کی بیماری سی بتاریخ نوین ماہ نومبر ۱۶۲۷ء مطابق ۱۰۳۶ سنہ ہجری کی
جہانگیری سی ماتہہ اوٹہایا اور شہر لاہور کے متصل دریاء راوی کی مغربی کناری بمقام
شاہدرہ دفن کیا گیا +

## شاہجہان بادشاہ

جہانگیر کی بعد اوسکا بیٹا شاہزادہ خرم شاہجہان کی خطاب سی بادشاہ ہوا - اور ابتدائے
سلطنت مین دارا شکوہ شاہزادہ کو قندہار کی فتح کیواسطی روانہ کیا اوسنی چند علاقجات
خود سر واقع افغانستان کو مطیع کیا مگر جلد ہندوستان کی عیش یاد آئی غزنین پہونچکر باوجود
استماع خبر وفات شاہ ایران واپس ہند کو چلا گیا اوسکی بعد تیسری سال شاہزادہ مراد بخش
کی سرداری مین زیر کمان علی مردانخان اور اصالت خان و بہادر خان افسران
مشہور ایک لشکر واسطی فتح بلخ بنام نہاد کمک نذر محمد خان اوزبک افغانستان کی راستے
روانہ کیا گیا شاہزادہ نی پشاور مین پہونچکر افغانان خلیل اور مہمند - گگیانی -
محمد زئی - آفریدی - خٹک - اورکزئی - سی بہی بطور حشری لشکر سوار و
پیادہ کا ہمراہ لیا - کابل کی راستی کوہ ہندوکش کی طرف فوج روانہ ہوئی بسبب پڑنے برف
اور کمی سامان رسد کوہ ہندوکش کی کہاٹی براہ فوجکو بہت تکلیف ہوئی اوسروز سپاہیان
کو فی روپیہ ایک سیر غلہ بہی نہین ملتا تہا خسرو سلطان - نذر محمد کا بیٹا اوس مصیبت کی
مقام پر شامل اس لشکر کے ہوا جب یہہ فوج بدون کسی نمایان مقابلہ کے شہر بلخ مین داخل
ہوئی تو امیران شاہی کی یہہ صلاح قرار پائی کہ اسجگہہ بہی خطبہ اور سکہ شاہجہان کا مروج ہو چنانچہ
داخل ہوتی ہی منادی کرادی کہ حکم اور سلطنت شاہجہان کا ہے مددگار کی جگہہ خود مالک
بن بیٹھے یہہ حیرت انگیز آواز سنکر نذر محمد جسکی اعانت کیواسطی یہہ فوج آئی تہی حیران
ہوا اور فوراً جان بچاکر ایران مین جا دم لیا اور یہہ غزل بادشاہ ایران کو لکہی غزل

تاج از بدہد ما نراع ربودہ است بہ مکر
من بدرگاہ تو ای شاہ ازان آمدہ ام

سے پہاڑ و نیز چہڑکر کہیر لیا شکست عظیم پائی سات آٹہہ ہزار سپاہ اوس نا وقت کوچ کی بے تدبیری
سے فنا ہوئی خود راجہ بیربل اور راجہ دہرم چند خواجہ عزت بخشی ملا شیرین شاعر
اور دیگر اچہی نامدار سردار شاہی اوس رات مارے گئے - زین خان کوکہ اور حکیم
ابو الفتح خراب حال سے بڑی دشواری اوٹہاکر قلعہ اٹک مین بادشاہ کے حضور پہونچے
اس نازیبا شکست اور نقصان کثیر سے اکبر نہایت ناراض ہوا - اور راجہ ٹوڈرمل کو
بہاری لشکر کے ساتہہ سواتہہ اور باجوڑ کو مفتوح کرنے کے واسطے روانہ کیا اوسنی تہوڑی
عرصہ مین یوسف زئیون سے سخت انتقام لیا اور سواتہہ - باجوڑ - بنیر - فتح کرکے تہانہ
شاہی مواقع مناسب پر مقرر کئے اور قوم یوسف زئی جو تباہی سی زندہ بچے اونکو اسملک
سے خارج کرکے خانہ کوچ ضلع پشاور مین آن آباد کیا سنہ ١٦٠٣ع مین مرزا رستم نی جو سلطان
حسین نبیرہ شاہ اسمعیل صفوی کا فرزند اور قندہار کا حاکم تہا بسبب مخالفت بہائی اور غلبہ
اوزبک کے جا، پناہ دیکہکر قندہار پیشکش اکبر بادشاہ کی کری اور خود منصب پنجہزاری پاکر
حاکم ملتان ہوا اوسی سال راجہ مان سنگہ لاہور کو آیا اور بجائی اوسکے زین خان کوکہ
صوبہ کابل مین بہیجا گیا اوسنی قندہار تک صوبہ کابل کا اچہا انتظام کیا شہنشاہ اکبرنے
اکاون برس سلطنت کرکے چونسٹہہ برس کی عمر مین سنہ ١٦٠٥ع کو درمیان اکبر آباد کی وفات پائی
اوسی جگہہ قبر اوسکی سکندرہ مین ہے یہہ بادشاہ تمام عمر صفات ذاتی اور حسن انتظام امورات
ملکی و مالی مین نیکنام رہا رعایا پرور اور محسن تہا +

## ابو المظفر نور الدین جہانگیر بادشاہ

اکبر بادشاہ کی بعد اوسکا اکلوتا بیٹا شاہزادہ سلیم سنہ ١٦٠٥ع مطابق سنہ ١٠١٤ ہجری مین تخت ہندوستان
اور افغانستان پر قلعہ اکبر آباد مین جلوس فرما ہوا - اور جہانگیر اپنا خطاب اختیار کیا اسکے
عہد مین شاہ عباس بادشاہ فارس نے قندہار پر حملہ کیا عبد العزیز خان قلعہ دار
قندہار نے حصاری ہوکر چند عرصہ تک فوج ایران کا مقابلہ کیا پر آخر کو جب کمک کے پہونچنے
سے مایوس ہوا تو امان مانگ کر قلعہ خالی کر دیا ایرانی قندہار پر قابض ہوگئے اس بادشاہ نے

بن شاہ اسمعیل صفوی قندہار کی فتح کے واسطے بھیجا اوس ہوشیار کمانیر نے بہت کوشش سے
محمد شاہ قندہاری کو جو بیرم خان اتالیق اکبر شاہ کی طرف سے قندہار کا حاکم تہا مغلوب کر کے
خارج کیا اور قندہار شامل صوبہ ہرات ہوکر متعلق سلطنت ایران ہوئی کابل کا صوبہ اکبر نے
اپنی بہائی محمد حکیم مرزا کو عطا کیا اور منعم خان اوسکا اتالیق اور صلاح کار مقرر ہوا مرزا
محمد حکیم نے چند دفعہ بغاوت کری اور مغلوب ہوا اگر اکبر شاہ نے عالی ہمتی اور نیک ذاتی سے
اوسکا قصور معاف کیا جب مرزا مذکور بمرگ طبعی کابل مین فوت ہوگیا تب بادشاہ نے اُسکی
فرزندون کو ہندوستان مین بولا کر کنور مان سنگہ ولد راجہ بہگوانداس رئیس جیپور
کابل کا صوبہ دار بنایا اوس وقت ایکشخص مسمی جلالہ قوم اور مُڑا افغان بنا پیر تاریک کا
تابع بنا راہ اور خیبر کے نواح مین بڑا مفسد اور راہزن تہا اکثر افغانانکو گمراہ کر کے بادشاہ
سے باغی کر دیا کنور مان سنگہ نے اس شخص پر پہاڑونکی اندر لشکر لیجا کر کئی فتوحات حاصل
کین اوسی عرصہ مین زیرکمان زین خان کوکہ اور راجہ بیربر معہ دیگر امراء معتبر کے ایک
لشکر واسطے قلع وقمع افغانان یوسف زئی وغیرہ سکنائی سوانہہ اور بنیہر اور باجوڑ
بہیجا گیا اس فوج نے یوسفزی کے علاقی مین داخل ہوکر لوٹ اور مار شروع کی جب فتوحات
کرتے ہوئی بنیہر کے متصل پہونچے تو ایک شخص نے راجہ بیربل کو جو اوس عہد مین
مشہور دانا تہا بلکہ اب تک اوسکا نام عام لوگون مین بہی بطور ضرب المثل مشہور ہے یہہ خبر دی کہ
افغان آج رات ارادہ شبخون کا رکہتی ہین اور یہہ راستہ درہ کا صرف چار کوس ہے اگر
راجہ اس وقت کوچ کر کے اس کوتل سی گذر جاوے تو مخالفون کا منصوبہ شبخون کا رگر نہوگا
اور پہر ملک سوانہہ کی فتح آسان ہوگی راجہ بیربل نے باوجود عقلمندی وہوکہا یا بدون
تنقیح حال اس خام خیال سے کہ فتح میرے نام پر ہو بلا اتفاق زین خان کوکہ اپنی زیرکمان
فوج لیکر کوچ کیا۔ غروب آفتاب کے وقت درہ کوہی موسوم ملندری مین پہونچا افغانون
نی اوس پہاڑ پر خوب جمعیت کر رکہی ہے تہے سخت مقابلے سی پیش آئے اوپر سی اونکا پتہری
گولی کا کام دیتا تہا تیر بندوق اور پتہرون سے لشکر شاہی کا موںہہ پہیر دیا رات پڑ گئی راستہ
باریک شب تاریک ملک ناواقف فوج بادشاہی کو راستہ بہول گیا۔ مخالفون نے چار طرف

ہندوستان ہوا- اور افغانستان مرزا کامران بہائی ہمایون نے اپنی قبضی مین کرلیا بہائیونکی
بی اتفاقی کے سبب شیرخان قوم سور ملقب شیرشاہ نے ۱۵۴۰ء مین ہمایون کو ہندسی خارج کرکے
سلطنت ہندوستان اپنی قبضی مین کرلی ہمایون نے ہندوستانیون سے بہت مصیبتین اوٹہائین اور
جب مجبور ہوکر افغانستان کیطرف ملک سندہ کی راستی آیا تب اوسکی بے مروت بہائیون نے پاؤن لگنی
دئی یہہ حال سنکر سلطان طہماسپ شاہ فارس نے اوسی بولایا اور اصفہان مین ہمایون نے
شاہ ایران کا مہمان ہوکر آرام کیا ایکسال کے بعد شاہ موصوف سی دس ہزار سوار لیکر کابل اور
قندہار پر حملہ آور ہوا- اور بہت سی فسادون کی بعد اپنے نادان بہائیونکو شکست دیکر قابض ہوگیا
اور نو برس تک کابل مین سلطنت کی مگر اس عرصی مین کامران نے اوسکو ٹہنڈا سانس نکلنی دیا
ناوقتیکہ کامران جو ہمایون کی جان کی درپے تہا گرفتار ہوکر اندہا کیا گیا اور مرزا ہندال دوسرا
بہائی اوسکا وفادار بنکر ہمایون کے مخالفون سی لڑکر مارا گیا خانگی فسادون سے فارغ ہوکر ہمایون نے
پندرہ ہزار سوار اور کتنی ہی پنجابی لوگ ہمراہ لیکر ہندوستان پر حملہ کیا اور سکندر شاہ سور کی لشکر
پر فتح حاصل کرکے تیرہ برس کے بعد دوبارہ تخت ہند پر جلوس کیا مگر ایک برس بہی اوسکی جلوس
ثانی کو گذرنے نہ پایا تہا کہ ۱۵۵۶ء مین بام سی گرکر جان بحق تسلیم ہوا *

## جلال الدین محمد اکبر بادشاہ

بعد وفات ہونے ہمایون کے اکبر بادشاہ بیٹا اوسکا جو حمیدہ بیگم سیدزادی کے شکم سے پنجشنبہ ماہ
رجب ۹۴۹ ہجری مطابق چہاردہم اکتوبر ۱۵۴۲ء مین بمقام امرکوٹ حادثات ہند کے وقت پیدا
ہوا تہا شہر کلانور واقع پنجاب مین تخت ہند پر جلوس فرما ہوا اس شہنشاہ کی جملہ واقعات لکہنے
کے واسطی علیحدہ دفتر چاہئی افغانستان کی متعلق صرف اتنا حال ہے کہ خبر وفات ہمایون
کی سنکر مرزا سلیمان والی بدخشان بہ ارادہ تسخیر کابل کوہ ہندوکش سے گذرکر افغانستان مین آیا
مگر منعم خان صوبہ دار کابل کی ہوشیاری اور دلاوری سی بدون کامیابی مایوس ہوکر واپس
چلا گیا جب ہیمون بقال سی بیرام خان سپہ سالار اکبر کا لڑ رہا تہا اوس عرصہ مین شاہ طہماسپ
صفوی بادشاہ فارس نے ایک جرار لشکر قزلباشون کا زیر کمان سلطان حسین مرزا ابن بہرام

ملک باجوڑ کو فتح کرکے قوم یوسف زئی پر خراج مقرر کیا اور شاہ منصور یوسف زئی کی دختر کا ڈولہ لیا۔ بعدش ہندوستان کی واقعات موجودہ کو خیال مین لاکر حسب اشارہ دولت خان لودی بمعیت پندرہ ہزار سپاہ کی دہلی کی سلطنت پر دعوی کرکی روانہ ہوا دوسری جانب سے ابراہیم شاہ لودی ایک لاکہہ سوار اور ایکہزار ہاتہی لیکر بمقام پانی پت مقابلہ آرا ہوا بڑی سخت لڑائی ہوئی ابراہیم کو فن جنگ نہ آتا تہا تمام فوج صف باندہکر ایک جگہہ کہڑی کردی اور بابر جری سپالار سی بہی بہتر خود اپنی لشکر کی کمان کرتا تہا بہت معقولیت سی فوج کو غنیم کی انبوہ کثیر سی لڑایا فوج مغلیہ کی اون دو دستون نی جنکو تنہہ و انتمہ کہتے تہے ہر دو جانب سے نکلکر سپاہ مخالف کا تعاقب مارا جب اونکی حملہ سی غنیم کی فوج مین تزلزل پیدا ہوا تب بازو دست اور چپ والون نی بہی مردانہ حملہ کیا اوس خونخوار جنگ مین ابراہیم شاہ معہ پانچ چہہ ہزار سپاہ خاصہ ایک موقع معرکہ مین ماراگیا اور باقی فوج اوسکی جو منفرق قتل گاہ سی بچی منتشر ہوگئے بابر فتح کی جہنڈی اوڑاتا ہوا۔ آگرہ تک پہونچا ۱۵۲۶ء مین اوسنی دار السلطنت ہندوستان پر قبضہ کرکے تخت نشین دہلی ہوا۔ اٹہائیس سال متفرق ملکونکی سلطنت کرکے سنہ ۹۳۷ ہجری مطابق سنہ ۱۵۳۰ء مین بعمر پنجاہ سالگی۔ آگرہ مین فوت ہوا اور نعش اوسکی بموجب وصیت کی کابل مین لاکر دفن کی گئی یہہ بادشاہ بڑا عالی ہمت اور دلیر تہا ۱۴۸۳ء مین پیدا ہوا باپ کی طرف سے سلسلہ اسکا تیمور شاہ تک اور مان کی طرف سی چنگیز خان تک پہونچتا ہے ابتداء جوانی مین اسکو شراب سے بہت شوق تہا چنانچہ کابل سے باہر ہو لونجی مرغزار مین ایک چہوٹا سا حوض تہر مین کہودا ہوا مئی ارغوانی سے پر کرکے اوسجگہہ بزم نشاط کیا کرتا تہا اور یہہ بیت اپنے کو اوس بلبید حوض کے کنارہ پر کہودوا دیا تہا +

نوروز نوبہار و مئی دلبری خوش است
بابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست

الا ہندوستان مین بادشاہ ہونے کے بعد اوسنی شراب خوری سی توبہ کرکے سب سونی کی پیالیان جن مین مئی نوشی کرتا تہا گلاکر فقرا اور مساکین کو للہ دیدین اور پہر ہمیشہ پرہیز رکہا +

## ہمایون بادشاہ

بابر شاہ کی وفات کی بعد سنہ ۱۵۳۰ء مین ہمایون بیٹا اوسکا جو ہردلعزیز اور عقلمند تہا تخت نشین

## مرزا عبدالرزاق

بیٹا خوردسال الغ بیگ کا تخت کابل پر بیٹہا یا گیا اور ایک شخص زکی نام اوسکی ملازمونمین صاحب اقتدار ہوگیا لیکن زکی کی نخوت اور تکبر سے امراؤن نے تنگ آکر عید الضحیٰ کے روز قتل سی اوسکی تواضع کری بعد اوسکے بہی باعث بے اتفاقی ارکان ریاست و کم سنی حاکم احوال کابلیون کا نہایت پریشانی پر تہا اسی وقت مین محمد مقیم چہوٹا بیٹا امیر ذوالنون کا جو سلطان حسین بادشاہ خراسان کی جانب سی حاکم قندہار تہا بمعیت لشکر ہزارہ و تکدور متوجہ کابل ہوا مرزا عبدالرزاق طاقت لڑائی نہ سمجہکر افغانون مین بعلاقہ لغمان بہاگ گیا اور کابل پر

## محمد مقیم

نی قبضہ کرکے دختر مرزا الغ بیگ سی نکاح کر لیا مگر رعایا کو راضی نرکہہ سکا یہہ حال دیکھکر

## محمد بابر بادشاہ

ملقب ظہیر الدین جو ۱۴۹۳ء مطابق ۸۹۹ ہجری مین بعد وفات اپنی والد کی بارہ برس کی عمر مین فرغانہ اور اندجان کے تخت کا مالک ہوا تہا مگر شیبانی خان اوزبک کے تسلط اور اپنے بہائیونکی بے اتفاقی سی باوجود محنت اور ہوشیاری اوس سلطنت مین استقلال نہین رکہتا تہا آخر اوس طرف سی مایوس ہوکر حسب صلاح امیر محمد باقر بامید حصول قبضہ افغانستان کوہ ہندوکش سی گذر کر کابل کیطرف روانہ ہوا محمد مقیم نے تاب مقابلہ نہ سمجہکر اول حصاری ہوا۔ اور آخر کو امان مانگ کر قلعہ خالی کر دیا ظہیر الدین محمد بابر نے تخت نشین افغانستان ہوکر کابل مین قبل از فتح ہندوستان بائیس برس حکومت کی چند سال قندہار کی مہم پر صرف ہوئی جہان شاہ بیگ ارغون اور محمد مقیم نی شکست کہاکر قندہار سی ہاتہ اوٹہایا قوم ہزارہ اور مغربی۔ افغانستان کو جہانتک ہوسکا دست کرکی مشرقی حصہ کیطرف توجہ کری افغانان مہمند اور یوسف زئی سی لڑائیان ہوتی ہین

جب سلطنت اسکی ہاتھہ لگی تو چینگیز خان سے بڑہکر کشت خون اور ظلم مین قدم رکھا اگر اسکی جملہ واقعات مشرح لکھی جاوین تو طوالت کا خوف ہی مختصر یہہ کہ اسنی اپنی الوالعزمی اور دلاوری سی افغانستان ایران کو زیر کر کے اصفہان مین قتل عام کی اور بغداد کو غارت کیا اور روس کی ملک مین لشکر لیگیا - بعد اسقدر فتوحات کے اوسنی ہندوستانکی تسخیر پر کمر باندہی اور کابل و پشاور کی راستی افغانان سرکش کو سیدھا کرتا ہوا ہند مین داخل ہوا ملک کو لوٹتا جلاتا ہوا سنہ ۱۳۹۸ء مین دہلی - تک پہونچا سلطان محمود بادشاہ دہلی نے مغلوب ہوکر قلعہ خالی کردیا فوج تیموری نی خاطر خواہ شہر کو تاراج کیا اور نصف سی زیادہ پہونکدیا تیمور نے تخت دہلی پر جلوس فرماکر اپنی تئین بادشاہ ہند مشہور کیا صرف پندرہ روز دہلی مین رہکر شمالی اقطاع کو تاراج کرتا ہوا - اور میرٹھہ کے قلعہ کو خاک سیاہ کرکی معہ بہت سی قیدیان اہل ہند سمرقند اپنی دارالسلطنت کو روانہ ہوا وہان پہونچکر بعد چند فتوحات دیگر ملک چین کیطرف جہاد کی طیاری کر رہا تہا کہ اجل کا پیغام آپہونچا اور سب خیالات سے چہوٹکر راہی ملک بقا ہوا *

## مرزا شاہ رخ خاقان سعید

بعد انتقال تیمور کے اوسکا فرزند شاہ رخ جو ہرات کا مالک تہا افغانستان اور خراسان وسیستان کو شامل کرکی مسند آرا ہوا جب وہ بہی اپنی نوبت بجاکر عالم آخرت کو سدہارا تب افغانستانکی علیحدہ ملکو مین چند بڑے بڑے سردار خودسر حاکم ہوگئے جیسا کہ ہرات مین مرزا بایسنقرا فرزند شاہ رخ اور پھر شاہ حسین مالک ہوا اور قندہار مین امیر ذوالنون حاکم تہا اور کابل وغزنین پہلے مرزا عمر شیخ کے تحت مین تہا آزان بعد

## مرزا الغ بیگ

بیٹا ابو سعید مرزا کا تخت نشین کابل ہوا - اسکے عہد مین قوم یوسف زئی ودیگر اولاد خشی افغان کابل کی علاقے سے خارج ہوکر پشاور کیطرف آئی سنہ ۹۰۶ ہجری مین مرزا الغ بیگ فوت ہوا اسکی بعد

تباہی ڈالی جلال الدین کی سپاہ اسکے بعد متفرق ہوگئی اور اوسنے گہوڑا دریا مین ڈالا
حق تو یہہ ہے کہ جلال الدین اپنی ذات سی بڑا دلاور اور شجاع تہا مگر افسوس کہ بخت اور ہمراہی
اوسکی پیرو نہین تہی غرض خوارزمیونکی تخریب کی بعد تمام افغانستان پر دریاء سند تک
مغلونکا تسلط ہوگیا اور اوس طرف فارس کی شمالی اقطاع بہی اونکی قبضی مین آئی اسقدر
فتوحات کرکے چنگیز خان شاہزادہ خطائی کو ولیعہد بناکر ۱۲۲۷ء مین سب ٹہاٹہ باٹہ
چہوڑکر اس دار ناپائدار سے تنہا عالم آخرت کو سدہارا +

## یورش شیرخان

بعد وفات چنگیز خان کے ایکدفعہ شیرخان نے جو سلطان محمود ابن شمس الدین التمش شاہ
ہند کا امیر الامراء ملتان و سند کا صوبہ دار تہا یورش کرکے تہوڑی عرصے کے واسطے غزنین
کو مغلون کی قبضی مین سی نکالکر سکہ اور خطبہ بنام شاہ ہند جاری کیا۔ الّا ابہی کامل استقلال
نہین ہونے پایا تہا کہ

## ہلاکو خان

نبیرہ چنگیز خان نی بزور شمشیر واپس لیلی مغلونکی خاندان سی وہ شخص جسے پہلی اسلام
قبول کیا ہلاکو خان تہا اور اسی نے خلفاء عباسیہ سی المعتصم باللہ خلیفہ آخری کو
تخت بغداد سی خارج کرکے اوسکی سلطنت پر بہی قبضہ کرلیا ہلاکو خان کے نبیرہ ارغون خان
کی عہد سلطنت مین تیمور خان امرائی اعظم چنگیزی صوبہ افغانستان نی ملتان
پر حملہ کیا۔ محمد خان شہید فرزند رشید غیاث الدین بلبن شاہ دہلی نے جو ملتان کا
حاکم تہا اوسکے لشکر کو شکست دی الّا خود بہی تعاقب کرنی مین مارا گیا ازان بعد سلطنت
افغانستان بقبضہ مغلان چلی آئی جنہین سی ذکر کی لائق

## تیمور شاہ گورگان

ہی جسکا خطاب صاحبقران لکہا ہی یہہ اولوالعزم بادشاہ ۱۳۳۶ء کو امیر ترمنائی کی گہر پیدا ہوا

# چنگیز خان

اپنی فوج لیکر انتقام لینی آیا شاہ خوارزم نی بمعیت اپنی قلیل لشکر کی سلطنت کی حد پر جاکر مقابلہ
کیا بڑے سخت لڑائی ہوئی دیر تک دونوں پلّے مساوی رہی مگر جب چنگیز خان کی حکم سی
فوج مغلونکی ایک تازہ دم گروہ نی جو کمک کیواسطی رکہا تہا غنیم کے بازو راست پر حملہ کیا
تب خوارزمی مقابلہ مین قایم نرہ سکے الاّ پھر بہی بانتظام صف بندی پیچہی کو ہٹے اور بہت
سپاہ کام آئی اس شکست کی بعد سلطان محمد شاہ کی ہمت ٹوٹ گئی تہوڑے تہوڑے
مقابلی کے بعد چنگیز خان چہوٹی مقامات کو مفتوح کرتا ہوا بخارا کی قریب پہونچا محمد شاہ
کی طرف سی جو سردار بخارا کی محافظ تہی اونکی پست ہمتی اور بے تدبیری سی مغلون نے
شہر بخارا کو جو اون دنون تمام ایشیا کی علم و فضل کا مرجع تہا تسخیر کرکے بڑی ظلم اور زیادتیان
کین اسیطرح سمرقند اور آخر کو ہرات اور دیگر ملکون مین تاتاریونکی بیرحمی اور جہالت اسی لاکہہ
بندہ خدا بیگناہ مارے گئے سلطان محمد شاہ نی ایسی ظالم لشکر کو اپنی تعاقب دیکہکر قتل
نفس کرکے اونسی خلاصی پائی *

# جلال الدین شاہ

محمد شاہ کا لئیق فرزند اپنی باپ کا جانشین ہوکر بڑی شجاعت سی چنگیز خان کے مقابلے
پر آیا اور خوب لڑا عجب نہ تہا کہ نبرد آزمائی کی میدا نمین کامیاب ہوتا لیکن خود اوسکے
خویش و اقارب نی اوس سی برخلاف کرکے کوئی تدبیر پیش نجانی دی مغل متواتر فتح کرتے
ہوئی ایک صوبے کے بعد دوسرا اسخر کرکی اپنی بادشاہ کی قلمرو مین داخل کرکی بڑہتی گئے
باوجود اسکی جلال الدین اونسی تہوڑی تہوڑی فاصلہ پر لڑتا چلا گیا آخر دریاء سندہ کے
کنارہ پر کہ وہ انتہا اوسکی ملک کے تھی پہونچا وہان اگرچہ جلال الدین کی فوج غنیم
کی مقابلی مین دسوان حصہ بہی نہ تہے لیکن بسبب شجاعت جبلی اتنی قلیل فوج سی کارزار کی
میدان مین ثابت قدم ہوکر مرنے مارنی پر مستعد ہوا - اور اپنی سپاہ کو ایک موقع کی جگہہ قایم
کرکے ہنگامہ رزم کو برابر بارہ گہنٹہ تک عدو کی فوج کثیر کی سامنی گرم رکہا آخر مغلون کی فوج
کی ایک دستہ نی بازو راست پر زور لاکر ایک پہاڑی پر جو خوارزمیون کی پناہ تہی قبضہ کرکی

## سلطنت محمد شاہ خوارزم

**تاج الدین ایلدوز** کی حکومت کو دس برس بھی نگذرنے پائی تھی کہ شاہ خوارزم نے جو پہلی سی ہی غزنین کی سلطنت برداشت رکہتا تہا یہہ فساد دیکھکر بہراہی جرار لشکر حملہ کیا تہوڑے مقابلے کی بعد غزنین لے لی- اور **تاج الدین ایلدوز** اپنی پورانی جاگیر علاقہ **شلوزان** مین بہاگ آیا اور وہانسی یورش کرکی پنجاب پر تابہ تہانیسر قبضہ کرلیا اس فتنہ اندازی کی باعث سی **سلطان شمس الدین** التمش بادشاہ دہلی نی بعد سخت محاربہ کی اوسکو گرفتار کرکے قیدکردیا اوسی محبس خانہ مین **سلطان تاج الدین ایلدوز** نی وفات پائی اور افغانستان پر تا بدریاے سند شاہ خوارزم قابض ہوگیا +

## ذکر سلطنت خاندان مُغلیہ

مورث اعلے اس قوم کا **مغل خان** اولاد **یافث** ابن **حضرت نوحؑ** سی تہا مغلون کی سلطنت کی ابتدا اور اوسکا جلد ترقی پکڑنا اور بہت پہیلجانا تواریخ کے واقعات مین سے ایک بڑا ماجرائی عجیب ہی جس زمانہ مین کہ غزنی کی سلطنت پر زوال قدم بڑہائی جلا آتا تہا اوسی عرصی مین ملک تاتار سی جو قدماء مین بنام **اسکو تہیا** مشہور تہا اس جنگجو قوم نے خروج کیا اور مغلین ہی سی سنہ ۶۰۲ھ کو **تموزخان** جسکو کزا نام بڑی بیر اوس قوم نے **جنگیزخان** یعنی خان اعظم بمعنی شہنشاہ کا خطاب دیا تہا اپنی دانائی اور شجاعت سی قوم کا سردار ہوا- اور تمام تاتار مین اوسکا تسلط ہوگیا- اوسنی بارادہ تسخیر دوسرے ملکون کی اپنی فوج کو سپاہ گری کی قواعد سکہانی شروع کی جب فوج کی تعداد چھہ لاکھ سے بہی سوا ہوگئی تب فتوحات ملکی پر کمر باندھی بعد فتح ملک **خطا** جو **چین** کی شمالی اقطاع مین ہے اس سبب سی کہ **محمد شاہ** خوارزم مالک افغانستان و خراسان نے مغلونکی وکیل اور چند سوداگران تاتاریکو قتل کیا تہا +

بیس کس ککہکڑونکی ہاتہہ سے بحالت خواب بائیس زخم چھوڑا کہاکر بتاریخ ۳- ماہ شعبان ۶۰۲ھ ہجری مطابق ۱۲۰۶ء مین شہید ہوا- اوسکی امراؤن نی تابوت اوس شہنشاہ کا غزنین مین لیجاکر منزل معہود کو پہونچایا اسی شخص کی باعث خاندان غور کی ترقی ہوئی تہی اور اسکے ساتہہ ختم ہوئی ❊

## ملک تاج الدین یلدوز

بعد وفات شہاب الدین کی اکثر ارکان سلطنت نی اتفاق کرکے **محمود ابن سلطان غیاث الدین** برادر زادہ شاہ متوفی کو غور سی واسطی تخت نشینی سلطنت غزنین طلب کیا مگر بسبب نہ عالی ہمت ہونی کے اوسنی تخت فیروزہ کوہ و غور کو اپنی واسطی کافی سمجھکر **ملک تاج الدین یلدوز** کو جو زمرہ غلامان مقربین بادشاہ مرحوم سی تہا خط آزادی بہیجکر تخت غزنین اوسکے حوالہ کیا تاج الدین نی بحکم اوس فرمان کی غلامی سی آزادی پاکر سلطان اپنا خطاب کیا اور افغانستان کی سلطنت پر مسند آرا ہوکر بہ ارادہ تسخیر پنجاب جو بعد وفات **شہاب الدین** کے **قطب الدین** ایبک بادشاہ دہلی کی قبضہ مین تہی لاہور کو روانہ ہوا بباعث دباؤ نام سلطان غزنین اور کم ہمتی حاکم پنجاب لاہور پر قابض ہوگیا یہہ خبر سنکر **سلطان قطب الدین** نے دہلی سی یورش کری اور ایک مردانہ حملے مین تاج الدین یلدوز کو بہگا دیا اور ایسی زور شور سے اوسکا تعاقب کیا کہ اوسنی غزنین مین قرار اپنا دشوار سمجہکر بعلاقہ **شلوزان** جو کوہ سفید کی جنوب مین واقع ھی پناہ گزین ہوا اور قطب الدین ایبک غزنین پر قابض ہوکر شراب خوری مین شاغل ہوا- ایسی صریح غفلت اور عیش مفرط کی سبب سی حسب ایمائی ارکان سلطنت تاج الدین ایلدوز بہمراہی لشکر افغان وغیرہ **شلوزان** سی نکلکر ناگہان متصل غزنین پہونچ گیا قطب الدین یہہ حال سنکر گہبرا گیا اور ایسی جلدی مین قوت مقابلہ مفقود سمجہکر براہ سنگ سوراخ باہر آیا اور ایسا بہاگا کہ لاہور تک عنان ہزیمت کو نہ تہاما اوسکی پیچھے تاج الدین ایلدوز چند عرصہ افغانستان کا مالک رہا الا رعایا اوسکی ظلم سی ناخوش تہی ❊

## غیاث الدین محمد

بادشاہ ہوا اور اوسنی شہاب الدین محمد اپنی بہائی کو جو حقیقت مین بادشاہ تہا سپہ سالار بنایا ۵۹۹ھ ہجری مین غیاث الدین نی سفر آخرت اختیار کیا ؛

## سلطان شہاب الدین محمد

جسنی سپہ سالاری کی وقت اپنی خاندان کے بادشاہون سی زیادہ فتوحات کری تہی تخت آرا غزنین ہوا یہہ بادشاہ بڑا صاحب عزم اور اقبالمند دلاور تہا ۱۱۸۴ء مین اسنی خاندان غزنین کو تباہ کرکے سلطنت لی اور افغانستان کو فتح کرکے ۱۱۹۱ء مین ہندوستان پر حملہ لایا ایکدفعہ شکست کہائی اور راجہ پرتھی راج کی پہلی لڑائی مین سخت زخمی ہوا مگر دوسرے نوبت بمعیت تازہ لشکر راجہ اجمیر اور دہلی سی فتح پاکر ہندوستان مشرقی تک اپنی دخل کا اثر پہونچایا ۔ اور قطب الدین ایبک اپنی غلام کو نواح دہلی مین چہوڑا یا قطب الدین لیاقت اور شجاعت مین اپنے آقا کا پیرو تہا اسی سبب سے ہند کا بادشاہ بن گیا غرضکہ شہاب الدین نے اس فتح کے بعد غزنین مین واپس آکر ملک افغانستان و خراسان کو اپنے خویشون مین اس طرح تقسیم کیا کہ تخت فیروزہ کوہ اور غور محمود بن غیاث الدین اپنی برادر زادہ کو عطا کیا اور بست اور فرہ و اسفراین اور گرم سیر کا ضیاء الدین اپنا چچازاد بہائی کو حاکم بنایا اور حکومت ہرات معہ توابع اوسکے ناصر الدین اپنے خواہرزادہ کو سپرد کرکے کابل اور قندہار و دیگر افغانستان شامل تخت دار السلطنت غزنین کے رکہا بسبب نہونے اولاد نرینہ اپنے کے ملک کا بندوبست اسطرح کرکے سلجوق یعنے ترکمانون کی سلطنت پر حملہ کیا اور اون سے شکست کہاکر لاہور مین قرار گزین ہوا ۔ اوسی سال قوم گہکڑ پر جو دوآبہ سندساگر مین آباد تہے بسبب مفسدہ پردازی لشکر کشی کرکے بعضون کو مسلمان اور اکثرون کو تباہ کیا اور قوم تیراہیہ سکنہ تیراہ جو مسلمانون کے دشمن اور راہزن مشہور رہتے تہے اون مین سے جو مسلمان ہوئی اونکو امان دیکر ملک مسکونہ سے خارج کیا اور منکرون کو قتل کیا اس انتظام کے بعد ترکستان پر چڑہائی کا ارادہ کرکے لاہور سے غزنین کو واپس جاتا تہا کہ دریای سندہ کے مشرقی کنارہ پر بمقام برمہیک جو غالبًا متصل نیلاب تہا

جو داماد بہرام شاہ غزنوی کا تہا تیسرا شجاع الدین جو عنفوان جوانی مین مرگیا چوتہا ناصر الدین
جو حاکم ملک اور تہا پانچوان سیف الدین چہٹا بہاء الدین سام ساتوان علاء الدین حسین
بعد وفات حسین کے یہہ ہفت پسر جنکو ہانکی لوگ سبعہ سیارہ یا ہفت اختر کہتے تہے متفرق بدو
فرقہ ہوگئے ایک ملوک بامیان جنکا ذکر یہان فضول ہی دوسرے ملوک غور و غزنین جنمین سے پہلا

## قطب الدین

تہا جسنی سلطان بہرام شاہ غزنوی کی دختر سے شادی کرلی تہی مگر بسبب داعیہ سلطنت بہرام کی حکم سے
قطب الدین برملا قتل کیا گیا یہہ ہی واردات بنیاد فساد خاندان غزنوی اور غور کی باہم ہوئی جسکی
سبب سے خاندان غزنین بالکل پائمال ہوگیا ٭

## سیف الدین

نے یہہ ناخوش خبر سنکر سلطان اپنا خطاب کیا اور بہائی کا بدلہ لیکر غزنین پر چند عرصہ قابض ہوگیا بہرام شاہ
نے ناگہان پہونچکر بسبب دغا اہل غزنین سیف الدین کو گرفتار کرکے معہ مجدد الدین قتل کرایا تب

## بہاء الدین سام

جو باپ غیاث الدین اور شہاب الدین غوری کا تہا بارادہ انتقام اپنی بہائی مقتول کی لشکر جمع کرنے مین
مصروف ہوا مگر موت نے پہونچکر خیالات سے چہوڑایا اوسکی بعد

## علاء الدین حسین

ملقب جہانسوز نے غزنین اور قندہار اور علاقہ گرم سیر فتح کرکے بعد خرابے غزنین یہہ ملک مفتوحہ اپنی برادرزادے
غیاث الدین کے سپرد کرکے خود غور کو واپس چلا گیا تہوڑے عرصہ کے بعد اپنی برادرزادگان غیاث الدین
اور شہاب الدین سی متوہم ہوکر ہردو کو قلعہ جرجستان مین قید کردیا اور خود ایک لڑائی مین سلطان سنجر
ترکمان کی سپاہ کے ہاتہہ گرفتار ہوکر قید ہوگیا۔ مگر سنجر نے رحم کہاکر کے بدستور اپنی مقبوضہ ملک پر
اوسکو قایم رکہہ کر رہا کردیا۔ اسنے امارت کے بعد بہت عرصے تک نہ جیا ۵۵۱ھ ہجری مین سرائے فانی سی کوچ کیا

## سیف الدین

بیٹا علاء الدین جہان سوز کا اپنی باپ کا قایم مقام ہوکر تخت نشین ہوا اور سعادتمندی سے غیاث الدین
اور شہاب الدین کو رہا کیا ایک سال کے سلطنت کے بعد ترکون کے مقابلہ مین مارا گیا تب

کو ختم کیا خسرو ملک کو معہ ملکشاہ فرزند اوسکی اور دیگر خویشان و اقربا شاہ موصوف کو گرفتار کر کے بہائی غیاث الدین کی پاس فیروزہ کوہ متعلقات غور مین بہیجدئے اور وہان وہ مظلوم قلعہ جرجا مین قید ہوئی بوقت حادثہ خوارزم شاہ دور اندیشی کیا بداندیشی کرکی اون سبکو قتل کیا گیا اور عالی خاندان کا اثر بہی باقی نہ چہوڑا ❊

## ذکر سلطنت خاندان غور ابتداء ۱۱۵۸ عیسوی سی ۱۲۱۶ تک

واضح ہو کہ سلاطین غور کو مورخین ضحاک تازی کی نسل سی شمار کرتے ہین یہہ وہ ضحاک ہے جسنی جمشید بادشاہ کو خارج اور تباہ کرکے ایران کی سلطنت پر غصباً قبضہ حاصل کیا تہا اور پہر کاوہ آہنگر اصفہانی کی کہ حقیقت مین بڑا دلاور جوان تہا اور پیچہے سے سپہ سالار ہوا ہمت کرکے فریدون کی مدد کرے جب ضحاک پر فریدون غالب آیا اور اوسکو قتل کرایا تب ضحاک کے اولاد سے دو بہائی ایک مسمی سوری دوسرا سام ملازم فریدون کے تہے ضحاک کی تباہی کی بعد اوسکی نسل کے نسبت بیشگاہ فریدون سی حکم قتل عام صادر ہوا تب یہہ ہر دو بہائی بخوف جان معہ متعلقان مفرور ہوکر بمقام نہاوند پناہ گزین ہوئی تور ابن فریدون نی اونکا تعاقب کیا مگر بسبب سختی طرق ہونی کے اونکو نقصان نہ پہونچا سکا بعد انتقال سام کے اوسکا پسر موسوم شجاع اپنے چچا سوری سے رنجیدہ ہوکر کوہ غور کو چلا آیا اور اوسی جگہہ قیام کرکے کہا کہ زو مندیش یعنی اوس سے مت ڈر اس سبب سے اوس موقع کا نام زو مندیش مشہور ہوا غرض کہ پشت بہ پشت خاندان اوسکا غور کا رئیس چلا آیا تاوقتیکہ خلیفہ چہارم حضرت علی ابن ابو طالب نے مسمی شنسب مورث اعلی سلاطین غور نے فرمان حکومت غور بمقام کوفہ دستخط خاص سی حاصل کیا شنسب سے آٹہوین پشت مین سلطان ابراہیم غزنوی کے عہد سلطنت مین

## عز الدین حسین

نے جو بانی اس خاندان کا تہا مرتبہ امیر حاجب پاکر خاندان غزنویہ سی شادی کری اور مسعود ابن سلطان ابراہیم نے اپنی سلطنت کی عہد مین اوسکو حکومت غور موروثی ملک کی عطا فرمائی حسین کے ہفت پسر زوجہ غزنویہ سے پیدا ہوئے بدین تفصیل ایک فخر الدین جو بامیان کا مالک ہوا دوسرا قطب الدین

سیف الدین بلامقابلہ قابض ہوگیا اور اہل غزنین پر اعتماد کرکے اپنی بہائی علاؤالدین کو معہ اکثر امرای قدیم اپنی کے غور کی طرف بہیجدیا اور رعایا غزنین کو راضی نہ رکہہ سکا جب موسم زمستان مین بباعث پڑنے برف راستہ ہای غور بند ہوگئی تب حسب اشارہ غزنویان ناگاہ بہرام شاہ لشکر افغانان وغیرہ ہمراہ لیکر قریب غزنین کی آ پہونچا اہل غزنین نی دغا دہی سی سیف الدین کو پکڑ کر بہرام شاہ کی حوالہ کردیا اور بہرام نی بی تمیزی کی راہ سے سیف الدین کو معہ سید مجد الدین امیر الامرای غوریہ برسوائی نازیبا تشہیر کرکے قتل کرایا اور نام کو ہمیشہ کیواسطی اس حاہلانہ کام سی داغ لگایا اور ۱۱۵۲ عیسوی مین یہہ بدنامی لیکر پینتیس ۳۵ سال کی سلطنت کی بعد خود بہی منزل ناگزیر کو پہونچا۔

## خسرو شاہ

بعد وفات بہرام کی اوسکا پسر خسرو شاہ بہ محنت چند روزہ دنیا گرفتار ہو کر غزنین کی تخت پر بیٹہا اون ہی دنون مین عنقریب پہونچنی علاؤالدین غوری کی خبر جو اپنی بہائی کا بدلہ لینے بڑی زور شور سے آتاتہا اس بادشاہ کو پہونچی تب خسرو شاہ بدون مقابلہ غزنین چہوڑ کر لاہور کو چلا گیا اور اوس جگہہ کو پایہ تخت بنایا۔ علاؤالدین غوری نی غزنین مین پہونچکر قتل عام کا حکم دیا اور اکثر عمارات عالیشان کو جلا کر خاک سیاہ کردیا اور سوای سلطان محمود اور سلطان مسعود اور سلطان ابراہیم کے باقی سلاطین آل سبکتگین کی قبور مین آگ لگوادی اور اس بی رحمی اور ناخدا ترسی کو قتل عورات پر ختم کرکے اپنی آپ کو ملقب بہ علاؤالدین جہان سوز کرایا خسرو شاہ سات برس شور و شر مین حکومت کرکے بمقام لاہور راہی ملک بقا ہوا۔

## خسرو ملک

بیٹا اوسکا تخت لاہور پر بیٹہا اور اوسنی ہندوستان کی تمام اون صوبون پر قبضہ کیا جو کسی زمانہ مین اوس کے بزرگون نے مفتوح کئے تہے لیکن شہاب الدین محمد غوری نی باخذ غزنین کہ دارالملک اوس خاندان کا تہا اکتفا نکرکے طمع پنجاب کا بہی کیا اور ۱۱۷۵ عیسوی مین پیشاور جو کتب سلف مین بنام فرسا و ربکرام تیز شور مشہور ہے لشکرکشی کرکے افغانستان کا حصہ مشرقی معہ ملتان فتح کرلیا اوسی سال کی اخیر لاہور کے طرف روانہ ہوا مگر مایوس ہو کر واپس آیا اور افغانستان مشرقی و ملتان مین علی کرماچ کو حاکم بنایا ۱۱۸۰ع مین اوسنی فریب سے لاہور پر قبضہ کرکے سلطنت خاندان غزنویہ

اوسنی کئی قرآن شریف اپنی ہاتھہ سی لکھہ کر مکہ اور مدینہ مین بہجوائی ابتدا سنوات جلوس مین قوم سلجوق خواہ ترکمان کی ساتھہ صلح کرکے جانبین نی عہد کیا کہ ارادہ خلل مملکت ایکدوسری کا نکرینگے اس عہدنامہ کی بعد سلطان ملک شاہ سلجوقی کی دختر سی مسعود ثانی ابن سلطان ابراہیم کی شادی ہوکر صلح کو مضبوطی ہوئی - اسطرحپر مغربی دشمنون سی اوسنی رہائی پاکر ہندؤن کی قوت توڑنے کے واسطے اوسنی مشرق کو فوج کشی کرکی ہندوستان مین آتی دو تک فتح کرتا گیا کہ اوسوقت تک اوسکی بزرگون مین سی کوئی بادشاہ نگیا تہا اور ایک لاکھہ ہندو قید کرکے غزنین کو لیگیا چالیس برس تک اس بادشاہ نے سلطنت کی اور ۱۰۹۸ عیسوی مین زندگی کی ساتھہ اوسکی سلطنت بہی ختم ہوئے ؛

## سلطان مسعود ثانی ابن ابراہیم

ابراہیم کے بعد اوسکا فرزند مسعود جو کہ بہت رحم دل اور نیک سیرت تہا بادشاہ ہوا اوسکا امیر طغاتگین حاکم لاہور نے عہدہ سپہ سالاری ہند پاکر ہندوستان پر حملہ کیا اور دریاء گنگ سی بہی عبور کرکے ملک کو جا لوٹا اور غارت کی مال سی مالامال ہوکر لاہور کو واپس آیا سولہ برس آرام اور امن چین سی سلطنت کرکے مسعود بہی اس سرای فانی سی کوچ کر گیا ؛

## ارسلان شاہ

فرزند مسعود نی اپنی باپ کی مرتےہی اپنی دوسرے بہائیون کو قید کرکے تخت لیا مگر بہرام شاہ نے بہاگ کر اپنی ماموں سلطان سنجر ترکمان خواہ سلجوقی کے پاس پناہ لی سنجر نے بہرام کے مدد کرکے غزنین پر چڑہائی کی ارسلان شاہ دو دفعہ لڑائی ہار کر بہاگا اور کوہ سلیمان مین افغانون کی پاس جا بیٹہا سپاہ سنجر نے پیچہا کرکے گرفتار کیا اور اپنی سلطنت کی تیسرے سال مین بہرام کی حکم سے مقتول ہوا

## سلطان بہرام شاہ

ابن مسعود بن ابراہیم اب بلا تنازع سلطنت کا مالک ہوا چند نوبت ہندوستان کی طرف گیا اور محمد باہلیم جو ارسلان شاہ کی جانب سی سپہ سالار لشکر لاہور رہتا بہرام سی بغاوت کرکے تباہ ہوا اور آخر ایام سلطنت مین اوسنی قطب الدین محمد غوری اپنی داماد کو بسبب داعیہ سلطنت غزنین مین قتل کرایا یہہ خبر سنکر سیف الدین غوری نی اپنی بہائی کی خون کا انتقام لینے کے واسطے غزنین پر لشکر کشی کی بہرام شاہ طاقت مقابلہ نہ سمجھکر افغانستان کے مشرقی پہاڑون مین پناہ گزین ہوا غزنین پر

## سلطان ابو الحسن علی

بعد وفات مودود کی اوسکی پسر چہار سالہ کو اول تخت پر بیٹھایا گیا الا پانچ روز کی بعد اوسکو اوتار کر ابو الحسن علی برادر مودود ابن مسعود بروز جمعہ غرہ شعبان سنہ ۴۴۱ ہجری مین تخت نشین ہوا۔ اوسی عرصہ مین علی بن ربیع باتفاق میرک وکیل خزانہ شاہی سی بقدر مقدور زر و جواہر لیکر پشاور کو بہاگ آیا اور افغانستان کے حصہ مشرقی پر تا بہ ملتان قابض ہوکر افغانان کو بزور شمشیر مطیع کیا

## سلطان عبد الرشید ابن محمود

اوسی سال کی اخیر مین عبد الرشید بیٹا سلطان محمود کا جو مودود اپنی برادر زادہ کی حکم سی ایک قلعہ مین قید تہا خبر وفات مودود سنکر بسعی عبد الرزاق وغیرہ حبس سے نجات پاکر کوچ بکوچ غزنین کو روانہ ہوا ابو الحسن علی بدون دیکہنی چمک شمشیر کے پہلی سی کنارہ کر گئے عبد الرشید نی غزنین پہونچکر اپنی باپ کے تخت پر جلوس کیا اور نوشتگین حاجب کو امیر الامرا ہند بنا کر لاہور کے صوبہ داری پر بہیجا ایک سال کی بعد طغرل نمکحرام نی جو امیران شاہی سی تہا عبد الرشید کو معہ نو کس دیگر اولاد محمود قتل کر دیا نوشتگین حاجب جو اوسوقت پشاور مین تہا یہہ ناخوش خبر سنکر بہت غصہ ہوا اور اوسکے تدبیر سی طغرل مذکور بروز نو روز جب وہ تخت محمودی پر جلوس کر رہا تہا مارا گیا تب

## فرخ زاد ابن مسعود

جو کسی قلعہ مین قید تہا بصلاح نوشتگین اپنی موروثی سلطنت کا مالک ہوا اگرچہ یہہ بادشاہ بذات خود بہت لئیق نہین تہا مگر نوشتگین کی دانائی اور دلاوری سی دو دفعہ قوم سلجوق یعنی ترکمان کی شرارتون سی مقابلی مین غالب آیا جب تیسرے دفعہ اسکی فوج اونسی منہزم ہوئی تب فرخ زاد نی نیک نیتی کی ساتہہ قیدیان سلجوق کو انعام و اکرام سی مالا مال کر کی بعد رہائی سلجوقون کی بادشاہ کی پاس بہیجدیا سلجوقون نی فرخ زاد کی فیاضی سی خوش ہوکر قیدیان غزنوی کو بہی مخلصی دی آخر چہہ برس کے سلطنت کی بعد یہہ بادشاہ بہی بعارضہ قولنج سنہ ۴۵۰ ہجرے مین فوت ہوا ؛

## سلطان ابراہیم ابن مسعود

بعد واقع ناگزیر فرخ زاد کی سلطان ابراہیم نی مسند ایالت کو اپنی جلوس سے زیب دیا یہہ بادشاہ بڑا متقی اور پرہیزگار تہا باوجود عنفوان جوانی اترک لذات نفسانی کر کے ہر سال تین ماہ روزہ رکہتا

تاک موہنہ توڑ ڈالا بعد ازان اوسنی خراسان مغربے کو مفتوح کیا اور اپنی فتوحات کا نام لیکر آخر وہ
بہی بتاریخ ۲۹ اپریل ۱۰۳۰ء مین ترسٹھہ برس کا ہوکر راہی ملک بقا ہوا اسکی عہد مین مشرقی حصہ
افغانستان سی برہمن اور بت پرستون کا مذہب نابود ہوا اور دین اسلام نے رواج پایا جو مشرک
اسلام قبول نہین کرتے تہے وہ کچہہ ماری گئی اور کچہہ جلا وطن ہوئی ؛

## سلطان مسعود

بعد وفات محمود کی امیر محمد بڑی فرزند اوسکی نی داعیہ سلطنت کا کیا مگر مسعود نے جو باپ کیوقت
ہرات کا صوبہ دار تہا امیر محمد کو گرفتار کرکے نابینا کردیا اور خود تخت نشین ہوا اسکی عہد سی زوال
سلطنت غزنویہ شروع ہوا اگرچہ ابتداء عہد مین اس نی بہی جرات سی ہندوستان پر حملے کئے اور مشرق
کی طرف کچہہ کامیاب ہوا مگر مغرب کی جانب سے قوم سلجوق یعنی ترکمان کی تاتاریون نی خروج کرکے اوسکو
سخت مجبور کردیا اور قوم افغانون نی بہی پہاڑ دشوار گذار کے اندر بغاوت کری جنکی سرکوبی کے
واسطی شاہزادہ ایزدیار تعینات ہوا اور اوسنی افغانون کو کچہہ سیدہا کیا مگر قوم سلجوق نی اسقدر
زور دیکہا یا کہ بادشاہ کو غزنین مین ٹہرنا دشوار ہوا تب وہ اپنی باپ کی وقت کی خزاین اور دفاین لیکر
اس ارادہ پر کہ ہندوستان سی فوج رکہکر اس ابدا رسان قوم کو سیدہا کرونگا لاہور کیطرف روانہ ہوا اور
اپنی اندہی بہائی امیر محمد کو بہی ہمراہ لیا راستی پر بمقام مارگلہ جو حسن ابدال سی نو میل جانب مشرق
ہے اپنی نمکحرام فوج کے ہاتہہ سی جنہون نی خزانہ لوٹا تہا گرفتار ہوکر قید ہوا اور ۱۰۴۰ء عیسوی کو اپنی
برادر زادہ نالایق کی حکم سے مارا گیا

## سلطان مودود ابن مسعود

جب کہ مودود نے جو صوبہ دار بلخ کا تہا اپنی باپ کے قتل ہونی کی خبر سنی فوراً غزنین کو کوچ کرآیا اور
وہانکے لوگون نے اوسی موروثی تخت کے مبارکباد دی اوسنی تخت پر بیٹہتی ہے امیر محمد کے بیٹون سے
جنمین سے بڑا ملتان اور پشاور کا صوبہ دار تہا لڑائی جیتی اور پہر اپنی باپ کے قاتلون سی انتقام
لیکر نو برس تک سلطنت کری ۴۴۱ ہجری مطابق ۱۰۴۹ء مین مرض قولنج سے رخت ہستی جہان
ناپائیدار سے اوٹہالیا ؛

رہی قوم گہکڑ جو اوسوقت سندہ وجہلم کی دوآبہ مین آبادتہی شامل لشکر آنند پال ہوئی کیونکہ اوسوقت اون کا
عقیدۂ مذہبی اہل اسلام کی مخالف تہا غرض کہ اس یورش مین کل ہنودنی واسطی انسداد رواج اسلام
ایسا اتفاق کیا کہ عورات نی اپنی زیورات گال کر واسطی صرف ضروریات لشکر دور دور سے بہیجے محمود نی
ہجوم غنیم اور اونکا فدویانہ ارادہ دیکہکر بنظر احتیاط فرودگاہ لشکر کے دونون طرف خندق کہدوادی
اور اس خیال پر کہ سامنی سی حملہ ہو ایک برجستہ فوج تیر اندازون نی حسب الحکم بادشاہ کی آگی بڑہ کر
بحیلہ ہاء سپاہیانہ غنیم کے فوج کو گرم جنگ کرکے اپنی معسکر کے قریب لائی اوسوقت فاتح محمود نے دلاوری
سی اونپر یورش کرنی مگر نتیجہ برعکس ظاہر ہوا چند ہزار جوانان قوم گہکڑ سروپا برہنہ ہر ایک کی ہاتہہ مین
اسلحہ غیر بکررو دونون بازو لشکر اسلامیہ سے گذر کر سواران غزنوی مین پہونچ گئے اور جو چیز سامنے
آگئی انسان حیوان سب کو تہ تیغ کیا یہان تک کہ قریب چار ہزار مسلمان شہید ہوئی لحظہ بلحظہ لڑائی بڑہتی
جاتی تہی اور قریب تہا کہ سلطان محمود بسبب استیلاء پیادگان گہکڑ معرکہ سے کنارہ کرکے لڑائی کو اوسدن
موقوف کرے اتنی مین بخت محمود نے یہہ کام کیا کہ ناگاہ ہاتہی سواری آنند پال آواز توپ اور تفنگ
وخدنگ ولگنی زخم تیر سے سراسیمہ ہو کر پیچہے کو بہاگا ہاتہی کا بہاگنا گویا بخت کا بہاگنا تہا سپاہ ہندنے
احتمال ہزیمت آنند پال سمجہکر گریز مین ایک دوسری سی سبقت لیجانا چاہا میدان محمود کی ہاتہہ آیا
امیران شاہی سی عبداللہ طائی چہہ ہزار سواران عرب اور ارسلان جاذب دس ہزار ترک اور
افغان ہمراہ لیکر لشکر منہزمہ کی تعاقب ہوئی دو روز تک اونکا پیچہا کیا بہت لشکر آنند پال کا مارا گیا
اور بیحد لوٹ فتحیاب لشکر کے ہاتہہ آئی بعد اوسکی سنہ ہجری مین سلطان موصوف نی بسبب بی ادبی
داؤد بن نصیر نبیرہ شیخ حمید لودی حاکم ملتان کی اوسپر چڑہائی کر کی بعد گرفتاری سے قلعہ
غور مین اوسی قید کردیا جب آنند پال راجہ لاہور مرگیا اور اوسکا بیٹا جانشین ہوا تب سنہ ہجری
مین قلعہ نندونہ جو کوہ بالنات واقع حدود ضلع جہلم مین تہا سلطان نی فتح کیا ۱۰۲۳ سنہ عیسوی مطابق
۴۱۴ سنہ ہجری مین لاہور فتح کرکے پنجاب مین پہلا بادشاہ اسلام کا ہوا اور نبیرہ جیپال نی راجہ
اجمیر کے پاس جا پناہ لی ۱۰۲۴ سنہ عیسوی مطابق ۴۱۵ سنہ ہجری بارہوین دفعہ اوس صاحب ہمت سلطان نے
بہت فوج کے ساتہہ جسمین دو ہزار افغان بہی تہی ہندوستان پر چڑہائی کی گجرات دکہن مین مندر
سومنات پر جو مشہور معبد ہنود کا ہے قبضہ کیا اور بڑے بت کے پاس جاکر اپنی گرز سے اوسکا

لیکن محمود سے جو حقیقتاً اس سلطنت کا وارث تہا کچہہ بن نہ گئی بلکہ گرفتار ہو کر قید ہوا۔

## سلطان محمود غزنوی

اپنی باپ سبکتگین کی وفات سی پیچہی فساد اسمعیل فرو کرکی ۳۸۷ہجری مطابق ۹۹۷عیسوی مین سلطان
تخت نشین ہوا یہہ بادشاہ بڑا صاحب ہمت و اقبال تہا فن سپاہ گری مین خوب دستگاہ رکہتا تہ
عزم محمدی برابر بس قایم تہا ۱۰۰۰ء مین پہلی دفعہ اوسنی عنان عزیمت جانب ہند منعطف کی اوسو
سلطان محمود کا لشکر دس ہزار سوار اور پیادہ فوج اوس سی بہی کم تہی - دوسرے جانب راجہ جیپ
والی پنجاب بمعیت بارہ ہزار سوار اور بیس ہزار پیدل سپاہ اور تین سو جنگی ہاتہی کی اوس دلا
بادشاہ کے مقابلہ کی واسطی دریا سند کو عبور کرکے سد راہ ہوا افواج پشاور مین سوموار کے دن واقع
ہشتم ماہ محرم ۳۹۲ہجری مطابق پنجم ماہ اگست ۱۰۰۱ء عیسوی دونون سپاہ کی باہم سخت لڑائی ہوئی بذات
خود سلطان محمود نے ہزبران زابلی کو لیکر قلب گاہ غنیم پر حملہ لایا اور فتح مند ہوا راجہ جیپال شکست کہا کر معہ اپنی
دو پسر اور چند لواحقون کی زندہ پکڑا گیا اور بیشمار تاراج کا مال لشکر محمودی کی ہاتہہ آیا غزنین جا کر محمود نے
جیپال کو معہ دیگر اسیران بعد قبول کرنے جزیہ اور خراج ہر سال کے امان دیکر رہا کر دیا اور چند افغانان سرکش
کو جنہون نی اوسنی سازش کی تہی قتل کیا جیپال نی قید سی رہائی پاکر اس بعزتی کا جینا منظور نکیا آنند پال
اپنی رشید پسر کو ولیعہد بنایا اور خود زندہ جلکر مر گیا اوسکی جگہہ آنند پال لاہور کا گدی نشین ہوا ۱۰۰۴ء ع
مین راجہ بہیٹا کو اور ۱۰۰۶ء مین سلطان محمود نی ملتان کی حاکم ابوالفتح قوم لودی کو سیدہا کیا اس حملہ کے
وقت آنند پال نی شوخی کرکے پہر مقابلہ کیا اور مفرور ہو کر کشمیر کے پہاڑون کی طرف بہاگ گیا - ایلک خان
والی تاتار کی لڑائی سی فارغ ہو کر جو تہی دفعہ موسم بہار ۱۰۰۸ء عیسوی مطابق ۳۹۹ہجری مین اس
شہنشاہ نی واسطی انتقام شرارت آنند پال بڑی فوج جمع کرکی پنجاب کی طرف کوچ کیا آنند پال بہی بفکر
تہا اوسنی پہلی سی راجہ دہلی اجمیر قنوج اوجین کالنجر کو قاصد بہیجکر مسلمانون کی روک کی واسطی متعد
کر لیا تہا سب ہندو سردارون نی متفق ہوکر بیشمار فوج کی سرکردگی مین افغانستان کی طرف کوچ کیا دونون
فوجین نواح پشاور مین پہونچکر خیمہ زن ہوئین محمود نے جب کہ اتنی کثیر فوج دشمن کی دیکہی جسکی اوسکو
توقع نہ تہی گہبرا گیا اور برخلاف اپنی عادت مستمرہ کے غنیم کی فوج پر تاخت نہ لایا دونون فوجین چالیس
روز تک جرات پیشدستی نکر کی پڑی رہین اس توقف سی آنند پال کے لشکر مین روز بروز ترقی ہوتے

اوسکی پایتخت تہا جب اوسنی سبکتگین کے دست برد کا حال دیکہا تب بہت لشکر جمع کرکے اپنی دار الریاست لاہور
سی افغانستان کو روانہ ہوا دوسرے جانب سی امیر ناصر الدین سبکتگین اپنی جرار فوج کو ہمراہ لیکر سرحد پر پہونچا
تین روز میدان کارزار مین لشکرین نبرد آزمائی کرتی رہی۔ سلطان محمود نے جو باپ کے لشکر کا سردار تہا اس
لڑائی مین باوجود نوعمری بہت چستی سی مردانگی ظاہر کری آخر راجہ جیپال نی اپنی فوج کی ضعف کو خیال کرکے
پچاس ہاتہی اور بہت سا روپیہ دینا کرکی صلح کی اور ایک معتبر امیر اپنا بطور یرغمال سبکتگین کو دیکر چند امیران
مسلمان کو واسطی سپرد کرنے اشیاء مقررہ صلح اپنی ہمراہ لاہور لیگیا وہان پہونچتی ہی ناعاقبت اندیش مصاحبونکے
صلاح سی عہد شکنی کرکے معتمدان شاہی کو قید کرلیا اور کہلا بہیجا کہ جب تک تم میری ہندو امیر کو نہین چہوڑوگے
مین تمہاری مسلمانون کو نہین رہا کرونگا سبکتگین کو جب یہہ خبر بدعہدی کی پہونچی تو غصہ سے آگ بگولا ہوکر
مثل طوفان ہمراہی فوج بیکران پنجاب کو روانہ ہوا راجہ جیپال نی راجہ اجمیر و دہلی و کالنجر وغیرہ سی مدد مانگی
اونہون نی مدد دی راجہ پنجاب کی اپنی بقا و دولت سمجہکر خزانہ اور لشکر بہیجنے مین قصور نکیا راجہ جیپال
ایک لاکہہ فوج کی سرکردگی مین دلیرانہ مسلمانون کی مقابلی کیواسطی لاہور سے پشاور کی طرف کوچ کیا یہہ خونخوار
لڑائی ہندو و مسلمانون مین دریاء سند سی مغرب غالباً پشاور کے نواح مین ہوئی اوس زمانہ مین ہندو
لوگون کو دریاء اٹک سی پار جانے کو پرہیز نہ تہا۔ اول دیر تک لڑائی ہوتی رہی سبکتگین ایسی حکمت سے
لڑا کہ اپنی فوج کے چند گروہ کرکے تازہ دم میدان مین بہیجتا رہا۔ یہہ سیدہی سی ترکیب بسبب نا آموز قواعد
ہونے فوج مخالف کے ایسی کارگر ہوئی کہ باوجود کثرت سپاہ اثر ضعف فوج ہنود پر ظاہر ہوا اوسی موقع پر کل لشکر
اسلامیہ نی اپنی جری حاکم کے زیر لواء یکبارگی حملہ کیا بیشمار فوج راجہ پنجاب کے ضایع ہوئی اور باقی شکست
کہاکر روبفرار لائی مفرورون کے تعاقب مین فتحمند لشکر دریاء سند تک آیا اور قتل و لوٹ مین اپنی ساری
ہمت خرچ کرے اوس فتح کے بعد جسکو زمانہ حال تک آٹہہ سو چہیاسی برس گذرا ہی افغانستان کا حصہ مشرقی
ریاست لاہور سی علیحدہ ہوکر تا دریاء سند شامل سلطنت غزنین ہوا۔ اور خطبہ و سکہ سبکتگین کا جاری
کیا گیا بادشاہ ایک اپنا امیر معہ دو ہزار سوار کے واسطی حفاظت ملک مفتوحہ پشاور مین چہوڑکر قوم افغان
کو جو صحرا نشین اس نواح کی تہی دلاسا و تسلی سی اپنا مطیع کیا اور اونمین سی بعضونکو نوکر رکہکر معاون لشکر
مقیم پشاور چہوڑ گیا اور بیس برس بڑی استقلال سی بادشاہی کرکی ۹۹۷ء مین بمقام ترمیز اقصاے
ترکستان عالم بقا کو سدہارا اوسکی بعد اسمٰعیل چہوٹی بیٹی نی سلطنت کا داعیہ کیا اور بڑے فساد مچائی

کی رہی اس عہد میں افغانستان کے مشرقی حصہ پر راجہ لاہور کا قبضہ تھا

## ذکر الپتگین

یہہ شخص عبد الملک جو تیسرا بادشاہ سامانیہ کی طرف سے خراسان کا حاکم ہوا جب عبد الملک بادشاہ بخارا اپنا بیٹا منصور کم سن چھوڑ کر مرگیا تب امراء بخارا نے الپتگین سے جو خراسان میں تھا لکہکر نسبت تخت نشینی منصور رائے طلب کیا الپتگین نے جواب لکہا کہ منصور نوجوان آدمی لائق سلطنت کے نہیں ہے عبد الملک کا بہائی تخت نشین ہونا چاہئے لیکن اس صلاح کی پہونچنے سے پہلے منصور بادشاہ ہوچکا تہا یہہ خبر پاکر نارا(ض) ہو کر الپتگین کو طلب کیا مگر اوسنے خطرہ سمجھکر صاف جواب دیا شاہ بخارا نے اوس کی تنبیہ کے واسطے لشکر بہیجا دو لڑائیوں میں لشکر شاہی پر غالب آیا اور آیندہ کے واسطے شاہ سے مقابلہ مناسب نجانکر ۹۶۱ عیسوی مطابق ۳۵۰ ہجری میں خودمختار ہوکر غزنین کو اپنی جدید سلطنت کا دار السلطنت بنایا پندرہ سال افغانستان غزنی کی حکومت کرکے ۳۶۵ ہجری مطابق ۹۷۶ عیسوی میں فوت ہوا

## ذکر اسحاق ابن الپتگین

باپ کی وفات بعد ابو اسحاق غزنین کی تخت پر اجلاس فرما ہوا اسنے منصور کو زرد دیکہلاکر ملک خراسان کا دعوی لکہالیا۔ دو برس کی بعد جوانی کی عالم میں راہی ملک بقا ہوا

## حال سبکتگین

بعد انتقال ابو اسحاق کی سوائے سبکتگین کے کوئی شخص حقدار سلطنت کا نہیں تہا سبکتگین اصل میں ایک شہزادہ ملک ایران کا تہا جو گردش زمانہ سے حالت افلاس میں الپتگین بادشاہ غزنین کی خدمت میں حاضر کیا گیا اور اوسنے لائق دیکھ کر خرید لیا تہا اپنی شجاعت اور عقلمندی و نیک بختی کی سبب سے بہت جلد درجہ بدرجہ ترقی پاکر سپہ سالار الپتگین کا ہوا اور اس جلیل عہدے کو اوس نے اپنی شجاعت سے ایسا روشن کیا کہ ہندوستان اور ترکستان تک اوسکے رعب کی روشنی چمکتی تہی اب اوسنے الپتگین کی دختر سے اپنا نکاح کرکے سب امراؤں کی اتفاق سے ۹۷۶ء میں تخت غزنین پر جلوس فرمایا شروع سال ۹۷۷ عیسوی میں سبکتگین نے ہندوستان پر چڑہائی کی اور چند قلعہ متعلق ملک پنجاب فتح کرکے اکثر جگہہ مسجدیں تعمیر کرائیں اور لوٹ کا بہت مال لیکر واپس غزنین کو چلا گیا اوسوقت میں پنجاب کا حاکم راجہ جیپال ابن اشتپال قوم برہمن تہا سرہند یعنی انبالہ سے تا بہٹنیر و لاہور اور کشمیر سے ملتان تک عرض اوسکی محروسہ یاست تہی یعنی افغانستان مشرقی کا حصہ

## طلحہ بن عبداللہ کو

بہیجکر کابلیون سی پانچ لاکہہ درم پر ابوعبیدہ کو واپس خرید کیا جب اوسکی رہائی ہوچکی تب طلحہ نے بہمراہی لشکر ہرات وغور کابل کو جبراً و قہراً فتح کرکے اپنی جانب سی

## خالد بن عبداللہ کو

جو خالد ابن ولید قریشی کی نسل سی تہا حاکم کابل کا مقرر کیا جب اس حاکم کو صوبہ دار خراسان نے متہم کرکے معزول کیا تب اسنے اپنی جانا عرب کا ناگوار سمجہکر معہ اپنی کنبی کی اول ملک زرمت مین آباد ہوا قوم بنگش اوسکی نسل سی ہے ؛

## خلیفہ ولید

ابن عبدالملک نبیرہ مروان کی عہد خلافت مین حجاج ابن یوسف ثقفی خراسان کا صوبہ دار مقرر ہوا یہہ شخص بڑا مدبر مگر نہایت ظالم تہا اسی خلیفہ کے عہد سلطنت مین محمد ابن قاسم نوجوان سپہ سالار برادرزادہ حجاج صوبہ دار بصرہ و خراسان کا بہہ ہزار سپاہ لیکر ۷۱۱ء عیسوی مین ملک سندہ پر حملہ لایا اور راجہ داہر والی سندہ و گجرات سی کئی لڑائیان لڑا آخری لڑائی مین راجہ مذکور شکست کہا کر مارا گیا اس سپاہ جنگجو نے بعزم فوجی سرداری ملتان اور افغانستان مشرقی کا حصہ جنوبی بہی فتح کیا غالباً سلسلہ کوہ نمک سی شمال کی مین جانا اوسکا ثابت نہین ہوتا غرض کہ اسی طرح عہد خلافت خاندان امیہ و عباسیہ مین ملک افغانستان مغربی کا خلفا کی تحت مین تہا مگر مشرقی حصے مین اونکی مستقل سلطنت کا ثبوت نہین ملتا البتہ اونکی سردار فوج لاکر لوٹ مار کرتے رہی جب خلیفہ مامون ابن ہارون رشید عباسی نے افغانستان کی راستی ہندوستان پر حملہ کیا اور سرداران راجپوتانہ سی شکست کہا کر بغداد کو واپس گیا تو اوسکے بعد خلفاء عباسیہ کے سلطنت زوال پکڑنی لگی اکثر صوبہ داران ملک نے بیوفائی کی راہ سی اطاعت ترک کی صرف بغداد اور اوس کے قرب علاقے خلیفہ کے تحت مین رہگئے ؛

## ذکر اسماعیل سامانی

اُن منحرف صوبون مین سی ایک شخص اسماعیل سامانی ماوراء النہر اور خراسان کا صوبہ تہا ۲۷۹ھ ہجری مطابق ۸۹۲ء عیسوی مین اوسنی کابل قندہار زابل خواہ غزنین کو اپنی قبضہ مین لاکر بخارا کو دارالخلافت بنایا اور شاہ اپنا خطاب کیا نوی برس تک اوسکی خاندان مین جسکو سامانیہ کہتی تہے سلطنت مغربی افغانستان

بعہد خلافت حضرت عمر رض خلیفہ دویم سنہ ۲۱ ہجری مین جسکو بارہ سو ساٹھہ برس ہوا بمقام قدسیہ و نہاوند چند عظیم لڑائیون مین شکست دیکے یزدجرد نواح مرو مین مارا گیا اور قبضہ اہل اسلام کا ملک ایران پر ہوا

## دوسری فصل مین ظہور اسلام سے حال تک کی تاریخ

بعہد خلافت حضرت عثمان رض ابن عفان خلیفہ سوم سنہ ۳۱ ہجری مین عبد اللہ بن عامر جسکا سپہ سالار عنیف تہا واسطی فتح خراسان بمعیت ایک ہزار لشکر کی تعینات ہوا اوسنے تہوڑی عرصہ مین ہرات بادغیس غور نیشاپور بلخ طوس وغیرہ نواح فتح کرکی دین اسلام کو رواج دیا اور جابجا مسلمان حاکم مقرر کئی جب عبد اللہ حج کی واسطی عرب کو واپس گیا تو سے قارن امیر عجم یعنے ایران نے سنہ ۳۲ ہجری مین چالیس ہزار فوج ہرات اور غور وغیرہ سے جمع کرکے بدین خیال کہ عربون سے آزادے حاصل کیجاوے بغاوت کا جہنڈا کہڑا کیا مگر

### عبد اللہ حازم

حاکم نیشاپور نے بڑی چستی سے سلامت فوج جمع کرکی قارن کا قصہ تمام کیا اس خدمت کی صلہ مین اوسکو کل خراسان کی صوبہ داری عطا ہوئی یہہ شخص عادل اور شجاع تہا مگر بہت تہوڑی عرصہ تک خراسان کا حاکم رہا سنہ ۴۵ ہجری مین جب زیاد بن امیہ معاویہ ابن سفیان کی جانب سے والی بصرہ و خراسان ہوا اب بارہ سو چہتیس سال پیشتر زمانہ حال سے

### عبد الرحمان بن شمر نے

حسب الحکم زیاد فوج کشی کرکے کابل اور افغانستان کی مغربی جزو کو مفتوح کیا اوسی عرصہ مین مہلب بن ابی صفرہ نے جو امرا و کبار عرب سے تہا کابل ہوکر پشاور کی راستہ افغانستان شرقی اور دوآبہ سندساگر مین اپنے دین کی مخالفون سے جہاد کیا سب سے پہلا یہہ ہی شخص ہی جسنی دین اسلام کی اجراء کی بنیاد اوس ملک مین رکہی مگر یہہ دلاور اصحاب بدون حصول قبضہ مشرقی حصہ افغانستان کی اکثر لوگ بطور غلام پکڑ کر واپس چلا گیا زیاد بن امیہ کی تبدیلی ہوکر سلم صوبہ دار خراسان مقرر ہوا جسنی ابو عبیدہ بن زیاد کو حاکم کابل مقرر کیا یہہ امیر رحم دل اور بہت نرم مزاج تہا سنہ ۶۱ ہجری مین اہل کابل نے بغاوت کرکے اپنی حاکم کو قید کر لیا صوبہ دار خراسان سنے

اس زمانہ کو عہد ملوک الطوائف کہتی ہین اوس دور مین بمقام کابل بابک نام صوبہ دار تہا جسکی دختر سے
ساسان ثالث کا بیٹا اردشیر بابکان پیدا ہوا اس دلاور جوان نی ٢٢٦ سنہ عیسوی مین اردوان
شاہ طہران کو مار کر تخت سلطنت پر جلوس کرکے فارسی بادشاہون کی اوس خاندان کا بانی ہوا جسکو
ساسانیہ کہتے ہین اور کل صوبی مفتوح کرکے اپنی سلطنت کی شامل کئی ملک کابل یعنی افغانستان مغربی اوسکے
تعلق مین رہا الا مشرقی حصہ مین کچھہ ثبوت اوسکی سلطنت کا نہین ملتا تاوقتیکہ اردشیر سے چار پشت بعد

## بہرام گور

۴۲۰ سنہ عیسوی مین تخت نشین ایران ہوا اور اوسنی برائی نام کل افغانستان کو اپنی قبضہ مین کرکے
دریاء سندتک حد قایم کری الا اوس کی بعد عہد سلطنت قباد تک یہہ ملک ایرانیون کی ہاتہہ سی نکلکر
خود مختار ہو گیا

## نوشیروان

ابن قبادی جو ایشیا کی بادشاہون مین سی مشہور عادل ہی ٥٣١ سنہ عیسوی مین تخت ایران کو اپنی جلوس سے
زیب دیکر افغانستان دوبارہ مطیع کیا اور اپنی سلطنت کی حدود مشرقی کو دریاء سندتک بڑہایا اوسی عرصہ مین
اہل بلوچستان پر جو مشہور سارق تھی چڑہائی کرکے اونکو تباہ کردیا بعد نوشیروان کے

## ہرمز بیٹا

اوسکا وارث ہوا مگر ہرمز اور خسرو پرویز کی سلطنت کا ثبوت مشرقی افغانستان مین باوجود بہت
تلاش کے کچھہ نہین ملا شرویہ کے بعد

## یزدجرد

ابن شہریار ٦٣٢ سنہ عیسوی مین بادشاہ ایران کا ہوا یہہ بادشاہ بہت پست ہمت تہا اکثر صوبہ دار باغی ہوگئی
چنانچہ افغانستان مین بہی یہہ ہی حال ہوا الا ٹہیک معلوم نہین ہوتا کہ اوسوقت مغربی اور مشرقی دونون
حصون مین کون کون حاکم تہا غالبا ہندو مشرقی حصہ مین خود مختار رہی اور اکثر اس حصی کا یہی حال رہا ہی کہ
جب ایران کی سلطنت مین زور رہوا تو اوسنی دبالیا جب ہندوستان کا فرمانروا یا کوئی پنجاب کا راجہ زبردست
ہوا تو وہ قابض ہوگیا جب ان دونون اطراف مین سی کوئی نہ آیا تو خود ملک کے رئیس اپنی مقدور مطابق
ریاست قایم کرلیتے تہے الغرض یزدجرد بادشاہ ایران کو سعد ابن وقاص سپہ سالار اسلام

کی قبضی مین تہوڑا اسا ملک افغانستان رہگیا باقی نواح کی حکام نی دبالیا اہل گریک یعنی یونان کی
کیوقت کی سکی اب بہی اسملک کی کہنڈرات کہنہ سی بہت ملتی ہین جنمین اکثر ایکطرف گہوڑا کی تصـ
دوسرے طرف بادشاہ کی شکل اور یونانی حرف منقش ہوتی ہین ایسی سکی دریاء سندکے مغربی کنارہ کی علا
پورانی وقت کی عمارات منہدمہ سی بہت ملی ہین اور چونکہ اہل یونان بہی مثل ہندون کی بت پرست
ایسا قیاس ہوسکتا ہی کہ جلد آپسمین خلط ہوگئی تہی اہل اسلام کی قبضہ سی پہلی جو باشندے اوس ملک کے تہی
سلمان بعد تسلط خود سرخ کافر اور کافر سیاہ پوش کہتے تہے جنمین سی اب بہی افغانستان کی شمالی پہا
مین اوسی نام سی قوم کثیر آباد ہے جنکی نسبت غالب ظن یہہ ہی کہ وہ اون یونانیون کی نسل سی ہین ؛

## تسلط سکہتین خواہ سہتین یعنی تاتاری

بعد یونانی یعنی گریک اور بکٹرین کے اوس ملک پر اسکہتین یعنی تاتاری لوگ بہی چند عرصہ قابض
اونکی تسلط کا حال اسطرح پر ہے کہ جب بکٹرین کے خاندان کا زوال ہوا تو اوس موقع پر اسکہتین یعنی تاتار
اور بخارا کی جانب سی خروج کرکے اوس ملک کو دبالیا اونکی عہد کی مضروبہ سکی اس نواح سے بہت ملتی ہین
جنکے اوپر ایک طرف کہڑی ہوئی آدمی کی تصویر اور اوسکی سر پر بڑی لمبی ٹوپی تاتاری وضع کی ہوتی ہے
مگر سوای ان سکون کی جنمین سی نام کا پتہ لگتا ہی اور کچھہ تاریخ اس قوم کی مفصل نہین ملتی یہہ لوگ بت پرست
اور حزاب عقیدہ رکہتی تہے ایسا قیاس ہوتا ہی کہ قوم گہکڑ جو دوآبہ سندساگر مین سلطان محمود غزنوی
اور شہاب الدین غوری کی عہد مین بکثرت آباد تہی وہ اس قوم تاتاری کی نسل سی ہونگی کیونکہ جو
اوسوقت کی گہکڑون کی مذہب اور رواج کا حال تاریخ فرشتہ مین لکہا ہی وہ پورانی وقت کی جاہل
تاتاریون کی دستورات سی بہت ملتا ہی ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اس قوم کے لوگ بہی بکٹرین اور ہندؤن
سی جلد خلط ملط ہوگئی اور حملہ جات شاہان اسلامیہ کی وقت جنہون نی اسلام نہ قبول کیا وہ اکثر مارے
گئی اور باقی جلاوطن ہوکر قلب پہاڑون مین جا آباد ہوئی بعد اسکے بہی تاتاریون نی اوس ملک
پر چند دفعہ حملے کئی ہین جنمین سی زیادہ مشہور چنگیز خان ہوگذرا ہی ؛

## ذکر اردشیر بابکان

جبکہ افغانستان مین یوکریٹیڈس ثانی کی بدنیتی اور نالیاقتی سی خرابی مچ رہی تہی اوسیطرح ایران کے سلطنت
مین اشکانیون کے آخر عہد مین بسبب لڑائی اہل روم اسقدر ضعف آگیا کہ کئی صوبہ دار خود مختار بن بیٹھی

پہیلتا جاتا تہا کیونکہ اوس سی قریب دو سو برس پہلی بودہ مذہب کا جاری کرنیوالا گذر چکا تہا الغرض سکندر کی ستارہ اقبال کو چمکتا دیکہکر اکثر راجی مطیع ہوگئی خصوصاً ٹکسلا یعنی راجہ ضلع راولپنڈی نی بڑی تپاک سی سکندر اور اوسکی لشکر کی دعوت کری صرف راجہ پورس قنوجی سی جسکا نام سکندر نامہ مین فور لکہا ہی لڑائی ہوئی فتح کی بعد سکندر نے اپنی عالی ہمتی سی پورس کو بدستور اپنی سلطنت پر قایم رکہا بعد یاء ستلج تک تمام پنجاب کو زیر کر کے واپس ہوا اور اپنی فوج کو تین گروہون مین منقسم کر کے تین مختلف راستون سی واپس لیگیا یہہ صاحب ہمت بادشاہ دوسری مہم کی تیاری کر رہا تہا کہ عین عالم جوانی یعنی تینتیس ۳۳ برس کی عمر مین شہر بابل کے اندر بعارضہ بخار تپ ہگرائی عالم بقا ہوا اور سب منصوبے اوسکی حیات کی ساتہہ تمام ہوئے

## ذکر تسلط اہل یونان یعنی گریک

سکندر اعظم افغانستان کی ملک کو جو اوسوقت اہل ہند مین بالہیک دیس اور یونانیون مین بکٹریا کے متعلق مشہور تہا اپنی زیر حکم کر کی ایک علیحدہ یونانی امیر صوبہ دار مقرر کر گیا تہا بعد وفات سکندر اوسکے امراؤن مین عرصہ تک فساد رہا تین سو بارہ سال قبل از مسیح جب وہ جہگڑے رفع ہوئی تو شام کا بادشاہ سلوکس یونانی ہوا تہا اور افغانستان بہی اوسکی حصہ مین آیا ملک شام سی افغانستان مین آکے اوسنی خوب بندوبست کیا اور اسی راستی راجہ چندر گپت فرمانروائی ہند کی ملاقات کی واسطے گیا جسکو اوسنے اپنا داماد بنایا تہا سن عیسوی سی ڈہائی سو برس پہلی تک افغانستان اولاد سلوکس کی زیر حکومت رہا جب اوسکی اولاد باہم نیتفاق ہو کر لڑنی لگی اوس موقع پر تہیوڈوٹس گورنر یعنی صوبہ دار اوس ملک کا خود مختار مالک بن بیٹہا جسکے بعد اوسکا بیٹا اوسی نام کا وارث افغانستان ہوا مگر اوسکو یوتہیدیمس شام کے امیر نے بیدخل کر کے خود قابض ہوگیا اسی عرصہ مین اولاد سلوکس نے آپسمین صلح کر کے بندوبست کرلیا تب شام کا بادشاہ انٹی اکس اعظم بہاری فوج لیکر افغانستان مین آیا اور یوتہیدیمس کے فوج پر فتح حاصل کی مگر اوسکو بدستور تخت نشین رکہا اور خود واپس چلا گیا بعد یوتہیدیمس کی اوسکا بیٹا ڈیمیٹریس وارث ہوا جسنی مغرب کی جانب سی زیادہ حصہ ایران کا اپنی مقبوضہ ملک افغانستان کے شامل کرلیا اور مشرق ملک سندہ سی پورب کی طرف تک اوسکا قبضہ تہا آخر یوکریٹڈس نامی امیر نے خروج کر کے ڈیمیٹریس کو خارج کیا اور خود اوسکا جانشین ہوا اس شخص کے عہد مین ملک بکٹریا یا خواہ افغانستان کا بڑا رتبہ تہا الا اوسکے نالائق پسر نے جو ہم نام اپنے باپ کے تہا والد کو ہلاک کردیا تب اوس کمبخت بدنژاد

# حملہ سکندر اعظم

کیدراج کے بعد ملوک الطوائف کی طور پر اس ملک مین خودمختار ریاستین ہو گئین جیسا کہ شہر بکہرام یا پشاور مین ایک راج دہانی تہی اور سترام یا بنون مین ایک علیحدہ راجہ تہا اور توپ مانکیالہ ضلع راولپنڈی مین جسکا نام یونانی کتابون مین ٹکسلا لکہا ہی ایک مضبوط ریاست تہی اور اسی طرح کشمیر و دیگر نواح مین چہوٹے چہوٹے راجہ خودمختار رہتے کابل اور قندہار کا بہی یہہ ہی حال تہا مگر غالبًا مغربی افغانستان برای نام متعلق سلطنت ایران کی تہا ایسی وقت مین سکندر جیسی اولاد و بادشاہ کا آنا واسطی فتوحات ملکی کافی تہا یہہ اولوالعزم شہنشاہ فیلقوس یا فیلبس مقدونیہ کے بادشاہ کا بیٹا تہا تین سو تینتیس برس قبل از مسیح اور آٹھ سو سترہ برس قبل از ہجرت حضرت محمد مصطفی صلعم یا دو ہزار ایکسو اٹہانوی برس پیشتر زمانہ حال سی صرف تیس ہزار پیادہ سپاہ اور پانچہزار سوار ہمراہ لیکر بعزم فتح سلطنت ایران آبنای ہلسپانٹ عبور کرکے ایشیا مین داخل ہوا بعد کئی لڑائیون کے دارا ابن داراب شاہ ایران کی بیشمار لشکر پر فتح حاصل کی دارا کو ملک باختر کے صوبہ دار نے نمکحرامی کرکے مار دیا ایران کی تخت کو اپنی جلوس سے زیب دیکر اس فتح عظیم سے چار سال بعد وہ فتح نصیب بادشاہ کابل کے راستے فتح کرتا ہوا پنجاب کو چلا ایرین کی تاریخ مین لکہا ہی کہ سکندر جب کابل مین پہونچا تو اوسنی اپنی فوج کے دو دستی بنائی اونمین سے ایک دستہ نے پشاور ہو کر اٹک یا نیلاب کے راستی دریا سندہ کو عبور کیا دوسرا دستہ خود لیکر سکندر کابل سی علاقہ کونڑ اور باجوڑ اور سواتہہ اور بونیر کو فتح کرتا ہوا دریا سندہ تک اوس سخت اور دشوار راستہ سی آیا اگرچہ راستہ پر بہت سختی اور تکالیف اوٹہائین مگر لوٹ کا مال فوج سکندر سے کو بیشمار ہاتہہ آیا اوس عہد مین اس ملک کے مویشی ایسی اچہی اور عمدہ تہی کہ سکندر نے چہانٹ کر اپنی وطن کو اوس ملک سے مویشی بہیجی مگر اب اوس قسم کے مویشی کا تخم بہی باقی نہین جب سکندر کوہ مہابن مین پہونچا جسکا نام یونانی تاریخون مین آرنس پہاڑ لکہا ہی تو اوسمین ایک مضبوط قلعہ کو سکندر نے فتح کیا اس قلعہ کے موقع مین مورخین کا اختلاف ہے بعضی کہتی ہین کہ اٹک کے سامنی گیدڑ لگی والی پہاڑ پر تہا اور بعضی کوہ مہابن مین بتلاتی ہین مؤلف آخر الذکر والون سی اتفاق کرتا ہی گرچہ اوسوقت اور حال کے نام پہاڑ اور ملکون کے مطابق بالکل نہین ہوتے مگر سکندر کے سفر کا ذکر جو کچہہ یونانی تاریخون مین لکہا ہی اوس سے حال مندرجہ بالا غالبًا صحیح معلوم ہوتا ہی قیاس ہوتا ہی کہ اوسوقت بدہ کے ماننے والے مذہب کے لوگ اس نواح مین تہے مگر بودہ مت یہہ

قدیم مین ہی وہ بہی مؤید اس قول کی ہی جسمین لکہا ہی کہ راجہ بہرتہہ اور رکگئی اوسکی والدہ نی اپنی نام پر ایک شہر
دریا سندہ کے کنارہ پر آباد کیا ہی بہرت مذکور دوسرے والدہ سی رام چندر مشہور کا بہائی راجہ دسرتہہ قوم
چہترے کا بیٹا تہا رام چندر اور بہرت کی عہد کو تین ہزار سال سی کچہہ اوپر عرصہ گذرا ہی محققین یورپ اس
بات کی تصدیق کرتے ہین کہ بارہ سو برس قبل از تولد حضرت عیسی مسیح یعنی اٹہارہ سو برس قبل از ہجرت حضرت محمد
مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کتاب رامائن مؤلفہ بالمیک شاعر جو ہمعصر یا تہوڑا عرصہ بعد رام چندر کے
تہا تصنیف ہوئی ایک پورانی قلعہ کی نشان اٹک سی مغرب پہاڑ مین دیکہے گئے ہین جو پانڈون کی عہد کا بتلایا
جاتا ہی علاقہ میانوالی سلسلہ کوہ سکیسیر مین ایک پورانی علامات کی موقع کو پانڈون کا سہنگاس بولتی ہین پانڈ
اور کیرون کا مشہور معروف قصہ ہے پانڈ اور کیرون کی تخمیناً چار سو برس رام چندر کے بعد ہوئے ہین کتاب
مہابہارت کی روایت ہی کہ دریودہن کیرون کی والدہ مسماۃ گندہاری راجہ گندہار یعنے قندہار کی دختر تہے
اس سی غالب یقین ہوتا ہی کہ افغانستان کی مغربی حصہ مین بہی اسوقت ہندو آباد تہی اور سند قوی اسبات کی
یہہ ہی کہ افغانستان مغربی کی حد شمالی پر ترکستان کی راہ مین بامیان کی علاقہ مین ہندوکش کی گہاٹے
پر دریا شور سی ساڑہی آٹہہ ہزار فٹ بلند بہت سی عمارات قدیم کی نشان موجود ہین اور دو کہڑی مورتین بزمانہ
ایک ایک سو اسی اور دوسرے ایکسو ستر فٹ اونچی پہاڑ کی بغل پر تراشی ہین وہان والی انکو سنگ سال اور شاہ مہرہ
کہتے ہین اور دیگر افغانستان مین بت بامیان معروف ہین اور نیز علاقہ لہوگر موضع خوشی مین ایک چشمہ آب
صاف اور زلال کا ہی جسکو ہندو لوگ متبرک تیرتہہ سمجہتے ہین اور سال مین ایکدفعہ افغانستان کی ہنود اسکے
زیارت کی لئی جاتی ہین روایت ہی کہ لہگر سنسکرت مین فقط اوسی چشمہ کا نام ہے جسکی اسم پر اب وہ تمام علاقہ
لہوگر مشہور ہی علاقہ سوات اور بنیر اور تالاش اور پنجکوڑہ اور باجوڑ وغیرہ نواح کوہستان شمالی مین
اچہی اچہی خوش وضع مضبوط عمارات دیرینہ سنگی مفرد تنگ از ہم جدا مواقع متفرقہ مین اکثر دشوار گذار پہاڑون
پر اور بت پتہرون مین تراشی ہوئی اور بڑی بڑی بجو بین جو کاریگرے تمام سی بنائی ہین ابتک ہر ایک درہ
مین بکثرت موجود ہین ان علامات سے پایا جاتا ہی کہ اوسوقت کی باشندی نہایت مستعد اور دولتمند اور باہمی دشمنی
کی سبب سے متفرق سکونت رکہتی تہی ہانہ حال کو اوسوقت کی حالات سی مقابلہ کرنیکا نتیجہ یہہ پیدا ہوتا ہی کہ دولتمند
اور بعض فنون مین افغانستان قدیمہ حالت کو نہین پہونچا علاوہ انکی اکثر دیگر جگہہ افغانستان مین دبہگوب اور
قدیم سکے جو ملے ہین اون سے یہہ بات ظاہر ہے کہ مذہب مقدس اسلام شائع ہونے کے پہلے اس ملک والے بہی

اور شمالی ملکون سے سوداگر لوگ بآسانی اس میلہ کی شمولیت کیواسطے پہونچ سکین سو ایسا موقع شہر پشاور
جہان افغانستان ایران ترکستان کے سوداگر ہمیشہ آتی ہین اور ہر ملک وس اور کاشغر کشمیر تبت کے تجار
سہولیت اور خوشی سی شامل ہونگی پشاور بہ نسبت ملتان کے تجارت کے معاملی مین اسطرف کی سوداگرون
زیادہ مشہور ہے جب اس تجارتگاہ کی اون ملکون مین خبر پہونچی تو وہ لوگ پہلی واقفیت اور شہرت کے سبب
بلا تامل شمولیت کا ارادہ کرینگی اور جنوبی سوداگر اور ہر یوندہ لوگ بہی وہان جا سکتے ہین جب کلکتہ سی پشاور تک
دہلی امرتسر لاہور ہوتے ہوئی ریلوی جاری ہوگئی تو منرقے ملکون اور ملتان کے سوداگرون کو اس تجارتگاہ
کی شمولیت آسانی سی حاصل ہوسکیگی موسم اس میلہ کا سب سے بہتر شروع خزان ہی کیونکہ زمستان مین باعث
پڑنے برف کے افغانستان اور شمال کوہی ملکون کی راستی بند ہوجاتی ہین یکم ماہ نومبر سے یکم دسمبر تک ہر سال
کامل ایکماہ یا اس سی زیادہ ایام میلہ تجارتگاہ مقرر ہون تو فایدہ بخش ہونگی ؛

# دوسرا باب تاریخ عام کے بیان مین

## پہلا فصل ذکر تاریخ قدیم

ہر چند کہ بسبب نا یابی صحیح سلسلہ وار تاریخ قدیم کے ٹہیک معلوم نہین ہوتا کہ ابتدا مین کون لوگ افغانستان
کی باشندی تہی مگر علامات موجودہ کہنہ سے غالباً ہندؤن کی سکونت پائی جاتی ہی اور اسپر تو یقین ہی کہ
افغانستان کی مشرقی حصہ مین ابتداء سکونت اہل ہنود چار برن کی لوگون کی تہی اہل ہند کو بعضی مورخ
یافث ابن نوح اور بعضی حام بن نوح کی اولاد سی گنتی ہین حضرت نوح نبی کی اولاد بعد طوفان کی جو زمانہ
حال سی قریب پانچہزار برس پیشتر وقوع مین آیا تہا دریاء فرات اور دجلہ کے دوآبہ مین آباد ہوئے تہے جسکو
فی الحال دیار بکر اور الجزیرہ بہی کہتی ہین جب یہہ قوم بیشمار ہوئی اور براہ تکبر میدان شنعار مین ایک ایسی عظیم الشان
عمارت بنانی کا قصد کیا جو آسمان تک پہونچی تب خدا تعالی نی اس غرور کے ٹہانی کو ہیبت انہدام اس عمارت
سے انکی زبان مین اختلاف ڈالدیا جسکے باعث سی وہ متفرق ہوکر مختلف ملکون مین جا بسی الغرض اکثر کہنڈرات
کہنہ سے جو بت اور سامان بت پرستی اور سکہ کہنہ جسپر ایکطرف بیل کی تصویر کے ساتہہ دہوتی اور زنار پہنے
ہوئی آدمی کی تصویر ہوتی ہی اوس ملک سے ملتی ہین اونسی سکونت ہندؤن کی صداقت ہوتی ہی اور اکثر
علامات سی پایا جاتا ہی کہ چار برن کی لوگ یعنی برہمن چہتری بیش شودر پہلی اوس ملک مین جسکا نام ہندو
رانی کتابون مین بالہیک دیس لکہا ہے آباد ہوچکے ہین کتاب رگہو بنس جو زبان شاستری

سردی اور سختی مین افغانستان کا ملک ور آراستہ ہوئی اوسی کی لائق کا یہہ فرقہ پوندہ سوداگر پیدا ہوگئی ہین اپنی
ہمت اور محنت سی اون سختیون پر غالب آکر گروہ سارقان و رہزنان کی مقابلی کی واسطی یاغستان
بین مسلح اور مستعد رہتے ہین اور بیوپار مین ایمان دار اور اکثر راست گو ہوتے ہین

## علاوہ انکے

قوم سلیمان خیل غلزئی ہاسیان کی سوداگری آور قوم کاکڑ اور بیرا ورشنجان علاقہ ورگون و قوم ہزارہ
و دیگر قومون مین سی بعضی لوگ اپنی ملک کے اندر سوداگری قلیل کرتے ہین - اور ہندو قندہار اور ہرات اور
کابل کی دولتمند ہین مگر سب لوگ اونکو افغانستان مین کمینہ اور ناچیز سمجھتا ہے اسواسطی اونکو تجارت مین
وہ فروغ حاصل نہین ہوتا جسکے حاصل کرنے کی استعداد وہ رکھتے ہین

## سبیل ترقی تجارت

مؤلف کی رائی مین یہہ ہی کہ ایک میلہ عام تجارت کا کسی موقع موزون پر گورنمنٹ کی سرپرستی سی مقرر
کیا جاوے کہ جسمین ہندوستان افغانستان ترکستان ایران و کشمیر و دیگر ملکون کے سوداگر اپنا اپنا مال لاکر فروخت
کرین اور یہان کا مال جو اونکی ملکون مین قدر مند ہو خرید کر لیجاوین - اس میلہ سے جو کچھہ فائدہ خیال کیا جاتا
ہے اوسکا بیان تب تک ذہن نشین نہین ہوگا جبتک اوس فایدہ عام کا نتیجہ دیکھا جاوی مگر اسکی نظیر ملک
روس کی میلہ تجارت سے حاصل ہی - اوس ملک کو جو کچھہ اس میلہ کا ان سی فایدہ حاصل ہوا ہے اوسکا بیان افغانستان
کی کتاب مین نہین کیا جاتا مگر اس ملک کی سوداگر اوس میلہ کو دیکھہ آئی ہین جب ہمارے ملک مین گورنمنٹ کی مہربانی
سے ایسا عام میلہ سوداگری مقرر ہوگا تو اوس سے ملک کی بہبود اور منافع تجارت کو بڑی مدد پہونچے گی باہر کا
وہ مال جو ہماری ہم وطنونکو بہت وقت سی بہی حاصل نہین ہوسکتا باہر کے سوداگر خود لاکر اس میلہ مین فروخت
کرینگی اور اس ملک کا قابل تجارت مال بلا دقت عبور برف گیر پہاڑ اور تکالیف سفر و زیر بار خرچ ہمارے ہم وطن آسانی
سی دیگر ملکون کے سوداگرون کے ہاتہہ اپنی وطن کی اندر فروخت کرکے منافع اوٹہا وینگے اور اس نیک سبیل سی
بفضل خدا پاک ملک کی دولتمندی اور آمدن مین ترقی ہوگی موقع اوس میلہ تجارت گاہ کا اگر بسبب دار الگورنمنٹ
پنجاب ہونے کے شہر لاہور کیا جاوے تو بہی ٹہیک نہین ہی - اگر ملتان سوچا جاوی تو اسمین خاص سوداگران پوندہ اور
جنوبی ملک کے تجارونکا بیشک فایدہ ہی - اور یہہ موقع بیچ وسط مین ہے الا چونکہ اس میلہ سے فایدہ عام مراد ہی
اسواسطی فایدہ خاص کو نظر انداز کرکے ایسا موقع اس تجارتگاہ کا مقرر ہونا چاہئی کہ جہان پنجاب کے مغربی

اور دو ثانی دولتمند ہی اور دور دور کے ملکون کی تجارت مین بڑہتی جاتی ہین - عادت انکی یہہ ہے کہ موسم سرما ہندوستان
کی طرف تجارت کیواسطی جاتی ہین - اور گرما مین افغانستان مغربی اور ترکستان خراسان مین انکا بیوپار ہوتا
ہی اسطرحسے کہ تابستان مین ملک شلگر علاقۂ غزنین اور علاقۂ مقر مین کثیر دسے لگاکر اپنی اہل عیال اور
مال مویشی فالتو آدمی چھوڑکر مال اور دہ ہندوستان کو واسطی فروخت بخارا اور ہرات و قندہار وغیرہ نواح کو
لیجاتی ہین - مال مویشی اونکی میدان غزنین اور قلات غلزئی و ژرمت و ناور ہزارستان مین چرتے ہی جسکے عوض مین
وہانکے حاکم کو زنی شتران وغیرہ دیتی ہین اون فالتو اور فارغ آدمیون مین سی کوئی نمک کی سوداگری
کرتے ہین کان بہادر خیل ضلع کوہاٹ سی نمک خرید کر غزنین اور ژرمت کو لیجاتے ہین - خرد فی تندہارا اور ہرات
کے مابین اکثر بیوپار کرتے ہین اور بخارا اور کابل کے بیچ مین بھی جب مغربی ملکون سے فروخت اور خرید کرکے
قافلے واپس آتی ہین تب ماہ اکتوبر جانب ہندوستان کی روانگی شروع ہوتی ہے علاقہ جات غزنین سے
کثیر دبان اور کہاری بال بچے اور مویشی ساتھہ لیکر کاروان جلدیا اکثر براستہ درہ گومل کوہ سلیمان کو عبور کرکے
ملک امان ضلع ڈیرہ اسمعیل خان کی حدود مین جہان اچھی چراگاہ دیکھی دامن کوہ اور کنارہ دریاء سندھ پہاڑپور
وغیرہ نواح مین کثیر دبون مین اپنی اہل عیال چھوڑکر بڑے قافلی ملتان کو جاتی ہین اور وہان سی اطراف
جنوبی اور مشرقی کو پہیل جاتی ہین کوئی بہاولپور کے راستی راجپوتانہ کو جاتی ہین - کوئی سرسہ اور دہلی
ہوکر بنارس اور کلکتہ کو کوئی لاہور امرتسر کو ان مین سی کئی سوداگرون کی مکان ملتان مین ہین اور
وہ لوگ موسم بہار تک جب درہ کہلتا ہی ملتان مین رہتی ہین - وہان اور کراچی مین دلالون کی معرفت
اپنا مال بیچتی ہین - اکثر پیونڈی اس سے بہی زیادہ مشرق اور جنوب کو واسطی نفع کے مال لیجاتی ہین کلکتہ اور
ڈہاکہ برہما تک مشرق کو اور جنوب بمبئی اور دیگر بڑے شہرون مین پیونڈون کی بہی بہار شتر سوداگرے بہت
دکہلائی دیتی ہین شروع موسم بہار مین قافلون کی واپسی شروع ہوتی ہے اور جو جنس تجارتی قابل منافع معلوم
ہوئی وہ خرید کر لاتی ہین کوئی کلکتہ اور بنارس و دہلی سی شتر بار کر لاتی ہین اکثر ورنج کے واسطی جہنگ اور پرگنہ
چنیوٹ مین موٹا کپڑا معرفت آڑہتیون کے تیار ہوتا ہی ماہ اپریل مین اپنی متعلقون کو ہمراہ لیکر افغانستان جانب
قافلے روانہ ہونے لگتے ہین اور وہان موسم گرما کی قرارگاہ مین کثیر دبان جا لگاتی ہین ہمیشہ ہر سال انکی آمد
رفت اسطرح رہتی ہی بسبب منافع گروہ پیونڈونکا روز بروز بڑہتا جاتا ہی چنانچہ علاوہ ان پانچ مشہور
دُرّون کی قوم اکاخیل غلزئی اور کچھہ سلیمان خیلون مین سے بہی پیوندگرے کرنے مین راغب ہوگئے ہین جیسا کہ

سونا اور چاندی کی تار سنجی اور چھوٹی اسی ہزار کی گھوڑے اور ٹٹو ترکستان سے ایک لاکھہ بادام و کشمش
کابل سے دو لاکھہ پچاس ہزار کے تکہ و طلا چار لاکھہ چوبیس ہزار کا باقی چیزین اکثر یہہ ہین سنجاب اور سمور
اور چرم روسی و بخاری کابلی قنا و یز لومڑے اور بھیڑ کی پوستین چوغہ اور برک شتر سے میوہ خشک ا
اور رنگڑے عمارتی مجیٹھہ اور ہینگ یہہ دو آخر الذکر چیزین پشاور مین تھوڑی آتی ہین اصلی فیروزہ اکثر
نیشاپور سے نکلتا ہی اور افغانستان کی راستہ آتا ہی مصنوعی فیروزہ ہرات اور قندہار مین خاک سبز
بنائی جاتی ہین ✤

## ذکر اقوام تجارت پیشہ

تجارت کے ساتھہ تجاروں کا ذکر لازم سمجھکر کیا جاتا ہی ۔ افغانستان کے باشندون مین سی فارسی بان کابل اور
ہرات کی اور سیدان پشین اور قوم بابی شاخ غرغشت افغان قندہار کی مشہور اور صاحب ہمت سوداگر
ہین یہہ لوگ دور دور کے ملکون مین تجارت کی واسطی جاتی ہین خصوص فارسی بان اپنی پیشہ سوداگری مین
زیادہ محنتی مگر گران فروش ہین افغانستان کی لنبی چوغی اور پوستین پوش اور عمامہ بند سوداگر سوائے ملک کے
ملک روس اور ایران اور ترکستان مین اکثر بلکہ چین اور تبت اور روم مین بہی دیکھے جاتی ہین اوس ملک
مین مال تجارت کی آمد برآمد کی سبیل بذریعہ بار برداری شتران اور قاطران اور یابوان اور نرگاوان کے
ہے زیادہ تر ذکر کے لائق تجارون مین سی وہ اولو العزم فرقہ سوداگران ہی جنکو پوندہ کہتے ہین پوندہ بمعنے
لوحی لوگ ہی جنکی ایک جگھہ مستقل سکونت نہین ہوتی پوندون کے پاس بہت اونٹ ہین اونمین سے کوئے
بڑے سوداگر اور کوئی چھوٹے ہوتے ہین ۔ جو دولتمندون سے لیکر فروخت کرتے ہین زیادہ تر مشہور فرقے انکے
پانچ ہین جو شروع موسم خزان مین افغانستان مغربی سی میدان کو آتی ہین اور پہر بہار کے موسم مین پہر
واپس جاتی ہین اس تفصیل سی پہلی قوم ناصر پوندے جنکے چار فرقے ہین ۔ کاؤ وال ۔ گوسفند وال
۔ ناصر کم مال والہ ۔ اور ناصر دولتمند جو شتر وال ہین اس قوم مین سی تخمیناً پانچ ہزار آدمی معہ سولہ ہزار شتر
کے آتی ہین دوسرے قوم خروٹے اٹھارہ سو آدمی چھہ ہزار اونٹھہ لاتا ہی ۔ تیسرے قوم میاخیل شاخ لوحانی
چودہ سو آدمی چھہ ہزار شتر ۔ چوتھی قوم دوتانی چھہ سو آدمی چار ہزار اونٹھہ ۔ پانچوین نیازی مٹی اور کنڈے
چھہ سو آدمی تین ہزار شتر لاتے ہین ان فرقون مین سی میاخیل پورانے سوداگر ہین اور ستیہ... اپنی
تجارت سے دولتمندی حاصل کری ہو بار محنت اور ہمت سے قوم خروٹ

مسعود وزیری اور قوم زلی خیل شاخ احمد زئی وزیری ہین یاد رہے اور عموماً آمد رفت اس راستہ پر سوداگران ہو
ہی درہ بند مین شیرانیون کا بھی خطرہ ہی درہ کورم کی راستہ تھوڑی بیوپاری آتی ہین یہہ راہ کاروان کے و
پر خطر ہے قوم کابل خیل اور حسن خیل شاخ اتمان زئی وزیری اور قوم طوری ہمیشہ مسافر مالدار اور قافلہ کی گھات م
رہتی ہین بدون بدرقہ اعتباری اور مضبوط اس راستہ مال لیکر چلنا گویا اپنی آپ سے دشمنی کرنی ہی کابل اور
بخارا کو پشاور سے راستہ درہ تاہترہ اور آبخانہ اور خیبر کا جاتا ہی یہہ تینون راستے بمقام ڈکہ شامل ہوجاتی ہین
پشاور سے کابل تخمیناً ایکسو اسی میل ہی - اور بخارا تا بامیان ہوکر آٹھہ سو میل چالیس روز کا راستہ ہی - خیبر کے درہ
کی راستی قافلہ نہین جاتا قوم آفریدی کاروان کے سخت دشمن اگر محافظت کیواسطے روپیہ بھی لیوین توبھی لوٹ
لیتی ہین - اور امیر کابل اب اونکو کچھہ روپیہ نہین دیتا - دوسرے دو درون مین سے درہ تاہترہ مین قوم ملاگوری
اور آبخانہ مین ترک زئی - مہمند رہتی ہین گرچہ یہہ مردود قوم دل سی مال حرام کی پرہیز کم رکھتی ہین الاسعادت خان
لعل پورہ والا اپنی انتظام سے ان دو درون کو کھلا رکھتا ہی اور ان مین سوار اور پیدل سی محصول لیا جاتا ہی
پشاور سے کابل کو اور بخارا راستہ سال بھر اونٹ چلنی کی قابل رہتا ہی لیکن قافلی اکثر ماہ جنوری اور فروری
مین نہین چلتی - کابل اور خلم کی درمیان براستہ درہ سب سے اونچی جگہہ حاجی گک اور کالو و دندان شکن
ہین جب کاروان یا مسافر یہان پہونچے تو رسد ہمراہ لیجانی پڑتی ہی

## تفصیل تجارت سالانہ جو پشاور کے درون کے راستی ہندوستان اور افغانستان کی باہم ہوتی تھے

اول ہندوستان اور پنجاب سے ان درون کے راستی بارہ لاکھہ چھہ ہزار کا مال اس تفصیل سی جاتا ہی روئے
اور اونی و ریشمی کپڑی ولایتی یعنی یورپ اور ہندوستانی پانچ لاکھہ دس ہزار کے موٹا کپڑا پنجاب سے ایک
لاکھہ چالیس ہزار کا شکر تری اور قند وغیرہ بہتر ہزار کا نیل ملتان اور ہندوستان سے ایک لاکھہ بہتر ہزار کا
- باقی چیزین یہہ ہین - کمخواب اور سونی کی تار سونی کی بٹی لونگی اور چرم - اور بازار اور اکثر گرم مصالح
ور وہ چیزین جو بیساری بکتی ہین - انگریزی روئی کا کپڑا ململ - لٹھہ وغیرہ بخارا کو لیجانے مین - شکر تری
ر نبات سے لے جانے سے بہت فایدہ ہوتا ہی

## دویم افغانستان سے

درون کے راستی پندرہ لاکھہ ستر ہزار سالانہ اس تفصیل سی مال آتا ہی ریشم اور ریشمی کپڑا بخارا کا - آٹھہ لاکھہ

وغیرہ ہندوستان سی کپڑا روئی کا اور ریشمی گلبدن وکمخواب وغیرہ اور مخمل پہل وغیرہ غازیخان اور ملتان
وسندہ سی گرم مصالح اور وہ اشیا جو پساری بیچتی ہین اور ایران سی قالین اسپ اور ظروف وغیرہ آتی ہین
محصول اوس مال پر جو باہر سی آوی فیصدی عبط مقرر ہی جسکو چہل یک کہتی ہین الا دراصل اس سے زیادہ لیا جاتا ہے

## کاروان کے بڑی راستی

افغانستان مین پہنچے یہہ ہین - ایران سی طہران و مشہد ہو کر ہرات کو ترکستان مغرب سے بخارا اور مرو
اور مرغاب ہو کر ہرات کو ترکستان مشرقی سی بخارا کرشی بلخ اور خلم ہو کر افغانستان کو جو تہا پنجاب سے
پشاور ہو کر کابل کو پانچوان سمندر اور سندہ سے براستہ درہ بولان قندہار کو چہٹا پنجاب سے دیرہ اسمعیل خان ہو کر
براستہ درہ گومل غزنین اور قندہار کو ؁

## افغانستان مغربی سی

جن درون کے راستی سوداگر دریاء سندہ یعنی اباسین کیطرف آتی ہین اونمین سی بڑی درون کی تفصیل یہہ ہی درہ بولان
درہ گومل اور درہ بند ساہمنی دیرہ اسمعیلخان کے درہ کورم محاذ بنون کے درہ تاہترہ اور آبخانہ پشاور
کیجانب شکارپور واقع ملک سندہ سے قندہار براستہ درہ بولان چارسو میل ہوگا یہہ درہ تخمیناً پچاس میل لمبا
ہی اور سال بہر کہلا رہتا ہی اکثر جگہہ اوسکا عرض اوسط سو گز ہی اس درہ کی راستی قافلے کے تین دشمن ہین قوم
مری بلوچ اور قوم کاکڑ و ترین افغان کراچی کو افغانستان سی یہہ چیزین آتی ہین - مجیٹہہ ایک لاکہہ
بیس ہزار کی - ہینگ بیس ہزار - ریشم ایک لاکہہ اسی ہزار کا اون ونبہ کی اکتیس لاکہہ پچاس ہزار کی گہوڑے
نو لاکہہ بیس ہزار کی میوہ ڈیڑہ لاکہہ کے بولان کی راہ سی اون اور ہینگ کم آتی ہی - جو قافلہ یہہ چیزین لاتا ہی
وہ قلات خوجہ در پیر نگر ہو کر آتا ہی - سال مین دو دفعہ دنبون کی اون تراشی جاتی ہی - ہزارہ جات اور
دیگر تمام افغانستان کے کوہستانی علاقون مین بسبب کثرت رمہ ہاء گوسفندان اون سفید اور خودرنگ کے پیدا وار بہت
زیادہ ہی کراچی سی بمبئی ہو کر انگلستان مین جاتی اور قدر مند ہونے سے اسکی آمد بہت ہوگئی ہی ہزارہ پرگنہ ہرات
اور متعلقہ قندہار مین اگر مالکانکو پیشگی دیا جاوی تو بارہ آنہ اور بر وقت کاٹنی کی عہ ہر اگر اودہار یعنی قرض لیجاوے
تو عہ فی من قندہاری قیمت دینی پڑتی ہی اٹہتالیس من قندہاری کا کرایہ جاکے خریدی قندہار تک عہ ہی اور
اسیقدر قندہار سے کراچی تک لگتا ہی دیرہ اسمعیل خان سے درہ بند اور درہ گومل ہو کر غزنین تک تین سو بیس میل کا
راستہ ہی اور غزنین سی قندہار قلات غلزئی ہو کر دو سو بیس میل ہی اس درہ کے راستی قافلہ کے قوی رہزن

ساٹ روپیہ خشک کا فی من ہوتا ہے خرچ اسکا پنجاب اور تمام ہندمین واسطے سرخ رنگ کرنے لحاف وغیرہ پارچہ جات کی بہت ہی آور چینگ یعنی انگوزہ جس بو سی نکلتی ہی خودرو ہی اوپر پہاڑون اور جنگل ہرات اور روزہ کی شکل اوس قدا اس بوٹہ کا مثل بوٹہ اسپند عموما مین بٹ سی چہوٹا ہوتا ہی اگلی روز اسکی شاخونکو چھلہ اور تہوڑی تراش کر آتی ہین اور یا اسکی بیخ کی آس پاس کہدکر ایک بالشت بیخ کاٹتی ہین اور اوپر سی سنگچل بنا کی دو تین دن اوس تراش ور کاٹتے مثل افیون کی شیر نکلکر بطور چیڑ کے ہینگ کی روزی بنجاتی ہی اور اسکو اوتار کر بعد جمع کرنے کے بیوپاریونکی ہاتھ فروخت کرتے ہین مگر خالص ہینگ بہت کم آتی ہی اکثر لوگ اسمین آمیزش آرد نخود یا سنگ اوو جو ابرق کے نوع سی ہے سائیدہ کرکے لاتی ہین؀

## حیوانات مین سے

گہوڑی گوسفند جنکی اون بہت قدر مند اور گوشت لذیذ سگ شکاری بہ خاکی لمبی اور خوبصورت بالون والی رنگ بر تجار لوگ لاتی ہین گہوڑے اکثر ہرات اور ترخس سمنہ اور اطراف خراسان مین اور ترکستان مین زیادہ قابل سوداگری پیدا ہوتے ہین بلوچ گہوڑون کے اور بدان نشین بہی سوداگری بہت کرتے ہین گریہ ترکستان سے اور سنگ سبز مار تزہ کرم شیر لاتے ہین؀

## تفصیل اشیاء قابل تجارت بیرونی جو افغانستان مین بنتی ہین

سیلاوہ یعنی بڑا لمبا چہورا تلوار مگر اول قسم کی نہین ہوتی برک زندگی برک لڑکے برک شتری برک خرامی ۔ پوستین بریٹی و گوسفندی اور کرک جو بکری کی جٹ سی بنتا ہی قالین ہراتی گلم نمد جوراب دستانہ ریشمی و ابریشمی کپڑا اور کاواون کا ریشم نخ فناویز کلاہ ذہبی اچہی اچکن جیسے کلابتونی و سادہ ہٹو ظروف مسی کچہ جس سے جوڑے وبوتل وغیرہ بنتے ہین انمین کچہ پوستین اور جوغہ یا چکمہ برک شتری اونی ہٹو ہندوستان کو بہت آتی ہین ہراتی قالین ہندوستان مین ایرانی کہلاتی ہین ایک قالین پر چہہ یا آٹہہ آدمی کام کرتے ہین بنانی والی سی دس روپیہ ہراتے جو برابر آٹہہ آنہ سکہ سرکار انگریزی کے ہوتا ہی فی گز مربع لیا جاتا ہی اور ہندوستان مین دس پورہ روپیہ پر بکتا ہی چہوٹے سے نمد تہ روپیہ سے ... روپیہ تک موقع پر فروخت ہوتے ہین

## افغانستان مین باہر سی

عموما یہ مال آتا ہی یورپ سے ہشت دہات یعنی لوہا تانبا چاندی وغیرہ کپڑا اونی اور روئی کا یعنی بانات ۔ ململ لٹہ خاصہ وغیرہ آور بخارا سی ریشمی پارچہ جات کنادیز و دیگر اور روس سی سنجاب کلابتون سمور

ہرات مین الیفر قراہ سبزوار آقو بہہ برنا باد گوتر خان پوزہ آشکیوان تمیزک سیاہوشان زندہ جان غوریان کوہسان وغیرہ مشہور ہین

## ندیان مشہور

افغانستان مین چہوٹی موٹی ملاکر بہت ہین انمین سی زیادہ تر مشہور دریا سواتہہ دریا پنجکوڑہ رود باجوڑ اور
کابل مین دریا کونڑ دریا لغمان سرخ رود دریا غوربند رود لوہگر رود میدان جمجمہ مست وغیرہ ؁
غزنین مین رود غزنین رود سر دیہہ نہارہ وغیرہ یہہ تینون ملکر آب ایستادہ ناوتر کی مین پڑتے ہین ؁
قندہار مین ترنک رود ارغسان ڈہوری لوڑہ رود ارغنداب دریا ہیرمند خواہ ہیلمند رود دورافشان
وغیرہ یہہ سب ندیان زرہ کی جہیل مین جو سیستان کی درمیان تخمیناً ایک سومیل طول ہوگی گرتے ہین ؁
ہرات مین فرہ رود تہاش رود رود گز وغیرہ ہین ان دریاؤن کا پانی ہاضم اور خوشگوار اور مچہلیان بہی عمدہ قسم کی ہوتی ہین

## حال تجارت

افغانستان کی زیادہ تر سوداگری ہندوستان اور ترکستان سی ہے اور آخر درجہ کی کچہہ ایران سی بہی ہی ان
اشیاء عامہ کی تفصیل جو افغانستان مین پیدا ہوتی ہین یا بنتی ہین اسطرح ہی ؁

## معدنیات سی

سونا چاندی لاجورد سرب لوہا سرمہ گندہک ہرتال پہٹکری چقمق دن نمک شورہ نوشادر نیلہ طوطیا مومیائی
زاک وغیرہ نکلتا ہی انمین سی بعض ملک کے اندر صرف ہوتے ہین اور اکثر باہر کی تجارت کیواسطے لیجاتے ہین ؁

## میوجات وغیرہ نباتات سے

روذنگ یعنی مجیٹہہ بہنگ کپاس تمباکو برنج میوجات سے کشمش موبز منقی آلوبخارا کشتہ خوبانی انار انگور ناشپاتی
سردہ بادام پستہ توت خشک زرشک اور بزغنج وکاکوتی وغیرہ اشیاء یہہ اشیاء تجار لوگ زیادہ تر باہر لیجاتے
ہین انمین سی مجیٹہہ علاقہ شلگر اور مقر اور ناوہ کی اور توخے اور کٹہ واز اور لوہگر اور نواح غزنین اور
علاقجات قندہار مین پیدا ہوتے ہے مثل دیگر زراعات اوسکو زرعی زمین مین نالیان کہود کر بموسم بہار کاشت
کرتے ہین پانی اور روڑی اسکو ہمیشہ وقت پر پہونچاتے ہین اور زمستان مین واسطی محفوظ رہنی کی اسکو خاکپوش کر دیتے
ہین اور شروع بہار مین وہ فالتو مٹی اوپر سی دور کرتے ہین بعد تین سال قابل کام ہوتے ہے تب اسکو تیسرے سال یا چوتہے
آخر موسم خزان مین اوکہاڑ کر بیوپاریون کے ہاتہہ فروخت کرتے ہین عموماً نرخ اسکا موقع پر چار روپیہ ترکا اور

## ہرات

جسکو پورانی کتابون مین ہری بہی لکہا ہی کابل سی کچہہ کم پانسو میل مغرب خندق اور دو ہرے شہر پناہ مضبوطی کی درمیان بچاس ہزار آدمیون کی آبادی ہی غلیظ کوچہ تنگ بازار محرابی چہت سی پٹا ہوا چوک گنبد کے تلی آبادی اس شہر کی نشیب مین ایک پشتہ کی متصل واقع ہی بدین سبب دور سی نظر نہین آتا اکثر پارسی بان اور درانی افغان اسمین آباد ہین علاقہ ہرات کی زمین سرخ نماہی مغرب مین تخمیناً ڈیڑہ منزل کوہ سیاہ کا سلسلہ طویل جنوبی و شمالی سرحد افغانستان اور ایران پر واقع ہی اس سی غرب افغانون کی حکومت اور آبادی نہین ہی اور پہاڑ کی مشرقی ہار وغیرہ اطراف سی دو پانی جاری ہو کر علاقہ ہرات کو سیراب کرتے ہی ہرات سے اچھی قالین و رسند نمد و توشک اور کڑی و خرمائی برک اور کرکے نیم تنی نا بافتہ بطرز نمد کی قالبی مع آستین اور رفنا و یزد و دیگر پشمینہ و ابریشمینہ اجناس عمدہ بنکر و رنگ جاتی ہین اور السی کی سن سی پارچہ نانکہ بہت عمدہ بنتا ہی اور غدک تختی بہی مشہور کپڑا ہی پستہ اور بز غنج اور ہینگ و زرشک و سماق و تخمن وغیرہ اسی علاقہ کی پہاڑون مین پیدا ہوتی ہین اور ابریشم بہی یہان کیڑون سی بہت عمدہ بکثرت پیدا ہوتا ہی اور رخودن کی معدن ہرات مین بڑی عمدہ مفید عام چیز ہے اور نمک آبی ہرات کا بہت اعلی اور سرمہ ہراتی ضیا بخش بصر و سرمہ اصفہانی سی بہتر ہے پیداوار زرعی اور ہر قسم میوجات سب افغانستان مین سی ہرات کی اول نمبر ہین خصوصاً انگور جو شصت قسم کا بتلاتی ہین کپاس ہرات کی امریکہ کی برابر سنی جاتی ہی اور گندم نہایت اعلی قسم کے پیدا ہوتے ہے اور کوکنار یعنی پوست زرعی ہرات کا مشہور ہے شراب خام اور پختہ ہرات رشک بادۂ گلنار شیراز و نہایت عمدہ کیفیت دار بیان کرتے ہین ؛

## ذکر دیگر قصبجات مشہور

**کابل مین** جلال آباد لال پورہ تشند چہار باغ سلطان پور بالہ باغ دیہہ سبز جسکے خربوزہ مشہور ہے دیہہ یحیی بی بی مارو یزیمہ کلکان قرہ باغ آغا سرائے خواجہ سرائے شکر درہ گاہ درہ استالف استرغچ چاریکار تجرزہ پنجان دیہہ مزنگ گذرگاہ دیہہ بوری قلعہ قاضی ننگی سیدان لال اندر کٹہ سنگ تشیو کی تہنی حصار چہار آسیا بابوس گلنگار درغون شہر دیہہ نو باغ سلطان خوشی پیوار شکلو زان ہنوی یاد خواو شانہ یاد خو اور دو غا تر کی برک تر کی راجان تسجا و ند چرخ وغیرہ **غزنین مین** تر روضہ کالا تی تنگلو ر شالیز و رز و تاہ سنگ رباط کلال گو کردیز تر دیہہ پرل تر روضہ نانی وغیرہ **قندہار مین** کلات غلزئی دیہہ خوجہ بابا ولے دیہہ ماسوس بیبیروان تر دیہہ یاشمول کاخانک قرض مزرعہ زاگر گرشک قراہ قلعہ بست وغیرہ

شہر کا رود ارغنداب کی پانی سی جو کوہ ہزارہ جات سی آتا ہی سرسبز اور شاداب خصوص جانب
شمال دو میل تک جہان خانقاہ بابا ولی صاحب قندہاری ہی باغات اور درختان سرسبز دلکش
ہین رنگارنگ کی طیور بولتی ہوئی سنکر انسان کو فرحت حاصل ہوتی ہی عموماً سکنای اس شہر کے قوم
دُرّانی بابڑ کاکڑ ہندو حزوٹی فارسی بان وغیرہ ہین سوائی رود ارغنداب کی رود
ترنک بہی مشرق سی مغرب کو بہتی ہوئی علاقہ قندہار کے ایک جزو کو سیراب کرتی ہی پیداوار میوجات
ہر قسم اور کپاس عمدہ اول قسم کی تماکو قندہاری مشہور اس علاقہ مین پیدا ہوتا ہے قندہار سی مشرق ارغستان
کے علاقہ مین اور نیز شمال خاکریز کے علاقہ مین گندم اچہی ہوتی ہی کوہ شمالی مین معدنیات سی ان چیزو کے
کانین معلوم ہوئی ہین اول کان طلا جو شہر سے ڈیڑہ میل کے فاصلہ پر شمالی جانب گوتل مورچہ اور
پہاڑی مقصود شاہ کے مابین واقع ہی اس کان کا سونا بہت اعلی قسم کا ہی الا بسبب عدم سررشتہ کار
تہوڑا نکلتا ہے **دوسری** کان فادزہر یعنے جسکو اس پہاڑ کی نام سے جسمین پیدا ہوتا ہے
ہی سنگ شاہ مقصود کہتی ہین اور اس سی زرد وغیرہ الوان و اقسام کے اچہی قیمتی سنگ نکالکر اکثر دانہای
تسبیح وغیرہ بنائے جاتے ہین شاہ مقصودی تسبیح عموماً ایک روپیہ سی لیکر اعلے قسم کی سو روپیہ تک بہے
فروخت ہوتی ہی اور اوسی پہاڑ مین ایک قسم کے سفید مٹی جسکو عرق شاہ مقصود بولتی ہین بہت پاکیزہ صنعت
نکلتی ہی اور نیز سرمہ و زاک ہر گونہ کی و سرب و سنگ اتابک و ابرق و مومیائی وغیرہ انواع سنگہای
بہی سلسلہ کوہ شمالی مین موجود ہین اور گچ بہی کار آمد بنا عمارات ایسی مفید چیز اس علاقہ مین ہی کہ جسکی
گرم بازاری نی دکان گرۂ آہک کو سرد کردیا اور کان نیلہ طوطا معدنی و زاک ہر گونہ و پہٹکری معدنی و
نوشادر کانی و گوگرد و سرمہ و اکثر اقسام کی عمدہ پتہر اور نمک آبی کوہ پیر کسری مین جو علاقہ قندہار سے مغرب
اور سیستان سی مشرق واقع ہی بہت افراط سی ہین شہر قندہار مشہور تجارتگاہ ہی لوگ اہل دول قوم بابی و دیگر
افغان اور سیدان پشین اور پارسی بان قندہار کے صاحب ہمت سوداگر ہین آب و ہوا اس شہر کے گرچہ عمدہ نہین
مگر ناقص بہی نہین ہی تہرمامیٹر یعنے مقیاس الموسم مین جاڑی کی دنون مین بوقت دوپہر پارہ - ۴۹ درجہ پر اور
موسم گرما ۹۰ درجہ پر رہتا ہی گرمی ور سردی موسم مین ان دو درجون کے مابین رہتی ہی واسطی آرام تجار دو تین
چند سرای موجود ہین اور منڈی موسوم گنج بازار مین ہر قسم کے مویشی اور پیداوار زرعی و پنبہ وغیرہ فروخت
ہوتے ہی ریشم قندہار کا عمدہ مگر بسبب کم شوقی مخلوق کم پیدا ہوتا ہی ؛

فیٹ بلند سوا میل کی گرد مین خندق اور کچی شہر پناہ کی درمیان پندرہ ہزار آدمیون کی آبادی ہی - شہر کے حصہ شمالی مین قلعہ ہے - قدیم شہر تین میل کی فاصلہ پر گوشہ مشرق وشمال مین بہت لنبا چوڑا بستا تہا سنہ ۱۱ عیسوی مین جسکو سات سو پندرہ برس ہو گئی علاوالدین ملقب جہان سوز غوری نی اوسی غارت کیا اور غزنین قدیم مین جسی سلطان محمود غزنوی نی ہندوستان کو فتح کرکے آباد کیا تہا شہر اور روضہ سلطان محمود کے درمیان صرف دو مینار سو سو فیٹ بلند باقی رہ گئی ہین اوس صاحب ہمت بادشاہ کی مقبرے کے تعظیم یہان تک ہی کہ جاہل افغان بہی دور سے پا برہنہ ہو کر بہت عاجزی سی اوسمین داخل ہوتے ہین صندل کی دروازون کی جوڑی اٹہارہ فیٹ بلند جو سلطان محمود غازی بت خانہ سومنات کی پہاٹک سے اوکہاڑ لیگیا تہا اسی مقبرے مین لگی تہی - انگریزے فوج اپنی قوت بازو ظاہر کرنے کے لئے ۱۸۴۲ء کو کابل سی پہرتے وقت اوسی پہر ہندوستان کو لی آئی اب وہ آگرہ یعنی اکبر آباد کے قلعہ مین کہی ہین آبادی اس شہر کی گنجان بازار و کوچہ تنگ اندر شہر کے اکثر دیگان فارسی بان اور ہندو آباد ہین نواح شہر کا سرسبز اور ہر طرف باغات ہین شہر کی متصل مغربے جانب شمال سی جنوب کو رود غزنین جاری ہی آب وہوا اس جگہہ کی معتدل اور صحت بخش ہی جس علاقہ مین شہر غزنین واقعہ ہی اوسکا نام شلگر ہے حدود اربعہ اس وسیع علاقہ کے اسطرح ہین جانب مغرب کوہ ہزارجات مشرق کوہ زرمت مشرق شمال کوہ خروار جنوب مایل مشرق کوہ کٹہ واز اور گوشہ مغربے وجنوبے مین تا حدود قندہار میدان چلا جاتا ہی اسمین سی ایک پہاڑی مغربی حصہ کا نام واغذ ہی ملک شلگر زرخیز اور نہری ہی شہر غزنین اسکے حصہ شمالی مین واقع ہے اکثر مالکان اور ساکنان اس علاقہ کے قوم انڈر غلزائی ہین سوداگران پیوندہ بموسم گرما ہندوستان سی جاکر اس علاقہ شلگر مین قیام پذیر ہوتے ہین

## سویم قندہار

جسکا نام سنسکرت مین گنڈہار لکہا ہی کابل سی تخمیناً دو سو میل سے کچہہ اوپر گوشہ مغرب وجنوب مین پائی شور سی ساڑہی تین ہزار فیٹ بلند تین میل کی گردی مین خندق اور شہر پناہ خام کے درمیان تخمیناً ساٹہہ ہزار آدمیون کی آبادی ہی - اس شہر مین بہی ایک خام قلعہ جانب شمال موجود ہے جسکو وہان کی لوگ ارگ کہتی ہین اور غربے جانب اندر شہر کے خرقہ شریف اور مقبرہ احمد شاہ ابدالی خوبصورت اور منقش قابل دید ہی چارسو یعنے چوک بازار پچاس گز چورا گنبد سے پٹا ہے نواح اس

ہی حسب ذیل ہین مشرق حدود ضلع کوہاٹ اور بنون اور کوہ بہٹنی جو حدود ٹانک ضلع دیرہ اسمعیل خان
سے ملا ہوا ہی جنوب درہ گومل مغرب علاقہ قوم جزوٹی ملحقہ کوہ بیرمل شمال علاقہ وزرگون اور
علاقہ جَبدران ملک خوست وکوَرم اور حدود ضلع کوہاٹ واقع ہین ان حدود کے اندر قوم
وزیرے متفرق رہتی ہی فرقہ درویش خیل یعنی اتمان زئی واحمدزئی وزیر اکثر باہم مخلوط رہتی
ہین اور مسعودون کا اپنا علیحدہ علاقہ ہے ہر ایک قوم کی پہاڑ مین اپنی اپنی زمین منقسم ہے سوائے
علاقہ کانی گرم شوال ومرغہ وبیرمل کے باقی جگہہ زمینات زرعی کم واقع ہین ملک انکا ناہموار
جسکے حصہ جنوبی ومغربی مین بڑی اونچی اونچی پہاڑ ہین سب سے اونچا پہاڑ علاقہ مسعودون مین کوہ
پیرغل ہے جسکی بلندی سطح سمندر سی ۱۱۵۸۳ فیٹ اونچی ہی ان پہاڑون مین درخت چیڑ اور
دیودار چوب قابل عمارت بہت ہین چنانچہ نشتر کے بلہ ہا چوبی اس علاقہ سے بنون اور ٹانک کیطرف
بہت آتے ہین علاقہ وزیری کی جنوبی طرف کوہ دانہ ہے جسکی ملکیت کا تنازع ہے وزیری اپنا
حق بتلاتے ہین قوم دُوتانی خود دعویدار ہے بموسم سرما دوتانی اور گرما مین وزیری قابض ہوتے
ہین اور سلمان خیل پوندہ بہی وہان آتی ہین ملک وزیری کی زیادہ تفصیل آئندہ لکھی جاویگی

## علاقہ دوڑ اندر حلقہ ملک وزیری

متصل حدود مغربی ضلع بنون رود توچی کی دونون کنارون پر واقع ہے اسکی چارون طرف قوم وزیرے
کا ملک ہے اور بیچ مین درہ توچی کی اندر قوم دوڑ بستی ہے حصہ مغربی مین شاخ دَرَپہ خیل ہمزا ئے
ملخ وسط مین تپی شرقی متصل حدود ضلع بنون قوم حیدر خیل سوخیل غیدک آباد ہے
رود توچے سی سیرابی زمینات زرعی ہوکر پیداوار کامل ہوتی ہے تماکو روغن زرد مویشے اس
علاقہ سے بنون کو فروخت کیواسطے لاتی ہین اور یہان سی پارچہ سفید سوسی نمک اندر لیجاتے ہین
درہ گومل سے جنوب

## علاقہ شیرانی ھی

جسکے مغرب رود ژوب متصرفہ قوم کاکڑ اور مندوخیل اور مشرق حدود ضلع دیرہ اسمعیل خان گرینہ
کلاچی واقعہ ہے اس کوہی علاقہ کے شمالی حصہ مین قوم حسن خیل وسط مین ابوخیل جلوانی اور
اور جنوبی مین ہریپال شاخہا شیرانی بستے ہین علاوہ اونکے قوم بابڑ اور اُوشترانی بہی -

مغربی چوٹی سطح سمندر سی قریب سولہ ہزار فیٹ کی اونچی ہی ہمیشہ برف سی سفید نظر آتا ہے اسلئی اسکا نام کوہ سفید اور دسپینہ غر ہے ۞

## ملک خوست

علاقہ کورم سے جنوب واقع ہے جسکے مغرب کوہ جدران جنوب و مشرق کوہ وزیران ممست خیل وحسن خیل ہی - اس ملک کی چارون طرف بطور حلقہ کے پہاڑ واقع ہین بیچ مین غربی و شرقی طویل اور جنوبی و شمالی عریض سطح میدان ہی کوہ جدران سی رود شمل نکلکر اس ملک کے وسط مین مشرق رو بہتی ہی اکثر علاقہ اس سے اور کچھہ چشمون کے پانی سی سیراب ہوتا ہے گندم ربیع مین اور چاول خریف مین بہت پیدا ہوتے ہین اس علاقہ کے حصہ مغربی مین قوم اسمعیل خیل بیران لغاڑی حید رخیل منڈوزئی اور وسط مین بڑ ہ مرد یخیل متون مشرقی مین للکن - زکی خیل - قدم لنڈر صادق آباد مین گوشہ مغربی وجنوبی دامن کوہ مین ٹنی اور راد نے مشرق قوم گرنز سکونت پذیر ہے قوم لغارے اور کچھہ گربز و تنی پیشہ سوداگری رکہتی ہین باقی جملہ اقوام زراعت کار ہین اس ملک مین سوای فرقہ لغاڑی باقی قومون مین دو جنبہ ہوکر دشمنی واقع ہی ایک جنبہ تور گندی - دوسرا اسپین گوندی جن کی آپسمین اکثر لڑائی ہتی ہی - تماکو خوست کا مشہور اور روغن زرد و برنج اور رنبد اکثر قوم لغاڑی فروخت کیواسطی ضلع بنون اور دیگر اطراف کو لیجاتے ہین اور نمک سبز و زیر لوگ وہان لیجاکر فایدہ اوٹہاتے ہین اوس ملک مین باہر سے نمک اور نیل و اسباب آہنی وچرمی و پارچہ سفید جاوی تو قدرے فروخت ہوتا ہی فی الحال یہہ ملک معہ علاقہ کورم متعلق ریاست کابل کے ہے ۞

## علاقہ وزیرے

نہایت وسیع ہے یہہ قوم پہاڑون مین منتشر ہے اور اکثر کیزدی مین گذارہ کرتے ہے صرف قوم مسعود اور کچھہ اتمان زئی اور قلیل احمد زئی ایسی ہین کہ جو پہاڑون مین کوٹھے واسطے سکونت کے رکہتی ہین - گرچہ ملک مقبوضہ وزیرے مین آبادی اُن کی گنجان نہین بلکہ متفرق مواقع پر پہیلے ہوئے بستی ہین الا اوس کو بے ملک کے حدود جنبر انکے دخل کا اثر

ہوکر آتا جاتا ہے حال مین یہہ ملک زیر حکومت امیر کابل ہے

## علاقہ تیراہ

ایک بہت خوش ہوا جگہہ ہے گرچہ اصلی تیراہ مختصر موقع پہاڑون کی اوپر میدان جگہہ پر واقع ہی الاجو قومین اوسپر و خیل ہین اونکے جملہ مقبوضہ ملک ملحقہ کا ذکر اسکی شامل ایک حلقہ مین مناسب ہے اس علاقہ کے شمال مین حدود ضلع پشاور اور علاقہ خیبر و ننگہار مغرب مین کوہ سفید اور کوہ راجگال خواہ راجگہر جنوب مین ملک بنگش متعلق ضلع کوہاٹ مشرق کوہ خٹک جسکے شرق دریا سندہ واقع ہے اس ملک کے حصہ شمالی اور مشرقی پر قوم آفریدی جنوبی اور غربی پر قوم اورکزئی قابض ہے جنکی جنوب قوم دومشت یا زیمخت آباد ہے زمینات زرعی سوائے خاص تیراہ کے باقی ناہموار پہاڑون مین کم ہین گزنخ اور گندم اور جو وکئی کی پیداوار کامل ہوتی ہے تلوار اور چہوزا تیراہ کا ٹنئے مین مشہور ہوتا ہے۔ ہر دو قوم یعنے آفریدی اور اورکزئی جنگجو اور آپسمین عداوتی ہین آب وہوا تیراہ کی معتدل اور صحت افزا ہے تیراہ کے جنوبی حصہ مین پہاڑ کے چوٹیان حسب ذیل سطح سمندر سے اونچے ہین چوٹی موسوم مرزیوغز ۷۹۴۰ - اور دُوپاسر ۸۴۲۶ زاوغز ۹۳۸۰ فیٹ

## علاقہ کرم

دراصل کورم نام ایک نالہ کو ہے کاہی اوسکے کنارون پر یہہ ملک واقعہ ہونے سے موسوم بہ کورم ہوا۔ اسکی شمال کوہ سفید مغرب کوہ مقبوضہ قوم منگل جنوب ملک خوست مشرق علاقہ اورکزئی و بنگش واقع ہی کوہ سفید کی جانب جنوبی مشہور درّے موسوم شلوزان ملکونا۔ زیڑان۔ کڑان۔ پیوار۔ اریوب اس علاقہ کے متعلق ہین زمین زرعی زرخیز اور پانی رود کورم سی سیراب پیداوار مکئی اور چاول بکثرت ہی میوہ جات سے انگور سیب انار وغیرہ ہوتی ودیگر اطراف کو فروخت کیواسطی ملکی اور باہر کے تجار لیجاتی ہین اس ملک کی مغربی حصہ مین بمقام اریوب قوم جاجی سنی مسلمان اور پیوار سے نیچے اکثر قوم توری اور کچہہ بنگش رافضی اشند آباد ہین اور اوپر کے پہاڑون مین قوم منگل و جمکنی بستی ہین کوہ سفید مین چوب عمارتی دیودار زیتون وغیرہ عمدہ قسم کے ہوتے ہے۔ اس مشہور پہاڑ کے

## ملک کونڑ

خوب سرسبز اور شاداب ہر قسم کا میوہ اوسمین پیدا ہوتا ہے حد مشرقی باجوڑ سے شمالی کوہ
کافرستان اور کشور سے مغرب لغمان جنوب علاقہ کامہ اور لگیانی و مہندسی ملتی ہی - علاقہ
کونڑ سے مغرب مائل شمال اونچا پہاڑ موسوم کنڈ دریا شور کے سطح سے چودہ ہزار چارسوا تیس
فیٹ بالا ہے پیداوار غلہ اس علاقہ مین کامل ہوتی ہی اور برنج بھی قابل تجارت اسمین پیدا ہوتے
ہین - دریا کونڑ شمال سی مغرب مائل جنوب کو بہتا ہوا علاقہ کامہ اور رینوڈ کے مابین دریا ر
کابل مین شامل ہوجاتا ہے ؞

## علاقہ خیبر مین

اکثر سخت پہاڑ اور درے واقع ہین جانب شرق حدود ضلع پشاور - مغرب ننگنہار شمال دریائے
کابل جنوب کوہ آفریدے سلسلہ کوہ سفید سے اسکی حدود ملتی ہین اکثر قوم آفریدی اس سخت
علاقہ مین سکونت پذیر ہین راہ کابل و پشاور ان پہاڑون سے متصل جمرود نکلکر پشاور کے
ملک مین داخل ہوتا ہے - سارق اور راہزن لوگون کی ملجا ہے ؞

## ملک ننگنہار خواہ ننگہار

خیبر سے مغرب دریائی کابل سے جنوب کوہ سفید سی شمال علاقہ کابل سے مشرق واقع ہی یہہ علاقہ
زرخیز اور آبادہی انار اور دیگر میوہ ننگہار کے مشہور ہین نامی قصبہ اور دیہات اس علاقہ کے
حسب ذیل ہین **جلال آباد لعل پورہ باسول ہزارنا و** بعضے لوگ اس ملک کے
اصلی حدود دریاء کابل سے شمال دورتک تصور کرتے ہین اور بموجب قول انکی علاقہ **کامہ** اور
**مہمند - نیسود** بلکہ **کونڑ** اور **لغمان** بہی مجمعًا حدود ننگہار مین داخل ہین وجہ تسمیہ ملک ننگنہار
لفظ نونہار یعنے نونہرین یا نوکلان دری بتلاتی ہین لفظ نونہار بسبب کثرت استعمال اور زخر لے
زبان پشتو ننگنہار مشہور ہوگیا قوم **مہمند** اور **شنواری - صافی** وغیرہ اور شرقی حصہ مین آفریدی
آباد ہین اوس ملک مین ریشم سفید اور کپاس کی روئی اور اون اور برنج باریک میوہ جات
انار وغیرہ پشاور اور کابل کی طرف بیوپاری لیجاتی ہین اور باہر سے چرم بختہ اور نیل اور اموال
مصفا انگریزی لیجانے سے تجارونکو فائدہ ہوتا ہے راستہ کابل اور پشاور کا جلال آباد

تبخانون کے علامات ابتک موجود ہین جنسی پایا جاتا ہے کہ زمانہ ماضیہ مین اہل گریک اور ہنود لوگ بھے آباد رھی ہین فی الحال سکنائی سواتھہ کی تعداد پچاس ہزار سے زیادہ بتلاتے ہین مذہب مسلمان لوگ ہین - اس ملک کی مغربی حد پر ندی پنج کوڑہ دریاء سواتھہ کے ان شامل ہوئی ہے

## علاقہ ارنگ برنگ کی

شمال مین پنج کوڑہ مشرق ملک سواتھہ مغرب و شمال ملک باجوڑ و علاقہ کوہی مہمند - جنوب تحصیل ہشت نگر کی حد واقع ہے اس علاقہ مین قوم اتمان خیل نسل کڑرانی آباد ہین - زمینات زرعی پہاڑون مین ناہموار جگہہ ہین - قوم اتمان خیل زیادہ تر بیشہ بیوپار کا رکھتی ہین خصوصاً ہر روز

## ملک باجوڑ

عمدہ موقع پر اونچے پہاڑون مین واقع ہے حدود اربعہ اسکی ان علاقون سی ملحق ہین شمال کوہستان کافرستان مغرب کونڑ - جنوب علاقہ مہمند اندرکوہ - مشرق کچھہ مہمند اور باقی اتمان خیل - اس ملک کے تین حصی ہوتے ہین - اول خاص پرگنہ باجوڑ جو بطور وادی کے حلقہ پہاڑون مین جنوب سے شمال مایل شرق لنبا واقع ہے - اس قطعہ مین زمینات زرعی زرخیز اور چشمہا کوہی سی سیراب ہوتے ہین - دوسرا برنول اوپر کی طرف جہان آہن بنتا ہی تیسرا جندول - قوم ترکلانی یا ترکانی اکثر اسملک مین آباد ہے پیداوار ملک کے اپنی مسکونہ لوگون کے واسطے کافی ہی - روغن زرد اور شہد اور آہن اس ملک سی براستہ دوآبہ ضلع پشاور اور حضرو تک جاتا ہے پارچہ موٹا کا بیوپار اس ملک مین فایدہ بخش ہی اور چرم پختہ گاؤمیشی بمقام میاگلے قابل تجارت عمدہ بنتے ہین

## علاقہ مہمند

باجوڑ سے جنوب اور دریا کابل سے شمال حد تحصیل دوآبہ ضلع پشاور کے مغرب مین واقع ہے اس قطعہ مین شاخہاء قوم مہمند حسب ذیل آباد ہین کہ شاخ داؤدی گانی اتمان زئی کمال شمال مین پندیالی اور ترک زئی گنداب مشرق اور جنوب کو ہین علاقہ مہمند اکثر بارانی گندم اور جو بھی پیداوار ہوتے ہے مہمند لوگ اکثر معاش اپنی بوریا فروشے وغیرہ سوداگری سے بسر کرتے ہین اسکا زیادہ بیان آئندہ آویگا ؛

آباد ہوتے چلے گئے ہین ملک اندرونی سواتہہ مین زیادہ تر قوم **اکوزئی** نسل یوسف زئی اس
تفصیل سے بستی ہی کہ دریاء مذکور سے شمالی طرف شاخ **خواجوزئے** اور جنوبی جانب شاخ
**بازید زئی** اور کوہستان جنوبی متعلقہ سواتہہ ملحق الحدود علاقہ یوسف زئی مین قوم **رانی زئی**
اور **بائی زئے** آباد ہے - مشرقی حدود سی باہر قوم گوجر کوہستانی رہتی ہین - سواتہہ سے
شمال **دیر** ہوکر کاشغر اور **ترکستان** کو کاروان تجارت کا راستہ تین ماہ موسم گرما بعد
گلجانے برف کے ہوجاتا ہے مگر بدون بدرقہ مضبوط امکان سوداگری نہین - سواتہہ کے کمبل سیاہ
اونی مشہور ہین - باز شکاری بہت پکڑے جاتے ہین - نمک کا قدر اوس ملک مین بہت ہے
سبز نمک کا نہاد کوہاٹ سی بہت بیوپاری اوس ملک مین لیجاتے ہین - اور غلہ و روغن زرد و
شہد وہان سی باہر کو جاتا ہے پنجاب کو علاقہ یوسف زئی ہوکر کوہ **ملاکنڈ*** سے راستہ آتا ہے
اس پہاڑ کی شرقی پہلو پر **نادر شاہ ایرانی** نے راستہ بنوایا تہا وہ اب بالکل منہدم ہوگیا
آب و ہوا سواتہہ کی نہایت معتدل خصوص موسم گرما صحت افزا ہوتی ہی اس ملک کی حال مین
جو **خوشحال خان خٹک** نی بعہد سلطنت اورنگ زیب بزبان پشتو چند شعر کہے ہین اونکو اسموقع پر
درج کیا جاتا ہے ؎

## قولہ

سواتہہ چے دا رہ لکڈ مال گرزہ سر تر پائہ
خبردار یہ شوم لہ ہرہ ہرہ زائیہ
ملک دسواتہہ د ملوکا نو یونشاط دے
پہ دوران دیوسف زیو وران رباط دے
پہ ہوا کش دکشمیر پہ آب و رنگ دے
حیف دی داچہ کشمیر آرت دی دے تنگ دے

ترجمہ مختصر انکا یہہ ہی کہ سواتہہ تمامی مین نے سر سے پاؤن تک دیکہا ملک سواتہہ بادشاہون کی خوشی
کے لایق ہی مگر یوسف زیون کی وقت ویران رباط ہے - آب و ہوا مین کشمیر کے طرح
ہے - مگر افسوس کہ کشمیر فراخ اور یہہ تنگ ہی فقط اس ملک مین پورانے کہنہ کہنڈرات اور

* سوائی ملاکنڈ کے - پلئے کشمیر جا - ہوکر - کوہ سوہر اور شاہ کوٹ سی بہی راستی جاری ہین ۱۲

ہین اسکی چارونطرف اونچے پہاڑ ہین جنمین سی شمالی جانب کوہ آئلم وکوہ ڈوڈہ سر ہے سطح دریاشور سے دس ہزار ایکسو بائیس فیٹ اونچے ہین بیچ مین کسی کسی جگہہ بطور وادی کے زرعی زمینات واقع ہین اکثر درسے اور ناہموار دشوار گذار ملک ہی آب وہوا معتدل اونچے پہاڑون پر برف کی سبب سی سردی رہتی ہی اوس ملک مین قوم یوسف زئی افغان کی شاخین اسطرحپرآباد ہین کہ مشرقی حصہ مین شاخ جعفر زئی شمالی مین گدائی زئی مغرب سلار زئی جنوب مین نور زئی وسط مین عایشہ زئی دولت زئی بستے ہین گرچہ کل کا قوم آپس مین اتفاق نہین ۔ مگر باہر کے غنیم کو یکدلی سی روکتی ہین ہر شعبی مین اپنا اپنا ملک بطور سرگروہ کے ہوتا ہے ۔ پیداوار ملک کی اکثر کافی ہوتی ہی ۔ بوقت قحط ملک سواتھہ سے غلہ لاسکتے ہین مالداری گوسفندان اکثر ہی طینت مین یہانتک خرابی کہ بعضی بہیڑی مادہ سے حظ خلاف وضع فطرتے حاصل کرتے ہین ۔ سکنای ملک کے اسلحہ بند مردون کے تعداد تیس ہزار مشہور ہے اوس ملک مین باہر سے تیل اور پارچہ سوتی اور نمک لیجانی کی تجارت فایدہ بخش ہے ۔ بنہیر سے پرلی طرف

## ملک سواتھہ

جسکے حدود اربعہ اسطرحپر ہین شمال مین کوہستان لارم جسکی اوتر علاقہ دیر ہے ۔ مشرق کوہستان جسکا سلسلہ دریای سندتک ہی ۔ حصہ شرقی سواتھہ کے جنوب ملک بنہیر اور حصہ غربی کی جنوب علاقہ تحصیل یوسف زئی ۔ مغرب مین علاقہ ارنگ برنگ اور آتمان خیل و باجوڑ واقع ہے ۔ ملک سواتھہ پہاڑون کے مابین اونچی جگہہ بطور درہ کے ہے ۔ طول اسکا مغرب جنوب سے مشرق شمالی تک تخمینًا پچاس میل اور عرض جنوب سے شمال کو سب سے زیادہ تخمینًا تین میل ہوگا علاوہ اسکے جنوب وشمال کو پہاڑی علاقہ اوس ملک کی متعلق ہی ۔ اور اون پہاڑون سے جو دری وسط سواتھہ کی طرف آتی ہین ۔ اونکے اندر بہی دورتک آبادی چلی گئی ۔ ملک سواتھہ کے بیچ سے مغرب رُو دریای سواتھہ بہتا ہے دریای مذکور کے دونون کنارون پر دامن کوہ ہائی شمالی وجنوبی تک زمینات زرعی ہموار ہین ۔ علاوہ دریای کے پہاڑون کی بیچ سی چشمہای آب شفاف کی ہمیشہ جاری ہین جنسی ملک کی سرسبزی تازہ بتازہ رہتی ہے ۔ زمین زرعی زرخیز پیداوار نیکے اور چاول کثرت سی اور گندم بہی ہوتے ہے ۔ دریای سواتھہ کے جنوب اور شمال دامن کوہ مین گانو

ہوتےہے گہوڑا اس علاقہ کا خوبصورت اور عمدہ ہوتاہے تونسہ ایک موضع اسی تحصیل کا منگروٹے
کے متصل ہے جہان پر حضرت شاہ سلیمان چشتی کا مزار ہے بصرف پچاس ہزار روپیہ یہہ خانقاہ
تیار ہوئی اس ضلع کی پیداوار مین سی قابل تجارت نیل کی پیداوار ہے جو دور دور تک بیوپاری
لیجاتی ہین آب وہوا اس ضلع کی اوسط درجہ کی ہی گرمی شدت سی پڑتی ہے بخصوص پرگنہ داجل مین
گرم لو ایک قسم کے سموم اسقدر سخت چلتی ہے کہ معاذاللہ منہا

## دوم حصہ غربی

واضح ہو کہ حصہ غربی مین اوس تمام ملک افغانستان کا بیان کیا جاویگا جو گورنمنٹ انگریزی کی سلطنت محروسہ
کی حدود سے باہر مغرب اور شمال کو واقع ہی

## پہلے اون کوہستانی علاقون کا ذکر جو ملحق یا قریب الحدود سلطنت انگریزی کی واقع ہین

## علاقہ مہابن

مہابن اصل کوہ کا نام ہے - اس پہاڑ کی اونچی چوٹی سطح سمندر سی ۷۴۰۰ فیٹ اونچی ہی اور جنگل سے
لدا ہوا مشرق کی جانب دریاے سندھ جنوب و مغرب علاقہ یوسف زئی متعلق پشاور شمال علاقہ چملہ واقع ہے
اس پہاڑ کے جنوبی جزو مین قوم جدون بستی ہی اور اوسی اوپر قوم خدوخیل آباد ہے یہہ ہر دو
فرقے کوئی حاکم نہین رکہتی موضع ستانہ اس علاقہ مین مشہور ملجا مفرورون کی ہی پہاڑ دشوار گذار
اور سخت ہی زمین ہموار قابل زراعت کم کوہ مہابن سی شمال چملہ ہے مہابن کا وجہ تسمیہ آیندہ آویگا

## علاقہ چملہ

جسکے مشرق مین دریاے سندھ مغرب علاقہ یوسف زئی شمال ملک بنیر ہے چملہ بطور درہ کے ہی مگر اوس درہ
کے بیچ میدان کم زمین ناہموار اور پہاڑ اکثر اسمین قوم منڈر کے شاخین آباد مین مشہور ہے کہ اٹھارہ
ہزار آدمی اس علاقہ مین بستے ہین بوقت تنگی انکی ہم قوم بیزوال مدد کی واسطی پہونچ جاتے ہین
اس علاقہ سے شمال

## ملک بنیر

واقع ہے مشرق دریاے سندھ شمال ملک سوات مغرب علاقہ یوسف زئی سے اسکے حد و ملتی

کے ایک عقلمندانہ فقرہ سی ان دونون سرداروں کی آپس مین صلح ہوکر بجای عداوت دار کے رشتہ دار
بنے اور چند مابین دیرجات موضع مورچھنگے مقرر ہوئی الغرض غازیخان کی اولاد مدت تک موروثہ ملک
مین حکمران رہی جب شاہ حسین غلزائی بادشاہ قندہار معہ فوج ڈیرہ غازیخان کی حد مین آیا اور
بلوچون نے نادانی سے اوسکے لشکر کو ایذا پہونچایا تب اوسکے حکم سے ڈیرہ غازیخان غارت ہوکر
قتل عام بلوچان مین خاندان غازیخان برباد ہوگیا ایسے موقع پر محمود گجر نے بادشاہ دہلی کے
حکم سے ڈیرہ غازیخان پر قبضہ کیا عرصہ تک اوس خاندان کا دخل رہا اخیر عہد احمد شاہ ابدالی
مین نور محمد خان قوم سرائے نے سندہ کی جانب سی خروج کرکے ڈیرہ غازیخان پر قبضہ کرلیا تب اونسے
سے درانیون نے لیکر سلطنت کابل کی طرف سی کبہی نواب عبد الصمد خان اور گاہی نواب محمد زمان
خان اور نواب عبد الجبار خان بارکزئی درانی اور اخیر مین صدر خان بختیار حاکم چلے
آئے جب ملتان کو رنجیت سنگہ نے فتح کیا اور سلطنت افغانستان مین قوم سدوزئے اور بارکزئے
کے باہمی فسادون سی ضعف آیا تب سکہون نے ڈیرہ غازیخان کو پنجاب سے شامل کرکے دیوان
ساونمل کی سپرد کیا مفسدہ مولراج کے بعد شمول پنجاب سرکار انگریزی کے محروسہ
سلطنت مین داخل ہوا نواح اس شہر کا سرسبز باغات اور کہجور کے درخت کثرت سی دیکہائی دیتے ہین دریائے
سندہ ایک میل مشرقی جانب شہر سی بہتا ہے اسی صدر کے پرگنہ مین خانقاہ سخی سرور واقع ہی جسکے
معتقد اکثر ہندو مسلمان باشندے پنجاب کے ہین ماہ مارچ سی آخر اپریل تک برابر اس درگاہ پر میلہ
رہتا ہے دور دور کے لوگ وہان جاکر منت یعنے نذر چڑہاتے ہین اس علاقہ مین پہٹکری
اور رسجی بہی پیدا ہوتی ہی غلون مین سی گندم اور باجرہ وجوار اکثر پیدا ہوتا ہے چاہ نہین ہین
پہاڑی نالون سے اور کچہہ لوگون نے نہرین کاٹے ہین جنسی سیراب زمینات ہوتے ہے۔ دوسرے تحصیل
داجل اسکی علاقہ مین اکثر زمینات شور ہین قصبہ جامپور کے پاس شورہ اور سجی پیدا ہوتے ہے
حاجی پور کے پاس شیرین پانی ملتا ہی اور پیداوار ہر جنس زرعی کی خوب ہوتے ہے تیسرے تحصیل
کوٹ مٹہن لب دریا سندہ ہے اس پرگنہ کے زمین عمدہ اور زرخیز ہے درخت بکثرت ہین۔ چہارم
تحصیل سنگہڑ ایک نالہ کوہ کا نام ہی اوس سے اکثر علاقہ سیراب ہوتا ہی اسی سبب اس علاقہ کو سنگہڑ کہتی ہین
مقام تحصیل قصبہ منگروٹہ مین ہے زمین اس پرگنہ کے اکثر شور ہے جوار اور گندم کے پیداوار بہت

مشہور ہے اس حصہ مین تین پرگنہ ہین تحصیل ڈیرہ اسمعیل خان خاص - پرگنہ کلاچی - علاقہ ٹانک نالہ
کوہی موسوم لونی کا سیلاب تحصیل کلاچی کی زمینات قوم گنڈہ پور کو بذریعہ باند ہنی بند سے
سیراب کرتا ہی اور وہان سی بچکر جو پانی آوی وہ ڈیرہ اسمعیل خان کے پرگنے
پانیوال و عثمان وال
مین کام آتا ہی علاقہ ٹانک اور کچہہ نیچے دامان کو ذرہ زام و دیگر نالہائی کوہی کی بہلنے سے سیرا
ہوتے ہے اور رود ٹلواڑہ بہے فایدہ بخش ہے - اس مغربی جانب کے کلان قصبے یہہ ہین - شہر
ڈیرہ اسمعیل خان لونٹ - پہاڑپور گڑہی خنور - کلاچی - درابن -
چودہوان - فتح خان - گرانک - ٹانک - قصبہ ٹانک دامن کوہ مین واقع ہے
اور وہان کچہہ سرکار سے فوج بہی رہتی ہی اسمقام پر لوہا جو علاقہ مسعود وزیری سی آتا ہی اور بوریا
کی بہت خرید فروخت ہوتے ہی - خاص شہر ڈیرہ مین بیوندہ لوگ اشیا تجارتے دور دور کے ملکون
سے لاتے ہین +

## ضلع ڈیرہ غازی خان

اگرچہ افغانستان کی اصلی حدسی باہر جنوب کو سلسلہ بلوچستان کی محاذ مین واقع ہی الاقدیم سی سلطنت
افغانستان کے متعلق چلا آیا - اور اب بہی قسمت ڈیرہ جات مین ہی لہذا اسکا بہی مختصر ذکر کیا گیا - یہہ
ضلع لاہور سے دوسو تیس میل گوشہ جنوب و مغرب کو دریا سندہ کے دہنے کنارہ پر واقع ہے - حدود
اربعہ اسکے اسطرحپر ہین - شمال مین سرحد ڈیرہ اسمعیل خان - مغرب کوہستان باجیان و موسی خیل و کاکڑ
افغان - مشرق دریا سندہ جنوب ملک سندہ اس ضلع مین اکثر اقوام بلوچ اس تفصیل سی - حصہ جنوبی
مین مزاری - شمالی مین کسرانی باقی بیچ مین - دریشک گورچانی لغاری لنڈ کہوسہ بزدار نتکانی ہوتے
ہیں اقوام مذکورہ مین سی کوئی لوگ سلطنت انگریزی کی حدود سی باہر پہاڑے علاقہ مین بہی رہتی ہین -
ان قومون کے بلوچ اندر باہر کے ملاکر قریب پچاس ہزار اسلحہ بند مرد ہونگے اپنی قوم کی سرگروہ یا سردار
کو وہانکے لوگ تمن دار بولتے ہین - اس ضلع مین چار تحصیل ہین - اول تحصیل ڈیرہ غازیخان یہہ
شہر عہد ہمایون بادشاہ مین غازیخان بلوچ مرزائی نی آباد کرکے اپنی اسم پر نامزد کیا - اس سردار
کے اسمعیل خان ہوت بانی ڈیرہ شمالی سی جو اسکا ہم عصر تہا بتکرار سرحد ملک مابین ہر دو ڈیرہ بڑے
سخت عداوت تہی - چنانچہ آپس مین بائیس جنگ کین - آخر مسمی گامن خان مشہور رستگو اور معتبر غازیخان

قایم رہی اون مین سی آخری رئیس نصرت خان کچہہ اپنی عیاشی اور بی تدبیری سی اور کچہہ
افغانون کے ظلم سے بیدخل ہوکر کابل مین قید کیا گیا اور احمد شاہ ابدالی نے اول سیفل خان
اور پہر موسی خان درانی کو حاکم دیرہ مقرر کیا سمی داود خان بلوچ نے ناگہان حملہ کرکے سردار
موسی خان کو زخمی کیا اس سبب سے غضب شاہ درانی اوس مظلوم خاندان پر زیادہ ہوکر بالکل استیصال
اونکا دیرہ سے کیا گیا۔ بعد موسی خان کے بادشاہ افغانستان کی جانب سی قمر الدین خان
عبد الرحیم خان ۔ ورباری مل اپنی اپنی نوبت پر حاکم دیرہ اسمعیل خان چلے آئی شاہ زمان
نے اپنی عہد سلطنت مین نوابی دیرہ مذکور کے نواب محمد خان سدوزئی بہادر خیل کو عطا
کرے جسکے انتقال کے بعد نواب حافظ احمد خان وارث ملک ہوا اور پہر نواب شیر محمد خان
فرزند اوسکا جانشین تہا جسکو کنور نونہال سنگہ نے شصت ہزار کی سالانہ جاگیر دیکر دیرہ اسمعیل خان
کو خالصہ سرکار کیا ۱۸۴۹ء مین ضبطی پنجاب کی ساتہہ یہہ ضلع بہی گورنمنٹ انگریزی کے قبضہ مین آیا
تب سی اسکی ترقی ہوتی جاتی ہی ۱۸۶۱ عیسوی مین دریا سندہ نے اس شہر کے طرف پہر موہنہ
پہیر کر لوگونکو خطرہ پیدا کیا تہا۔ مگر انگریزون نے زر کے زور سے بند ڈالکر اوسکا موہنہ پہیر دیا۔ اس
ضلع کے حدود مین جنوب رخ دریا سندہ بہتا ہے اور اوسکے سبب سے یہہ ضلع دو حصہ مین منقسم ہوگیا
دریا سندہ کا مشرقی حصہ تہل اور ریگ آمیز زمین ہے اور اوس کی دو قسم ہین۔ اول تہل بارانی
دوسرا چہنگ ۔ آخر الذکر قسم سے وہ زمین مراد ہے جو دریا کی طغیانی اور سیلاب سے پانی پاکر سیراب
ہو تہل کا علاقہ اکثر بسبب کمی پانی غیر آباد۔ اور بدون چاہی اراضیات قلیل کے ناقص ہے اگر اس
مشرقی تہل کے واسطے مقام ماڑی کی متصل دریای سندہ سی نہر کاٹی جاوی تو میانوالی سے لیہ
اور بہکر اور نیچے تک کمال فایدہ پہونچے گا اس نہر کی تجویز سرکار مین پیش ہے ۔ اس حصہ مین
تحصیل دریا خان معروف بہکر اور تحصیل لیہ دو پرگنہ واقع ہین جنمین بڑے قصبہ اور گانو
مشہور یہہ ہین۔ لیہ ۔ کوٹ سلطان ۔ چوبارہ ۔ کروڑ ۔ نواکوٹ ۔ بہکر
دریا خان ۔ قلعہ منکیرہ ان قصبون مین تجارت پشم اور اون کی ہوتی ہے
وہ بڑا حصہ جو ندی سندہ سی مغرب واقع ہے اوسکو داامان کہتے ہین ۔ سیلاب اور بارشی
پانی سے پیداوار گندم اور باجرہ بکثرت ہوتے ہے ۔ خربوزہ اس داامان کا دو رنگ

# ضلع دیرہ اسمعیل خان

بنون سی جنوب اور دیرہ غازی خان سی شمال دریائے سندہ کی مغربی کنارہ بر بفاصلہ دو میل شہر
دیرہ اسمعیل خان آباد ہے - لاہور سی دو سو سولہ میل پچہم کو واقع ہے حدود اربعہ اسکے یہہ ہین
مغرب سلسلہ **کوہ سلیمان** مشرق **ضلع جہنگ** اور کچہہ شاہ پور کی حد - اور شمال **ضلع بنون** -
جنوب موضع موربہ جہنگی ضلع دیرہ غازیخان - دریای سندہ کے مغربے حصہ مین اکثر اقوام افغانان
مختلف شاخون کی اور گندہ پور وغیرہ اور شرقے حصہ مین بلوچ اور جٹ اور کچہہ افغان وغیرہ
آباد ہین - بموجب مردم شمارے ۱۸۸۱ء تین لاکہہ چہیالیس ہزار آدمی اس ضلع مین بستی ہین -
سالانہ آمدنی سرکاری چار لاکہہ تیس ہزار کے ہے - سطح اس ضلع کی نو ہزار ایکسو بتیس میل مربع ہے
بموجب شمارہ ۱۸۸۱ء فی میل مربع ۳۸ آدمی کی آبادی پڑتے ہے - تاریخ قدیم مختصراً اسطرح ہے
کہ پہلے اس ملک مین راجہ ٹل اور بل دو بہائی حکومت ران تہی پورانہ قلعہ اونکا دریاے سند
کے دہنے کنارہ پر متصل بلوٹ مشہور ہے کہ اب بہی اوسکی نشان موجود ہین - مسلمانون کی غلبہ سے
فعل گاو کشی دیکہکر مجبوراً اونہون نے یہہ ملک چہوڑ دیا کہتے ہین کہ پورانہ بلوٹ راجہ بل کا آباد
کیا ہوا تہا جنوبے جانب سی قوم بلوچ نے خروج کرکے اوس ملک کو اپنی قبضہ مین کرلیا مسمی اسمعیل خان
ہوت جسکے نام سے دیرہ اسمعیل خان مشہور ہے اپنی قوم کی سرکردگی مین **دیرہ غازیخان**
کے طرف سی آکر بمقام بیر جو بارہ کوس طرف جنوب شہر دیرہ سے واقع ہی سکونت پذیر ہوا - چند
سال کے بعد جب اوسکا اطمینان سے ملک پر دخل ہولیا تو بعد معائنہ پسندیدگی موقع اوسنی اپنی ہاتہہ سے
بتاریخ ۲۲ ماگہہ سمت ۱۶۱۹ بکرم مین جسکو تین سو دو سال ہوئی بشروع عہد سلطنت **اکبر بادشاہ** شہر کہنہ
دیرہ اسمعیل خان کی بنیاد رکہہ کر اپنے نام پر مشہور کیا - ایسی روایت ہی کہ اوس پورانی شہر مین
جسکا موقع اب زیر دریا و سندہ ہی قریب ڈہائی ہزار کے گہر آباد ہوگئے تہے - اور بلوچون نی اپنے
سعے سے نواح مین باغات لگاکر خوب آراستہ کیا تہا - الا دریاے سندہ نے سمت ۱۸۸۰ بکرمی سی شہر کیطرف
رخ پہیر کر تباہی شروع کری - پانچ برس تک وہ رونق دار شہر بالکل دریا برد ہوکر بے نشان ہوگیا
ایکسال لوگ نواح مین منتشر رہے سمت ۱۸۸۲ بکرم مین نواب صاحب ڈیرہ نے شہر موجودہ حال دیرہ اسمعیل خان
آباد کرکے قدیمی نام مشہور کیا اسمعیل خان ہوت کی اولاد مین پانچ پشت تک حکومت دیرہ اسمعیل خان

# ضلع ہزارہ

گرچہ یہہ ضلع حد معینہ افغانستان سی باہر یعنے دریاے سندھ سے مشرقی جانب ہی الا وسبب سے اسکا ذکر مناسب سمجہا گیا - اول اسمین بہی کچہہ قوم افغان آبادہی - دوسرے متعلق کمشنری پشاور کے ہے - ہزارہ لاہور سے ایکسو اسی میل و تربین درمیان گوشہ شمال ومغرب کے آباد ہی - زمانہ سابق مین ایک ملک تصور کیا جاتا تہا - چنانچہ اب تک ملک ہزارہ مشہور ہے - سکہون کے قبضہ سے پہلے شامل سلطنت افغانستان مسلمانون کے قبضہ مین تہا ۱۸۴۶ عیسوی مین ہمراہ ملک کشمیر مہاراجہ گلاب سنگہ کے ہاتہہ فروخت ہوا جب اوس سی بندوبست نہوسکا - تو پہر شامل دربار لاہور کیا گیا - دارالحکومت اس ملک کا پہلے شہر ہرےپور تہا جو اب ایک تحصیل ہے - یہہ ضلع گرچہ پہاڑی کہلاتا ہی کیونکہ اسکا حصہ مشرقی وشمالی سب کوہستانی ہی - اور مغرب مین کوہ گندگہر واقع ہے الا اوس ملک کے پہاڑی لوگ ایسے جنگجو نہین ہین - جیسی دریاے سندہ کے مغربی پہاڑون کے لوگ خیرہ سر اور دلاور ہین - ہزارہ کے نام کو صرف علاقہ حملہ کے لوگون نے چمکا رکہا ہے - علاقہ پکہلی مین غلہ کثرت سے پیدا ہوتا ہے کہ دور دور کے لوگ آنکر خرید لیجاتے ہین - چہاونی ایبٹ آباد پہاڑون کے بیچ مین کپتان ایبٹ صاحب پہلی ڈپٹی کمشنر کی آباد کی ہوئی خوش ہوا اور سرد جگہہ ہے - ندی موسوم دوڑ نے ملک ہزارہ کو سرسبز کر رکہا ہی جو دیہات اوس ندی کی کناری پر واقع ہین اون مین پیداوار ہلدی و نیشکر اور اعلی اجناس کی بکثرت ہوتے ہے - افغانون مین سے شاخہا یوسف زئی مندڑ اور دلازاک گدون - اور ترین اور طاہر خیلے اس ضلع کے اندر آباد ہین اور باقی اقوام حسب ذیل تنولے - سواتی ڈہونڈ کڑرال گوجر کہکڑ وغیرہ بستے ہین

## دویم قسمت دیرہ جات

اس مین بہی تین ضلع ہین بنون دیرہ اسمعیل خان دیرہ غازیخان

## ضلع بنون

اس ضلع کا مفصل جغرافیہ او رحال تیسرے حصہ مین درج کیا گیا ہے ؛

جو اکثر ہندوستان مین مشہور ہے بطور تحفہ دور دور لیجاتے ہین - دریا کابل اور ندی سُوَاتہہ کے راستے چوب عمارتی از قسم دیودار اور چیڑ کوہستانی علاقون سے بہت آتی ہے جس سے تجار اور خریدار دونون کو فایدہ ہے - نامور مکانات اس شہر کے یہہ ہین - گورکہترے - یا گورکہتری جسمین گورکہ ناتہہ کا مندر ہے - اور اب اسمین تحصیل کی کچہرے ہوتے ہے عمارت اسکی پختہ اور بطور سرائے کے ہے - قلعہ بالاحصار شہر پناہ سے باہر چہاونی کی طرف واقع ہے اور اسمین سکہ رجمنٹ سرکار رہتا ہے - باغ وزیر قابل سیر کے ہے - شہر سے دو میل جانب جنوب چار دیواری خام کے اندر یہہ باغ واقع ہے بسبب مسمار ہوجانے عمارت شیشہ خانہ وغیرہ پہلی خوبصورتی نہین رہی - پشاور کے جنوب اور مشرق طرف اکثر باغات واقع ہونے سے بموسم بہار رنگا رنگ شگوفہ دکہلائے دیتے ہین - جامع مسجد شہر کے بیچ مین پختہ عمارت ہی - کوتوالے جدید بٹوہ کے کٹرہ مین پختہ عمارت سے سرکار نے بنوائے ہے ؛

## ضلع کوہاٹ

پشاور کی دکہن طرف ہے - لاہور سے دو سو بیس میل جانب مغرب ذرہ مائل شمال واقع ہی - یہہ ضلع پہاڑون سے گہرا ہوا ہے اسکے اور پشاور کے درمیان کوہ آفریدی کا سلسلہ مشرق کا کا صاحب کی زیارت تک چلا گیا ہے - اس ہموقع پہاڑ مقبوضہ آزاد قوم کے واقع ہونے سے سرحدی ملک مقبوضہ سرکار انگریزی کے نقشہ مین دیکہنے سے خم اور پیچ معلوم ہوتا ہے - اس ضلع کے حصہ شرقی اور جنوبی مین قوم خٹک تری و بولاق آباد ہے - اور باقی قوم بنگش اور کچہہ اورکزئی بستے ہین سرحد شمالی و مغربی پر قوم آفریدی و اورکزئی آزاد پہاڑون مین سکونت رکہتی ہین جنکی اعمال کی نگرانی ہمیشہ گورنمنٹ کو رکہنی پڑتی ہے - بدین نظر کچہہ فوج سرکار کے چہاونی کوہاٹ مین رہتی ہے - اور ایک مختصر قلعہ بہی ہے جسکا موقع سطح سمندر سے ۱۷۶۰ فیٹ بلند ہے جمع اس ضلع کا تہوڑا - صرف دو تحصیل یعنے کوہاٹ خاص اور ہنگو ہین - کان نمک اسی متعلقہ ضلع ہذا سے بافراط نمک نکال کر افغانستان مغربی اور مشرقی مین لیجاتے ہین - اس نمک کا نرخ ارزان مگر کڑوے بہت ہی - چاول تحصیل ہنگو کے مشہور ہین ؛

واسطی داد رسانی و انتظام ملک سرکار کی جانب سی اسمین دو قسمت یعنی کمشنری مشتمل او پر چھہ ضلع کے مقرر ہین اور حصّہ شرقیے مین اٹھارہ لاکھہ آدمی کی آبادی ہی ؛

## اول قسمت پشاور

اس قسمت مین تین ضلعی ہین پشاور کوہاٹ ہزارہ

### ضلع پشاور

اس ضلع کے تین طرف شمال مغرب جنوب پہاڑ اور مشرق دریاء سندھ واقع ہے بیچ مین میدان اکثر مسطح ہے دریاء کابل جسکو وہان کے لوگ لنڈی کہتی ہین مغربی حد میچنی سے نکلکر مشرق رو بہتا ہوا دریاء سندہ مین قلعہ اٹک سی ڈیڑھ میل اوپر آن ملا ہے دریاء مذکور کے وسط مین واقع ہونے سے اس ضلع کے دو حصّے ہوگئے ہین حصہ شمالی مین پرگنہ ہشت نگر - اور یوسف زئی اور اوسی حصہ مین مغربی جانب دریاء سواتہہ اور ندی کابل کے بیچ مین علاقہ دوآبہ واقع ہے - اور حصہ جنوبی مین - پرگنہ داؤد زئی - اور خاص پشاور - اور تحصیل خالصہ خٹک یعنی نوشہرہ ہے حصہ اول الذکر کے پرگنہ یوسف زئی مین قوم کمال زئی - دولت زئی وغیرہ اولاد مندڑ جنکا شجرہ نسب مفصل دوسرے حصہ مین ہے آباد اور مالک زمینات ہین - پرگنہ ہشت نگر مین قوم محمد زئے اور دوآبہ مین گلگیانے وغیرہ بستے ہین - حصہ جنوبی مین قوم داؤد زئی خلیل مہمند اور خٹک آباد ہین - خاص شہر پشاور مین متفرق اقوام کے لوگ بستے ہین - یہہ شہر مشہور لاہور سے دوسو پچیس* میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف دریاء سندہ کے غرب چوالیس میل کے فاصلہ پر کچے شہر پناہ کے اندر آباد ہے - سطح سمندر سی ایکہزار فیٹ بلند ہے اسمقام پر افغانستان مغربی - اور ایران و ترکستان وغیرہ ملکون سے اسباب سوداگری آتا ہی خصوصاً میوجات ہر قسم اور پوستین سنجاب - سمور - چوغہ - شتری و برک اور ریشمی کپڑا وغیرہ گہوڑے شروع موسم خزان مین بکثرت آتے ہین - آبادی شہر کی اگرچہ بہت خوبصورت نہین مگر رونق دار ہے - چھاونی فوج سرکار شہر سے مغربی جانب بڑے لنبی چوڑے پڑے ہے - نالہ موسوم باڑا کی نہر چھاونی اور شہر کے اندر اور نواح مین جاری ہی - چاول باڑے کے تحفہ ہوتے ہین - قند سیاہ تحصیل دوآبہ اور ہشت نگر کا مشہور ہے - لونگی مردانہ - اور بوریا و بادکش خاص پشاور کے عمدہ ہوتے ہین - علاقہ یوسف زئے مین قسم اول تماکو پیدا ہوتا ہے

* جس جگہ ایسی فاصلہ کا ذکر ہی وہ سیدہا پیمانہ کی ذریعہ سی حاصل کیا گیا سڑک کا راستہ اس سی کچھہ تہوڑی تفاوت کے ساتھہ دور ہے +

-الامین صرف وہ حدود داور اوس ملک کا بیان کرونگا جو خاص افغانستان ہے اور نقشون مین بہی اسی نام سے مستعمل ہوتا ہی - اب ہمارے زمانہ مین وہ سارا ملک **افغانستان** کہلاتا ہی جو **بلوچستان** چہوڑکر ہندوستان اور ایران کے درمیان مین ۳۰ درجے سے ۳۶ درجے عرض شمالی تک اور ۶۰ درجے سی ۶۸ درجے طول شرقی تک چلا گیا ہے حد شمالی کوہ ہندوکش جسکی شمال کو ملک ترکستان ہے حد غربی ملک فارس یعنی ایران جنوب مین بلوچستان جسکی جنوب بحر ہند ہی اور مشرق مین دریائے سندہ جسکی شرق کو ملک پنجاب متعلق ہندوستان ہی اسکی حد ملتی ہے یہہ سو میل مشرقی کنارہ دریای اٹک سے لیکر مغرب ہرات سے پرے حد ایران تک لمبا اور تخمیناً پانسو میل شمال کوہ ہندوکش سے جنوب حد بلوچستان تک چوڑا ہوگا وسعت تین لاکہہ میل مربع ہے اور آبادی فی میل مربع اٹھائیس آدمی کی یعنی کل چوراسی لاکہہ آدمی اوسمین بستی ہین سطح افغانستان کے اکثر ناہموار اور پہاڑون سی قطعہ قطعہ گہیرا ہوا ہے زمین زرعی زرخیز اور عمدہ میوہ ہر قسم افغانستان کے مشہور شمال مین سلسلہ کوہ ہمالہ جو بنام ہندوکش مشہور ہے کئی چوٹیان اوسکی سمندر سے بیس بیس ہزار فٹ اونچی ہین جنوب حد بلوچستان سے شمال کی حد تک کوہ سلیمان کا سلسلہ جسکو کوہ قیسی کہتے ہین واقع ہونے سے افغانستان کے دو حصے ہوگئے ہین حصہ **شرقی** کوہ مذکور کے دامن شرقی سے دریائی سندہ تک شامل ملک پنجاب متعلق سلطنت ہند فی الحال انگریزون کے قبضہ مین ہے اور بڑا حصہ **مغربی** دارالامارت کابل کے متعلق ہے مگر اکثر اوس حصہ کے پہاڑی علاقون مین افغان وغیرہ اپنی سخت ملجا ہونے کے سبب امیر کابل کے زیر حکومت نہین بلکہ وہ خودسر ہین - ریاست کابل کے تابعدار تخمیناً چالیس لاکہہ آدمی ہون گے - گرچہ مجمل جغرافیہ کل افغانستان کا اوپر لکہا گیا ہے بالفعل ہر دو حصہ کے علیحدہ علیحدہ علاقون کا ذکر نیچے لکہا جاویگا اور جس علاقہ مین کوئی جنس تجارت پیدا ہوتی ہی اوسکا حال بہی اوسی علاقہ مین درج ہوگا اور عام تجارت کا ذکر اس باب کے اخیر مین دیکہو گے

## اول حصہ شرقی

جو شامل سلطنت انگریزی متعلق ہندوستان کے ہے - یہہ حصہ دریائے سندہ کے کناری راست پر شمالاً وجنوباً چار سو میل لمبا چلا گیا ہے اور عرض اسکا دریائے سندہ کے کنارے سے مغرب کوہ قیس تک بحساب اوسط تخمیناً چالیس میل ہے اس حصہ کے ملحق الحدود جانب شمال ومغرب کوہستانی علاقہ مین آزاد اور جنگجو قومین آباد ہین

سے صرف بقای نام اور فایدہ عام مقصود ہے - الٰہی یہہ کتاب مقبول ہو اور پڑہنے والون کو فایدہ حصول ہو - آمین حررہ - ۱۴ ماہ شعبان ۱۳۱۲ ہجری المقدس مطابق ۲ - ماہ جنوری ۱۸۹۵ء اور ۲۲ ماگہہ سمت ۱۹۵۱ بکرمی

# حصہ اول جغرافیہ اور تجارت و تاریخ عام

## افغانستان کی بیان مین

پہلا باب بذکر جغرافیہ و تجارت واضح ہو کہ اس ملک کا نام ہندون کی پرانی کتابون مین بالہیک دیس لکہا ہی جب ایرانیون کے قبضہ مین آیا تو اونہون نی زابلستان اور کابلستان مشہور کیا - سکندر اعظم کی فتح کے بعد گریک یعنی یونان کے لوگ اپنی زبان یونانی مین اسکو بکٹریہ بولتے تہے جسکی اصل باختر ہے - جب مسلمانون کا دخل ہوا تو اونکے عہد مین اس ملک کے دو حصون کے دو نام مشہور ہوگئے کابل اور قندہار سے مغرب حد ایران تک خراسان[*] مشہور رہا جسمین مشہور شہر ہرات ہے اور حصہ مشرقی بنام ملک روہ یعنی پہاڑی نامزد ہوا محمد اکبر بادشاہ نے تقسیم صوبجات ہند کے وقت اوس ملک کو صرف بنام صوبہ کابل تحریر کیا - احمد شاہ ابدالی افغان جب ۱۷۴۷ء مین بعد تباہی نادر شاہ ایرانی بمقام قندہار تخت نشین ہوا تو اوسکے وقت سی اُس ملک کا نام زیادہ تر افغانستان مشہور ہوا مگر تا ہنوز اکثر لوگ حصہ مغربی کو بدستور خراسان کہتے ہین

## وجہ تسمیہ افغانستان

ظاہر اور معتبر صرف یہی ہی کہ افغانون کی سکونت سی ملک کا نام افغانستان مشہور ہوا جیسا کہ ہندؤن کے سبب سے ہندوستان اور ترکون کے باعث سے ترکستان وغیرہ اکثر ملک اپنی اپنی سکونہ اقوام کے نام سے بانڑادی ایک لفظ ستان جس سی مراد زمین یا جائی ہی نام زد ہین[**]

## حدود اربعہ

اُس ملک کی اکثر اوقات مختلف رہی ہین - ہندو اپنی پورانی عملداری کی وقت بلخ تک بالہیک دیس شمار کرتے تہے اور اہل یونان بکٹیریا کی حدود کو اوس سے زیادہ وسعت دیتے تہے ایران کی پورانی سلطنت کی وقت زابلستان اور کابلستان ایک چہوٹے چہوٹے صوبے تہے اور روہ کی حدود کو اوسوقت کی مورخون نے جانب مشرق دریائے سند کو عبور کرکے حسن ابدال تک جا لکہا ہے بلکہ مولف کے زمانہ مین بہی اکثر جغرافیہ نویس افغانستان اور بلوچستان کو ایک حلقہ مین لکہدیتے ہین

[*] دربہ نام خراسان کا نوشیروان شاہ ایران نی رکہا تہا +

[**] لفظ افغان کا وجہ تسمیہ آینی آویگا +

خاص قوم افغانان معہ شجرہ نسب ہر ایک قوم کے وحال غیرہ اقوام سکنائی افغانستان شرح وار۔
تیسرے حصے مین خاص ضلع بنون اور اوسکی سکنا کی تاریخ گرچہ حالات فراہم شدہ کی نسبت
کلی صحت کا ذمہ وار ہونا ایک امر نازک ہی الّا اس مورخیف نے حتی المقدور بسعی بلیغ واسطے رفع
غلطی کے مختلف روایتون کو جو کتب فارسی و انگریزی و پشتو و شجرہا انساب اور بیان زبانی ثقات زمانہ
اکثر اقوام اور بعض مطابقت سکہ ہا و عمارات مندرسہ و منہدمہ کہنہ سے ملتے رہے ہین بعد صحت ممکنہ درج کر
ہین۔ صاحبان علم و ادراک سے امید کیجاتی ہے کہ احیانًا اگر کہین سہو یا خطائی یا شکستگی عبارت
ملاحظہ فرماوین تو ظل عفو اوسپر ڈالین اور صاحبان نکتہ چین کی خدمت مین بھی گذارش ہے کہ ذرہ انصاف سے
پیش آوین وقت تالیف اس کتاب کے مؤلف کے زیر ملاحظہ کتب مندرجہ ذیل تھین ؛

## فارسی

ترجمہ توریت وغیرہ کتب مقدسہ عہد عتیق تاریخ فرشتہ حبیب السیر تاریخ عالم مخزن افغانی تذکرۃ الانساب
تذکرۃ الابرار۔ تاریخ جدولیہ۔ تاریخ پنجاب۔ تاریخ ہند۔ تاریخ کشمیر۔ طبقات اکبری۔ تذکرۃ المشاہیر
جام جہان نما۔ واقعات سکندر اعظم۔ تاریخ احمد۔ گلشن التواریخ

## انگریزی

الفنسٹن صاحب کی کتاب۔ راوٹی صاحب کی گرامر۔ فریا صاحب کی کتاب۔ سکندر برنس صاحب کی کتاب
۔ تومس لعل کی کتاب۔ واقعات انڈیا۔ سرہربرٹ اڈوارڈس صاحب کی کتاب۔ مسٹر ڈیوس صاحب سکرٹری
گورنمنٹ پنجاب کی رپورٹ بابت تجارت علاوہ اسکے سلیکشن اور متفرق رپورٹ حکام اضلاع سرحد کی

## پشتو

تاریخ محمد افضل موسوم مرصع گلشن رُوہ رسالہ نسب اور متفرق نسب نامہ پشتو متفرق علاوہ ان کتب ہر سہ زبان کے
جن سے اکثر روایات مندرجہ اس کتاب کا ثبوت ملیگا ؛
متفرق شجرہ فارسی اور پشتو کے جو بعض خاندانون سے ملے ہین۔ اور سندات فارسی حکام سلف اور سکہ ہا
کہنہ ہندو۔ اور گریک کی سلطنت کیوقت کا اور بیان زبانی اشخاص عمر رسیدہ۔ و ثقہ جو اکثر اقوام
کے سفید ریشون سی اپنی اپنی قوم کا حال اور شجرہ سنا گیا ہے۔ اور اوسکی صحت کا اطمینان چند روایات
معقول کے اتفاق سی حاصل کیا گیا۔ اس تاریخ افغانستان کی تالیف کا سامان ہے اس باریک بحث چند سال

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## دیباچہ

بعد حمد خالق بیہمال و درود سید الابرار خاکسار محمد حیات خان خلف محمد کرم خان متوطن **واہ** خاص متصل حسن ابدال ضلع **راولپنڈی** ناظرین باتمکین کی خدمت مین بہت عاجزی سی یہہ کتاب بطور تعارف کے پیش نظر کرکے عرض کرتاہی کہ مؤلف اس لایق نہین جو اپنی آپ کو زمرہ مصنفون مین شمار کرے الا خوبی قسمت سے اوسکو چند عرصہ اتفاق قیام ضلع **بنون** جو داخل ملک افغانستان ہے بعہدہ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہوا اور موقع دریافت حالات افغانان و افغانستان ملا اور چونکہ اس مشہور ملک اور نامور قوم افغان کا حال مشرح ترتیب سے کہین نظر مین نہین آیا لہذا بسبب حصول واقفیت خواہش پیدا ہوئی کہ کل اقوام افغانان و دیگر سکنائے افغانستان کا حال ابتدا سے آجتک معہ مختصر تواریخ ملک اور شجرہ نسب ہر ایک قوم جس سی رشتہ و تعلق باہمی معلوم ہو اور راہ و رسم ملک تحریر کیا جاوی سو بکوشش ممکنہ جس جگہہ سے میسر ہو سکا حالات مطلوبہ کو فراہم کرکے بنظر فایدہ عام اس کتاب کو تالیف کیا اور نام اس تاریخ افغانستان کا بصناعت براعت الاستہلال و نکتہ ایہام جس سے بحث کتاب اور نام مؤلف معلوم ہوتا ہے **حیات افغانی** رکھکر تین حصی پر ترتیب دیا پہلے حصے مین جغرافیہ و تجارت اور تاریخ عام سلطنت افغانستان کی دوسرے حصے مین تاریخ

| نام بحث بقید حرف | شمار صفحہ آغاز | شمار صفحہ انجام |
|---|---|---|
| ہ | | |
| ہمسایوں کے ذکر | ۵۱۰ | ۵۱۱ |
| ی | | |
| یونانیوں کی ایالت | ۳۷ | ۳۸ |
| یورش سپاہ سالار ایران | ۳۳ | ۳۵ |
| یزدجرد کا حال | ۳۹ | ۴۰ |
| یورش افغانان پشاور پر | ۱۱۳ | ۱۱۴ |
| یوسف زئی کا حال | ۱۶۵ | ۱۸۸ |
| یوسف زئی کی رسومات | ۱۹۵ | ۲۰۹ |
| یہود کا بیان | ۴۶۱ | ۴۷۱ |

| نام بحث بقید حرف | آغاز | انجام |
|---|---|---|
| **م** | | |
| میاںان میانوالی کا خاندان | ۶۶۹ | ۶۷۰ |
| میرزا علی خیل منڈان کا خاندان | ۶۷۳ | ۶۷۴ |
| منداخیل سورانی کا خاندان | ۶۷۴ | ۶۷۴ |
| مکانات کہنہ وقدیمہ ضلع بنون | ۶۷۵ | ۶۷۷ |
| مردم شماری ضلع بنون | ۶۹۳ | ۶۹۳ |
| **ن** | | |
| ننگرہار کا علاقہ | ۱۶ | ۱۷ |
| ندیاں افغانستان کی | ۲۵ | ۲۵ |
| نوشیروان کی سلطنت | ۳۹ | ۳۹ |
| نادرشاہ ایرانی کا تسلط | ۹۷ | ۹۹ |
| نسب افغانان | ۹۷ | ۹۷ |
| ناغر قوم کا حال | ۲۴۱ | ۲۴۱ |
| ناصر قوم کا ذکر | ۲۷۶ | ۲۷۸ |
| نقشہ ضلع بنون | اخیر | |
| نیازی کا حال | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| نیازی سکنہ پرگنہ میانوالی کی تقسیم | ۶۱۴ | ۶۱۴ |
| نکلسن صاحب کا حال | ۶۴۰ | ۶۴۲ |
| نقشہ کل افغانستان | اخیر | |
| **و** | | |
| وجہ تسمیہ افغانستان | ۲ | ۳ |
| وسعت افغانستان | ۳ | ۴ |
| وزیری کوہستان | ۱۸ | ۱۹ |
| ولید خلیفہ کی سلطنت | ۴۱ | ۴۱ |
| وجہ تسمیہ پٹھان | ۱۰۸ | ۱۰۸ |
| وجہ تسمیہ پشتون | ۱۰۹ | ۱۰۹ |
| وجہ تسمیہ افغان | 〃 | ۱۱۰ |
| وہابی فرقہ کا حال | ۱۹۸ | ۱۸۹ |

| نام بحث بقید حرف | آغاز | انجام |
|---|---|---|
| وزیری قوم کا حال | ۳۵۰ | |
| وزیری کوہستان کی تشریح علاقہ وار | ۳۵۱ | ۳۵۵ |
| وزیری آئین کا ایجاد | ۳۵۵ | ۳۵۶ |
| وزیری آئین | ۳۵۶ | ۳۵۶ |
| وزیری قوم کے باقی حالات | ۳۵۶ | ۴۱۰ |
| وزیری قوم کی مردم شماری | ۴۱۱ | ۴۱۳ |
| وڑک کا حال | ۴۴۲ | ۴۴۳ |
| وجہ تسمیہ ہزارہ قوم | ۴۵۹ | ۴۶۰ |
| **ہ** | | |
| ہزارہ کا ضلع | ۷ | ۷ |
| ہرات | ۲۴ | ۲۴ |
| ہرمز کی حکومت | ۳۹ | ۳۹ |
| ہلاکو خان مغل کی سلطنت | ۵۶ | ۵۶ |
| ہمایوں بادشاہ کا حال | ۵۹ | ۶۰ |
| ہریال کی شاخ | ۱۵۱ | ۱۵۱ |
| ہمسایہ یوسف زیوں کی | ۱۹۲ | ۱۹۲ |
| ہونک کا حال | ۲۶۸ | ۲۶۹ |
| ہودی کی شاخ | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| ہنٹر کا حال | ۴۳۹ | ۴۴۰ |
| ہنٹر کی تاریخ | ۴۴۰ | ۴۴۱ |
| ہنی قوم کا حال | ۴۴۱ | ۴۴۲ |
| ہزارہ کا اجمالی حال | ۴۵۵ | ۴۵۷ |
| ہزارہ کا مفصل حال | ۴۵۷ | ۴۵۹ |
| ہزارہ کا وجہ تسمیہ | ۴۵۹ | ۴۶۰ |
| ہزارجات کا بانی حال | ۴۶۰ | ۴۶۵ |
| ہندکی کا حال | ۴۶۸ | ۴۶۸ |
| ہندو کا حال | 〃 | ۴۶۹ |
| ہنود کی فرقی سکنہ بنون | ۵۰۷ | ۵۰۹ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| ل | | |
| لودی کا وجہ تسمیہ | ۲۵۶ | ۲۵۶ |
| لودی قوم کا حال | ۲۸۷ | ۲۸۷ |
| لوہانی کا حال | ۲۹۲ | ۲۹۳ |
| لیلی پلیری کا حال | ۴۱۵ | ۴۱۵ |
| لینزلی قوم کا حال | ۴۷۰ | ۴۷۰ |
| م | | |
| مہابن | ۱۲ | ۱۲ |
| مہند کا پہاڑی علاقہ | ۱۵ | ۱۵ |
| معدنیات تجارتی افغانستان میوجات | ۲۵ | ۲۶ |
| مامون ابن ہارون رشید خلیفہ کا حملہ | ۴۱ | ۴۱ |
| محمود غزنوی کی سلطنت | ۴۳ | ۴۴ |
| مسعود غزنوی کی سلطنت | ۴۴ | ۴۴ |
| مودود ابن مسعود کی سلطنت | ۴۶ | ۴۶ |
| مسعود ثانی کی سلطنت | ۴۶ | ۴۶ |
| محمد شاہ خوارزمی کی سلطنت | ۵۴ | ۵۴ |
| مغلیہ خاندان کی سلطنت | ″ | ″ |
| محمد مقیم کا حال | ۵۸ | ۵۸ |
| میرویس ہوتک | ۶۵ | ۶۶ |
| محمد شاہ کا ذکر | ۶۷ | ۶۷ |
| محاربہ افغانان با انگریزان | ۸۱ | ۸۳ |
| مغربی افغانستان و مشرقی | ۸۳ | ۸۷ |
| مخزن افغانی کا خلاصہ تحریر نسب افغانوں میں | ۹۷ | ۱۰۰ |
| مرسی زئی درانی | ۱۳۲ | ۱۳۲ |
| ماکو قوم | ۱۳۳ | ۱۳۴ |
| ملتانی پٹھان | ۱۳۹ | ۱۴۱ |
| محمد خان سدوزئی کا خاندان | ۱۴۱ | ۱۴۳ |
| میانی قوم | ۱۵۳ | ۱۵۳ |
| م | | |
| منڈان کا حال | ۱۶۰ | ۱۹۳ |
| مہمند کا حال | ۲۲۳ | ۲۳۴ |
| ملاکوری کا فرقہ | ۲۲۶ | ۲۲۶ |
| مسمی تلی کا ذکر یا محمدزئی | ۲۲۹ | ۲۲۹ |
| مندخیل کا ذکر | ۲۴۳ | ۲۴۳ |
| متی قوم کا بیان | ۲۴۳ | ۲۵۶ |
| محمد شاہ سوری کا حال | ۲۹۲ | ۲۵۲ |
| میان خیل کا حال | ۲۹۶ | ۲۹۷ |
| مالیرکوٹلہ کے خاندان کا حال | ۳۴۳ | ۳۰۰ |
| منگل قوم کا حال | ۳۱۰ | ۳۱۱ |
| مقبل قوم کا حال | ۳۱۱ | ۳۱۲ |
| معدنیات کوہستان دیری | ۴۰۹ | ۴۱۰ |
| مشوانی کا حال | ۴۴۳ | ۴۴۴ |
| مروت کا حال | ۵۰۸ | ۵۶۱ |
| مروت کے علاقہ میں جو دیگر قومیں آباد ہیں | ۵۶۸ | ۵۷۰ |
| مروت کے سائر حالات و دستورات و تعلقات | ۵۷۰ | ۵۸۰ |
| مروت کی زمینداری کے تعلقات | ۵۸۰ | ۵۸۴ |
| موشانی کا ذکر | ۵۹۹ | ۵۹۹ |
| میانوالی کا ذکر | ۶۱۱ | ۶۱۱ |
| میانوالی کی حکومت کی تاریخ | ۶۱۴ | ۶۱۶ |
| میانوالی کی زمینداروں کے تعلقات | ۶۱۶ | ۶۱۷ |
| میانوالی کی سائر حالات و عادات | ۶۲۱ | ۶۲۳ |
| منرو صاحب کا ذکر | ۶۴۲ | ۶۴۳ |
| میناخیل مروت کا خاندان | ۶۶۷ | ۶۶۸ |
| میاداد خیل مروت کا خاندان | ۶۶۸ | ۶۶۸ |
| موشانی کا خاندان | ۶۶۸ | ″ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | انجام |
|---|---|---|
| ف | | |
| فرخ سیر شاہ ہند کا ذکر | ۶۷ | ۶۷ |
| فہرست چوکیات سرحدی | ۹۴ | ۹۶ |
| فہرست شمار قوم وزیری | ۴۱۱ | ۴۱۳ |
| فہرست بعض الفاظ کافری | ۴۸۶ | ۴۹۶ |
| فہرست تپہ جات پرگنہ بنون | ۵۲۷ | ۵۳۰ |
| فہرست ہر دو گوندی قوم بنوچی | ۵۳۲ | ۵۳۵ |
| فہرست تپہ وار پرگنہ مروت | ۵۸۵ | ۵۸۶ |
| فہرست برات خواران قوم مروت | ۵۸۷ | ۵۹۰ |
| فہرست دیہات پرگنہ عیسی خیل | ۶۰۸ | ۶۰۸ |
| فہرست دیہات پرگنہ میانوالی | ۶۱۹ | ۶۲۰ |
| فہرست درہ ہای سرحدی ضلع بنون | ۶۸۷ | ۶۹۰ |
| ق | | |
| قندہار کا ذکر | ۴۲ | ۴۳ |
| قصبات مشہورہ افغانستان | ۴۴ | ۴۵ |
| قطب الدین غوری کا حال | ۱۵ | ۱۵ |
| قیس عبد الرشید | ۱۱۵ | ۱۱۶ |
| قومین جو اپنا مورث سید محمد گیسو دراز کو سمجھتے ہین | ۴۳۵ | ۴۴۰ |
| قریش سکنہ افغانستان | ۴۴۵ | ۴۴۵ |
| قوم قزلباش | ۴۶۴ | ۴۶۷ |
| قمماق کا ذکر | ۴۷۱ | ۴۷۱ |
| قصبات ضلع بنون | ۶۷۸ | ۶۸۰ |
| ک | | |
| کورم کا ضلع | ۶ | ۶ |
| کونڑ کا درہ | ۱۶ | ۱۶ |
| کرم کا علاقہ | ۱۷ | ۱۸ |
| کابل | ۴۰ | ۴۱ |
| کشتاسپ کی سلطنت | ۳۵ | ۳۵ |
| کیدراج کا تسلط | ۳۵ | ۳۵ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | انجام |
|---|---|---|
| ک | | |
| کاشی قوم کا ذکر | ۲۰۳ | ۲۰۳ |
| کاکڑ کا حال | ۲۲۴ | ۲۲۸ |
| کافرستان کا جغرافیہ | ۲۳۶ | رر |
| کافرون کی مستورات و عادات وغیرہ | ۲۳۶ | ۲۴۰ |
| کافرون کی مردم شماری | ۲۴۲ | رر |
| کافرون کی توبہ | ۲۴۲ | ۲۴۲ |
| کافر ہندوستانی | ۲۴۷ | ۲۴۸ |
| کشتی خیل خاندان کی ریاست | ۲۹۴ | ۲۹۶ |
| کرڑان کی نسل کا ذکر | ۳۰۶ | ۳۰۹ |
| کرانی کی دیگر شاخین سکنہ خوست | ۳۴۱ | ۳۴۳ |
| کوئی کا حال | ۴۴۴ | ۴۴۵ |
| کیانی قوم کا ذکر | ۴۶۶ | ۴۶۶ |
| کشمیری | ۴۷۰ | ۴۷۰ |
| کڑوکی قوم | رر | رر |
| کافر سیاہ پوش کا بیان | ۴۷۲ | ۴۸۶ |
| کیچی کا وجہ تسمیہ | ۶۱۱ | ۶۱۱ |
| کاکس صاحب کا ذکر | ۶۴۳ | ۶۴۳ |
| کافرکوٹ | ۶۷۰ | |
| گ | | |
| گریک کی سلطنت | ۳۷ | ۳۸ |
| گگیانی قوم | ۲۱۲ | ۲۱۳ |
| گدون کی شاخ | ۲۴۵ | ۲۴۵ |
| گریز قوم کا حال | ۴۱۴ | ۴۱۵ |
| گنڈہ پور کی تاریخ و دیگر حالات | ۴۳۱ | ۴۳۶ |
| گنڈہ پور کی خوانین کا ذکر | ۴۳۶ | ۴۳۹ |
| گوشوارہ مردم شماری ضلع بنون بہ پرگنہ وار | ۶۹۲ | ۶۹۳ |
| ل | | |
| لوہر کاکڑ کے | ۲۴۰ | ۲۴۱ |

| نام بحث بقید حرف | | |
|---|---|---|
| ش | | |
| شجرہ نسب خاندان ماتخیل مروت | ۶۶۴ | ۶۶۴ |
| شجرہ نسب خاندان عیسک خیل مروت | ۶۶۶ | ۶۶۶ |
| شجرہ نسب خاندان میناخیل مروت | ۶۶۷ | ۶۶۶ |
| شجرہ نسب خاندان میاہان میانوالی | ۶۶۹ | ۶۶۹ |
| شجرہ نسب خاندان پیلان | ۶۷۰ | ۶۷۰ |
| شجرہ نسب خاندان سوران وزیری | ۶۷۲ | ۶۷۲ |
| ص | | |
| صافی قوم کا حال | ۲۱۵ | ۲۱۵ |
| صد ضلع بنوں | ۴۰۸ | ۴۰۹ |
| ض | | |
| ضلع بنوں کی تحدید | ۴۰۷ | ۴۰۹ |
| ضلع بنوں کے معتبر خاندان کا حال | ۶۴۳ | ۶۴۳ |
| ضلع بنوں کا سالانہ آمد و خرچ | ۶۹۱ | ۶۹۲ |
| ضلع بنوں کا مذہب و اعتقاد | ۶۹۳ | ۶۹۳ |
| ط | ۴۰ | ۴۱ |
| طلحہ بن عبداللہ کا حال | ۴۱ | ۴۱ |
| ع | | |
| عبداللہ حازم کی حکومت | ۴۰ | ۴۰ |
| عبدالرحمن بن سمرہ کی حکومت | ۴۰ | ۴۰ |
| عبدالرشید غزنوی کی سلطنت | ۴۷ | ۴۰ |
| عزالدین حسین غوری کی سلطنت | ۵۰ | ۵۱ |
| علاؤالدین حسین غوری کی سلطنت | ۵۱ | ۵۶ |
| عبدالرزاق مرزا کا ذکر | ۵۸ | ۵۸ |
| عالمگیر بادشاہ کی ایالت | ۶۴ | ۶۵ |
| عبدالعزیز ہوتک کا حال | ۶۶ | ۶۶ |
| علیزئی درانی کا حال | ۱۳۱ | ۱۳۲ |
| علی زئی درانی کا حال | ۱۳۲ | ۱۳۳ |
| علی خیل خلجی کا حال | ۲۷۰ | ۲۷۰ |

| نام بحث بقید حرف | | |
|---|---|---|
| ع | | |
| عدلی شاہ ہند کا حال | ۲۹۲ | ۲۹۵ |
| عبدالرحمان قوم کا حال | ۳۳۱ | ۳۳۱ |
| عرب کا ذکر | ۳۳۶ | ۳۳۶ |
| عیسیٰ خیل کے پرگنہ کی تاریخ | ۵۹۱ | ۵۹۲ |
| عیسیٰ خیل قوم کا حال | ۵۹۵ | ۵۹۵ |
| عیسیٰ خیل کی تقسیم خانگی | ۵۹۵ | ۵۹۷ |
| عیسیٰ خیل کی سادات اور وطمن فارسی کا حال | ۵۹۷ | ۵۹۹ |
| عیسیٰ خیل کے پرگنہ کی باقی قوموں کا حال | ۵۹۹ | ۶۰۳ |
| عیسیٰ خیل کے زمیندارہ کی تعلقات | ۶۰۳ | ۶۰۸ |
| عیسیٰ خیل کا خوراک پوشاک | ۶۰۹ | ۶۰۹ |
| عیسیٰ خیل کے خوانین کا حال | ۶۴۴ | ۶۴۸ |
| غ | | |
| غربی افغانستان کا ذکر | ۳۰ | ۳۸ |
| غزنیین کا ذکر | ۳۱ | ۳۳ |
| غوریہ خاندان کی سلطنت | ۵۰ | ۵۰ |
| غیاث الدین محمد غوری | ۵۲ | ۵۲ |
| غور طلب امور مندرجہ مخزن افغانی | ۱۰۰ | ۱۰۱ |
| غوریا خیل کا اجمالی حال | ۲۲۱ | ۲۲۲ |
| غورغشت کا حال | ۲۲۳ | ۲۲۳ |
| غورغشت کی شاخیں جو دوسری ملکت میں آباد ہیں | ۲۴۳ | ۲۴۴ |
| غورغشتی سکنہ چھچھ | ۲۴۷ | ۲۴۷ |
| غلجی قوم کا حال | ۲۶۱ | ۲۶۹ |
| غلجی جو دیگر ملکوں میں آباد ہیں | ۲۷۲ | ۲۷۲ |
| غلجیوں کے دستورات | ۲۷۳ | ۲۷۵ |
| غرشین قوم کا بیان | ۴۴۴ | ۴۴۴ |
| غزنی خیل مروت خاندان | ۶۶۸ | ۶۶۸ |
| ف | | |
| فرخ زاد کی سلطنت | ۴۷ | ۴۷ |

| نام بحث بقیہ حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| **ش** | | |
| شجرہ نسب قوم سور لودی | ۲۸۴ | ۲۸۴ |
| شجرہ نسب شیر شاہ سور | ۲۸۴ | ۲۰۴ |
| شجرہ نسب دوتانی لودی | ۲۸۳ | ۲۹۳ |
| شجرہ نسب قوم اوہانی لودی | ۲۸۵ | ۲۸۵ |
| شجرہ نسب خاندان کٹی خیل | ۲۸۵ | ۲۸۵ |
| شجرہ نسب قوم نیازی لودی | ۲۸۶ | ۲۸۶ |
| شیر شاہ سور کا حال | ۲۹۰ | ۲۹۱ |
| شجرہ نسب قوم سروانی | ۳۰۰ | ۳۰۰ |
| شجرہ نسب خاندان مالیر کوٹلہ | ۳۰۱ | ۳۰۱ |
| شجرہ نسب کرڑان | ۳۰۷ | ۳۰۷ |
| شجرہ نسب ولانداک کرڑانی | ″ | ″ |
| شجرہ نسب اورک زی کرڑانی | ″ | ″ |
| شجرہ نسب منگل کرڑانی | ″ | ″ |
| شجرہ نسب گگی ابن کرڑانی | ۳۱۱ | ۳۱۱ |
| شجرہ نسب آفریدی | ۳۱۲ | ۳۱۲ |
| شجرہ نسب خٹک | ۳۱۷ | ۳۱۹ |
| شجرہ نسب خاندان اکوڑ خیل خٹک | ″ | ″ |
| شجرہ نسب زوران | ۳۳۴ | ۳۳۴ |
| شجرہ نسب اتمان خیل | ۳۳۶ | ۳۳۶ |
| شجرہ نسب خوگیانی | ۳۳۸ | ۳۳۸ |
| شجرہ نسب توزی | ″ | ″ |
| شجرہ نسب وزیری | ۳۴۴ | ۳۴۹ |
| شجرہ نسب درویش وزیری | ″ | ″ |
| شجرہ نسب اتمان زئی درویش وزیری | ۳۴۴ | ۳۴۵ |
| شجرہ نسب احمد زئی درویش وزیری | ۳۴۶ | ۳۴۷ |
| شجرہ نسب مسعود وزیری | ۳۴۸ | ۳۴۸ |
| شجرہ نسب علی زئی مسعود | ″ | ″ |
| شجرہ نسب بہلول زئی مسعود | ۳۴۹ | ۳۴۹ |
| شجرہ نسب کریز وزیری | ۴۱۴ | ۴۱۴ |
| شجرہ نسب شیتاک کرڑانی | ۴۱۶ | ۴۱۶ |
| شجرہ نسب قوم دوڑ | ۴۱۰ | ۴۱۷ |
| شجرہ نسب دیگر اقوام سکنہ دوڑ | ″ | ″ |
| شجرہ نسب قوم تنی | ۴۲۱ | ۴۲۱ |
| شجرہ نسب بختیار | ۴۲۵ | ۴۲۵ |
| شجرہ نسب استریانی | ۴۲۸ | ۴۲۸ |
| شجرہ نسب گنڈہ پور | ۴۲۹ | ۴۳۱ |
| شجرہ نسب ہمر | ۴۴۰ | ۴۴۰ |
| شجرہ ہنی | ۴۴۱ | ۴۴۱ |
| شجرہ نسب مردک | ۴۴۲ | ۴۴۲ |
| شجرہ نسب مشوانی | ۴۴۳ | ۴۴۳ |
| شجرہ نسب کوتی | ۴۴۴ | ۴۴۴ |
| شجرہ نسب بنگش | ۴۴۷ | ۴۴۷ |
| شلمانی قوم | ۴۶۹ | ۴۶۹ |
| شجرہ نسب قوم بنوچی | ۴۹۴ | ۵۰۱ |
| شجرہ نسب قوم مروت | ۵۶۲ | ۵۶۷ |
| شجرہ نسب عیسیٰ خیل نیازی | ۵۹۴ | ۵۹۴ |
| شجرہ نسب موشانی نیازی | ۶۰۰ | ۶۰۰ |
| شجرہ نسب سلطان خیل نیازی | ۶۰۱ | ۶۰۱ |
| شجرہ نسب قوم سرہنگ نیازی | ۶۱۲ | ۶۱۳ |
| شجرہ نسب سنبل نیازی | ۶۱۳ | ۶۱۳ |
| شجرہ نسب خوانین عیسیٰ خیل | ۶۴۴ | ۶۴۴ |
| شجرہ نسب خاندان کالا باغ | ۶۴۹ | ۶۴۹ |
| شجرہ نسب خاندان خوریوالہ | ۶۵۶ | ۶۵۶ |
| شجرہ نسب خاندان بانار احمد خان | ۶۶۰ | ۶۶۰ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| ش | | |
| شاہ اشرف ہوتک | ۶۶ | ۶۶ |
| شاہ حسین ہوتک | ۶۷ | ۶۷ |
| شاہ زمان سدوزی کی حکومت | ۷۱ | ۷۲ |
| شاہ محمود سدوزی کا حال | ۷۲ | ۷۲ |
| شاہ شجاع الملک کا ذکر | ۷۲ | ۷۴ |
| شجرہ نسب کا دریافت کا طریق | ۱۱۶ | ۱۱۶ |
| شجرہ نسب شرہ بن کا شروع | ۱۱۷ | ۱۱۷ |
| شجرہ نسب ترخون ابن شرہ بن | ۱۱۷ | ۱۱۷ |
| شجرہ نسب ابدالی معروف درانی | " | " |
| شجرہ نسب پنج پائی درانی | " | " |
| شجرہ نسب زیرک درانی | ۱۱۸ | ۱۱۸ |
| شجرہ نسب خاندان سدوزئی | ۱۱۹ | ۱۱۹ |
| شجرہ نسب خاندان امیر دوست محمد خان | ۱۲۰ | ۱۲۰ |
| شجرہ نسب قوم ترین | ۱۴۴ | ۱۴۴ |
| شجرہ نسب شیرانی | ۱۴۷ | ۱۴۷ |
| شیرانی کا حال | ۱۴۷ | ۱۵۰ |
| شجرہ نسب قوم میانی | ۱۵۲ | ۱۵۲ |
| شجرہ نسب بریچ | ۱۵۳ | ۱۵۳ |
| شجرہ نسب خرشبون ابن سڑبن | ۱۵۹ | ۱۶۰ |
| شجرہ نسب منڈر | ۱۶۱ | ۱۷۰ |
| شجرہ نسب یوسف زی | ۱۶۱ | ۱۷۴ |
| شجرہ نسب غوریا خیل | ۲۱۷ | ۲۱۷ |
| شجرہ نسب مہمند | ۲۱۸ | ۲۱۸ |
| شجرہ نسب داؤدزئی | ۲۱۹ | ۲۱۹ |
| شجرہ نسب خلیل | " | " |
| شجرہ نسب چمکنی | ۲۲۰ | ۲۲۰ |
| شجرہ نسب زمند | ۲۲۶ | ۲۲۷ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| ش | | |
| شجرہ نسب خویشکی | ۲۲۷ | ۲۲۷ |
| شجرہ نسب کانسی | ۲۲۹ | ۲۲۹ |
| شجرہ نسب شنواری و انجام نسب سڑہ بن | " | " |
| شجرہ نسب غور غوشت ابن قیس | ۲۳۱ | ۲۳۱ |
| شجرہ نسب کاکڑ | " | " |
| شجرہ نسب تارن | " | " |
| شجرہ نسب ناغر | ۲۳۲ | ۲۳۲ |
| شجرہ نسب پنی | " | " |
| شجرہ نسب وادی | ۲۳۳ | ۲۳۳ |
| شجرہ نسب بابی | " | " |
| شجرہ نسب بٹنی ابن قیس | ۲۴۸ | ۲۴۹ |
| شجرہ نسب غلجی ابن شاہ حسین غوری | ۲۵۶ | ۲۵۶ |
| شجرہ نسب ہوتک غلجی | ۲۵۷ | ۲۵۷ |
| شجرہ نسب توخی غلجی | ۲۵۷ | ۲۵۷ |
| شجرہ نسب ابراہیم غلجی | ۲۵۸ | ۲۵۸ |
| شجرہ نسب سلیمان خیل غلجی | " | " |
| شجرہ نسب علی خیل غلجی | " | " |
| شجرہ نسب اکاخیل غلجی | " | " |
| شجرہ نسب سہاک غلجی | ۲۵۹ | ۲۵۹ |
| شجرہ نسب اندڑ غلجی | " | " |
| شجرہ نسب موسی خیل ملحق باندر | ۲۶۰ | ۲۶۰ |
| شجرہ نسب قوم ناصر | ۲۷۵ | ۲۷۵ |
| شجرہ نسب خروٹی | ۲۷۹ | ۲۷۹ |
| شجرہ نسب لودی ابن شاہ حسین غوری | ۲۸۳ | ۲۸۳ |
| شجرہ نسب سیانی ابن لودی | ۲۸۴ | ۲۸۴ |
| شجرہ نسب خاندان سلطان بہلول لودی | " | " |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| **ر** | | |
| رای مولف ترقی تجارت مین | ۴۱ | ۴۲ |
| راجہ لاہور کی حکومت حصہ شرقی مین | ۴۲ | ۴۲ |
| رای مولف نسبت غزنی سرحد پنجاب | ۹۳ | ۹۴ |
| ریگا شاخ قوم کرد کا ذکر | ۴۷۰ | ۴۷۰ |
| روکڑی کا بیان | ۶۷۸ | ۶۷۸ |
| **ز** | | |
| زیرک درانی کی قومین | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| زیرانی قوم کا ذکر | ۲۲۵ | ۲۲۶ |
| زمند کا حال | ۲۲۷ | ۲۲۹ |
| زدران کا حال | ۳۳۴ | ۳۳۵ |
| زومشت کی شاخ کا حال | ۴۴۱ | ۴۴۲ |
| زبان سکنای ضلع بنون | ۶۹۴ | ۶۹۴ |
| **ژ** | ۳ | |
| ژمریانی کا ذکر | ۲۸۲ | |
| **س** | | |
| سواتیہ کا ملک | ۱۳ | ۱۵ |
| سکنہ قدیمہ افغانستان | ۳۲ | ۳۴ |
| سلطنت افغانستان | ۳۴ | ۳۴ |
| سکندر اعظم کا حملہ | ۳۶ | ۳۷ |
| سکتھین کا تسلط | ۳۸ | ۳۸ |
| سلطنت اہل اسلام | ۴۰ | ۴۰ |
| سبکتگین کی سلطنت | ۴۲ | ۴۴ |
| سیف الدین غوری کا حال | ۵۱ | ۵۱ |
| سیف الدین ثانی | ۵۱ | ۵۱ |
| سدوزئی خاندان کی سلطنت | ۶۹ | ۶۹ |
| سکھون کا تسلط مشرقی افغانستان پر | ۷۵ | ۷۶ |
| سلطنت افغانستان بعد از یورش انگریزان | ۸۳ | ۸۶ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| **س** سر- | | |
| سرحد کا انتظام | ۸۹ | ۹۳ |
| سڑہ بن کی اولاد کا ذکر | ۱۱۶ | ۱۱۶ |
| سدوزئی کا حال | ۱۳۰ | ۱۳۱ |
| سلیمان خیل کا حال | ۲۶۹ | ۲۷۰ |
| سہاک کا ذکر | ۲۷۲ | ۲۷۲ |
| سکندر لودی کا ذکر | ۲۸۹ | ۲۸۹ |
| سوری قوم کا حال | ۲۹۰ | ۲۹۰ |
| سلیم شاہ کا حال | ۲۹۱ | ۲۹۲ |
| سروانی کا ذکر | ۳۰۱ | ۳۰۳ |
| استرانی کا حال | ۴۴۰ | ۴۴۱ |
| سپندزئی کا ذکر | ۴۴۴ | ۴۴۴ |
| سادات کا ذکر | ۴۴۵ | ۴۴۵ |
| سواتی قوم کا ذکر | ۴۶۹ | ۴۶۹ |
| سلغوی قوم کا حال | ۴۷۱ | ۴۷۲ |
| سلطان خیل نیازئی کا حال | ۶۰۱ | ۶۰۲ |
| سمیلی صاحب کا حال | ۶۴۲ | ۶۴۲ |
| سرحد بنون کا انتظام | ۶۸۴ | ۶۸۶ |
| **ش** | | |
| شرقی افغانستان کا ذکر | ۴ | ۱۲ |
| شیرانی کا ملک | ۱۹ | ۲۰ |
| شہاب الدین غوری کی سلطنت | ۵۲ | ۵۳ |
| شیر خان صوبہ دار ملتان کی یورش | ۵۶ | ۵۶ |
| شاہ رخ خاقان سعید کا ذکر | ۵۷ | ۵۷ |
| شاہجہان بادشاہ کی ایالت | ۶۳ | ۶۴ |
| شاہ عالم کی سلطنت | ۶۵ | ۶۵ |
| شاہ نواز خان کرجی کا ذکر | ۶۶ | ۶۶ |
| شاہ محمود ہوتک | 〃 | 〃 |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| ح | | |
| حاجی میر ویس ہوتک کا عروج | ۹۵ | ۹۶ |
| حبشی | ۲۱۱ | ۲۱۱ |
| حکومت ہوتن [?] | ۶۲۱ | ۶۳۰ |
| خ | | |
| خیبر کا درہ | ۱۶ | ۱۶ |
| خوست کا ملک | ۱۸ | ۱۸ |
| خالد بن عبداللہ کی حکومت | ۴۱ | ۴۱ |
| خسرو شاہ کا حال | ۴۹ | ۴۹ |
| خسرو ملک کا ذکر | ۴۹ | ۵۰ |
| خالد کا شیخ افغانوں سے | ۱۱۱ | ۱۱۲ |
| خاکرانی قوم کا حال | ۱۳۳ | ۱۳۴ |
| خانان یوسف زئی کا حال | ۱۶۵ | ۱۰۰ [?] |
| خلیل قوم کا ذکر | ۲۲۳ | ۲۲۳ |
| خرسبل کی شیلجی [?] | ۲۲۷ | ۲۲۹ |
| خروتی کا حال | ۲۸۰ | ۲۸۲ |
| خدوزئی | ۲۸۲ | ۲۸۲ |
| خیسور قوم کا ذکر | ۲۹۹ | ۲۹۹ |
| خٹک کا حال | ۳۱۹ | ۳۲۱ |
| خٹک کی ریاست کا حال | ۳۲۱ | ۳۲۳ |
| خٹک کے رکروبات [?] | ۳۲۳ | ۳۲۳ |
| خٹک کی شہادت [?] | ۳۲۳ | ״ |
| خوگیانی قوم کا ذکر | ۳۳۰ | ۳۳۹ |
| خوندی قوم کا حال | ۳۴۳ | ۳۴۳ |
| خرشبون یا مرخون قوم کا ذکر | ״ | ״ |
| خاتمۃ الکتاب | ۶۹۰ | ۶۹۲ |
| د | | |
| دیباچہ | ۱ | ۳ |



| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ آغاز | تعداد صفحہ انجام |
|---|---|---|
| ڈ | | |
| ڈیرہ جات کی قسمت | ۷ | ۷ |
| ڈیرہ اسمٰعیل خان کا ضلع | ۸ | ۱۰ |
| ڈیرہ غازی خان کا ضلع | ۱۰ | ۱۳ |
| دوڑ کی وادی | ۱۹ | ۱۹ |
| درے جن کی راہ سے مشرقی ممالک کو مال تجارت آتا ہے [?] | ۲۶ | ۲۸ |
| درانی قوم کا حال | ۱۲۱ | ۱۲۱ |
| درانیوں کی ریاست | ۱۲۱ | ۱۲۹ |
| درانی کا وجہ تسمیہ | ۱۲۹ | ״ |
| درانی قوم کی تعداد و تفریق | ۱۲۹ | ۱۳۲ |
| درانیوں کا ابتدائی حال و تاریخ | ۱۳۴ | ۱۳۴ |
| درانی قوم کی مردم شماری | ״ | ״ |
| درانیوں کی دستورات و عادات و سائر امورات | ״ | ۱۳۹ |
| داؤد زئی کا حال | ۲۲۳ | ۲۲۴ |
| داوی قوم کا ذکر | ۲۲۴ | ۲۲۴ |
| دولت خیل کا حال | ۲۹۳ | ۲۹۴ |
| دونانی قوم کا ذکر | ۲۹۸ | ۲۹۹ |
| دمڑاک قوم کا حال | ۳۰۸ | ۳۰۸ |
| دمان قوم کا ذکر | ۳۴۱ | ۳۴۱ |
| دوڑ قوم کا حال | ۳۴۸ | ۳۵۰ [?] |
| دومشت قوم کا حال | ۴۴۱ | ۴۴۳ |
| دنیان قوم کا بیان | ۴۶۷ | ۴۶۸ |
| دولت شاہی قوم کا ذکر | ۴۶۳ | ۴۶۳ |
| درمہ خیل سردانی کا خاندان | ۵۰۳ | ۵۰۵ |
| داؤد شاہ کا خاندان | ۵۰۵ | ۵۰۶ |
| دیہات کارن ضلع بنون | ۶۸۰ | ۶۸۰ |
| ر | | |
| راستی تا طوبے کے [?] | ۲۷ | ۲۷ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ | |
|---|---|---|
| | آغاز | انجام |
| **پ** | | |
| پنج پائی درانی | ۱۴ | ۱۴ |
| پیر تاریک کا قصہ | ۱۵۵ | ۱۵۸ |
| پٹنی قوم کا ذکر | ۲۴۱ | ۲۴۲ |
| پڑنگی شاخ لودی | ۲۸۷ | ۲۸۸ |
| پنج | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| پڑبا | ۳۴۰ | ۳۴۱ |
| پرلی یا فرلی | ۴۵۵ | ۴۵۵ |
| **ت** | | |
| تیراہ کا کوہستان | ۱۷ | ۱۷ |
| تمہید جغرافیہ مغربی افغانستان | ۲۰ | ۲۰ |
| تجارت افغانستان کی | ۲۵ | ۲۵ |
| تجارت سالانہ کا تخمین جانب ملک سندہ | ۲۸ | ۲۹ |
| تجارت سالانہ کا انداز پشاور کے راستے | ۲۸ | ۲۹ |
| تاریخ قدیم افغانستان | ۳۲ | ۳۴ |
| تاتاریون کا تسلط | ۳۸ | ۳۸ |
| تاج الدین یلدوز کا ذکر | ۵۳ | ۵۳ |
| تیمور شاہ گورگان | ۵۶ | ۵۷ |
| تیمور سدوزی | ۷۰ | ۷۱ |
| تحقیقات مولف بابت نسب افغان | ۱۰۱ | ۱۰۸ |
| تمہید ضروری قیس کے ذکر مین | ۱۱۵ | ۱۱۵ |
| ترین کا حال | ۱۴۵ | ۱۴۶ |
| ترکانی قوم کا حال | ۲۱۳ | ۲۱۳ |
| تمنی یا تانی | ۲۴۴ | ۲۴۴ |
| توخی غلجائی | ۲۶۹ | ۲۶۹ |
| ترکی غلجائی | ۲۷۱ | ۲۷۲ |
| تنور قوم کا حال | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| توری کا ذکر | ۳۳۹ | ۳۴۰ |
| تنی قوم کا حال | ۴۲۲ | ۴۲۳ |

| نام بحث بقید حرف | تعداد صفحہ | |
|---|---|---|
| | آغاز | انجام |
| **ت** | | |
| تاجک کا حال | ۴۵۰ | ۴۵۰ |
| تاجک کا وجہ تسمیہ | ۴۵۰ | ۴۵۵ |
| تیراہی | ۴۷۰ | ۴۷۰ |
| ترنا کا وجہ تسمیہ | ۵۹۵ | ۵۹۵ |
| **ٹ** | | |
| ٹیلر صاحب کی حکومت ضلع بنون مین | ۶۴۰ | ۶۴۰ |
| **ج** | | |
| جغرافیہ افغانستان | ۳ | ۳ |
| جلال الدین شاہ خوارزمی کا ذکر | ۵۵ | ۵۶ |
| جہانگیر بادشاہ کی سلطنت | ۶۲ | ۶۳ |
| جلوانی شاخ شیرانی | ۱۵۱ | ۱۵۱ |
| جمبند کا حال | ۲۲۷ | ۲۲۹ |
| جغرافیہ کا کرستان | ۲۳۳ | ۲۳۹ |
| جدون کی شاخ | ۲۴۵ | ۲۴۵ |
| جدران کا حال | ۲۴۵ | ۲۴۷ |
| جاجی کا حال | ۳۴۰ | ۳۴۰ |
| جغرافیہ بنون | ۴۸۷ | ۴۸۸ |
| جنڈو خیل خاندان کا حال | ۶۰۴ | ۶۰۴ |
| **چ** | | |
| چملہ | ۱۲ | ۱۲ |
| چنگیز خان کا حملہ | ۵۵ | ۵۵ |
| چمکنی کا حال | ۲۲۴ | ۲۲۵ |
| چار ایماق کا ذکر | ۳۵۵ | ۳۵۹ |
| چغتائی کا ذکر | ۳۶۶ | ۳۶۶ |
| **ح** | | |
| حدود اربعہ افغانستان | ۳ | ۵ |
| حیوانات تجارتی افغانستان | ۲۶ | ۲۶ |

